مجموعۂ الفاظ ضروری

مسمّٰی بہ



# لغاتِ کشوری

یعنی

کم و بیش چالیس ہزار با تلفظ عربی فارسی ترکی اور یونانی الفاظ و محاورات کی اردو میں تشریح

جس کو

جامع الکمالات مولوی سید تصدق حسین صاحب رضوی مرحوم نے تالیف کیا تھا اور اب

یہ بیسواں ایڈیشن

جسمیں سابقہ ایڈیشن کے تتمۂ لغات کو اصل کتاب کے اندر ردیفوں میں

شامل کر کے ایک ہزار جدید لغات کے اضافہ کیا ہے

شری ایم۔ ڈی مصرا سپرنٹنڈنٹ نے

مطبع منشی تیجکمار واقع نولکشور پریس لکھنؤ

میں چھاپ کر شائع کیا

سنہ ۱۹۵۸ء

طبع ...



قیمت ۹ روپیہ

# دیباچہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"پس از حمد کبریا و نعت رسولِ دوسرا و مناقبِ ائمہ ہدا و اصحاب اتقیا شائقین کی خدمت فیض درجت میں التماس کیا جاتا ہے کہ عرصۂ دراز سے طلبۂ علم دوست کی یہ شکایت تھی کہ کریم اللغات بوجہ اختصار ہم لوگوں کے انجاح مرام میں بوقت ضرورت کافی نہیں ہوتی اس لئے کہ اس میں لغت بہت کم ہیں اور کنایات و اصطلاحات کا تو نام بھی نہیں ہے اور جو لغت ہیں بھی تو ان کے بیان میں کمی ہے یعنی ایک دو معنی کے بیان پر اکتفا کی گئی ہے۔ پس ہم لوگ بڑی درسی کتابوں کے لغات و کنایات و اصطلاحات کے معنی کی تلاش میں فیض یاب نہیں ہو سکتے اور چونکہ اس میں لغات معرّب نہیں ہیں اور باختلاف حرکات لغت کے معانی بدل جاتے ہیں اس سبب سے اور بھی تکلیف اٹھاتے ہیں اگر کوئی کتاب جامع ہر قسم کے لغات و کنایات و اصطلاحات کے بیان میں بزبان اُردو تالیف ہو جاتی تو نہایت مفید عام ہوتی اور ہم لوگ شکر گزار ہوتے جب یہ شکایتیں بافراط ہونے لگیں اور رئیس والاشان منہل جود و احسان فیض گستر قدردان اہل علم و ہنر صدر آرائے بزم سروری و قدر افزائے چار بالش فضل و برتری آقائے نامدار جناب **منشی نولکشور** صاحب سی۔ آئی۔ ای مالک مطبع اودھ اخبار کے سمع اقدس میں پہونچیں تو آقائے ممدوح نے فوراً اس پریشان حال شکستہ بال قلیل البضاعت غریق بحر عصیان و ندامت ناشناس کوئے تجردی سید **تصدق حسین** رضوی کو جو ۱۸۷۲ء سے وابستۂ دامن دولت جناب موصوف ہے طلب فرما کر تالیف کتاب مطلوب کا حکم فرمایا۔ اگرچہ اس ارذل الخلائق کو انجام دہی ایسے کار سترگ کی لیاقت نہ تھی مگر اتباعاً للحکم سمعاً و طاعۃً کمر کہہ کر مدت تین سال میں اس کار اہم کو پورا کیا اور اس کتاب کا نام تیمناً و تبرکاً آقائے نامدار کے نام نامی سے معنون کر کے **لغات کشوری** رکھا۔ اب ذکر عنوان تالیف کیا جاتا ہے کہ اول کتب درسیہ مثل گلستان و بوستان و یوسف زلیخا و سکندرنامہ و بہار دانش و انشائے مادھو رام و انشائے منیر و انشائے خلیفہ و انوار سہیلی و مینا بازار و ابوالفضل و انشائے طاہر وحید و توقیعات کسریٰ و گل کشتی و پنج رقعہ و سہ نثر ظہوری و رسائل طغریٰ و اخلاق ناصری و قصائد عرفی وغیرہم کا مطالعہ کر کے ان کے لغات و کنایات کو یکجا کیا پھر ان میں سے مکرر لغات کو بدر کر کے بترتیب کتب لغت انگریزی یعنی ڈکشنری

درست کی یعنی ہر لغت کے حرف اوّل کو باب اور حرفِ ثانی کو فصل قرار دیا۔ اور ہر لغت کے پہلے تین حرف کا سلسلۂ بیان میں التزام رکھا اور جہاں کہیں پہلے تین حرف برابر موافق پڑ گئے مثل پنج ارکان پنجپایہ۔ پنجگاہ پنج نوبت وغیرہم کے تھے وہاں چوتھے حرف کا بھی التزام رکھا ہے۔ اسی طرح پانچویں اور چھٹے حرف کا بھی ایسے ہی موقع پر خیال رہا ہے غرضکہ اول کے حرفوں کا التزام ہے آخر کا نہیں۔ بعد ازاں ان لغات وکنایات کے معنی کتب مثل صراح و منتخب اللغات و کشف اللغات و مؤید الفضلا و برہان قاطع و غیاث اللغات و چراغ ہدایت و بہار عجم اور کئی فرہنگوں معتبر سے انتخاب کر کے لکھے اور ہر لغت پر نہایت احتیاط سے اعراب لگا دیے تاکہ طلبہ کو کسی طرح کی شکایت باقی نہ رہے اور جس زبان کا جو لغت ہے اس کے آگے حرف اول اُس زبان کا واسطے نشان کے لکھ دیا جیسے ع۔ عربی + ف۔ فارسی + ت۔ ترکی + ی۔ یونانی مب۔ معرّب، معرّب وہ لغت کہلاتا ہے جو کسی اور زبان کا تھا اور کسی قدر تصرف سے اس کو عربی بنا لیا گیا جیسے چین کا معرب صین ہے **غرض** ہرچند کہ احقر نے اس کتاب کی تالیف میں بڑی جانفشانی کی ہے اور جناب باری کے فضل و کرم سے امید کرتا ہوں کہ یہ تالیف جملہ عیوب سے پاک ہو۔ اور کتب دربیہ مذکورۃ الصدر پر موقوف نہیں ہے بلکہ آپ حضرات اور بھی کتب فارسی و عربی و کتب طب کے لغات اس میں پائیں گے الا ماشاء اللہ حتیٰ کہ ہزار لغت اور کنایت اس کتاب میں کتاب غیاث اللغات سے بھی زیادہ ہیں اور یہ تو ہر لغت کے واسطے عموماً کمترین نے التزام کیا ہے کہ چند کتب لغت پیش نظر سے رجوع کر کے اس لغت کے جملہ معانی عمدہ انتخاب کر کے سب لکھ دئے ہیں اور اس لغت کے حلیہ کی مطابقت کر کے جانچ کر لی ہے۔ تاہم احقر کو اپنی عدم لیاقت اور سہو بشری کہ جو گویا طینت انسان میں مخمر ہے و نیز نقصان طباعت سے ہدف سہام ملام ہو جانے کا بڑا خوف ہے لہذا متمنی ہوں کہ ارباب فہم بموجب " استر ستر اللہ علیک " اس کمترین کے عیب کو دامن عاطفت سے چھپا کے اکتساب ثواب آخرت فرمائیں۔"

# فہرست ابواب و فصول لغات کشوری

# باب الالف

## فصل الف مع بائے موحدہ

آبْ ۔ ف ۔ اصلی معنی اس کے پانی اور اصطلاحی آبرو۔ عزّت۔ فیض۔ خوبی۔ رونق دولت۔ طرز۔ روش۔ تلوار کی تیزی۔ چمک۔

اَبْ ۔ ع ۔ باپ۔ پدر۔ پادری۔ دراصل اَبُوٌ تھا۔

آبا۔ ع۔ پدران۔ یہ جمع اب کی ہے۔

آبائے علوی۔ ع۔ کنایہ ہے نو آسمان یا سات سیاروں سیّارہ یعنی چلنے والوں سے۔

اِبا۔ ع۔ انکار کرنا۔ نہ ماننا۔ انکار۔

اَبابیل۔ ع۔ دیو دلائی۔ نام ایک چھوٹے پرند کا مشہور ہے۔

آباد۔ ف۔ بسا ہوا۔ ضد ویران اور بمعنی خوش۔ خوب۔ آفریں ستائش۔

آبادان۔ ف۔ مزید علیہ آباد کا۔

اَباد۔ ع۔ نفرین۔ دعائے بد۔

آبان۔ ف۔ آٹھواں مہینہ شمسی جس میں آفتاب برج عقرب میں رہتا ہے۔

اِباحت۔ ع۔ حلال کرنا۔ مباح کرنا۔

آبِ آخرت۔ فج۔ غسل میّت

آب آورد۔ ف۔ کفکِ آب یعنی پانی کا پھین۔

آبار۔ ف۔ جلا ہوا سیسہ۔

آبار۔ ع۔ جمع بیر بمعنی کنویں کے۔

آبِ انار۔ ف۔ کنایہ شراب سرخ سے۔

آبِ آتشیں۔ ف۔ تیز و تند شراب۔

آبارہ۔ ف۔ بمعنی حساب۔

آب انگوری۔ ف۔ شراب انگوری۔

آبِ بقا۔ ف۔ آبِ حیات اور کنایہ شعر و سخن سے بھی۔

آب باز۔ ف۔ پانی میں تیرنے والا

آب بہ پوست افگندن۔ فج لڑکی یا لڑکے کا بالغ ہونا۔ میوہ کا پختگی تک پہونچنا۔

آب بر ریسمان بستن۔ ف۔ غیر ممکن کی تلاش کرنا۔ بے فائدہ کام کرنا۔

آب بردہ ئے کاہ آوردن۔ ف گئی ہوئی رونق اور خوبی کام میں پیدا کرنا۔

آب بر آتش زدن۔ ف۔ نرمی کرنا۔

آبِ بُردن۔ ف۔ بے رونق کرنا۔

آب بطری۔ فج۔ سوڈا واٹر

آبپاشی۔ ف۔ سینچنا۔ کھیتی کو پانی دینا۔ چھڑکاؤ پانی کا کرنا۔

آب جوش۔ فج۔ سوڈا واٹر۔

آبِتاب۔ ف۔ رونق۔ چمک۔

ابتدا۔ ع۔ شروع۔

ابتذال بیہودہ خرچ کرنا ذلیل رکھنا

اَبتَر۔ ع۔ لغوی معنی اس کے دُم کٹا ہوا۔ مرادی معنی بے خیر آدمی بدچلن۔ بگڑا ہوا۔

اِبتِسام۔ ع۔ مشتق ہے بسم سے ہنسنا۔ مسکرانا اور پھول کا کھلنا۔

اِبتہاج۔ ع۔ خوشی۔ کھلنا۔ خوش ہونا۔

آبتین۔ ف۔ بر وزن آستین۔ نام ہے فریدوں کے باپ کا۔

اِبتلا۔ ع۔ آزمانا۔ بلا میں ڈالنا، آزمائش میں مبتلا ہونا۔

اُبتغا۔ ع۔ خواہش کرنا۔ چاہنا۔

اِبْتِلَاع ۔ ع ۔ حلق سے نیچے نگلنا۔

اِبْتِہال ۔ ع ۔ رونا ۔ زاری کرنا۔

آبْ جَامَہ ۔ ف ۔ پانی پینے کا ظرف۔

آب جاویدان ۔ ف ۔ آب حیات۔

اَبْجَد ۔ ع ۔ حروف تہجی ۔ الف ۔ بے ۔

آبِ چِین ۔ ف ۔ تولیہ ۔ بدن اور منھ پوچھنے کا کپڑا۔

آبِ حیات ۔ ف ۔ امرت جس کے پینے سے موت نہیں آتی ۔ مرادی معنی شعرا در معشوق کا منھ۔

آبِ حیوان ۔ ف ۔ آب حیات۔

اَبْحَار ۔ ع ۔ جمع ہے بحر بمعنی دریا کی۔

آبْخَانَہ ۔ ف ۔ بیت الخلاء ۔ پاخانہ۔

آبْخُورد ۔ ف ۔ ان جل ۔ آبخورش۔

آب خوردن ۔ فج ۔ تھوڑا توقف کرنا ۔ قدرے صبر سے کام لینا۔

آبْخُورَہ ۔ ف ۔ پانی پینے کا برتن ۔ گلاس۔

آبِ خضر ۔ ف ۔ آب حیات۔

آبْ خوردن ۔ ف ۔ غصّہ کو تھامنا ۔ روکنا

آبِ خشک ۔ ف ۔ پیالہ بلور کا۔

اَبْخِرَہ ۔ ع ۔ بخار ۔ بھاپ۔

آبْخُور ۔ ف ۔ پانی کی جگہ یعنی گھاٹ۔

آبْ خیز ۔ ف ۔ طغیانی آب ۔ بہیا۔

اَبْخَار ۔ ع ۔ گرجستان کے ایک شہر کا نام اور ایک گروہ کا نام بھی۔

اَبَد ۔ ع ۔ جس کی انتہا نہ ہو ۔ ہمیشگی۔

آبْدَار ۔ ف ۔ چمکدار ۔ اور پانی رکھنے والا نوکر اور دولت مند آدمی۔

آبْدار باشی ۔ ف ۔ کمسٹریٹ کا افسر۔

آبداری ۔ ف ۔ چمک ۔ صفائی۔

آب در جگر ندارد ۔ ف ۔ یعنی مفلس ہے۔

آبِ دزد ۔ وہ رستہ پانی کا جس کے نیچے سے پوشیدہ پانی جاری ہو اور وہ برتن جس کا منھ تنگ ہو اور پیندے میں اس کے سوراخ ہوں ۔ اس کو ہندی میں ہنچورہ کہتے ہیں۔

آبِ دُزدَک ۔ فج ۔ پچکاری۔

آبْدُستان ۔ ف ۔ آفتابہ وضو کرنے کا۔

آبْدَست ۔ ف ۔ بمعنی وضو ۔ کام کی رونق ۔ صنعت ۔ کاریگری۔

آبْدان ۔ ف ۔ تالاب ۔ پانی کا برتن

آب دَر سَبد کردن ۔ ف ۔ بے فائدہ کام کرنا اور جو کام نہ ہو سکے اُس کا ارادہ کرنا۔

آبْ دَر دیدہ داشتن ۔ ف ۔ شرم کرنا۔

اِبداع ۔ ع ۔ نئی چیز پیدا کرنا۔

اِبْداء ۔ ع ۔ ظاہر کرنا ۔ پیدا کرنا۔

اِبْدال ۔ ع ۔ الف کے کسرہ سے بدل کرنا۔

اَبْدال ۔ ع ۔ الف کے فتحہ سے اولیاء اللہ۔

آبْ در دیدہ ۔ ف ۔ کنایہ ہے رونے سے۔

آبِ دَہان خُوردن ۔ فج ۔ تحمل کرنا ۔ برداشت کرنا۔

اَبْر ۔ ف ۔ بادل۔

اِبْرام ۔ ع ۔ تنگ کرنا ۔ ملول کرنا ۔ مضبوط کرنا کسی کام کا۔

آبْراہ ۔ ف ۔ موری ۔ بدرو ۔ سیلاب۔

اَبْرص ۔ ف ۔ کوڑھی ۔ چتلا ۔ چتکبرا اور گرگٹ جو چھپکلی کی قسم سے ہے اس کو بھی کہتے ہیں

اَبْرق ۔ مب ۔ معرب ابرک کا ۔ مشہور چیز ہے۔

اِبْراق ۔ ع ۔ بجلی کا کسی پر گرنا۔

اَبْرقُوہ ۔ ع / اَبْرکُوہ ۔ ف } فارس میں ایک شہر کا نام ہے۔

اَبرُوُ۔ ف۔ بھوں جو آنکھ کے اوپر ہوتی ہے۔
آبرُو۔ ف۔ عزت۔ مرتبہ۔ نیکنامی تازگی۔
آب ریختن۔ ف۔ بے عزت اور ذلیل کرنا۔
اِبرِیسَم۔ مبدیائے معروف سے معرب آبریشم کا۔
اَبریشم۔ ف۔ یائے مجہول سے ریشم۔
اِبریق۔ ع۔ روشن۔ چھاگل پانی کی لوٹا۔ تلوار چمکدار۔ عورت خوبصورت۔
آبِ رواں۔ ف۔ بہتا ہوا پانی مراد ہے گھوڑے سے۔
آب رفتہ در جو آمدن۔ بعد زوال نعمت از سر نو کامیاب ہونا کسی مصیبت میں پھنس کر دوبارہ پھر سے کامیاب ہونا
آب روشن۔ ف۔ مراد ہے رونق سے۔
اِبراء۔ ع۔ پاک ہونا۔ بیزار ہونا۔
اَبرار۔ ع۔ نیک لوگ۔
اِبراز۔ ع۔ باہر آنا۔ ظاہر کرنا۔
اَبریز۔ ع۔ خالص سونا یا چاندی۔
اَبرو نازک کردن۔ ف۔ ناز و غمزہ کرنا۔
اِبرہ۔ ع۔ سوئی۔ بچھو کا ڈنک۔

اَبرو بہم در کشیدن۔ ف۔ ناخوش ہونا۔
ابریشمینہ۔ ف۔ ریشم کی چیز۔
اَبرہہ۔ ع۔ بادشاہ حبشہ کے نائب کا نام ہے۔
اَبر کافور بار۔ ف۔ سفید بالوں سے مراد ہے۔
اَبرش۔ ف۔ سرخ و سفید رنگ کا گھوڑا اور بعض کے نزدیک ابلق گھوڑا۔
اَبر سیاہ۔ فج۔ کنایۃً لشکر بھی مراد ہوتا ہے۔
اَبرَک۔ فج۔ جھولا۔
اَبرُو کشادن۔ ف۔ مخاطب ہونا۔
اَبرک خوردن۔ فج۔ جھولا جھولنا۔
اَبریق۔ عج۔ لوٹا۔
اِبریق الشاء۔ عج۔ سماور۔
اَبرِ آفتاب۔ ف۔ کوشش بے حاصل سے کنایہ ہے۔
اَبرو طاق۔ ف۔ ابروئے یکتا اور بے نظیر۔
آبِ زیرِ پنیر۔ فج۔ دہی کی لسی دہی کا توڑ۔
آب زیر کاہ انداختن۔ ف۔ مکاری
اَبزار۔ اَبازیر۔ عج۔ مسالے جو

کھانے میں ڈالے جاتے ہیں مثل لہسن پیاز وغیرہ کے
آب زیر کسی ہشتن۔ ف۔ کسی کو فریب دینا۔ دغابازی کرنا۔
آبزیم۔ فج۔ بکسوا۔
آبستن۔ ف۔ حاملہ ہونا۔ پیٹ سے ہونا۔
آبستنی۔ ف۔ پیٹ والی عورت۔ چاپلوسی کرنے والا۔ کنایہ بربط سے جو نام باجہ کا ہے۔
آب سرخ۔ ف شراب سرخ۔
آبسال۔ ف۔ بمعنی باغ۔ جمع آبسالاں۔
آب سیاہ۔ ف۔ گہرا پانی۔ ہلک پانی بھنور دریا کا جو ڈبو دے۔ سیاہی دوات کی شراب۔
آبستنی روز۔ ف۔ قلب اضافت سے یعنی روز آبستن۔ دن جلنے کا روز ولادت۔
آبشار۔ ف۔ جھرنا۔ جہاں سے پانی گرتا ہو۔ چشمہ پہاڑ کا۔
آبشم۔ ف۔ کویا ریشم کا کچے ریشم کا کویا جو کیڑا بناتا ہے۔
آبشخور۔ ف۔ قسمت۔ چہ بچہ پانی کا

چشمہ۔ تالاب۔

آبِ شیراز۔ ف۔ شراب۔

آب شُدن۔ ف۔ شرمندہ ہونا

آبِ طرب۔ ف۔ شراب۔

اِبطاء۔ ع۔ دیر کرنا۔

اِبط۔ ع۔ بغل۔

اِبطال۔ ع۔ باطل کرنا۔

اَبطال۔ ع۔ دلاور آدمی۔ بہادر لوگ۔

اَبعاد۔ ع۔ جمع ہے بُعد بمعنی دوری کی۔

اِبقاء۔ ع۔ باقی رکھنا۔

اَبقر۔ عج۔ شورہ جس سے بارود بنتی ہے

آبِق۔ عج۔ گریزاں۔ بھاگنے والا بھگوڑا۔

آبکار۔ ف۔ کلال۔ شراب فروش۔

آب کامہ۔ فج۔ ایک قسم کا سالن جس کو پودینہ۔ دودھ اور گرم مسالہ وغیرہ ڈال کر تیار کیا جاتا ہے۔

اَبکم۔ ع۔ بالکل گونگا آدمی

اَبکار۔ ع۔ جمع بکر کی۔ کنواری عورتیں اور جمع بکرہ بمعنی بامداد صبح کا وقت۔

آب گردان۔ فج۔ مٹکے سے پانی نکالنے کی لُٹیا۔ بڑا چمچہ۔

آبگیر۔ ف۔ جوہڑ یعنی وہ گڑھا جہاں پر پانی ٹھہرا رہے۔ تالاب۔ گڑہیا۔

آبگینہ۔ ف۔ کانچ۔ شیشہ۔ بلور شراب انگوری۔ دل عاشق کا آنسو آنکھ کے۔

آب گوہر۔ ف۔ مرض نزول آب کا موتیابند جس سے آدمی اندھا ہوجاتا ہے۔

آب گل۔ ف۔ مراد رخسارہ کے پانی سے۔

آب گلگوں۔ ف۔ شراب سُرخ

آب گینہ در جام افشاندن ف کنایہ ہے ساغر شراب کے ٹوٹنے سے۔

اِبل۔ ع۔ اونٹ۔ شتر

اِبتلاء۔ ع۔ محنت میں ڈالنا۔ آزمائش کرنا بلا میں پھنسانا۔ کہنہ کرنا کسی چیز کا ظاہر کرنا۔ کفایت کرنا۔

اِبلاغ۔ پہونچانا بھیجنا۔

اَبلج۔ ع۔ روشن، ظاہر، مراد ابرُو کشادہ۔

اَبلق۔ ع۔ چتکبرا۔ سفید دست و پا گھوڑا۔

اَبلہ۔ ف۔ نادان۔ سادہ۔ بیوقوف

آبلہ۔ ف۔ پھپھولا۔ پھنسی۔

آبلہ کوبی کردن۔ فج۔ ٹیکہ لگانا۔

آبلہ کورک۔ فج۔ چیچک۔

اَبلہی۔ ف۔ بیوقوفی، احمق پن۔

اِبلیس۔ ع۔ شیطان۔ فریب دینے والا۔ بد۔ نااُمید۔

اَبلوج۔ ف۔ قند۔ شکر سفید

ابلار۔ ف۔ کشمیر میں ایک ندی کا نام ہے۔

اِبلاس۔ ع۔ نااُمید ہونا غمگین ہونا

آبِ منجمد۔ ف۔ بلور کا پیالہ برف یخ۔ جما ہوا پانی۔

آب مروارید ف مرض موتیابند کا جس سے آدمی اندھا ہوجاتا ہے۔

آبِ معلّق۔ ف۔ مراد ہے آسمان سے

آب مُرغان۔ ف۔ شیراز میں ایک سیرگاہ کا نام ہے۔

آب ماہ۔ ف۔ چاندنی۔

اِبن۔ ع۔ بیٹا۔ فرزند۔ پسر

اَبنا۔ ع۔ جمع ہے ابن کی بمعنے بیٹے، ساتھی۔ ہم جنس۔

**ابن الوقت**۔ ع۔ وہ شخص جو وقت کی مناسبت سے کام کرتا ہو فائدہ جی

**ابن العنب**۔ ع۔ کنیت ہے شراب کی۔

**ابن العرس**۔ ع۔ راسو، نیولا۔

**ابن اللبون**۔ ع۔ اونٹ کا بچہ شیر خوار۔

**ابن آوی**۔ ع۔ گیدڑ۔ شغال۔

**ابن السبیل**۔ ع۔ مسافر۔ راہی۔

**ابن سیرین**۔ ع۔ نام ایک بزرگ کا جو خواب کی تعبیر کے علم کو خوب جانتے تھے۔

**ابن صبح**۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے۔

**ابن مقلہ**۔ ع۔ نام ایک بڑے نامی اور کامل مشہور خوشنویس کا

**اِبنت**۔ ع۔ دختر۔ بیٹی۔

**آب نخوردن**۔ ف۔ مراد دیر نہ کرنا اور توقف نہ کرنا۔

**آبِ نقرہ**۔ ف۔ سیماب۔ پارہ

**آبنوس**۔ ع۔ نام ایک درخت سیاہ رنگ کا۔

**اَبواب**۔ ع۔ جمع باب کی دروازے اور کتاب کے حصے۔

**آب و دانہ**۔ ف۔ رزق۔ خوراک کھانا۔ پینا

**اَبو**۔ ع۔ باپ۔ صاحب۔

**اَبوالفضل**۔ ع۔ نام اکبر بادشاہ کے وزیر کا۔

**اَبوالبشر**۔ ع۔ انسانوں کے باپ حضرت آدم علیہ السلام

**اَبوالقاسم**۔ ع۔ کنیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی

**آب و آتش**۔ ف۔ مراد شراب سے

**اُبوّت**۔ ع۔ پدری۔ باپ ہونا۔

**اَبوجعفر**۔ ع۔ کنیت امام محمد باقر علیہ السلام۔

**اَبوزید**۔ ع۔ نام ایک شطرنج باز کا جو بڑا عقلمند اور فصیح اور ظریف اور عیار تھا۔

**اَبوی**۔ ع۔ منسوب طرف اب بمعنی باپ کے۔

**اِبہام**۔ ع۔ انگوٹھا اور کسی بات کو کھول کر بیان نہ کرنا۔

**اُبہت**۔ ع۔ بزرگی۔ رونق۔ شکوہ

**اَبہل**۔ ع۔ پہاڑی سرو کا تخم جس کو ہندی میں ہاؤبیر کہتے ہیں

**اَبہی**۔ ع۔ بڑا خوبصورت، مناسب موزوں۔

**آبیاری**۔ فج۔ سینچنا۔ درختوں میں پانی دینا۔

**آبی**۔ ع۔ سرکشی اور انکار کرنے والا

**آبی**۔ ف۔ نمی۔ گیلاپن۔ بہی کا میوہ

**آبی**۔ ع۔ سرکش

**اَبیات**۔ عج۔ جو جمع بیت کی یعنی گھر۔ شعر۔

**اَبیض**۔ ع۔ سفید تلوار۔ چاندی سفیدی۔

**اَبیضان**۔ ع۔ دو رگیں ہیں چھاتی میں اونٹ کی، دودھ، پانی، پیری جوانی، دو روزہ یا دو ماہ اصلی یعنی دو سفید چیز۔

**آبی و آتشی**۔ ف۔ ایک دوسرے کے خلاف سردی و گرمی۔

## فصل الف مع تائے فوقانی

**آتا**۔ ت۔ گھوڑا۔

**آتابک**۔ ع۔ لقب بادشاہان شیراز کا۔

**اتالیق**۔ ت۔ ادب سکھانے والا۔ استاد۔

**اُتاق**۔ تج۔ مکان، خیمہ، کمرہ۔

**اُتان**۔ ع۔ مادۂ خر۔ گدھی۔

**اُتاقہ**۔ ت۔ طرہ کلغی

**اِتبال**۔ ع۔ فانی کرنا۔ دشمن رکھنا

**اِتّباع**۔ ع۔ پیروی کرنا۔ تابع ہونا۔

**اِتباع**۔ ع۔ تابعدار لوگ۔

**اِتّجار**۔ ع۔ بروزن اتفاق۔ تجارت کرنا۔

اِتّحاد ۔ ع۔ ایک ہونا۔ دوستی، یگانگت میل جول۔

اِتحاف ۔ ع۔ تحفہ دینا۔ سوغات

اِتّخاذ ۔ ع۔ پکڑنا، لینا، حاصل کرنا۔

اَتراب ۔ ع۔ کنواری عورتیں، کمسن اور ہم سن۔

اُتراک ۔ ع۔ جمع ہے تُرک کی جو مغلوں کی قوم سے ہیں۔

اِتراب ۔ ع۔ مٹی میں ملانا۔

اِتراص ۔ ع۔ مضبوط کرنا، برابر کرنا۔

اِتّساق ۔ ع۔ ترتیب۔ تمام ہونا، فراہم ہونا، درست ہونا۔

اِتّساع ۔ ع۔ کشادہ ہونا اور نام آنکھ کے ایک مرض کا جس سے ضعف بصر ہوتا ہے۔

اِتّسام ۔ ع۔ نشان کرنا مشتق رسم سے ہے۔

آتش ۔ ف۔ آگ، نور، رواج، غصہ شیطان، اور کنایہ ہے دوزخ اور غضب خدا سے۔

آتش انگیز ۔ ف۔ مراد سردار لشکر سے

آتش افروز ۔ ف۔ پھونکنی۔

آتش افشاں کردن ۔ ف۔ تباہ کرنا

آتشباز ۔ ف۔ جو شخص آتشبازی بناوے اور جو بیچے۔

آتش برگ ۔ ف۔ دیا سلائی۔

آتش بیدود ۔ ف۔ آفتاب و شراب۔

آتش بازی ۔ ف۔ آگ سے کھیلنا۔ وہ چیزیں جو خوشی اور شادی کے موقع پر بارود سے بنا کر چھوڑی جائیں۔

آتش پا ۔ ف۔ بیقرار۔ تیز رو۔

آتش پیکر ۔ ف۔ سورج، شیطان اور جن وغیرہ۔ آتشی پیدائش والا۔

آتش تر ۔ ف۔ شراب۔

آتشخانہ ۔ ف۔ میگزین۔ تنور۔

آتش خوار ۔ ف۔ نام ایک جانور کا ہے اور بد۔ ظالم آدمی کو بھی کہتے ہیں۔

آتش دان ۔ ف۔ انگیٹھی۔

آتش دادن ۔ ف۔ مراد چھوڑ دینا اور ترک کرنا اور کسی کو بھڑکانا۔

آتش دستی ۔ ف۔ غلبہ، چالاکی، جلدی

آتش زبان ۔ ف۔ زیادہ گو، سخت مزاج۔

آتش زدن ۔ ف۔ خراب کرنا۔

آتش زن ۔ ف۔ ایک جانور کا نام ہے جس کو ققنس بھی کہتے ہیں۔

آتش زنہ ۔ ف۔ چقماق۔ ایک پتھر ہوتا ہے۔

آتش سرد ۔ ف۔ شراب، لب معشوق سونا، چاندی۔

آتش فارسی ۔ ف۔ مجازاً بمعنی آتشک۔

آتشکار ۔ ف۔ باورچی۔ آتشباز۔

آتشکاری ۔ ف۔ سینکنا۔

آتشکاو ۔ ف۔ بمعنی دست پناہ جس سے آگ پکڑتے ہیں۔

آتشکدہ کاو ۔ ف۔ وہ لوہے کی سلاخ جس سے آگ کو بھٹی وغیرہ سے باہر کھینچتے ہیں۔

آتش کش ۔ ف۔ دست پناہ۔

آتشگیر ۔ ف۔ بمعنی دست پناہ

آتش محلول ۔ ف۔ گرم پانی۔ روغن گرم اور کنایہ آفتاب سے باعتبار سرخی و گرمی۔

آتش نمرود ۔ ف۔ وہ آگ جس کو نمرود بادشاہ نے خدا کے دوست حضرت خلیل ابراہیمؑ کو جلانے کے لئے جلایا تھا۔

آتشی ۔ ف۔ مراد دلیر سے۔

آتشی، آتشین ۔ ف۔ آگ کا گرم

اِتّصاف ۔ کوئی صفت اختیار کرنا۔ تعریف کیا جانا۔ باہم وصف کرنا کسی چیز کا۔

اِتِّصال۔ ع۔ ملنا۔ لگاتار ہونا۔ کسی کام کا اور پہونچنا۔
اِتِّضاح۔ ع۔ روشن ہونا۔
اِتعاب۔ ع۔ رنج میں ڈالنا۔
اَتعاب۔ ع۔ جمع ہے تعب بمعنی رنج کی۔
اِتِّفاق۔ ع۔ باہم ملنا، اچانک۔
اِتِّفاقاً۔ ع۔ اچانک۔ اچانک سے
اِتِّفاقی۔ ع۔ جو اتفاق سے بات ہوجائے۔
اِتِّقا۔ ع۔ بچنا۔ پرہیز کرنا۔ گناہ سے بچنا۔
اَتقیا۔ ع پرہیزگار لوگ۔ جمع تقی کی ہے۔
اِتقان۔ ع۔ استواری اور مضبوطی کرنا
اِتِّکاز۔ ع۔ بھروسہ کرنا، تکیہ کرنا۔
اِتِّکال۔ ع۔ اعتماد کرنا، بھروسہ کرنا۔
اَتکہ۔ ت۔ دایہ، اَنّا۔
اِتلاد۔ ع۔ پرانے مال کا مالک ہونا۔
اِتلاف۔ ع۔ ضائع کرنا۔ تلف کرنا کھودینا۔
اَتَم۔ ع۔ بہت پورا۔ کامل۔ تمامتر۔
اِتمام۔ پورا کرنا۔ انجام کو پہونچانا۔
اَتمک۔ ت۔ نان۔ یعنی روٹی۔
اُتو۔ ہ۔ استری جس سے کپڑا دھونے کے بعد سلوٹوں کو ٹھیک کیا جاتا ہے۔
اَتون۔ ع۔ بر وزن زبون۔ روٹی پکانے کا تنور۔ لوہے کا آتشدان۔
اُتون۔ ف۔ وہ عورت جو لڑکیوں کو علم پڑھنا۔ کپڑے سینا۔ جالی کھولنی وغیرہ بتلائے۔
اِتِّہام۔ ع۔ تہمت لگانا۔ کسی پر دوش دینا۔ غلطی میں ڈالنا ناحق بدنام کرنا۔
اِتِّہاب۔ ع۔ بخشش قبول کرنا۔ ہبہ کرنا۔
اِتیان۔ ع۔ رسیدگی۔ دخول قدوم آنا

## فصل الف مع ثائے مثلثہ

اَثاث۔ ع۔ اسباب خانگی۔ گھر کا اسباب۔
آثار۔ ع۔ نشانیاں پرانے نشان بچے ہوئے پیروں کے جمع اثر بمعنی نشان کی۔
اِثبات۔ ع۔ ثابت کرنا۔ ثبوت کو پہونچانا۔
اَثَر۔ ع۔ تاثیر۔ نشان۔ کھنڈر، کھوج
اُثفیہ۔ ع۔ دیگ پایہ، چولھے کا پایہ جمع اس کی اثافی آتی ہے۔
اَثقال۔ ع۔ جمع ثقل کی یعنی ایسے بوجھ بھاری۔
اَثل۔ ع۔ جھاؤ کا درخت۔
اِثم۔ ع۔ گناہ جرم۔ جمع اس کی آثام ہے اور شراب اور جوا اور جو کام شرع میں ناروا ہو اس کو بھی اثم کہتے ہیں۔
اثمار۔ ع۔ جمع ہے ثمر بمعنی پھل کی۔
آثم۔ ع۔ گناہگار۔
اُثمد۔ ع سرمہ کا پتھر جس کا سرمہ بنتا ہے
اَثمان۔ ع۔ جمع ہے ثمن بمعنی قیمت
اَثنا۔ ع۔ بیچ۔ درمیان، عرصہ درمیان کا۔
اَثنائے راہ۔ ت، درمیان رستہ کے
اِثنین۔ ع۔ دو۔
اَثنیہ۔ ع۔ جمع ہے ثنا بمعنی تعریف کی۔
اِثنا۔ ع۔ دو یعنی دو کی تعداد۔
اِثنا عشری۔ ع۔ فرقہ شیعہ جو بارہ ائمہ معصومین کے ماننے والے ہیں اور ایک آنت کا نام بھی ہے جو معدے کے نیچے ہوتی ہے اور اس کا طول اسی شخص کے بارہ انگل ہوتا ہے

أثواب۔ ع۔ جمع ثوب کی۔ پہننے کے کپڑے و بمعنی مطلق کپڑے کے۔

أثیر۔ ع۔ عالی اور بلند اور بمناسبت بلندی کے آسمانکو اور کرۂ نار کو بھی کہتے ہیں اس لئے کہ آگ کا کرہ سب کرُوں سے زیادہ بلند ہے۔

أثیم۔ ع۔ گنا ہگار۔

أثیل۔ ع۔ بروزن و بر معنی اصیل ذاتی محکم۔ بڑے خاندان و نسل کا آدمی۔

## فصل الف مع جیم

اِجابَت۔ ع۔ ماننا۔ منظوری۔

أجاج۔ ع۔ آب تلخ، آب شور کھاری یا کڑوا پانی۔ کڑوا نمک

اِجارہ۔ ع۔ ٹھیکہ۔ ٹھیکہ لینا۔

اِجازت۔ ع۔ حکم دینا۔ پروانگی دینی۔

أجانِب۔ ع۔ جمع ہے اجنبی بمعنی بیگانہ گی۔۔

اِجانہ۔ ع۔ مٹی کا مرتبان جس میں سرکہ وغیرہ رکھتے ہیں۔

اِجارۃ۔ ع۔ پناہ دینا۔ لانا۔

اِجادت۔ ع۔ نیک کہنا، نیکی کرنا رواں کرنا۔ عمدگی پیدا کرنا۔

اِجارَت۔ ع۔ پناہ دینا۔ فریاد کو پہونچنا، کسی کو رہا کرا دینا۔

اِجاص۔ ع۔ آلوئے بخارا۔

أجاق۔ ت۔ دیگدان، چولھا۔

اِجبار۔ ع۔ جبر کرنا۔ زبردستی۔

اِجباری۔ ع۔ لازمی۔ زبردستی کا بار۔

اِجتَباء۔ ع۔ پسند کرنا۔ چھانٹنا۔

اِجتَناء۔ پھل چُننا۔ میوہ اکٹھا کرنا۔

اجتراء۔ ع۔ دلیر ہونا، بہادر ہونا۔

اُجتزاء۔ ع۔ بس کرنا۔ کافی ہونا۔

اِجتِناب۔ ع۔ پرہیز کرنا۔ بچنا۔ گوشہ پکڑنا۔

اِجتماع۔ اکٹھا ہونا۔ جمع ہونا۔ سوسائٹی۔

اِجتہاد۔ ع۔ کوشش کرنا۔ دل سے سوچ کر کوئی بات عمدہ نکالنی۔

اِجترار۔ ع۔ کھینچنا۔ اونٹ کا چرنا۔ اونٹ کا جگالی کرنا۔

اِجحام۔ ع۔ باز رکھنا اور ہلاکت کے قریب کسی کو پہونچانا۔

أجداد۔ ، باپ، دادا وغیرہ۔

أجدر۔ ع۔ لائق تر۔ سزوار تر۔

أجدع۔ ع۔ وہ شخص جس کے کان اور ناک کٹے ہوں۔ ہندی نکٹا، بوچا۔

أجدل۔ ع۔ ایک طائر شکاری کا نام ہے جس کو فارسی میں چرغ کہتے ہیں، یہ شکرے کی ایک قسم ہے۔

أجداث۔ ع۔ جمع ہے جدث بمعنی قبریں۔

أجذم۔ ع۔ ہاتھ کٹا ہوا آدمی۔ ٹنڈا۔

آجُر۔ ع۔ خشت پکی اینٹ۔

أجر۔ ع۔ ثواب۔ انعام۔ مزدوری۔

أجرت۔ ع۔ بدلہ۔ صلہ مزدوری بھول

أجرۃ البرید۔ ع۔ محصول ڈاک۔

اجراء۔ ع۔ جاری کرنا۔ کام چلانا

اِجرام۔ ع۔ گناہ کرنا۔

أجرام۔ ع۔ جمع ہے جرم یعنی جسم کی۔

أجری۔ ع۔ وظیفہ یعنی وہ کھانا جو ہر روز محتاجوں کو دیا جائے۔

أجرب۔ ع۔ وہ شخص جس کو کھجلی یعنی خارش کا عارضہ ہو جس میں تر دانے نکلتے ہیں۔

أجرِ غیر ممنون۔ ع۔ ثواب بے منت

اجرد۔ ع۔ بے گھاس کا جنگل گنجا آدمی۔

اِجزاء۔ ع۔ جزیہ دینا۔ بے نیاز کرنا۔

مزدوری دینا، جزا دینا۔

اَجزاء۔ ع۔ کسی چیز کے ٹکڑے، جمع جزو کی۔

اجزاخانہ۔ فج۔ صیدلیہ، عطاری کی دوکان

اجزال۔ ع۔ بہت بخشش کرنا۔

اَجساد۔ ع۔ جمع ہے جسد بمعنی بدن کی۔

اجش۔ ع۔ مرد سخت آواز

اُجفال۔ ع۔ دوڑ کر بھاگنا

اَجفان۔ ع۔ پلکوں کے بال، جفن کی جمع ہے۔

اَجَل۔ ع۔ وقت مقرر۔ موت کا وقت تقدیر۔

اَجل۔ ع۔ واسطہ۔ سبب۔ ذریعہ

اَجل۔ ع۔ بڑا بزرگ۔ بڑا ذیشان

اِجلاس۔ ع۔ بیٹھنا، کچہری کرنے کے لئے بیٹھنا۔

اِجلال۔ ع۔ بزرگی، شان، شوکت

اجلاء۔ ع۔ جمع ہے جلیل بمعنے بزرگ کی۔

اِجلواذ۔ ع۔ دوڑ کر چلنا۔

اَجلاف۔ ع۔ جمع ہے جلف کی کمینے، سفلے۔ ظالم لوگ اور جلف اس چیز کو بھی کہتے ہیں جس میں خول ہو۔

اجلاء۔ ع۔ گھر سے باہر نکال دینا جلاوطن کر دینا۔

اَجلیٰ۔ ع۔ روشن زیادہ۔ زیادہ جلی

اَجلَد۔ ع۔ زمین سخت۔

آجل۔ ع۔ بمعنی عقبیٰ یعنی دیر میں آنے والا۔

اِجماع۔ ع۔ اکٹھے ہونا، سب کی رائے ایک بات پر ہو جانا۔

اِجمال۔ ع۔ کھول کر نہ کہنا۔ بہت کو تھوڑا کر دینا، پراگندہ کو اکٹھا کر دینا بہ درستی سے کام لینا۔

اَجمعین۔ ع۔ سب۔ تمام۔ سب کے سب۔

اَجمَل۔ ع۔ بہت خوبصورت

اِجمام۔ ع۔ گھوڑے کو آرام دینا۔ سواری کے لئے۔ نزدیک ہونا کام کا۔

اَجَم۔ ع۔ ایک قسم کا کھانا کھاتے کھاتے اکتا جانا، اور ایک موضع ہے شام میں اور زرکل کا جنگل یا درختوں کا گنجان اور گھنا ہونا۔

اُجنبی ع} پردیسی آدمی۔ کسی اور
اُجنب ع} شہر و دیس کا آدمی۔ یا غیر ملکی۔

اَجِنّہ۔ ع۔ یہ جمع ہے جنین کی وہ بچہ جو ماں کے پیٹ میں ہو عوام اس کو جن کی جمع میں استعمال کرتے ہیں یہ غلط ہے اس لئے کہ جن کی جمع جنہ بغیر الف کے ہے۔

اَجناد۔ ع۔ جمع ہے جند بمعنی لشکر کی

اَجنحہ۔ ع۔ جمع ہے جناح کی۔ مرغوں اور آدمیوں کے پر اور بازو۔

اِجناب۔ ع۔ جنب ہونا۔ جس سے آدمی کو احتیاج غسل کی ہوتی ہے

اَجوبہ۔ ع۔ جمع جواب کی یعنی بہت سے جواب

اَجودان باشی۔ فج۔ ایڈجی ٹانٹ

اُجرہ۔ ع۔ مزدوری۔ محنتانہ۔

اَجوَف۔ ع۔ کھوکھلا۔ شکم خالی اور وہ لفظ جس کے عین کلمہ میں حرف علت کا ہو۔

اَجوفان۔ ع۔ دو کھوکھلی چیزیں مراد ہے پیٹ اور فرج سے۔

اِجہار۔ ظاہر کرنا۔

اَجہَر۔ ع۔ وہ شخص جس کو دن کو دکھائی نہ دے، اور یہ ایک مرض ہے جس کو ہندی میں رتوندھی کہتے ہیں۔

اَجارت} ایک مشہور ترشی کا نام
اَچارت}

ہے جس کو ترکیب سے بناتے ہیں
اَچی ۔ ت ۔ بڑا بھائی ۔ برادر کلاں

## فصل الف مع حائے مہملہ

اُح ۔ ع ۔ آواز کھانسی کی ۔ آواز درد کی ۔
اِحاطہ ۔ ع ۔ گھیرا ۔ چار دیواری گھری ہوئی ۔
اِحالت ۔ ع ۔ حوالہ کرنا ۔ حیلہ کرنا ۔ محال بات کہنا ۔ ایک برس کا ہونا ۔
اَحباب ۔ ع ۔ جمع ہے حبیب بمعنی دوست کی ۔ بہت سے دوست ۔
اَحِبّاء ۔ جمع حبیب کی ۔ دوست ، احبہ غلط ہے ۔
اَحبار ۔ ع ۔ عقلمند لوگ ، جمع ہے حبر کی ۔
اِحباط ۔ ع باطل کرنا ۔
اِحتراز ۔ ع ۔ بچنا ۔ پرہیز کرنا ۔
اِحتباس ۔ ع ۔ روکنا اور خون بند ہو جانے کی بیماری جو عورتوں کو ہوتی ہے ۔
اِحتدام ۔ ع ۔ آگ بھڑکانا ۔
اِحتراس ۔ ع ۔ نگاہبانی کرنا ۔ حفاظت کرنا ۔
احتراق ۔ ع ۔ جل جانا ۔ سوختہ ہو جانا ۔

اِحتساب ۔ ع ۔ حساب کرنا آزمائش کرنا ۔
اِحتشام ۔ ع ۔ تشکوہ نوکر چاکر کا ، مالک کا صاحب حشمت ہونا ۔
اِحتلام ۔ ع ۔ خواب میں ناپاک ہونا خواب میں کسی عورت سے جماع کرنا ۔ محتلم اس کا مفعول ہے ۔
اِحتظاظ ۔ ع ۔ لذت اٹھانا ۔ مزہ لینا خوش نصیب ہونا ۔
اِحتمال ۔ ع ۔ برداشت کرنا ۔ بوجھ اٹھانا ، بات کا سہنا ، گمان کرنا
احتیاج ۔ ع ۔ حاجت ، خواہش
احتیاط ۔ ع ۔ بچنا ۔ گناہ سے پرہیز کرنا ، بری بات سے بچنا ۔
اِحتیال ۔ ع ۔ فریب کرنا ۔ حیلہ کرنا ۔ مکر کرنا ۔ بات بنانا ۔
اِحتما ۔ ع ۔ بیمار کا پرہیز کرنا ، حمایت کسی شخص کی کرنا ۔
اِحتوا ۔ ع ۔ گھیرنا اور جمع کرنا ۔
اِحتظا ۔ ع ۔ بہرہ مند ہونا ، مراد پانا ۔
اِحتجاب ۔ چھپ جانا ۔ پردہ میں ہو جانا ۔
اِحتضار ۔ حاضر ہونا ۔ موت کا ۔
اِحتکار ۔ ع غلہ کو اس نیت سے جمع کرنا کہ بوقت گرانی نفع سے

بیچے ۔
احتقار ۔ ع ۔ ذلیل و حقیر جاننا ۔
اِحتجار ۔ ع ۔ حجرہ بنانا ۔
اِحتماش ۔ ع ۔ دو مرغوں کا آپس میں لڑنا ۔
اِحتراف ۔ ع ۔ عقل اور پیشہ وری
اِحتکاک ۔ ع ۔ کسی چیز کا آپس میں رگڑنا اور باہم گھسنا
اِحتجام ۔ ع ۔ خون نکالنے کے لئے پچھنے لگانا ۔
اِحترام ۔ ع ۔ حرمت اور عزت کرنا ۔
اَحجار ۔ ع ۔ جمع ہے حجر بمعنی پتھر کی ۔
اَحَد ۔ ع ۔ ایک گنتی کا پہلا عدد ۔
اَحَدیّت ۔ ع ۔ اکائی ، ایک ہونا ۔
احداث ۔ ع ۔ نیا پیدا کرنا ۔ نئی بات نکالنا ۔
اُحُد ۔ ع ۔ ایک پہاڑ ہے نزدیک مدینہ کے ۔
احداق ۔ ع ۔ جمع ہے حدقہ بمعنی پتلی آنکھ کی ۔
اِحراز ۔ ع ۔ بچانا ۔ گھیرنا ، استوار کرنا
اِحراق ۔ ع جلانا ، جلنا ۔
اِحرام ۔ حرم میں آجانا ، یا ہمائے حرام میں داخل ہونا ۔ حج کرنے کی نیت کرنا ۔ مکہ کے قریب جاکر ۔

اُحرار۔ ع۔ جمع ہے حُر بمعنی آزادگی۔

اَحرس۔ ع۔ وہ دلیر جو کسی سے نہ ڈرے

اَحرش۔ ع۔ سوسمار یعنی گوہ۔

اِحراض۔ ع۔ عشق کی بیماری سے دُبلا اور بیمار ہونا۔

اِحزان۔ ع۔ غم میں ڈالنا۔ غمگین کرنا۔

اَحزاب۔ ع۔ جمع ہے حزب بمعنے گروہ کی۔

اَحزم۔ ع۔ بڑا ہوشیار۔ بڑا عقلمند۔

احساس۔ ع۔ چھونا۔ حس کرنا۔

احسان۔ ع۔ کسی کے ساتھ نیکی کرنا۔

احسانمند۔ ف۔ وہ شخص جس کے ساتھ کسی نے اچھا سلوک کیا ہو۔

اَحسَنتَ۔ ع۔ بہت اچھا کیا تو نے اور یہ آفریں کے مقام پر بولا جاتا ہے۔

اَحسَن۔ ع۔ بہت نیک۔ بہت خوب۔

احسان کار۔ ف۔ نیکی کرنے والا۔

اَحشا۔ ع۔ جو کچھ کہ سینہ اور پیٹ میں ہو۔ مثل کلیجہ اور دل اور معدہ اور آنت کے۔

احشام۔ ع۔ حشم کی جمع بمعنے نوکر چاکر اور خدمتگار۔

اِحصا۔ ع۔ مردم شماری مطلق شمار و حساب

اِحصَار۔ ع۔ شمار کرنا۔ ضبط کرنا۔

اِحصاص۔ ع۔ حصہ دینا۔

اِحضار۔ حاضر کرنا۔ موجود کر دینا۔ کسی چیز کا۔

اَحفاد۔ ع۔ بیٹے۔ پوتے، نواسے نوکر، چاکر۔ خادم، غلام لونڈیاں۔

اِحفاد۔ ع۔ گڑگڑا کر مانگنا۔ مبالغہ سے سوال کرنا۔ ڈاڑھی مونچھ کی اصلاح کرنا۔

اَحقاد۔ ع۔ حِقد کی جمع یعنی کینہ۔

اَحقر۔ ع۔ زیادہ حقیر۔ بڑا ذلیل اپنے تئیں بسبب کسر نفسی کے بولا کرتے ہیں۔ (حقیر کا افعل التفضیل ہے)۔

اَحق۔ ع۔ سزاوار تر۔ لائق تر۔

اِحکام۔ ع۔ مضبوط کرنا۔

اَحکام۔ ع۔ جمع ہے حکم کی۔

اَحلیٰ۔ ع۔ نہایت شیریں، بہت میٹھا

اِحلاف۔ ع۔ قسم دینا۔

اَحلاف۔ ع۔ ہم عہد اور ہم قسم لوگ۔

احلیل۔ ع۔ سوراخ ذکر۔

اَحلام۔ جمع ہے حُلم یعنی خواب کی۔

اَحمر۔ ع۔ بہت سُرخ۔

اَحمر اَقتم۔ ع۔ نہایت سُرخ مائل بہ سیاہی

اَحمَش۔ ع۔ وہ شخص جس کی پنڈلی پتلی ہو۔

اَحمَض۔ ع۔ کھٹا مزہ۔ بکھٹا۔

اِحمال۔ ع۔ بوجھ اُٹھانا۔

اَحمال۔ ع جمع ہے حَمل بمعنی بوجھ کی

اَحمق۔ ع۔ نہایت بے وقوف۔

اَحنا۔ ع۔ اطراف۔

اَحنف۔ ع۔ وہ شخص جس کے دونوں پاؤں کے پنجے کج اور ٹیڑھے ہوں۔

اَحوَر۔ ع۔ وہ شخص جس کی آنکھ کی سفیدی بہت سفید اور سیاہی بہت سیاہ ہو۔

اَحوص۔ ع۔ تنگ چشم، کنجوس۔

اَحوَل۔ ع۔ کج چشم بھینگا۔

اَحوال۔ ع۔ جمع حال کی ہے بعض نے واحد میں استعمال کیا ہے۔

اِحیا۔ ع۔ زندہ کرنا۔ جان ڈالنا۔

اَحیا۔ ع۔ زندہ لوگ جمع ہے حی بمعنی زندہ کی اور جمع ہے حیّ بمعنی قبیلہ اور محلہ کی۔

اَحیان۔ ع۔ جمع حین بمعنی زمانہ اور وقت۔

آحیاناً۔ ع۔ اتفاقاً، شاید، کسی زمانہ میں، کسی وقت، کبھی کبھی

## فصل الف مع خائے معجمہ

اَخ۔ ع۔ بھائی، برادر
آخ۔ ف۔ کلمہ تحسین کا ہے بجائے آفرین کے بولتے ہیں اور بمعنی شور و فغاں کے بھی آتا ہے
اَخبار۔ ع۔ جمع خبر کی۔ یعنی خبریں خبروں کا مجموعہ۔
اِخبار۔ ع۔ خبر کرنا، تبلانا۔ اطلاع دینا۔
اُخت۔ ع۔ بہن، ہمشیرہ۔ بُوا۔
اِختبار۔ ع۔ خبر لینا۔ آزمانا، امتحان
اِختتام۔ ع۔ ختم کرنا۔ پورا کرنا۔
اَختر۔ ف۔ ستارہ۔
اِختراع۔ ع۔ نئی بات نکالنا۔ ایجاد کرنا۔
اِختراق۔ ع۔ پھاڑنا، پھٹنا، پارہ پارہ ہونا۔ فراخ دستی۔
اُختصار۔ ع۔ کم کرنا۔ زیادہ کو تھوڑا کرنا۔
اختصاص۔ ع۔ خاص کر خصوصیت رکھنا، خاص ہونا۔
اِختصاصی۔ ع۔ اسپیشلسٹ سپیلسٹ

اُختفا۔ ع۔ چھپانا، پوشیدہ کرنا۔
اِختلاط۔ ع۔ ملانا، محبت، دوستی
اُختلاف۔ ع۔ فرق۔ تفاوت، باہم فرق ہونا۔
اِختلال۔ ع۔ خلل ڈالنا، خلل پڑنا
آختن۔ ف۔ تلوار کھینچنا
آختہ۔ ف۔ تلوار کھینچی ہوئی، بدھیا کیا ہوا جانور۔
آختہ۔ وہ جانور جس کے خصیے نکالدئے گئے ہوں۔
اِختیار۔ ع۔ پسند کرنا، ایک کو ماننا
اَخترِ جوزا۔ ف۔ کنایہ ہے عطارد سے اس لیے کہ جوزا خانہ عطارد ہے
اُختلاج۔ ع۔ عضو کا پھڑکنا
اَختر شناس۔ ف۔ نجومی۔
اِختطاف۔ ع۔ اُچک لے جانا، جیسے بجلی بینائی لے جاتی ہے۔ یا چلانا اونچی آواز سے۔
اختناق۔ ع۔ گلا بند ہو جانا، اختناق الرحم ایک بیماری ہے۔
اِختیال۔ ع۔ گردن کشی کرنا، خیال کرنا۔ غرور کرنا، متوجہ کرنا۔
اَختان۔ ع۔ جمع ختن کی جس کے معنی داماد کے ہیں۔
اَختر شمردن۔ ف۔ کنایہ ہے بیدار رہنے اور رات کے نہ سونے سے

اِختیستان۔ ف۔ ایک بادشاہ کا نام ہے جو خاقانی اور نظامی کا ممدوح تھا۔
آختہ خانہ۔ ف۔ گھوڑوں کا اصطبل۔
اُخدود۔ ع۔ زمین اور پہاڑ کی لمبی دراریں۔
اَخدان۔ ع۔ جمع خدن بمعنی دوست
اَخذ۔ ع۔ لے لینا۔ پکڑنا، اختیار کرنا
آخذ۔ ع۔ لینے والا۔ پکڑنے والا
اُخریٰ۔ ع۔ پچھلی عورت۔ دوسری چیز
آخر۔ ع۔ اور دوسرا دیگر
آخِر۔ ع۔ پچھلا ضد اوّل
اِخراج۔ ع۔ نکالنا۔
اخراجات۔ ع۔ جمع خراج کی بمعنی خرچ۔
آخر الامر۔ ع۔ آخر کو۔ اس بات کا آخر
آخرت۔ ع۔ انجام۔ دوسرا عالم قیامت۔
اَخرس۔ ع۔ گونگا آدمی جو بول نہ سکے۔ اس کی جمع خُرس آتی ہے۔
آخُر۔ ف۔ یہ مخفف ہے آخور کا جس کے معنی اس کے گھوڑوں کی [illegible]

وہ ہڈی جو آدمی کی گردن کے نیچے
اور سینے کے اوپر ہوتی ہے۔
ہندی میں اسکو ہنسلی کہتے ہیں۔
آخرین تحویل۔ ف۔ کنایہ ہے روز
قیامت اور وقت نزع سے۔
اَخرَب۔ ع۔ مکان یا ملک جو خراب
اور ویران ہو۔
اَخرَم۔ بچّا آدمی جس کی ناک
کٹی ہو۔
اُخزُم۔ ع۔ نر سانپ اور حاتم طائی
جو مشہور سخی ہے۔ اس کے دادا
کا نام بھی ہے۔
اَخِسّاء۔ ع۔ جمع خسیس کی کمینے اور
رذیل اور ناچیز لوگ۔
اَخَس۔ ع۔ بڑا زبون اور بڑا خسیس
آدمی۔
اَخشَم۔ ع۔ جس کو قوت شامہ نہ ہو
یعنی خوشبو اور بدبو کی تمیز
نکر سکے۔
اَخشیج۔ ف۔ ایک دوسرے کی
ضد اور مخالف۔ مجازاً چار عنصر
کہ ایک دوسرے کے ضد ہیں
اور وہ خاک، ہوا، پانی، آگ
ہیں۔
اَخشیگ۔ ف۔ بمعنی مذکورۂ بالا
یہ اصل ہے اور آخشیج اسی کا
مبدل ہے۔
اِخصَاء۔ ع۔ خصّی کرنا۔ خصیے نکال
ڈالنا۔
اَخَصّ۔ ع۔ خاص تر یعنی وہ شخص
جو کسی سے زیادہ نہایت خصوصیت
رکھتا ہو۔
اَخضَر۔ ع۔ سبز چیز۔ سبز رنگ۔
اَخضَع۔ ع۔ موٹا اور چھوٹی گردن
والا۔
اِخطَاء۔ ع۔ خطا کرنا اور دوسرے
کی خطا پکڑنا اور الزام دینا۔
اَخطَب۔ ع۔ اچھا خطبہ پڑھنے
والا، اور خربزہ تلخ جس کو ہندی
میں اندرائن کا پھل کہتے ہیں
اِخطَار۔ ع۔ اپنے کو خطرہ
میں ڈالنا۔
اَخطَار۔ ع۔ جمع خطرہ بمعنی بلا۔
اَخَفّ۔ ع۔ سبک تر، بہت ہلکا
اِخفَاء۔ ع۔ پوشیدہ۔ پوشیدہ کرنا
اَخفَش۔ ع۔ نام ہے تین نحویوں
کا جو علم نحو میں امام گذرے ہیں
پہلا بڑا اخفش اُستاد سیبویہ کا۔
دوسرا منجھلا اخفش ہمعصر سیبویہ کا۔
تیسرا چھوٹا اخفش شاگرد سیبویہ کا
اور اصل لغت میں اس کے
معنی ضعیف چشم کے ہیں، کہ جسکو
تاریکی میں آرام رہے اور روشنی
آفتاب میں دکھائی نہ دے۔
مجازاً چھوٹی آنکھ والا۔
اِخفَاف۔ سبکبار ہونا، اور ہلکا ہونا۔
اَخفَاف۔ ع۔ جمع خف کی، پاؤں
کے موزے۔ اور اونٹ کے
تلوے۔
اُخفَاد۔ ع۔ جلدی اور شتاب چلنا۔
اَخگَر۔ ف۔ آگ کی چنگاری۔ شروع
عشق کا۔
اَخگر در پیرہن کردن۔ ف۔ بے آرام
اور بیقرار کرنا۔
اخلاص۔ ع۔ دوستی خالص کرنا۔
اخلاص مند۔ ف۔ دوست جو
خیر خواہ ہو۔
اَخِلّاء۔ ع۔ جمع خلیل کی بمعنی دوست
صادق۔
اَخلاط۔ ع۔ جمع خلط کی۔ اور نام
ایک شہر کا روم میں اور دوائیں
خوشبو۔
اَخلاف۔ ع۔ جمع خلف کی، سعادتمند
لڑکے جو بعد مرنے باپ کے
باقی رہیں۔

اِخلال ۔ ع ۔ محتاج کرنا، محتاج ہونا
اِخلاق ۔ ع ۔ پُرانا ہونا، پُرانا کرنا۔
اَخلاق ۔ ع ۔ جمع خلق کی ۔ طریقے آداب ۔ واحد بھی مستعمل ہے۔
اُخمَص ۔ پاؤں کے تلوے کا گڑھا جو زمین سے نہیں ملتا ہے۔
اَخم ۔ ف ۔ پیشانی اور ابرو کی شکن
اَخمہ ۔ ف ۔ چین اور شکن، جو کسی چیز میں ہو۔
اِخماد ۔ ع ۔ آگ کا بجھا دینا۔
اَخمش ۔ ع سخت جگہ اور دلیر آدمی
اِخمال ۔ ع ۔ گمنام کرنا۔
اُخناس ۔ ع ۔ پیٹھ کے پیچھے چھپانا
اَخناع ۔ ع ۔ عاجزی کرانا دوسرے سے ۔
آخور ۔ ف ۔ داو غیر ملفوظ سے گھوڑوں کے چرنے کی جگہ وہ جگہ جہاں چوپائے گھاس کھاتے ہیں، اصطبل مجازاً گھوڑے کی گھاس ، وہ گھاس جو چوپاؤں کے آگے سے بچ رہے اور بمعنی مطلق آرامگاہ
آخور سالار ۔ ف ۔ طویلہ کا سردار ۔
آخور سنگین ۔ ف ۔ بے گھاس کا مقام ۔ زمین بے آب وگیاہ ۔

اَخوات ۔ ع ۔ جمع اُخت کی بہنیں ۔
اِخوان ۔ ع ۔ بھائی جمع اخ کی ۔
آخوند ۔ ف معلم، اُستاد ۔
اُخوت ۔ ع ۔ برادر ہونا، بھائی ہونا
اَخوال ۔ ع ۔ جمع ہے خال بمعنی تل کی اور جمع ہے خال بمعنی برادر مادر یعنی ماموں کی۔
اَخیر ۔ ف ۔ پچھلا۔
اَخی ۔ ف ۔ فارسی میں صاحب مروت اور عربی میں میرا بھائی ۔
اَخیافی ۔ ع ۔ وہ بھائی جو ایک ماں اور دو باپوں سے ہوں۔
اَخیذ ۔ ع ۔ گرفتار ۔ قیدی ۔
اَخیار ۔ ع ۔ بہت سے نیک لوگ ۔
اَخیف ۔ ع ۔ وہ شخص جس کی ایک آنکھ سیاہ ہو اور ایک کبود ۔
اَخیل ۔ ع ۔ وہ شخص جس کے چہرے پر خال ہوں اور نام ایک مرغ جس کے پروں پر بہت سے خال رنگ برنگ کے ہوتے ہیں ۔

## فصل الف مع دال مہملہ

ادا ۔ ف ۔ پورا کرنا ۔ انداز ۔ ناز ۔
آداب ۔ ع ۔ جمع ادب بمعنی طور پسندیدہ اور عقل اور نگہداشت اور علم عرب ۔
اِدّاب ۔ ع ۔ بروزن اسلام ، رنج میں ڈالنا ۔
اَدات ۔ ع ۔ بمعنی اوزار اور ہتھیار اور علم صنعت ۔
اِدارۂ بلدیہ ۔ ع ۔ دفتر میونسپل بورڈ
اِدارۂ نظامی ۔ ع ۔ فوجی ڈپارٹمنٹ
اِدامت ۔ ع ۔ ہمیشگی ۔
اِدام ۔ ع ۔ نانخورش جس کو ہندی میں سالن کہتے ہیں ۔
اَدانی ۔ ع ۔ عزیز ۔ نزدیک تر لوگ کمینے لوگ ۔
آدابِ فاضلہ ۔ ع پسندیدہ خصلتیں اور کنایہ ہے حکمت ، شجاعت عفّت، عدالت سے ۔
اَدَب ۔ ع تعظیم، قاعدہ، عقل، علم عرب،
اَدبانہ ۔ ف ۔ بطور ادب کے ۔
اَدب شکستن ۔ ف ۔ بے ادبی کرنا۔
اِدبار ۔ ع ۔ لغوی معنی پیٹھ پھیرنا اور اصطلاحی معنی ۔ بداقبالی، نحوست کم بختی، بدقسمتی، بدنصیبی ۔
اِدّخار ۔ ع جمع کرنا، ذخیرہ کرنا۔
اَدخنہ ۔ ع ۔ جمع دُخان بمعنی دھواں
اِدرار ۔ ع ۔ روزینہ ۔ پیشاب

جاری ہونا۔

اَدرِس۔ ع م } ایڈریس، سپاسنامہ
اِدرِیس۔ ع } پتہ۔

اَدرَفش۔ ف۔ ایک آلہ ہے جس سے چمڑہ میں سوراخ کرتے ہیں ہندی میں اس کو ستالی کہتے ہیں۔

اَدرَخش۔ ف۔ صاعقہ۔ بجلی۔

اُدراج۔ ع۔ بہت سے راستے راہیں۔

اِدراک۔ ع۔ پانا عقل دریافت کرنا۔

اِدرِیس۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا جو اپنی زندگی میں داخلِ جنّت ہوئے۔

اُدرَہ۔ ایک خصیہ کا بڑھ جانا بسبب رطوبت یا ہوا کے۔

ادعیہ۔ ع۔ جمع ہے دعا کی۔

اِدّعا۔ ع۔ دعویٰ کرنا۔ بے دلیل ایک بات کہنی۔

اَدعَج۔ ع۔ سیاہ چشم۔

اِدغام۔ ع۔ کھانا کسی چیز کا بغیر چبانے کے۔ گھوڑے کے منھ میں لگام دینا۔ ایک حرف کو دوسرے حرف میں ملا دینا۔

اِدفا۔ ع۔ کسی چیز کا گرم کرنا۔

اَدرَیجَہ۔ ت۔ ایک قسم ہے فرش کی جس کو چارپائی پر بچھاتے ہیں جس کے جھالر چاروں طرف سے نیچے زمین کی جانب لٹکے ہوتے ہیں۔

اَدَق۔ ع۔ بہت باریک۔ بہت مشکل دقیق کا افعل التفضیل ہے۔

اِدقاق۔ ع۔ باریک کرنا، نیک کرنا۔ آٹا نرم گوندھنا۔

اُدکَن۔ ع۔ خاکستری رنگ۔

اِدّکار۔ یاد کرنا، نصیحت قبول کرنا۔

اِدلاء۔ ع۔ چھوڑنا، اپنا کام کسی پر ڈالنا۔

اِدلاج۔ ع۔ رات کو سیر کرنا۔

اَدَل۔ ع۔ دلیل تر۔ بڑا رہنما۔

اِدلال۔ ع۔ ناز کرنا، غمزہ کرنا۔

اَدِلّہ۔ ع۔ جمع ہے دلیل کی۔

آدَم۔ ع۔ نام ہے پہلے پیغمبر کا جن سے انسان کی نسل چلی۔

آدمِ آبی۔ ف۔ دریائی جانور جو بصورت انسان کے ہوتا ہے اور اس کو ہندی میں جل مانس کہتے ہیں۔

آدمِ ثانی۔ ع۔ حضرت نوح علیہ السلام

اِدمال۔ ع۔ زخم کا اچھا ہونا پوست آجانا، زخم پر۔ کھرنڈ بندھنا زخم پر۔

اِدمان۔ ع۔ ہمیشگی اور مشق اور ہمیشہ شراب پینا۔

آدمی۔ ف۔ وہ جو اولاد آدم کی ہو۔

آدمیت۔ ف۔ انسانیت۔ خلق نیک ہونا۔

اَدنیٰ۔ ع۔ بہت نزدیک، نالائق کم رتبہ۔

اِدنا۔ ع۔ نزدیک لانا۔

اَدناس۔ ع۔ جمع ہے دَنس بمعنے چرک اور میل کی۔

اِدناف۔ ع۔ آفتاب کا نزدیک بغروب ہونا۔ آدمی کا محبوب کی جدائی میں نزدیک بمرگ ہونا۔

اَدوات۔ ع۔ ہتھیار۔ اوزار۔ جمع اَدات کی۔

اَدوار۔ ع۔ جمع ہے دَور بمعنی گردش کی۔

اَدوَن۔ ع۔ بڑا کمینہ، بڑا حقیر اور بہت نزدیک۔

اَدوِیَہ۔ ع۔ جمع ہے دَوا کی۔

اَدہَم۔ ع۔ نام ایک بادشاہ بلخ کا جو تخت سلطنت کو چھوڑ کر فقیر ہو گئے تھے اور لوہے کی

بیڑی جو قیدیوں کے پیر وں
میں ڈالتے ہیں اور سیاہ سانپ
اور گھوڑا مشکی رنگ کا۔
اُدہاش۔ ع۔ حیران کرنا۔
اِدہاق۔ ع کسی برتن کا پانی سے
بھرنا یہاں تک کہ چھلکنے لگے۔
اُدہان۔ ع۔ جمع ہے دھن۔ بمعنی
روغن کی۔
اِدہان۔ ع۔ چھپانا، خیانت کرنا۔
نفاق کرنا، جھوٹ بولنا، خراب
ہونا۔
اَدہیٰ۔ ع۔ دشوار تر۔ مکروہ تر اور امور
معاش میں بڑا عقلمند ہونا۔
اَدیان۔ ع۔ جمع ہے دین بمعنی مذہب
کی۔
اَدیب۔ ع جو علم ادب سے واقف
ہو، یعنی زبان داں اور
قاعدہ داں۔
اَدیجہ دُوختن۔ مشین پر بخیہ کرنے
کے لئے کپڑے کو کچا کرنا۔
اَدیم۔ ع۔ ادھوڑی۔ چمڑا۔ مرادی
معنی روئے زمین۔
اَدیم طائفی۔ ع۔ مقام طائف کا
چمڑا۔
آدِینہ۔ ف۔ جمعہ کا روز

## فصل الف مع ذال معجمہ

اذ۔ ع۔ } جب، جس وقت، جب کہ
اذاء }
آذار۔ ع۔ نام رومی مہینہ کا تقریباً
ماہ چیت۔
اَذان۔ ع۔ آواز۔ اور نماز کے
وقت کی بانگ۔
اَذیٰ۔ ع تکلیف۔ دُکھ، ایذا،
اِذاعت۔ ع۔ ظاہر کرنا۔
اِذاقت۔ ع مزا چکھنا۔
آذان۔ ع۔ جمع اُذن بمعنی گوش
یعنی کان کی۔
اِذخر۔ ع۔ ایک گھاس خوشبودار
جس کو ہندی میں مرچیا کہتے
ہیں۔
اِذخار۔ ع۔ ذخیرہ کرنا۔ جمع کرنا۔
آذر۔ ف۔ آگ اور کنایہ عشق سے
بھی اور بحساب شمسی ایک مہینہ
کا نام ہے۔
آذر۔ ع مخفف آذار کا جو رومی
مہینہ کا نام ہے۔ تقریباً مطابق
ماہ چیت
آذر آبادگان۔ ف۔ نام
ایک شہر کا۔

آذربائجان } نام شہر کا جس کا تبریز
آذربیجان } دار السلطنت ہے۔
آذرگشسپ۔ ف۔ برق۔ بجلی
نام بادشاہ کا، نام آتشخانہ کا۔
اِذعان۔ ع فرمانبرداری۔ اطاعت
یقین، عاجزی کرنا۔
اَذفر۔ بو بڑے تیز اچھی ہو یا بُری
اور مشک تیز بو اور بمعنی خالص
اَذقان۔ ع۔ جمع ذقن کی بمعنی
ٹھوڑی۔
اَذکیٰ۔ ع۔ بڑا عقلمند۔ ذکی کا
افعل التفضیل۔
اِذکار۔ ع۔ ذکر کرنا، یاد دلانا اور
بیٹا جننا۔
اَذکار۔ ع۔ جمع ذکر کی بمعنی یاد کرنا
اَذَل۔ ع ذلیل تر۔
اِذلال۔ ع۔ ذلیل کرنا۔ خوار کرنا۔
اُذُن۔ ع۔ گوش بمعنی کان۔
اُذنگ۔ ع۔ وہ آلہ جس کے ذریعہ
اونچا سننے والے آسانی کے ساتھ
بات کو سن لیتے ہیں۔
اِذن۔ ع۔ اجازت، حکم، پروانگی
اِذناب۔ ع۔ گناہ کرنا۔
اَذناب۔ ع۔ جمع ذنب کی بمعنی دم
اِذہال۔ ع۔ غافل کرنا۔

اِذہاب۔ ع۔ لیجانا۔ جاری کرنا سونے کا ملمع کرنا۔
اَذہان۔ ع۔ جمع ہے ذہن کی۔
اَذیت۔ ع۔ دُکھ، مصیبت، تکلیف
اَذیال۔ ع۔ جمع ہے ذیل یعنی دامن کی۔
آذین۔ ف۔ آئینہ بندی، آرائش
آذیش۔ ف۔ آگ۔ خس و خاشاک کوڑا، دروازے کی چوکھٹ دہلیز۔

## فصل الف مع رائے مہملہ

آر۔ ف۔ لا۔ (آوردن کا صیغہ) امر حاضر معروف۔
آر۔ ف۔ بمعنی اگر۔
آرائے ف ⎫
آرا۔ ف ⎭ آراستہ کرنے والا
آرا۔ ع۔ بہت سی عقلیں۔
آرابہ۔ ف۔ گاڑی، چھکڑا۔
ارابت۔ ع۔ شک کرنا۔
ارابجی۔ فج۔ گاڑی بان۔
اراحت۔ ع۔ آرام کرنا۔ کسی چیز کی بو پہچاننا، کسی کو آسائش دینا۔ رات کو چرانا۔
اراقت۔ پانی کا گرانا۔

اِرادت۔ ع۔ ارادہ کرنا، مُرید ہونا۔
اِرادی۔ ع۔ اختیاری۔ ارادہ کا۔
آراستگی۔ ف۔ زیبائش کرنا۔
آراستن۔ ف۔ زیبائش کرنا، سنوارنا
آراستہ۔ ف۔ سجا ہوا۔
اَراضی۔ ع۔ جمع ارض یعنی زمین
اَراک۔ ع۔ درخت پیلو جس کی جڑ سے مسواک بناتے ہیں۔ قطعۂ زمین۔
اَرائک۔ ع۔ جمع اریکہ کی بمعنے تخت۔
آرام۔ ف۔ سُکھ، چین
آرامگاہ۔ ف۔ جگہ راحت و آرام کی۔
آرامش۔ ف۔ فراغت، آرام راحت۔
آرامیدن۔ ف۔ آرام کرنا۔ آرام پانا۔
آرائیدن۔ ف۔ آراستہ کرنا۔
آرائش۔ ف۔ زیبائش، آراستگی
اَراجیف۔ ع۔ بیہودہ لوگ کمینے لوگ، جھوٹ باتیں۔
اَراذل۔ ع۔ نالائق لوگ۔ کمینے آدمی۔

اَرامِل۔ ع۔ بیوہ عورتیں۔
اَرْباب۔ ع۔ جمع رَب یعنی صاحب ومالک کے۔
اِرب۔ ع۔ حاجت۔
اَرْبابِ حُجَّت۔ ع۔ کنایہ ہے منطقی لوگوں سے۔ جنھوں نے علم منطق پڑھا ہو۔
اُربیّہ۔ ع۔ ران کی جڑ۔ چڈّھا۔
اَرْبَع۔ ع۔ چالیس۔ یعنی (۴۰)
اِرتِباط۔ ع۔ دوستی۔ ربط کرنا۔ ملانا۔
اِرتِجال۔ ع۔ بغیر سوچے بولنا۔ (زود گو) جلدی بولنا۔ فوراً کام کرنا۔
اِرتحال۔ ع۔ کوچ کرنا، موت آنا۔ انتقال کرنا۔
ارتداد۔ ع۔ مذہب اسلام سے پھر جانا۔
اِرْتسام۔ ع۔ منقش ہونا، تصویر کھینچنا
اِرْتِشاء۔ ع۔ رشوت کھانا۔ گھوس لینا۔
اِرْتِضا۔ ع۔ باہم راضی ہونا، آپس میں خوش ہونا۔
اِرْتقاء۔ ع۔ چڑھنا۔ ترقی کرنا۔
اِرْتفاع۔ ع۔ اونچا ہونا، بلندی منفع۔ محصول ملک کا۔

ارتکاب ۔ ع ۔ اختیار کرنا ۔ پسند کرنا
اِرْتضاع ۔ ع ۔ دودھ پینا۔
اِرْتیاح ۔ ع ۔ راحت پانا۔
اِرْتیاع ۔ ع ۔ ڈرنا۔
اِرْتہان ۔ ع ۔ گرو رکھنا ، رہن کرنا۔
اِرتداد ۔ ع ۔ کندھے پر چادر ڈالنا۔
اِرْتقاب ۔ ع ۔ اُمیدوار ہونا۔
ارتعاد ۔ ع ۔ کانپنا۔
اِرْتماس ۔ ع ۔ پانی میں غوطہ لگانا۔
اِرْتجاء ۔ ع ۔ اُمید رکھنا ۔
اِرْتیاب ۔ ع ۔ شک کرنا۔
اِرْتباح ۔ ع ۔ سود لینا۔
اِرْتعاش ۔ ع ۔ کانپنا۔
اِرْتشاف ۔ ع ۔ چوسنا۔
اِرتفاق ۔ ع ۔ رفاقت کرنا ۔ کہنی پر تکیہ کرنا۔
اَرْتجک ۔ ف ۔ برق یعنی بجلی ۔
اَرْتنگ ۔ ف ۔ نام ایک کتاب کا جس کو مانی نقاش نے تصنیف کیا تھا اور نام ایک بتخانہ کا صفحہ یا تختہ نقاشوں کے نقش کرنے کا
اِرْث ۔ ع ۔ مردے کا مال ، خاکستر ۔
اَرْجَل ۔ ع ۔ وہ گھوڑا جس کا ایک پاؤں سفید ہو۔
اَرْج ۔ ف ۔ قیمت قدر ، مرتبہ ، حد ۔
اندازہ اور گرگدن یعنی گینڈا ۔
اَرْجمند ۔ ف ۔ صاحب قدر اور صاحب رُتبہ۔
اُرْجُوحہ ۔ ع ۔ ہنڈولہ ، جھولا
اِرْجاع ۔ ع ۔ رجوع کرانا ۔ متوجہ کرانا۔
اَرْچہ ۔ ف ۔ مخفف ہے اگرچہ کا یہ حرف شرط کا ہے۔
اَرْچند ۔ ف ۔ بمعنی ہرچند ۔
اَرْحَم ۔ ع ۔ بڑا رحم والا ۔ بہت ہی مہربان
اِرْخاء ۔ ع ۔ سُست کرنا ، چھوڑ دینا ڈھیلا کر دینا ۔
اَرْخا ۔ ت ۔ پشت ، پیٹھ ۔
اَرْد ۔ ف ۔ آٹا اناج پسا ہوا اور تقصیر کے معنی میں بھی آتا ہے ۔
اَرْدی بہشت ۔ ف ۔ بہار کے ایک مہینہ کا نام ہے ۔
اَرْدبیل ۔ ف ۔ نام ایک پہلوان کا اور نام ایک شہر کا آذربائجان کے ملک سے ۔
اَرْدشیر ۔ ف ۔ لقب ہے بہمن کے بیٹے اسفندیار کا یہ لفظ مرکب ہے لفظ ارد سے جس کے معنی غصہ اور قہر یا مانند کے ہیں اور لفظ شیر سے جو جانور درندہ مشہور ہے
یعنی شیر کے مانند بہادر ۔
اَرْدَوان ۔ ف ۔ نام ایک بادشاہ کا جس کا نوکر اردشیر بابکان تھا یہ نوکر اپنے آقا کو مار کر خود بادشاہ ہوا اور نام ایک ولایت کا ۔
اَرْدُو ۔ ف ۔ لشکرگاہ ۔ بادشاہ کا لشکر اُردو زبان اسی وجہ سے بولا جاتا ہے ۔ چونکہ یہ زبان پہلے فوجی سب ہی بولتے تھے ۔
اُرْدَک ۔ ت ۔ بمعنی مرغابی ، جو پرندہ مشہور ہے ۔
اَرْذَل ۔ ع ۔ بہت ذلیل ۔ بڑا نیچ ۔
اَرْزاء ۔ مصیبتیں ۔ جمع ہے رزیۃ کی ۔
اَرْزاق ۔ ع ۔ جمع رزق کی ، روزی ۔
اَرْزَم ۔ ع ۔ بمعنی جنگ و کارزار اور کبھی اس سے شوکت و شان بھی مراد لی جاتی ہے ۔
آرزوگاہ ۔ ف ۔ حصول آرزو کی جگہ ۔
اَرْژنگ ۔ ف ۔ نام ایک نقاش کا جو شہر چین میں رہتا تھا ۔ اور وہ کتاب جس میں بہت تصویریں ہوں اور بعض کہتے ہیں کہ مانی

کا نام ارژنگ تھا جو رفتہ رفتہ لقب ہو گیا اور بعضوں کا قول ہے کہ مانی کے تصویر خانہ کا نام ارژنگ تھا۔

اَرزال۔ ف۔ سستا۔

اَرزانی۔ ف۔ سستا پن۔

آرزو۔ ف۔ اُمید۔

آرزومند۔ ف۔ صاحب اُمید، صاحب تمنا، صاحب حسرت۔

اَرزیدن۔ ف۔ قیمت پانا، لائق پانا

اَرُز۔ ع۔ برنج، چاول۔

اَرز۔ ف۔ مول۔ قیمت۔ بھاؤ۔

اَرزن۔ ع۔ نام ایک غلہ کا جس کو ہندی میں چینا کہتے ہیں۔

اَرزندہ۔ ف۔ قیمتی چیز اور بے بہا۔

اَرزیز۔ ف۔ قلعی جس کو ہندی میں رانگ کہتے ہیں۔

اِرسال۔ ع۔ بھیجنا۔ نامہ بھیجنا۔

اَرسطاطالیس۔ ی۔ سلطان سکندر رومی کا وزیر۔ ارسطو اسی کا مخفف ہے۔

اَرسطُو۔ ی۔ نام حکیم کا ہے جو سکندر کا وزیر اور افلاطون کا شاگرد تھا۔

اَرسلان۔ ت۔ بندہ، غلام، شیر درندہ

اِرْخاش۔ ع۔ بہین بہین بوندیوں کا پڑنا۔

اِرشاد۔ ع۔ ہدایت کرنا، راہ بتلانا۔

اَرش۔ ف۔ کہنی سے انگلیوں کے سرے تک کا فاصلہ اور نام ایک شہر کا۔

اَرشَد۔ ع۔ بہت بڑا ہدایت یافتہ آدمی۔

اَرَش۔ ف۔ نام ایک پہلوان کا اور نام ایک بڑے نامی تیر انداز کا۔

اَرض۔ ع۔ زمین۔ دھرتی۔

اَرَضِین۔ ع۔ جمع ارض بمعنی زمین کے

اَرضَہ۔ ع۔ دیمک مشہور کیڑے ہیں جو بڑا نقصان کرتے ہیں۔

اَرضِی۔ ع۔ زمینی، زمین کا۔

اَرضیّہ۔ ع۔ ڈیمرج، ریلوے تاوان

اِرعاف۔ ع۔ ناک سے خون نکالنا اور مشک کا پانی سے بھرنا۔

اَرغنُون۔ ف۔ نام باجہ کا ہے جس کو ارگن کہتے ہیں اور اس کا نام ارغون اور ارغن بھی ہے۔

اَرغَل۔ ت۔ وہ شخص جس کا ختنہ نہ کیا ہو۔

اِرغام۔ ع۔ ذلیل کرنا خاک پر ناک رگڑنا۔

اَرغوان۔ ف۔ سرخ اور نارنجی رنگ اور نام ایک پھول سرخ رنگ کا۔

اَرفَع۔ ع۔ بلند ترین۔

اِرقام۔ ع۔ لکھنا۔

اِرقال۔ ع۔ دوڑ کر جانا۔ جلدی کرنا

اَرَق۔ ع۔ بیخوابی، بیداری۔

اَرقَم۔ ع۔ کالا سانپ جس کی پیٹھ پر سفید نقطے ہوں۔ اور بعضوں نے کہا ہے جس کی پیٹھ پر سیاہ اور سفید نقطے اور لکیریں ہوں۔

اَرقام۔ ع۔ بہت سے خطوط۔

یہ لفظ مشتبہ ہے۔ علاوہ دو ایک فارسی کی لغت کے کہیں نہیں آیا

اَرکان۔ ع۔ جمع رکن کی بمعنی ستون۔ وزیر، امیر۔ بڑے کارندے۔

ارکان دولت۔ ع۔ اُمراء، وزرا۔

اِرکاض۔ ع۔ ماں کے پیٹ میں بچہ کا پھرنا اور بڑا ہونا اور جلدی کرنا۔

اَرکیلہ۔ ف۔ حقہ۔

اَرگجہ۔ ف۔ ایک خوشبو کا نام ہے جس کو صندل، گلاب اور مشک کافور، عنبر اور چنبیلی کے تیل سے مرکب کرتے ہیں۔

ارم ۔ ع ۔ نشان میل کا اور بہشت جو شداد نے اس دنیا میں بنائی تھی۔
ارمل ۔ بے توشہ مسکین، کنوارا مرد۔
ارمد ۔ ع ۔ صاحب رمد جس کی آنکھیں دکھتی ہوں اور سرخ ہوں۔
ارماض ۔ ع ۔ گرم بالو سے جل جانا۔
ارمان ۔ ف ۔ آرزو، حسرت۔
ارمانیدن ۔ ف ۔ آرزو کرنا، حسرت کرنا
ارمغان ۔ ف ۔ تحفہ۔ انوکھی چیز، سوغات
آرمیدن ۔ ف ۔ آرام کرنا، بدن کو چین اور سکھ دینا۔
ارمن ۔ ع ۔ ایک ملک کا نام ہے جو درمیان ایران، روم اور فرنگ کے واقع ہے۔
ارنب ۔ ع ۔ خرگوش جو مشہور جانور ہے
ارنبہ ۔ ع ۔ مادہ خرگوش ناک کا نتھنا۔
ارنج ۔ ف ۔ کہنی اور بازو کو بھی کہتے ہیں
ارندہ ۔ ف ۔ لانے والا کسی چیز کا۔
ارنہ ۔ ف ۔ ورنہ۔ نہیں تو، اگر نہ
ارواء ۔ ع ۔ سیراب کرنا۔
ارواح ۔ ع ۔ جمع روح کی۔
اروغ ۔ ع ۔ ڈکار اس کو آروق بھی بعضوں نے لکھا ہے۔
آروغیدن ۔ ف ۔ ڈکار لینا۔

آزودین ۔ ف ۔ امتحان تجربہ۔ آزمائش
اروند ۔ ف ۔ ایک پہاڑ کا نام جس کو الوند بھی کہتے ہیں یہ بہت بڑا پہاڑ ہے۔
ارہ ۔ ف ۔ لکڑی چیرنے کا اوزار اور جڑ دانتوں کی۔
ارہاف ۔ ع ۔ تلوار پر باڑھ رکھنا۔
آرے ۔ ف ۔ ہاں۔
اریب ۔ ع ۔ بہیائے معروف۔ عقلمند عالم۔
اریحا ۔ ع ۔ ایک شہر ہے ملک شام میں جس کو حضرت یوشع علیہ السلام نے فتح کیا تھا۔
اریکہ ۔ تخت آراستہ اور وہ تخت جس پر چھت اور پردہ ہو جس کو چھپر کھٹ یا مسہری اور پردہ دار پلنگ کہتے ہیں۔
اری ۔ ع ۔ شہد۔

## فصل الف مع زائے معجمہ

از ۔ ف ۔ حرص۔ لالچ اور نام ایک شہر کا۔
از ۔ ف ۔ بمعنی سے۔
ازاء ۔ ع ۔ بمعنی مقابلہ۔ برابر۔
آزاد ۔ ف ۔ بے قید۔ بے عیب ہونا۔
آزادگان ۔ ف ۔ مراد اچھوں سے ہے۔
آزادمردی ۔ ف ۔ کنایہ نادانی سے
آزار ۔ ف ۔ دکھ۔ بیماری۔
ازاربند ۔ ف ۔ ناڑا۔ کمربند۔
آزاربند ۔ ف ۔ دکھ دینا۔ آزردہ کرنا۔
آزاری ۔ ف ۔ بیمار۔
ازالت ۔ ع ۔ دور کرنا، زائل کرنا۔
ازان باز ۔ ف ۔ اس وقت سے۔
از بن دندان ۔ ف ۔ کنایہ ہے نہایت عاجزی اور منت کشی کرنے سے
از بر ۔ ف ۔ حفظ، یاد
ازبرت ع، ازبرتو ع ۔ اسپرٹ۔
از بس ۔ ف ۔ بہت۔
از پا افتادن ۔ ف ۔ بیہوش ہو جانا۔
از پا در آمدن ۔ ف ۔ گر پڑنا زمین پر
از پیش پائے کسی برخاستن ۔ ف ۔ کسی کی تعظیم کے لئے کھڑا ہو جانا۔
از پرکار افتادن ۔ ف ۔ ضائع اور بیکار ہونا اس لئے کہ پرکار بمعنی سامان ہے۔
از پوست بدر آمدن ۔ ف ۔ اپنا حال

لوگوں پر ظاہر کر دینا، بہت خوش ہونا۔

اَز تُندی بر یزہ آمدن ۔ ف۔ غصّہ اور سختی سے درگذر کرنا۔

اَز تہ ریش گذشتن ۔ ف۔ فریب دینا۔ مکر کرنا۔ جعلسازی کرنا۔

اَز جا بر داشتن ۔ ف۔ کسی کو اس کے مرتبہ پر پہونچا دینا۔ ترقی دینا۔

اَز جا بر آمدن ۔ ف۔ بے حوصلگی کرنا۔

از جا در آمدن ۔ ف۔ اچھی حالت سے بُری حالت میں آجانا۔

اَز جا رفتن ۔ ف۔ بے حوصلگی کرنا۔ بے قرار ہونا۔ غضبناک ہونا۔

از جگر گذشتن ۔ ف۔ بد دلی کرنا نامردی کرنا، ڈر جانا۔

اُز جاپ اُفتادن ۔ نج۔ بکتے بکتے کتاب کا ختم ہو جانا۔

اُز چشم افتادن ۔ ف۔ کسی کی نظر میں کسی کا بے اعتبار ہو جانا۔

از چشم گہر باریدن ۔ ف۔ مراد رونے سے۔

اِزحام ۔ ع۔ انبوہ کرنا۔

اَزخ ۔ ف۔ بثرہ سیاہ رنگ کا جو آدمی کے جسم پر نکلتا ہے۔

اُز خر افتادن ۔ کنایہ ہے مرنے سے

اُز دہن گوند۔

اَزدن ۔ ف۔ سوئی چبھو دینا۔

اِزدِجار ۔ ع۔ ڈرنا۔

اَزدفاف ۔ ع۔ دلھن کا گھر میں لانا۔

اِزدواج ۔ ع۔ نکاح کرنا، شادی کرنا۔

اَزدہا ۔ ف۔ بڑا سانپ۔

اَژدرہا ۔ ف۔ بڑا سانپ اور برہان اور رشیدی میں لکھا ہے کہ یہ لفظ جمع اژدر کی نہیں ہے بلکہ علیحدہ لفظ مفرد ہے۔

اَژدہائے فلک ۔ ف۔ یہ ایک شکل آسمانی کا نام ہے جس کو راس ذنب عربی میں کہتے ہیں۔

اِزدِحام ۔ ع۔ انبوہ لوگوں کا بھیڑ آدمیوں کی۔ ایک جگہ جمع ہونا اور اس لفظ کی اصل ازتحام ہے، کثرت محاورہ سے ازدحام مستعمل ہے اژدحام قطعی غلط ہے

اُز دہن مار بیرون آمدہ ۔ ف۔ کنایہ اس چیز سے ہے کہ جس میں ذرا بھی کجی نہ ہو اور بالکل سیدھی ہو اور وہ چیز جو نہایت لطیف اور نفیس صاف اور روشن ہو۔

اَز دَرا ۔ ف۔ حقیر اور ذلیل ہونا۔

اِزدِیاد ۔ ع۔ زیادہ ہونا۔ بڑھنا۔

اِزدراد ۔ ع۔ گلے سے نیچے نگلنا۔

اَز دُور بوسہ زدن ۔ ف۔ کنایہ ہے نہایت ادب اور تعظیم سے۔

اَز دست رفتن ۔ ف۔ بیخود اور

اَز دست شدن ۔ ف۔ بے اختیار ہو جانا۔

آزُردگی ۔ ف۔ رنج۔ خفگی۔ ناراضی۔

اَز راہ اُفتادن ۔ ف۔ راستہ بھول جانا۔

آزردن ۔ ف۔ آزردہ کرنا۔ ستانا آزردہ ہونا۔

آزرم ۔ ف۔ شرم، حیا، حلیم، شفقت، بزرگی۔ عزت، عدل، راحت، طاقت۔ غضب۔ غم، اندوہ، اور نام خسرو پرویز بادشاہ کی دختر کا۔

آزر ۔ ع۔ حضرت ابراہیم کے چچا کا نام جو بت تراش تھا اور آپکے والد کا نام تارخ تھا چونکہ اس نے آپ کو پالا تھا اور اہل عرب چچا کو بھی باپ کہتے ہیں۔ لہذا مخالف قرآن نہیں۔

آزردہ گشت ۔ ف۔ کوزہ پشت۔

کبڑا۔

آزَرْم۔ ف۔ شرم و آبرو۔

آزُردَہ۔ ف۔ ستایا ہوا، خفا کیا ہوا۔

اِزْراء۔ ع۔ کام میں سستی کرنا۔

اَزْرَق۔ ع۔ نیلا۔ گربہ چشم۔ کرنجی آنکھ والا۔ ایک پہلوان کا نام بھی ہے جو امام حسین کے خلاف کربلا میں جناب قاسم سے لڑ کر مارا گیا تھا۔

اَزْرَق طیلسانان۔ ف۔ کنایہ ہے ستاروں سے اس اعتبار پر کہ آسمان کی نیلی چادر ان کے کندھوں پر ہے۔

اَزْرانِ خُود کباب خُوردن۔ ف۔ اپنی محنت اور مشقت سے کوئی چیز حاصل کرنا۔

ازرو نوشتن۔ ف۔ تحریر کی نقل اُتارنا۔

از سر افگندن۔ ف۔ زور سے زمین پر کسی چیز کا دے مارنا۔

از سر تازیانہ دادن۔ ف۔ کوڑے کے اشارے سے کسی چیز کا دے ڈالنا۔ کسی ڈر سے کسی چیز کا دینا۔

اَزْکِیا۔ ع۔ پاک لوگ، ذہین آدمی جمع زکی کی۔

اَزْکیٰ۔ ع۔ پاکیزہ تر، لذیذ تر۔ بہت مزیدار۔ زکی کا افعل التفضیل ہے

از کسے ذَخیرہ داشتن۔ ف۔ کسی کی طرف سے اس کی شکایت اپنے دل میں جمع رکھنا۔

از کسے کسوت و جامہ داشتن۔ ف۔ کنایہ ہے کسی کے مرید اور خلیفہ ہونے سے۔

از کیسہ رفتن۔ ف۔ کسی چیز کا ضائع ہونا۔ کھو جانا۔

اَزَل۔ ع۔ جس کا شروع نہ ہووے

اَزَلی۔ ع۔ ابدی، ازل والا۔

اِزْلاف۔ ع۔ نزدیک کرنا، جمع کرنا واجب ہونا۔

اَز لبِ گہر باریدن۔ ف۔ کنایہ ہے فصیح اور لطیف باتیں کرنے سے۔

اَزْلاق۔ ع۔ پھسلانا، بال منڈانا۔

آزُما۔ ف۔ آزمانے والا۔

اَزْمان۔ ف۔ دیرینہ ہونا، پُرانا پن

اَزْمان۔ ع۔ زمانہ کی جمع الجمع۔

اُزُم۔ ت۔ انگور

آزمائش۔ ف۔ پرکھنا، آزمانا امتحان۔

آزمند۔ ف۔ لالچی۔ حریص۔

اِزْمِیل۔ ع۔ موچیوں کی رانپی جس سے چمڑا کاٹتے ہیں۔

اَزْمِنہ۔ ع۔ جمع زمانہ کی۔

اَزِمّہ۔ ع۔ جمع ہے زمام یعنی مہار کی۔

آزمودن۔ ف۔ آزمانا۔ جانچنا۔

آژنگ۔ ت۔ جھریاں جو بڑھاپے میں جسم اور چہرہ پر پڑ جاتی ہیں اور میوہ ہر درخت کا۔

از نفس انداختن۔ ف۔ خاموش کرنا۔ چپ کر دینا۔

از نظر اُفتادن۔ ف۔ ناپسند اور بے اعتبار ہونا، کسی کی نظر سے گر جانا۔

اَزْوَر۔ لالچی، حریص۔

اَزْواج۔ ع۔ جمع زوج کی یعنی جوڑا

اَزوقہ آزقہ۔ ع۔ تھوڑا گذارہ۔ کم تنخواہ، غذائے قلیل۔ یہ لفظ زائے ہوز سے صحیح ہے اور ذال تخذ سے غلط ہے۔

از ہم گذشتن۔ ف۔ مرنا اور ایک کا دوسرے سے جدا ہونا۔

از ہم گذرانیدن۔ ف۔ کنایہ ہے کسی کے قتل کرنے سے۔

اَزْہار۔ ع۔ کلیاں پھولوں کے ننھے

اَزہَران ۔ ع ۔ دو روشن، کنایہ ہے چاند سورج سے ۔
اِزہاد ۔ ع ۔ رغبت کرنا، خواہش کرنا، فقیر ہوجانا ۔
اُزہاں ۔ ع ۔ جھوٹ بولنا ۔
اِزہاق ۔ ع ۔ ہلاک کرنا ۔
اَزہر ۔ ع ۔ بہت روشن ۔ چمکتا ہوا ۔
اَزیں محراب ۔ ف ۔ اشارہ دنیا سے
اَزیرا ۔ ف ۔ مزید علیہ ہے زیرا کا بمعنی ازیں جہت ۔ اس لئے، اس سبب سے
اَزیز ۔ ع ۔ دیگ کے جوش کی آواز ۔ بادل گرجنے کی آواز
اَزیغ ۔ ف ۔ نفرت ۔ کینہ ۔ غضب غصہ ۔
آژینہ ۔ فج ۔ چھینی ۔

## فصل الف مع سین مہملہ

آس ۔ ع ۔ ایک پھل کا نام ہے اسی کا پھل حب الآس ہے ۔
آس ۔ ف ۔ آٹا پیسنے کی چکی ۔
آسا ۔ ف ۔ مانند، مثل ۔
اَسابیع ۔ ع ۔ ہفتے ۔ جمع ہے اسبوع کی اس کے معنی ہفتے کے ہیں یعنی سات دن ۔
اِساءت ۔ ع ۔ برائی ۔ برا پن ۔ بدی کرنا ۔
اَساطین ۔ ع ۔ جمع ہے اُسطوانہ کی ۔ بہت سے ستون، بہت سے کھمبے ۔
اَساس ۔ ع ۔ بنیاد ۔ نیو، جڑ ۔
اَساطیر ۔ ع ۔ کہانیاں قصے ۔ جھوٹی سچی باتیں ۔
اَسافل ۔ ع ۔ نیچ لوگ ۔ کم رتبہ آدمی ۔
اَسالیب ۔ ع ۔ طریق، طور، راہیں جمع ہے اسلوب کی ۔
آسامی ۔ ع ۔ الف کو مد سے پڑھیئے ۔ یہ جمع الجمع ہے اسم کی بمعنی نام
اُساری ۔ ع ۔ جمع ہے اسیر کی بمعنی قیدی ۔
اَسادہ ۔ ع ۔ تکیہ
آسائش ۔ ف ۔ آرام ۔
اَساتذہ ۔ ع ۔ جمع استاذ ۔ معرب استاد کی ۔
اَسباب ۔ ع ۔ جمع ہے سبب کی بمعنی رسی، وسیلہ، پیوند، بندھن ، اصطلاح میں سامان کو اسباب بولتے ہیں ۔
اَسبتارلیہ ۔ ع ۔ } ہسپتال ۔
اَسپتالیہ ۔ ف ۔ }
اُسبوع ۔ ع ۔ ہفتہ کا روز، اور سات دن ۔
اِسباغ ۔ ع ۔ کامل کرنا ۔ تمام کرنا ۔
اَسباط ۔ ع ۔ پوتے ۔ نواسے ۔ قومیں ذاتیں، حضرت موسیٰ کی اُمت ۔
اَسبق ۔ ع ۔ سب سے اول ۔ سب سے بڑھا ہوا ۔
اَسپ ۔ ف ۔ گھوڑا ۔
اَسپہبد ۔ ف ۔ سپہ سالار ۔
اسپ چموشی ۔ تج ۔ سرکش گھوڑا ۔
اَسپغش ۔ ف ۔ وہ کیڑے جو نمد اور پوستین اور کمبلوں میں پڑ جاتے ہیں
اَسپنک ۔ ف ۔ بڑا خیمہ ۔
اِسپرک ۔ ف ۔ ایک قسم کی گھاس ہے ۔ زرد رنگ جس سے کپڑے رنگتے ہیں ۔
اَسپست ۔ ع ۔ ایک دوا کا نام ہے
اِست ۔ ع ۔ سوراخ دبر ، کبھی مطلق چوتڑ بھی مراد لیا جاتا ہے
اُستا ۔ ت ۔ گاڑی بان ۔
اُستاد ۔ ف ۔ سکھلانے والا ۔
اُستاذ ۔ ع ۔ پروفیسر ۔ سکھانے والا معلم ۔
اِستادن ۔ ف ۔ کھڑا ہونا ۔
استاسیون ۔ ع ۔ ریلوے اسٹیشن ۔

اُستاکار۔ ف۔ اُستاد۔
اُستا۔ ف۔ نام کتاب شرح ژند جس کو زرتشت پیشوائے مجوس نے تصنیف کیا تھا۔
اَستار۔ ع۔ جمع ستر کی بمعنی پردہ۔
اِستار۔ عج۔ پوشیدہ کرنا اور ایک وزن ہے جو ساڑھے چار مثقال کا ہوتا ہے۔
اِستافیل۔ ر۔ بزبان رومی انگور کو کہتے ہیں۔
اُستان۔ ف۔ دہلیز۔ چوکھٹ۔
اِستبقا۔ ع۔ باقی رکھنا۔ باقی چھوڑنا
اِستبطاء۔ ع۔ دیر کرنا۔
اِستبداد۔ ع۔ ہٹ کرنا۔ استقلال مضبوطی۔
اِستبعاد۔ ع۔ دوری چاہنا، علیحدہ ہونے کی درخواست کرنا بعید از عقل ہونا۔
اِستبشار۔ ع۔ اچھی خبر پوچھنا کسی سے بشارت چاہنا۔
اِستبصار۔ ع۔ دانائی۔ بینائی، نور قلبی۔
اِستبرق۔ ع۔ ریشمی کپڑا سنگین مثل اطلس کے۔
اِستبراء۔ ع۔ بری ہونے کی خواہش پاکی چاہنا، عیب یا قرض سے علیحدگی چاہنا۔
اِستتار۔ ع۔ پوشیدہ کرنا۔ چھپانا۔
اِستثناء۔ ع۔ نکالنا۔ الگ کرنا۔
اِستثمار۔ ع۔ میوہ چننا۔ میوہ مانگنا
اِستجبار۔ ع۔ غرور کرنا۔ تکبر کرنا۔
اِستجازہ۔ ع۔ اجازت چاہنا۔
اِستجابت۔ ع۔ جواب کہنا۔ قبول کرنا۔
اِستجلاء۔ ع۔ روشن کرنا۔ صاف کرنا کسی چیز کو جلا دینا۔
اِستجلاب۔ ع۔ اپنی طرف کھینچنا، اور کسی چیز کا حاصل کرنا۔
اِستحسان۔ ع۔ نیکی طلب کرنا، نیک گفتار۔
اِستحقاق۔ ع۔ طلب حق کی کرنا، حقدار ہونا۔ حق ثابت کرنا۔
اِستحصار۔ ع۔ شمار کرنا۔ گننا، حساب کرنا۔
اِستحقار۔ ع۔ کسی کو خوار رکھنا۔ ذلیل رکھنا۔
اِستحضار۔ ع۔ یاد رکھنا۔ کسی کی حاضری چاہنا۔ روبرو رکھنا۔
اِستحکام۔ ع۔ مضبوطی۔ مضبوط کرنے کی خواہش کرنا۔
اِستحالہ۔ ع۔ مشکل ہونا۔ محال کی طلب کرنا۔ ایک حال سے دوسرے حال میں ہو جانا، حیلہ کرنا، بہانہ کرنا۔
اِستخراج۔ ع۔ نکالنے کی خواہش کرنا۔ ایک بات کا نکالنا۔
اُستخوان۔ فج۔ ہڈی جنبیوں کے ایک ہتھیار کا نام ہے۔
استخوان از ہم باز کردن۔ ف۔ جوڑ بند چٹخانا۔
استخوان سفید۔ ف۔ کنایہ ہے دن سے۔
استخوان شکستن۔ ف۔ کنایہ ہے کمال محنت سے۔
اِستخر۔ ع۔ تالاب۔ نام قلعہ فارس کا
استخوانداز۔ ف۔ مضبوط، قائم۔
استخفاف۔ ع۔ سبکی۔ حقارت شرمندگی اور خفیف اور بے عزت جاننا۔
اِستخارہ۔ خیر اور نیکی مانگنا خدا سے اور آگاہی چاہنا کسی بات میں غیب سے۔
اِستخلاص۔ ع۔ چھڑانا، خلاصی کرنا
اِستدامت۔ ع۔ ہمیشگی چاہنا۔
اِستدعا۔ ع۔ خواہش کرنا، ...

زیر کے ساتھ۔

اِستدراج۔ ع۔ وہ باتیں جو خلاف قیاس کسی سے ظاہر ہوں اگر نبی سے ظاہر ہوں تو اسکا نام معجزہ ہے اور اگر کسی ولی اور خدا پرست سے ظاہر ہوں تو اس کا نام کرامت ہے اور اگر کافر سے ظاہر ہوں تو اس کا نام استدراج ہے۔

اِستدفاع۔ ع۔ الگ کرنا کسی چیز سے کسی چیز کا۔

اِستدلال۔ ع۔ دلیل طلب کرنا، دلیل لانا۔

اُستر۔ ف۔ وہ کپڑا جو رضائی کے نیچے لگاتے ہیں۔

اُشتر۔ ع۔ ایک چوپایہ ہے جو گدھے اور گھوڑی سے پیدا ہوتا ہے۔ ہماری خچر لوگ کہتے ہیں کہ یہ اختراع فرعون کا ہے۔

اِستراحت۔ ع۔ آرام طلب راحت کی کرنا۔

اِسترخاص۔ ع۔ رخصت چاہنا، طلب رخصت کی کرنا۔

اِسترخار۔ ع۔ ڈھیلا ہو کر لٹک پڑنا کسی عضو کا سُست ہو جانا۔

اِسترجاع ع۔ دی ہوئی چیز کا واپس لینا۔ اور کلمہ انا للہ وانا الیہ راجعون کہنا۔

اِستراق۔ ع۔ چوری سے چھپ کر کسی کی بات سننا۔

اِسترداد۔ ع۔ لوٹا لینا۔ واپس لینا، چاہنا۔

اُستُردن۔ ع۔ مونڈنا، صاف کرنا۔

اُسترَن۔ ف۔ بانجھ عورت جسکے کبھی اولاد نہ ہو۔

اِسترضاء۔ ع۔ طلب رضا کی کرنا۔ خوشنودی۔

اُسترہ۔ ف۔ بال مونڈنے کا ایک اوزار ہے۔

اِستسعاد۔ ع۔ طلب سعادت کی کرنا، طلب نیکی کی کرنا۔

اِستسلام۔ ع۔ طلب سلامتی کی کرنا۔ واسطے اطاعت کے گردن جھکانا۔

اِستسقاء۔ طلب سیرابی کی، نام ایک بیماری کا جس میں پیاس بہت ہوتی ہے۔

اِستشمام۔ ع۔ طلب سونگھنے کی سونگھنا۔

اِستشہاد۔ ع۔ گواہی چاہنا۔ ڈھونڈھنا

اِستشعار۔ ع۔ پوشیدہ دل ہی دل میں ڈرنا۔

اِستشفاع۔ ع۔ شفاعت چاہنا۔

اِستشارہ۔ ع۔ مشورہ کرنا صلاح پوچھنا۔

اِستصلاح۔ ع۔ صلاح پوچھنا۔ مشورہ لینا۔

استطاعت۔ ع۔ طاقت، طاعت طلب تابعداری کی کرنا۔

اِستطابت۔ ع۔ پاکی چاہنا خوشی کرنا، خوشبودار کرنا، لذیذ ہونا

اِستطلاع۔ آگاہی ڈھونڈھنا اطلاع چاہنا۔

اِستطلاق۔ ع۔ قید سے چھڑانا، طلاق حاصل کرنا۔

اِستظہار۔ ع۔ مدد چاہنا۔ پشتی طلب کرنا۔ قوی پشت ہونا، کامیاب ہونا۔

اِستظلال۔ سایے میں پناہ لینا۔

اِستعارہ۔ ع۔ مانگنا۔ عاریت لینا۔

اِستعلاء۔ ع۔ بلند ہونا۔ بزرگوار ہونا۔

استعباد۔ ع۔ غلامی میں لینا۔

اِستعجاب۔ تعجب کرنا۔ حیرت کرنا۔

اِستعانت۔ ع۔ مدد چاہنا۔ مدد طلب کرنا۔

اِستعاذت۔ پناہ لینا۔

اِستعجال۔ ع۔ شتابی مانگنا۔ جلدی

کرنا۔ طلب شتابی کی۔

اِستِعلاج۔ ع۔ طلب علاج کی کرنا۔

اُستِعداد۔ ع۔ مادہ۔ طاقت علمی سامان

اِستِعفاء۔ طلب عفو، نوکری چھوڑنے کے واسطے استعفا کہتے ہیں گویا نوکر یہ چاہتا ہے کہ اب مجھکو نوکری کرنے سے معاف کرو، جو لوگ اس کو استیفا کہتے ہیں غلطی کرتے ہیں۔

اِستِعلام۔ ع۔ جتلانا۔ خبر کرنا۔ طلب جاننے کی کرنا۔

اِستِعماش۔ ع۔ ضعیف البصر کرنا۔ کم نظر کرنا۔

اِستِعطاف۔ ع۔ مہربانی چاہنا۔ کسی کا دل ہاتھ میں لانا۔

اِستِعمال۔ ع۔ کام میں لانا۔ عمل میں لانا۔

اِستِغاثہ۔ ع۔ فریاد چاہنا، دادخواہی۔

اِستِغراب۔ ع۔ عجیب بات کرنا۔ تعجب دلانا۔

اِستِغراق۔ ع۔ محو ہونا۔ غرق ہونا، ڈوب جانا۔

استغفار۔ ع۔ طلب بخشش۔ گناہ بخشوانے کی خواہش کرنا۔

اِستِغناء۔ ع۔ بے پروائی۔

اِستِفتاء۔ فتویٰ چاہنا، مسئلہ پوچھنا۔

اِستِفسار۔ پوچھنا، اظہار، لینا۔

اِستِفہام۔ ع۔ پوچھنا۔ سمجھنا، چاہنا۔

اِستِفراغ۔ ع۔ فراغت چاہنا۔ خالی ہونا، بدن کا فضلات سے قے کرنا۔

اِستِفاضہ۔ ع۔ فیض قبول کرنا۔ فائدہ حاصل کرنا۔

اِستِقامت۔ ع۔ سیدھا پن۔ مستقیم ہونا۔

اِستِقامۃُ سیرِ السّاعت۔ ع۔ گھڑی کی چال ٹھیک ہونا۔

اِستِقبال۔ ع۔ آیندہ پیش روی۔ آگے جانا، کسی کی پیشوائی کرنا۔ لینے کو جانا۔

اِستِقراء۔ ع۔ تلاش کرنا، جستجو کرنا۔

استقراضِ دولتی۔ عج۔ سرکار کا قرض لینا، سرکاری قرضہ۔

اِستِقدام۔ ع۔ کسی کا استقبال کرنا۔

اِستِقرار۔ ع۔ ٹھہرنا۔ آرام کرنا، کسی مقام پر قرار پکڑنا۔

اِستِقصاء۔ ع۔ پوری پوری کوشش کرنا اور کسی چیز کی انتہا کو پہونچنا۔

استقصار۔ ع۔ کم کرنا۔ طلب کمی کی کرنا۔

اِستِقلال۔ ع۔ استحکام، مضبوطی، محکم جاننا کسی چیز کو۔

اِستِکساب۔ ع۔ اپنی سعی اور قوت بازو سے کسی چیز کا حاصل کرنا۔

اِستِکتاب۔ ع۔ کتابت کرنا۔ لکھنا۔

اِستِکانت۔ ع۔ عاجزی ظاہر کرنا۔ انکسار کرنا، مسکین ہونا۔

اِستِکثار۔ ع۔ بہت چاہنا

اِستِکرار۔ ع۔ تکرار کرنا، بار بار چاہنا۔

اِستِکبار۔ ع۔ بڑا سمجھنا، غرور کرنا۔

اِستِکراہ۔ ع۔ نفرت کرنا۔

اِستِلقاء۔ ع۔ چت لیٹنا۔

اِستِلذاذ۔ ع۔ لذت لینا۔ مزہ لینا۔

اِستِماع۔ ع۔ سننا۔

اَستَم۔ ف۔ ستم، ظلم، جفا۔

اِستِمالت۔ ع۔ اپنی طرف ملا لینا۔ مائل کرنا۔

اِستِمداد۔ ع۔ مدد مانگنا۔

اِستِمساک۔ ع۔ بند کرنا، پنجہ مارنا، اور مضبوط پکڑنا۔

اِستِمرار۔ ع۔ ہمیشگی۔

اِستِمتاع۔ ع۔ نفع چاہنا۔

اِستِمراری۔ ع۔ ہمیشگی اور ہمیشگی والا۔

اِستِمزاج۔ ع۔ مزاج پوچھنا۔ رائے دریافت کرنی، مزاجدانی کرنا۔

اِستِنارت۔ ع۔ نور حاصل کرنا، روشن ہونا۔

استنطاق۔ ع۔ بات پوچھنا، گویائی چاہنا۔

استناف۔ ع۔ اپیل کرنا۔

اُستن۔ ع۔ کھمبا، ستون۔

استنباط۔ ع۔ بات کھودنی، ایک بات سے دوسری بات نکالنا چننا۔

استنثار۔ ع۔ ناک چھنکنا، پراگندہ کرنا

استنباہ۔ ع۔ آگاہی ڈھونڈھنا خبرداری چاہنا۔

استنصار۔ ع۔ مدد طلب کرنا۔

استنفاس۔ ع۔ زندگانی چاہنا اور خون نکالنا۔

استنکاف۔ ع۔ ننگ و عار رکھنا۔

استنشاق۔ ع۔ پانی یا دوا یا ہوا ناک کے رستے سے سُڑکنا۔

استنجا۔ ع۔ پانی سے دھونا۔ ناپاکی دور کرنا۔

استوا۔ ع۔ برابری۔ ہمواری اور کبھی مراد دیر بھی ہوتی ہے۔

استوار۔ ف۔ مضبوط۔ محکم

استواری۔ ف۔ مضبوطی۔ محکمی۔

اُستہ۔ ع۔ چھوہارے، بیر، منقا وغیرہ کی گٹھلی کو کہتے ہیں۔

استہزا۔ ع۔ ہنسی کرنا، اور ہنسی۔

استہانت۔ ع۔ بُرا جاننا۔ خراب سمجھنا۔

استہلال۔ ع۔ نیا چاند دیکھنا ظاہر ہونا۔ رونا لڑکے کا پیدا ہوتے وقت

استہلاک۔ ع۔ قرض کا روپیہ ڈوب جانا۔

استہوار۔ ع۔ ورغلانا، بھڑکانا۔ سرگشتہ کرنا۔

استیصال۔ ع۔ جڑ سے اُکھاڑنا۔

استیفا۔ ع۔ پورا کرنا۔

استیلا۔ ع۔ غالب ہونا۔

آستین۔ ف۔ کرتے یا انگرکھے کی بانہہ۔

آستین افشاندن ف۔ } رد کرنا
آستین زدن۔ ف۔ } اور منع کرنا اور کبھی آستین افشاندن بمعنی آفرین اور تحسین اور بمعنی رقص اور سماع کے بھی آتا ہے

آستین بر جبین کشیدن ف۔ کنایات
آستیں بر چشم کشیدن ف۔ ہیں برائے
آستیں بر دیدہ کشیدن ف۔ } دلاسا
آستیں بر دل کشیدن ف۔ } دینے اور غمخواری کرنے کے۔

استیناس۔ ع۔ طلب کرنا۔ محبت بڑھ جانا، انس ہو جانا۔

استیعاب۔ ع۔ ایک ایک کرکے ہر حصہ کو پکڑنا یا بیان کرنا۔ احاطہ کر لینا کسی بات کا۔

استیلاد۔ ولادت چاہنا۔

استیناف۔ ع۔ نئے سرے سے شروع کرنا۔

استیلاف۔ ع۔ محبت چاہنا۔ طلب الفت کرنا۔

استیثاق۔ مضبوطی چاہنا۔

استیلام۔ ع۔ ہاتھ یا منہ سے پتھر کا چومنا۔ کھیتی کا خوشہ نکل آنا۔

اِسجاع۔ ع۔ باتیں یا قافیہ کرنا۔ فقرے یا قافیہ تحریر کرنا۔

اَسجاع۔ ع۔ جمع ہے سجع کی سخن یا قافیہ کبوتر اور فاختہ کی آواز۔

اسحاق۔ ع۔ نام ہے حضرت ابراہیم کے فرزند کا جو پیغمبر بھی تھے۔

اَسحار۔ ع۔ جمع ہے سحر بمعنی صبح اور جمع سِحر بمعنی جادو۔

اَسخیا۔ ع۔ جمع ہے سخی کی۔

اَسد۔ ع۔ شیر ببر اور نام پانچویں برج کا بروج فلک سے۔

اَسرار۔ جمع ہے سر بمعنی بھید۔

اِسرا۔ ع۔ رات کو راہ چلنا۔

اُسرا۔ ع۔ جمع اسیر بمعنی قیدی۔

اُسرُب۔ ع۔ جس سے بندوق کی گولیاں بناتے ہیں۔

اَسَر۔ ع۔ مسرور تر۔ بڑا خوش۔

اِسراف۔ ع۔ بے فائدہ خرچ کرنا، فضول خرچی۔

اِسرافیل۔ ع۔ نام ہے اس فرشتے کا جو قیامت کے دن صور پھونکے گا۔

اِسرائیل۔ ع۔ نام ہے یعقوب پیغمبر علیہ السّلام کا اصلی معنی اس کے مقبول خدا، بندۂ خدا۔

اَسرَع۔ ع۔ بہت جلد۔ بہت شتاب

اُسطُر۔ ع۔ ترازو کو کہتے ہیں۔

اَسطُرلاب، اُصطُرلاب۔ ع۔ نجومیوں کے آلہ کا نام ہے جس سے آفتاب کی بلندی، پستی، نیکی اور نحوست وغیرہ کا آسمانی حال معلوم ہو جاتا ہے۔ واضع اس کا ارسطو ہے۔

اُسطُقُسّات۔ ع۔ عناصر جمع ہے اسطقس یعنی عنصر کی۔

اُسطُورَہ۔ ع۔ افسانہ، سخن باطل۔

اُسطُوانہ۔ ع۔ ستون، کھمبا۔

اِسعاد۔ ع۔ نیک کرنا، بختاور کر دینا

اِسعاف۔ ع۔ حاجت روا کر دینا کسی کا کام کر دینا۔ اس کی حسب خواہش۔

اَسعَد۔ ع۔ بہت نیک، بڑا سعید۔ سعد کا افعل التفضیل۔

اُسغُر۔ ع۔ خارپشت ساہی جو ایک جانور ہے۔

اَسَف۔ ع۔ بڑا غم، سخت اندوہ۔

اِسفرنگ۔ ف۔ نام ایک شہر کا ہے نزدیک سمرقند کے۔

اَسفار۔ ع۔ جمع سفر کی کتابیں اگلے وقتوں کی جیسے توریت وغیرہ بڑی کتابیں اور جمع ہے سفر کی، بہت سے مسافر۔ اور جمع ہے سفر کی۔

اِسفار۔ ع۔ روشن ہونا۔

اِسفاناخ۔ پالک کا ساگ۔

اَسفَل۔ ع۔ سب سے نیچا۔ کم فرومایہ۔

اَسفَلت۔ [illegible] تار کول قیر فارسی

اَسفَلُ السّافلین۔ ع۔ دوزخ کا ساتواں طبقہ جو سب طبقوں کے نیچے ہے۔

اِسفَندیار۔ ف۔ نام ایک بادشاہ بڑے زبردست بیٹے گشتاسپ کا جس کو رستم نے تیر دو شاخہ سے اندھا کیا تھا۔

اِسفَندارمُذ۔ ف۔ بارہویں شمسی مہینہ کا نام جس میں سورج برج حوت میں رہتا ہے۔

اِسفَنج۔ ع۔ } مردہ بادل۔ فارسی اس کی
اِسفَنجہ۔ ع۔ } اسپنج ہے۔

اِسفَندباج۔ ع۔ گوشت بے مسالہ کا شوربا۔ جو بیماروں کو دیتے ہیں

اِسفیداج۔ ع۔ سفیدہ کاشغری۔

اِسقاط۔ ع۔ گرانا۔ ڈال دینا۔

اُسقُف۔ ع۔ عیسائی واعظ پادری۔

اِسقاء۔ ع۔ پانی یا شراب وغیرہ پلانا

اَسقام۔ ع۔ جمع سقم کی، بیماریاں دکھ

اَسکندریہ۔ ع۔ نام ایک شہر کا ملک مصر کے اتر جس کو اسکندر بن فیلقوس نے آباد کیا تھا۔

اُسکُملہ۔ ت۔ اسٹول، تپائی۔

اُسکُدار۔ ت۔ ڈاک چوکی، قاصد

اِسکاف۔ ع۔ کفش گر، موچی۔

اُسکُنہ۔ ع۔ برما جس سے سوراخ کرتے ہیں۔

اُسکُرہ۔ ع۔ دولتی مارنا گھوڑے کا۔

اَسلاف۔ ع۔ بزرگ، اگلے وقت کے لوگ یہ جمع ہے سلف کی۔

اِسلاخ۔ ع۔ کھال کھینچنا۔

اِسلام۔ ع۔ مسلمان ہونا، خدا کے حکم پر آمادہ بہ تعمیل ہونا۔
اَسلِحہ۔ ع۔ جمع سلاح کی یعنی ہتھیار و اوزار۔
اَسلَم۔ ع۔ بہت بچا ہوا۔ سالم تر اور سانپ کا کاٹا ہوا۔
اُسلُوب۔ ع۔ طریق۔ طور، راہ۔
اَسماء۔ ع۔ جمع ہے اسم کی اور نام ایک عورت خوبصورت کا جس پر سعد عاشق تھا۔
اَسمار۔ ع۔ جمع سَمَر کی رات کو جو کہانی کہتے ہیں۔ اس کو سَمَر کہتے ہیں۔ مراد رات کی باتیں۔
اَسماع۔ ع۔ جمع سمع یعنی کان۔
اِسماع۔ ع۔ بات سنانی۔ گالی دینی اور سرود کہنا۔ راگ گانا۔
آسمانہ۔ ف۔ سقف خانہ۔ مکان کی چھت۔
آسمانی۔ ف۔ نیلا رنگ۔ اور آتشبازی کی ایک قسم جس کو ہوائی کہتے ہیں
اَسمَر۔ ع۔ گندم گون۔ گیہوا ں رنگ۔
اَسنان۔ ع۔ بہت سے سال بہت سے دانت۔
اَسنانِ مصنوعی۔ ع۔ بنے ہوئے دانت۔
اِسناد۔ ع۔ کسی چیز کو کسی چیز سے نسبت دینا۔
اَسنَاد۔ ع۔ جمع ہے سَند کی۔
اَسنیٰ۔ ع۔ بلند تر، روشن تر۔
اَسواط۔ ع۔ جمع سوط کی، تازیانہ کوڑا۔
اَسوَدِ اَحمَر۔ ع۔ مراد ہے ملک حبش اور روم سے اور بعضوں نے عرب اور عجم لکھا ہے۔
اَسوار۔ ع۔ جمع سوار کی۔ کنگن جو ہاتھوں میں پہنتے ہیں۔
اَسواق۔ ع۔ جمع سوق یعنی بازار۔
اَسوَد۔ ع۔ کالا رنگ۔ کالا سانپ۔
آسودگی۔ ف۔ آرام چین، بےفکری
اُسوَہ۔ ع۔ پیشوا۔ سرگروہ۔ افسر قوم۔
اَسوِلہ۔ ع۔ جمع ہے سوال کی۔
آسُودہ۔ ف۔ آرام یافتہ بےفکر
اِسہاب۔ ع۔ بہت باتیں کرنا۔ جنگل میں چلنا۔ گھوڑے کا دوڑنا
اِسہال۔ ع۔ پیٹ چلنا۔ دست آنا۔
اَسہَل۔ ع۔ بہت آسان۔ سہل تر۔
آسیا۔ ف } آٹا پیسنے کی چکی
آسیاب ف } پن چکی۔
اَسیار۔ ع۔ معرب ہے ایشیا کا۔
اَسیار الصغریٰ۔ ایشیاء کوچک
اَسیار الوسطیٰ۔ سنٹرل ایشیاء۔
آسیب۔ ف۔ زکھ۔ دکھ کا خطرہ۔
آسیہ۔ ع۔ نام زن فرعون جو پوشیدہ حضرت موسیٰ پر ایمان لائی تھیں اور فرعون نے بڑے عذاب سے ان کو قتل کیا تھا۔
آسیمہ۔ ف۔ پریشان۔ سراسیمہ حیران۔
آسی۔ ع۔ غمناک۔ طبیب۔ راہ نشین جو بید کہلاتے ہیں۔ غمخواری کرنے والا۔
اَسیف۔ ع۔ غمناک۔ اندوہگیں
اَسیان۔ ف۔ جمع سیف یعنی تلوار کی
اَسیلم۔ ع۔ نام ایک رگ کا جو بیچ چھنگلیا اور اس کے پاس والی انگلی کے بیچ میں واقع ہے۔
اَسیر۔ ف۔ قیدی۔ بندی۔
اَسیری۔ ف۔ قید، بند۔

## فصل الف مع شین معجمہ

آش۔ ف۔ شوربا۔ حریرہ۔ پتلی شے جو پکی ہوئی ہو۔
اشارت } اشارہ } ع۔ پیغام۔ اشارہ کرنا۔

اِشاعت۔ ع۔ مشہور کرنا، پراگندہ کرنا، پھیلانا۔
اشارات۔ ع۔ بوعلی سینا کی کتاب کا نام علم حکمت میں۔
اُشاق۔ ت۔ غلام۔ امرد جس کی داڑھی مونچھ نہ ہو۔
اِشادت۔ ع۔ بلند کرنا کوٹھے کا اور آواز بلند سے پڑھنا۔
اُشاح۔ ع۔ ہیکل اور زیور جو عورتیں پہنتی ہیں اصل میں وشاح تھا۔
اُشاش۔ ع۔ خوشی کرنا، شادی کرنا۔
آشامیدن۔ ف۔ پینا، پلانا۔
آشام۔ ف۔ صیغہ امر کا آشامیدن سے بمعنی (پی) اور بمعنی خوراک اور ایک ملک کا نام ہے [illegible] طرف بنگالہ کے اور بیٹے والا اور چاولوں کی بیخ۔
اُشبام۔ ع۔ صورتیں اور شکلیں۔
اشباح۔ ع۔ جمع ہے شبح بمعنی کالبد اور بدن اور جسم کی۔
اِشباع۔ ع۔ پیٹ بھر کے کھانا کھانا اصطلاح میں ضمہ، کسرہ، فتحہ کا پُر پڑھنا۔
اشباک۔ ع۔ جمع شبکہ، بمعنی دام جال۔
اشپختن۔ ف۔ چھڑکنا۔
اشبار۔ ع۔ جمع شبر بمعنی بالشت۔

اَشبال۔ ع۔ جمع شِبل بمعنی بچہ شیر۔
اِشبال۔ ع۔ مہربانی کرنا، بچہ جننا شیرنی کا، صبر کرنا زن بیوہ کا اپنے فرزندوں پر کہ دوسرا شوہر نہ کرے۔
آشپزخانہ۔ ف۔ باورچی خانہ۔
اِشتات۔ ع۔ پراگندہ کرنا۔
اَشتات۔ ع۔ پراگندہ چیزیں۔
اشتاد۔ ف۔ چھبیسواں روز ہر مہینے شمسی کا۔
اِشتباک۔ ع۔ دونوں ہاتھ کی اُنگلیوں کو باہم پیوست کرنا، درخت کی شاخوں کا ایکدوسرے میں گتھ جانا اور کبھی مراد اجتماع اور انبوہ سے ہوتی ہے۔
اِشتباہ۔ ع۔ شک وشبہ
اِشتداد۔ ع۔ سخت کرنا، شدت کرنا، مضبوطی کرنا۔
اُشتر۔ ف۔ اونٹ۔
اِشتراء۔ ع۔ خرید کرنا۔ مول لینا۔
اشتراط۔ ع۔ شرط کرنا۔
اشتراک۔ ع۔ ساجھا۔ شرکت۔
اشتعال۔ ع۔ روشن ہونا، لپٹ مارنا۔
اشتغال۔ ع۔ مشغول ہونا۔

اِشتقاق۔ ع۔ لکڑی وغیرہ کا چیرنا، نکالنا، ایک لفظ سے دوسرا لفظ بنانا۔
اِشتکاء۔ ع۔ گلہ کرنا۔ فریاد کرنا۔
اُشتلم۔ ت۔ غلبہ۔ تندی۔ زور۔ ظلم۔
اِشتمال۔ ع۔ شامل ہونا، شامل کرنا، ملانا۔
اِشتہاء۔ ع۔ بھوک۔ خواہش۔
اِشتہار۔ ع۔ مشہور کرنا۔ شہرت دینا
آشتی۔ ف۔ دوستی۔ صلح۔
اِشتیاف۔ ع۔ سر بلند رکھنا۔ بچوں کو دیکھنا۔
اِشتیاق۔ ع۔ شوق ہونا۔
اَشجح۔ ع۔ شکستہ سر۔ وہ چیز جس کا سر شکستہ ہوگیا ہو۔
اَشجع۔ ع۔ دلیر۔ سانپ کی ایک قسم
اشجار۔ ع۔ جمع شجر، بمعنی درخت۔
اُشحام۔ ع۔ چربی گھلانا۔
اَشخاص۔ ع۔ بہت لوگ جمع شخص کی۔
اشخاص۔ کسی چیز کا باہر بھیجنا۔ باہر نکال دینا۔ کسی کا نشانے پر سے تیر کا گذر جانا۔ کسی کی غیبت کرنا
اِشحام۔ ع۔ دودھ یا کھانے کا طرح

اَشدّ۔ ع۔ مضبوط۔ بہت سخت مزاج
اَشدق۔ ع۔ فراخ دہن، کشادہ باچھیں
اَشدّاء۔ ع۔ جمع شدید یعنی تیز و سخت مزاج۔
اَشر۔ بہت بد۔ بڑا شریر۔
اَشرار۔ ع۔ جمع شریر کی۔
اَشراف۔ ع۔ بھلے مانس۔ جمع شریف کی واحد پر بھی اسکا استعمال ہوتا ہے۔
اِشراف۔ ع۔ جھانکنا۔ اوپر سے نظر ڈالنا۔ بلند ہونا۔
اِشراق۔ ع۔ روشنی دینا۔ روشن ہونا، چمکنا۔ اور وقت صبح کا بعد طلوع آفتاب کے۔
اِشراقیان۔ ع۔ گروہ حکمائے سلف کا جو بباعث روشنی باطن کے مکاشفہ اور مراقبہ سے پڑھتے پڑھاتے ہیں برخلاف حکمائے مشائین کے کہ یہ ایک دوسرے کے پاس جاکر حالات دریافت کرتے تھے۔
اَشربہ۔ ع۔ جمع شراب کی پینے کی چیزیں۔
اَشرف۔ ع۔ بہت بڑا شریف۔ بڑا بزرگ۔ بھلا مانس۔

اَشرفی۔ ف۔ سکہ زر منسوب طرف اشرف بادشاہ کے جس نے پہلے پہل طلائی سکہ بہ وزن دس ماشہ کے جاری کیا تھا۔
اَشعار۔ ع۔ ابیات جمع شعر کی۔ اور جمع شعر کی یعنی سر اور بدن کے بال۔
اِشعار۔ ع۔ آگاہ کرنا مشہور کرنا کسی کے دل میں خوف ڈالنا۔
اِشعال۔ ع۔ آگ کو بھڑکانا۔
اَشعہ۔ ع۔ جمع شعاع کی، روشنی چمک۔
اَشعّات۔ ع۔ جمع اَشعہ کی، شعاعیں
اَشعبُ۔ ع۔ نام ایک بہت بڑے لالچی کا۔
اَشعری۔ ع۔ بڑے بالوں والا اور نام ایک شخص کا یہ جب پیدا ہوا تھا تو اس کے تمام بدن پر بڑے بڑے بال تھے۔
اَشغال۔ ع۔ جمع شغل کی۔ کام کاروبار۔
اِشفا۔ ع۔ کسی چیز کی واقفیت رکھنا۔ کنارے تک پہونچنا۔
اَشفاق۔ ع۔ جمع شفقت کی۔ مہربانیاں۔

اِشفاق۔ ع۔ مہربانی کرنا۔ ڈرانا۔
آشفتن۔ ف۔ پریشان ہونا۔ خفا ہونا۔
آشفتگی۔ ف۔ پراگندگی، پریشانی۔
آشفتہ۔ ف } پراگندہ حال۔
آشفتہ حال۔ ف } عاشق۔ پریشان حال۔
اِشفی۔ ع۔ سنالی موچیوں کی جس سے چمڑے میں سوراخ کرتے ہیں۔
آشفتہ مو۔ ف۔ وہ شخص جس کے سر کے بال بکھرے ہوئے ہوں۔
اَشقّ۔ ع۔ دشوار تر۔
اُشق۔ ع۔ ایک درخت کے گوند کا نام ہے۔
اَشقی۔ ع۔ بڑا بدبخت۔ بڑا شقی۔
اَشقیا۔ ع۔ جمع شقی کی یعنی بدبخت۔
اَشقر۔ ع۔ ہر شے سرخ رنگ جو زردی اور سیاہی مائل ہو۔ گھوڑا جو اسی رنگ کا ہو اونٹ جس کے بال سرخ ہوں اور کبھی مطلق گھوڑا بھی مراد ہوتا ہے۔
اَشک۔ ف۔ آنسو رونے میں جو پانی آنکھ سے نکلتا ہے۔
اَشک۔ ت۔ گدھا۔
اَشکِ ارغوان۔ کنایہ اشک

سُرخ ہے۔
اشکب داؤد۔ ف۔ ایک پتھر کا نام ہے جو نہایت سُرخ اور شفاف ہوتا ہے۔
اُشکبوس۔ ف۔ نام ایک بڑے پہلوان کا جو افراسیاب کی مدد کو آیا تھا اور رستم کے ہاتھ سے قتل ہوا۔
اُشکرہ۔ ع۔ طائر شکاری یعنی شکرہ۔
اِشکنہ۔ ف۔ برما جس سے لکڑی میں سوراخ کرتے ہیں۔
آشکار۔ ف۔ ظاہر کھلا ہوا۔
اَشکال۔ ع۔ جمع شکل کی بمعنی صورت اور جمع شکل بمعنی رسن اور رسّی۔
اِشکال۔ ع۔ مشکل کرنا۔ دشواری۔
اَشکل۔ ع۔ وہ رسّی جس سے اونٹ کا پالان باندھتے ہیں سرخ چشم سُرخی و سفیدی آمیختہ۔ خوشتر خوبصورت پوشیدہ تر۔ دشوار تر وہ گھوڑا جس کا داہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں سفید ہو۔
اَشکیل۔ ع۔ وہ گھوڑا جس کا دہنا ہاتھ، بایاں پاؤں سفید ہو اور بمعنی مکر و حیلہ کے بھی آیا ہے۔
اَشگرف۔ ف۔ بزرگ عظیم، نیک خوب۔ عظمت۔ شان۔ شوکت۔

اُشلق۔ ف۔ تہمت۔ بہتان۔
اَشَل۔ ع۔ ٹنڈا اور جس کا ایک ہاتھ سوکھ جائے۔
اُشمالی۔ ف۔ خوشامد بے تمیزی۔
اِشماع۔ ع۔ تیز جلنا۔ چراغ کا۔
اَشم۔ ع۔ وہ شخص جس کی ناک بلند ہو پیشوا صاحب شرم۔ بڑی ناک والا۔
اِشمام۔ ع۔ سونگھنا۔ سونگھانا۔
آشنائی دادن۔ ف۔ کسی کا کسی کو پہچوانا۔
آشناہ۔ ف۔ مزید علیہ شناہ کا تیرنا پانی میں۔ تیراک ہونا۔
آشنا فروشی۔ ف۔ خوشامد دوست کی تعریف۔
اَشنع۔ ع۔ بدتر۔ قبیح تر۔
اُشنان۔ ع۔ ایک گھاس ہے جس سے کپڑے دھوتے ہیں مثل صابون کے سفید کرتی ہے اور اسی کو جلا کر سجّی بناتے ہیں۔
آشنا۔ ف۔ دوست، واقف، ملاقاتی۔ پانی میں تیرنے والا۔
اُشنہ۔ ع۔ ایک خوشبودار گھاس ہے جس کو ہندی میں چھڑیلہ

یا بلاگیر کہتے ہیں۔
اُشنوسہ۔ ع۔ عطسہ۔ چھینک۔
آشوب۔ ف۔ گھبراہٹ۔ فتنہ۔
اَشوس۔ ع۔ مرد دلیر اور جو شخص تکبر اور غرور کی بنا پر گوشہ چشم سے دیکھے۔
اَشواک۔ ع۔ جمع شوک یعنی خار یعنی کانٹا۔
آشوردن۔ ف۔ خمیر کرنا، بلانا حرکت کرنا۔
اِشہاد۔ ع۔ گواہ کرنا۔ حاضر کرنا۔ مرد سے منی اور زن کا جدا ہونا۔
اَشہاد۔ ع۔ جمع شاہد یعنی گواہ۔
اَشہی۔ ع۔ آرزو رکھنے والا زیادہ۔
اَشہب۔ ع۔ جنگل کا شیر۔ کام سخت بکری سپید رنگ کی ہو۔ گھوڑا سبز رنگ کا۔ ہر چیز سپید بہ سیاہی مائل۔
اَشہر۔ زیادہ مشہور۔
اَشہل۔ ع۔ ہر چیز سیاہ زردی مائل
اَشیاء۔ ع۔ چیزیں جمع شے کی۔
اَشیاع۔ ع۔ گروہ دوستوں کا جمع شیعہ کی۔
آشیان۔ ف } پرندوں کا گھونسلا
آشیانہ۔ ف } اور انسانوں کے

مکانوں کی چھت۔

## فصل الف مع صاد معجمہ

اَصابِع۔ ع۔ اُنگلیاں ہاتھ اور پاؤں کی یہ جمع اِصْبَع کی ہے۔

اَصابِعُ الجُوز۔ ع۔ نام ایک شیرینی مرکب کا جو نہایت سفید بشکل انگلیوں کے ہوتی ہے۔

اَصاغِر۔ ع۔ جمع اصغر بمعنی چھوٹے اور خرد کی۔

اِصَابت۔ ع۔ پہونچنا، رسائی ٹھیک ہونا۔

اَصَالت۔ ع۔ اصیل پن، جڑ بنیاد

اَصال۔ ع۔ جمع اصیل بمعنی شبانگاہ۔

اِصْبَع۔ ع۔ اُنگلی ہاتھ اور پانوں کی

اِصْباح۔ ع۔ صبح کرنا اور اصطلاح میں ایک حال سے دوسرے حال میں جانا۔

اَصْباح۔ ع۔ جمع صُبح کی۔

اَصْباغ۔ ع۔ جمع صبغ کی بمعنی رنگ۔

اَصْبَح۔ ع۔ خوبصورت، سُرخ رنگ۔ شیر درندہ۔

اَصْبَغ۔ ع۔ وہ مرغ جس کی دُم سفید ہو اور وہ گھوڑا جس کی دُم یا پیشانی سفید ہو۔

اَصَحّ۔ ع۔ تندرست، بہت صحیح۔

اَصِحّاء۔ ع۔ یہ جمع صحیح کی ہے۔

اَصْحاب۔ ع۔ دوست، یار، جمع صَحْب کی۔

اَصحابِ مُنقل۔ ع۔ یاران ہم صحبت انیس، جلیس، ہمنشیں۔

اَصْحابِ کہفؑ۔ ع۔ صاحبان غار۔ یہ سات آدمی صاحب اسلام تھے جو دقیانوس بادشاہ کافر کے ظلم سے بھاگ کر ایک غار میں مع ایک کتے کے جا چھپے تین سو برس سوتے رہے ایک مرتبہ بیدار ہو کر پھر سو گئے اب قیامت تک سوتے رہیں گے۔ کتا بھی ان کے ساتھ ساتھ سوتا ہے ان کے نام صحیح طور پر یہ ہیں تملیخا، کمسلمینا، کشفیطط، تبیونس، کشافطیونس، ارزنطیونس، یوانس کوش اور ان کے کتے کا نام قطمیر ہے۔

اَصْحابُ الشِّمال۔ ع۔ دوزخی لوگ جن کی قطاریں بائیں طرف تخت رب العالمین کے قیامت کو کھڑی ہوں گی۔ لغوی معنی اس لفظ کے بائیں طرف والے

اِصْدار۔ ع۔ نکالنا، ایک بات صادر کرنا۔

اَصْداف۔ ع۔ جمع صَدَف کی بمعنی سیپی۔

اَصْدِقا۔ ع۔ جمع صدیق بمعنی دوست۔

اَصْداق۔ ع۔ سچ باتیں، سچائیاں

اِصْداق۔ ع۔ عورت کا مہر مقرر کرنا، کسی کی بات سچی کرنا۔

اِصْرار۔ ع۔ تاکید کرنا۔ ہٹ کرنا۔

اِصْرام۔ ع۔ فقیر ہونا۔

اِصْراف۔ ع۔ خرچ کرنا۔

اِصْطِبار۔ ع۔ صبر کرنا۔

اِصْطِباح۔ ع۔ صبح کو شراب پینا۔

اِصْطِباغ۔ ع۔ غوطہ دینا، رنگنا۔

اِصْطَبل۔ ع۔ گھوڑوں کے باندھنے کی جگہ۔ طویلہ۔ بہ کسر الف۔

اُصْطَخر۔ ع۔ / اِصْطَرخ۔ ع۔ } نام قلعہ شہر فارس کا۔

اِصْطِفاء۔ ع۔ چھانٹنا۔ برگزیدگی چن لینا۔

اِصْطِفاف۔ ع۔ صف باندھنا قطاریں قائم کرنا۔

اِصْطِلاح۔ ع۔ باہم صلح کرنا اور

معنی اصطلاحی اس لفظ کے یہ
ہیں متفق ہونا کسی آدمی یا جماعت
کا واسطے ٹھہرالینا معنی ایک
لفظ کے سوائے معنی اصلی اس
لفظ کے۔
اِصْطِلَام۔ ع۔ جڑ سے اُکھیڑنا۔
اِصْطِنَاع۔ ع۔ نیکی کرنا۔
اِصْطِیَاد۔ ع۔ شکار کرنا۔
اِصْغَاء۔ ع۔ سننا کسی بات کا۔ کان
جھکانا کسی بات کے سننے کیواسطے
اَصْغَر۔ ع۔ بہت چھوٹا۔
آصِف۔ ع۔ حضرت سلیمان اور ایک
بادشاہ کے وزیر کا نام ہے۔
اَصْفَاد۔ ع۔ بہت سی زنجیریں۔
اَصْفَر۔ ع۔ زیادہ گہرا، زرد رنگ
اِصْفِرار۔ ع۔ زرد ہونا۔
اَصْفَار۔ ع۔ جمع صِفر کی بمعنی خالی۔
اِصْفَار۔ ع۔ مفلس اور محتاج
ہونا۔
اِصْفَاح۔ ع۔ سائل کے سوال کا
رد کرنا۔ کسی کا دل کسی چیز کی
طرف مائل کرنا۔
اِصْفَہَان۔ ف۔ نام ایک بڑے
شہر کا جو فارس میں ہے اور نام
ایک پردۂ موسیقی کا۔

اَصْفیٰ۔ ع۔ صاف زیادہ۔
اَصْفِیَا۔ ع۔ برگزیدہ اور پاک
لوگ۔ جمع صَفِی کی۔
اَصْلَاب۔ ع۔ جمع صُلب بمعنے
استخوان پشت کہ محل نطفہ مرد
کا ہے اور اصلاب سے مراد باپ
دادا بھی لئے جاتے ہیں۔
اَصْل۔ ع۔ جڑ۔ بیخ۔ نسب۔
اَصْلاً۔ ع۔ از روئے اصل کے۔
اَصْلا۔ ع۔ بمعنی ہرگز۔
اِصْلَاح۔ ع۔ درست کرنا۔
اَصْلَح۔ ع۔ بہت درست۔
اَصْلَع۔ وہ آدمی جس کے مقدم سر
پر بال نہوں۔
اَصْلِی۔ ع۔ ذاتی بے بناوٹ۔
اَصْمَع۔ ع۔ چھوٹے کان والا۔
تیز خاطر۔ دل آگاہ، تلوار تیر
بلند تر مقاموں کا جانیوالا۔ حیران
اِصْمَام۔ ع۔ بہرا ہونا۔ بہرا کرنا۔
اَصَمّ۔ ع۔ بہرا جو سنتا نہیں ہے اور
وہ سانپ جس پر افسوں اثر نہ
کرے اور سنگ سخت۔
اِصْنَع۔ ع۔ کر بنا۔ یہ صیغہ امر کا ہے
اور صنعت سے مشتق ہے۔
اَصْنَاف۔ ع۔ اقسام قسمیں یہ جمع
ہے۔ صنف کی۔
اَصْنَام۔ ع۔ بت۔ معشوق۔ جمع
صَنم کی۔
اَصْنَان۔ ع۔ غرور کرنا، گندہ
بغل ہونا۔
اَصْوَب۔ ع۔ بصواب نزدیک تر۔
اَصْوَات۔ ع۔ آوازیں۔ جمع
صَوت کی۔
اُصُول۔ ع۔ جڑیں۔ اصلیں۔ جمع
اصل کی۔ قانون۔ قاعدے۔
واحد بھی مستعمل ہے۔
اُصُول ثقیل۔ ع۔ } سترہ اصول
اُصُول خفیف۔ ع۔ } موسیقی میں
سے دو اصول کا نام اور اصول
کو ہندی میں تال کہتے ہیں۔
اُصُول فاختہ۔ ف۔ موسیقی میں
ایک ضرب یعنی تال کا نام اور
باجہ بجانے کی ایک طرح ہندی
میں اس کو سور فاختہ بھی کہتے
ہیں۔
اَصْہَب۔ ہر شے سرخ رنگ جو
سفیدی مائل ہو۔
اَصِیْل۔ ع۔ شام کا وقت اصل
آدمی ایک پیدائش، محکم،
ثابت رائے۔

## فصل الف مع ضاد معجمہ

اِضاءَت۔ ع۔ روشن کرنا، روشن ہونا۔

اِضاعت۔ ع۔ ضائع کرنا، کھو دینا۔

اِضافَت۔ ع۔ لگاؤ، لگانا، نسبت کرنا، ایک چیز کا طرف دوسری چیز کے مہمانی کرنا۔ اپنا کام خدا پر چھوڑ دینا، پناہ دینا۔

اِضافہ۔ ع۔ زیادتی، بڑھاؤ۔

اَضائِف۔ ع۔ جمع ضَیف بمعنے مہمان۔ اور یہ جمع خلاف قیاس ہے۔

اِضافِی۔ ع۔ نسبتی جو اصلی نہ ہو۔

اَضاض۔ ع۔ پناہ کی جگہ۔

اِضجاع۔ ع۔ پہلو کے بل سُلانا۔

اِضحاک۔ ع۔ تعجب دلانا، کسی کو ہنسانا حوض اس قدر بھر دینا کہ پانی چھلک جائے۔ گھاس اُگنا زمین پر۔

اَضحیٰ۔ ع۔ کام کرنا صبح کے وقت قربانی۔

اُضحُوکہ۔ ع۔ وہ بات جو آدمیوں کو ہنسائے۔

اُضحِیّہ۔ ع۔ وہ قربانی جو دسویں ذی الحجہ کو نحر یا ذبح کی جائے۔

اَضداد۔ ع۔ جمع ضد کی۔

اِضراب۔ ع۔ منہ پھیر لینا، مقیم ہونا ایک مقام پر، سر نیچے کر لینا، نَر کو مادہ پر چھوڑنا۔

اِضرابِ عَنِ العمل۔ ع۔ اسٹرائک کرنا۔

اِضرار۔ ع۔ نقصان کرنا۔ ضرر پہونچانا ظلم سے کسی کو ایک کام پر روکنا۔ دوڑنا ایک زوجہ پر دوسری زوجہ کرنا۔ گھوڑے کا اپنا دہانہ چبانا۔

اِضرام۔ ع۔ آگ روشن کرنا۔

اَضراس۔ ع۔ داڑھ، دانت، جمع ضرس کی۔

اِضطِراب۔ گھبراہٹ، بے قراری، تلوار مارنا، اور مثنوی معنوی میں اضطراب بمعنی مضطرب کے آیا ہے

اِضطِرار۔ ع۔ ناچار کرنا۔ حاجتمند کرنا ضرورت ہونی کسی شے کی۔

اِضطِجاع۔ ع۔ کروٹ سے سونا۔

اِضطِلاع۔ ع۔ کسی سے کام کیلئے مضبوط ہونا۔

اِضطِرام۔ ع۔ شعلہ مارنا آگ کا۔

اَضعَف۔ ع۔ بہت ضعیف۔ بہت ناتوان۔

اَضعَاف۔ ع۔ دو برابر والی چیزیں۔

اِضعَاف۔ ع۔ دونا کرنا، ضعیف کرنا۔ صاحب زیادتی کا ہونا۔

اَضغَاثِ احلام۔ ع۔ خواب ہائے پریشاں۔

اَضَلّ۔ ع۔ بڑا گمراہ۔

اَضلَاع۔ ع۔ پسلیاں۔ جمع ضلع کی اور کبھی اضلاع بمعنی اطراف و جوانب کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔

اِضلَال۔ ع۔ راہ بھلانا، گمراہ کرنا۔ ضائع کرنا۔ مردے کا دفن کرنا۔

اِضمَار۔ ع۔ بات کا دل میں رکھنا، دُبلا کرنا۔ کلام میں ضمیر کا لانا۔

اِضمِحلال۔ ع۔ نیست ہونا، مرادی معنی انتہا کا ضعیف ہونا۔

اُضم۔ ع۔ کینہ۔ حسد، غصہ کرنا۔

اَضیَع۔ ع۔ بڑا ضائع کرنے والا۔

اَضیَاف۔ ع۔ جمع ضعیف بمعنی مہمان۔

اَضیَق۔ ع۔ تنگ تر۔

## فصل الف مع طائے مہملہ

اِطاعت۔ ع۔ تابعداری کرنا، حکم ماننا، میوہ کا درخت پر پکنا۔

اَطَایَبَتُ۔ ع۔ خوش کرنا خوشبو کرنا۔ اور استنجا کرنا۔
اِطاق پذیرائی۔ ف۔ ملاقات کا کمرہ۔
اطاقِ خواب۔ ف۔ سونے کا کمرہ۔
اُطَام۔ ع۔ پیشاب کا بند ہو جانا۔
اِطالت۔ ع۔ درازی سخن اور طول دینا بات اور کلام میں۔
اِطَارَت۔ ع۔ اُڑانا کسی پرندے وغیرہ اُڑانے والی چیز کو۔
اِطاحت۔ ع۔ ہلاک کرنا۔
اَطِبّاء۔ ع۔ حکما۔ جمع طبیب کی۔
اَطْرَاف۔ ع۔ جمع طرف بمعنی کنارہ کی اور طبیبوں کی اصطلاح میں ہاتھ پاؤں آدمی کے
اِطرار۔ ع۔ تعریف میں مبالغہ کرنا۔
اِطْراح۔ ع۔ پھینکنا، ڈالنا گرانا۔
اِطراد۔ ع۔ کام کا درست ہونا اور آگے پیچھے چلنا۔
اِطْراد۔ ع۔ ہنکانا، ہیلانا۔
اَطْراب۔ ع۔ خوشی کرنا۔
اِطْرَاء۔ ع۔ نقش و نگار کرنا، ناز کرنا چلنا بے موقع غضب اور غصہ کرنا۔

اَطْرِیَہ۔ ع۔ میدہ کی سویاں جن کو آگ پر بھون کر دودھ اور شکر سے کھاتے ہیں۔
اُطْرُوبَہ۔ ع۔ خوش کرنے والی چیز جس کو دیکھ کر انسان خوش ہو، اور بمعنی ساز اور راگ اور باجے کے بھی مستعمل ہے۔
اُطْرُوش۔ ف۔ بہرا جو سُن نہ سکے۔
اُطْرَہ۔ ع۔ ناخن کے جڑ کی رہ جو چمڑے کے ساتھ ملی ہوتی ہے۔
اِطعام۔ ع۔ کھانا کھلانا۔
اَطْعِمَہ۔ ع۔ جمع طعام کی، کھانا، خورش۔
اِطْغا۔ ع۔ گمراہ کرنا۔
اِطْفاء۔ ع۔ بجھانا آگ کو ٹھنڈا کرنا چراغ کو گل کرنا۔
اِطْفالِ باغ۔ ف۔ نئے پودے درخت کے۔
اِطّلاع۔ ع۔ خبر دینا۔ اپنا بھید کسی کو بتا دینا۔ تے کرنا۔ استفراغ کرنا۔
اِطْلاق۔ ع۔ چھوڑنا بے قید کر دینا رواں کرنا۔ دستوں کا آنا۔
اِطْلاقُ النّار۔ ع۔ فیر کرنا۔
اَطْلال۔ ع۔ ویران اور پرانی سراؤں کے نشانات، گرے ہوئے گھروں کے نشانات جو باقی ہوں۔
اَطْلَس۔ ع۔ بے سکہ کا درم، ریشمی سادہ کپڑا جس میں نقش نہ ہوں، نام نویں آسمان کا جس میں ستارے نہیں ہیں۔ بھیڑیا درندہ جس کا رنگ سرخ سیاہی مائل ہو۔
اِطْماع۔ ع۔ لالچ میں ڈالنا۔
اُطُم۔ ع۔ پتھر کا قلعہ۔
اِطْمینان۔ ع۔ تسلی۔ دلاسا۔
اطناب۔ ع۔ طول دینا باتوں کا۔
اَطْناب۔ ع۔ جمع طَنَب کی۔ خیمہ کی طنابیں۔
اَطْوار۔ ع۔ جمع طور کی۔
اَطْہر۔ ع۔ بڑا پاک۔
اَطْہار۔ ع۔ بہت پاک لوگ۔
اَطْیَب۔ ع۔ خوشبودار زیادہ اور بڑا پاکیزہ۔
اَطِیط۔ ع۔ پیٹ بولنے کی آواز۔ اونٹ کا بولنا۔ بوجھ کی زیادتی سے اونٹ کے پالان اور گھوڑے کے زین کی چرچراہٹ۔

## فصل الف مع ظائے معجمہ

اَظْفَر۔ ع۔ وہ شخص جس کے ناخن

بڑے ہوں۔

اُظْفار۔ ع۔ جمع ظُفر کی بہت سے ناخن اور جمع ظَفَر کی بہت سی فتحمندیاں اور چھوٹے چھوٹے ستارے۔

اِظْفار۔ ع۔ فتح اور فیروزی دینا

اِظْلال۔ ع۔ سایہ ڈالنا اور سایہ دار ہونا نزدیک آنا کسی چیز کا۔

اَظْلال۔ ع۔ جمع ظِل کی بہت سے سائے۔

اِظْلام۔ ع۔ تاریک ہونا، اندھیرے میں آنا، ظلم اٹھانا، دانتوں کا چمکنا۔

اِظْہار۔ ع۔ کھولنا۔ ظاہر کرنا غالب کرنا۔

اَظْہَر۔ بہت ظاہر۔

## فصل الف مع عین مہملہ

اِعادت۔ ع۔ لوٹانا، پھیر کر لانا، دوبارہ کرنا بار بار کرنا کسی بات یا کام کو۔

اِعاذت۔ ع۔ پناہ میں لینا۔

اَعارت۔ کسی کو عاریۃً کوئی چیز مانگے پر دینا۔

اَعاجیب۔ ع۔ جمع عجیب کی۔

اَعادی۔ ع۔ دشمن لوگ۔ جمع عدو کی

اَعاظِم۔ ع۔ جمع اعظم کی بہت بڑے

اَعالی۔ ع۔ بہت بلند۔ جمع اعلیٰ کی

اِعانت۔ ع۔ مدد کرنا۔

اَعْتاد۔ ع۔ سرکش لوگ۔

اِعْتاق۔ ع۔ غلام کو آزاد کرنا۔

اِعْتِبار۔ ع۔ بھروسہ کرنا، ایک دوسرے پر، قیاس کرنا نصیحت پکڑنا، امتحان کرنا۔

اِعْتِدال۔ ع۔ برابر کرنا۔

اِعْتِداد۔ ع۔ اعتبار کرنا، شمار کرنا۔

اِعْتِداء۔ ع۔ حد سے گذرنا، ظلم کرنا زیادتی۔

اِعْتِذار۔ ع۔ عذر کرنا۔

اِعْتِراض۔ ع۔ شبہہ کرنا۔ کوئی قباحت پیش کرنی۔

اِعْتِراف۔ ع۔ اقرار کرنا۔

اِعْتِراک۔ ع۔ جمع ہونا، اکٹھا ہونا۔

اِعْتِزال۔ ع۔ گوشہ نشینی کرنا، گوشہ میں بیٹھنا، الگ ہونا۔

اِعْتِزا۔ ع۔ اپنے کو کسی سے نسبت کرنا۔

اِعْتِساف۔ ع۔ ظلم کرنا، راہ سے بے راہ چلنا۔ جور کرنا۔

اِعْتِساس۔ ع۔ رات کو چوکیداری کرنا۔

اِعْتِصار۔ ع۔ کسی چیز کی طرف پناہ لے جانا۔ نچوڑنا کسی کے قبضہ سے مال نکالنا۔

اِعْتِصام۔ ع۔ چنگل مارنا، واسطے بچنے کے کوئی شے پکڑنا۔ گناہ سے اپنے کو بچانا۔

اِعْتِضاد۔ ع۔ مدد چاہنا، قوت پانا۔

اِعْتِقاد۔ ع۔ یقین کرنا، گرویدہ ہونا

اِعْتِقال۔ ع۔ بند کرنا۔ باندھنا۔

اِعْتِکاف۔ گوشہ نشین ہونا، اپنے کو باز رکھنا۔ انتظار کرنا۔ مسجد میں گوشہ نشینی کرنا۔

اِعْتِلاء۔ ع۔ بلند ہونا۔

اِعْتِلاف۔ گھاس کھانا۔

اِعْتِلاق۔ ع۔ عاشق ہونا۔

اِعْتِلال۔ ع۔ بیمار ہونا، بہانہ کرنا۔

اِعْتِمار۔ ع۔ عمرہ کرنا۔ قصد کرنا۔

اِعْتِماس۔ ع۔ مٹانا۔ چھپانا۔

اِعْتِماد۔ ع۔ کسی پر بھروسہ کرنا۔

اِعْتِناء۔ ع۔ غمخواری کرنا۔ مہربانی کرنا۔

اِعْتِناق۔ ع۔ معانقہ کرنا، گلے ملنا۔

اِعْتِوا۔ ع۔ کسی چیز کا دست بدست لینا۔

اِعتیاد۔ ع۔ واپس کرنا۔ عادت کرنا۔

اِعتیاض۔ ع۔ عوض دینا، بدلہ دینا

اِعجاب۔ ع۔ غرور کرنا، تعجب کرنا، کسی چیز کو عجیب جاننا۔

اِعجاز۔ ع۔ عاجز کرنا۔ ناتوان کرنا۔ خلاف عادت کوئی بات اللہ کے کسی نبی سے ظاہر ہونی جس کے دیکھنے سے کافر عاجز ہو جائیں۔

اَعجاز۔ ع۔ جمع عجز۔ بمعنی چوتڑ۔

اَعجز۔ ع۔ بڑے چوتڑ والا۔ عاجز۔

اَعجف۔ ع۔ لاغر۔ دُبلا۔

اَعجال۔ ع۔ جلدی کرنے والے، نستابیاں گائے کے بچھڑے، جمع عجل کی۔

اَعجم۔ ع۔ جو شخص فصیح بات نہ کر سکے اور بمعنی گونگے کے بھی آیا ہے۔

اَعجمی۔ ع۔ مراد ناداں آدمی سے۔

اِعجام۔ ع۔ حرفوں پر نقطے دینا۔

اُعجوبہ۔ ع۔ عجیب تر۔ انوکھی شے۔

اَعدای۔ ع۔ دشمن، بیری، جمع عدو کی۔

اَعدل۔ ع۔ بہت عدل کرنے والا گواہی دینے میں بہت لائق۔

اِعدام۔ ع۔ نیست کرنا۔ منع کرنا، معدوم کرنا۔

اِعذار۔ ع۔ عذر کرنا، ختنہ کرنا، ختنہ کی ضیافت کا کھانا پکوانا، مکان میں کوڑے کرکٹ کا رہنا، بہت گناہ کرنا، کسی کو مارنا یا زخمی کرنا۔

اَعذار۔ ع۔ جمع عُذر کی۔

اَعراب۔ ع۔ عریان، صحرانشین۔ گنوار آدمی جو جنگل میں خانہ بدوش رہتے ہیں۔ یہ لفظ وہ جمع ہے جس کا مفرد نہیں آتا ہے۔

اَعرابی۔ ع۔ ایک شخص اعراب سے جس کے معنی ابھی مذکور ہوئے۔

اِعراب۔ ع۔ واضح اور روشن کرنا آخر کلمات عرب کی حرکتیں یعنی فتحہ، کسرہ، ضمہ۔

اَعرج۔ ع۔ لنگڑا آدمی۔

اَعراس۔ ع۔ نئی دلہنیں۔ جمع عرس کی۔

اِعراض۔ ع۔ داماد ہونا، خوشی کرنا، روگردانی کرنا۔ منہ پھیرنا۔

اَعراض۔ ع۔ بیماریاں، گھر کے اسباب اور طبیبوں کی اصطلاح میں وہ مرض جو بسبب دوسرے مرض کے پیدا ہوا ہو اور جمع عرض کی وہ چیزیں جو قائم بذات خود نہ ہوں۔

اَعراف۔ ع۔ بفتح الف نام ایک مقام کا جو بہشت و دوزخ کے درمیان ہے۔ بالو کے بلند تودے گھوڑوں کی گردنوں کے بال یعنی ایال اور مرغوں کے تاج یعنی کیس۔

اِعراق۔ ع۔ ملک عراق کو جانا۔ جڑ سخت ہونا، شراب میں پانی ملانا۔

اَعز۔ ع۔ عزیزترین۔ عزیز کا افعل التفضیل۔

اِعزاز۔ ع۔ عزت کرنا۔

اَعزل۔ ع۔ مرد بے سلاح، نہتھا اور نام ایک ستارہ کا جسکو سماک اعزل کہتے ہیں۔

اَعزّہ۔ ع۔ جمع عزیز کی۔ دوست رشتہ دار۔

اعسار۔ ع۔ فقیر ہونا، تنگدستی۔

اَعسر۔ ع۔ بہت دقیق۔ بہت مشکل۔

اَعشیٰ۔ ع۔ وہ شخص جس کو رتوندھی آتی ہو، اور عرب کے ایک شاعر زبردست کا نام ہے۔

اَعشاب۔ ع۔ جمع عشب کی۔ ہری گھاس۔

اَعشار۔ ع۔ جمع عشر کی، دسواں حصّہ کسی چیز کا۔

اِعصار۔ ع۔ نافرمانی کرنا، گرد و باد جس کو ہندی میں بگولہ کہتے ہیں دختر کا حد بلوغ کو پہونچنا، اور ابر کا نزدیک برسنے کے ہونا، گرم ہوا۔

اَعصار۔ ع۔ جمع عصر بمعنی زمانہ۔

اِعصاب۔ ع۔ جمع عصب کی، ہندی پٹھا۔

اَعضاء۔ ع۔ جمع عضو کی بمعنی جوڑ ہاتھ کے اور پاؤں کے۔

اعضائے رئیسہ۔ ع۔ دل و دماغ، کلیجہ، انثیین۔

اِعطاء۔ ع۔ دینا بخشش کرنا۔

اَعطاف۔ ع۔ مہربانیاں

اِعطاش۔ ع۔ پیاسا کرنا۔

اِعظام۔ ع۔ بزرگ کرنا عظمت کرنا

اَعظم۔ ع۔ بہت بڑا۔

اِعفاء۔ ع۔ گناہ معاف کرنا۔

اَعِفّاء۔ ع۔ جمع عفیف بمعنی پرہیزگار کی۔

اِعفاف۔ ع۔ کسی کو پرہیزگار کرنا

اَعقاب۔ ع۔ پس ماندگان، اولاد جمع عقب کی۔

اِعکاس۔ ع۔ اوندھا کرنا، پانی اور آئینہ میں کسی چیز کا عکس ڈالنا۔

اَعلیٰ۔ ع۔ بہت بلند۔

اِعلاء۔ ع۔ بزرگوار کرنا، بلند کرنا۔

اَعلام۔ ع۔ جمع علم کی، نشان جھنڈے لڑائی کے بہت سے نام، بہت سے شہر بہت سے پہاڑ۔

اِعلام۔ ع۔ خبر دینا۔ آگاہ کرنا۔

اَعلَم۔ ع۔ بڑا جاننے والا۔ اور وہ شخص جس کا اوپر کا ہونٹ پھٹا ہوا ہو۔ عالم کا افعل التفضیل۔

اِعلان۔ ع۔ ظاہر کرنا، کھول دینا، بتانا۔

اَعلَن۔ ع۔ ظاہر تر۔ بہت آشکار

اَعَمّ۔ ع۔ جو سب جگہ ہو، جس کو تمام لوگ جانتے ہوں۔

اَعمام۔ ع۔ جمع عم بمعنی چچا کی۔

اَعمار۔ ع۔ جمع عمر کی بمعنی سن۔

اَعمَش۔ ع۔ وہ شخص جس کی آنکھ سے بسبب مرض کے پانی جاری ہو اور لقب ایک عالم کا۔

اَعمال۔ ع۔ جمع عمل بمعنی کام اور بمعنی دیہات اور پرگنوں کے بھی آیا ہے۔

اَعمیٰ۔ ع۔ اندھا۔

اَعمیٰ فطری۔ ع۔ اندھا مادرزاد۔

اِعنات۔ ع۔ اپنے کو سخت کام میں ڈالنا۔

اَعنَق۔ ع۔ لمبی گردن والا۔ ہر چیز بلند، وہ کتا جس کی گردن میں پٹہ پڑا ہو۔

اِعناق۔ ع۔ جمع عُنق بمعنی گردن اور بزرگان قوم۔

اَعِنّہ۔ ع۔ جمع عِنان کی۔ گھوڑے کی باگ۔

اَعنِی۔ ع۔ صیغہ متکلم کا۔ قصد کرتا ہوں میں۔

اِعواص۔ ع۔ دشمن پر سخت کام ڈالنا۔

اَعوان۔ ع۔ بہت سے یاور، بہت سے حامی، مددگار لوگ۔

اَعوام۔ ع۔ جمع عام بمعنی سال برس۔

اَعوِنہ۔ ع۔ مددگار لوگ یہ جمع عائن کی ہے۔ خلاف قیاس۔

اِعوِجاج۔ ع۔ ٹیڑھا ہونا۔

اَعوَر۔ ع۔ یک چشم، کانا اور نام ہے پیٹ کی ایک آنت کا،

زاغ یعنی کوّا، اور وہ شخص جو اپنی مراد نہ پاوے۔ ضعیف بد دل، کم عقل بے خبر۔ پرانی کتاب اور وہ شخص جس کا بھائی ایک ماں باپ سے نہ ہو۔

اِعواز۔ ع۔ فقیر اور محتاج ہونا دشوار ہونا کام کا۔

اَعواض۔ ع۔ عوض کی جمع، بدلہ۔

اِعیا۔ ع۔ بہت چلنے سے تھک جانا۔

اَعیان۔ ع۔ امیر لوگ۔ چشمے آنکھیں، اشیاء خارج کی موجود چیزیں۔

## فصل الف مع غین معجمہ

آغا۔ ت۔ صاحب، مالک، خداوند، بڑا بھائی۔

اِغاثت۔ ع۔ فریادرسی۔

اَغاید۔ ع۔ جمع اغید کی افعل التفضیل صیغہ بمعنی نازک بدن معشوق

آغار۔ ع۔ نم زمین، نمناک، ہلنا، ورغلانا، ملنا، متصل ہونا۔

اِغارت۔ ع۔ غارت کرنا، دوڑنا

آغازیدن۔ ف۔ قصد کرنا، ابتدا کرنا۔

آغاز۔ ف۔ شروع، ابتدا۔

آغاشتن۔ ت۔ فراہم کرنا، جمع کرنا، حاصل کرنا۔

آغال۔ ف۔ بکریوں کے رہنے کی جگہ، گرفتار کرنا، جنگ پر تیز کرنا

آغالیدن۔ ف۔ بھڑکانا، لڑائی کے واسطے تیز کرنا لوگوں کا۔

آغاریدن۔ ف۔ ملانا، آمیز کرنا۔

آغانی۔ ع۔ جمع اغنیہ کی وہ باجا جو ہاتھ سے بجایا جائے۔ مثل چنگ ورباب وغیرہ کے۔

اَغبر۔ ع۔ گرد آلود۔ خاکی رنگ۔

اِغتراب۔ ع۔ مسافر ہونا۔

اِغتفار۔ ع۔ مغفرت چاہنا۔

اِغتراف۔ ع۔ چلّو سے پانی پینا۔

اِغتسال۔ ع۔ دھونا، غسل کرنا۔

اِغتیاب۔ ع۔ پس پشت برائی کرنا، غیبت کرنا۔

اِغتیال۔ ع۔ لڑکے کا موٹا ہونا۔

اَغذیہ۔ ع۔ جمع غذا کی، طعام کھانا۔

اِغرا۔ ع۔ لڑائی پر آمادہ کرنا کسی کو

اَغریرث۔ ع۔ نام بادشاہ کا جو افراسیاب کا بھائی تھا۔

اِغراق۔ ع۔ غرق کرنا، کسی بات میں مبالغہ کرنا، کمان کھینچنا۔

اِغراب۔ ع۔ نئی چیز لانا۔ مسافر ہونا، پر کرنا مشک کا۔

اَغرب۔ ع۔ عجیب تر۔

اَغراض۔ ع۔ جمع غرض کی مقصد مطلب۔

اِغرام۔ ع۔ ہلاک کرنا، حریص ہونا تاوان لینا۔

آغشتن۔ ف۔ آلودہ ہونا، لتھڑنا۔

آغشتہ۔ ف۔ آلودہ، لتھڑا ہوا۔

اَغصان۔ ع۔ جمع غصن۔ درخت کی ڈالیاں اور شاخیں۔

اِغضا۔ ع۔ چشم پوشی۔

اَغطش۔ ع۔ ضعیف چشم۔

اِغفال۔ ع۔ بے خبری، غفلت۔

اِغلاق۔ ع۔ مشکل کرنا۔ دروازے کا بند کرنا۔

اَغلط۔ ع۔ بہت غلط۔

اِغلاط۔ ع۔ غلط کرنا۔ نادرستی کا حکم لگانا۔

اَغلاط۔ ع۔ جمع غلط کی۔

اَغلاظ۔ ع۔ جمع غلیظ کی، سخت چیزیں۔

اغلاظ ایمان۔ ع۔ سخت قسمیں۔

اَغلال۔ ع۔ جمع غل کی، لوہے کے طوق۔

اَغلال۔ ع۔ کینہ رکھنا، خیانت کرنا۔
اِغلام۔ ع۔ خلاف وضع فطری لڑکوں سے بدفعلی کرنا۔
اُغلوطہ۔ ع۔ وہ چیز یا بات جس سے آدمی وہم اور غلطی میں پڑے
اَغلَف۔ ع۔ وہ شخص جس کا ختنہ نہ ہوا ہو۔
اَغلب۔ ع۔ قریب یقین کے۔
اَغلمش۔ ت۔ نام بادشاہ ترکستان کا
اِغماء۔ ع۔ بیہوش کرنا۔
اَغمار۔ ع۔ نادان آدمی، ناتجربکار لوگ۔
اِغماز۔ ع۔ عیب کرنا، کم حرمت کرنا
اِغماض۔ ع۔ چشم پوشی کرنا، درگذر کرنا۔
اِغمام۔ ع۔ آسمان پر ابر کا چھا جانا
اِغنا۔ ع۔ کسی کو فائدہ پہونچنا، دولتمندی کرنا۔ بے نیاز کرنا۔
اَغنام۔ ع۔ جمع غَنَم بمعنی گوسفند
اَغَن۔ ع۔ وہ شخص جو ناک میں بات کرے۔
اِغوا۔ ع۔ بہکانا، برانگیختہ کرنا۔
آغوش۔ ف۔ گود۔ بغل اور بمعنی لونڈی و غلام کے بھی آیا ہے۔
آغوش دادن۔ ف۔ کنایہ ہے غافل اور بے خبر ہونے سے
اَغیار۔ ع۔ جمع غیر کی۔

## فصل الف مع فا

اُف۔ ف۔ افسوس۔
آفْ۔ ع۔ سورج۔
آفات۔ ف۔ جمع آفت کی۔
اَفاغِنہ۔ ف۔ جمع افغان بمعنی پٹھان کی۔
افاعی۔ ع۔ جمع افعی کی، زہریلے سانپ۔
اِفادہ۔ ع۔ فائدہ پہونچانا۔
اَفاضل۔ ع۔ جمع افضل کی۔
اَفانین۔ ع۔ درخت کی شاخیں اور بہت سے ہنر اور انواع سخن
آفاق۔ ع۔ جمع افق کی۔ کنارے آسمان کے۔ اصطلاح میں دنیا کے لئے بھی بولا جاتا ہے بعض نے واحد بھی استعمال کیا ہے۔
اَفاقت۔ ع۔ کسی کام سے فراغت پانا، آرام پانا۔ ہوشیار ہونا۔
اُفْتْ۔ ف۔ کشتی میں دو پہلوانوں کو آپس سے جدا کرنا۔
آفت۔ ع۔ دکھ، مصیبت۔
اِفتاء۔ ع۔ فتوی دینا۔
آفتاب۔ ف۔ سورج۔ دھوپ شراب اور کنایہ رخسار سے۔
آفتاب بکوہ رفتن۔ ف۔ کنایہ ہے دولت اور زندگانی کی انتہا اور زوال سے۔
آفتاب بہ گل اندودن۔ ف۔ ایسے امر کا چھپانا جو کسی طرح چھپ نہ سکے۔
آفتاب پرست۔ ف۔ نیلوفر کا پھول، گرگٹ جو جانور مشہور ہے ایک قوم بھی ہے جو سورج نظر آنے پر ہی کھانا کھاتے ہیں
آفتاب خوردن۔ ف۔ رنج اور تکلیف اور سختی اُٹھانا
آفتاب دادن۔ ف۔ دھوپ میں کسی چیز کا سکھلانا۔
آفتاب زرد رو۔ ف۔ کنایہ ہے میٹھے خربزہ سے جو میوہ مشہور ہے
آفتاب سوار۔ ف۔ کنایہ اس شخص سے جو رات کو جاگے اور جو صبح سویرے اٹھے یعنی مرد صبح خیز و شب بیدار۔
آفتاب گیر۔ ف۔ چھتری، سائبان۔

آفتاب لبِ بام۔ ف۔ موت سے نزدیک ہونے والا آدمی۔

آفتابہ۔ ف۔ پانی کا لوٹا۔

آفتابی۔ ف۔ سورج مکھی اور وہ چیز جو دھوپ میں خشک ہوئی ہو متغیر اور شکستہ رنگ، لوہے کی کڑاہی۔

آفتابی شدن۔ ف۔ ظاہر ہونا۔

اِفتتان۔ ع۔ فساد اُٹھانا۔

اِفتتاح۔ ع۔ شروع کرنا، کھولنا

اُفتتاش۔ ع۔ ڈھونڈھنا۔

اِفتراق۔ ع۔ باہمی جدائی پیدا کردینا فراق ڈال دینا۔

اُفتادگی۔ ف۔ عاجزی۔

اُفتاد۔ ف۔ مجازاً بمعنی اتفاق۔

اُفتادن۔ ف۔ گرپڑنا۔

اِفتراح۔ ع۔ خوشی کرنا۔

اِفتراس۔ ع۔ گردن توڑنا، نشان سے کسی چیز کا پالینا۔ گھوڑے پہ سوار ہونا۔

اِفتخار۔ ع۔ فخر کرنا، غرور کرنا۔

اِفتضاح۔ ع۔ رسوائی۔

اِفتعال۔ ع۔ تہمت، بہتان۔

اِفترا۔ ع۔ جھوٹ بات بنانا، بہتان باندھنا۔

اِفتِقاد۔ ع۔ گم کرنا، کھودینا، کھوئی ہوئی چیز کا ڈھونڈھنا اور مہربانی کرنا، شفقت کرنا۔

اِفتکاک۔ ع۔ جدا ہونا۔

اِفتِقار۔ ع۔ احتیاج، افلاس، فقیری کرنا۔

اِفحام۔ ع۔ کسی کو حجت سے خاموش کرنا۔

اِفخام۔ ع۔ بزرگ کرنا۔ بڑے درجہ پر پہونچانا۔

اَفخاذ۔ ع۔ جمع فخذ کی بمعنی ران۔

اَفدَر۔ ف۔ بھتیجا، بھانجا۔ چچا۔

اَفدِیدن۔ ف۔ تعجب کرنا۔

اَفراختن۔ ف۔ کھڑا کرنا، بلند کرنا

اَفراس۔ ع۔ جمع فرس کی بمعنی گھوڑا

اَفریشم۔ ع۔ ریشم۔

اَفراد۔ ع۔ جمع فرد کی۔

اَفراسِ آب۔ ف۔ بارش کے وقت پانی پر جو حباب یعنی بُلبُلے اُٹھتے ہیں۔

اَفراشتن۔ ف۔ بلند کرنا۔

اِفراح۔ ع۔ شادی کرنا۔

اِفراط۔ ع۔ بہت زیادہ کرنا۔

اَفراز۔ مج۔ کھانے کے مسالے مثل لونگ الائچی، دھنیے وغیرہ کے

اَفروختن۔ ف۔ روشن کرنا۔

آفرُونجہ۔ ف۔ نام ایک شہر کا۔

آفریدن۔ ف۔ پیدا کرنا۔

آفریدگار۔ ف۔ پیدا کرنے والا۔

آفریدگان۔ مج۔ پیدا کئے ہوئے دنیا کے لوگ۔ مخلوق۔

آفریں۔ ف۔ شاباش۔ تحسین کا کلمہ ہے اور آفریدن کا صیغہ امر بھی، اور بمعنی آفریدہ بھی آیا ہے۔

آفریں گوے۔ ف۔ دعاگو۔

آفری۔ ف۔ تحسین مخفف آفریں کا

آفرینندہ۔ ف۔ پیدا کرنے والا یعنی خدائے تعالیٰ۔

اَفرُوزہ۔ ف۔ چراغ کی بتّی۔

آفرینش۔ ف۔ پیدا کرنا۔

اَفراسیاب۔ ب۔ نام ایک تورانی بادشاہ کا۔

اَفزا۔ ف۔ بڑھانے والا۔ جاری۔

اِفزاع۔ ع۔ ڈرانا، کسی کی فریاد کو پہونچنا کسی کی مدد کرنا۔

اَفزانیدن۔ ف۔ بڑھانا۔

اَفزودن۔ ف۔ بڑھنا، بڑھانا۔

اَفزوں۔ ف۔ زیادہ بڑھا ہوا۔

اَفزُونی۔ ف۔ زیادتی۔
اَفسانہ۔ ف۔ کہانی، قصّہ۔
اِفساد۔ ع۔ فساد کرنا، تباہ کرنا۔
اَفساد۔ ع۔ جمع فساد کی، تباہیاں۔
اَفسَر۔ ف۔ تاج، کلاہ۔ ٹوپی، حاکم۔
اَفسُردن۔ ف۔ مُرجھانا، ٹھٹھرنا۔
اَفسُردہ۔ ف۔ مرجھایا ہوا۔
اَفسُوس۔ ف۔ دریغ، حسرت، ظلم طنز بازی، ظرافت۔ تمسخر۔
اَفسون گرگی۔ ف۔ مکاری۔
اَفسُون۔ ف۔ منتر۔ جادو، فریب۔ دلیری، چاپلوسی۔
اَفسُون زَند۔ ف۔ آتش پرستوں کا افسون اور جادو۔
اَفسا۔ ف۔ جادوگر۔
اَفسار۔ ف۔ گھوڑے کی باگ ڈور
اَفسان۔ ف۔ وہ پتھر جس پر تلوار اور چھری تیز کرتے ہیں۔
اِفشَا۔ ع۔ ظاہر کرنا۔
اَفشار۔ ف۔ نام گروہ کا قزلباشوں سے۔
اَفشاندن۔ ف۔ جھاڑنا۔ بچھوڑنا۔
اَفشان۔ ف۔ بوندیں پڑی ہوئی پانی کی چھڑکی ہوئی کوئی چیز۔

اَفشُردن۔ ف۔ نچوڑنا۔
اَفشُردن گام۔ ف۔ کنایہ ہے ثابت قدم رہنے سے۔
اَفصَح۔ ع۔ بہت فصیح صاف عبارت بولنے والا۔
اَفضَل۔ ع۔ صاحب فضل سب سے تحفہ اور اشارہ ہے افضل الدین کی طرف جو نام خاقانی کا ہے۔
اِفضاح۔ ع۔ رسوا کرنا۔
اَفضَح۔ ع۔ بڑا رسوا۔
اَفضَلی۔ ع۔ ابتدائی تخلص خاقانی کا
اِفطَار۔ ع۔ روزہ کھولنا۔
اَفعال۔ ع۔ جمع فعل کی۔
اَفعَی۔ ع۔ کالا سانپ بڑا زہریلا، کہتے ہیں کہ افعی زمرد کے دیکھنے سے اندھا ہو جاتا ہے۔
اَفعِی آتشیں دَم۔ ف۔ کنایہ بندوق سے جس میں گولی چلاتے ہیں۔
اَفغان۔ ف۔ فریاد، زاری اور نام ایک قوم مشہور کا ہے جو پشاور کے قریب بستی ہے۔
اُفق۔ ع۔ کنارہ آسمان کا۔
آفاق۔ ع۔ گرداگرد عالم۔
اَفقَر۔ ع۔ بہت فقیر۔ بہت محتاج
اَفکار۔ ع۔ جمع فکر کی، سوچنا، خیال کرنا۔

اَفکَل۔ ع۔ لرزہ۔
اُفک۔ ع۔ جھوٹ، بہتان۔
اَفگار۔ ف۔ زخم زخمی۔
اَفکَن۔ ف۔ ڈال دے (اَفگندن کا صیغہ امر)۔
اَفگندہ سُم۔ ف۔ عاجز، اپاہج۔
اَفگندن۔ ف۔ ڈالنا، گرانا۔
اِفگانہ۔ ف۔ ناتمام بچہ جو سات مہینہ کے پہلے پیدا ہو۔
اِفلاج۔ ع۔ مرض فالج کا ہونا، کسی عضو کا بے حس و حرکت ہو جانا۔
اِفلاح۔ ع۔ نیکی کرنا، بھلائی کرنا۔ فیروزمندی۔ رستگاری۔
اَفلَج۔ ع۔ وہ شخص جس کا نیچے کا ہونٹھ پھٹا ہوا ہو۔
افلاس۔ ع۔ احتیاج۔ غریبی۔
افلاطون۔ ع۔ نام حکیم مشہور کا جو ارسطو کا اُستاد تھا۔
آفِل۔ نیچے جانے والا، اُترنے والا
آفِلین۔ ع۔ جمع آفل کی۔
اَفلاک۔ ع۔ جمع فلک کی بمعنی آسمان
اَفنَان۔ ع۔ جمع فن کی۔ درخت کی شاخیں۔ علوم صنعتیں۔

اُفنا۔ ع۔ نیست کرنا۔
آفندی۔ تج۔ صاحب مسٹر۔ بزرگ محترم۔
اَفواج ع۔ جمع فوج کی۔
اَفواہ ع۔ جمع فُوہ کی۔ بہت سے منھ دوائیں۔ خوشبو اور مجازاً بمعنی شہرت مستعمل ہے۔ وہ بات جس کی کوئی اصلیت نہ ہو۔
اِفہام۔ ع سمجھانا
اَفیال۔ ع۔ جمع فیل بمعنی ہاتھی۔
اَفیل۔ جوان اونٹ۔
اَفئدہ۔ ع۔ جمع فواد بمعنی دل۔
اَفیون۔ ع۔ عام لوگ افیم بولتے ہیں۔ اصل میں یہ لفظ افیون ہے تریاک۔

## فصل الف مع قاف

آقا۔ ع۔ صاحب۔ خداوند۔ مالک۔
اَقارِب۔ ع۔ رشتہ دار لوگ۔ جمع قریب کی۔
اَقاصی۔ ع۔ جمع اقصی کی۔ بعید بہت دور۔
آقاسی۔ ت۔ داروغہ۔ دیوانخانہ
اَقالیم۔ ع۔ جمع اقلیم کی ولائتیں۔
اِقامت۔ ع۔ قائم ہونا، ایک جگہ رہنا وطن کرنا۔ نماز جماعت کی اطلاع کے واسطے تکبیر کہنا۔
اِقالت۔ ع۔ بیع کا فسخ کرنا۔ بعد بیچنے کے خریدار کی رضامندی سے چیز کا پھیر لینا۔ گناہ سے در گذر کرنا۔ ارادہ کا موقوف کرنا۔
اِقبال۔ ع۔ قسمت نیک۔ سامنے آنا۔ دولت کا حاصل ہونا، دولت قبول کرنا۔
اِقبیل۔ ع۔ امالہ ہے اقبال کا۔
اِقبال مند۔ ف۔ صاحب اقبال
اَقبح۔ ع۔ بہت بدصورت، بدتر۔
اِقتباس۔ ع۔ بتی روشن کرنا، روشنی لینا نور حاصل کرنا کسی سے علم سیکھنا۔ آگ لینا۔ فائدہ حاصل کرنا۔ کسی کے کلام کو اپنے کلام میں اسکے نام کا ذکر کئے بغیر درج کر لینا۔
اِقتدا۔ ع۔ پیروی کرنا۔
اِقتدار۔ ع۔ صاحب قدرت۔ طاقتور ہونا۔ دیگ یا پتیلی میں کھانا پکانا۔
اِقتراب۔ ع۔ نزدیک آنا۔
اِقتراح۔ ع۔ مانگنا، سوال کرنا، تجویز۔
اِقتراض۔ ع۔ قرض لینا۔
اِقتران۔ ع۔ نزدیک ہونا۔
اِقتسار۔ ع۔ زبردستی کسی سے کام لینا۔
اِقتسام۔ ع۔ آپس میں بانٹ لینا
اِقتصار۔ ع۔ ایک بات پر ٹھہرنا بس کرنا۔
اِقتصاد۔ ع۔ میانہ روی اختیار کرنا۔ سیدھی راہ چلنا۔
اِقتصاص۔ کسی بات کا روایت کرنا۔
اِقتضا۔ ع۔ خواہش کرنا۔
اِقتفا۔ ع۔ پیروی۔
اِقتنا۔ ع۔ حاصل کرنا۔ پونجی جمع کرنا
اِقتناص۔ ع۔ کسب کرنا، شکار کرنا
اِقتناع۔ ع۔ قناعت کرنا۔
اِقتیاس۔ ع۔ قیاس کرنا، پیروی کرنا۔
اَقچہ۔ ت۔ روپیہ اشرفی۔
اِقحام۔ ع۔ کسی چیز کا کسی چیز میں ملانا۔
اَقداح۔ ع۔ جمع قدح بمعنی پیالہ
اِقداح۔ ع۔ کسی کی ہجو کرنا۔
اِقدام۔ ع۔ قدم رکھنا۔ آگے چلنا اور دلیری کرنا۔
اَقدام۔ ع۔ جمع قدم بمعنی پاؤں۔
اَقدح۔ ع۔ ناقص تر۔ معیوب تر۔

اَقدَس۔ ع۔ بڑا پاک۔
اَقدَم۔ ع بہت مقدم۔ سب سے اوّل۔
اَقذار۔ ع۔ ناپاکیاں۔
اِقرار۔ ع۔ ہاں کرنا۔
اِقراض۔ ع۔ قرض دینا۔
اِقراع۔ ع قرعہ ڈالنا۔
اَقران۔ ع۔ جمع قرن کی تیس برس یا اسّی یا سَو برس اور جمع قرین یعنی ہمسر نزدیک ہمسایہ۔
اَقرَب۔ ع۔ بہت نزدیک۔
اَقربا۔ ع۔ رشتہ دار (جمع قریب کی) بھائی بند۔
اَقرَن۔ ع۔ پیوستہ۔ آبرو۔ جُٹی بھوں والا آدمی۔
اَقرَع۔ ع۔ گنجا جس کے سر پر بال نہ ہوں۔
اَقساط۔ ع۔ حصّے جمع قسط کی۔
اِقسا۔ ع۔ دل کا سخت کرنا۔
اِقساط۔ ع۔ عدل کرنا۔
اَقسَط۔ ع۔ بڑا عادل۔
اَقسام۔ ع۔ جمع قسم کی ٹکڑے اور جمع قسَم یعنی سوگند کی۔
اِقسام۔ ع۔ قسم کھانا۔
اَقصا۔ ع۔ بہت سے کنارے۔

اِقصاص۔ ع۔ قاتل کو عوض مقتول کے قتل کرنا۔ بکری اور گھوڑی وغیرہ کو گابھ رہنا کسی کو اس قدر مارنا کہ وہ مرنے کے قریب ہو جائے۔
اَقصیٰ۔ ع۔ بہت دور، بیت المقدس انتہائے زراعت و آبادی۔
اِقط۔ ع۔ پنیر جس کو کھاتے ہیں۔
اَقطار۔ ع۔ بہت سے قطرے بوندیں، بہت سے کنارے، اگر کی بتیاں جن کو خوشبو کیلئے جلاتے ہیں۔
اَقطاع۔ ع۔ جمع قطع کی ٹکڑے اور بمعنی جاگیروں اور پرگنوں کے بھی مستعمل ہے۔
اَقطَع۔ ع۔ وہ شخص جس کا ہاتھ کٹا ہو، مجازاً چور، رہزن۔
اَقفال۔ ع۔ جمع قفل کی۔
اَقَلّ۔ ع۔ بہت تھوڑا۔
اِقلال۔ ع۔ کم کرنا، فقیری۔
اَقلَف۔ ع۔ وہ شخص جس کا ختنہ نہ ہوا ہو۔
اَقلام۔ ع۔ جمع قلم کی۔
اِقلیم۔ ع۔ ساتواں ٹکڑا ربع مسکون کا۔

اِقلیمیا۔ ع۔ چاندی سونے کا میل۔
اُقلید۔ م۔ معرب ہے کلید کا یعنی کنجی۔
اُقلیدس۔ ی۔ لغوی معنی اس کے کلید ہندسہ ہیں (اُقلی) زبان یونانی میں کنجی کو کہتے ہیں اور دِس بمعنی ہندسہ اور نام ایک کتاب کا علوم ہندسہ اور اشکال ریاضی ہیں۔
اَقمَر۔ ع۔ بہت سفید۔
اِقماز۔ ع۔ روشن ہونا، چاندنی میں سیر کرنا، سردی کھانا۔ قبل موسم سرما کے۔
اَقمار۔ ع۔ جمع ہے قمر کی اور کنایہ ہے معشوقوں اور محبوبوں سے
اِقماس۔ ع۔ پانی میں غوطہ لگانا۔
اَقمِشہ۔ ع۔ جمع قماش کی۔ پونجیاں جامہ ہائے پشمینہ۔ اسباب۔
اِقوا۔ ع۔ ایک عیب ہے عیوب قافیہ سے جیسے گُل اور گِل اور دَور اور دُور کا باہم قافیہ کرنا اور تمام صرف ہو جانا پونجی کا۔ فقیر ہونا، خالی ہونا مکان کا۔ پیٹ کا خالی ہونا کھانے سے۔
اَقویٰ۔ ع۔ بڑا زبردست۔

اقویا ۔ ع ۔ جمع قوی کی ۔
اقوات ۔ ع ۔ جمع قوت یعنی خوراک
اقوام ۔ ع ۔ جمع قوم کی ۔
اقوم ۔ ع ۔ راست تر ۔ درست تر ۔

## فصل الف مع کاف وگاف

اکابر ۔ ع ۔ جمع اکبر کی ۔ بہت بڑے
اکارم ۔ ع ۔ جمع اکرم کی، بہت بخشنے والے بہت بزرگ ۔
اکا ۔ ت ۔ بڑا بھائی ۔
اکاذیب ۔ ع ۔ دروغ باتیں ۔
اکار ۔ ع ۔ دہقان، کسان ۔
اکارع ۔ ع ۔ گائے بکری کے پائے جو پکائے جاتے ہیں ۔
اکاف ۔ ع ۔ گدھے کا پالان ۔ گھوڑے کا زین اور الف کے ضمہ سے بھی یہ لفظ آیا ہے ۔
اکاکیا ۔ ت ۔ ایک درخت کا نام ہے جس کو اردو میں ببول کہتے ہیں ۔
اکال ۔ ع ۔ بڑا کھانے والا ۔
اکاسرہ ۔ ع ۔ جمع کسریٰ کی جو لقب ہے نوشیرواں بادشاہ کا مگر اکاسرہ نوشیرواں سے مراد ہے اور کبھی اس لفظ سے تکبر سلاطین مراد ہوتے ہیں ۔

اکالہ ۔ ع ۔ بہت کھانے والی ۔
آگاہ ۔ ف ۔ خبردار ۔ واقف ۔
آگاہی ۔ ف ۔ خبرداری ۔
آگاہیدن ۔ ف ۔ خبردار ہونا جاننا
اکبر ۔ ع ۔ بہت بڑا ۔
اکباب ۔ ع ۔ اوندھا گرنا اور اوندھا گرانا ۔ لازم و متعدی دونوں طرح ۔
اکِٹ ۔ ع ۔ ایکٹ ۔ اسمبلی کا پاس کیا ہوا قانون ۔
اکتاب ۔ ع ۔ لکھنا ۔ اور لکھنا سکھانا
اکتتام ۔ ع ۔ چھپانا، خضاب کرنا
اکتحال ۔ ع ۔ آنکھ میں سرمہ لگانا
اکتساب ۔ ع ۔ پیدا کرنا ۔ کام اختیار کرنا ۔ اپنی محنت سے کھانا ۔
اکتساء ۔ ع ۔ کپڑے پہننا ۔
اکتشافات جدیدہ ۔ ع ۔ جدید معلومات ۔
اکتفا ۔ ع ۔ کفایت کرنا ۔ بس کرنا ۔
اکتوا ۔ ع ۔ داغ دینا ۔
اکتناہ ۔ ع ۔ کسی چیز کی کنہ کو پہونچنا ۔ اصل حقیقت دریافت کرنا ۔
اکتناف ۔ ع ۔ پناہ پکڑنا ۔ کسی کی حمایت میں آنا ۔

اکتیاب ۔ ع ۔ غمناک ہونا ۔
اکتم ۔ ع ۔ پوشیدہ تر ۔ فراخ شکم ۔
اکتم ۔ ع ۔ فراخ شکم ۔ راہ کشادہ
اکثار ۔ ع ۔ بہت باتیں کرنا ۔ بہت کام کرنا ۔ بہت کھانا ۔
اکثر ۔ ع ۔ بہت زیادہ ۔
اکحل ۔ ع ۔ سرمگیں آنکھ والا اور نام ایک رگ کا ہے جس کو ہفت اندام بھی کہتے ہیں ۔
اکدش ۔ ت ۔ وہ آدمی یا گھوڑا جس کا باپ اور ولایت کا اور ماں اور ولایت کی ہو اس کو عربی میں مجنّس کہتے ہیں اور بعضے مطلق گھوڑے کے بھی مستعمل ہے
اکدر ۔ ع ۔ بہت مکدر ۔ تیرہ تر ۔ بے حد کثیف ۔
اکرام ۔ ع ۔ بخشش ۔ عطا ۔ بزرگ کرنا
اکراہ ۔ ع ۔ نفرت کرنا ۔ کسی سے زبردستی کوئی کام کرانا ۔
اکراد ۔ ع ۔ جمع کرد کی نام ایک قوم کا جو صحرانشین ہے ۔
اکرم ۔ ع ۔ بہت بخشنے والا بزرگ تر ۔
اکسیہ ۔ ع ۔ بوزہ یعنی وہ شراب جو جو سے بنائی جاتی ہے ۔
اکسون ۔ ف ۔ سیاہ ریشمی کپڑا

نہایت عمدہ اور بیش بہا اور
ایک قسم ہے عمدہ دیبائے شیائی کی
اکسیر۔ ع۔ رسائن، کیمیا۔
اکسیری۔ ف۔ کیمیا گر۔
اکفاء۔ ایک عیب کا نام عیوب
قافیہ سے یعنی حرف روی یا قید کا مختلف
ہونا بشرط قرب مخرج کے جیسے
صباح اور سپاہ اور بحر اور شہر
کا باہم قافیہ کرنا۔
اکل۔ ع۔ کھانا۔
اُکل۔ ع۔ میوہ یعنی کسی درخت کا
اکلیل۔ ع۔ تاج۔ عصابہ مرصع
جواہر کار۔
اکمل۔ ع۔ بہت کامل۔
اکمال۔ ع۔ کامل کرنا تمام کرنا
اکمام۔ ع۔ جمع کم بمعنی آستین اور
جمع کُم بمعنی غلاف۔ شگوفہ۔
اکمہ۔ ع۔ اندھا مادر زاد۔
اکناف۔ ع۔ جمع کنف کی جو بمعنی
پناہ اور کنارہ اور طرف کے
ہے۔
اکنان۔ ع۔ جمع کِن بمعنی پردہ پوشش
کی۔
اکنوں۔ ف۔ اب۔ ابھی۔
اکو۔ ف۔ بوم۔ اُلّو۔

اکول۔ ع۔ بڑا کھانے والا۔
آگوش۔ ف۔ آغوش، گود۔
اکوان۔ ع۔ جمع کون کی بمعنے
موجودات اور مخلوقات، نام
دیو کا جس نے رستم کو دریا میں
ڈال دیا تھا اور پھر رستم نے
اس کو قتل کیا۔
اکواب۔ ع۔ آبخورے۔ گلاس
کٹورے۔
اکواز۔ ف۔ جمع کوزہ کی۔
اکید۔ ع۔ محکم۔ استوار۔ مضبوط۔
اکیس۔ ع۔ بڑا عقلمند۔
اکیل۔ ع۔ ہمکاسہ یعنی ہمراہ
کھانے والا۔
اکیلہ۔ ع۔ کھانے کی چیزیں جو
انسانوں کے کھانے میں آتی
ہیں۔
آگفت۔ ف۔ محنت و رنج وغیرہ
آگندن۔ ف۔ } بھرنا پر کرنا
آگنیدن۔ ف۔ }
آگندہ گوش۔ ف۔ وہ شخص جو کسی
کی نصیحت نہ سنے۔
آگندہ۔ ف۔ } بھرا ہوا پُر اور بمعنی
آگین۔ ف۔ } روئی اور پر مرغ
وغیرہ کے جو تکیوں میں بھرتے
ہیں۔

## فصل الف مع لام

آل۔ ف۔ رنگ سرخ ایک قسم
کی شراب۔ خیمہ اور ترکی میں
بمعنی مہر بادشاہ
آل۔ ع۔ اولاد اور بیٹی کی اولاد
کو خصوصاً بولتے ہیں اہل خانہ
پیرواں۔
آلاء۔ ع۔ جمع الی بمعنی نعمت کی۔
آلائی۔ ف۔ رجمنٹ۔
الا۔ ع۔ جان تو۔ آگاہ ہو تو، اور
فارسی میں بمعنی اے کے ہے
یعنی کلمہ خطاب ہے۔
الا۔ ع۔ نہیں تو۔ اگر نہ۔
الاجق۔ ف۔ جھولداری۔
آلات۔ ع۔ جمع آلت کی بمعنی
اوزار، ہتھیار۔
الارم۔ ف۔ گجر۔ خطرے کی گھنٹی
آلاف۔ ع۔ جمع الف بمعنی ہزار۔
آلام۔ ع۔ جمع الم بمعنی غم۔
آلان۔ ع۔ ابھی۔ اس وقت۔
آلایش۔ ف۔ آلودگی۔ عیب،
خیانت، گناہگاری۔
آلائیدن۔ ف۔ لتھڑنا، لتھڑنا۔

اِلٰہ۔ ع }
اَللّٰہ۔ ع } خدائے تعالےٰ۔

اِلٰہیات۔ ع۔ علم الٰہی کی بحثیں اور مسئلے جو ایک فن ہے علم حکمت سے۔

اُلاغ۔ ف م قاصد۔ گھوڑا، ڈاک
اُلاق۔ ت } چوکی کا سواری گھوڑا جو بیگار لے جائیں یعنی بغیر کرایہ سوار ہو جائیں اور گدھا بار لادنے والا۔

اَلاچہ۔ ت۔ دو رنگ کا کپڑا دھاری دار۔

اَلبتہ۔ ع۔ بیشک۔

اَلبرز۔ ف۔ ماژندران میں ایک پہاڑ کا نام ہے۔

اِلباس۔ ع۔ کپڑے پہنانا

اَلپ ارسلان۔ ت۔ شیر دلیر اس لئے کہ الپ بمعنی دلیر اور ارسلان بمعنی شیر درندہ ہے اور یہ لقب ایک بادشاہ کا ہے۔

آلت۔ ع۔ اوزار۔ ہتھیار۔

آلۃ الخیاطت۔ ع۔ سینے کی مشین

آلۃ الکاتبہ۔ ع۔ ٹائپ رائٹر۔

اِلتباس۔ ع۔ شبہہ پڑنا، شک ہونا

اِلتثام۔ ع۔ چومنا۔ بوسہ لینا۔

اِلتجا۔ ع۔ آرزو کرنا۔

اِلتحاج۔ ع۔ لڑنا، جنگ کرنا۔

اِلتحاد۔ ع۔ دین سے برگشتہ ہونا

اِلتحاف۔ ع۔ چادر یا لحاف سر سے اوڑھنا۔

اِلتحام۔ ع۔ زخم کا بھرنا۔ اچھا ہونا

اِلتذاذ۔ ع۔ لذت اُٹھانا، مزہ لینا۔

اِلتز۔ ف۔ شاہ ترک اور شاہ خوارزم کا نام ہے۔

اِلتزاق۔ ع۔ چپکنا ایک چیز کا دوسری چیز سے۔

اِلتزام۔ ع۔ لازم پکڑنا، گردن پر مارنا۔

اُلتساق۔ ع۔ ایک چیز کا دوسری چیز سے چپکنا۔

اِلتصاق۔ ع۔ ایک چیز کا دوسری چیز سے چپکنا۔

اُلتفات۔ ع۔ توجہ کرنا، مہربانی کرنا۔ توجہ، میلان۔

اُلتقاط۔ ع۔ چننا۔ جمع کرنا کسی چیز کا۔

اِلتقا۔ ع آپس میں ملاقات کرنا۔

اِلتماتم۔ ع۔ الٹیمیٹم۔

اَلتمش۔ ت۔ فوج۔ ہراول، سردار فوج، چھ کا عدد، خطاب سلطان شمس الدین غوری بادشاہ ہند کا۔

اِلتماع۔ ع۔ چمکنا۔ روشن ہونا۔

اِلتماس۔ ع۔ عرض کرنا۔ تلاش کرنا۔

اُلتمغا۔ ت۔ فرمان بادشاہی، مہر بادشاہی بابت عطا کرنے مرتبہ اور جاگیر وغیرہ کے۔

اِلتوا۔ ع۔ لپٹنا۔ مختصر کرنا، کسی چیز کا۔

اَلتون۔ ع۔ زر سرخ نام زن طغان شاہ اور بمعنی کنیزک۔

اِلتہاب۔ ع۔ شعلہ بھڑکنا، آگ کا بھڑکنا۔

اِلتیاع۔ ع۔ سوزش دل کی عشق سے۔

اِلتیام۔ ع۔ زخم بھرنا، ملنا گھاؤ کا۔

اَلثغ۔ ع۔ توتلا آدمی جو بجائے شین نقطہ دار سین بے نقطہ اور بجائے راء بے نقطہ لام کہے

آلچی۔ ت۔ پکڑنے والا۔ لینے والا

اَلچہ۔ ت م مال اور اسباب اور
اَلچی۔ ت } قیدی جو ملک غیر سے لوٹ میں لائیں۔

اَلحَاح۔ ع۔ گڑگڑانا۔ منت کرکے مانگنا۔
اَلحَاصِل۔ ع۔ آخر کلام۔ خلاصہ کلام
اِلحَاق۔ ع۔ ملانا ایک کو دوسرے سے لگا دینا۔
اَلحَال۔ ع۔ ابھی۔ اسی وقت۔
اَلحَان۔ ع۔ گیت آوازیں گانے کی
اَلخَالِق۔ ت۔ پوشاک معروف جو قبا کے نیچے پہنتے ہیں۔
اَلدگز۔ ت۔ قزل ارسلان مشہور بادشاہ کے باپ کا نام۔
اَلَد۔ ع۔ بڑا جھگڑالو۔ سخت خصومت کرنے والا۔
اَلَذ۔ ع۔ لذیذ تر۔ بامزہ تر۔
اِلزَام۔ ع۔ کسی چیز کا اپنے اوپر لازم کرلینا یا دوسرے پر لازم کر دینا۔
اَلزَم۔ ع۔ لازم تر۔
اَلسُن۔ ع } اَلسِنہ۔ ع } جمع لسان یعنی زبان۔
اَلَش۔ ت } اَولَش۔ ت } امیروں کے آگے کا بچا ہوا کھانا جو نوکر کھاتے ہیں۔
اِلصَاق۔ ع۔ لگانا، چپکانا، ریلوے جنکشن۔
اَلطَاف۔ مہربانیاں، جمع لطف کی

اَلطَف۔ ع۔ نازک تر۔ پاکیزہ تر۔
اَلعَاب النّاریہ۔ ع۔ آتشبازی
اَلعجل۔ ع۔ بہت جلدی کرنا۔
اِلغاز۔ ع۔ جمع لغز یعنی پہیلی۔ چیستاں۔
اَلغَرض۔ ع۔ القصہ۔ حاصل مطلب
اَلغیَاث۔ ع۔ فریاد۔ دُہائی۔
اُلُغ۔ ع۔ بڑا بزرگ۔
اُلفت۔ ع۔ دوستی۔
اُلفتن۔ ف۔ بکھرنا، پریشان ہونا۔
آلُفتہ۔ ف۔ رند مشرب۔ بیباک۔
اَلفَاف۔ ع۔ آپس میں لپٹینا۔
اِلفَاف۔ ع۔ وہ درخت جو آپس میں لپٹے ہوئے ہوں یعنی پیچ در پیچ درخت۔
اَلِف بہ تن کشیدن ف } اَلف کشیدن۔ ف } جسم پر بصورت الف داغ کرنا۔ بعضے کہتے ہیں کہ ماتم کرتے وقت کچھ لوگ جسم پر استرہ سے بصورت الف زخم لگاتے ہیں۔ بہار عجم میں لکھا ہے کہ ولایت میں عاشق اور قلندر اور ماتمی لوگ ایسا ہی کرتے ہیں۔

الف بر خاک کشیدن ف } الف بر زمیں کشیدن ف } کنایہ شرمندگی سے۔
الف قامتان۔ ف۔ معشوق پلکیں۔ اور الف قامت کنایہ ہے نگاہ سے بھی۔
اَلفیہ۔ ع۔ نام کتاب علم نحو میں جسکے ایکہزار شعر ہیں اور ایران کے رندوں کی اصطلاح میں عضو تناسل سے مُراد ہے۔
الِف تازیانہ۔ ف۔ کوڑے کے نشان جو جسم پر ظاہر ہوں۔
اِلقا۔ ع۔ ڈالنا۔ دل پر ایک بات ڈالنا۔
اَلقاب۔ ع۔ خطاب اور نام جو بادشاہ یا کسی امیر کی طرف سے دیا جائے۔
اَلقصہ۔ ع۔ حاصل کلام مطلب۔
اُلکا۔ ت۔ پرگنہ۔ زمین۔ ملک وطن۔
اُلکہ۔ ت۔ شہر۔ کشور۔
اُلکوس۔ ت۔ ایک تورانی پہلوان کا نام ہے جس کو رستم نے قتل کیا تھا۔
اُلکن۔ ت۔ توتلا، ہکلا جو صاف

نہ بول سکے۔

اَلَم۔ ع۔ غم۔ رنج۔ دُکھ۔

اَلموُت۔ ع۔ قزوین اور گیلان کے درمیان ایک قلعہ مشہور کا نام ہے۔

اَلمعی۔ ع۔ مرد نیک رائے۔ بڑا عقلمند۔

اِلماس۔ ع۔ ہیرا جو مشہور قیمتی پتھر ہے اور قلم تراش چاقو اور تیغ و خنجر کو بھی کہتے ہیں۔ اور ایک قسم ہے فولاد جوہر دار کی۔

اَلمضاعف۔ ع۔ دوگنا، دوچند بعض لوگ المضاف بولتے ہیں جو غلط ہے۔

اِلماس دنداں شدن۔ ف۔ کنایہ ہے گھگھیا کر منت اور عاجزی کرنے سے۔

اَلنگ۔ ف۔ مورچال۔ دیوار جو اپنی حفاظت اور قلعہ کے فتح کرنے کو بنائیں۔

اَلنگ۔ ت۔ سبزہ زار چمن۔ سبز

اُولُو العزم۔ ع۔ صاحبان عزم و ارادہ اور وہ نو پیغمبر جنھوں نے بلاؤں پر صبر کیا ہے اور راہ خدا میں بڑی بڑی کوششیں کی ہیں۔ نام ان کے یہ ہیں۔ نوحؑ، ابراہیمؑ، داؤدؑ، یعقوبؑ، یوسفؑ، ایوبؑ۔ موسیٰؑ، عیسیٰؑ محمد علیہم السلام۔

اُولوا الالباب۔ ع۔ صاحبان عقل و خرد۔

اُولوا الامر۔ ع۔ صاحبان حکومت و حکم۔ بادشاہ، وزیر۔ امیر۔

اُلوس۔ ت۔ قوم، ترک۔

اَلوِیَہ۔ ع۔ جمع لِوا کی۔ لشکر کے نشان۔

اَلواح۔ ع۔ جمع لوح کی تختیاں۔

اَلواز۔ ع۔ جمع لَوز بمعنی بادام۔

اَلوان۔ ع۔ جمع لون بمعنی رنگ۔

آلودن۔ ف۔ لتھڑنا آلودہ ہونا۔

آلودگی۔ ف۔ آلائش، ناپاکی۔

اَلوَاث۔ ع۔ جمع لَوث بمعنی آلودگی۔

اَلوَند۔ ف۔ نواحی ہمدان میں ایک بہت بڑے بلند پہاڑ کا نام ہے۔

اَلوش۔ ف۔ بسبب غصہ یا ناز کے کنکھیوں سے دیکھنا۔

آلوچہ۔ ف۔ ولایتی ایک میوہ کا نام ہے بہت شیریں اور لذیذ ہوتا ہے۔

اَلوَداع۔ ع۔ بہ فتح واؤ، رخصت وداع ہونا، مفارقت علیحدگی رمضان کے آخری جمعہ کو جمعۃ الوداع کہتے ہیں۔

اُلوف۔ ع۔ جمع الف کی بمعنی ہزار۔

اُلوہیت۔ ع۔ خدائی، خداوندی۔

اِلہام۔ ع۔ دل پر خدا کی طرف سے کچھ بات ظاہر ہو جانی۔

آلہ حبس صوت۔ ع۔ فونوگراف

اِلٰہی۔ ع۔ میرا خدا۔ اے میرے خدا۔ ی۔ صیغہ متکلم کی یائے نسبت سے مرکب بمعنی حکم خدا

اِلٰہی پناہ۔ ف۔ مراد ہے عالم علم حکمت الٰہی سے اور الٰہی ایک فن ہے علم حکمت کا۔

اَلیم۔ ع۔ دردناک اور وہ بیماری جس سے تکلیف زیادہ ہو۔

اِلیاس۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا حضرت خضر علیہ السلام کے بھائی ہیں۔

اَلیف۔ ع۔ دوست۔ محبوب۔

اِلی الآن۔ ع۔ ہنوز۔ ابتک۔

اَلیہ۔ ع۔ چوتڑ۔ چوتڑ کا گوشت، دنبہ کی چکتی اور بکسر اول

مہربانی، گناہ سے درگذر
کرنا۔
**بخش کرگس**۔ ف۔ وہ مردے جن کو
کرگس یعنے گدھ کھائیں
**بخشی**۔ ف۔ تنخواہ تقسیم کرنے
والا ملازم۔
**بُخل**۔ ع۔ کنجوسی
**بُخُور**۔ ع۔ وہ چیزیں جنکے جلانے
سے خوشبو پیدا ہو۔
**بخور**۔ ع۔ مطلق۔ خوشبو
**بخیل**۔ ع۔ کنجوس۔
**بخیہ**۔ ف۔ ایک قسم کی مضبوط
سلائی کپڑے کی۔
**بخیہ از روئے کار افتادن**۔ ف
ظاہر ہو جانا بھید کا۔
**بخیدہ**۔ ف۔ دھنکی ہوئی روئی۔

## فصل با مع دال مہملہ

**بُدّ**۔ ع۔ چارہ، علاج اور لابد
بمعنی ناچار اور بُدبت کا
معرب بھی ہے۔
**بُد**۔ ف۔ مخفف ہے بود کا۔
**بَد**۔ ف۔ صاحب خداوند جیسے
سپہبد بمعنی صاحب سپاہ۔
**بَداء**۔ ع۔ شروع نئی رائے ظاہر
کرنا
**بَدائت**۔ ع۔ شروع ہونا۔ ابتدا۔
**بَدّاغ**۔ ت۔ شاخ، درخت،
تلوار۔
**بدّال**۔ ع۔ بنیا۔ غلہ فروش اور
بقّال، ساگ پات بیچنے
والا۔
**بدآموز**۔ ف۔ ابتر جس کی تعلیم
خراب ہو۔
**بداندیش**۔ ف۔ دشمن۔
**بدان تا**۔ ف۔ بمعنی آنکہ
**بَداہت**۔ ع۔ بے سوچے اور اچانک
کوئی بات ہو جانی اور
سخن بے سوچ
**بدائع**۔ ع۔ نادرات بے مثل
چیزیں نئی پیدا ہوئیں،
اور مجازاً بمعنی اشیاء
عجیب۔
**بدتبار**۔ ف۔ نالائق کمینے کا
بداصل۔
**بدتخمان**۔ ف۔ آدمی بداصل
کسان اور غلہ فروش۔
مفلس، ظالم اور فاسق
اور بدکار لوگ۔
**بدجلو**۔ ف۔ گھوڑا سرکش۔
**بَدخشاں**۔ ف۔ نام ایک ملک کا ہے
جو درمیان ہندوستان
اور خراسان کے واقع
ہے اور وہاں لعل اور
سونے کی کان ہے۔
**بدخش**۔ ف۔ مخفف ہے بدخشاں کا
**بدخش نداب**۔ ف۔ کنایہ ہے لعل
بدخشاں اور شراب سرخ
رنگ سے۔
**بُددل**۔ ف۔ ڈرپوک آدمی۔
**بَدْر**۔ ع۔ چودھویں رات کا
پورا چاند اور نام ایک
مقام کا جہاں جناب
رسالتمآب کے زمانہ میں
جنگ واقع ہوئی تھی۔
**بدرام**۔ ف۔ گھوڑا سرکش اور
بمعنی خوش وخرم اور مقام
آسائش بھی۔
**بدرستی**۔ ف۔ بیشک اور واقعی
**بدرقہ**۔ ع۔ محافظ۔ نگہبان۔ رہبر
**بدرود**۔ ف۔ رخصت، وداع۔
**بدرہ**۔ ع۔ ہزار روپیہ کی تھیلی
**بدریا آمدن**۔ ف۔ کنایہ ہے مقام
خطرناک پر پہنچنے سے۔
**بدزہرہ**۔ ف۔ ترسناک، بددل

بھی۔
بِدَسْت ۔ ف ۔ وجب ۔ بالشت
بدستور ۔ ف ۔ موافق قاعدہ کے حسب عادت ۔
بدست باش ۔ ف ۔ آگاہ ہو ۔ باخبر اور ہوشیار رہ ۔
بدست شدہ ۔ ف ۔ کسی چیز کا ہاتھ میں آنا ، حاصل ہونا کسی شئے کا ۔
بدست کم گرفتن ۔ ف ۔ حقیر اور ناچیز جاننا کسی چیز کو ۔
بدسگال ۔ ف ۔ دشمن بدکردار بدخواہ ۔
بدعت ۔ ع ۔ نئی بات اور نئی رسم مذہب میں نکالنی جو آنحضرت کے زمانہ میں نہ تھی ۔
بدوک ۔ ف ۔ ہُدہُد جو پرند مشہور ہے
بدکردار ۔ ف ۔ بدفعل ، اوباش
بدکیش ۔ ف ۔ بدمذہب ، ناپاک
بدگہر ۔ ف ۔ بداصل ، بدذات
بدگوہر ۔ ف ۔ بداصل ۔ بدذات
بَدَل ۔ ف ۔ کشتی گیروں کی اصطلاح میں بند یعنی پیچ کرکے توڑ کو کہتے ہیں
بَدَلُ الاشتراک ۔ ع ۔ اخبار یا رسالہ کا چندہ ۔
بَدْ لگام ۔ ف ۔ گھوڑا ۔ سرکش
بَدَل مایتحلل ۔ ع ۔ بدلہ اس چیز کا جو بدن سے کم ہو جائے ۔
بُدَلا ۔ ع ۔ ایک گروہ ہے اولیا اللہ کا اور یہ تمام عالم میں سات شخص ہیں ، سوائے ابدال کے اس لئے کہ ابدال تمام عالم میں ستر شخص ہیں ۔
بدمست ۔ ف ۔ متوالا ۔ مست نشہ سے ۔
بَدَن ۔ ف ۔ تن ۔ جسم ۔
بَدْنام ۔ ف ۔ جس کا نام برا نکل گیا ہو
بدنژاد ۔ ف ۔ بداصل جسکی پیدائش میں بدی ہو ۔
بَدْنہاد ۔ ف ۔ بدذات ۔
بدنداں خوش آمدن ۔ ف ۔ کنایہ ہے لذت پانے اور محفوظ ہونے سے ۔
بُدور ۔ ع ۔ جمع بدر بمعنی پورے چاند کی
بُدُون ۔ ف ۔ سوائے اس کے
بدوف ۔ اس کو ساتھ اس کے
بدء ۔ ع ۔ شروع ابتدا ، ظاہر ہونا ۔ بیابان صحرا ۔
بدوی ۔ جنگلی ، گنوار ۔ صحرانشین
بدولت ۔ ف ۔ آسرا ۔ آسرے سے
بَدَرہ ۔ ف ۔ پلاؤ کا خشکہ ، ہر درخت جو میوہ دار نہو عموماً اور درخت بید خصوصاً ۔
بَدیدہ ۔ ف ۔ بیابان ۔ فراخ ۔
بَدیع ۔ ع ۔ انوکھا ، نادر ، نئی بات
بَدیل ۔ ع ۔ بدلہ کسی چیز کا اور نام حکیم خاقانی کا ۔
بَدین ۔ ف ۔ بمعنی بہ این یعنی ساتھ اس کے حرف اوّل کے کسرہ سے غلط ہے ۔
بَدیہہ ۔ ع ۔ بغیر سوچے ہوئے بات کہنا ۔
بَدیہیات ۔ ع } وہ چیزیں جن کے
بدیہیات ۔ ف } جاننے میں فکر نہ کرنا پڑے ۔
بَدیہی ۔ ع ۔ جس میں دلیل کی حاجت نہ ہو ۔

## فصل با مع ذال معجمہ

بَذ ۔ ع ۔ غلبہ کرنا ۔
بَذْح ۔ ع ۔ پھاڑنا ۔ شگاف دینا
بَذخ ۔ ع ۔ غرور کرنا ۔ گردن کشی

کرنا۔

بذر ۔ ع۔ جو تخم چننے سے چھوٹا ہو مگر شرط یہ ہے کہ جس کے بونے سے غلہ حاصل ہو مثل دھان اور گیہوں اور ماش وغیرہ کے۔

بذرقہ ۔ ع۔ راہبر۔

بذع ۔ ع۔ خوف۔ ڈر۔

بذل ۔ ع۔ بخشش۔ عطا اور گھوڑے کی دوڑ اور تیز رفتاری۔

بذلہ ۔ ف۔ لطیفہ۔ چٹکلہ۔

بذی ۔ ع۔ مرد بے شرم۔

## فصل با مع رائے مہملہ

بر ۔ ف۔ اوپر۔ پھل۔ سینہ۔ آغوش۔ بغل۔ جوان عورت کی پستان۔ چوڑائی۔ گود نزدیک۔

بَر ۔ ع۔ نام خدا کا۔ خشک زمین جنگل۔ نیک کردار، مہربان

بِر ۔ ع۔ نیکی بخشش۔

بُر ۔ ع۔ گیہوں۔

برّ ۔ ت۔ ایک جو پہلا عدد ہے

برء ۔ ع۔ بیماری سے اچھا ہونا

برء الساعت۔ ع۔ لفظی معنی اسکے اچھا ہونا ایک ساعت میں ایک دوا کا نام جو سفید نزلہ اور رطوبات ہے نام کتاب امام زکریا رازی کا علم طب میں ہے۔

برات ۔ ع۔ کسی چیز سے بیزاری۔ پاک ہونا، دور ہونا۔

برابر دیدن ۔ ف۔ استقبال کرنا

برابر کشیدن ۔ ف۔ ترازو میں تولنا۔

برات ۔ ت۔ حصہ۔ بخرہ اور وہ کاغذ لکھا ہوا جس کے ذریعہ سے روپیہ خزانہ سے وصول ہو

بر آتش نشست ۔ ف۔ خراب ہوا۔

براجم ۔ ع۔ انگلیوں کی پوریں۔

برادہ ۔ ف۔ چورا۔

براری ۔ ع۔ جمع بر (بالفتح) بمعنی جنگل کی۔

براز ۔ ع۔ کھلا ہوا میدان جہاں درخت بالکل نہ ہوں

براز ۔ ع۔ پاخانہ، گو۔ گندگی، میلا خواہ انسان کا ہو خواہ جانور کا۔

براز د ۔ ف۔ بمعنی میزیبد۔

براعت ۔ ع۔ فصل، فصاحت بلاغت، دانش، روشنی کامل ہونا ہنر میں

براعۃ الاستہلال۔ ع۔ آواز دینا لڑکے کا بوقت ولادت اور اصطلاح انشی یا شاعر کا کتاب کے خطبہ یا قصیدہ کے مطلع میں ایسے چند الفاظ کا لانا جن سے معلوم ہو کہ یہ کتاب اور قصیدہ فلاں مطلب میں ہے۔

براغلیدن ۔ ف۔ کسی کو جنگ پر تیز کرنا۔

برافتادن ۔ ف۔ دور ہونا، نابود ہونا

برافروختن موم ۔ ف۔ نرم بات کہنا۔

براق ۔ ع۔ چمکتا ہوا چمکیلا۔

بُراق ۔ ع۔ اس چوپایہ کا نام ہے جس پر شب معراج میں رسول خدا صلعم سوار ہوئے تھے۔ اس کا قد خچر سے چھوٹا اور گدھے سے بڑا تھا۔

بر آمد ۔ ف۔ باہر آیا، نکاسی

بر آمدن ۔ ف۔ باہر نکلنا۔ باہر آنا۔

بر آمدن گوہر ۔ ف۔ مراد ہے ستاروں کے نکلنے سے۔

برّاں ۔ ف۔ کاٹنے والا تیز۔

برآں اہرمن ۔ ف۔ سکندرنامہ میں اشارہ ہے ایک پہلوان سے جس کا نام زراجہ تھا اور جو زنگبار کا رہنے والا تھا اور پلنگر جو شاہ زنگبار کے ہمراہ آیا تھا۔ اہرمن بمعنی شیطان۔

برآں دل۔ ف۔ یعنی برآن ارادہ۔

برانداز ۔ ف۔ سکندرنامہ میں مراد ہے۔ آسمان سے۔

برآں سر۔ ف۔ یعنی بران ارادہ۔

برانگشت پیچیدن ۔ ف۔ یاد رکھنا مشہور کرنا۔

برآورد ۔ ف۔ آنکنا۔ جانچنا۔ تنخواہ تقسیم کرنے کا کاغذ۔

برآوردن۔ ف۔ لانا۔ باہر لانا۔

برآویختن۔ ف۔ لٹکانا

براہام ۔ ع۔ نام ایک جہود کا جو زمانۂ بہرام گور میں تھا نہایت بخیل اور کنجوس۔

براہمہ ۔ ف۔ برہمن لوگ۔

براہین۔ ع۔ دلیلیں۔ جمع برہان کی۔

برائے ۔ ف۔ واسطے لئے۔

برایا ۔ ع۔ رعیت۔ دنیا کے لوگ جمع بریت کی

بربالیدن ۔ ف۔ آستین اور پائچوں کا چڑھانا واسطے دوڑنے کے اور مجازاً بمعنی گریختن یعنی بھاگنا۔

برپا ۔ ف۔ قائم۔

برپائچہ ریدن ۔ ف۔ نہایت ڈرنا۔

بربر ۔ ف۔ ایک ملک ہے طرف حبشہ کے جہاں کے آدمی کالے ہوتے ہیں

بربریّہ ۔ ف۔ جنگلی پن۔ وحشی پن

بربست ۔ ف۔ قاعدہ، قانون دستور۔

بربط ۔ ع۔ نام ایک باجے کا ہے اس کو عود بھی کہتے ہیں۔

بربناگوش زدن ۔ ف۔ تپانچہ مارنا، آگاہ اور خبردار کرنا۔

برتافتن ۔ ف۔ موڑنا۔ بل دینا۔

برتکان ۔ ف۔ کملی نقردوں کی گدڑی۔

برثن ۔ ع۔ نام قبیلہ کا۔ درندوں کی انگلیاں۔ چنگل شیر اور کل درندوں اور مرغان شکاری کا۔

برج ۔ ع۔ وہ عمارت جو گول ہو گنبد۔ بارہواں حصہ آسمان کا اور سکندرنامہ میں مراد ہے مجلس سے۔

برجاس ۔ ع۔ نشانہ تیر وغیرہ۔

برج آبی ۔ ف۔ سرطان۔ عقرب۔ حوت۔

برج آتشی ۔ ف۔ حمل۔ قوس۔ اسد۔

برج بادی ۔ ف۔ جوزا۔ میزان۔ دلو۔

برج خاکی ۔ ف۔ ثور۔ سنبلہ جدی۔

برجستن ۔ ف۔ کودنا

برجستہ ۔ ف۔ ٹھیک۔ چست تحفہ۔

برجند۔ ف۔ نام ایک قریہ کا خراسان سے۔

برجیس ۔ ف۔ ستارہ مشتری

برچشم گفتن ۔ ف۔ قبول کرنا اور اس معنی میں بچشم گفتن بھی آیا ہے۔

برچیدن ۔ ف۔ چگنا۔

برچیزے چشم سرخ کردن ۔ ف کسی چیز کا لالچ کرنا۔

برچیں قبا بستہ ۔ ف۔ مراد مستعد سے۔

بَرحق ۔ ف۔ سچ۔ دوست۔

بُرخ ۔ ف۔ ٹکڑا۔ حصّہ۔

برخاستن۔ ف۔ اُٹھنا۔

برخر خود سوار شدن ف۔ } اپنے گناہ
برخر خود نشستن } اور بداعمالی کی سزا میں گرفتار ہونا۔

برخود چیدن۔ ف۔ غرور کرنا۔ فخر کرنا۔

برخوردن ۔ ف۔ ملاقات کرنا، سامنا ہونا، ایک چیز کا دوسری چیز سے ملنا۔ نفع یاب ہونا۔

برخوردار ۔ ف۔ خوش۔ بھلا پھولا اور یہ دعا ہے واسطے چھوٹوں کے عام اصطلاح میں بیٹا، بیٹی یا اپنے سے چھوٹوں کو بولا جاتا ہے

برخویش نابخشودن ۔ ف۔ ایسی چیز کا قصد کرنا جس میں خطرۂ جان ہو۔

برسخے ۔ ف۔ یائے مجہول سے تھوڑا سا۔ بہت کم اور برخے بروزن دَرپے بمعنی فدیہ قربانی۔ صدقہ۔ زکوٰۃ۔

بَرخِیا ۔ ع۔ آصف حضرت سلیمان علیہ السلام کے وزیر کے والد کا نام تھا۔

بَرْد ۔ ع۔ اولہ۔ سردی۔ سرد ہونا۔ ہمیشہ ہونا۔ قیام کرنا ٹھہرے رہنا۔

بُرْد ۔ ع۔ ایک قسم کا دھاریدار کپڑا اور قصیدہ بُردہ اسی سے ہے۔

بُرْد ۔ ف۔ ایک قسم ہے بازی شطرنج میں کہ حریف کے تمام مُہرے پٹ جائیں فقط شاہ باقی رہ جائے اور یہ بمنزلہ نصف مات کے ہے

برداشتن ۔ ف۔ اُٹھانا۔

برداشت۔ ف۔ بمعنی سواری اور اُٹھانا کسی چیز کا۔

بُرْدبار ۔ ف۔ سہنے والا۔

بُرُدْجِرد ۔ ف۔ نام ایک قصبہ کا جو قریب ہمدان کے واقع ہے۔

بر در جلال زدن ۔ ف۔ غصّہ کرنا

بَردِ عجوز ۔ ع۔ یہ سات روز آخر جاڑے میں ہوتے ہیں۔ تین روز آخر بھاگن کے اور چار روز شروع چیت کے۔

بَرْدَع ۔ ع۔ توابع ایران سے ایک ملک ہے جہاں سکندر کے وقت میں نوشابہ کی بادشاہت تھی۔

بر دُنبۂ زنداں زدن ۔ ف۔ کنایہ ہے غلام کی رغبت سے اس لئے کہ دُنبہ چوتڑ کو کہتے ہیں۔

بَرْدہ ۔ ف۔ قیدی، غلام لونڈی۔

بُرْدِ یمانی ۔ ع یمن کی بنی ہوئی چادر اور مراد رسول مقبول کے کفن مبارک سے۔

بَرْذعہ ۔ ع۔ گدھے کا پالان۔

برزَدَ دیدن ۔ ف۔ شوخی کرنا

برروئے روز افگندن۔ ف۔ اپنے بھید کو ظاہر کردینا۔ کسی بات کا ظاہر کرنا۔

بَرَرَہ ۔ ع۔ نیک لوگ۔ جمع بار کی۔

بَرْز ۔ ع۔ قدر۔ شکوہ۔ مرتبہ بلندی۔ انسان کا قد۔ تنہ درخت کا۔

بَرْز ۔ ع۔ زراعت۔ زیبائی زینت، پرہیزگار، عقلمند
بَرْزَخ ۔ ع۔ زمانہ موت سے قیامت تک۔ اور جو چیز کہ مخالف دو چیزوں میں حائل ہو جیسے اعراف بہشت اور دوزخ میں برزخ ہے اور بلا بہائم اور انسان میں۔
بَرْزدن۔ ف۔ اصطلاحًا، گانا
بَرْزگر ۔ ف۔ زراعت کرنے والا دہقان اور جو لوگ بزرگر ذال سے کہتے ہیں غلط ہے۔ صحیح ابعد بائے موحدہ کے رائے مہملہ ہے
برزمیں زدن۔ ف۔ بے اعتبار کرنا
بَرْزَن ۔ ف۔ کوچہ، گلی، محلہ۔
بَرْزیں ۔ فج۔ آتش پرستوں کی ایک مذہبی کتاب کا یا آتشکدہ کا نام ہے۔
بَرْسام ۔ ف۔ ایک بیماری کا نام ہے جس کو عربی میں ذات الجنب کہتے ہیں۔ اور اصل میں ورم کرنا اس پردہ کا جو زیر بغل ہے کیونکہ (بر) بمعنی بغل اور (سام) بمعنی ورم ہے۔
برسرآمدن ۔ ف۔ غالب ہونا۔ آخر ہونا۔
بَرْشَرتیدن ۔ ف۔ نام ایک داؤں کا کشتی کے پیچوں میں سے
برسرپاآمدن ۔ ف۔ ظاہر ہونا۔
برسرمن ۔ ف۔ یعنی ذمہ من۔
برسنگ زدن ۔ ف۔ کہنا۔ ظاہر کرنا
بُرُش ۔ فج۔ خربزہ وغیرہ کی پھانک جدید فارسی میں وضع قطع کے لئے بھی یہ لفظ بولا جاتا ہے۔
بُرُش فرانسوی ۔ ف۔ فرنچ کٹ۔ ڈاڑھی۔ لباس اور جملہ معاشرتی امور کے لئے اس لفظ کو استعمال کیا جاسکتا ہے
برشتن ۔ ف۔ بھوننا۔
بَرْشکال ۔ ف۔ بکاف عربی، برسات۔
بَرَص ۔ ع۔ کوڑھ۔ بدن کا بگڑ جانا مزاج کے فساد سے۔ سیاہ یا سفید دھبے پڑ جانا۔
بَرْصیصا ۔ ع۔ نام ایک ولی کا جو شیطان کے بہکانے سے کافر ہو گیا تھا۔
برطاق ابروے کسے می خوردن ۔ ف۔ کسی کی یاد پر شراب پینا۔
برطاق بلند گذاشتن ۔ ف۔ کسی کو
برطاق بلند نہادن ۔ ف۔ مرتبہ اعلیٰ پر پہونچانا۔ کسی چیز کو کمال آرائش و نمائش دینا کسی چیز کو بلند مقام پر رکھنا کہ جہاں ہاتھ کسی کا نہ پہونچ سکے۔ ترک کرنا بھول جانا۔
برطبع خوردن ۔ ف۔ ناخوش اور ناپسند ہونا، غمگین ہونا۔
بَرْطرف ۔ ف۔ موقوف۔ کام سے الگ۔
بَرْطَلہ ۔ ع۔ کلاہ۔ ٹوپی۔
برعکس ۔ ف۔ الٹا۔
بَرْغَست ۔ ت۔ پانی کی نہر۔ نام ایک قسم کے ساگ کا جو مثل پالک کے ساگ کے ہوتا ہے۔
بُرْغوث ۔ ع۔ کیک۔ پسو۔
بَرْغو ۔ ت۔ حیوان کا سینگ جو اندر سے پولا ہو اور مثل

لیفری اس کو بجائیں۔
بُرفور ۔ ف۔ بہت جلد
بَرق ۔ ع۔ بجلی۔ چمک بجلی کی
برق برق زدن ۔ ف۔ جگمگا اُٹھنا
بَرقہ ۔ ع۔ مزید علیہ ہے برق کا
برقالب زدن ۔ ف۔ مہیا کرنا، کسی کام کو سرانجام دینا۔
بُرق وزُرق ۔ ف۔ روشنی و آراستگی
بَرقرار ۔ ت۔ برقرار۔ ٹھہرا ہوا۔
بَرقیہ ۔ ع۔ تار، ٹیلیگرام
بَرقیۂ مارکونیہ ۔ ف۔ لاسلکی نے تار کی تار برقی مارکونی اٹلی کا رہنے والا ایک آدمی تھا جس نے اس آلہ کی ایجاد کی تھی۔
بُرقع ۔ ع۔ عورت کے چھپنے کا پردہ جس کو سر سے اوڑھ کر باہر نکلتی ہے۔
بَرکات ۔ ع۔ جمع برکت کی۔
بِرکار ۔ ف۔ پستان اور سینہ کی برآمدگی اور بمعنی معشوق بھی آتا ہے۔
بَرکت ۔ ع۔ برکت، زیادتی نیک بختی، افزائش۔

بَرگشت شدن ۔ ف۔ تمام ہونا، مرنا
بَرگردن ۔ ف۔ روشن کرنا، ظاہر کرنا۔
بَرکشیدن ۔ ف۔ وزن کرنا، تولنا رتبہ کسی کا بڑھانا۔
بِرکہ ۔ ع۔ پانی کا حوض۔
بَرکی ۔ ف۔ منسوب طرف برک کے ایک قسم کا کپڑا ہے جو اونٹ کے بالوں سے بناتے ہیں اور یہ اکثر فقیروں کا لباس ہوتا ہے
بَرگ ۔ ف۔ سامان، اسباب سرانجام، التفات، پروا پتا درخت کا۔
بَرگ بید ۔ ف۔ نام ہے ایک قسم کے خنجر کا۔ جس کو بہ شکل برگ بید بناتے ہیں۔
برگردیدن ۔ ف۔ پھر جانا، پہلی بات پر نہ رہنا۔
برگ ریز ۔ ف } بیائے
برگ ریزاں ۔ ف } مجہول خزاں کا موسم۔
بَرگزیدن ۔ ف۔ پسند کرنا۔ چھانٹنا۔
بَرگُستوان ۔ ف۔ گھوڑے کی

گردنی۔ یا کھر لڑائی کا لباس جو بروقت جنگ کے خود بھی پہنتے ہیں اور گھوڑے کو بھی پہناتے ہیں۔
برگِ سبز ۔ ف۔ کم مقدار حقیر چیز۔ تحفہ فقیر کا جو امیروں کے پاس بہ امید بہبودی جائے۔
برگ سبز فرستادن ۔ ف۔ یہ ہم معنی ہے گل فرستادن کا ولایت میں یہ رسم ہے کہ ایک پہلوان اپنے مقابل دوسرے پہلوان کے پاس پھول بھیجتا ہے اور یہ اشارہ اس بات کا ہے کہ ہم تم سے کشتی لڑنا چاہتے ہیں۔
برگناہ گوش زدن ۔ ف۔ تنبیہ کرنا۔
بَرگشتن ۔ ف۔ پھر جانا، حکم نہ ماننا سکندر نامہ میں بمعنی عاجز ہونا
بَرگشتہ ۔ ف۔ پھرا ہوا۔
بُرگ ونوا ۔ ف۔ کھانے کا سامان۔ توشہ خوراک کا۔
بَرلنگ زدن ۔ ف۔ بھاگنا۔
بَرلمان ۔ ع۔ پارلیمنٹ۔
برماسیدن ۔ ف۔ عضو کا ملنا۔
برمژگاں دوبدن ۔ ف۔ کوئی چیز

آنکھ سے دکھائی دینا۔

**برمَیدن**۔ ف۔ کسی کے بدن پر نرمی سے ہاتھ پھیرنا۔

**برمک**۔ ف۔ نام ایک مرد آتش پرست کا جو آخر عمر میں مسلمان ہوا اور بیٹا اسکا خالد حکومت عباسیہ کا وزیر ہوا۔

**برملا**۔ ف۔ برسر مجلس۔ لوگوں کے سامنے۔

**برمیل**۔ ف۔ پیپہ۔

**برمیہ**۔ ف۔ پیچ کش (اوزار)

**برنا**۔ ف۔ جوان۔ گبھر ظریف۔

**برنائی**۔ ف۔ جوانی۔

**برنج**۔ ف۔ معرب۔ پرنگ کا پیتل۔

**برنج تمالہ**۔ ف۔ زرد پلاؤ۔ زردہ

**برنجن**۔ ف۔ دست بند، بازو بند۔

**برنس**۔ ع۔ سیاہ بالوں کا بنا ہوا کپڑا، یہ کپڑا نادر اور گراں قیمت ہوتا ہے اور سفید رنگ کا بھی ہوتا ہے، یہ نصرانیوں اور آتش پرستوں کا لباس ہے اور صحاح میں لکھا ہے۔ لمبی ٹوپی جو راہب پہنتے ہیں۔

**برنشاندن**۔ ف۔ بٹھلانا

**برنشستن**۔ ف۔ اصطلاحاً سوار ہونا۔

**برنغار**۔ ت۔ لڑائی کے وقت بادشاہ کے دہنی طرف کی فوج۔

**برنیطہ**۔ ع۔ انگریزی ٹوپی ہیٹ۔

**بروار**۔ ف۔ گرمی کا مکان جو نہایت سرد ہو، بالاخانہ کی کھڑکیاں۔

**بروبست راہ**۔ ف۔ یعنی تردد میں ڈالا اور تدبیر کرنے سے باز رکھا۔

**بروت**۔ ف۔ مونچھ

**بروت کسے رکختن**۔ ف۔ مغلوب کرنا، ذلیل و رسوا کرنا۔

**بروت کسے رائینہ نہادن**۔ ف۔ کسی کو بنانا، مسخرہ بن اور ظرافت کرنا۔

**بروج**۔ ع۔ جمع برج کی۔

**بروجرام**۔ ع۔ نصاب تعلیم۔ پراسپکٹس۔

**بروجہے**۔ ف۔ ایسی وجہ پر۔

**برودت**۔ ع۔ سردی۔

**برو ورماندن**۔ ف۔ شرمندہ ہونا۔ عاجز ہونا۔

**بروز**۔ ف۔ دامن کی سنجاف۔

**بروز**۔ ع۔ باہر نکلنا۔ ظاہر ہونا

**بروز سیاہ نشاندن**۔ ف۔ خراب حال کرنا، بدحال کرنا۔

**بروز فلانی نشنید**۔ ف۔ یعنی شخص اس کے تباہ حال اور گرفتار ہونا۔

**بروغرام**۔ ع۔ پروگرام۔

**برومند**۔ ع۔ بارور، برخوردار کامیاب۔

**برون**۔ ع۔ ف۔ مخفف بیرون کا باہر۔ باہر کی طرف ہوا فارسی جدید میں اپنے مد مقابل پر جوا کھیلنے میں غالب آجانے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

**بروئے آفتاب آوردن**۔ ف۔ ظاہر کرنا۔

**برہمے استادن**۔ ف۔ حریف ہونا۔

**برہ**۔ ف۔ بکری کا بچہ۔ ہرن

کا بچہ اور برج حمل جو محل
شرف آفتاب کا ہے۔
بُرہان ۔ ع۔ دلیل۔ وجہ عقلی
بَرہم ۔ ف۔ اُلٹ پلٹ خفا
ناراض۔
بَرہنگی ۔ ف۔ ننگاپن، لچاپن۔
بَرہنہ ۔ ف۔ ننگا، لچا۔ بہ فتح
با وہا و بہ فتحتین دونوں
طرح ٹھیک ہے۔
برہنہ گوئی۔ ف۔ ظاہر، ظاہر کرنا
بَرہُون ۔ ع۔ صابون جس سے
کپڑا دھوویں۔
برہیختن ۔ ف۔ کھینچنا۔ اختصار
کرنا۔
بَری ۔ ع۔ پاک۔ الگ بے قصور
بَرّی ۔ ع۔ جو چیز کہ زمین خشک
اور صحرا میں ہو۔
بِریان ۔ ف۔ بھنا ہوا۔
بِریانی ۔ ف۔ نمکین پلاؤ کی
ایک قسم۔
بَرّیت ۔ ع۔ خلق اللہ۔ مخلوق
بُریدن ۔ ف۔ کاٹنا۔
بَرید ۔ ع۔ قاصد، نامہ بر، ڈاکیہ
برید فلک ۔ ف۔ چاند یعنی آسمان
کا قاصد بوجہ سریع السیر

ہونے کے یہ اصطلاح
ہے۔
برتیغ زدن ۔ ف۔ } بھول جانا
برتیغ نوشتن ۔ ف۔ } مٹا دینا،
نابود ہونا۔
بریزیدان ۔ عج۔ پریسیڈنٹ
صدر
بریسمان عجب افتادن ف۔ شخص
مکار کے ساتھ معاملہ میں
پڑنا۔
بریسمان کسے بچاہ اُفتادن۔ ف۔
کسی دوسرے کے سبب
سے بلا میں پڑنا۔
بریش ۔ ف۔ مخفف ابریشم کا
بریشم ۔ ف۔ ریشم۔
بریش کسے فراغت داشتن۔ ف۔
کسی کی داڑھی پر ہگنا۔
اس لئے فراغت بمعنی
ہگنے کے مستعمل ہے۔
بریطانیہ ۔ ع۔ برٹش، برطانیہ
بریق ۔ ع۔ درخشندگی۔ روشن
اور چکاچوند لگانے والا
برین ۔ ف۔ بہت اوپر۔ برتر۔
بلند۔

## فصل با مع زائے معجمہ

بَز ۔ ع۔ کپڑا۔ جامہ۔ پونجی
گھر کا اسباب۔
بُز ۔ ف۔ بکری۔ برج حمل
مسخرہ۔
بزّاز ۔ ع۔ کپڑا بیچنے والا۔
اسباب بیچنے والا۔
بُزاق ۔ ع۔ تھوک۔ تف۔
بُزان ۔ ف۔ لفظ مفرد ہے۔
بمعنی شہوت زنان۔
بُزآویز ۔ ف۔ نام ایک داؤں
کا کشتی میں۔
بزبان برداشتن۔ ف۔ } چاپلوسی
بزبان گرفتن ۔ ف۔ } کرکے
کسی کو فریب دینا۔ کسی
کو مناسب باتیں کہنا۔
بُزبازی ۔ ف۔ بکرے اور بندر
کا نچانا
بُز جگر ۔ ف۔ ڈرپوک آدمی
بَزر ۔ ع۔ ترکاری اور پھلوں
کے تخم۔ بیج۔
بزرُج ۔ ع۔ بزرگ کا معرب ہے
بزرجمہر ۔ ف۔ نوشیرواں بادشاہ
کے وزیر اعظم کا نام۔

بُزرگ ۔ ف۔ بڑا موسیقی کے بارہ مقاموں میں سے ایک مقام کا نام
بُزرگ ۔ ف۔ کتاں یعنی السی۔
بزرگی از سر نہادن ۔ ف۔ عاجزی کرنا۔
بزرگ ساختن ۔ مجر۔ کسی چیز کو آراستہ پیراستہ کرنا۔ خوبصورت بنانا۔
بزرگوار ۔ ف۔ مزید علیہ بزرگ کا۔
بَزشک ۔ ف۔ طبیب۔
بُزغالہ ۔ ف۔ پہاڑی بکری کا بچہ اس لئے کہ غال یعنی درہ کوہ ہے اور ہا نسبت کی۔
بُزقدم ۔ ف۔ حقیر۔ ناتوان بہت سُست چلنے والا۔
بُزگر ۔ ف۔ وہ شخص جو لڑائی کے بینڈھے سدھا کر لڑاوے۔
بُزگرفتن ۔ ف۔ ہزل اور مسخرہ پن کرنا۔
بُزگیری ۔ ف۔ مکر و حیلہ کرنا، چوری کرنا۔
بَزل ۔ ع۔ سختی، شدّت، شگاف دینا۔
بَزم ۔ ف۔ سبھا، مجلسِ شراب جشن۔

بزم دیگر ۔ ف۔ سکندرنامہ بری میں مراد سکندرنامہ بحری سے۔
بزم ننگیں ۔ ف۔ وہ مجلس جس میں بڑا انبوہ آدمیوں کا جمع ہو۔
بُزم فخام ۔ ف۔ کنایہ دُنیا سے۔
بزم گاہ ۔ ف۔ مجلس شراب کی اور مقام عیش و عشرت کا۔
بزمہ ۔ ف۔ چھوٹی مجلس۔ گوشہ محفل کا، مجلس شراب کی
بَزنگاہ ۔ ف۔ اس مقام سے کنایہ ہے جہاں قزاقوں اور راہزنوں کا خوف ہو۔
بُزُور ۔ ع۔ جمع بَزرُ کی جس کے معنی گذرے۔
بَزُور ۔ ف۔ ساتھ زور کے۔
بُزُوغ ۔ ع۔ روشنی۔ طلوع۔
بَزَہ ۔ ف۔ گناہ، خطا، ظلم۔
بُزَہ ۔ ف۔ میوہ ستیریں اور خوشبودار۔
بَزَہ کار ۔ ف۔ گنہگار۔ خطاکار۔
بزیر قلم اوردن ۔ ف۔ اپنی حکومت کے تصرف میں لانا۔

## فصل با۔ مع سین مہملہ

بَس ۔ ف۔ بہت کافی اور حرف تشبیہ کا جیسے شیر بس یعنی مانند شیر اور کباب کی سیخ کو بھی کہتے ہیں
بَسا ۔ ف۔ بہت۔ اکثر۔ تمام اور نام ایک شہر کا فارس میں۔
بساتین ۔ ع۔ جمع بُستان یعنی باغ۔
بِساط ۔ ع۔ بچھونا۔ فرش، چٹائی دری وغیرہ۔ شطرنج کا کپڑا کشادگی میدان کی۔ دسترس پونجی گھر کا اسباب سرمایہ قدرت چمڑے کا دسترخوان۔
بساط خانہ ۔ ف۔ گھر کا اسباب۔
بَسالت ۔ ع۔ شجاعت۔ دلیری
بَسّام ۔ ع۔ ہنستا ہوا کھیلتا ہوا۔
بِسان ۔ ف۔ مانند۔ ویسا ہی۔
بسائط ۔ ع۔ جمع بسیط کی۔ مراد اس سے اربع عناصر پانی آگ، خاک، ہوا۔
بَسبَاسہ ۔ ع۔ جاوتری، ایک دوا کا نام ہے۔
بِست ۔ ف۔ عدد بیس کا۔
بُست ۔ ف۔ ایران میں ایک شہر کا نام اور ایک وقت ہے منحوس بمقدار پانچ ساعت

کے کہ بعد تین رات اور
تین دن کے دورہ کرتا ہے
ہندی میں اس کو بھدرا
کہتے ہیں۔

**بُستان** ۔ ع۔ پھلواری، باغ، یہ
بوستاں سے عربی بنایا گیا
ہے۔

**بُستان افروز**۔ ف۔ پھول تاج خروس
کا جس کو ہندی میں کلغا یا
کلغی کہتے ہیں۔

**بُستان سرائے**۔ ف۔ خانہ، باغ۔

**بِستَر** ۔ ف۔ بچھونا، چٹائی وغیرہ۔

**بُست شکستن**۔ ف۔ حد سے گذر جانا

**بیستم** ۔ ف۔ بیس کا عدد یا بیسواں
یعنی (۲۰)

**بُستن** ۔ ف۔ باندھنا۔

**بستنِ مغز**۔ ف۔ کنایہ ظاہر ہونے سے

**بَستہ** ۔ ف۔ بقچہ۔

**بستہ نگار**۔ ف۔ ایک قسم کی راگنی۔

**بُسُّد** ۔ ف۔ مرجان مونگا۔

**بُسر** ۔ ع۔ کچا چھوہارا۔

**بُسراق** ۔ ع۔ یاقوت زرد ہندی
بچھراج۔

**بستر پیچیدن** ۔ ف۔ منت خوشامد
کرنا اور نام ایک داؤں کا
کشتی میں۔

**بَسَر پا آمدن** ۔ ف۔ مرض سے شفا
پانا۔

**بسر زلف صحبت داشتن**۔ ف۔ پریشان
اور خراب حال ہونا اور
خیال رنج کا کرنا۔

**بَسَر شُدن** ۔ ف۔ آخر ہونا۔

**بَسَر کشیدن**۔ ف۔ کسی رقیق چیز کو
ایک ہی گھونٹ میں یکبارگی
پی جانا۔

**بَسَر کسے گردیدن** ۔ مج۔ کسی کے
اردگرد پھرنا۔ سر ہو جانا۔
پیچھے پڑ جانا۔

**بَسْط** ۔ ع۔ بچھانا، پھیلانا، فراخی

**بَسْطام** ۔ ع۔ نام ایک شہر کا جہاں
حضرت بایزید پیدا ہوئے
اس کی با کو ضمہ غلط ہے
کسرہ یا فتحہ ہے۔

**بَسْطَت** ۔ ع۔ فراخی، کشادگی۔

**بَسْفَائج** ۔ ع۔ بس پایہ کا معرب
(ایک دوا کا نام) جس کو
افراس الکلب بھی کہتے ہیں

**بَسکلیت**۔ ف۔ بائیسکل۔

**بِسْمِل** ۔ ف۔ زخمی۔ گھائل۔ مجروح

**بسم اللہ**۔ ع۔ خدا کے نام سے شروع
کرتا ہوں۔

**بِسْمِلہ** ۔ ع۔ مخفف بسم اللہ کا، اور
یہ یعنی بسم اللہ الرحمن الرحیم
کہنے کے۔

**بَسَند** ۔ ف۔ (ن) کافی ہونا۔

**بَسَندہ** ۔ ف۔ بس کیا ہوا، پسند
کیا ہوا۔

**بسوراخ مار گریختن** ۔ ف۔ کنایہ ہے
نہایت اضطراب سے۔

**بسے** ۔ ف۔ (ن)
**بسیار** ۔ ف۔ بہت

**بسے بر نیامد** ۔ ف۔ یعنی تھوڑی
مدت بھی نہیں گذری۔

**بَسیج** ۔ ف۔ قصد، ارادہ،
تیاری۔

**بسیجیدن** ۔ ف۔ ارادہ کرنا۔

**بَسیطِ مَسبع**۔ ع۔ کنایہ زمین سے
باعتبار سات اقلیم ہونے کے

**بَسیم** ۔ ع۔ ہنسنے والا مسکرانے
والا۔

## فصل با مع شین معجمہ

**بَش** ۔ ف۔ ہر چیز کا بند لوہے
کے بند جو صندوق وغیرہ
پر لگاتے ہیں اور جوڑ جو

چاندی سونے پر لگایا جاتا ہے۔ یعنی ٹانکا۔
بَشَارَت۔ ع۔ خوش خبری۔
بَشَاشَت۔ ع۔ کشادہ روئی، خوش طبعی خوش ہو کر بات کہنا۔
بَشَّاش۔ ع۔ خوش تازہ رو۔
بَشخُودَن۔ ف۔ چھیلنا۔
بَشَر۔ ع۔ آدمی۔ انسان۔ اس میں مذکر اور مونث برابر ہیں۔
بِشْرِ حافی۔ ع۔ بشر نام ایک ولی کا ہے جو ننگے پاؤں پھرا کرتے تھے۔ حافی عربی میں ننگے پیروں چلنے والے کو کہتے ہیں۔
بَشَر ناخرد۔ ف۔ بمقتضائے عقل
بُشْرَہ۔ بشرہ۔ ع چہرہ۔ مکھ۔
بُشْریٰ۔ ع۔ خوش خبری اچھی خبر اور نام ایک شخص کا جسنے حضرت یوسفؑ کو کنوئیں سے نکالا تھا۔
بَشَرِیَّت۔ ع۔ آدمیت۔
بَشِع۔ ع۔ وہ چیز جو بدمزہ ہو اور کھانے میں گلا پکڑے
بُشقاب۔ ت۔ بڑی رکابی چھوٹی سینی۔
بُشْکُت۔ ت۔ رونا۔ جھوٹ بولنا عشوہ، غمزہ، ناز۔
بُشْک۔ ت۔ زلف۔ سر کے بال۔
بشکال۔ ف۔ برسات۔
بُشکُن بُشکُن۔ ف۔ ہنگامہ جوش وخروش کا اور گاتے وقت چٹکی بجانا۔
بشکولیدن۔ ف۔ چالاکی کرنا۔
بشمشیر سخن گفتن۔ ف۔ مراد جنگ کرنا۔
بشولیدن۔ ف۔ پریشان کرنا۔
بَشِیر۔ ع۔ خوش خبری دینے والا اور خوبصورت آدمی۔

## فصل با مع صاد مہملہ

بَصَارت۔ ع۔ نظر بینائی آنکھ کی
بَصَائِر۔ ع۔ جمع بصیرت کی جسکے معنی بینائی اور زیرکی دل کے ہیں۔
بَصَر۔ ع۔ آنکھ۔ بینائی۔
بَصْرَہ۔ ع۔ نام مشہور شہر کا۔
بَصَل۔ ع۔ پیاز۔
بَصَلَہ۔ ع۔ ایک گٹھی پیاز کی اور لوہے کا خود۔
بَصِیر۔ ع۔ دانا۔ بینا۔
بَصِیرَت۔ ع۔ بینائی دل یعنے دانائی۔

## فصل با مع ضاد معجمہ

بِضَاعَت۔ ع۔ پونجی۔ سامان جس سے سوداگری کریں۔ مال۔ اسباب۔
بِضْع۔ ع۔ تین سے نو تک جو عدد ہو۔
بُضْع۔ ع۔ نکاح۔ عورت کا اندام نہانی۔
بَضْع۔ ع۔ گوشت کاٹنا سیراب ہونا۔
بِضْعَہ۔ ع۔ گوشت تازہ۔ بضعہ پارہ گوشت۔

## فصل با مع طائے مہملہ

بَط۔ ع۔ بطخ۔ صراحی شراب کی جو بصورت بطخ بناتے ہیں۔
بُطَاطَہ۔ ع۔ آلو۔
بُطَارِیَہ۔ عج۔ بیٹری جو بجلی کی طرح بٹن دبانے سے جلی

جاتی ہے۔

**بطاعت گیر**۔ ف۔ یوسف زلیخا میں اس کے معنی یہ ہیں کہ ایسا خدا ہے کہ طاعت ریائی یعنی دکھلانے والی عبادت پر مواخذہ کرتا ہے۔

**بِطاقہ**۔ ع۔ کاسۂ چشم و پارۂ کاغذ، کارڈ۔

**بَطّال**۔ ع۔ ناچیز آدمی۔ معطل بیکار، دروغ گو، بڑا بہادر۔

**بَطالت**۔ ع۔ بیکاری۔ ہزل۔

**بَطالت**۔ ع۔ دلیری

**بِطانہ**۔ ع۔ راز پوشیدہ، رضائی وغیرہ کا۔ استر پیٹ کے اندر کی چیز ہے اور مجازاً بمعنی ارادۂ باطن۔ اور بمعنی دوست دلی کے بھی آیا ہے۔

**بَطحا**۔ ع۔ صحرائے مکۂ معظمہ اور کبھی بطحا سے مراد خود مکۂ معظمہ ہوتا ہے۔

**بَطَرح دادن**۔ ف۔ جنس کا گران بیچنا رعیت کے ساتھ زور و ظلم سے۔

**بِطریق**۔ ع۔ نصرانی اور آتش پرستوں کا زاہد اور پیشوا رومیوں کی فوج کا سردار

**بطِ سرخاب زادے**۔ ف۔ شراب کی صراحی۔

**بَطش**۔ ع۔ حملہ کرنا۔ دلیری گرفت

**بُطک**۔ ف۔ شراب کی چھوٹی صراحی۔

**بَطَل**۔ ع۔ بہادر شجاع پہلوان اس کی جمع ابطال آتی ہے۔

**بُطلان**۔ ع۔ ناچیز اور ضائع ہونا

**بَطلیموس**۔ ع۔ نام حکیم یونانی کا جس کی تصنیف کتاب مجسطی ہے۔

**بَطن**۔ ع۔ پیٹ، شکم۔

**بُطون**۔ ع۔ جمع بطن کی، چھپانا پوشیدگی۔

**بُطُور**۔ ع۔ دیر۔ آہستگی

**بِطّیخ**۔ ع۔ خربزہ۔

**بَطِین**۔ ع۔ بزرگ شکم بڑے پیٹ والا۔

**بَطی**۔ ع۔ دیر کرنے والا۔ آہستہ

## فصل با۔ مع عین مہملہ

**بَعث**۔ ع۔ اُٹھنا، روانہ کرنا زندہ کرنا اور لشکر جو کسی طرف روانہ کیا جائے نیند سے جگانا، پراگندہ کرنا اور کبھی مراد قیامت سے

**بِعثت**۔ ع۔ برانگیختگی۔ اٹھاؤ بیداری اور پراگندگی۔

**بَعثرہ**۔ ع۔ اُبھارنا، برانگیختہ کرنا۔

**بَعث و نشر**۔ ع۔ کنایہ روز قیامت سے۔

**بَعد**۔ ع۔ پس، پیچھے۔

**بُعد**۔ ع۔ دوری۔

**بَعر**۔ ع۔ م اونٹ و بکری و ہرن

**بَعرہ**۔ ع۔ ا و چوہے کی مینگنیاں فارسی پشک۔

**بَعض**۔ ع۔ کوئی۔ کچھ۔ کسی چیز کا ٹکڑا۔

**بَعُوض**۔ ع۔ پشہ۔ مچھر۔

**بَعضی**۔ ع۔ اس میں یائے تحتانی وحدت کی ہے۔

**بَعلبک**۔ ع۔ نام ایک شہر کا شام میں، کہ قوم الیاس علیہ السلام کی وہاں بعل نام ایک بت کو پوجتی تھی

**بَعل**۔ ع۔ نام ایک بت کا اور

بمعنی شوہر و مالک
بعوض ۔ ع۔ پشہ و مچھر
بعید ۔ ع۔ دور۔
بعیر ۔ ع۔ اونٹ۔
بعینہٖ ۔ ع۔ عینٗ مین۔ وہی

## فصل با۔ مع غین معجمہ

بُغا ۔ ع۔ چاہنا۔ خواہش
بِغا ۔ ع۔ زنا کرنا۔ فاحشہ ہونا
ہیجڑا۔
بُغاث ۔ ع۔ ایک مرغ ہے سیاہ رنگ کا جو مردار کو کھاتا ہے ظاہرا کرگس جسے ہندی میں گدھ کہتے ہیں۔
بغارہ ۔ ع۔ شگاف، سوراخ زخم، گھاؤ، بالضم بولنا غلط ہے۔
بغاوت ۔ ع۔ دنگا۔ پھر جانا۔
بَغتتہً ۔ ع۔ اتفاقاً، فوراً، اچانک۔
بُغچہ ۔ ت۔ ع۔ چھوٹی گٹھری کپڑوں وغیرہ کی۔
بغداد ۔ ع۔ نام ایک مشہور شہر کا۔ اصل میں باغ داد تھا۔ یہ ایک باغ تھا کہ یہاں ہر ہفتہ نوشیرواں عادل آکر مظلوموں کی داد دیتا تھا۔ کثرت استعمال سے الف ساقط ہو گیا اور اصطلاحاً بمعنی خراب کہنہ اور کنایہ شراب کے پیالے سے اور لوطیوں کی اصطلاح میں شکم پیٹ۔
بَغدادِ خالی ۔ ف
بَغدادِ خراب ۔ ت
بَغداد کہنہ ۔ ف
} کنایہ ہے خالی پیالے اور خالی پیٹ سے
بُغرا ۔ ت۔ ایک قسم کا کھانا ہے جو گوشت اور چاول ڈالکر پکاتے ہیں اور آش کو بھی کہتے ہیں، بانی اس کھانے کا بغرا خاں بادشاہ خوارزم تھا۔ اس واسطے بغرا کہتے ہیں اور سور ترا اور کلنگ کو بھی کہتے ہیں۔
بُغض ۔ ع۔ کینہ۔ دشمنی۔
بُغضا ۔ ع۔ سخت دشمنی۔ عداوت
بَغل ۔ ع۔ خچر۔ اور یہ گدھے اور گھوڑی سے پیدا ہوتا ہے۔
بَغلَق ۔ ف۔ نام طائر اور مجازاً بمعنی تیر۔
بَغلک ۔ ف۔ بغل کا دُنبل جو دیر میں پکتا ہے
بَغل گیری ۔ ف۔ نام ایک داؤں کشتی ہے۔
بَغلی ۔ ف۔ کنایہ ہے چھوٹے قرآن شریف سے جسے حمائل کہتے ہیں اور جسے بغل میں دبا سکتے ہیں۔
بَغی ۔ ع۔ پھرا ہوا۔ نافرمان
بُغیہ ۔ ع۔ حاجت، مراد

## فصل با۔ مع فا

بَفت ۔ ف۔ کنگھی
بُفت ۔ ف۔ بنا۔ کپڑا بننا۔
بفرپسند ۔ ف۔ بفرستند کی بگڑی ہوئی شکل۔

## فصل با۔ مع قاف

بَقّ ۔ ع۔ پشہ، مچھر، کھٹمل۔
بقا ۔ ع۔ باقی رہنا۔ موجود رہنا
بُقاع ۔ ع۔ جمع بُقعہ بمعنی مکان جگہ۔
بَقّال ۔ ع۔ ترکاری اور ساگ پات بیچنے والا۔ اُردو

کی اصطلاح میں بقال غلطی سے
غلہ فروش کو کہتے ہیں، بنیا
بقایا۔ ع۔ جمع باقی واحد نہ بولنا
چاہیے۔
بقائم ریختن۔ ف۔ عاجز ہونا۔
بقچہ ۔ ف۔ کپڑوں کی گٹھری۔
بقر ۔ ع۔ گائے بیل دونوں
کو کہتے ہیں۔
بقرہ ۔ ع۔ ایک بیل اس میں
تائے وحدت ہے تائے
تانیث نہیں ہے۔
بُقراط ۔ ع۔ نام ایک مشہور حکیم کا
بُقسماط ۔ عج۔ بسکٹ۔
بُقعہ ۔ مکان رہنے کا، خانقاہ
مندر۔
بَقل ۔ ع۔ ساگ پات جو تخم
بَقلہ ۔ ع } سے اُگے۔
بَقلۃ الحمقا ۔ ع۔ خرفہ کا ساگ۔
بقلہ یمانی ۔ عج۔ ایک قسم کی گھاس
ہوتی ہے جسے پکا کر کھایا
جاتا ہے اردو میں اسی چیز
کو چولائی کہتے ہیں۔
بَقم ۔ ع۔ مجیٹھ۔ فارسی میں بہ تخفیف
قاف مستعمل ہے۔ اس لکڑی
سے سرخ رنگ نکلتا ہے۔

بَقیّہ ۔ ع۔ بچا ہوا بچت۔

## فصل با مع کاف عربی و فارسی

بُکا ۔ ع۔ رونا۔
بکار آمد ۔ ف۔ مردان کارواں۔
بکارت ۔ ع۔ دوشیزگی۔ کنوارپن
بکام ۔ ف۔ یعنی موافق خواہش۔
بکاول ۔ ف۔ باورچی، داروغہ
باورچی خانہ۔
بکتاش ۔ ت۔ نام بادشاہ خوارزم
کا اور بعضوں نے کہا ہے
کہ یہ لفظ بگتاش ہے۔
بگ مخفف بیگ بمعنی
مالک و صاحب، کا اور تاش
بمعنی غلام یعنی صاحب
و مالک غلام۔
بکتر ۔ ع۔ ایک قسم زرہ کی جو
بروقت جنگ پہنتے ہیں۔
بِکر ۔ ع۔ دوشیزہ۔ کنواری
عورت۔ اول ہر چیز کا و
کام جس کے مثل پہلے نہ ہوا
ہو اور بمعنی نازک و لطیفہ
بھی آیا ہے مگر مجازاً اور
باکرہ بمعنی زن دوشیزہ
غلط ہے صحیح بکر بدون الف
ہے۔ الف کی زیادتی
عوام کی ایجاد ہے۔
بَکر ۔ ع۔ جوان اونٹ۔ نام
قبیلہ، نام ملک، بامداد
صبح کا وقت۔
بُکران ۔ ن۔ تہ دیگی۔ جو کھانا
دیگ کی تہ میں بریاں
ہوتا ہے۔ ہندی کھرچن
بکر پوشیدہ روی ۔ ف۔ کنایہ
شراب سے۔
بکر نگاہ ۔ ف۔ وہ معشوق جس نے
ابھی دلربائی نہ سیکھی ہو۔
بُکرہ ۔ ع۔ بامداد صبح۔
بَکرہ ۔ ع۔ کنوئیں کی چرخی
بُکم ۔ ع۔ جمع اَبکم کی۔ گونگے
لوگ جو بول نہیں سکتے۔
بُکم ۔ ع۔ گونگاپن۔
بکنگ ۔ ف۔ حیوان جس کی دم
کٹی ہو۔
بکور ۔ ع۔ صبح سویرے اٹھنا۔
بکہ ۔ ع۔ مکہ معظمہ کا قدیمی نام
بگ ۔ ف۔ غوک۔ مینڈک
بگرد رفت ۔ ف۔ خراب اور
تباہ ہوا۔
بگردست ۔ ت۔ خراب اور تباہ ہو

بگلر - ت - امیر بزرگ -
بگلربگ - ت - خان خاناں
امیرالامرا -

## فصل با مع لام

بل - ع - بلکہ -
بلا - ع - بپت مصیبت، دکھ
بلاتحاشا - ع - آخر میں الف کا
لکھنا فارسیوں کی ایجاد
ہے - اصل میں یہ تحاشی
تھا - پس بلاتحاشا کے معنی
بیدرنگ فوراً - اسی وقت
بلاد - ع - جمع بلد بمعنی شہر کی
بلادت - ع - بیوقوفی - کندذہنی
بلادر - ع - بھلا ایک درخت
کا - ہندی بھلاواں -
بلاغ - ع - پہونچانا -
بلاغ اخیر - مو - الٹی میٹم -
بلاغت - ع - حسب موقعہ گفتگو
کرنی جیسا حال دیکھنا ویسی
بات کرنی - جوان ہونا
بلاق - ت - پانی کا چشمہ ناک
کی نتھ -
بلاکردن - ف - کام عجیب و غریب
کرنا -

بلاگردان - ف - تصدیق کی
ہوئی چیز -
بلالؓ - ع - نام صحابی اور موذن
حضرت رسول مقبول کا
اور بلالؓ قوم حبش سے
تھے -
بلاہت - ع - احمق پن، بیوقوفی
سادگی -
بلبال - ع - اندوہ اور غم شدید
رنج -
بلبان - ف - ایک باجہ کا نام
ہے جس کو منھ سے بجاتے
ہیں ہندی میں منھ چنگ
بلبل - ع - نام ایک پرند
خوش الحان کا -
بلبل آملی - ف - لقب طالب
آملی کا کہ ایک شاعر معتبر
اور مشہور ہے -
بلبل بوستان مازاغ - ف - کنایہ
حضرت رسول مقبولؐ
علیہ السلام سے -
بلبلہ - ف - وہ کوزہ جس میں
دستگی اور ٹونٹی دونوں
ہوں آواز صراحی جس کو
قلقل بھی کہتے ہیں مطلق
صراحی -
بلبلہ - ع - شدت - اندوہ
وسواس - مصیبت پڑنا
آبلہ -
بلج - ع - روشن ہونا، صبح
کا اور کشادہ ہونا درمیان
دونوں ابروؤں کے -
بلخ - ع - نام ایک شہر کا
خراسان میں - لام پر زبر
نہ پڑھیئے -
بلدان - ع - جمع بلد بمعنی شہر کی
بلد - ع } نگر - شہر - بستی -
بلدہ - ع
بلد - ف - رہبر - پیشوا -
بلدیہ - ع - میونسپلٹی -
بلع - ع - کسی چیز کا نگل لینا -
بلعم باعور - ع - بنی اسرائیل کے
ایک عالم کا نام ہے جو
مستجاب الدعوات تھا -
شیطان کے بہکانے سے
اس نے موسیٰ علیہ السلام
پر دعائے بدکی جس کے
سبب سے چالیس برس
تک آپ کا لشکر جنگل میں
تباہ رہا - آخر یہ شیخ پیغمبر

علیہ السلام کی دُعا سے ایمان بُلعُم کا جاتا رہا اسکے باپ کا نام باعور تھا۔

**بُلَغَا** ۔ ع۔ جمع بلیغ کی۔ عقلمند لوگ۔

**بُلغَا** ۔ ع۔ نام ایک شہر کا جس کو سکندر نے بنا کیا تھا اور ایک قسم کا چمڑا جسکو اَدِیم کہتے ہیں۔

**بُلغُور** ۔ ت۔ گیہوں اور جَو کا دلیا جس کو پکا کر کھاتے ہیں

**بَلَغَہ** ۔ ع۔ جمع بالغ کی نوجوان لوگ۔

**بِلقِیس** ۔ ع۔ نام زوجہ حضرت سلیمان جو بادشاہ اور ملکہ شہر سبا کی تھی، اس کی خبر ہُدہُد پرندے نے آپ کو پہونچائی تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ آپ نے اپنی زوجہ نہیں بنایا بلکہ اس کا نکاح ملک تبع اصغر سے کر دیا تھا اس سے اولاد بھی ہوئی۔

**بَلَل** ۔ ع۔ نم۔ تری۔

**بُلمہ** ۔ ع۔ دراز ریش جسکی داڑھی لمبی ہو۔

**بلند** ۔ ف۔ اونچا۔ دراز۔ بزرگ

**بلند شنیدن** ۔ فج۔ اونچا سننا۔ بہرا ہونا۔

**بلند کشادن گام** ۔ ف۔ ادا کرنا مدعا کا۔

**بلند گاہ** ۔ ف۔ دشوار گذار مقام

**بلندی و پستی** ۔ ف۔ زمین و آسمان

**بَلوا** ۔ ع۔ سختی۔ بلا۔ مصیبت زحمت۔

**بلوار** ۔ ف۔ وہ سڑک جس پر آدمی اور بچہ گاڑی وغیرہ چلتی ہیں۔

**بِلّور** ۔ ع۔ ایک پتھر ہے صاف شفاف اور بلور بہ تخفیف بھی آیا ہے۔

**بِلّوط** ۔ ع۔ نام ہے ایک درخت کا جس کی چھال سے چمڑا رنگا جاتا ہے۔ ہندی سیتا سُپاری۔

**بُلُوغ** ۔ ع۔ پہونچنا۔ بالغ ہونا۔ جوانی کو پہونچنا۔

**بُلّہ** ۔ ع۔ جمع اَبلَہ یعنی احمق بیوقوف۔ بھولا۔

**بَلے** ۔ ع۔ ہاں ہاں صاحب ہاں جی۔

**بَلِیّات** ۔ ع۔ جمع بلا کی مصیبتیں۔

**بَلِیّت** ۔ ع } آزار۔ رنج
**بَلِیّہ** ۔ ع } سختی۔

**بُلیٹن** ۔ ف۔ محکمۂ ڈاک اور ریل وغیرہ کے۔

**بَلِید** ۔ ع۔ کند ذہن آدمی۔ کم سمجھ۔ غبی۔

**بلیغ** ۔ ع۔ جو حسب حال گفتگو کرے جس کی زبان بہت فصیح ہو۔

**بَلِینَاس** ۔ ی۔ نام ایک حکیم کا جو مصاحب سکندر کا تھا اور اس کو علم سحر بھی یاد تھا۔

## فصل با۔ مع میم

**اَبَم** ۔ ف۔ آواز راگ کی جو اونچی ہو اور بلند آواز نقارے کی مقابل زیر کے کہ یہ باریک آواز ہوتی ہے اور بمعنی گرز جنگ یعنی بڑے زور سے ڈھول کسی کے سر پر مارنا۔

**بَمُجرد** ۔ ف ۔ ترنت فوراً۔

## فصل با۔ مع نون

بِن ۔ ع۔ بیٹا، ولد۔ پسر۔

بُن ۔ ف۔ جڑ درخت کی۔ درخت اور انتہا کسی چیز کی اور ایک تخم ہے جس کو قہوہ کہتے ہیں اور کھیتی۔

بِنا ۔ ع۔ عمارت۔ نیو عمارت کی۔

بنّاء ۔ بہت بنا کرنے والا معمار

بَنات ۔ ع۔ جمع بنت کی بیٹیاں لڑکیاں۔

بَنات النعش۔ ع۔ سات ستارے ہیں قریب اتر کے قطب کے چار کو نعش کہتے ہیں اور تین کو بنات۔

بنابر ۔ ف۔ اس لئے۔ اسی سبب

بنا بآب رسانیدن۔ ف۔ کنایہ عمارت کے نہایت مستحکم کرنے سے وجہ اس کی ظاہر ہے کہ نیو کو پانی نکلنے کی جگہ تک پہونچانا اور کنایہ خرابی عمارت سے بھی ہے یہ بھی ظاہر ہے کہ پانی مرنے سے عمارت گر جاتی ہے۔

بَنادِر ۔ ع۔ جمع بندر کی منڈیاں سوداگروں کے جمع ہونے کی دریا کے کنارے۔

بنادِق ۔ ع۔ جمع بندق کی۔

بناگوش۔ ف۔ کان کی لو۔

بنام ایزد۔ ف }
بنامیزد ۔ ف } یعنی بنام خدا اور یہ کلمہ وقت تعجب کے اور واسطے دفع چشم زخم کے اور بمقام قسم کے استعمال کرتے ہیں اور اس کا املا دونوں طرح درست ہے۔

بَنان ۔ ع۔ انگلیوں کی پوریں۔

بنّایان ۔ ع۔ بہت سے معمار۔

بِنت ۔ ع۔ بیٹی۔ لڑکی۔

بنت العنب ۔ ع۔ }
بنت الکرم۔ ع } شراب اسلئے کہ عنب اور کرم انگور کو کہتے ہیں اور عرب اور خارس میں انگور ہی کی شراب بنتی ہے اور عمدہ بھی ہوتی ہے۔

بَنج ۔ ع۔ درخت خراسانی اجوائن کا اور اس کے تخم یعنی اجوائن کو بزر البنج کہتے ہیں۔

بَند ۔ ف۔ قید فکر، تدبیر فریب حیلہ، بندھن کشتی کا داؤں، زنجیر، قفل، قبا کا بند۔ دوال شمشیر۔ پانی کی روک گھوڑے کی رسی۔ عہد، پیمان، غم، رنج، کاغذ کی ناؤ، توقع، لالچ، بیل کی جوڑی جو گاڑی وغیرہ میں جوتی جائے۔ نام ایک ولایت کا

بند از دہان باز کردن ۔ ف۔ فریاد کرنا۔ کسی سے اپنی مدد کے لئے استغاثہ کرنا

بند بستن ۔ ف۔ توقع اور طمع رکھنا۔

بَندَر ۔ ع۔ سوداگری کی جگہ دریا کے کنارے۔

بُندُق ۔ ع۔ مٹی کا غلہ جو غلیل میں رکھ کر مارتے ہیں اور مشہور میوہ جس کو فندق کہتے ہیں اور یہ ولایتی میوہ ہے سرخ رنگ برابر بیر کے مشابہ انگلی کے سرے کے۔

بَند کُشادن کام ۔ ف ۔ ادا کرنا مقصد کا۔
بَندِگی ۔ ف ۔ خدمت کرنی، تابعداری کرنی، غلامی سلام کرنا۔
بَندُمہ ۔ ت ۔ گھنڈی۔
بَندُن ۔ ف ۔ باندھنا۔
بَندہ ۔ ف ۔ غلام، داس، تابعدار۔
بَندی ۔ ف ۔ قیدی، گرفتار۔
بَنفشہ ۔ ف ۔ کبود رنگ، نیلگوں
بنفشہ رَختن ۔ ف ۔ مراد سیاہی۔
بنگراں ۔ ف ۔ ان چاولوں کو کہتے ہیں جو دیگ کی تہہ میں بریاں ہو جاتے ہیں ہندی میں کھرچن اور تہ دیگی کہتے ہیں۔
بَنگ ۔ ف ۔ بھنگ ۔ ملک بنگالہ۔
بُنگاہ ۔ ف } مکان اور جہاں پر
بُنگہ ۔ ف } نقد اور جنس رکھتے ہیں۔
بَنگش ۔ ف ۔ ایک ملک ہے قریب کشمیر کے اور وہاں کے باشندے کو بھی بنگش کہتے ہیں۔
بنگۂ بنبر ۔ ف ۔ کنایہ ہے برج جوزا سے۔
بُنِ ناپدید ۔ ف ۔ بے انتہا۔
بُنُوّت ۔ ع ۔ بمعنی پسری و فرزندی
بُنُوماش ۔ ف ۔ ہندی مونگ جو غلہ ہے۔
بُنُون ۔ ع ۔ جمع ہے ابن کی۔ پسران۔ فرزندان۔
بُنہ ۔ ف ۔ رخت، سامان ضروری، اسباب۔
بُنہ بَرگستن ۔ ف ۔ کنایہ ہے سفر کرنے سے۔
بَنِیْ ۔ ع ۔ جمع ابن کی، پسران بیٹے۔
بَنِیْ اِسرائیل ۔ ع ۔ اولاد حضرت یعقوبؑ اس لئے کہ اسرائیل عبری لقب یعقوبؑ کا ہے، اسرائیل بمعنی بندہ خدا۔
بُنیاد ۔ ف ۔ نیو کسی چیز کی جڑ۔
بِنیامین ۔ ف ۔ بروزن اسرائیل یعقوبؑ کے بیٹے کا نام جو حقیقی بھائی حضرت یوسفؑ کے تھے۔
بُنیان ۔ ع ۔ بنیاد۔ مکان کی نیو
بَنِین ۔ ع ۔ پسران۔ فرزندان
بَنْدُوق ۔ ع ۔ اس کی اصل بندقی ہے جو اوپر آ چکا ہے۔ اصطلاح میں بندوق اسلحہ مشہور کو کہتے ہیں۔

## فصل با مع واؤ

بُو ۔ ف ۔ سوائے معنی مشہور کے بمعنی امید طمع۔ سراغ محبت۔ خوبی۔ کاش کہ شاید اور مخفف بُوم بمعنی اُلّو۔
بَوّاب ۔ ع ۔ دربان چوکیدار دروازہ کا۔
بَوادی ۔ ع ۔ جمع بادیہ بمعنی صحرا۔
بَوار ۔ ع ۔ ہلاکی خرابی اور بہار دانش میں لفظ بوار بمعنی مانند آیا ہے۔ اس صورت میں یہ کلمہ فارسی ہے اور بائے موحدہ زائد ہے۔
بَوارِق ۔ ع ۔ جمع بارقہ کی جو بمعنی روشنی، چیز روشن۔ تلوار کے ہے۔

بُوَاطِن - ع - جمع باطن کی۔
بَوَاعِث - ع - جمع باعث کی۔
بَوَاقی - ع - جمع باقی کی۔
بُوالعَجَب - ع - انوکھا آدمی جس کو دیکھنے سے لوگ تعجب کریں۔
بُوالفُضُول - ع - احمق، بیہودہ سست آدمی جو بیٹھا ہوا باتیں بنایا کرے۔
بُوالحَکَان - ف - مراد ان لوگوں سے جو بے دین ہوں اسلئے کہ ابوالحکم کنیت ابوجہل کی ہے۔
بُوالگُلِیمان - ف - بیوقوف اور بے شعور لوگ۔
بُوالہَوس - ع - جس کو ہوس زیادہ ہو۔ حریص۔
بُوتَم - ت - بچّہ، طفل۔
بُوتَہ - ف - سونا یا چاندی ڈھالنے کی گھریا کٹھالی، اونٹ کا بچہ، چھوٹا درخت شاخدار۔
بُوتیمار - ف - بگلہ جو طائر مشہور ہے
بُوخلاف - ع - کنیت ابلیس کی۔
بُود - ف - کنایہ ہے ہستی سے۔

بُودادن - ف - کسی تخم وغیرہ کا بھوننا۔
بُود و باش - ف - رہنا سہنا۔
بُودن - ف - ہونا۔
بُودنی - ف - مراد تمامی موجودات
بُور - ف - واؤ مجہول سے گھوڑا سرخ رنگ ظاہرا سرنگ، گھوڑا۔
بُورَق - مب - ایک چیز ہے مانند نمک کے۔ معرب بورہ کا۔ ہندی کھلون۔
بُورَک - ت - بروزن کوچک - ایک قسم کا کھانا ہے اور بمعنی سنبوسہ۔
بُورَہ - ف - ایک چیز ہے مانند نمک کے تلخ مزہ ہندی میں سہاگہ کہتے ہیں۔
بُوزَک - ف - پھپھوندی جو سردی سے کسی چیز پر مانند روئی یا اچار وغیرہ کے لگ جاتی ہے۔
بُوزنہ - ف - م } بندر جو جانور مشہور ہے۔
بُوزِینَہ - ف -
بُوزَہ - ف - ایک قسم کی ہلکی شراب ہوتی ہے۔

بُوس - ف - چومنا۔ بوسہ۔
بُوس - ع - شدت۔ دکھ، رنج۔
بوستان - ف - پھلواری، باغ اور مراد حجرے سے بھی ہے۔
بُوستہ - ع - ڈاک خانہ۔
بُوستہ عُمُومِیّہ - ع - صدر ڈاکخانہ جنرل پوسٹ آفس۔
بُوس و کنار - ف - چومنا، بغل میں لینا جذبۂ عشق و محبت کے ساتھ ہم آغوش ہونا۔
بُوسہ - ف - چومنا۔ پیار۔
بُوسہ بلب خویش زدن - ف - اصطلاح کشتی گیروں میں خم مارنا۔
بُوسیدن - ف - چومنا۔ بوسیدہ ہونا۔
بُوسِیدَہ - ف - پرانا۔ گلا۔ سڑا
بُوسیدہ چوب - ف - وہ لکڑی جو رات کو مثل سُلگتے ہوئے کوئلے کے معلوم ہو۔
بُوش - ع - کر و فر۔ دبدبۂ شان خود نمائی فقیر جسکے لڑکے بالے بہت ہوں خراب

آدمی کمینے لوگ۔ اوباش
خلاف قیاس اسی کی جمع
آتی ہے۔

**بُوغدان** ۔ ف۔ وہ چیز جس میں قلندر لوگ اپنا اسباب گدائی رکھیں۔

**بُوغزہ** ۔ ت۔ ایک قسم کا کھانا ہے گوشت اور آٹا وغیرہ ڈالکر پکاتے ہیں۔

**بُوق** ۔ ف۔ کرنائے۔ سرنائے بڑی تُرہی جس میں سے آواز مہیب نکلتی ہے۔

**بُوقبیس** ۔ عج۔ بیائے مجہول۔ نام پہاڑ کا قریب مکہ معظمہ کے

**بُوقلمون** ۔ ع۔ مخفف بوقلمون کا نام دیبائے رومی کا جو ہر لحظہ ایک نیا رنگ دکھلاتی ہے اور نام ایک جانور کا جو گرگٹ سے بڑا ہوتا ہے اور ہر لحظہ رنگ بدلتا ہے مگر فارسیوں نے اس کے الف کو حذف کرکے لام کے فتحہ کو جزم سے بدل دیا ہے اور بمعنی زنگارنگ اور طرح بطرح کے استعمال میں
لاتے ہیں۔

**بُوک** ۔ شاید۔ مگر۔

**بُول** ۔ ع۔ مُوت، پیشاب۔

**بُولسری** ۔ ف۔ نام درخت کا جسکو مولسری بھی کہتے ہیں۔

**بُولُوک** ۔ ف۔ اس میں دونوں واؤ غیر ملفوظ ہیں بمعنی شہر اور مجازاً بمعنی آسان۔

**بُولیصَہ** ۔ ع۔ بیجک۔ فرد حساب

**بُوم** ۔ ع۔ اُلّو۔ ایک پرندہ ہے جو منحوس مشہور ہے اور ویرانوں میں رہتا ہے۔

**بُوم** ۔ ف۔ زمین جس میں ہل نہ چلا ہو۔ طینت، سرشت۔

**بُوم بیگانہ**۔ ف۔ مراد ملک ایران سے اور یہ اصطلاح سکندر نامہ میں ہے۔

**بُومُرّہ** ۔ ع۔ کنیت شیطان کی۔

**بُوم طلا** ۔ وہ چیز جس کی زمین طلائی ہو اور نقش و نگار اس کے دوسری جنس سے ہوں اور بمعنی زرخیز زمین جس میں خوب پیداوار ہو

**بُون** ۔ ع۔ جدائی۔ دوری، فرق درمیان دو چیز کے زیادہ ہونا کسی سے فضل وکمال میں۔

**بُویا** ۔ ف۔ خوشبودار چیز۔

**بُوئے افزار** ۔ ف۔ گرم مصالح، مثل لونگ، الائچی، سیاہ مرچ دارچینی، زیرہ وغیرہ کے

**بُویحییٰ** ۔ ع۔ کنیت عزرائیل علیہ السلام کی۔

**بُوئے شیر آمدن**۔ نج۔ کنایہ ہے تازہ متولد ہونے سے۔ شیر بیائے معروف بمعنی دودھ ہے۔

## فصل با مع ہائے ہوّز

**بِہ** ۔ ف۔ اچھا۔ بہتر۔ میوہ، بہی۔

**بَہا** ۔ ع۔ مول، قیمت۔

**بَہاء** ۔ ع۔ روشنی۔ رونق، زیبائی۔

**بَہار** ۔ ف۔ بسنت، فصل ربیع اور ہر پھول کو عموماً اور گل نارنج کو خصوصاً کہتے ہیں۔ نام آتش خانہ کا اور مراد مطلق بتخانہ بھی، نام

تخانہ کا، ایک نفیس کپڑے کی قسم۔
بَہاران ۔ ف۔ بہار۔ الف و نون زائد ہے۔
بَہارِ سُفید۔ ف۔ مراد سفید رنگ سے
بَہارِ عَنبَر ۔ ف۔ پھیلنا عنبر کی خوشبو کا۔
بَہادُر ۔ ت۔ بیر، سورما، شجاع
بَہانہ ۔ ف۔ حوالہ۔ سبب، وجہ حیلہ۔
بَہائم ۔ ع۔ جمع بَہیمَہ کی۔ چوپائے جانور۔
بَہبُود ۔ ف۔ بھلائی، کسی کے حق میں۔
بَہبُودی ۔ ف۔ فلاح، بہتری۔ اچھی بات ہونی۔
بُہتَان ۔ ع۔ دوش۔ جھوٹ لگانا۔ افترا۔
بُہتَت ۔ ع۔ افترا۔ جھوٹ بولنا حیرانی۔
بِہتَر ۔ ع۔ بہت اچھی چیز۔
بِہتَرین ۔ ف۔ منسوب طرف بہتر کے۔
بَہجَت ۔ ع۔ خوشی۔ تازگی، زیبائش خوبی، شادمانی۔

ب پر زبر ہے۔
بَہر ۔ ف۔ واسطے لئے باعث
بَہرام ۔ ف۔ ستارہ مریخ، نام ایک بادشاہ عراق کا جسکو بہرام گور بھی کہتے ہیں۔
بَہرامِ چرخ ۔ ف۔ مریخ۔ ستارہ جو پانچویں آسمان پر ہے رنگ اس کا سُرخ ہے۔
بَہرامِ چُوبین۔ ف۔ ہرمزبن نوشیرواں کے ایک رفیق کا نام جو امیر لشکر بھی تھا۔ یہ نام اسے خشک اندام ہونے کی وجہ سے ملا تھا۔
بَہرَہ ۔ ف۔ حصّہ، بخرہ، نصیبہ
بَہرَج ۔ ع۔ کھوٹا درم۔ ہر چیز زبون۔
بَہرحال ۔ ف۔ ہر طرح سے سب طرح سے۔
بَہرَمان ۔ ف۔ کسُم کا پھول۔ ایک ریشمی کپڑا۔ یاقوت سرخ
بَہزاد ۔ ف۔ نام ایک نقاش کا جو عہد حکومت شاہ اسمٰعیل صفوی میں بڑا نامی تھا۔
بِہِشت ۔ ف۔ جنت۔ باغ۔
بِہِشتی رُو۔ ف۔ سادہ رو جس کی

داڑھی مونچھ ابھی نہ نکلی ہو، امرد اس لئے کہ بہشت میں کل آدمی سادہ نوجوان ہوں گے اور بمعنی خوبصورت بھی آیا ہے۔
بَہَق ۔ ع۔ ایک بڑی گندی بیماری ہے یعنی سفید داغ چھیپ جو اکثر نوجوانوں کے منھ اور جسم پر ہو جاتی ہے۔
بَہِل ۔ ف۔ امر ہے ہلیدن مصدر کا چھوڑ۔
بُہلُول ۔ ع۔ مرد خندہ رو، بہت ہنسنے والا۔ فیاض، شریف نیک خو۔ پیشوائے قوم نام ایک عارف کامل کا جو بہت مشہور ہیں۔
بُہلَہ ۔ ف۔ چمڑے کا دستانہ جو میر شکار لوگ ہاتھ پر چڑھا لیتے ہیں۔
بَہَم ۔ ف۔ ساتھ۔
بَہَم بَرآمد ۔ ف۔ غصہ ہو گیا۔ خفا ہو گیا۔
بَہَم بَرزدن۔ ف۔ زیر و زبر کرنا۔
بَہمَن ۔ ف۔ گیارہواں مہینہ

فارسی کا جسے ہندی میں
پھاگن کہتے ہیں نام اُرو
شیر کا جو اسفندیار کا بیٹا
تھا۔ نام عقل اول کا جو
ایک فرشتہ ہے۔ نام ایک
دوا کا جو سُرخ اور سفید
دو قسم کی ہوتی ہے۔ نام
ایک پردہ کا موسیقی میں نام
ایک قلعہ کا جو نزدیک ارد
بیل کے ہے۔

بُہنانہ ۔ ف۔ بُوزِنہ۔ بندر۔

بَہنِد رفتن حنا ۔ ف۔ مراد ہے
مہندی کے رنگ کے پائے
پڑ جانے سے۔

بَہو ۔ ع۔ قصر۔ محل۔ ایوان۔

بِہی ۔ ف۔ بہتری، میوہ مشہور۔

بَہِیّ ۔ ع۔ } روشن، تاباں

بَہِیّہ ۔ ع۔ } زیبا۔

بَہیج ۔ ع۔ خوش خرم، شادمان

بَہیر ۔ ف۔ بروزن فقیر۔ لشکر
کے بازاری لوگ ظاہرا یہ
لفظ ہندی ہے جو فارسی
بنا لیا گیا ہے۔

بَہیم ۔ ع۔ نام ایک گھوڑے کا

بَہیمَہ ۔ چوپائے جانور شامل گائے
بھینس کے۔

بَہیمی ۔ ع۔ منسوب طرف بہیمہ کے

بَہین ۔ ف۔ بہت بہتر سب سے
اچھا تحفہ۔

## فصل با۔ مع یائے تحتانی

بے ۔ ف۔ بغیر، بدون،
سوائے۔

بے اندامی ۔ ف۔ بے ادبی۔

بے آہو ۔ ف۔ بے عیب۔

بَیارہ ۔ ف۔ وہ درخت جس کی
بیل چلے۔

بَیاض ۔ ع۔ سفیدی، کاغذ سادہ۔

بَیّاع ۔ ع۔ بیچنے والا۔ مول
لینے والا۔ دلال۔

بُیباق ۔ ف۔ جو کچھ باقی نہ رہے۔

بے بَرگ ۔ ف۔ بے سامان محتاج

بَیت ۔ ع۔ گھر۔ شعر۔

بیت اللہ ۔ خدا کا گھر، خانہ کعبہ۔

بَیتُ البَرِید ۔ ع۔ پوسٹ آفس، ڈاکخانہ۔

بَیتُ العَتِیق ۔ ع۔ پرانا گھر، خانہ کعبہ۔

بَیتُ الحَرام ۔ ع۔ خانہ کعبہ۔

بَیتُ الاَقصیٰ ۔ ع۔ بیت المقدس
یہ ایک مسجد ہے ملک شام
میں کہ حضرت داؤدؑ نے
اس کی بنا ڈالی تھی اور
حضرت سلیمان نے اتمام
کو پہونچایا تھا۔

بَیتُ المَعمُور ۔ ع۔ یہ ایک مسجد ہے چوتھے
آسمان پر زمرد یا یاقوت کی
مقابل کعبہ۔

بیت المال ۔ ع۔ خزانہ سرکاری
جس میں لوٹ کا مال اور
مُردے کا مال ضبط کر کے
رکھا جاوے اور وہ مال
جس میں تمام مسلمانوں کا
حق ہو۔

بَیتُ الحَزَن ۔ ع۔ نام ایک حجرہ کا
جس میں حضرت یعقوبؑ
علیہ السلام تنہا بیٹھکر حضرت
یوسف علیہ السلام کی
جُدائی میں رویا کرتے تھے
مجازاً ہر عاشق مہجور کا گھر۔

بَیتُ الخلا ۔ ع۔ پاخانہ۔ جائے ضرور

بَیتُ الغَزَل ۔ ع۔ عمدہ اور بہتر گھر

بَیتُ الشَّرَف ۔ ع۔ گھر بلندی اور
بزرگی کا اور نجومیوں کی
اصطلاح میں وہ برج
جس میں سات ستاروں
میں سے کسی کو شرف اور

سعادت حاصل ہو۔ جیسے شرف آفتاب کا حمل میں۔ چاند کا ثور میں، مشتری کا سرطان میں، زہرہ کا حوت میں، عطارد کا سنبلہ میں مریخ کا جدی میں، زحل کا میزان میں۔

بے تحاشا۔ ع۔ فوراً، اچانک، دفعتہً

بیتوتت۔ ع۔ شب باشی کرنا، کسی جگہ۔

بیجادہ۔ ف۔ ایک جوہر ہے سُرخ رنگ کہ مانند کہربا کے تنکے کو اُٹھا لیتا ہے اور ایک قسم اس کی زرد رنگ کی بھی ہوتی ہے۔

بے جُفتی۔ ف۔ کنایہ ہے بے شوہری سے۔

بے جگری۔ ف۔ خوف۔ دہشت۔

بیجُوبہ۔ ف۔ خیمہ جس میں چوب نہ ہو۔

بیچُون۔ ف۔ بے مانند جسکا کوئی ہمسر نہ ہو۔ مراد خداوند عالم سے۔

بیجہ۔ ف۔ یائے معروف سے بمعنی معشوق اور بیبی بی

کا مصغر ہے۔

بیحضور شدن۔ ف۔ بیمار ہونا، بے نماز ہونا، ناتوان و کمزور۔

بے حمیّت۔ ف۔ بے حیا، بے شرم۔

بیخ۔ ف۔ جڑ، اصل اور سکندر نامہ میں مراد مسیخ سے ہے۔

بیختن۔ ف۔ چھاننا۔

بیخویش۔ ف۔ بیخود، بے ہوش۔

بیخواستن۔ ف۔ بلا مانگے کسی چیز کا مل جانا۔

بید۔ ف۔ بید کا درخت۔

بیدانجیر۔ ف۔ اول بیائے مجہول وثانی بیائے معروف ارنڈ کا درخت۔

بیدبرگ۔ ف۔ پیکان کی ایک قسم جو بصورت برگ بید بناتے ہیں۔

بیدمجنوں۔ ف۔ بید کی ایک قسم ہے جس کے پتّے باریک اور شاخیں نازک ہوتی ہیں۔

بَیدا۔ ع۔ میدان، بیوندر ہلاک ہونا اس کی جمع بید ہے۔

بیداد۔ ف۔ ظلم ستم۔

بیدار۔ ف۔ جاگتا ہوا، جو سوتا ہوا نہ ہو۔

بیدار دل۔ ف۔ ہوشیار۔

بیدپا۔ ف۔ نام ایک حکیم کا جو زاہد تھا۔ رائے دابشلیم راجہ ہند کا مشیر تھا۔

بیدست وپا۔ ف۔ پریشان۔ سراسیمہ

بیدل۔ ف۔ کنایہ عاشق سے۔

بیدماغی۔ ف۔ غصّہ کے ضبط کرنے کے بعد جو طبیعت رندھی رہتی ہے۔

بَیذَق۔ ع۔ شطرنج کا پیادہ۔

بیر۔ ع۔ کنواں۔ چاہ۔

بیران۔ ف۔ بمعنی ویران۔ اور نام وزیر افراسیاب بادشاہ توران کا۔

بیرانہ۔ ف۔ بمعنی ویرانہ۔

بے زینہاری۔ ف۔ بے امانی۔ بے پناہی۔

بَیرَق۔ ف۔ چھوٹا نیزہ۔ چھوٹا جھنڈا اور کپڑا جو علم پر لگاتے ہیں بمعنی پھریرہ۔

بَیرَم۔ ف۔ بڑھیوں کا برمہ۔ ایک قسم کا باریک کپڑا، بڑا تیز۔

بَیرم ۔ ف۔ عید۔ جشن۔
بَیرنگ ۔ ف۔ نقشہ مکان کا خاکہ تعمیر۔ خاکہ تصویر کا بغیر رنگ بھرا ہوا۔ اور بمعنی ظہور وحدانیت حق تعالیٰ
بَیرُوُنی ۔ ف۔ بے توجہی، بے مروتی اور بمعنی بے رونقی بھی آیا ہے۔
بَیرُون ۔ ف۔ باہر۔ خارج۔
بِیژَن ۔ ف۔ بیائے مجہول، نام ایک پہلوان کا گلبو گیو کا بیٹا اور بھانجا رستم کا تھا اور منیژہ افراسیاب کی بیٹی پر عاشق ہو کر کنوئیں میں قید ہوا تھا۔
بِیستُون ۔ ف۔ نام پہاڑ کا جس کو فرہاد نے عشق شیریں میں تراشا تھا۔
بُیسراک ۔ ف۔ اونٹ۔ اونٹ کا بچہ اور بمعنی خچر بھی آیا ہو
بے سکون ۔ ف۔ وہ شخص جو بسبب شوخی کے کسی جا قرار نہ پکڑے۔
بِئسَ المَصِیر ۔ ف بُری جائے بازگشت اور یہ کنایہ دوزخ کے لئے
اس کا استعمال ہو جاتا ہے
بِئسَ القَرِین ۔ ع۔ بدہمنشیں۔ بُرا ساتھی۔
بے سکہ ۔ ف۔ بے قدر، بے مقدار
بیش ۔ ف۔ بیائے مجہول، زیادہ ادھک۔ بہت۔
بے شائبہ ۔ ف۔ بیشک، بے شبہ
بیشہ ۔ ف۔ جنگل۔ شیر کے رہنے کی جگہ۔
بیشی ۔ ف۔ زیادتی، ادھکائی افزونی۔
بَیضا ۔ ع۔ روشن۔ سفید سورج، نام شہر کا جو فارس میں ہے۔
بَیضوِی ۔ عج۔ گول انڈے کے مانند۔
بَیضاوی ۔ عج۔ گول انڈے کے شکل اور بیضا کا رہنے والا
بَیضَہ ۔ عج۔ انڈا۔ فوطہ، لوہے کا خود۔ جماعت، گروہ گرمی کی سختی۔ ہر چیز کا درمیان نام تمام سر کے درد کا۔
بَیض ۔ ع۔ جمع بَیضَہ بمعنی انڈا
بِیض ۔ ع۔ یائے معروف سے
عورتیں جن کا رنگ سفید ہو۔ مراد خوبصورت عورت ہر چیز مؤنث سفید رنگ اور ایام البیض تیرھویں چودھویں، پندرھویں تاریخ ہر مہینے کی۔
بَیضَہ افگندن ۔ ف۔ انتہا سے ڈرنا۔
بیضۂ آتشیں ۔ ف۔ آفتاب۔
بَیضَہ در سرکسے شکستن ف کسی کو
بَیضَہ در کلاہ شکستن ف مغلوب اور عاجز کرنا، کسی کو رسوا کرنا۔
بیضہائے زریں ۔ ف۔ ستارے
بَیضۂ زر ۔ ف
بیضۂ زریں ۔ ف } آفتاب۔
بَیطار ۔ ع۔ جو چارپایوں اور گھوڑوں وغیرہ کا علاج کرے۔ سلوتری۔
بَیع ۔ ع۔ بیچنا۔ مول لینا۔ یہ لغت اضداد سے ہے۔ دونوں معنوں میں مستعمل ہوتی ہے۔
بَیعانہ ۔ سائی جو کسی چیز کے خریدنے کے لئے پہلے کسی قدر دیں۔

بَیعت ۔ ع۔ فرمانبرداری کرنا۔ مرید ہونا کسی پیر کا اور کبھی مراد عقد نکاح سے بھی ہوا کرتی ہے۔

بیغار ۔ ف۔ }
بیغارہ ۔ ف۔ } سرزنش۔ طعنہ۔

بے غل و غش ۔ فج۔ بے کھو نٹ بے دغدغہ، بے لوث، مرادی معنی بے شک بے شبہ

بیقرین ۔ ف۔ بے مثل، بے مانند
بے قیل ۔ ف۔ بے شک بے گفتگو
بیکراں ۔ ف۔ بے انتہا۔
بیکولی ۔ ف۔ بیکس بے رفیق۔
بیگ ۔ ت۔ خداوند۔ امیر۔ سردار۔

بیگہ ۔ ف }
بیگاہ ۔ ف } بے وقت شام کا
بیگاہان ۔ ف } وقت۔

بیگانگی ۔ ع۔ دشمنی غربت، ناواقفیت۔
بیگلر بیگ ۔ ت۔ سپہ سالار۔ امیر الامرار۔
بیگم ۔ ت۔ شریف خاتون۔ امیر کی زوجہ۔ بی بی۔ لیڈی
بیل ۔ ف۔ بیائے معروف۔

کدال، پھاوڑا۔
بیلزن ۔ ف۔ کسان۔ دہقان
بیلقان ۔ ف۔ نام شہر کا ایران میں۔
بیلک ۔ ف۔ ایک قسم تیر کی جسکی چال چوڑی ہوتی ہے۔
بیل کش ۔ ف۔ کسان، دہقان
بیلہ در ۔ ف۔ دوا بیچنے والا، شیشے کے نگ بیچنے والا۔ یہ لفظ بائے فارسی سے بھی ہے۔
بیم ۔ ف۔ بیم، خوف۔ ڈر۔
بیمار ۔ ف۔ روگی، آزاری علیل۔
بیماری رشتہ ۔ ف۔ ہندی نارو
بے معرفت ۔ ف۔ بے مروت عاقبت ناشناس۔
بیمہ ۔ فج۔ نجومنا رہزنی جو کسی ساہوکار کو محصول مع ذمہ داری کسی نقد یا مال کے پہونچانے کا دیں اور وہ اس کی حفاظت کا ذمہ دار ہو۔
بیِّنات ۔ ع۔ جمع بینہ کی روشن کرنے والیاں، گواہان

صادق۔ دلیلیں۔
بینش ۔ ف۔ دید۔ بینائی۔
بمن ۔ ع۔ دریان۔
بیِّن ۔ ع۔ ظاہر۔ آشکار۔ گواہ۔
بیِّنہ ۔ ع۔ دلیل، روشن، آشکارا
بے نمازی ۔ ف۔ کنایہ حیض سے۔
بے نوا ۔ بے توشہ۔ فیقر بے سامان۔
بَینُونت ۔ ع جدائی۔
بیِّنہ ۔ ع۔ حجت، روشن۔ گواہ
بینی ۔ ف۔ ناک۔
بینی زدن ۔ ف۔ انکار کرنا۔
بے نیاز ۔ ف۔ بے پروا۔
بُیوت ۔ ع۔ جمع بیت بمعنی گھر۔
بیوتات ۔ ع۔ مکانات جمع بیوت کی اور بیوت جمع بیت کی
بیوتات ۔ ف۔ محل بادشاہی جن میں بیگمیں، شہزادیاں امیرزادیاں رہتی ہوں۔
بیُوَر ۔ ف۔ بروزن زیور۔ دس ہزار اور نام ضحاک بادشاہ کا۔
بیوگانی ۔ ف۔ کتخدائی، شادی
بیوہ ۔ ف۔ رانڈ جس کا شوہر مرگیا ہو۔ لفظ بائے موحدہ

کے کسرہ اور فتحہ سے دونوں طرح آیا ہے۔
بَینَ السُّطور۔ وہ فاصلہ جو سطور کے درمیان ہوتا ہے۔
بِہُش۔ ف۔ مخفف بیہوش کا۔
بِیہُودہ۔ ف۔ بے فائدہ، ناحق، باطل۔
بِیہُدَہ۔ ف۔ مخفف بیہودہ کا۔

# باب بائے فارسی

## فصل بائے فارسی مع الف

پا۔ ف۔ ٹانگ۔ ٹنگری، بیخ بنیاد، تاب، طاقت، تحت، نیچا۔
پا افتادن۔ ف۔ گھبرا جانا۔
پا افراز۔ ف۔ جوتی، کفش۔
پا انداز۔ ف۔ وہ بچھونا جو آمد و رفت کی جگہ دروازے کے مقام پر بچھادیں۔
پابالانہادن۔ ف۔ دوڑ کر چلنا۔
پابلند کردن۔ ف۔ بھاگنا، دوڑنا
پا برجا۔ ف۔ ثابت، قائم، ہمیشہ
پا بَرِکاب۔ ف۔ جانے پر مستعد ہونا
پا برہنہ۔ ف۔ مراد کہنہ سے اور اس چیز سے جس پر تمام سال گذر گیا ہو۔
پا برنجن۔ ف۔ پیروں کا گہنا جسکو گوجری اور پازیب وغیرہ بھی کہتے ہیں۔
پالبست۔ ف۔ عمارت کی بنیاد اور بمعنی محکم اور گرفتار کے بھی آیا ہے۔
پا بَند۔ ف۔ رسّی، جال، زنجیر بیڑی۔
پا بُوس۔ ف۔ پیر چومنے والا۔ پیر چومنا۔
پا بُوسی۔ ف۔ پیر چومنا۔
پا پُوش۔ ف۔ جوتا۔ پیزار۔
پا تا بہ۔ ف۔ پنڈلیوں پر باندھی جانے والی پٹی۔
پاتلہ۔ ف۔ منھ کھلی ہوئی دیگ پتیلہ۔
پاجامہ۔ ف۔ پاجامہ، سُتھنّا ازار، گھٹنّا۔
پاجُفت کردن۔ ف۔ کسی کام کی تلاش میں حد سے زیادہ کوشش کرنا۔
پاجی۔ ف۔ نالائق، کمینہ
پیچ۔
پاچال۔ ف۔ وہ گڑھا جس میں جولاہہ بوقت بُننے کے دونوں پاؤں اپنے لٹکاتے اسی کو ہندی میں کرگہ کہتے ہیں۔
پاچاک۔ ف۔ اُپلہ، گوبا، کنڈا
پاچلہ۔ ف۔ جوتی، جُرّاب۔
پاچاہہ۔ ف۔ جولاہے کے پیر لٹکانے کا گڑھا۔ کھڈّی
پاچایہ۔ ف۔ گوہ۔ موت۔
پاپُچناری۔ ف۔ خدمتگار، کمینہ۔
پادُ۔ ف۔ نگہبان، پاسبان۔
پاداش۔ ف۔ نیکی خواہ بدی کا بدلہ مگر استعمال اسکا بدی میں زیادہ ہے۔
پادَنگ۔ ف۔ دھان کوٹنے کی ڈھیکلی۔
پادراز کشیدن۔ ف۔ لیٹنا کسی چیز کا

دعویٰ کرنا، آرام کرنا۔

پادشاہ نیمروز ۔ ف۔ آفتاب آدمی، مبارک قدم، اور کنایہ حضرت آدم علیہ السلام سے کہ وہ آدھے دن تک بہشت میں رہے تھے اور کنایہ رسالتمآب سے کہ وہ بھی قیامت کے دن نصف روز تک اپنی اُمت کی شفاعت فرمائیں گے۔

پار ۔ ف۔ سال گذشتہ، پچھلا برس۔

پاراد ۔ ف۔ معرب ہے پرید کا۔

پارار ۔ ف } گذشتہ تین برس کو
پیرار ۔ ف } کہتے ہیں جسکو اُردو میں تیورس سال کہا جاتا ہے۔

پازار ۔ ف۔ سال پیوستہ۔ تیسرا برس جو گذر گیا۔

پارُوم ۔ ف۔ گھوڑے کے زین کی دُمچی۔

پارس ۔ ف۔ ملک فارس۔

پارسا ۔ ف۔ پرہیزگار۔ گناہ سے اپنے نفس کو بچانے والا۔

پارگین۔ پارگی۔ ف۔ چھوٹا حوض جس میں حمام اور باورچی خانہ وغیرہ کا پانی جمع ہوا کرے۔

پاڑو ۔ ف۔ پتوار۔

پارہ ۔ ف۔ ٹکڑا۔ حصّہ، تحفہ تبرّک اور ہندی میں نام ایک مشہور دھات کا، اور پُرانی فارسی میں بمعنی رشوت، لوہے کا گرز ایک مٹھائی کی قسم جسکو شکر پارہ بھی کہتے ہیں، عورت جو کنواری نہ ہو۔

پارہ دُوز ۔ ف۔ وہ شخص جو خیمہ وغیرہ کو سیتا ہے اور پیوند لگاتا ہے۔

پارہ کار ۔ ف۔ شوخ، لُچّا، بدمعاش، آوارہ۔

پارِیدن ۔ ف۔ ٹکڑے ہونا پھٹ جانا۔

پارِینہ ۔ ف۔ پُرانا۔ قدیم۔

پازَہر ۔ ف۔ مخفف پادزہر کا، زہر مہرہ۔

پاس ۔ ف۔ واسطے تین گھنٹے کا عرصہ ایک پہر۔ محافظت پہرا۔

پاسپر ۔ ف۔ منحوس قدم۔ زلال۔

پاسبان۔ ف۔ چوکیدار، دربان پہرے کا سپاہی۔

پاستان ۔ ف۔ اگلا، گذرا ہوا۔

پاسُخ ۔ ف۔ جواب۔

پاس خاطر ۔ ف۔ لئے واسطے کسی شخص کی خاطر رکھنا۔

پاسداری۔ ف طرفداری، نگہبانی۔

پاسدار ۔ ف۔ طرفدار۔ نگہبان

پاسنگ ۔ ف۔ وہ پتھر جو ترازو کے پلڑوں کے برابر کرنے کو رکھتے ہیں۔

پاسک ۔ ف۔ انگڑائی، جماہی۔

پاش ۔ ف۔ پھٹنا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا اور پراگندہ ہونا۔

پاشدن۔ فج۔ قائم ہونا۔ مضبوط واستوار ہونا۔

پاشُنَہ ۔ ف۔ پیر کی ایڑی الکڑی خربزہ، تربوز۔

پاشنہ کوب ۔ ف۔ بھاگے ہوئے شخص کے پیچھے برابر فوراً دوڑنا۔

پاشِیدن ۔ ف۔ چھڑکنا۔ بکھرنا۔

پاغوش ۔ ف۔ غوطہ جو پانی میں

نگاہیں۔
پاغندہ ۔ ف۔ دھنکی ہوئی روئی کا گالا۔
پاک ۔ ف۔ پاک۔ بے گناہ تمام وکمال۔
پاک پیوند ۔ ف۔ سکندرنامہ میں مراد نوشابہ زوجہ سکندر سے۔
پاکار ۔ ف۔ تحصیل کا پیادہ، خدمت گار، مزدور خاکروب، بھنگی
پاکباز ۔ ف۔ نیک آدمی۔
پاکٹ ۔ ف۔ لفافہ۔
پاکوفتن ۔ ف۔ ناچنا۔ گت بھرنا۔
پاکی ۔ ف۔ صفائی استرہ بال مونڈنے کا۔
پاکیزہ ۔ ف۔ پاک۔ صاف۔
پاگرفتن ۔ ف۔ کسی جگہ قیام پکڑنا۔
پالا ۔ ف۔ کوتل۔ گھوڑا۔
پالائش۔ ف۔ صاف کرنا۔ صفائی
پالائیدن۔ ف۔ صاف کرنا۔
پالان ۔ ف۔ گدھے کے اوپر کی کاٹھی چھت کون۔
پالاے ۔ ف۔ صاف کرنے والا چھاننے والا۔

پالانی ۔ ف۔ برتن کا ٹٹو باربردار
پالغز ۔ ف۔ پیر پھسلنے کی جگہ اور کبھی مراد خرابی۔ جرم خطا سے بھی ہوتی ہے۔
پالگانہ ۔ ف۔ بلند کوٹھا۔ مکان کی کھڑکی، ترازو کے پلڑے، برابر کرنے کا پتھر
پالودن ۔ ف۔ پاک کرنا، صاف کرنا۔
پالودہ ۔ ف۔ پاک، صاف۔ صاف کیا ہوا۔ اور ایک قسم کی پیچ چاولوں کی جمی ہوئی جس کو نالودہ کہتے ہیں۔
پالوش ۔ ف۔ کھوٹا، کافور۔
پالہنگ ف۔ شکاربند وہ رسی جو گھوڑے کی لگام میں باندھتے ہیں۔ ہندی میں اس کو باگ ڈور کہتے ہیں۔
پالیدن ۔ ف۔ پاک کرنا، ملنا۔
پالیز ۔ ف۔ خربوزہ، تربوز، ککڑی کا کھیت تباہ اجڑا ہوا۔
پالیٹکل ال، انج۔ پولیٹکل مین۔ سیاست داں۔
پام ۔ ف۔ رنگ، مبدل، فام کا

پامال ۔ ف۔ مصیبت زدہ۔
پانزدہ ۔ ف۔ پندرہ ۱۵
پایاب ۔ ف۔ تھوڑا پانی دریا کا، جس سے آدمی پیدل نکل جائے۔ گھاٹ۔
پائے از جابردن۔ ف۔ کسی کی قدر ومنزلت گھٹا دینی۔
پائے افشردن ۔ ف۔ ثابت اور قائم ہو جانا کسی بات کے کرنے پر۔
پایان ۔ ف۔ انتہا، آخر، انجام۔
پایان ماہی۔ ف۔ پاتال، تحت الثریٰ۔
پائے بند۔ ف۔ کسی کام میں پھنسا ہوا اور بمعنی بیڑی۔
پائے پست۔ ف۔ پامال۔
پائے پیرہ ۔ ف۔ بائیسکل۔
پائے تابہ ۔ ف۔ جراب، موزہ چمڑے کا۔
پائے تخت ۔ وہ شہر جہاں پر بادشاہ رہتا ہو۔ راجدھانی۔
پائے ترسا ۔ ف۔ شراب پینے کا پیالہ۔
پائے توغ۔ ۔ ف۔ علمبرداری۔ لشکر کا منصب۔

**تسویف** ۔ع۔ دیر کرنا۔ وعدہ قریب کا کر کے وفا نہ کرنا۔

**تسویل** ۔ع۔ کام کا آراستہ کرنا۔ سوال کسی سے کرنا، زبان سے مانگنا، شیطان کا گناہ کا آراستہ کرنا۔ نفس مردم میں یعنی آدمی کی نگاہ میں گناہ اچھے معلوم ہوں اور بمعنی افترا اور سخن آرائی کے بھی آیا ہے۔

**تسویہ** ۔ع۔ برابر کرنا، سیدھا کرنا۔

**تسہیل** ۔ع۔ آسان کرنا۔

**تسییر** ۔ع۔ سیر کرنا۔

**تسییر** ۔ع۔ سیر کرانا، جاری کرنا، کسی کو اس کے شہر سے نکالنا۔

## فصل تا۔ مع شین معجمہ

**تش** ۔ف۔ مخفف تیشہ بمعنی بسولا

**تشابہ** ۔ع۔ باہم مشابہ ہونا۔ ہم صورت ہونا۔

**تشابک** ۔ع۔ آپس میں ملنا، چیزوں کو باہم ملانا۔ انگلیوں کا انگلیوں میں ڈالنا اور بمعنی زیادتی چیزوں کے مستعمل ہے۔

**تشارک** ۔ع۔ ایک دوسرے کے شریک ہونا۔

**تشاعر** ۔ع۔ اپنے کو شاعر ظاہر کرنا۔

**تشاکل** ۔ع۔ باہم ایک شکل ہونا۔

**تشاور** ۔ع۔ باہم صلاح و مشورہ کرنا۔

**تشاہد** ۔ع۔ باہم گواہی دینا باہم حاضر ہونا اور بمعنی ملاقات کے بھی آیا ہے۔

**تشبث** ۔ع۔ چنگل مارنا۔

**تشبیک** ۔ع۔ انگلیوں کا انگلیوں میں کرنا۔ بہت سی چیزوں کا باہم ملا دینا۔

**تشبیب** ۔ع۔ ایام شباب کا ذکر کرنا، معشوق کی صفت میں غزل کہنا۔ اصلی معنی آگ سلگانا۔ عشق کا بیان کرنا۔

**تشبہ** ۔ع۔ ہم شکل ہونا۔

**تشبیہ** ۔ع۔ کسی کو دوسرے سے مثال دینا۔ مشابہ اور ہم شکل کرنا۔

**تشت** ۔ف۔ برتن مشہور معرب اسکا طشت ہے۔

**تشتت** ۔ع۔ پراگندگی، پریشانی تتر بتر۔

**تشتر** ۔ف۔ سین مہملہ سے بھی آیا ہے، نام ایک شہر کا ہے۔

**تشحیذ** ۔ع۔ چھری یا تلوار کا تیز کرنا۔

**تشخص** ۔ع۔ تعین پانا، معین ہو جانا۔

**تشخیص** ۔ع۔ مقرر کرنا، جانچنا اور بمعنی اجازہ لینے کے بھی مستعمل ہے تھیٹر میں پارٹ کرنا۔

**تشدد** ۔ع۔ سختی کرنا۔

**تشدید** ۔ع۔ سخت کرنا، استوار کرنا، حرف کو مشدد کرنا، کسی پر سختی کرنا۔

**تشرب** ۔ع۔ پانی یا کوئی رقیق چیز پینا۔

**تشریح** ۔ع۔ شرح کرنا، کھولنا اور طب میں بدن کا کل حال بیان کرنا۔

**تشرین** ۔ع۔ بزبان رومی دو مہینوں کا نام ہے۔ پہلا تشرین تقریباً ماہ کاتک اور دوسرا تقریباً ماہ اگھن سے مطابق ہے۔

**تشریف** ۔ع۔ بزرگ کرنا، بزرگ رکھنا۔ عزت کرنا اور فارسی

میں بمعنی خلعت اور لفظ بردن و آوردن وغیرہ کے ساتھ بمعنی رفتن اور آمدن یعنی جانے اور آنے کے بھی اصطلاحاً مستعمل ہے

تَشطِیح ۔ ع۔ بے حیائی کرنا اور صوفیہ کی اصطلاح میں ظاہر شرع کے مخالف کلمات کہنا۔

تَشَعُّب ۔ ع۔ شاخ در شاخ ہونا اور گروہ در گروہ ہونا۔

تَشَفُّع ۔ ع۔ شفاعت کرنا۔

تَشَفِّی ۔ ع۔ تسکین، تسلی، شفا پانا۔

تَشَقُّق ۔ ع۔ شگافتہ ہونا، پھٹ جانا۔

تَشَکُّک ۔ ع۔ شک میں پڑنا، شبہہ میں پڑنا۔

تَشَکُّل ۔ ع۔ کسی چیز کی شکل و صورت پکڑنا۔

تَشَکِّی ۔ ع۔ شک کرنا۔

تَشکِیک ۔ ع۔ کسی کو شک میں ڈالنا

تَشکِیل ۔ ع۔ خاکہ تیار کرنا، شکل بنانا، صورت بنانا۔

تَشمِیر ۔ ع۔ دامن کمر میں لپیٹنا، کشتی کو چلانا۔ مجازاً بمعنی چستی و چالاکی

تَشَمُّم ۔ ع۔ سونگھنا۔

تَشَنُّگی ۔ ع۔ پیاس۔

تَشَنُّج ۔ ع۔ عضو بدن کا اینٹھ جانا۔

تَشنَہ ۔ ف۔ ت کے نیچے زیر پڑھنا قطعی غلط ہے پیاسا

تَشنِیع ۔ ع۔ برا کہنا، لعنت ملامت کرنا۔

تَشَوُّش ۔ ع۔ متفکر ہونا، پریشان ہونا اور بمعنی پریشانی بھی مستعمل ہے۔

تَشَوُّق ۔ ع۔ آرزومندی کرنا۔

تَشوِیق ۔ ع۔ کسی کو آرزومند کرنا۔

تَشوِیر ۔ ع۔ اشارہ کرنا، شرمندگی سے پسینے پسینے ہو جانا، خجالت، شرمساری۔

تَشوِیش ۔ ع۔ فکر میں ڈالنا، پریشان کرنا اور بمعنی فکر و تردد بھی مستعمل ہے۔

تَشوِیَہ ۔ ع۔ بریان کرنا، بھوننا سینکنا گوشت وغیرہ کا۔

تَشَّہ ۔ ف۔ بروزن پشہ چراغ میں تیل ڈالنے کا پیمانہ مثل پلی کے۔

تَشَہُّد ۔ ع۔ کلمۂ شہادت پڑھنا یعنی اَشھَدُ اَن لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کا کہنا۔

تَشَہِّی ۔ ع۔ آرزو کرنا۔

تَشہِیر ۔ ع۔ بدی کے ساتھ مشہور کرنا، کسی کی رسوائی کرنا شہرت دینا۔

تَشیِید ۔ ع۔ مضبوط کرنا، گچ اور چونے سے استحکام کے ساتھ عمارت بنانا۔

تَشَیُّخ ۔ ع۔ شیخی کرنا، اپنی تعریف آپ کرنا۔

تَشَیُّع ۔ ع اپنے کو شیعہ کہنا اور مذہب شیعہ کا دعویٰ کرنا۔

تَشیِیع ۔ ع۔ مسافر کو راہ تک پہونچانے کو جانا جنازے کے پیچھے چلنا۔

تَشَیُّن ۔ ع۔ شان پانا، عزت دار بننا۔

## فصل تا۔ مع صاد مہملہ

تَصابِی ۔ ع۔ امرد پرستی عشق بازی

تَصادُق ۔ ع۔ دوستی کلام میں

سچائی کرنا۔

تصادم۔ ع۔ باہم کوٹنا۔ ہندی دھکا اور کبھی مراد انبوہ اور بھیڑ سے ہوتی ہے۔

تصاریف۔ ع۔ گردشیں۔

تصاعد۔ ع۔ بلند ہونا، چڑھنا اور باہم مل کر بلند ہونا۔

تصافح۔ ع۔ باہم ہاتھ ملانا۔ بروقت ملاقات کے مصافحہ کرنا۔

تصانیف۔ ع۔ کتابیں تصنیف کی ہوئی۔

تصاویر۔ ع۔ تصویریں۔ صورتیں کھینچی ہوئی۔

تصحیح۔ ع۔ صحیح کرنا، درست کرنا۔

تصحیف۔ ع۔ لکھنے یا پڑھنے میں جاکر کچھ غلطی کرنا۔ لفظ کے اختلاف سے تبدیل کرنا۔

تصدیر۔ ع۔ مقدم کرنا، دیباچہ لکھنا

تصدق۔ ع۔ وسیلہ کرنا، صدقہ کرنا۔

تصدع۔ ع۔ پراگندہ ہونا۔

تصدی۔ ع۔ درپیش ہونا، سامنے آنا۔

تصدیع۔ ع۔ تکلیف دینا۔ دردسر کردینا۔

تصدیعہ۔ ع۔ ایک رتبہ تکلیف و دردسر کردینا۔

تصدیق۔ ع۔ سچا کرنا، سچا جاننا۔

تصرف۔ ع۔ دخل دینا۔ کچھ کا کچھ کردینا۔

تصرم۔ ع۔ کٹ جانا۔

تصریف۔ ع۔ گردان کرنا، گردانا، پھیرنا۔

تصریع۔ ع۔ پچھاڑنا، ڈالنا۔

تصریم۔ ع۔ کاٹنا۔

تصریح۔ ع۔ ظاہر کرنا۔

تصعید۔ ع۔ بلندی پر چڑھنا اور اصطلاح اطبا میں دوا کے بعض اجزائے لطیف کو آگ کی تائیدت دیگ وغیرہ کے سرپوش میں بند کرنا مثل کافور اور نوسادر وغیرہ کے۔

تصعد۔ ع۔ اوپر چڑھنا۔

تصغیر۔ ع۔ چھوٹا کرنا، کم کرنا۔

تصفح۔ ع۔ کسی کام میں خوب غور سے نظر کرنا صفحہ صفحہ دیکھنا حاصل اس سے تلاشش جستجو۔

تصفیق۔ ع۔ ہاتھ پر ہاتھ مارنا، ہوا کا درخت کو ہلانا۔ شراب کا ایک برتن سے دوسرے برتن میں انڈیلنا۔

تصفیہ۔ ع۔ صفا کرنا، صفائی کرنا

تصلف۔ ع۔ گپ مارنا۔

تصلب۔ ع۔ سخت اور محکم ہونا۔

تصلیب۔ ع۔ سولی دینا، دار پر کھینچنا۔

تصمیم۔ ع۔ پختہ کرنا، خالص کرنا

تصنع۔ ع۔ بناوٹ، کاریگری خوشامد عورت کا اپنا بناؤ سنگار کرکے دکھلانا۔

تصنیف۔ ع۔ کوئی کتاب بنانا۔ دل سے کچھ مضمون نکالنا۔ قسم قسم علیحدہ علیحدہ کرکے بیان کرنا۔

تصنیف نہادن۔ ف۔ بہتان کرنا

تصور۔ ع۔ دھیان خیال۔

تصوف۔ ع۔ پشمینہ پہننا۔ یا خود صوف سے یعنی پشم اور اصطلاح میں خواہش نفسانی سے پاک ہونا اور کل شے میں ظہور خدائے تعالیٰ کا جاننا اور نام اس علم کا جو صوفی لوگ پڑھتے ہیں یعنی علم فقیری۔

تصویب۔ ع۔ راست اور درست

رکھنا اور سچائی، اور کسی کو سچا کہنا۔

تصوِیر - ع۔ صورت۔ صورتگری صورت اور شکل کسی چیز کی تیار کرنا۔

تصویرِ سایہ دار - ف۔ بُت پتھر وغیرہ کے۔

تصیُّد - ع۔ صید کرنا، شکار کرنا۔

## فصل تا۔ مع ضاد معجمہ

تضَاد - ع۔ باہم ضد ہونا، آپس میں ایک دوسرے کا دشمن ہونا۔

تضَاعُف - ع۔ دوچند ہونا۔ دوچند

تضَایُق - ع۔ باہمدیگر تنگ ہونا تنگی ہونا دشوار ہونا۔

تضَجُّر - ع۔ دل تنگ ہونا، بے آرام ہونا۔ غمگین ہونا۔ دل تنگی، رنج۔

تضحِیک - ع۔ ہنسنا، ہنسانا۔

تضَرُّر - ع۔ ایذا پانا، بیمار ہونا صدمہ اُٹھانا۔

تضَرُّع - ع۔ گڑگڑانا۔ منت کرنا زاری کرنا۔

تضَرُّم - ع۔ غصہ کرنا، آگ کا بھڑکنا

تضرِیم - ع۔ آگ کا بھڑکانا۔

تضعِیف - ع۔ ناتواں کرنا، زیادہ کرنا۔ دور کرنا، دوچند کرنا

تضَمُّن - ع۔ پیٹ میں لے لینا بیچ میں ملا لینا۔ لفظ کا معنی پر محیط ہونا۔

تضمِین - ع۔ ضامن کرنا، کسی کو اپنی پناہ میں لانا، کسی کے شعر کو اپنے اشعار میں شامل کر کے پیش کرنا۔

تضمِید - ع۔ لیپ کرنا، لیپ۔

تضَوُّع - ع۔ مشک کی خوشبو کا پھیلنا۔

تضیِیع - ع۔ ضائع کرنا، کھونا برباد کرنا۔

تضَیُّق - ع۔ تنگ ہونا۔

تضیِیق - ع۔ تنگ کرنا، تنگی کا شکار ہونا۔ بگڑنا۔

## فصل تا۔ مع طائے مہملہ

تطَابُق - ع۔ باہم مطابق ہونا، مطابقت۔

تطَاوُل - ع۔ ظلم۔ تکبر، دراز دستی کرنا۔

تطبِیق - ع۔ مطابق کرنا۔

تطَرُّق - ع۔ راہ کرنا، راہ پانا، شکستہ ہونا۔

تطعِیمُ الجُدری - ع۔ چیچک کا ٹیکہ لگانا۔

تطفِیۂ - ع۔ آگ کا بجھانا۔

تطلِیق - ع۔ عورت کا چھوڑ دینا طلاق دینا۔

تطَوُّع - ع۔ حکم ماننا۔ فرمانبرداری کرنا، جو چیز واجب ہو۔ اس کا بجالانا۔

تطَوُّل - ع۔ احسان رکھنا، کسی پر بخشش کی زیادتی کرنا۔

تطوِیل - ع۔ دراز کرنا، مہلت دینا

تطَہُّر - ع۔ پاک ہونا۔ غسل کرنا، اپنے کو گناہ سے بچانا۔

تطہِیر - ع۔ پاک کرنا۔

تطَیُّب - ع۔ خوشبودار ہونا۔

تطیِیب - ع۔ خوشبودار کرنا، پاک کرنا اور خوش کرنا۔

تطَیُّر - ع۔ فال بد لینا۔

تطیِیر - ع۔ پرند یا جانور کو اڑانا

## فصل تا۔ مع ظائے معجمہ

تظَاہُر - ع۔ باہم پشتی کرنا، مددگاری کرنا۔

تظَلُّم - ع۔ ظلم سے فریاد کرنا، رونا

اور زاری کرنا کسی کے ستم کرنے سے۔
**تَظلِیُل** ۔ع۔ سایہ ڈالنا۔ سایہ داری

## فصل تا۔ مع عین مہملہ

**تَعَارُض** ۔ع۔ کسی کے سامنے آنا، جھگڑا کرنا۔
**تَعَارُف** ۔ع۔ جان پہچان، باہم شناخت کرنا۔
**تَعَاطُف** ۔ع۔ باہم مہربانی کرنا۔
**تَعَاقُب** ۔ع۔ بھاگے ہوے کے پیچھے دوڑنا۔
**تَعَاقُد** ۔ع۔ باہم گرہ باندھنا عہد و پیمان آپس میں کرنا۔
**تَعَال** ۔ع۔ بیا۔ آؤ
**تَعَالےٰ** ۔ع۔ بلند ہوا یہ صیغہ فعل ماضی کا ہے مگر اسم الٰہی کا اکثر حال واقع ہوا کرتا ہے جیسے حق تعالیٰ کے معنی یہ ہیں۔ خدا برتر ہے۔
**تَعَانُق** ۔ع۔ بغل گیر ہونا۔
**تَعَاوُن** ۔ع۔ باہم ایک دوسرے کی مدد کرنا۔
**تَعَاہُد** ۔ع۔ باہم عہد کرنا ضامن ہونا۔

**تَعَب** ۔ع۔ رنج، ماندگی، تھکن۔
**تَعَبُّد** ۔ع۔ بندگی کرنا عبادت کرنا۔
**تَعبِیر** ۔ع۔ بیان کرنا، خواب کے معنی بتلانا۔
**تَعبِیَہ** ۔ع۔ آراستہ کرنا، پنہاں کرنا، کسی چیز کی آرائش اس طرح کرنا کہ وہ عجیب و غریب دکھلائی دے اور آراستہ اور آمادہ کرنا لشکر کا۔
**تَعتِیم** ۔ع۔ دیر کرنا، تاخیر کرنا۔
**تَعَجُّب** ۔ع۔ اچنبھا۔ انوکھا پن۔
**تَعجِیب** ۔ع۔ کسی کو تعجب میں ڈالنا۔
**تَعجِیل** ۔ع۔ شتابی کرنا، جلدی کرنا کسی کام میں اس کام کے وقت کے پہلے۔
**تَعجِیم** ۔ع۔ حرفوں پر نقطے لگانا عربی کو عجمی کرنا۔
**تَعدَاد** ۔ع۔ گننا، شمار کرنا
**تَعَدّی** ۔ع۔ ظلم و ستم حد سے بڑھ جانا۔
**تَعدِید** ۔ع۔ شمار کرنا، گننا۔
**تَعدِیل** ۔ع۔ کسی چیز کو کسی چیز کے

برابر کرنا۔ راست اور درست کرنا۔
**تَعدِیَہ** ۔ع۔ حد سے گذرانا فعل لازم کو متعدی کرنا۔
**تَعَذُّر** ۔ع۔ عذر کرنا، معذور ہو جانا۔
**تَعذِیب** ۔ع۔ دکھ دینا، ستانا سزا دینا
**تَعذِیر** ۔ع۔ عذر کرنا، معذور رکھنا۔
**تَعَرُّض** ۔ع۔ پیش آنا، چھیڑنا۔
**تَعَرُّف** ۔ع۔ شناخت کرنا پہچاننا۔
**تَعرِیب** ۔ع۔ لفظ عجمی کو عربی کرنا کلام پاک کرنا خطا سے بات کا جواب دینا۔
**تَعرِیض** ۔ع۔ کسی کو کسی کام پر لانا چھیڑنا، کنایہ سے بات کہنا۔
**تَعرِیف** ۔ع۔ معنی بیان کرنا، سراہنا جتلانا، اسم نکرہ کو معرفہ کرنا، کسی کو اچھا کہنا۔
**تَعرِیس** ۔ع۔ پچھلی رات کو مسافر کا منزل پر اترنا اور آرام کرنا۔
**تَعرِیش** ۔ع۔ سر اٹھا کر منہ کھولنا

گدھے کا۔

**تعریہ** ۔ ع۔ برہنہ کرنا، ننگا کرنا

**تعزیت** ۔ ع۔ ماتم پرسی کرنا، ماتم

**تعزیہ** ۔ ع۔ کرنا۔

**تعزیر** ۔ ع۔ سیاست کرنا، سزا دینا

**تعزیل** ۔ ع۔ عہدے سے موقوف کرنا۔

**تعسّر** ۔ ع۔ دشواری، مشکل ہونا

**تعسّف** ۔ ع۔ بے راہ چلنا، گمراہ جانا۔

**تعسّم** ۔ ع۔ امید کرنا، طمع رکھنا، حرص۔

**تعشّق** ۔ ع۔ عاشق ہونا، فریفتہ ہونا، محبت کرنا۔

**تعشّم** ۔ ع۔ نہایت بوڑھا ہونا، خشک ہو جانا۔

**تعشیش** ۔ ع۔ پرندوں کا گھونسلا بنانا۔

**تعصّب** ۔ ع۔ پچ کرنا، طرفداری کرنا۔

**تعضّب** ۔ ع۔ تیز زبانی کرنا۔

**تعطّر** ۔ ع۔ خوشبودار ہونا، خوشبو ہونا۔

**تعطیر** ۔ ع۔ خوشبو کرنا۔

**تعطّل** ۔ ع۔ بیکار رہنا۔

**تعطّش** ۔ ع۔ پیاسا ہونا، پیاس

**تعطّف** ۔ ع۔ مہربانی کرنا۔

**تعطیل** ۔ ع۔ بیکار کرنا، کسی شخص کو

**تعظّم** ۔ ع۔ بزرگ ہونا۔

**تعظیم** ۔ ع۔ بزرگی کرنا۔ عزت کرنا

**تعفّن** ۔ ع۔ بدبو۔ سڑا ہوا۔

**تعفّف** ۔ ع۔ پرہیزگاری، پارسائی

**تعقّب** ۔ ع۔ پیچھے سے آنا، کسی کے عیب اور برائیوں کو ڈھونڈھنا۔

**تعقیب** ۔ ع۔ کسی چیز کو کسی چیز کے بعد کرنا۔ دیر کرنا، بعد نماز کے بیٹھ کر وظیفہ پڑھنا۔

**تعقّل** ۔ ع۔ سمجھنا، جاننا، فکر کرنا

**تعقید** ۔ ع۔ پوشیدہ بات کہنا، اس طرح کہ کوئی اس کو اچھی طرح سمجھ نہ سکے بہت گرہیں لگانا اور اصطلاحًا تقدیم و تاخیر کرنا، واسطے رعایت وزن شعر کے اور یہ عیب ہے۔

**تعلّق** ۔ ع۔ لگاؤ۔ علاقہ رکھنا۔

**تعلّقہ** ۔ ع۔ علاقہ۔ لگاؤ۔

**تعلّل** ۔ ع۔ حجت کرنا، بہانہ کرنا سبب کو دریافت کرنا اور

بمعنی دیر اور تاخیر کے مستعمل ہے اور طبیبوں کی اصطلاح میں کسی چیز کو تھوڑا تھوڑا کر کے کھانا

**تعلّم** ۔ ع۔ کسی سے کچھ سیکھنا۔ علم پڑھنا۔

**تعلیل** ۔ ع۔ وجہ بیان کرنا، دلیل لانا، کسی شخص کو کسی چیز کے ساتھ مشغول کر دینا۔ علت کو زائل کرنا، پانی کا پے در پے پینا۔

**تعلیق** ۔ ع۔ لٹکانا کسی چیز کو کسی دوسری شے سے متعلق کرنا۔

**تعلیقہ** ۔ ع۔ کھونٹی، اسباب کا ضبط کرنا۔

**تعلیم** ۔ ع۔ سکھنا۔ علم پڑھنا۔

**تعمّل** ۔ ع۔ عمل میں لانا، کام کرنا۔

**تعمّق** ۔ ع۔ غور کرنا، کسی چیز کی کنہ کو پہونچنا۔

**تعمیر** ۔ ع۔ عمارت بنانا، آباد کرنا۔

**تعمین** ۔ ع۔ غور کرنا کسی کام کا انجام سوچنا، دور اندیشی

کرنا، گڑھا کھودنا۔
تعمیل ۔ ع۔ عمل دینا، کام سپرد کرنا۔
تعمیم ۔ ع۔ دوسرے کے پگڑی باندھنا، کسی چیز کو شامل کرنا اور بمعنی عام۔
تعمیہ ۔ ع۔ اندھا کرنا، کسی چیز کو چھپانا اور مجازاً معمہ کہنا اور معمہ حل کرنا۔
تعنت ۔ ع۔ کسی کا عیب ڈھونڈھنا اور بمعنی بدگوئی مستعمل ہے
تعنتر ۔ ع۔ دشمنی کرنا، لڑائی لڑنا جھگڑنا۔
تعنف ۔ ع۔ لامت، سختی ستم کرنا ظلم کرنا۔
تعنیف ۔ ع۔ ملامت کرنا، درشتی کرنا سزا دینا، ڈانٹنا۔
تعود ۔ ع۔ عادت کرنا، خوگر ہونا
تعوذ ۔ ع۔ پناہ مانگنا۔ اعوذ باللہ کہنا
تعویذ ۔ ع۔ پناہ دینا۔ پناہ میں لانا بچاؤ اور مجازاً وہ دعا جو لکھ کر واسطے حفاظت کے بازو وغیرہ پر باندھیں۔
تعویق ۔ ع۔ باز رکھنا، روکنا، بند کرنا دیر اور تاخیر میں ڈالنا۔
تعویل ۔ ع۔ بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔
تعہد ۔ ع۔ کسی کام کے سرانجام کرنے کو اپنے ذمہ پر لینا۔ ضامنی کرنا۔
تعیش ۔ ع۔ عیش کرنا، اسباب اور سامان عیش کو مہیا اور فراہم کرنا۔
تعین ۔ ع۔ مقرر ہونا اور ہر چیز معین کے مخصوص ہونا ایک چیز کا بہت سی چیزوں میں سے اور کبھی مراد ہستی اور وجود سے بھی ہوتی ہے
تعینات ۔ ع۔ تشخصات خصوصیات لغوی اعتبار سے یہ لفظ غلط ہے۔
تعیین ۔ ع۔ مخصوص کرنا ایک چیز کا بہت سی چیزوں میں سے کسی سے منہ پر اس کی برائیاں بیان کرنا موتی میں سوراخ کرنا، لیکن فارسی میں ایک (یا) کو واسطے تخفیف کے حذف کر دیتے ہیں اور یہ ایک قسم کی تفریس ہے۔
تعیینات ۔ ع۔ بروزن تحقیقات جمع ہے تعیین کی اور فارسی میں مجازاً بمعنی مقرر اور متعین کے مستعمل ہے۔
تعییر ۔ ع۔ ملامت کرنا، شرم دلانا۔

## فصل تا۔ مع غین معجمہ

تغابن ۔ ع۔ باہم نقصان اٹھانا غبن کھانا۔ زیانکاری گھاٹا، نقصان اور مجازاً بمعنی افسوس، اسی بنا پر یوم التغابن روز قیامت کو کہتے ہیں۔
تغارز ۔ ع۔ تغاری، کونڈا مٹی کا۔
تغافل ۔ ع۔ غفلت کرنا، جان بوجھکر۔ باہم غفلت کرنا۔
تغافی ۔ ت۔ ماں کا بھائی۔ ماموں۔
تغایر ۔ ع۔ فرق۔ باہم مغائر ہونا۔
تغذیہ ۔ ع۔ غذا دینا۔ پالنا، خورش دینا۔
تغریب ۔ ع۔ شہر بدر کرنا جلاوطن کرنا

تغرید ۔ ع۔ غرور کرنا، مشک کو پانی سے پُر کرنا۔ پرندے کا اُڑنے کا قصد کرنا۔
تغشّی ۔ ع۔ پہننا، اوڑھنا، بے ہوش ہو جانا۔
تغلّب ۔ ع۔ غلبہ کرنا، غالب ہو جانا، زبردستی کر کے مال کسی کا لے لینا۔ فتح پانا۔
تغلق ۔ ت۔ بمعنی سردار اور نام ایک بادشاہ کا۔
تغلیس ۔ ت۔ نام ایک شہر کا جو دار السلطنت ملک ارمن میں ہے۔
تغلیط ۔ ع۔ کسی کو غلطی میں ڈالنا کسی کو غلطی کی طرف منسوب کرنا۔
تغلیظ ۔ ع۔ کسی پر سختی کرنا۔
تغمّد ۔ ع۔ خدا کا اپنے بندے کو غریق رحمت کرنا، اور اس کے عیب اور گناہ کو چھپانا۔
تغمہ ۔ ف۔ یہ لفظ غلط ہے صحیح تمغہ ہے۔
تغیّر ۔ ع۔ اپنی پہلی حالت سے بدل جانا۔
تغییر ۔ ع۔ کسی چیز کو اس کی پہلی حالت سے بدل دینا۔
تغیّظ ۔ ع۔ غصہ کرنا۔

## فصل تا مع فا

تف ۔ ف۔ بخار، حرارت، روشنی، بدبو۔
تُف ۔ ف۔ تھوک، تھوکنا حقارت سے خطاب کرنے کے موقعہ پر بھی یہ لفظ بولا جاتا ہے۔
تفّاح ۔ ع۔ سیب مشہور میوہ ہے
تفاخر ۔ ع۔ آپس میں فخر کرنا اوروں سے اپنے کو بہتر اور بڑا سمجھنا۔
تفاریق ۔ ع۔ جمع تفریق کی، جدائیاں، تفریقیں قسمیں۔
تفاسیر ۔ ع۔ جمع تفسیر کی، قرآن شریف کی شرحیں۔
تفاصُل ۔ ع۔ آپس میں جُدا کرنا فرق کرنا۔
تفاصیل ۔ ع۔ جمع تفصیل کی۔
تفاضل ۔ ع۔ اوروں سے زیادہ ہو جانا۔
تفاوت ۔ ع۔ فرق، فاصلہ، دوری درمیان دو چیزوں کے۔
تفاؤل ۔ ع۔ فال لینا۔ آپس میں شگون لینا۔ مگر تفاؤل نیک۔ برخلاف تطیّر کے کہ اس کے معنی فال بد لینے کے ہیں۔
تفت ۔ ف۔ گرم، سوختہ، غضبناک۔ مجازاً بمعنی مفلس اور نام ایک مقام کا حوالی یزد سے پھول اور میوہ کی ٹوکری
تفتان ۔ ف۔ جو چیز کہ آفتاب یا آگ سے گرم ہوئی ہو اور ایک قسم کی روٹی جس کو آج کل پراٹھا بولتے ہیں۔
تفتّت ۔ ع۔ ریزہ ریزہ ہو جانا۔
تفتہ ۔ ع۔ نہایت گرم، سوختہ جلا ہوا اور مجازاً بمعنی عاشق۔
تفتہ جگر ۔ ف۔ مراد عاشق سے۔
تفتن ۔ ف۔ گرم ہونا، خفا ہونا، جلنا۔
تفتیح ۔ ع۔ کھولنا، کھول دینا۔

تَفْتِیدہ - ف - جو چیز آفتاب یا آگ سے گرم ہوئی ہو۔
تَفْتِیش - ع - تلاش کرنا، کھودنا ڈھونڈھنا۔
تَفَجُّع - ع - دردمند ہونا۔
تَفْجِیع - ع - دوسرے کو دردمند کرنا۔
تَفَجُّر - ع - پانی کا جاری ہونا۔
تَفْجِیر - ع - پانی کا جاری کرنا۔
تَفَحُّص - ع - ڈھونڈھنا، کھوجنا تلاش کرنا۔
تَفْحِیم - ع - سیاہ کرنا اور رات کی تاریکی اور سیاہی میں سیر کرنا۔
تَفْخِیم - ع - بزرگ کرنا، بزرگ رکھنا۔
تَفَرُّج - ع - کشائش، خوشحالی اور مجازاً بمعنی سیر و تماشا فارسی میں مستعمل ہے۔
تَفَرُّد - ع - یگانہ ہونا، خلوت پسند کرنا۔ تنہا پسندی
تَفَرُّر - ع - بھاگنا، ڈرنا، پرہیزگاری۔
تَفْرِید - ع - یگانہ رہنا، اکیلا رہنا، تنہا رہنا۔

تَفْرِیس - ع - پھاڑنا، درندہ پن چیرپھاڑیہ بننا۔
تَفَرُّس - ع - اول نظر میں دیکھتے ہی پہچان لینا کسی شے کا اس چیز کی علامات اور آثار سے اور یعنی دانائی۔
تَفْرِقہ - ع - فرق، فاصلہ، جدائی۔
تَفْرِیح - ع - خوشی کرنا، فرحت دینا۔
تَفْرِیط - ع - ضایع کرنا، کوتاہی اور کمی کرنا کسی کام میں
تَفْرِیق - ع - فرق کرنا، فاصلہ کرنا، علحدہ کرنا، پراگندہ کرنا۔
تَفَرُّق - ع - پراگندہ کرنا۔
تَفَرُّقِ اِتِّصال - ع - طبیبوں کی اصطلاح میں بمعنی زخم اور جراحت۔
تَفْرِیع - ع - پہاڑ پر چڑھنا، پہاڑ پر سے اترنا، کسی چیز میں سے فرع نکالنی
تَفَرُّغ - ع - کسی کام کے لئے فارغ ہونا۔

تَفْرِیغ - ع - دوسرے کو کام سے فارغ کرنا۔ پانی کا گرانا برتن کا خالی کرنا۔
تَفْزِیع - ع - کسی کو ڈرانا۔
تَفَسْطُط - ع - احمق ہونا، ہذیان بکنا، حقائق کا انکار کرنا۔ سوفسطائی ہونا۔
تَفْسَان - ف - نہایت گرم۔
تَفْسِیدَن - ف - گرم ہونا، تپنا ہونا۔
تَفْسِیح - ع - کشادہ کرنا، کشادگی
تَفْسِیر - ع - بیان کرنا اور کلام خدا کی شرح کرنا اور بمعنی شرح۔
تَفَش - ف - انتہائی گرمی۔
تَفَصِّی - ع - تنگی اور سختی سے خلاصی پانا۔
تَفْصِیل - ع - جدا کرنا، فاصلہ کرنا، کتاب کو فصل فصل کرنا، قصاب کا بکری کے بند بند کو الگ الگ کرنا۔
تَفْضِیل - ع - فضیلت دینا، بزرگی کرنا۔
تَفْضِیح - ع - رسوا کرنا۔ فضیحت کرنا۔

**تَفَضُّل** ۔ ع۔ بزرگی، بڑائی، فضیلت۔

**تَفطِیر** ۔ ع۔ کسی کا روزہ کھلوانا

**تَفَقُّد** ۔ ع۔ گم شدہ کو ڈھونڈھنا پرستش کرنا مجازاً بمعنی مہربانی، دلجوئی، غمخواری

**تَفَقُّہ** ۔ ع۔ علم فقہ جاننا، عقلمند ہونا، کسی کام میں سوجھ بوجھ کا حاصل ہو جانا۔

**تَفَکُّر** ۔ ع۔ فکر کرنا، سوچنا، غور کرنا۔

**تَفَکُّہ** ۔ ع۔ میوہ کھانا۔

**تُفَک** ۔ ع۔ بندوق۔

**تَفل** ۔ ع۔ تھوکنا، تھوک۔

**تَفَلسُف** ۔ ع۔ بمعنی علم حکمت۔

**تُفَنگ** ۔ ف۔ بندوق۔

**تُفَنگچہ** ۔ ف۔ پستول۔

**تُفَنگچی** ۔ ف۔ بندوقچی، بندوق والا۔

**تَفَنُّن** ۔ ع۔ شاخ شاخ ہونا گونا گوں ہونا۔ ایک حال سے دوسرے حال میں ہونا۔

**تَفنِید** ۔ ع۔ ملامت کرنا، کسی کو دروغ گوئی اور بیوقوفی کے ساتھ نسبت دینا۔

**تُفُو** ۔ ف۔ لعاب، دہن، تھوک۔

**تَفَوُّق** ۔ ع۔ برتری ڈھونڈھنا اوپر ہونا۔

**تَفوِیض** ۔ ع۔ سپرد کرنا، اپنا کام دوسرے کے حوالے کرنا

**تِفہ** ۔ ع۔ بے مزہ جس چیز میں کسی طرح کا مزہ نہ ہو۔ جیسے کھیرا، ککڑی وغیرہ

**تَفَہُّم** ۔ ع۔ خود سمجھ جانا۔

**تَفہِیم** ۔ ع۔ دوسرے کو سمجھانا

## فصل تا مع قاف

**تُقَا** ۔ ع۔ پرہیزگاری۔

**تَقَابُل** ۔ ع۔ باہم مقابل ہونا، روبرو ہونا۔

**تَقَاتُل** ۔ ع۔ ایک دوسرے کو قتل کرنا۔

**تَقَادِیر** ۔ ع۔ جمع تقدیر کی، قسمت۔

**تَقَارُب** ۔ ع باہم قریب ہونا، پاس پاس ہونا۔

**تَقَارِیر** ۔ ع۔ جمع تقریر کی۔

**تَقَاسُم** ۔ ع۔ باہم سوگند کھانا قسم کھانا، مال کے حصے لگانا۔

**تَقَاضَا** ۔ ع۔ اصل لفظ تقاضی ہے۔ فارسی اور اردو میں اصطلاحاً تقاضا ہو گیا ہے۔ خواہش، مانگنا اور اصطلاح میں کسی کو دیے قرضے کو وصول کرنے کا مطالبہ کرنا۔

**تَقَاطُر** ۔ ع۔ پے در پے قطرے ٹپکنے۔

**تَقَاطُع** ۔ ع۔ باہم ایک دوسرے کو قطع کرنا۔

**تَقَاعُد** ۔ ع۔ پنشن لینا، کسی کام سے باز رہنا، کسی کام کے کرنے سے رک جانا۔

**تَقَالِیب** ۔ ع۔ گردشیں زمانہ کی۔ یہ جمع ہے تقلیب کی، جس کے معنی کروٹ بدلنے کے ہیں۔

**تَقَاوِی** ۔ ع۔ قوت دینا اور اصطلاح میں وہ روپیہ جو سرکار بطور قرضہ کے زمینداروں کو واسطے درستی کار زراعت دے

**تقادیم** ۔ ع ۔ جمع تقویم کی جنتریاں پترے۔

**تقبل** ۔ ع ۔ قبول کرنا۔ منظور کرنا

**تقبیح** ۔ ع ۔ زشت کرنا۔ برا کام کرنا۔

**تقبیل** ۔ ع ۔ بوسہ دینا۔ چومنا کسی چیز کا۔

**تقتیر** ۔ ع ۔ اہل وعیال کے روٹی کپڑے میں تنگی کرنا

**تقدس** ۔ ع ۔ پاک کرنا، پاک ہونا

**تقدمۃ الجیش** ۔ ع ۔ پیشوائے لشکر

**تقدم بالشرف** ۔ ع ۔ مقدم ہونا بسبب بزرگی کے۔

**تقدم** ۔ ع ۔ پہلے ہونا، پیش پیش ہونا۔

**تقدمہ** ۔ ع ۔ پیش کرنا، در پیش ہونا، مگر یہ لفظ بمعنی مفعول اکثر آتا ہے اور بمعنی مقدمہ اور پیشوا کے مستعمل ہوتا ہے

**تقدیر** ۔ ع ۔ اندازہ کرنا، اور اندازہ جو خدا نے پہلے سب کا کر لیا ہے۔

**تقدیس** ۔ ع ۔ پاک کرنا، پاکی سے منسوب کرنا۔

**تقدیم** ۔ ع ۔ پیش پہونچانا۔ مقدم کرنا۔

**تقذر** ۔ ع ۔ پلید رہنا۔

**تقرب** ۔ ع ۔ نزدیکی۔

**تقرر** ۔ ع ۔ مقرر ہونا، قرار لینا ٹھہرنا، قرار پکڑنا۔

**تقرع** ۔ ع ۔ کروٹیں بدلنا۔

**تقریب** ۔ ع ۔ نزدیک کرنا اس طرح پر بات کہنا کہ مطلب کے قریب ہو جائے۔

**تقریباً** ۔ ع ۔ تخمیناً۔

**تقریر** ۔ ع ۔ مقرر کرنا، بات کرنا۔ قرار دینا۔

**تقریض** ۔ ع ۔ م یہ لفظ صراح
**تقریظ** ۔ ع ۔ } میں دونوں طرح آیا ہے معنی اس کے تعریف کرنا زندہ شخص کی جو اکثر کتابوں کے آخر میں ہوتی ہے۔

**تقریع** ۔ ع ۔ بقول عام مدح کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔ بد کہنا۔ ملامت کرنا، کوٹنا، کروٹیں بدلنا بیقراری ظاہر ہونا۔

**تقسم** ۔ ع ۔ پراگندہ ہونا، قسم قسم ہونا۔

**تقسیم** ۔ ع ۔ بانٹنا، حصے کرنا۔

**تقشف** ۔ ع ۔ موٹے اور میلے کپڑوں اور کم ظرفی کے ساتھ زندگی بسر کرنا اور بمعنی فقیری کے مستعمل ہے اور تقشف جلد سے مراد ہے بدن کی کھال کی سیاہی اور سختی سے

**تقشیر** ۔ ع ۔ چھلکا اتارنا۔

**تقصیر** ۔ ع ۔ کمی کرنا، کوتاہی اور سستی کرنا کسی کام میں خطا۔ قصور۔

**تقصیر وار** ۔ ف ۔ خطاکار اور گنہگار آدمی۔

**تقضی** ۔ ع ۔ مدت کا تمام ہونا۔

**تقطیر** ۔ ع ۔ ٹپکانا، قطرہ گرانا۔

**تقطیع** ۔ ع ۔ ٹکڑے کرنا، قطعدار بنانا، وزن کرنا شعر کا اجزائے عروض کے ساتھ اور مراد آرائش لباس و زیور وغیرہ سے

**تقطع** ۔ ع ۔ ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔

**تقفیل** ۔ ع ۔ قفل لگانا۔

**تقلب** ۔ ع ۔ پلٹنا، گردش

پھر جانا۔

**تقلّد** ۔ع۔ کوئی کام اپنے ذمہ لینا۔ پیروی۔

**تقلّص** ۔ع۔ کپڑے یا کسی عضو کا اوپر چڑھ جانا، یعنی سکڑ جانا۔

**تقلقل** ۔ع۔ بیقراری، اندوہ آواز کرنا، صراحی کا پانی وغیرہ اُنڈیلنے کے وقت۔

**تقلیب** ۔ع۔ اُلٹنا۔ پلٹنا، کروٹ بدلنا، ایک حرف کو دوسرے حرف سے بدلنا

**تقلیس** ۔ع۔ دف بجانا، خوش آوازی سے گانا۔

**تقلیم** ۔ع۔ کاٹنا، ناخن تراشنا۔

**تقلید** ۔ع۔ گلوبند درمیان گردن کے ڈالنا اپنے ذمہ کوئی کام لینا مجازاً کسی کی پیروی کرنا، بدون دریافت اسکی حقیقت کے اور شمشیر حمائل کرنا۔

**تقلیل** ۔ع۔ کم کرنا، تھوڑا کرنا۔

**تقمات** ۔ع۔ ہیچ کوب، ہندی ہیچو۔

**تقوی** ۔ع۔ ڈرنا، پرہیزگاری

**تقویم** ۔ع۔ راست اور درست ہونا۔

**تقویت** ۔ع۔ قوت دینا، طاقت

**تقویم** ۔ع۔ قیمت طے کرنا، سیدھا کرنا اور جنتری نجومیوں کی قائم کرنا کسی چیز کا اور معنی صورت کے بھی آتا ہے۔

**تقی** ۔ع۔ خدا سے ڈرنے والا پرہیزگار۔

**تقیُّد** ۔ع۔ قید ہونا، بند ہونا مقید ہونا۔

**تقیید** ۔ف۔ قید کرنا، بند کرنا۔

## فصل تا مع کاف عربی

**تکاثر** ۔ع۔ بہتات، کثرت، افزوں ہونا۔

**تکاثف** ۔ع۔ دلدار اور موٹا ہونا فراہم ہونا۔

**تکارم** ۔ع۔ آپس میں کرم کرنا بخشش کرنا۔

**تکاسل** ۔ع۔ اپنے کو سست اُ کاہل دکھلانا۔

**تکافؤ** ۔ع۔ آپس میں برابر ہونا۔

**تکافی** ۔ع۔ باہم برابر ہونا۔

**تکالیف** ۔ع۔ جمع ہے تکلیف کی۔

**تکامل** ۔ع۔ تمام ہونا، کامل ہونا

**تکاہل** ۔ع۔ اپنے کو سست بنانا کاہل دکھانا۔

**تکبّر** ۔ غرور کرنا، اپنے کو بڑا سمجھنا۔

**تکبیر** ۔ع۔ بزرگ کرنا۔ بڑا کہنا بڑا کرنا، خدا کو بزرگی سے یاد کرنا۔ اللہ اکبر کہنا۔

**تکتکہ ساعیہ** ع۔ گھڑی کا ٹک ٹک کرنا۔

**تکثّر** ۔ع۔ زیادہ ہونا۔

**تکثیر** ۔ع۔ زیادہ کرنا افزوں اور علم حساب کی اصطلاح میں ضرب کرنا ایسے دو عدد کا جو باہم برابر نہ ہو جیسے سات کو نو میں ضرب کرنا۔

**تکثیف** ۔ف۔ کسی چیز کو گاڑھا کرنا۔

**تکحّل** ۔ع۔ اپنی آنکھ میں سرمہ لگانا۔

**تکحیل** ۔ع۔ دوسرے کی آنکھ میں سرمہ لگانا۔

**تکدر** ۔ع۔ مکدر ہونا، گندلا ہونا۔

**تکذیب** ۔ع۔ جھٹلانا، جھوٹا کرنا۔

**تکرار** ۔ع۔ بار بار پھر آنا، بار بار کرنا۔

**تکرج** ۔ع۔ کسی چیز کا مزہ اور بو بگڑ جانا۔ کھانے کا سڑ جانا، یہ مصدر جعلی ہے۔ کرج ہے معرب ہے کرہ کا اور کرہ یعنی پھپھوندی۔

**تکرر** ۔ع۔ بار بار ہونا کسی چیز کا

**تکرع** ۔ع۔ وضو کرنا۔

**تکرم** ۔ع۔ کرم کرنا، بخشش دینا۔

**تکریر** ۔ع۔ بار بار کرنا، بار بار پھر آنا۔

**تکریم** ۔ع۔ بزرگی کرنا، عزت کرنا

**تکسر** ۔ع۔ ٹوٹ جانا۔

**تکسل** ۔ع۔ کاہل اور سست ہونا

**تکسیر** ۔ع۔ توڑنا، اور تعویذ نویسوں کی اصطلاح میں کسی اسم کے عدد کو تعویذ کے خانوں میں اس طرح سے لکھنا کہ جس طرف سے گنو شمار میں برابر اترے۔

**تکش** ۔ف۔ ترکوں کے ایک بادشاہ کا نام۔

**تکفل** ۔ع۔ ضامن اور ذمہ دار کسی چیز کا ہونا۔

**تکفیر** ۔ع۔ کافر کہنا، گناہ کا کفارہ دینا، کسی چیز کا مخفی اور پوشیدہ کر دینا۔

**تکفیل** ۔ع۔ کفالت کرنا، ضمانت دینا۔

**تکفین** ۔ع۔ مردے کو کفن پہنانا۔

**تکلان** ۔ع۔ اعتماد، توکل بھروسہ۔

**تکلتو** ۔ت۔ گھوڑے کا خوگیر۔

**تکلہ** ۔ف۔ نام ایک بادشاہ شیراز کا جو تیسرا بادشاہ تھا اتابکان شیراز سے۔

**تکلف** ۔ع۔ اپنے اوپر تکلیف اٹھانا وہ بات دکھلانی جو اپنے میں نہ ہو جان بوجھ کر رنج و غم ہوا لینا اصطلاح میں کسی سے غیریت سمجھتے ہوئے بچنا۔

**تکلم** ۔ع۔ بات کرنا اور امر کا صیغہ نہ اگر لام کو فتحہ سے پڑھیں تو معنی ہو جائیں گے بمعنی بات کر۔

**تکلیف** ۔ع۔ کسی کو رنج میں ڈالنا دکھ پہنچانا کسی کو ایسے کام کا حکم دینا جو اس کی طاقت سے خارج ہو مگر فارسی میں بمعنی مطلق حکم کے مستعمل ہے۔

**تکلیل** ۔ع۔ کسی کے سر پر تاج پہنانا، چمکنا جنگ میں بد دل ہونا۔ کام میں کوشش کرنا۔

**تکمہ** ۔ف۔ گریبان کی گھنڈی

**تکمید** ۔ع۔ گرم پوٹلی یا روئی وغیرہ سے بدن کا سینکنا۔

**تکمیل** ۔ع۔ کامل کرنا۔

**تک و تا** ۔ف۔ اپنے پاؤں سے دوڑنا گھوڑے کا دوڑانا تک یعنی اپنے پاؤں سے دوڑنا اور تا مخفف ہے تاز کا یعنی دوڑانا گھوڑے کا۔

**تکون** ۔ع۔ ہو جانا، وجود پانا مکمل ہو جانا۔

**تکوین** ۔ع۔ پیدا کرنا کسی چیز کو وجود میں لانا۔

**تکویر** ۔ ع۔ سر پر پگڑی لپیٹنا گٹھری باندھنا۔

**تکہ** ۔ ف۔ ازار بند۔

**تکیف** ۔ ع۔ کسی چیز کی حقیقت دریافت کر لینا، واقف ہونا۔

**تکیہ** ۔ ع۔ جس پر سہارا لگایا جاوے۔ پیٹھ کو جس چیز سے لگائیں اور بمعنی عصا اور لاٹھی کے بھی آیا ہے اور فارسی میں فقیروں کے رہنے کا مکان اور تکیہ جو سرہانے رکھتے ہیں مجازاً بمعنی پشت و پناہ اور بمعنی اعتماد۔

**تکیہ زدن** ۔ ف۔ بھروسہ کرنا۔

## فصل تا مع کاف فارسی

**تگ** ۔ ف۔ ڈگ۔ قدم، کنویں وغیرہ کی تہ۔ کسی چیز کی گہرائی اور بمعنی دوڑنا اور کبھی بمعنی چشمہ کے بھی آتا ہے۔

**تگاپو** ۔ ف۔ یہ لفظ کاف عربی اور فارسی دونوں سے آیا ہے بمعنی دوڑ دھوپ اور آمد و رفت حد سے زیادہ کرنا۔

**تگامشی** ۔ ف۔ دوڑ دھوپ کرنا کسی کے پیچھے دوڑنا۔

**تگانیدن** ۔ ف۔ جھاڑنا، جھٹکنا۔

**تگاور** ۔ ف۔ تیز رو گھوڑا۔

**تگاور ابلق** ۔ ف۔ مراد دنیا سے اور ابلق کا استعمال باعتبار رات اور دن کے ہے۔

**تگرگ** ۔ ف۔ اولا جس کو ژالہ اور تیچہ بھی فارسی میں کہتے ہیں۔

**تگدو** ۔ ف۔ دوڑ دھوپ۔ بڑی تلاش یہ اصل میں تگ و دو تھا۔ تگ بمعنی قدم اور دو دویدن سے جس کے معنی دوڑنا ہیں۔

**تگ و پو** ۔ ف۔ بمعنی تگ و دو یعنی دوڑ دھوپ۔

**تگین** ۔ ف۔ نام بادشاہ خراسان کا جو باپ سلطان محمود کا تھا اور بمعنی پہلوان آگ۔ چھوٹا حوض۔

## فصل تا مع لام

**تلّ** ۔ ع۔ تودہ خاک کا، ٹیلہ بالو کا، زمین بلند۔ تلال اس کی جمع ہے اور فارسی میں یہ لفظ تل بتخفیف لام آتا ہے۔

**تلا** ۔ ف۔ زر، سونا، اس کو عربی داں فارسیوں نے طائے حطّی سے لکھا ہے جیسے کہ تپیدن کو طپیدن

**تلاج** ۔ ع۔ شور، غل، جو آدمیوں کے ہجوم اور بھیڑ میں ہوتا ہے۔

**تلازم** ۔ ع۔ باہم لازم ہونا، باہم ضروری ہونا۔

**تلاش** ۔ ف۔ جستجو، ڈھونڈھنا تلاش، تالاش غلط ہے

**تلاشی** ۔ ت۔ ڈھونڈھنے والا بعضے ناواقف تلاش کو لفظ عربی جان کر متلاشی بمعنی تلاش کنندہ بولتے ہیں یہ غلط ہے۔ صحیح بجائے متلاشی کے تلاشی ہے اس لئے کہ لفظ تلاش

ترکی ہے۔

**تلاشی** ۔ ع۔ نیست اور نابود ہونا یہ مصدر ہے ماخوذ لاشے سے۔

**تلاطم** ۔ ع۔ آپس میں ایکدوسرے کو طمانچے مارنا۔ دریا کی موجوں کا باہم تھپیڑے کھانا،

**تلافی** ۔ ع۔ تدارک پانا، ہاتھ میں لانا، دلجوئی کرنا، ایک دوسرے کو پانا۔

**تلاق** ۔ ع۔ آپس میں ایکدوسرے سے ملاقات کرنا اسی بنا پر یوم التلاق روز قیامت کو کہتے ہیں۔

**تلاقی** ۔ ع۔ باہم ملاقات کرنا۔

**تلال** ۔ ع۔ جمع تل کی جس کے معنی اوپر گذرے۔

**تلالا** ۔ ع۔ بمعنی روشن، نعرہ قلندروں کا۔

**تلالو** ۔ ع۔ چمکنا، روشنی دینا۔

**تلامذہ** ۔ ع۔ } جمع تلمیذ بمعنی
**تلامیذ** ۔ ع۔ } شاگرد کی۔

**تلاوت** ۔ ع۔ پڑھنا، قرآن شریف پڑھنا۔

**تلب** ۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا۔

**تلبس** ۔ ع۔ لباس پہننا۔

**تلبیس** ۔ ع۔ ملنا۔ چھپانا عیب کا کسی سے اور بمعنی مکر و فریب مستعمل ہے۔

**تلبیس خانہ** ۔ ف۔ مراد دنیا سے

**تلبیہ** ۔ ع۔ حاجیوں کا لبیک کہنا۔

**تلثم** ۔ ع۔ } چومنا کسی چیز کا
**تلثیم** ۔ ع۔ } بوسہ لینا۔

**تلجلج** ۔ ع۔ بات کرنے میں تردد کرنا۔

**تلخ** ۔ ف۔ کڑوا، سیاہ رنگ، ناگوار۔

**تلخ حرزبان** ۔ ف۔ نعمت کھا کے ناشکری کرنے والے لوگ کفران نعمت کرنے والے۔

**تلخ کمیت** ۔ ف۔ گھوڑا تیلیا کمیت

**تلخ کام** ۔ ف۔ مراد عاشق سے۔

**تلخہ** ۔ ف۔ خلط صفرا، اور وہ ظرف جس میں خلط صفرا رہے، ہندی پتہ۔

**تلخیص** ۔ ع۔ خلاصہ کرنا، پاک و صاف کرنا اور نام ایک کتاب کا علم معانی میں۔

**تلذذ** ۔ ع۔ لذت لینا، مزہ اٹھانا۔

**تلطف** ۔ ع۔ مہربانی لطف کرنا

**تلف** ۔ ع۔ ہلاک ہونا اور بمعنی ضائع اور تباہ مستعمل ہے

**تلفیف** ۔ ع۔ لپیٹنا، خط کو لفافہ میں بند کرنا، تلافیف اس کی جمع ہے۔

**تلفظ** ۔ ع۔ الفاظ کا منہ سے نکلنا، بولنا۔

**تلفیق** ۔ ع۔ جمع کرنا، درست کرنا، ترتیب دینا۔

**تلقاء** ۔ ع۔ روبرو۔ برابر دیکھنا

**تلقب** ۔ ع۔ لقب پانا۔

**تلقف** ۔ ع۔ کسی چیز کو جلد لے لینا، چالاکی کرنا۔

**تلقن** ۔ ع۔ سمجھنا، تعلیم کو قبول کرنا۔

**تلقی** ۔ ع۔ ملاقات کرنا۔ قبول کرنا۔

**تلقیب** ۔ ع۔ ملقب کرنا، لقب دینا۔

**تلقین** ۔ ع۔ سمجھانا، تعلیم دینا۔

**تلک** ۔ ف۔ کسی مقدار کا پیمانہ۔

**تِلْکَ** ۔ ع۔ اسم اشارہ ہے واسطے قریب کے ترجمہ اس کا ان۔ یہ۔

**تلگراف۔ ن** } ٹیلی گرام۔ تار
**تیلیگراف۔ ن** } اہل عرب اسی کو تلغراف اور تیلی غراف کہتے ہیں۔

**تلغرافجی۔** ن۔ تار بابو۔

**تَلَمُّذ** ۔ ع۔ شاگرد ہونا شاگردی ہ

**تَلَمُّع** ۔ ع۔ روشن ہونا، چمکنا۔

**تَلْمِیح** ۔ ع۔ سبک نگاہ کرنا کسی چیز کی طرف اور اصطلاح اہل معانی میں اشارہ کرنا اپنے کلام میں کسی قصہ کی طرف یا اصطلاحات نجوم یا موسیقی کا لانا یا اپنے کلام میں آیات قرآن شریف یا احادیث کا لانا۔

**تِلْمِیذ** ۔ ع۔ شاگرد اور فارسی میں حرف اول کے فتحہ سے بھی آتا ہے بہ کسر تا استعمال کرنا زیادہ اچھا ہے

**تِلِنگ** ۔ ف۔ ایک ملک کا نام ہے جس کو تلنگانہ بھی کہتے ہیں اور حیدر آباد دار السلطنت اس کا ہے

**تَکُنگ** ۔ ف۔ انگلی سے دف اور دائرہ وغیرہ کا بجانا۔

**تُلَنگ** ۔ ف۔ حاجت، خواہش

**تلنگانہ** ۔ ف۔ گدایانہ، فقیرانہ۔

**تلنگی** ۔ ف۔ مروت، دردمندی گدائی، فقیری۔

**تِلُوّ** ۔ ع۔ پیرو، وہ اونٹ کا بچہ جو اپنی ماں کے پیچھے پیچھے چلے۔

**تُلُوسہ** ۔ ع } اندوہ، اضطراب
**تلوسہ** ۔ ع } بے قراری۔

**تَلَوُّن** ۔ ع۔ رنگا رنگ ہونا، رنگ برنگ۔

**تَلْوِیح** ۔ ع۔ اشارہ کرنا، چمکانا روشن کرنا، ظاہر کرنا، اصول فقہ میں نام ایک کتاب کا۔

**تَلْوِیم** ۔ ع۔ ملامت کرنا۔

**تَلْوِین** ۔ ع۔ طرح بطرح کرنا۔

**تَلَہ** ۔ ع۔ تلف ہونا، حیران ہونا۔

**تَلَہ** ۔ ع۔ چڑیماروں کا جال جس کو خاک میں پوشیدہ کرکے پرندوں کا شکار کرتے ہیں۔

**تَلَہّی** ۔ ع۔ کھیلنا، بازی کرنا۔

**تَلَہُّب** ۔ ع۔ آگ کا شعلہ مارنا، بھڑکنا۔

**تَلَہُّج** ۔ ع۔ حرص، لالچ کسی چیز کی محبت۔

**تَلَہُّف** ۔ ع۔ دریغ۔ افسوس، اندوہ۔

**تَلْیِین** ۔ ع۔ نرم کرنا، ملین کرنا۔

## فصل تا۔ مع میم

**تَم** ۔ ف۔ تاریکی، سیاہی، نام آنکھ کی ایک بیماری کا جو مثل پردہ کے آنکھ میں ہوجاتی ہے عربی غشا

**تَماثِیل** ۔ ع۔ تصویریں فرمان بادشاہی یہ جمع تمثال کی ہے۔

**تَماثُل** ۔ ع۔ مشابہ ہونا، آپس میں ہم مثل ہونا۔

**تَماچہ** ۔ ف۔ تھپڑ، دھپ۔

**تَمادِی** ۔ ع۔ کشیدگی۔ درازی

**تَمارُض** ۔ ع۔ بغیر مرض کے بیمار بننا۔

**تَماسُخ** ۔ ع۔ بدل جانا صورت کا

کا خوبصورتی سے بدصورتی
کی طرف۔

تماشک۔ ع۔ آپس میں چنگل مارنا
نگاہ رکھنا، بندش، صبر
تحمل، وقار۔

تماسیح۔ ع۔ جمع۔ تمساح نہنگ
گھڑیال۔

تماشا۔ ع۔ اصل میں تماشی تھا
ماخوذ مشی سے۔ فارسی
میں الف کے ساتھ آتا
ہے، مثل تمنا اور تقاضا
کے کہ یہ بھی اصل میں
تمنی اور تقاضی تھے۔
معنی اس کے پیدل چلنا
باہم سیر کرنا، رغبت اور
شوق سے چیزوں کا
دیکھنا اور معنی ہنگامہ کے
بھی آیا ہے۔ فارسی میں
اس کے معنی بدل دئے
گئے اور اب یہ کھیل
عجیب وغریب چیز انوکھی
بات، سوانگ، کرتب
وغیرہ کے معنی میں آتا ہے۔

تماشا کردن۔ ف۔ دیکھنا۔ لطف
اٹھانا۔

تمالک۔ ع۔ اپنے نفس کا مالک
ہونا، اپنے اختیار میں
رہنا اور معنی اختیار اور
طاقت مستعمل ہے۔

تمام۔ ع۔ پورا، کامل، مکمل

تمام اجزا۔ ف۔ کامل، پوری چیز

تمام عیار۔ ف۔ بے کھوٹ، خالص

تمائم۔ ع۔ جمع تمیمہ بمعنی تعویذ

تمتام۔ ع۔ توتلا آدمی۔

تمتع۔ ع۔ برخورداری پانا،
فائدہ اٹھانا۔

تمثال۔ ع۔ صورت تصویر۔
فرمان شاہی۔

تمثال گر۔ ع۔ نقاش مصور۔

تمثل۔ ع۔ مثل لانا، کسی چیز کے
مثل ہونا۔

تمثیل۔ ع۔ مثال دینا۔ تشبیہ
دینا۔

تمجید۔ ع۔ بزرگ کرنا۔

تمحل۔ ع۔ مکر کرنا، حیلہ کرنا۔

تمدد۔ ع۔ کشیدگی، کھینچنا۔

تمدید۔ ع۔ کھینچنا۔

تمدن۔ ع۔ شہر میں رہنا، انتظام
شہر کا کرنا، پیشہ وروں کا
ایک جگہ جمع ہونا۔

تمدیح۔ ع۔ تعریف کرنا۔

تمر۔ ع۔ سوکھی ہوئی کھجور،
چھوارا۔

تمر۔ ع۔ نام مرض کا جو آنکھ
میں پیدا ہوتا ہے۔

تمر۔ ت۔ آہن لوہا۔ مغلوں
کے ایک سردار کا نام اور [illegible]
نام ایک بادشاہ عظیم الشان [illegible]
کا جس کو ناواقف تیمور [illegible]
بروزن زیتون کہتے ہیں

تمرد۔ ع۔ سرکشی کرنا، سرکشی۔

تمرستان۔ ف۔ کھجور کا باغ۔

تمرہ۔ ع۔ ایک کھجور یعنی
ایک عدد کھجور۔

تمرن۔ ع۔ نرم ہونا، کسی چیز کی
عادت کرنا۔

تمریخ۔ ع۔ بدن پر تیل وغیرہ
ملنا۔

تمرین۔ ع۔ مشق اسباق کی۔

تمسار۔ ع۔ جو مفرد دو اینٹ نیچے
پنساری۔

تمساح۔ ع۔ نہنگ ناکہ، گھڑیال

تمسخر۔ ع۔ ہنسی ٹھٹھا کرنا۔

تمسک۔ ع۔ کسی چیز میں چنگل
مارنا۔ پکڑنا کسی شے کا

مجازاً دست آویز۔

**تمشی** ۔ع۔ ارادہ جاری کرنا۔ رواں کرنا۔ راہ چلنا، کام کرنا۔

**تمشیت** ۔ع۔ جاری کرنا، رواں کرنا۔

**تمطی** ۔ع۔ خمیازہ، انگڑائی،

**تمغہ** ۔ت۔ نشان مہر، داغ جو گھوڑے کی ران پر کرتے ہیں محصول۔ جو سوداگروں سے چنگی والے وصول کرتے ہیں مہر سرکاری جو اسباب سوداگری پر بعد لینے محصول کے لگائی جاتی ہے فرمان بادشاہی شاعر کا اپنے مضمون کو مکرر باندھنا

**تمغات** ۔ع۔ جمع تمغہ کی۔

**تمغاچی** ۔ت۔ محصول لینے والا اور مہر کرنے والا جو سرکار کی طرف سے مقرر ہو۔ تحصیلدار۔

**تمغہ خانہ** ۔ف۔ چنگی گھر۔

**تمکن** ۔ع۔ جگہ پکڑنا، قائم ہونا

**تمکنت** ۔ع۔ غرور، ٹیپ ٹاپ ظاہری۔ غرور، دبدبہ

**تمکین** ۔ع۔ جگہ دینا، عین جگہ پر پاؤں رکھنا، رتبہ دینا قدر، عزت، مرتبہ۔

**تمکین دادن** ۔ف۔ تعریف کرنا۔

**تمکین کردن** ۔ف۔ عزت کرنا۔

**تملق** ۔ع۔ نرم ہونا، عادت پکڑنا اور بمعنی چاپلوسی اور دوستی مستعمل ہے۔

**تملک** ۔ع۔ مالک ہونا۔

**تململ** ۔ع۔ بیقراری، بے آرامی اور وہ حالت جو درمیان خواب اور بیداری کے ہے

**تملیح** ۔ع۔ کھانے میں نمک ڈالنا۔ کسی چیز کو نمکین کرنا۔ نمکین شے کا لانا اور اصطلاح شعرا میں مبہم الفاظ میں کسی گذشتہ واقعہ کی طرف خیالات منتقل کرنا۔

**تملیک** ۔ع۔ کسی شخص کو کسی چیز یا کسی مال کا مالک کرنا اور اس کے قبضہ میں دینا

**تمم** ۔ع۔ صیغہ امر کا ہے معنی اس کے تمام کر۔

**تمن** ۔ت۔ دس ہزار آدمی اور بیس روپیہ۔

**تمنا** ۔ع۔ یہ اصل میں تمنی تھا۔ فارسی میں الف کے ساتھ آتا ہے آرزو اور خواہش کرنا۔

**تموج** ۔ع۔ پانی کا موج مارنا، آب دریا کی طغیانی دریا میں طوفان جو ہوا سے آتا ہے۔

**تموز** ۔ وہ ایام جن میں آفتاب برج سرطان میں رہتا ہے، ہندی میں تقریباً ساون کا مہینہ مجازاً بمعنی سخت گرمی کے مستعمل ہے

**تمول** ۔ع۔ مالدار ہونا، دولتمندی

**تمویہ** ۔ع۔ بروزن تقریہ سونے کا ملمع کرنا، مکر فریب، چاپلوسی۔

**تمویہات** ۔ع۔ جمع ہے تمویہ کی کنایہ ہے مکر و فریب اور خوشامد اور چاپلوسی کی باتوں سے۔

**تمہل** ۔ع۔ دیر کرنا، توقف کرنا

**تمہیل** ۔ع۔ مہلت دینا۔ فرصت دینا

**تمہید** ۔ ع۔ بچھونا بچھانا، ہموار اور نیک اور درست کرنا کسی کام کا۔

**تمیمہ** ۔ ع۔ تعویذ اور بمعنی مہرہ سیاہ و سفید جو بچوں کے گلے میں ڈالتے ہیں، تمائم جمع۔

**تمیز** ۔ ع۔ بروزن تقصیر معنی اس کے جدا کرنا مجازاً بمعنی عقل و ہوش، لیکن فارسی میں ایک یا واسطے تخفیف کے حذف ہو جاتی ہے اور تمیز بروزن عزیز پڑھا جاتا ہے۔

## فصل تا۔ مع نون

**تن** ۔ ف۔ بدن۔ پنڈا، تنخواہ اور دفتر تن بمعنی دفتر تنخواہ اور آلائش نفسانی اور کدورت بشری سے بھی مراد ہے۔

**تناد** ۔ ع۔ ایک دوسرے کو پکارنا اور یوم التناد کنایہ ہے روز قیامت سے۔

**تنازع** ۔ ع۔ باہم جھگڑا کرنا، جھگڑا۔ بہ فتح زا غلط ہے

**تنازل** ۔ ع۔ باہم اترنا ایک مقام میں۔

**تناسب** ۔ ع۔ باہم نسبت ہونا، مناسبت رکھنا۔

**تن آسانی** ۔ ف۔ راحت، آرام

**تناسخ** ۔ ع۔ زائل ہونا، ایک صورت سے دوسری صورت میں ہونا، روح کا ایک قالب سے نکل کر دوسرے قالب میں آنا

**تناسل** ۔ ع۔ بچہ جننا، اولاد پیدا کرنا، نسل آپس میں بڑھانا۔

**تنافر** ۔ ع۔ نفرت کرنا، بھاگنا اور اصطلاح علم معانی میں ایسے چند لفظوں کا جمع کرنا جن کا پڑھنا زبان پر دشوار ہو اور طبیعت آدمی کی نفرت کرے جیسے خواجہ تو چہ تجارت میکنی۔

**تنافس** ۔ ع۔ باہم سانس لینا، فخر کرنا۔

**تنافی** ۔ ع۔ ایک دوسرے کی نفی کرنا، منافی ہونا، ایک دوسرے کو نیست کرنا۔

**تناقض** ۔ ع۔ ایک دوسرے کو توڑنا، باہم مخالف ہونا۔

**تناوش** ۔ ع۔ کسی چیز پر ہاتھ مارنا، کسی چیز کو لینا، حاصل کرنا۔

**تناور** ۔ ف۔ قوی جثہ۔ جسم موٹا اور بمعنے طاقت ور کے بھی آتا ہے۔

**تناول** ۔ ع۔ لینا۔ پکڑنا کسی چیز کا اور مجازاً بمعنی کھانا کھانے کے مستعمل ہے۔

**تناہی** ۔ ع۔ منتہی ہونا، انتہا کو پہونچنا اور روکنا کسی چیز سے

**تنبل** ۔ ف۔ موٹا آدمی، اجہل سست اور بیکار، نکما کاہل۔

**تنبول** ۔ ف۔ پان جو مشہور درخت کے پتے ہیں اور بمعنی کیارہ یعنی چھوٹی کیاری اور بمعنی پان تامول اور تانبول بھی آیا ہے۔

تنبولی۔ ف ۔ پان بیچنے والا۔

تنبان ۔ ف۔ پاجامہ، اُستھنا ازار۔

تُنُک ۔ ف۔ بازیگروں میں نٹوں کا چھوٹا ڈھول چھوٹا نقارہ، طبلہ۔

تُنُکِ تعلیم ۔ف۔ چھوٹا ڈھول جو بروقت کشتی لڑنے کے بجایا جاتا ہے۔ اور یہ ولایت میں علی العموم رسم ہے۔

تَنْبِیہ ۔ع۔ جتلانا، واقف کرنا اور مجازاً مارنا قید کرنا

تَنَبُّہ ۔ع۔ آگاہ ہونا۔

تَنْجِیم ۔ع۔ ستارہ شناسی، اچھی اور بُری ساعت کا جاننا۔

تَنَحْنُح ۔ع۔ گلا صاف کرنا، کھنکھارنا۔

تَنَحِّی ۔ع۔ دور ہونا۔

تنخواہ ۔ف۔ مزدوری۔ روپیہ جو بابت نوکری اور خدمت کرنے کے ملے۔

تنخواہ گرفتن۔ ف۔ لوطیوں کی اصطلاح میں بمعنی کون گرفتن۔

تُنُد ۔ ف۔ تیز، سخت مزاج غصہ والا۔

تُندباد ۔ف۔ آندھی، جھکڑ

تُندخُو ۔ف۔ بدمزاج آدمی۔

تن دَرنہ دادن ۔ فج۔ راضی نہ ہونا۔

تُندرو ۔ف۔ بخیل آدمی۔

تُندرلے۔ ف۔ بیوقوف آدمی۔

تَنْدُرُست ۔ ف۔ جس کو بیماری نہ ہو

تَنْدَر ف۔ بجلی کی کڑک بلبل جو ایک پرندہ خوش آواز مشہور ہے۔

تن دَردادن۔ ف۔ قبول کرنا دوسرے کے حکم پر راضی ہوجانا۔

تُندتیر ۔ف۔ سکندر نامہ میں ایک جگہ مراد سکندر سے

تُندِ مارِسیاہ۔ ف۔ وہ شخص جو مال کی نگہداشت میں رنج وغم کھینچے اور تردد کرے۔

تَنَدُو ۔ف۔ عنکبوت، مکڑی۔

تندہی ۔ ف۔ کوشش۔

تَنْذِیر ۔ع۔ ڈرانا، خوف دلانا۔

تن روشن۔ ف۔ کنایہ یکسو ہونے سے

تَنَزُّل ۔ع۔ اُترنا، درجہ سے کم ہونا۔

تن زدن ۔ ف۔ خاموش رہنا، چپ رہنا۔

تَنزیل ۔ع۔ بھیجنا اور بمعنی قرآن شریف اور نام ایک کتاب کا علم سلوک میں۔

تَنَزُّہ ۔ع۔ دور ہونا عیب سے باغ اور سبزہ زار کی سیر کرنا، مجازاً بمعنی خوشی جمع اس کی تنزہات ہے۔

تَنْزِیہ ۔ع۔ دور کرنا اور پاک کرنا بد اور بری اور خراب چیزوں سے۔

تَنَسُّک ۔ع۔ عبادت کرنا، خدا پرستی اور بمعنی تصوف کے بھی آیا ہے۔

تَنْسُوق ۔ف۔ نادر تحفہ۔ چیز نفیس۔ عجیب وغریب شے۔

تَنْسُوقات ۔ع۔ نادرات، عجائبات اشیاء کمیاب جمع تنسوق کی۔

تَنَسُّم ۔ع۔ سانس لینا، سونگھنا۔

تَنْسِیم ۔ع۔ دم کھینچنا، ہوا کھانا

تَنْسِیق ۔ع۔ انتظام کرنا،

ترتیب دینا۔

**تنسّل** - ع - اولاد حاصل کرنا، نسل بڑھانا۔

**تنشّر** - ع - پراگندہ کرنا۔

**تنشیط** - ع - خوش کرنا، شادماں کرنا

**تنشّط** - ع - خوش ہونا، شادمانی کرنا

**تنصّر** - ع - نصاریٰ بننا، مذہب عیسوی اختیار کرنا۔ عیسائی ہو جانا۔

**تنصیف** - ع - دو حصہ کرنا، برابر دو ٹکڑے کرنا۔ آدھوں آدھ کرنا، بانٹ دینا۔

**تنصیص** - ع - کسی چیز کا ظاہر کرنا۔

**تنضیج** - ع - پکانا، پختہ کرنا۔

**تنظیر** - ع - مثال لانا، نظیر بنانا

**تنظیم** - ع - موتی دھاگے میں پرونا۔ مجازاً درستی امورات شہر اور دربار وغیرہ کی کرنا

**تنعیم** - ع - ناز و نعمت دینا۔ ناز و نعمت میں پالنا اور نام ایک موضع کا جو تین کوس مکہ معظمہ سے اُتر کی طرف واقع ہے یہاں عمرہ کے ارکان عمل میں لائے جاتے ہیں اور حج تمام ہوتا ہے۔

**تنعّش** - ع - نعش اٹھانا، اُٹھانا

**تنعّم** - ع - ناز نعمت - ناز نعمت میں پلنا۔

**تنعّمات** - ع - جمع تنعّم بمعنی عیش و عشرت کی۔

**تنغیص** - ع - عیش کو مکدر کر دینا

**تنفّر** - ع - نفرت کرنا، بھاگنا۔

**تنفیر** - ع - بھگانا۔

**تنفیذ** - ع - حکم اور فرمان اور نامہ جاری کرنا۔ اردو کی اصطلاح میں کسی چیز پر بحث کرنے یا اچھائی بُرائی کو پرکھنے کے لئے بولا جاتا ہے۔

**تنفّس** - ع - سانس لینا۔ اپنے کو نفیس جاننا۔

**تنقّل** - ع - نقل کرنا، کھانا کھانا

**تنقّی** - ع - پاک کرنا، صاف کرنا۔

**تنقیش** - ع - نقش کرنا۔

**تنقیص** - ع - نقصان کرنا، کم کرنا

**تنقیح** - ع - پاک اور صاف کرنا کسی چیز کا عیب سے خالی کرنا۔

**تنقیہ** - ع - پاک اور صاف کرنا

**تُنُک** - ف - باریک، نازک، لطیف۔ کم۔ تھوڑا، ہلکا

**تنکاری** - ف - ٹین والا، ٹین ساز ٹین کا کام کرنے والا۔

**تُنک چشم** - ف - غصہ ور۔

**تُنک دل** - ف - نرم دل۔

**تُنک مائگی** - ف - مفلسی۔

**تنکیر** - ع - عام کرنا، بھیس بدلنا، ناشناس کرنا، انجان کرنا، کسی چیز کو اچھی حالت سے بُری حالت کی طرف پھیر دینا۔

**تنگ** - ف - سکڑا ہوا، بھچا ہوا، پہاڑ کا درّہ اور بمعنی خروار یعنی ایک گدھے کا بوجھ نواڑ، جس سے گھوڑے کا زین کستے ہیں کارنامۂ نقاشان نام ایک ملک کا بدخشاں میں نام ایک ملک کا ترکستان میں مخفف ارتنگ کا جس کے معنی تختۂ نقاشی کے ہیں اور بمعنی قریب اور نزدیک کے بھی آیا ہے

**تُنگ** - ف - وہ گون جس میں

غلہ وغیرہ ڈالتے ہیں وہ برتن یا کوزہ جس کا پیٹ بڑا اور گردن چھوٹی اور منہ تنگ ہو۔

**تنگ** - ف۔ پرندوں کی چونچ

**تنگار** - ع۔ سہاگہ جو مشہور دوا ہے۔

**تنگ آمدن** - ف۔ نزدیک آنا، عاجز آنا۔

**تنگبار** - ف۔ جس جگہ ہر ایک شخص کو دخل نہ ہو۔

**تنگتاب** - ف۔ جس کی طاقت جاتی رہی ہو۔ ناتواں ناطاقت۔

**تنگ ترکان** - ف۔ نام ترکوں کے ایک ملک کا کہ ترکان تنگی منسوب اس کی طرف ہیں۔

**تنگ چشم** - ف۔ بخیل۔ کنجوس، نودولت اور صفت معشوق کی بھی آتی ہے۔ اس لئے کہ معشوق دوسرے کی طرف دیکھتا نہیں ہے۔

**تنگ چشمی** - ف۔ بخیلی۔ کنجوسی اور کنایہ کم نگاہی معشوق سے اس لئے کہ وہ بوجہ حسن اور غرور حسن یا بسبب افراط شرم کے کسی دوسرے کی طرف دیکھتا نہیں ہے اور بمعنی فرومائگی اور کم آگاہی اور کمینہ پن کے بھی آتا ہے۔

**تنگ حوصلگی** - ف }
**تنگ حوصلگی** - ف } پست ہمتی۔

**تنگ دُرزی** - ف۔ چوتھا حرف دال مہملہ۔ معنی اس کے خوب وصل کرنا، اختلاط خوب جمانا دو چیزوں کا اس طرح وصل کرنا کہ ان کا جوڑ بہت غور کرنے سے معلوم ہو سکے۔

**تنگدست** - ف۔ محتاج، مفلس۔

**تنگ دل** - ف۔ بخیل، کم خرچ۔ آزردہ دل، پژمان، بے رونق

**تنگری** - ت۔ مراد خدائے تعالیٰ

**تنگ سال** - ف۔ قحط کا برس جس میں پانی نہ برسے۔

**تنگ شکر** - فہ۔ کشتی کے ایک پیچ کا نام ہے۔

**تنگ عیش** - ف۔ مفلس، دردمند

**تنگوشا** - تج۔ رومیوں کے نگار خانہ اور تصویر خانہ کا نام نام ایک حکیم کا جس نے کتاب ارتنگ تصنیف کی تھی۔

**تنگنائے** - ف۔ جائے تنگ۔ تنگ کردن اور کوچہ تنگ یعنی تنگ گلی اور کنایہ قبر سے۔

**تنگوز** - ت۔ خوک۔ سور۔

**تنگہ** - ف۔ کاف عربی سے بمعنی سکہ رائج خواہ سونے کا ہو خواہ چاندی کا خواہ تانبے کا۔

**تنگہ** - ف۔ چمڑے کی جانگیا جو کشتی لڑنے والے بوقت کشتی کے پہنتے ہیں۔

**تنگی** - ف۔ سکڑاپن۔ ضد فراخی کی۔

**تنمیہ** - ع۔ بڑھنا درخت یا حیوان یا انسان کا۔

**تنمیق** - ع۔ تحریر کرنا۔ لکھنا

**تنور** - ع۔ بہ تشدید نون، روٹی پکانے کا ظرف

روئے زمین وہ جگہ جہاں سے پانی نکلے وہ حوض جسمیں پانی جمع ہو، وہ حوض جسمیں ردّی وغیرہ بھگو کر کاغذ بناتے ہیں نام ایک جنگل کا، نام ایک پہاڑ کا۔

تَنْوِیرُالفکر۔ ع۔ روشن خیالی۔

تَنُّور۔ ف۔ بغیر تشدید نون کے روٹی پکانے کا ظرف جو مشہور ہے۔

تَنَوُّر۔ ع۔ آگ روشن کرنا، بدن پر نورہ ملنا۔

تَنُورَہ۔ ف۔ چار آئینہ، جلتہ جو بروز جنگ پہنتے ہیں اور بمعنی انگیٹھی کے بھی آیا ہے۔

تَنَوُّع۔ ع۔ طرح بہ طرح، قسم بقسم ہونا۔

تَنُوفہ۔ ف۔ بیابان۔ جنگل۔

تَنُومند۔ ف۔ قوی، جثہ، فربہ، موٹا، صاحب قوت، طاقت دار مجازاً دولتمند۔

تَنُومَندی۔ ف۔ فربہی، موٹاپا، قوی جثہ ہونا۔ توانائی، طاقت۔

تَنْوِیر۔ ع۔ روشن کرنا، نور دینا لیکن بمعنی روشنی کے مستعمل ہے۔

تَنْوِیم۔ ع۔ سُلانا۔

تَنْوِین۔ ع۔ نون پیدا کرنا۔ دو زبر یا دو زیر یا دو پیش کا پڑھنا۔

تَنَہ۔ ف۔ دھڑ درخت کا جڑ سے لگا کے شاخوں تک جہاں سے اس کی شاخیں اُگنی شروع ہوتی ہیں اور بمعنی مطیع اور فرمانبردار کے بھی اصطلاحاً آتا ہے زیادہ تر امرد یا غلام کا دوسرے کے حکم پر مستعد خدمت ہو جانے میں مستعمل ہے

تَنَہ خواری۔ ف۔ رنج و غم کر کے اپنے جسم کا گھلا دینا اور بمعنی عذاب کے بھی آیا ہے

تَنْہا۔ ف۔ اکیلا اور بمعنی خالی کے بھی آیا ہے۔

تَنِیدن جولاہہ و عنکبوت۔ ف کپڑا بننا، پیدا کرنا، گرد پھرنا، سوت کاتنا۔

تِنِّین۔ ع۔ اژدہا۔ بڑا سانپ۔ نام ایک ستارہ کا آسمان پر شکل بڑے سانپ کے جس کے ایک سرے کو راس کہتے ہیں اور دوسرے سرے کو ذنب اور یہ مثل اور سیاروں کے چلتا بھی ہے اور اس کو تنین فلک بھی کہتے ہیں اور تنین فلک بمعنی کہکشاں کے بھی آیا ہے۔

تَنِیدَہ۔ ف۔ بنا ہوا اور مجازاً اطلاق اس لفظ کا جسم انسان پر بھی آتا ہے۔

## فصل تا۔ مع واؤ

تُو۔ ف۔ واؤ معروف سے کلمہ خطاب کا ہے بمعنی (تو) اور خود اور تراکے بھی ہیں۔

تُو۔ ف۔ واؤ مجہول سے بمعنی پردہ اور تہ جیسے تو بر تو بمعنی پردہ اور تہ برتہ اور بمعنی درون کے بھی آیا ہے جو مقابل میں بیرون کے ہے یعنی

کسی چیز کا اندر۔

**تَوا** ۔ع۔ ہلاکت۔

**تَوّاب** ۔ع۔ توبہ قبول کرنے والا

**تَوابِل** ۔ع۔ گرم مسالہ جو کھانے میں ڈالتے ہیں مثل لونگ الائچی، سیاہ مرچ زیرہ وغیرہ کے۔

**تَواتُر** ۔ع۔ پے در پے ہونا۔

**تَوارُد** ۔ع۔ باہم ایک جگہ اترنا اور شاعری کی اصطلاح میں ایک مضمون کا دو شخصوں کے ذہن میں آنا یا ایک مصرعہ یا بیت وغیرہ کا موافق نظم ہو جانا بغیر باہمی اطلاع کے۔

**تَواری** ۔ع۔ پنہاں ہونا، پوشیدگی

**تَوارِیخ** ۔ع۔ جمع تاریخ کی علم واقعات کا اور علم سنوں کا

**تَوازُن** ۔ع۔ دو چیزوں کا آپس میں برابر اور ہموزن ہونا۔

**تَوازی** ۔ع۔ دو چیزوں کا باہم برابر ہونا۔

**تَواضُع** ۔ع۔ فروتنی کرنا۔ عاجز کرنا۔

**تَواضُعِ سَمَرقَندی** ۔ت۔ جھوٹی خاطرداری کسی کی کرنا۔

**تَوافُق** ۔ع۔ باہم یکجا ہونا موافق ہونا، آپس میں ایک ہونا باہم مدد کرنا۔

**تَوافُر** ۔ع۔ بہتات، کثرت، زیادتی۔

**تَوالُد** ۔ع۔ آپس میں جننا، اولاد پیدا کرنا۔ کثرت اولاد کی ہونا۔

**تَوالی** ۔ع۔ پے در پے ہونا، متواتر ہونا۔

**تَوأم** ۔ع۔ جڑواں بچہ جو ایک بچہ کے ہمراہ دوسرا بچہ ایک ہی حمل سے پیدا ہو اور بمعنی برج جوزا کے بھی آیا ہے۔

**تَوأمان** ۔ع۔ یہ تثنیہ توام کا ہے دونوں بچے جو ایک حمل سے ایک ہی ساتھ پیدا ہوں اور بمعنی برج جوزا کے بھی آیا ہے۔

**تُوان** ۔ف۔ زور، قوت، قدرت، طاقت اور بفتح اول غلط ہے۔

**توانا** ۔ف۔ طاقت دار، صاحب قوت۔

**تَوانِستن** ۔ف۔ سکنا، طاقت رکھنا

**توانگر** ۔ف۔ صاحب قوت اس لئے کہ یہ مرکب ہے توان بمعنی طاقت اور گر کلمہ نسبت سے بمعنی مالدار مجاز ہے اس لفظ کو الف کے بغیر لکھنا خطا ہے اور پڑھنا جائز بضم اول پڑھیے۔

**تُوانگری** ۔ف۔ صاحب قوت ہونا، مالداری بضم اول پڑھیے

**تَوانائی** ۔ف۔ طاقت، قوت۔

**توانی** ۔ع۔ سستی کرنا، تقصیر کرنا۔

**توبال** ۔ع۔ لوہے اور تانبے کا برادہ

**تُوبرہ** ۔ف۔ گھوڑے کو دانہ کھلانے کا تھیلہ۔

**تُوبُک** ۔ف۔ گنجینہ، مخزن، خزانہ

**تَوبہ** ۔ع۔ گناہ سے باز آنا، انفعال، پشیمانی، ندامت

**توبیخ** ۔ع۔ ملامت کرنا، جھڑکنا سرزنش، ملامت، جھڑکی

**تُوپ** ۔ت۔ فوج، لشکر، توپ مشہور۔

**تُوپ شلیک کردن** ۔ت۔ بندوق سر کرنا، فیر کرنا۔

**تُوپ طاقہ** ۔ تج۔ کپڑے کا تھان
**تُوپ توپ** ت۔ فوج فوج یعنی بہت۔
**تُوت** ۔ ف۔ میوہ مشہور ہے جس کو شہتوت کہتے ہیں
**تُوتیا** ۔ ع۔ سرمہ (طا)، سے لکھنا خطا ہے۔
**تَوثیق** ۔ ع۔ محکم اور مضبوط کرنا۔
**تَوجُّع** ۔ ع۔ درد پیدا کرنا۔
**تَوجُّہ** ۔ ع۔ کسی آدمی یا کسی چیز کی طرف منہ کرنا۔
**تَوجیہ** ۔ ع کسی کی طرف منہ پھیرنا اور بیان اچھائی کا کرنا وجہ بتلانا۔ دلیل لانا۔
**تَوَحُّد** ۔ ع۔ یکتائی، ایک ہونا وحدانیت۔
**تَوَحُّش** ۔ ع۔ وحشی ہونا، وحشت کرنا۔
**تَوحید** ۔ ع۔ ایک ماننا، ایک جاننا۔
**تَوختد** ۔ ف۔ جمع کیا، ادا کیا۔
**تُوختَن** ۔ ف۔ حاصل کرنا۔ چاہنا جمع کرنا ادا کرنا اور یہ لغات اضداد سے ہے
**تَوَدُّد** ۔ ع۔ دوستی۔ محبت۔

**تُودہ** ۔ ف۔ انبار، ڈھیر، ٹیلہ
**تُودیع** ۔ ع۔ رخصت کرنا، وداع کرنا۔ اور بمعنی سپرد کرنے کے بھی آتا ہے۔
**تَوَرُّع** ۔ ع۔ پرہیزگاری۔
**تُور** ۔ ت۔ نام بڑے بیٹے فریدوں بادشاہ کا کہ ملک توران اس کی طرف منسوب ہے اور بمعنی پہلوان بہادر، اور نام ایک گھاس کا جس کا مزہ کھٹا ہوتا ہے اور بمعنی بھاگنے کے بھی ہے اس میں واو معروف استعمال کیا جاتا ہے۔
**تُور** ۔ ف۔ واو مجہول سے بمعنی جالی جو اکثر دلہنوں اور بیگموں کی سواری کے پردوں میں لگی ہوتی ہے اور مچھلی کے شکار کا جال۔
**تُور** ۔ ت۔ واو معروف سے تغار۔ پانی کا کوزہ طبق جمع اس کی اتوار آتی ہے

**تُوران** ۔ ت۔ ایک مشہور ملک کا نام منسوب طرف تور پسر فریدوں کے۔
**تورگ** ۔ ف۔ بروزن کوچک خرفہ کا ساگ جو مشہور ہے
**تُورہ** ت۔ واو مجہول سے قانون، دستور العمل رسم مجازاً وہ شریعت جو چنگیز خاں نے اپنی طرف سے وضع کی تھی۔ اب بمعنی حکم شدید بادشاہی کے مستعمل ہے۔
**تَوریت** ۔ ع۔ نام کتاب آسمانی کا جو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی۔
**تَورِیہ** ۔ ع۔ چھپانا، ارادہ کسی چیز کا دل میں کرنا اور خلاف اس کے زبان سے ظاہر کرنا۔
**تَورِیب** ۔ ع۔ کج کرنا، کجی ٹیڑھا کرنا۔
**تُوز** ۔ ف۔ صیغہ امر کا ہے توزیدن سے بمعنی جمع کر اور یہ ترکیب اسم کے بمعنی جمع کرنے والا اور

بمعنی بھوج پتر جو مشہور پہاڑی پتہ ہے۔
تَوَزُّع ۔ ع۔ پراگندگی، پریشانی۔
تُوزُک ۔ ت۔ بواؤ غیر ملفوظ سامان آرائش، انتظام لشکر اور دربار کا۔
تَوزِیع ۔ ع۔ پراگندہ کرنا، بانٹنا ٹکڑے کرنا۔
تُوزِیدَن ۔ ف۔ جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا
تَوزی ۔ ف۔ قسم جامۂ نفیس جو شہر توزین بنتا ہے۔ یہ شہر ملک فارس میں ہے۔
تَوزِین ۔ ع۔ باہم وزن کرنا دو چیز کا
تَوزِیر ۔ ع۔ ناحق کسی کو گنہگار بنانا
تَوَسُّخ ۔ ع۔ میلا رہنا۔
تَوَسُّط ۔ ع۔ میانہ روی اعتدال۔ واسطہ کرنا۔
تَوَسُّع ۔ ع۔ فراخی کرنا، فراخ ہونا، کشادگی۔
تَوسِعَہ ۔ ع۔ کشادہ کرنا، کشادگی۔
تَوَسُّل ع۔ کسی کا وسیلہ ڈھونڈھنا کسی کو درمیان میں ڈالنا
تَوسِیع ۔ ع۔ فراخ کرنا، کشادہ کرنا
تَوسِیخ ۔ ع۔ چرکین۔ میلا کرنا۔
تَوسَن ۔ ف۔ گھوڑے کا بچہ جو تند خو اور شوخ اور سرکش ہو۔
تَوسَنی کَردَن ۔ ف۔ سرکشی کرنا۔
تُوش ۔ ف۔ واؤ مجہول سے بمعنی سینہ۔ قوت، توانائی جسم
تَوشِیح ۔ ع۔ اپنے گلے میں ہار بدھی پہننا
تُوشَدان ۔ ف۔ جس میں خوراک سفر کی رکھیں
توشقان ۔ ت۔ واؤ غیر ملفوظ ہے خرگوش
تُوشَک ۔ ت۔ فرش، بچھونا۔ گُجھّا
توشک خانہ ۔ ف۔ وہ جگہ جہاں گھر کا اسباب رکھیں قسم پارچہ وغیرہ سے۔ بعض لوگ اس لفظ کو "توشہ خانہ" بولتے ہیں جو غلط ہے۔
توشمال ت۔ بکاول، خانساماں
تُوشہ ف۔ زادراہ۔ راہ کا خرچ خوراک۔
توشہ بَرداشتَن ۔ ف۔ سفر کرنا۔
تَوشِیح ۔ ع۔ کسی کی گردن میں بدھی ڈالنا، ہار پہنانا، آرایش کرنا اور نام ایک صنعت شعری کا کہ ہر مصرع یا بیت کی طرف اوّل کے جمع کرنے سے کسی کا نام پیدا ہو۔
تَوَصُّل ۔ ع۔ کسی چیز سے پیوند چاہنا
تَوصِیف ۔ ع۔ تعریف کرنا وصف کرنا۔
توصِیَہ ۔ ع۔ وصیت کرنا۔
تَوضِیح ۔ ع۔ روشن اور پیدا کرنا اور نام ایک کتاب کا اصول فقہ حنفی میں۔
تَوظِیف ۔ ع۔ کسی کو ملازم رکھنا۔
تَوَطُّن ۔ ع۔ وطن اختیار کرنا کسی چیز پر دل لگانا۔
تَوطِین ۔ ع۔ آرام دینا۔
توطِیَہ ۔ عج۔ بچھونا بچھانا، پامال کرنا مجازاً تمہید کلام یعنی اصل مطلب بیان کرنے سے پہلے تمہید اُٹھانا اور اسکے ذریعہ سے اصل مطلب کو داغنج کرنا یا قوت دینا
تَوظِیف ۔ ع۔ ہر روز رسد دینا۔ وظیفہ مقرر کرنا۔
تُوغ ۔ ت۔ علم اور نشان فوج کا۔

تَوَغُّل ۔ ع۔ مشق کامل کرنا، کسی کام میں دل بہت لگانا مشغول رہنا۔

تَوَفُّق ۔ ع۔ موافقت، یکسانی۔

تَوَفُّر ۔ ع۔ کسی چیز کا بہت ہونا

تَوفِیر ۔ ع۔ بہت کرنا، بہت ہونا فائدہ جو کسی چیز کے ٹھیکہ لینے میں ہو۔

تَوفِیق ۔ ع۔ موافق کر دینا، برابر کرنا، اصطلاحی معنی موافق کرنا، خدا کا اسباب نیکی کو بندے کی خواہش کے موافق۔

تَوفِیَہ ۔ ع۔ تمام دے دینا اپنے اقرار و عہد کو پورا پورا اچھی طرح وفا کرنا۔

تُوَق ۔ ع۔ } آرزومندی، غلبہ

تُوقَان ۔ ع۔ } شہوت کا۔

تَوَقُّد ۔ ع۔ آگ بھڑکانا۔

تَوَقُّر ۔ ع۔ اپنی عزت کا خیال رکھنا۔

تَوقِیر ۔ ع۔ دوسرے کی عزت کا خیال رکھنا۔

تَوَقُّع ۔ ع۔ اُمید رکھنا۔ بھروسہ کرنا۔ مگر فارسی میں اکثر بمعنی امید خیر مستعمل ہے۔

تَوَقُّف ۔ ع۔ دیر کرنا، وقفہ کرنا۔

تَوَقِّی ۔ ع۔ نگہبانی۔

تَوقِیع ۔ ع۔ دستخط کرنا بادشاہ کا فرمان پر فرمان شاہی جو کسی مضمون تحریر شامل ہو برخلاف منشور کے کہ اس میں مہربانی اور رحم کے مضامین ہوتے ہیں

تَوَکُّل ع۔ بھروسہ کرنا خدا پر دنیا سے بے نیاز ہونا۔ اور خدا سے آسرا قائم کرنا۔

تَوکِیل ۔ ع وکیل کرنا، کسی کام کا کسی شخص پر چھوڑ دینا مختار کرنا۔

تَوکِید ۔ ع۔ استواری۔ استوار کرنا۔

تَوَلّا ۔ ع۔ محبت۔ بھروسہ۔ امید۔ پھر جانا۔ حکومت کرنا کسی کو دوست رکھنا کسی کے کام کو اپنے ذمہ لینا۔

تَوَلَب ۔ ع۔ گدھے کا بچہ۔

تُولچَہ ۔ ف۔ تولہ جو بارہ ماشہ کا ہوتا ہے۔

تَوَلُّد ۔ ع۔ پیدا ہونا، زائیدہ ہونا۔

تَوَلُّع ۔ ع۔ لالچ کرنا اور بمعنی لالچ۔

تُولَہ ت۔ واؤ مجہول سے کتے کا پلہ۔ کتوں کی ایک قسم کا نام ہے جو بڑے شکاری ہوتے ہیں اور پوشیدہ جانور کو اس کی بو سونگھ کر شکار کر لاتے ہیں۔

تَوَلّی ۔ ع۔ پھر جانا، حکومت کرنا، دوست رکھنا کسی کام کو اپنے ذمہ لینا۔

تَولِید ۔ ع۔ جنانا، پیدا کرنا پرورش کرنا۔

تَولِیَت ۔ عج۔ حاکم کرنا، پے در پے ہونا۔ کسی کام کا خصوصاً مالی معاملات کا ذمہ دار ہونا۔ بیٹھ پھر لینا اور کسی چیز کا خرید کے داموں پر بیچ ڈالنا، ذمہ دار کرنا۔ کسی شخص کو کسی کام کی سپردگی دینا۔

تَوَلُّہ ۔ ع۔ عاشق کر دینا۔ لڑکے کا جدا کر دینا اس کی ماں سے۔

تُومان ۔ ت۔ گروہ، پرگنہ۔ ابر، دس ہزار آدمی۔ بیس روپیہ نقد۔

تُون ۔ ف۔ عورت کا بچہ دان حمام۔ سوراخ حمام کا۔ بھڑبھوبخے کا بھاڑ، غلیظ ڈالنے کا مقام جس کو عربی میں مَزبلہ کہتے ہیں

تُونی ۔ ف۔ غلیظ اُٹھانیوالا بھنگی، چور، دغاباز، مکار۔

تو و خدا ۔ ف۔ یہ قسم ہے یعنی تجھکو خدا کی قسم۔

تَوَہُّم ۔ ع۔ وہم میں ڈالنا وہم کرنا۔

تَوہِن ۔ ع۔ کسی چیز کو سُست کر دینا

تَوہین ۔ ع۔ اہانت کرنا سُست کرنا کسی کو ذلیل اور بے عزت کرنا

تُوی ۔ ت۔ واؤ مجہول سے بمعنی شادی و عروسی متاخرین اس کو (طا) سے لکھتے ہیں۔

## فصل تا۔ مع ہائے ہوز

تَہ ۔ ف۔ نیچے۔ فرش۔ تلا۔

تَہادِی ۔ ع۔ آپس میں ہدیہ و تحفہ بھیجنا۔

تَہالُک ۔ ع۔ باہم ہلاک ہونا۔

تِہامَہ ۔ ع۔ ملک عرب میں اس زمین کا نام جس پر مکہ معظم واقع ہے۔

تَہانی ۔ ع۔ جو جمع تہنیت کی اور مصدر بھی ہے بمعنے مبارکباد دینا اور تہنیت پیش کرنا۔

تَہاوُن ۔ ع۔ خوار و ذلیل رکھنا کسی کو حقیر سمجھنا۔

تَہَبُّج ۔ ع۔ کسی عضو کا مشابہ بہ ورم ہونا جسکو اردو میں بھربھراہٹ کہتے ہیں۔

تَہبَند ۔ ف۔ لنگی، لنگوٹ۔

تَہبَندی ۔ فج۔ کتاب کی جزبندی اور انگریزوں کی اصطلاح میں کپڑے کو پہلے ایسے رنگ میں رنگنا کہ جس کے بعد مطلوبہ رنگ میں رنگنے سے رنگ پکا اور مضبوط ہو جاتا ہے۔

تَہَتُّک ۔ ع۔ پردہ دری کرنا رسوائی۔

تَہَجُّد ۔ ع۔ رات کو نہ سونا، رات کو جاگتے میں کاٹنا مجازاً وہ نمازیں جو بعد نصف شب کے زاہد لوگ نیند سے اُٹھ کر پڑھتے ہیں۔

تہ جُرعہ ۔ ف } تھوڑی شراب
تہ جُرعگی ۔ ف } جو بعد پینے کے پیالے کی تہ میں باقی رہ جاتی ہے۔

تَہَجّی ۔ ع۔ کسی کی ہجو کہنا، ہجے کرنا، حروف مفردہ کو ترکیب دے کے پڑھنا۔

تَہجین ۔ ع۔ ذلیل کرنا بے عزت کرنا۔

تہ خانہ ۔ ف۔ نیچے کا گھر۔

تَہدِید ۔ ع۔ ڈرانا، دھمکانا، خوف دلانا۔

تَہذِیب ۔ عج۔ آراستہ کرنا، پاک کرنا، کسی چیز کو درست کرنا۔

تہ ریش گذاشتن ف۔ فریب دینا۔
تہ گردن زانو۔ ف۔ ادب سے بیٹھنا۔
تہ گیرا۔ ف۔ ہندی تہ دیگی۔
تہلکہ ۔ ع۔ (بہ سہ حرکت لام) ہلاک ہونا۔ مرنا۔ نیست ہونا۔
تہلیل ۔ ع۔ لاالہ الا اللہ کہنا۔
تہمت ۔ ع۔ عیب لگانا، برائی کرنا، کسی کی طرف گمان بد کرنا فارسی میں یہ لفظ بہ سکون ہائے ہوز مستعمل ہے۔
تہمتن ۔ ف۔ دلاور اور لقب ہے مشہور پہلوان کا۔
تہ میدانی۔ ف۔ آدمی بے سر و پا خانہ بدوش جس کا گھر دوار نہ ہو۔
تہ نشان۔ ف۔ تلوار وغیرہ کے قبضہ پر جو سونے یا چاندی کے تاروں کے کوفت کا کام بنتا ہے مثل گل بوٹے کے۔
تہ نشین ف۔ دریا وغیرہ کی تہ میں بیٹھنے والا تلچھٹ۔
تہنیت ۔ ع۔ مبارکباد دینا، گوارا کرنا۔
تہ و بالا ۔ ف۔ زیر و زبر۔ نیچے اوپر۔
تہوّد ۔ ع۔ نیک کام کرنا، توبہ کرنا، مذہب یہود اختیار کرنا۔
تہوّر ۔ ع۔ مردانگی، زیادتی قوت غضبی کی۔
تہوّع ۔ ع۔ ڈاک لگنا یعنی قے کی آواز ہو اور مادّہ کچھ نہ نکلے۔ ہندی اُبکائی۔
تہویل ۔ ع۔ خوف دلانا۔ ڈرانا۔
تہی ۔ ف۔ خالی جو بھرا ہوا نہ ہو۔
تہی آخر۔ ف۔ وہ شخص جس پر کھانا پانی بند ہو۔ آب و دانہ کے قحط میں مبتلا ہو۔
تہییج ۔ آندھی اور غبار کا اٹھنا
تہی کردن۔ ف۔ بھاگنا۔
تہی کردن جائے۔ ف۔ مراد کوچ کرنا۔
تہی ماندن۔ ف۔ محروم رہنا۔
تہی دست۔ ف۔ خالی ہاتھ، مفلس بھکاری۔
تہیگاہ ۔ ف۔ چوتڑ سے اوپر اور پہلو سے نیچے جو مقام ہے ہندی کُھی، کوکھ۔
تہی مغز ف۔ بیوقوف۔ جاہل۔
تہیّہ ۔ ع۔ تیاری، سامان ارادہ، آمادگی۔

## فصل تا۔ مع یائے تحتانی

تی ۔ ف۔ مخفف۔ تہی بمعنی خالی کا۔
تَا تی تَ ۔ ف۔ ولایت کے گوئیے ناچنے کے وقت یہ الفاظ کہتے ہیں، جیسے ہند میں ناچ کی تعلیم دیتے وقت ہاتھ سے تال دیتے ہیں اور زبان سے مثل تا تا تھئی وغیرہ کے کہتے ہیں۔
تیاتر ۔ ع۔ تھیٹر۔
تیّار ۔ ع۔ موجزن، جلد رفتار کودنے اور اُچھلنے والا مجازاً بمعنی موجود، مہیّا درست اور قابل کام کے اور ان مجازی معنوں

میں تیار تائے فوقانی
اور طیار طائے حطی سے
دونوں طرح صحیح ہے۔
تِیبَا ۔ ع۔ دفع کرنا، انتظار
عشوہ، ناز۔
تِیرُ ۔ ف۔ کمان کا تیر۔
ستارہ عطارد، نام
چوتھے مہینے سال شمسی
کا جب آفتاب برج
سرطان میں ہوتا ہے۔
ہندی میں تقریباً ماہ
ساون اور اس کو (تیر
ماہ) بھی کہتے ہیں۔ ہر
مہینے شمسی کی تیرھویں
تاریخ سیدھی کڑی چھت
کی، طاقت، قدرت،
غصّہ۔
تیراکُ ۔ ف۔ مگرمچھ۔
تیراژُو ۔ ف۔ قوس قزح۔
تیرآور ۔ ف۔ دلیر، مکار،
حیلہ گر، گرم ساق۔
تیر بکسے دادن ۔ ف۔ بادشاہوں
کا قاعدہ تھا کہ جب کسی
کو امان دینا منظور ہوتا
تھا تو اپنے نام کا کھرا
ہوا خاص تیر اسکو دیتے
تھے۔ گویا یہ نشانی امان
دینے کی تھی۔
تیر پرتاب ۔ ف۔ ایک قسم کا تیر
جو بہت دور ہو جائے
اور تیر ہوائی۔
تیر تمام ۔ ف۔ تیر کامل اور
بے عیب۔
تیر تظلم ۔ ف۔ کنایہ مظلوموں کی
آہ سے۔
تیر چرخ ۔ ف۔ ستارہ عطارد۔
تیر خدنگ ۔ ف۔ مراد مضراب
سے جس سے ستار وغیرہ
بجاتے ہیں۔
تیر خرگاہ ۔ ف۔ خیمے کی لکڑی۔
تیردان ۔ ف۔ ترکش جس میں تیر
رکھیں۔
تیر دوکمانہ ۔ ف۔ وہ تیر جو نشانہ پر
لگ کے اُچٹ کر دوسری
جگہ کو توڑ دے۔
تیر دستی ۔ ف۔ لاٹھی، عصا۔
تیر ساز ۔ ف۔ ساز کی مضراب
تیر سُبک زخمہ ۔ ف۔ } وہ تیر جو
تیر شکر زخمہ ۔ ف۔ } کبھی خطا
نہ کرے۔
تیر کاکل رُبا ۔ ف۔ وہ تیر جو کاکل
کو اُڑا دے اور صاحب
کاکل کو ضرر نہ پہونچے اور
یہ کمال مبالغہ ہے تعریف
تیرانداز میں
تیر کش ۔ ف۔ تیردان اور
ترکش اس کا مخفف ہے
اور وہ سوراخ جو دیوار
قلعہ وغیرہ میں ہوتے
ہیں جس سے توپ و
بندوق حریف کو مارتے
ہیں، ہندی رندہ جھانکی
تیر کشیدن ۔ ف۔ اصطلاحاً درد
کرنا۔
تیرک زدن ۔ ف۔ اصطلاحاً زخم
تیر سے خون جاری ہونا۔
تیرگی ۔ ف۔ تاریکی، سیاہی
دھندلاپن اور معنی
کدورت خاطر کے بھی
آتا ہے۔
تیرگی چشم ۔ ف۔ تیور۔
تیرگردانی ۔ ف۔ جب کوئی چیز گم
ہو جاتی ہے تو حاضرین کے
نام دو پیالہ پر لکھ کر تیر
اس پر رکھتے ہیں اور

افسوں پڑھتے ہیں تیر
خود بخود حرکت کرکے چور
کے نام پر ٹھہر جاتا ہے۔
تیرگان ۔ ف۔ مراد مظلوموں
سے۔
تیر ہوائی ۔ ف۔ وہ تیر جو آسمان
کی طرف پھینکیں اور
ایک قسم آتشبازی کی۔
تیرکا ۔ ف۔ تاریک، سیاہ
رنگ، گدلا، خشمناک
غصہ والا۔
تیرہ روزی ۔ ف۔ عیاری
مکاری، بدقسمتی، مفلسی
تیرہ روزگار ۔ ف۔ بدنصیب
بدقسمت۔
تیز ۔ ف۔ چالاک، دھار
جو خوب کاٹ کرے، یہ
لفظ یائے مجہول سے ہے
تیز ۔ ف۔ یائے معروف سے
گوز۔ پاد۔
تیزداں ۔ ف۔ یائے معروف
سے مقعد۔
تیز ہوش ۔ ف۔ عقلمند دانا۔
تیس ۔ ع۔ بکرا۔ آہوئے نر۔
تیسّر ۔ ع۔ آسان ہونا۔

تیسیر ۔ ع۔ آسان کرنا، آسانی
تیش ۔ ف۔ یائے مجہول سے
دنداں اور لفظ تیشہ اسی
سے ماخوذ ہے۔
تیشہ ۔ ف۔ لکڑی تراشنے کا
ہتھیار۔ مراد بڑھئی کے
بسولے سے۔
تیشہ برپا زدن ۔ ف۔ مراد ہے
معذوریٔ رفتار سے۔
تیغ ۔ ف۔ مبدل تیز کا جیسے
آمیز اور آمیغ، تلوار
چھری، خنجر اور مراد
پشت یعنی پیٹھ اور روشنی
ماہ یعنی چاندنی سے۔
تیغا ۔ ف۔ خنجر۔ چھوٹی تلوار
تیغ بخاک کردن ۔ ف۔ مراد ہے
فساد اور خوں ریزی
کے ترک کرنے سے۔
تیغ دودمہ ۔ ف۔ وہ تلوار جس کے
دونوں طرف باڑھ
یعنی دھار اور آبداری
ہو۔
تیغدار ۔ ف۔ مراد پہلوان سے
تیغ زنگار خورد ۔ ف۔ مراد پرانی
تلوار سے۔

تیغ سوزن ربا ۔ ف } وہ تلوار
تیغ سوزن دار ۔ ف } جو کمال
آبداری سے سوئی کو
اٹھالے مراد یہ کہ بڑی
آبدار۔
تیغ شدن ۔ ف۔ روبرو ہونا۔
تیغ کشیدن بینی ۔ ف۔ کنایہ ہے
مریض کی ناک کے
گوشت خشک ہونے اور
ہڈی کے ابھر آنے سے
اور یہ علامت بد ہے
تیغ کوہ ۔ ف۔ پہاڑ کی چوٹی۔
تیغ ہندی ۔ ف۔ ہندوستان کی
بنی ہوئی تلوار اس لئے
کہ عرب اور عجم میں تیغ
ہندی کا بڑا اعتبار ہوتا
ہے۔
تیغ و ترنج بیان آوردن ۔ ف
کنایہ ہے امتحان لینے
سے ماخذ اس اصطلاح
کا تیغ و ترنج زلیخا کا ہے
جو انھوں نے حضرت
یوسف کے امتحان حسن
کے لئے زنان مصر کے
ہاتھ میں دیا تھا۔

تیغہ ۔ ف۔ بلڑا ترازو کا۔
تیغۂ پشت۔ ف۔ قطار مہرہائے پشت ریڑھ کی ہڈی کی گریاں۔
تیقّظ ۔ ع۔ بیدار ہونا، بیداری بیدار مغزی اپنی یا قوم کی گری ہوئی حالت کو بہتر بنانا۔
تیقّن ۔ ع۔ یقین کرنا، اعتبار کرنا۔
تقییظ ۔ع۔ بیدار ہونا۔ اور بمعنی بیداری، خبردار کرنا۔ مستعمل ہوتا ہے۔
تَیِّم ۔ ع۔ بندہ غلام۔
تِیم ۔ ف۔ یائے معروف سے کاروانسرا اور کنایہ دنیا سے۔
تیماج ۔ ت۔ بودار کپڑا جس کو ادیم اور بلغار بھی کہتے ہیں۔
تیمار ۔ ف۔ غمخواری اور خدمت کرنا اور بیمار کا علاج کرنا
تیمّم ۔ ع۔ بجائے پانی کے مٹی سے ہاتھ اور منھ کا مسح کرنا۔ بموجب قاعدہ شرع کے۔
تیمّن ۔ ع۔ بابرکت ہونا، مبارکبادی لینا۔ برکت لینا۔
تیمُور ۔ ت۔ بمعنی فولاد، اور نام ایک مغل بادشاہ مشہور کا۔ اس لفظ میں یائے تحتانی اور واؤ غیر ملفوظ ہے اس طرح پڑھنا چاہیئے تمُر اور چونکہ ترکی میں اعراب بالحروف ہوتے ہیں لکھنا جائز ہے۔ مگر ہاں نظم میں بضرورت وزن شعرا گر اشباع سے پڑھا جائے تو جائز ہے۔
تِین ۔ ع۔ انجیر مشہور میوہ ہے
تینات ۔ ف۔ بروزن سیماب سوتے میں جو خواب دیکھتے ہیں، عربی رویا۔
تیُول ۔ ت۔ جاگیر، مدد معاش
تیہ ۔ ع۔ تکبر اور غرور کرنا اور وہ بیابان جس میں چلنے والا ہلاک ہو جائے اور ہر طرف پریشان اور سرگرداں پھرنا اور اصطلاحاً وہ جنگل جسمیں حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم سمیت چالیس برس تک سرگرداں رہے۔
تیہ بنی اسرائیل ع۔ وہ جنگل جس میں حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم سمیت چالیس برس تک سرگرداں رہے اور اس سے نکل نہ سکے قوم میں بارہ سبط اور ہر سبط میں پچاس ہزار آدمی تھے۔
تیہو ۔ ف۔ کبک ایک پرند
تیہُوج ۔ ف۔ مشہور کا نام ہے اسی طرح تیہوج معرب تیہو کا ہے۔

# باب ثاے مثلثہ

## فصل ثا۔ مع الف

ثابُ ۔ع۔ جماہی لینا۔
ثابِت ۔ع۔ قائم مضبوط۔
ثاد ۔ع۔ نم، جاڑا، سرما۔
ثار ۔ع۔ بدلہ خون کا لینا طلب خون کرنا۔
ثاقِبُ ۔ع۔ روشن۔ درخشاں چمکدار، اونٹنی جس کے دودھ بہت ہو۔
ثالِث ۔ع۔ تیسرا۔
ثالثُ ثلاثہ ۔ع۔ قوم نصاریٰ کہ تین خدا کے قائل ہیں حق تعالیٰ، عیسیٰ، مریم
ثالِثہ ۔ع۔ ساٹھواں حصہ دقیقہ کا یعنی لمحہ اور لحظہ منٹ کا ساٹھواں حصہ۔
ثآلِیُل ۔ع۔ بروزن مفاعیل جمع ہے ثولول کی جسکی ہندی مسّہ ہے سر پستان یعنی بھٹنی۔
ثامِنُ ۔ع۔ آٹھواں حصہ یعنی (۱/۸)۔
ثانی ۔ع۔ دوسرا۔
ثانیہ ۔عج۔ دقیقہ، انگریزی سکنڈ یعنی ساٹھواں حصہ گھنٹہ کا۔
ثانَوِی ۔ع۔ دوسرے والا۔ دومی
ثائب ۔عج۔ وہ سخت ہوا جو آغاز بارش میں چلتی ہے۔
ثائِرُ ۔ع۔ کینہ کا بدلہ لینے والا

## فصل ثا مع باے موحدہ

ثَبات ۔ع۔ پائداری، قیام قرار
ثَبت ۔ع۔ لکھنا، تحریر کرنا، قرار دینا حجت اور یعنی مرد معتمد۔ ثابت دل، سچا بہ سکون باوتا۔
ثَبطُ ۔ع۔ مشغول کرنا۔
ثَبنُ ۔ع۔ موتی کا چھید۔
ثبُوت ۔ع۔ ثابت ہونا۔
ثبُور ۔ع۔ کسی کو ہلاک کرنا، ہلاکت اور ہلاک ہونا نیست و نابود ہونا۔

## فصل ثا۔ مع جیم

ثَجُ ۔ع۔ پانی اور خون کا جاری ہونا۔ بہنا قربانی کے خون کا۔
ثَجَّاج ۔ع۔ جاری کرنے والا۔ جاری ہونے والا۔
ثَجم ۔ع۔ کسی چیز سے جلدی پھر جانا۔
ثَجِیج ۔ع۔ پانی اور خون کا بہنا

## فصل ثا۔ مع خاے معجمہ

ثَخَن ۔ع۔ دل، مٹاپا۔ حجم۔
ثَخِین ۔ع۔ محکم، دلدار، موٹا سخت۔

## فصل ثا۔ مع دال مہملہ

ثَدی ۔ع۔ انسان کی چھاتی چوچی، خواہ مرد ہو خواہ عورت اور بہائم کی چھاتی کو ضرع کہتے ہیں۔

## فصل ثا۔ مع رائے مہملہ

ثَرا ر۔ ع۔ مالدار ہونا، تونگری
ثَرْب ۔ ع۔ چربی کی ہلکی چادر جو معدہ اور آنتوں پر محیط ہے۔
ثَرْد ۔ عج۔ روٹی کے ٹکڑے شوربے میں بھگونا مینھ کی پھوہار پڑنا۔ مال وغیرہ جمع کرنا۔
ثَرْط ۔ ع۔ سریش۔
ثَرْنَظہ ۔ ف۔ گل تر۔
ثَرْوَت ۔ ع۔ کثرت مال کی، تونگری نعمت۔
ثَریٰ ۔ ع۔ خاک۔ نمناک زیر زمین۔
ثُرَیّا ۔ ع۔ پروین چھ تارے ہیں آسمان پر باہم متصل ہندی جھمکا اور کبھی مراد آنتوں سے بھی ہوتی ہے۔ نام ایک عورت کا جو بڑی خوبصورت تھی۔
ثَرِید ۔ ع۔ روٹی کے ٹکڑے گوشت کے شوربے میں بھیگے ہوئے۔

## فصل ثا۔ مع عین مہملہ

ثَعالِب ۔ ع۔ جمع ثعلب کی جس کو ہندی میں لومڑی کہتے ہیں
ثَعَب ۔ عج۔ نیزہ مارنا، گلا کاٹنا۔
ثُعْبان ۔ ع۔ بڑا سانپ۔ اژدہا جمع اس کی ثعابین آتی ہے۔
ثَعَد ۔ ع۔ کچا انگور، نرم شدہ
ثَعْلَب ۔ ع۔ روباہ لومڑی۔
ثُعْلُبان ۔ ع۔ نرلومڑی۔ روباہ نر۔
ثَعْلَبِیّہ ۔ ع۔ نام ایک مقام کا ہے

## فصل ثا۔ مع غین معجمہ

ثَغاریر ۔ ع۔ خربوزے۔
ثَغْر ۔ ع۔ آگے کے دانت۔ سرحد ملک اسلام اور ملک کفار کے درمیان کی جگہ خوف کی اور بمعنی دانت توڑنے کے بھی آیا ہے۔
ثُغْرَہ ۔ ع۔ گھوڑے کے سینہ کے اوپر کا گڑھا، آدمی کے گردن کے نیچے کی ہنسلی کا گڑھا۔ اونٹ کی گردن کا گڑھا جہاں قربانی کے لئے نیزہ مارتے ہیں آدمی کے سینے اور شکم کے درمیان کا گڑھا جس کو ہندی میں کوڑی کہتے ہیں
ثُغُور ۔ ع۔ جمع ثغر بمعنی سرحد کے۔

## فصل ثا۔ مع فا

ثَفافید ۔ ف۔ سفید رنگ کے ابر تہ بہ تہ۔
ثَفِنَت ۔ ع۔ اونٹ کی ران۔ اونٹ کے جسم کا ہر وہ حصّہ جو بیٹھتے وقت زمین سے لگا رہے۔
ثَفَر ۔ ع۔ پاردم، ہندی ڈمچی مرغان شکاری۔
ثُفْل ۔ ع۔ بھوسی، پاخانہ، پھوک۔
ثُفْلْدان ۔ ف۔ اگالدان۔

## فصل ثا۔ مع قاف

ثِقات ۔ ع۔ جمع ثقہ کی، معتمد لوگ۔

ثَقَالَت ۔ع۔ گرانی، بوجھ، بھاری پن۔

ثُقَابہ ۔ع۔ آگ کا بھڑکنا۔

ثَقَافہ ۔ عقلمند ہونا، استوار ہونا چست ہونا۔

ثِقَال ۔ع۔ لوٹا، موٹی عورت بڑے چوتڑ والی۔

ثُقبہ ۔ع۔ سوراخ، چھید۔

ثُقبۂ عِنَبِیَّہ ۔ع۔ ایک سوراخ ہے وسط میں طبقۂ عنبیہ اور آنکھ کے جس کو فارسی میں مردمک اور ہندی میں پتلی کہتے ہیں۔

ثُقَب ۔ع۔ جمع ثُقبہ، بمعنی سوراخ کی۔

ثُقُوت ۔ع۔ استواری، مضبوطی

ثِقل ۔ع۔ گرانی۔ بوجھ، زمین میں گڑا ہوا مال، مُردہ، گناہ۔ جمع اسکی اثقال ہے

ثِقَل ۔ع۔ بھاری ہونا، گرانبار ہونا۔

ثَقَل ۔ع۔ مسافر کا مال اور نوکر چاکر ہر چیز نفیس جو رکھ چھوڑنے اور با احتیاط رکھنے کے قابل ہو جیسا کہ حدیث شریف میں ہے اِنّی تارک فیکم الثقلین ثقلین ثقل کی تثنیہ ہے

ثَقَلَان ۔ع۔ } دو گروہ الانس اور
ثَقَلین ۔ع۔ } جن کے۔

ثِقَہ ۔ع۔ اعتقاد کرنا، استواری مرد معتمد جس کے قول اور فعل پر اعتبار ہو۔

ثَقِیل ۔ع۔ گران، بھاری، بوجھل ایک درد کا نام ہے جس سے عضو بھاری معلوم ہوتا ہے۔

## فصل ثا۔ مع کاف

ثَکل ۔ع۔ مرنا، ہلاک ہونا، کسی کے دوستوں کا کم ہو جانا بغیر فرزند ہونا ماں کا۔

ثَکم ۔ع۔ لازم ہونا، کسی جگہ ٹھہرنا، کسی کے اثر کو قبول کرنا۔ ضروری ہونا

ثُکلیٰ ۔ع۔ وہ عورت جس کا فرزند مر گیا ہو۔

## فصل ثا۔ مع لام

ثَلَاثَا ۔ع۔ منگل کا دن، روز سہ شنبہ۔

ثَلَاث ۔ع۔ تین (۳)

ثُلَاث ۔ع۔ تین تین۔

ثلاثہ غسالہ ۔ع۔ اصطلاح میں وہ تین پیالے شراب کے جو وقت صبح پیتے ہیں اور اس سے غم اور بدن کی کثافت اور چہرہ کی تیرگی جاتی رہتی ہے

ثُلَاثی ۔ع۔ وہ صیغہ جس میں اصلی تین حرف ہوں۔

ثَلَب ۔ع۔ بوڑھا، اونٹ، مرد پیر۔

ثَلب ۔ع۔ عیب کرنا، نقصان کرنا۔

ثَلِب ۔ع۔ چرک، میل، عیب

ثَلبہ ۔ع۔ بوڑھی اونٹنی۔

ثُلُث ۔ع۔ تیسرا حصہ یعنی (۱/۳) اور بہ سکون لام بھی آیا ہے اور نام ایک خط کا۔

ثُلُثَان ۔ع۔ تین حصوں میں سے دو حصے۔

ثَلٰثُون ۔ع۔ تیس (۳۰)۔

ثَلج ۔ع۔ برف۔

ثَلغ ثَلغ ۔ع۔ کسی کا سر

توڑنا۔

ثَل ۔ ع۔ کنویں میں مٹی ڈالنا روپیہ تھیلی میں رکھنا، ویران کرنا۔

ثَلَل ۔ ع۔ ہلاک ہونا، ہلاک کرنا، دانتوں کا گرنا۔

ثَلم ۔ ع۔ سوراخ کرنا۔

ثُلّہ ۔ ع۔ آدمیوں کا غول

ثَمِل ۔ ع۔ مست ہونا، کسی جگہ پر مقیم ہونا دیر کرنا۔

ثِمن ۔ ع۔ اونٹ کی آٹھویں روز کی تشنگی۔

## فصل ثا ۔ مع میم

ثُمّ ۔ ع۔ پس، پھر۔

ثَمّ ۔ ع۔ آنجا اس جگہ کسی چیز کو ٹھیک کر دینا۔

ثِمار ۔ ع۔ جمع ثمر بمعنی میوہ۔

ثِمال ۔ ع۔ مرد کار گزار آدمیوں کا فریاد رس۔

ثَمال ۔ ع۔ زہر ہلاک کرنے والا۔

ثُمام ۔ ع۔ ایک چھوٹی سی گھاس کا نام ہے۔

ثَمان ۔ ع۔ آٹھ یعنی (۸) ہے،

ثَمانین ۔ ع۔ اسّی یعنی (۸۰)

ثَمَد ۔ ع۔ تھوڑا پانی۔

ثَمَر ۔ ع۔ پھل، درخت، میوہ، مال، زر، فرزند سونا، چاندی، نتیجہ۔

ثُمُر ۔ ع۔ مالِ بسیار۔

ثَمَرات ۔ ع۔ جمع ثمرہ بمعنی میوہ کی۔

ثمر پیش رس ۔ فج۔ وہ میوہ جو کہ قبل از وقت تیار ہو جائے۔

ثَمَرہ ۔ ع۔ نتیجہ پھل، انجام میوہ۔ میم پر زبر پڑھیے۔

ثَمَن ۔ ع۔ قیمت مول قدر۔

ثُمُن ۔ ع۔ آٹھواں حصہ یعنی ($\frac{1}{8}$)

ثَمُود ۔ ع۔ نام ایک شخص کا نوح علیہ السلام سے چوتھی پشت میں اور نام ایک قبیلہ کا جن پر حق تعالیٰ نے حضرت صالحؑ کو بھیجا تھا اور یہ بنی ثمود کہلاتے تھے ان لوگوں نے حضرت صالحؑ کی اونٹنی کے

پاؤں کاٹ ڈالے تھے جس کی پاداش میں غارت ہو گئے۔

ثَمِیر ۔ ع۔ میوہ دار۔

ثَمِین ۔ ع۔ قیمتی، گراں بہا۔

ثَمِینہ ۔ ع۔ گراں قیمت چیز بیش بہا۔

## فصل ثا ۔ مع نون

ثَنِیّ ۔ ع۔ گاؤ اور گوسفند جس کو تیسرا برس اور گھوڑا جس کو چوتھا برس اور اونٹ جس کو چھٹا برس ابھی ابھی شروع ہوا ہو۔

ثَنا ۔ ع۔ تعریف۔ مدح۔ ستائش

ثِنا ۔ ع۔ مکان کا صحن وہ رسّی جس سے اونٹ کے پاؤں باندھے جاتے ہیں

ثَنایا ۔ ع۔ نیچے اور اوپر کے سامنے والے چار دانت،

ثُنائی ۔ ع۔ لفظ دو حرفی۔

## فصل ثا ۔ مع واو

ثَواء ۔ ع۔ کسی جگہ پر قیام کرنا

**ثَوَاب** - ع - مزد، بدلا، نیک، عوض، مگر امور خیر اور اچھی باتوں کا جو آخرت میں ملیگا

**ثَوَّاب** - ع - بروزن صراف لباس بیچنے والا لباس رکھنے والا

**ثَوَابِت** - ع - وہ ستارے جو حرکت نہیں کرتے۔

**ثَوَاقِب** - ع - روشنی دینے والی تیز لپ۔

**ثَوب** - ع - کپڑا، جامہ، لباس۔

**ثُوبا** - ع - خمیازہ، جماہی۔

**ثَوبان** - ع - واپس آنا، اور نام ہے غلام جناب رسول مقبول صلعم کا۔

**ثَور** - ع - بیل، نرگاو، نام دوسرے برج کا آسمان پر جو بہ شکل بیل ہے۔ نام ایک قبیلہ کا سفیان ثوری منسوب طرف اسی قبیلہ کے تھے نام ایک پہاڑ کا مکہ معظمہ میں اور بمعنی پنیر مایہ قوم اور کائی جو پانی پر جم جاتی ہے جس کو فارسی میں جامہ غوک بھی کہتے ہیں، سفیدی جو ناخن کی جڑ میں ہو جاتی ہے، مرد احمق نادان آدمی، گرد وغبار کا اٹھنا، خصیہ کا بڑھ جانا، ہڈی کا اچھلنا خون کا نکلنا۔

**ثُورہ** - ع - شورش۔

**ثَوران** - ع - گرد وغبار کا اٹھنا خون کا جوش مارنا، فتنہ وفساد کا ہونا۔

**ثَول** - ف - بھڑوں کا چھتہ۔

**ثُؤلُول** - ع - سرپستان، ہندی گھٹنی اور بمعنی مسہ جمع اس کی ثآلیل بروزن مفاعیل۔

**ثُوم** - ع - لہسن۔

## فصل ثا مع یاے تحتانی

**ثِیاب** - ع - پہننے کے کپڑے جمع ثوب کی۔

**ثَیِّبَہ** - ع - وہ عورت جو کنواری نہ ہو خواہ اس کا شوہر زندہ ہو خواہ مردہ۔

**ثَیِّبات** - ع - زنان شوہر دیدہ۔ جمع ثیبہ کی۔

# باب جیم عربی

## فصل جیم - مع الف

**جا** - ف - جگہ۔

**جا انداختن** - مج - مکان کی بنیاد ڈالنا عمارت کی ترتیب دینا۔

**جا بجا** - ف - جگہ جگہ، ہر ایک جگہ

**جابِر** - ع - جبر کرنے والا زیادتی کرنے والا۔ بھرنے والا جوڑ بٹھانے والا شکستہ بند۔

**جابُلسا** - ع - بہت بڑا شہر ہے سرحد مغرب میں۔

**جابُلقا** - ع - بہت بڑا شہر ہے سرحد مشرق میں۔

**جاثِمین** - ع - اوندھے پڑے ہوئے لوگ مرے ہوئے لوگ بے حس وحرکت والے لوگ۔

**جاثُوم** - ع - کابوس ایک عارضہ

کا نام ہے جس سے آدمی سوتے میں ڈرتا ہے۔

**جاجمُ** ۔ت۔ ایک قسم ہے فرش رنگین کی۔ ج بہ فتح پڑھنا غلط ہے۔

**جَاجِد** ۔ع۔ باوجود جاننے کے انکار کرنے والا۔

**جَاحِظُ** ۔ع۔ وہ شخص جس کی آنکھ کا ڈھیلا باہر نکل آیا ہو اُور نام ایک عالم مشہور کا۔

**جاداد** ۔ف۔ مراد مالیت اسباب مکان سے۔

**جادادن** ف۔ جگہ دینا۔ عزت ومرتبہ بڑھانا۔

**جَادِل** ۔ع۔ لڑنے والا۔ بیدل بحث کرنے والا۔

**جَادُو** ۔ف۔ منتر، سحر اور اسکے معنی جادوگر کے بھی آتے ہیں۔

**جَادُوزدَن** ۔فج۔ جادو کا توڑ کرنا سحر اُتارنا۔

**جادوکُشاں** ف۔ جادوگروں کے قتل کرنے والے۔

**جَادُوگر** ۔ف۔ جادو کرنے والا ساحر۔

**جادوی** ۔ف۔ سحر سازی۔

**جَادَہ** ۔ع۔ راہ راست اور راہ باریک جو صحرا میں پیدل مسافروں کی آمد و رفت سے بن جاتی ہے۔ ہندی پگڈنڈی

**جَاذِبْ** ۔ع۔ کشش کرنے والا، جذب کرنے والا

**جَاذِبَہ** ۔ع۔ جذب کرنے والی، یہ ایک قوت کا نام ہے جو انسان کے جسم میں ہے اور بمعنی تاثیر اور کشش محبت کے بھی مستعمل ہے۔

**جار** ۔ع۔ ہمسایہ پڑوسی، شریک تجارت میں، پناہ مانگنے والا، پناہ دیا گیا شوہر زن

**جَار** ۔ت۔ جمعیت۔ ڈھنڈورے کی آواز۔

**جارچی** ت۔ نقیب۔ ڈھنڈوریا۔

**جارزدن** ف۔ ڈھنڈورا پٹوانا۔

**جَارِحہ** ۔ع۔ زخم کرنے والا۔ جانور شکاری ہاتھ اور دوسرا عضو آدمی کا جوارح جمع ہے۔

**جارُوب** ۔ف۔ جھاڑو، سوہنی۔

**جاری** ۔ع۔ رواں، بہتا ہوا

**جاری مجری** ۔ع۔ قائم مقام۔

**جاریَہ** ۔ع۔ کشتی، آفتاب، لونڈی بیٹی، جاری ہونے والی نعمت جو خدا کی طرف سے ملے۔ جواری اس کی جمع آتی ہے۔

**جَازِمْ** ۔ع۔ قصد، مضبوط کرنے والا۔ ساکن کرنے والا۔ حرف متحرک کو قطع کرنیوالا

**جاسَتْ** ۔ف۔ وہ جگہ جہاں انگوروں کو پیروں سے روند کر شیرہ نکالتے ہیں۔

**جَاسُوس** ۔ع۔ جو شخص ایک ملک کی خبر پوشیدہ دوسرے ملک میں بھیجے یا لائے جستجو کرنے والا احوال کا۔ جواسیس اس کی جمع ہے۔

**جَاعِل** ۔ع۔ بھرنے والا، ظاہر کرنے والا۔ پیدا کرنے والا۔ بنانے والا۔

**جَاغر** ۔ت۔ مرغوں کا چینہ دان یعنی پوٹہ جس کو عربی

ہیں حوصلہ کہتے ہیں۔

**جاثّ** - ع - خشک

**جانی** - ع - ظلم کرنے والا، جفا کرنے والا۔

**جاکش** - ف - کٹنا، دلال، بھڑوا

**جاگرم کردن** - ف - کسی جگہ دیر تک بیٹھنا

**جاگیر** - ف - قطعۂ زمین جو سرکار سے ملے۔

**جاگیردار** - ف - جس کو جاگیر ملی ہو۔

**جالب** - ع - اپنی طرف کسی چیز کا کھینچ لینے والا۔

**جالس** - ع - بیٹھنے والا، بٹھانے والا۔

**جالوت** - ع - نام بادشاہ کافر کا جس کو طالوت نے بہمراہی داؤد علیہ السلام قتل کیا تھا

**جالہ** - ف - بروزن لالہ - دریا سے پار ہونے کا آلہ جو چند لکڑیاں باندھ کر بطور کشتی کے بنا لیتے ہیں اور چند مشک کو پھونک کر اسکے نیچے باندھ کر اس پر بیٹھ لیتے ہیں۔

**جالینوس** - س - بواو معروف ایک مشہور یونانی حکیم کا نام۔

**جالی** - ع - جلا کرنے والا، صاف کرنے والا۔ کدورت کا۔ روشن کرنے والا۔

**جام** - ف - پیالہ شراب پینے کا، نام شہر کا خراسان میں جو مولد عبدالرحمن جامی کا ہے اور کبھی مراد آسمان سے بھی ہوتی ہے۔

**جام جہاں نما** - ف - کیخسرو نے ایک
**جام جہاں بین** ف - بڑا جام بنوایا تھا اور اس میں ہندسہ اور خطوط ایسے کندہ کیے تھے جس سے حوادث روزگار اور عالم کے خیر و شر کا حال معلوم ہو جاتا تھا۔ جس طرح اصطرلاب کے خطوط اور رقوم سے ستاروں کا حال معلوم ہو جاتا ہے۔

**جام جم** - ف - مناسبت جام کی جمشید کی طرف اس وجہ سے ہے کہ اسی نے پہلے پہل جام بنایا تھا۔

**جام سحر** - ف - آفتاب۔

**جام سفالینہ** - ف - مراد آدمی کے جسم سے۔

**جام عالی** - ف - پیالہ - بہت بڑا کاسہ۔

**جام فرعونی** - ف - فرعون نے ایک جام سونے کا اتنا بڑا بنوایا تھا جس کو چار آدمی اُٹھا کر مجلس میں دورہ دیتے تھے۔

**جام کیخسرو** - ف - جام جہاں نما۔

**جام گیتی نما** - ف - جام جہاں نما اور یوسف زلیخا میں ایک مقام پر مراد دل سے۔

**جام یافتن** ف - مراد پانا

**جامح** - ع - سرکشی کرنے والا۔

**جامد** - ع - مثل پتھر کے جما ہوا اور وہ لفظ جس سے کوئی مشتق نہ ہو اور نہ وہ کسی سے مشتق ہو۔

**جامع** - ع - جمع کرنے والا، شامل اور وہ مسجد جس میں نماز جمعہ پڑھیں۔

**جامعیت** - ع - سب طرح کی خوبیاں جمع کرنے والا ہونا، جامع ہونا۔

**جامُغول**۔ ت۔ حرامزادہ، شریر، خراب آدمی۔

**جَانْگی** ۔ ف۔ روزینہ۔ وظیفہ جامۂ کہنہ تل چھٹ جو شراب پینے کے بعد پیالے میں باقی رہے اور بمعنی خوراک جو نوکر یا غلام کو دیں۔

**جاموس** ۔ مع۔ بھینسا، ارنا

**جام ہوش از دست رفتن**۔ ف۔ بدحواس ہو جانا۔

**جامہ** ۔ ف۔ پہننے کے کپڑے بچھانے کا فرش، صراحی پیالہ شراب کا یعنی جام کا مزید علیہ

**جامہ در خم نیل کردن**۔ ف۔ مراد ہے تعزیت کرنے اور ماتمداری سے۔

**جامۂ سرخ پوشیدن** ف۔ قہر و غضب میں ہونا۔

**جامۂ صورت**۔ ف۔ وہ کپڑا جس پر تصویریں ہوں

**جامۂ غوک** ۔ ف۔ کائی جو پانی پر ہوتی ہے۔

**جامۂ فتح** ۔ ف۔ وہ کپڑا جو بروز جنگ زرہ کے نیچے پہنتے ہیں اور اس کپڑے پر دعائیں اور آیتیں مثل اِنَّا فَتَحْنَا وغیرہ کے لکھی ہوتی ہیں۔

**جامہ کَن** ۔ ف۔ حمام کا بیرونی درجہ جہاں کپڑے اتارتے ہیں اور اس کو جامہ خانہ حمام بھی کہتے ہیں۔

**جامہ گذاشتن** ف۔ کسی بادشاہ یا ولی یا کسی بزرگ کا مرنا۔

**جامۂ گلدوز** ۔ ف۔ لباس کارچوبی و گلکاری

**جان** ۔ ف۔ روح، طاقت، جان۔

**جانّ** ۔ ع۔ نون کے تشدید سے نام ابوالجن کا جو جنوں اور پریوں کا باپ ہے اور کبھی یہ لفظ بمعنی مطلق جن کے آتا ہے مگر مجازاً

**جان آزاری** ف۔ دکھ دینا۔

**جانان** ۔ ف۔ جان، معشوق پیارا، الف اور نون اس میں زائد ہے۔ جیسے جاویدان میں۔

**جانانہ** ۔ ف۔ کنایہ معشوق سے۔

**جانِ آہن** ۔ ف۔ بیرحم۔ سخت جان، دلاور۔

**جانب** ۔ ع۔ طرف۔

**جانباز** ۔ ف۔ بڑا محنتی، جان پر کھیل جانے والا۔

**جانِ بردن** ۔ ف۔ زندگانی کرنا۔

**جان بلب**۔ ف۔ جو مرتا ہو اور اس کی جان لبوں پر آ گئی ہو۔ قریب مرگ۔

**جانبین** ۔ ع۔ دونوں طرف، طرفین۔

**جانِ پریان**۔ ف۔ کنایہ شراب انگوری سے۔

**جان جان**۔ ف۔ اشارہ طرف ذات حق تعالیٰ کے اور کنایہ روح اعظم سے اور مراد آگ سے اور ایک قسم کی روٹی چند تہ کی جس کو ہندی میں پراٹھا کہتے ہیں۔

**جان در میان داشتن** ف۔ کنایہ نہایت الفت اور محبت سے۔

**جان دارو** ۔ ف۔ تریاق، نوشدارو۔

جاندار ۔ ف۔ سلاحدار، ہتھیار
جانہ دار ۔ ف۔ بند اور بمعنی دوست و مددگار کے بھی آیا ہے۔
جانشین ۔ ف۔ قائم مقام۔ وہ شخص جو کسی کی جگہ پر بیٹھے۔
جانفشانی۔ ف۔ محنت، سعی۔
جانفرسا ۔ ف۔ کاہیدہ جان۔
جانفزا ۔ ف۔ آب حیات۔
جاں کندن ف۔ جان نکلنا، موت کے وقت اور کنایہ ہی بڑی محنت کرنے سے۔
جانکاہ ۔ ف۔ مصیبت ناک جان کا گھٹانے والا۔
جانگزا ۔ ف۔ جان پر خطرہ پہونچانے والا۔
جانِ من و جانِ شما۔ ف۔ یہ مقام قسم میں کہتے ہیں یعنی تم کو قسم ہے میری جان کی اور مجھکو قسم ہے تمہاری جان کی اور مقام محبت اور اتحاد میں بھی کہتے ہیں یعنی میری جان اور تمھاری جان ایک ہے۔ (یا یہ معنی ہیں کہ میری جان تمھاری جان پر فدا ہو۔

جان نواز ۔ ف۔ جان کا نوازش کرنے والا۔
جانور ۔ ف۔ جو صاحب جان یعنی زندہ ہو۔ مجازاً وحش وطیور سوائے انسان کے
جان و ہوش ربودن۔ ف۔ کنایہ ہے کمال محبت اور اتحاد سے۔
جانی ۔ ف۔ منسوب طرف جان کے جو بمعنی روح اور زندگی کے ہے دوست پیارا۔
جانی ۔ ع۔ گنہگار، تقصیروار
جاوداں۔ ف۔ ہمیشہ۔
جاودانی ۔ ف۔ ہمیشگی۔
جاورس ۔ معب۔ چینہ ایک قسم کا غلہ ہے۔
جاوید۔ ف۔ ہمیشہ، دائم،
جاویدان۔ ف۔ برقرار،
جاہ ۔ ع۔ رتبہ، قدر، مرتبہ، عزت،
جاہل ۔ ع۔ اَن پڑھا، بے علم ناواقف۔

جاہلیت ۔ ع۔ وہ زمانہ جو مسلمانوں سے پہلے تھا۔ جبکہ لوگ بُت پرستی کرتے تھے اور بمعنی جاہل ہونے کے بھی آتا ہے
جائے ۔ ف ۔ جگہ ۔ مقام ۔
جائے انگشت نہادن ۔ ف۔ جگہ عیب، خطا اور لغزش کی پکڑنا۔
جائے تخلیہ ۔ ف ۔ مکان سونے اور آرام کا۔
جائے جو ۔ ف۔ بمعنی آتشدان
جائداد ۔ ف۔ اسباب، مال
جائر ۔ ع۔ جور کرنے والا۔ ستمگار، راہ حق چھوڑکر جو راہ باطل پر ہو جائے
جائز ۔ ع۔ درست، مطابق شرع۔
جائزہ ع۔ انعام صلہ، نیک بدلہ اور اہل دفتر کی اصطلاح میں علامت تصحیح کی جو بعد مقابلہ کے بناتے ہیں۔
جائع ۔ ع۔ بھوکا، گرسنہ
جائے فلاں پیدا است۔ ف۔

جائے فلاں خالی است۔ ف۔ جبکسی جائے فلاں سبز است۔ ف۔ غیر حاضر شخص کو لوگ یاد کرتے ہیں تو یہ الفاظ کہتے ہیں۔

جائگاہ ۔ ف ۔ مقام، جگہ۔

جائی ۔ ف ۔ نام پھول کا جسکو جاہی جوہی کہتے ہیں اور یہ لفظ یائے معروف سے ہے۔

## فصل جیم مع بائے موحدہ

جُب ۔ ع ۔ چاہ، کنواں۔

جَبا ۔ ع ۔ خراج باج اور اصطلاح میں اپنی شراب یا قہوہ سے دوسرے کی تواضع کرنا۔

جُبات ع ۔ جمع جابی کی، مال جمع کرنے والے بخیل لوگ جمع کرنے والے خراج کے

جبّار ۔ ع ۔ جبر کرنے والا بھرنے والا، ظلم کرنے والا، بزور کرنے والا امراد گردنکش اور ایک نام خدا کے ناموں میں سے معنی اسکے توڑنے والا کاموں کا اور اس معنی کے اعتبار سے یہ اسم جلالی ہے اور ٹوٹے ہوئے کو جوڑنے والا اور اس معنی کے اعتبار سے اسم جلالی ہے

جَبّاری ۔ ع ۔ تکبّر، شان۔

جِبال ۔ ع ۔ جمع جَبل کی معنی پہاڑ۔

جِبال الراسِیات ۔ ع ۔ بلند اور مضبوط پہاڑ یہ دونوں لفظ جمع کے صیغے ہیں

جَباکردن ۔ ف ۔ اپنا پیالہ شراب کا یا قہوہ کا دوسرے کو تواضع کے طور پر دینا۔

جَبان ۔ ع ۔ نامرد، بددل بُزدل۔

جَبانت ۔ ع ۔ نامردی، بددلی۔

جَبّان ۔ ع ۔ } صحرا، بیابان
جَبّانہ ۔ ع ۔ } جنگل

جِباہ ۔ ع ۔ جمع جَبہَہ کی، پیشانیاں۔

جِبایت ۔ ع ۔ مال جمع کرنا، خراج جمع کرنا۔

جَبائر ۔ ع ۔ جمع جبیرہ کی، وہ چھوٹی کھپاچیں ہوتی ہیں جو ٹوٹے ہوئے عضو پر باندھتے ہیں۔

جَبابِرہ ۔ ع ۔ جمع جَبّار کی، گردن کش لوگ۔

جِبت ۔ ع ۔ بُت، کاہن، نجومی جادو، جادوگر اور جو چیز کہ سوائے خدا کے پوجی جائے۔

جُبجُبہ ۔ ع ۔ شکنبہ یعنی معدہ۔

جَبر ۔ ع ۔ بھرنا۔ زخم پر پٹی باندھنا، اچھا کرنا، کسی کے حال کا کسی کو زبردستی کسی کام پر مقرر کرنا، زبردستی کرنا۔

جبراً ۔ ع ۔ از روئے بے اختیاری

جَبَرُوت ۔ ع ۔ عظمت، بزرگی، تکبر اور اصطلاح میں بزرگی اور جلال خدا کا اور وحدت۔

جَبعُوت ۔ ع ۔ پرانا اور بوسیدہ لحاف اور وہ روئی یا اون جو لحاف وغیرہ میں بھری جاتی ہے۔

جبر و مقابلہ ۔ ع ۔ ایک علم کا نام ہے فنون حساب میں جس سے

مقادیر مجہولہ کو بوسیلہ مقادیر معلومہ کے کمی بیشی کر کے معلوم کرتے ہیں اس لیے کہ اس علم کی اصطلاح میں جبر بمعنی زیادہ کرنے کے ہے اور مقابلہ بمعنی کم کرنے کے۔

جَبَرِیَّہ ۔ع۔ بفتح یا وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ بندہ کو اپنے کام میں اختیار نہیں ہے

جبرئیل ۔ع
جبرسیل ۔ع
جبرائیل ۔ع
نام فرشتہ مقرب ومشہور کا

جَبَل ۔ع۔ کوہ، پہاڑ۔

جبلُ الرحمۃ ۔ع۔ ایک پہاڑ کا نام عرفات میں

جِبِلَّت ۔ع۔ پیدائش، خلقت طبیعت۔

جُبلَہ ۔ع۔ اونٹ کا کوہان۔

جِبِلّی ۔ع۔ طبیعتی۔ ذاتی پیدائشی۔

جَبَلی ۔ع۔ پہاڑی، پہاڑ کا۔

جُبنُ ۔ع۔ پنیر اور سفیدی جو دودھ کو پھاڑ کر نکالتے ہیں اور بمعنی نامردی۔

بددلی، بددل ہونا۔

جَبہَہ ۔ع۔ پیشانی، ماتھا، دسویں منزل، چاند کی منزلوں میں سے اور وہ چار ستارے ہیں، برج اسد کی پیشانی پر

جُبَّہ ۔ع۔ فقیروں کا لباس۔

جُبَّہ خانہ ۔ نج۔ میگزین، اسلحہ خانہ وہ جگہ جہاں گولہ بارود رکھی جاتی ہے۔

جُبّہ دَرویش ۔ نج۔ کنایۃً جاڑے کے آفتاب سے

جَبیرَہ ۔ع۔ کھپاچیں جو ٹوٹی ہوئی ہڈی پر واسطے درستی کے باندھیں اور کنگن۔

جَبین ۔ع۔ پیشانی، ماتھا۔

جَبین گرفتہ ۔ ف۔ ترش رو آدمی۔

## فصل جیم مع ثائے مثلثہ

جَثّ ۔ع۔ جڑ سے اکھڑنا۔

جُثّام ۔ع۔ کابوس: سوتے میں ڈرنا۔

جُثجُم ۔ع۔ آدھی رات کا گذرنا، کھیت کے درختوں کا زمین سے بلند ہونا۔

جُثمان ۔ع۔ تن، جسم، بدن۔

جُثُو ۔ع۔ زانو کے بل بیٹھنا۔

جُثوم ۔ع۔ آدھی رات کا گذرنا کھیت کے درختوں کا زمین سے بلند ہونا۔

جُثَّہ ۔ع۔ بدن، تن، جسم۔

جُثی ۔ع۔ دوزانو بیٹھنا، پاؤں کی انگلیوں کے بل کھڑا ہونا۔

## فصل جیم مع حائے حطی

جَحد ۔ع۔ جان بوجھ کر انکار کرنا۔

جَحش ۔ع۔ گدھے کا بچہ گھوڑے کا بچہ اور بمعنی جفا اور سختی اور غضب اور نام ایک صحابی کا۔

جَحمَرِش ۔ع۔ عورت بہت بڑھیا بدشکل عورت جَحَامِر اسکی جمع ہے۔

جَحوُد ۔ع۔ دیدہ ودانستہ

انکار کرنا۔
**جُحِی** ۔ع۔ مخفف جوحی کا جو نام ایک مسخرہ کا ہے۔
**جُحَیش** ۔ع۔ مرد خودرائے اور متکبر
**جَحیم** ع۔ وہ آگ جو گڑھے میں روشن کی جائے وہ آگ جو بہت تیز ہو اور جس کا شعلہ بہت بلند ہو جائے اور نام چھٹے طبقہ دوزخ کا۔

## فصل جیم مع دال مہملہ

**جَدّ** ۔ع۔ بخت۔ توانگری، نصیب بزرگی، بے نیازی، دریا کا کنارہ۔ کپڑے کا قطع کرنا، تمام ہونا، دادا۔ نانا
**جِدّ** ع۔ کسی کام کی کوشش کرنا درستی۔
**جُدّ** ۔ع۔ وہ کنواں جو کھیت میں ہو۔
**جِدّاً** ۔ع۔ از روئے سعی کے از روئے کوشش کے۔
**جِدَار** ۔ع۔ دیوار۔
**جِدَال** ۔ع۔ جنگ کرنا، دشمنی کرنا، لڑائی جنگ
**جَدَاوِل** ۔ع۔ جمع جدول بمعنی بحیرا اور نہر کی۔
**جُدائی** ۔ف۔ دوری، جدا ہونا، تفرقہ۔
**جَدْب** ۔ع۔ تنگسالی۔ عیب کرنا۔
**جِدَّت** ۔ع۔ نیا ہونا، تازگی نیاپن
**جَدَث** ۔ع۔ گور۔ قبر۔ اجداث جمع ہے۔
**جَدَد** ۔ع۔ زمین، ہموار۔
**جُدُد** ۔ع۔ جمع جدہ بمعنی راہ کی۔
**جَدْر** ۔ع۔ دیوار۔
**جُدَر** ۔ع۔ آبلے پڑنے کے نشان۔
**جُدُر** ۔ع۔ جمع جدار بمعنی دیوار کی
**جُدْرَان** ۔ع۔ جمع جدر بمعنی دیوار کی۔
**جُدَرِی** ۔ع۔ چیچک، سیتلا۔
**جَدَع** ۔ع۔ ناک، کان، ہاتھ کاٹنا، قیدخانہ میں بند کرنا قید کرنا۔
**جَدَل** ۔ع۔ لڑائی، جنگ
**جَدْوَل** ۔ع۔ پانی کی نہر۔ کھائی مجازاً سرخ لکیریں گرد کسی ورق کے۔
**جَدْوَار** ۔ع۔ ایک جڑ ہے نخرد طی شکل، سیاہ رنگ دوا میں مستعمل ہے ہندی نرلسی
**جُدّہ** ۔ع۔ دادی، نانی۔
**جِدّہ** ۔ع۔ ایک شہر مشہور کا نام ہے دریائے مکہ کے کنارے پر کتّے کے گلے کا پٹہ۔
**جِدّ و جَہد** ۔ع۔ کوشش سعی۔ جد بالکسر اور جہد بالفتح پڑھیئے۔
**جَدی** ۔ع۔ بکرا۔ بزغالہ، نام ایک برج کا آسمان پر اور نام ستارے کا جو قریب قطب شمالی کے ہے عرف میں اسی ستارے کو قطب کہتے ہیں۔
**جَدِید** ۔ع۔ نیا۔ نو۔ نام ایک بحر کا انیس[۱۹] بحروں شعر سے کہ یہ نئی پیدا کی گئی ہے
**جَدِیدان** ۔ع۔ کنایہ ہے دن اور رات سے۔
**جَدِیر** ۔ع۔ لائق، موافق، سزاوار

## فصل جیم مع ذال معجمہ

**جَذَار** ۔ع۔ باڈی گارڈ۔ محافظ۔
**جُذَاذ** ۔ع۔ ہر چیز کا ریزہ اور ٹکڑا۔
**جُذَام** ۔ع۔ کوڑھ خون کے بگڑنے

کی بیماری جس سے بدن گل جاتا ہے۔

جَذب ۔ ع۔ کھینچنا۔ کشش کرنا۔

جَذبہ ۔ ع۔ ایکبار کھینچنا، دل کا جوش۔

جَذر ۔ ع۔ اصل ہر چیز کی جڑ سے اکھیڑنا۔ علم حساب میں جس عدد کو فی نفسہٖ ضرب کریں اس کو جذر اور جو اس سے حاصل ہو اسکو مجذور کہتے ہیں۔

جَذُرَہ ۔ ع۔ آگ کا تنکا جو اُڑ جاتا ہے۔

جَذَع ۔ ع۔ درخت کا تنہ، درخت کی شاخ۔

جَذَع ۔ ع۔ بیل اور گھوڑا جو تیسرے برس میں ہو اور اونٹ جو پانچویں برس میں ہو۔

جِذلان ۔ ع۔ شاداں، خوش وخرم

جَذم ۔ ع۔ ہر چیز کی جڑ، عمارت کی نیو۔

جُذُوع ۔ ع۔ جمع جذع کی۔ درخت کی شاخیں اور درخت کے تنے۔

جَذوہ ۔ ع۔ آگ کی چنگاری۔

## فصل جیم مع رائے مہملہ

جَرّ ۔ ع۔ کھینچنا، گناہ کرنا کسی کلمہ کو زیر دینا، حرکت زیر کی، پہاڑ کا دامن اور کوڑیاں، ٹھیکریاں، مٹی کے گھڑے کشش

جَرد ۔ ف۔ شگاف زمین۔ مجازاً بمعنی نقب یعنی سُرنگ اور سلامت کوچہ

جُبر ۔ ف۔ گھوڑے کا زین۔

جَراب ۔ ع۔ چمڑے کی تھیلی، توشہ دان، بیل کی کھال اَدھوڑی۔ مجازاً پاؤں کا موزہ۔

جِراب ۔ ع۔ خالی کشتی۔

جُرَب ۔ عج۔ ایک پرندہ کو کہتے ہیں جو مرغ کے مشابہ ہوتا ہے۔ اہل فارس اس پرند کو دُراج کہتے ہیں۔

جُرأت ۔ ع۔ دلاوری، حیا!! کی جوانمردی۔

جَرّاح ۔ ع۔ زخم دینے والا جرّاح جو مشہور ہے۔

جَرّاح باشی ۔ ف۔ اسپتال کا بڑا افسر سول سارجن۔

جِراحت ۔ ع۔ زخم، گھاؤ۔

جراحت بند ۔ زخم باندھنے والی پٹی۔

جَراد ۔ ع۔ ملخ۔ ٹڈی۔

جَرّارہ ۔ ع۔ لشکر گراں بڑی فوج اور ایک قسم ہے بچھو کی کہ زمین پر دم کو گھسیٹ کے چلتا ہے اور یہ بچھو جس کو ڈنک مارتا ہے اس کے ہر بن مو سے خون جاری ہو جاتا ہے۔

جَرّار ۔ ع۔ اپنی طرف کھینچنے والا۔ اور لشکر بہت انبوہ دار۔

جُراز ۔ ع۔ تلوار بہت تیز۔

جِرام ۔ ع۔ گرام ایک پیمانہ ہے۔

جَرائد ۔ ع۔ جمع جریدہ بمعنی حساب کا دفتر ۔ سرکاری اخبار تنہا، درخت کی شاخ۔

جَرائم ۔ ع۔ جمع جُرمیہ بمعنی گناہ اور خطا کی۔

جَرَب ۔ ع۔ کھجلی اور خارش کا مرض یعنی تر کھجلی جس میں سے کچھ مواد نکلے۔

جُرب ۔ ف ۔ دُرّاج تیتر پرندہ مشہور ہے۔

جَرِثقیل ۔ ع ۔ نام ایک علم کا جس میں بھاری چیزوں کے کھینچنے کے قاعدے مندرج ہوتے ہیں

جُرجیس ۔ ع ۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا جن کو انکی امت کے لوگ انواع عذاب سے ہر مرتبہ قتل کرتے تھے اور ہر مرتبہ وہ خدا کے حکم سے زندہ ہو کر اپنی امت کو راہ حق کی ہدایت فرماتے تھے

جُرح ۔ ع ۔ زخم، گھاؤ ۔ طعن کرنا ۔ عیب بتانا ۔ ج پر زبر پڑھیئے۔

جَردَہ ۔ ف ۔ سیاہ رنگ ۔

جُرز ۔ ع ۔ بنجر زمین جس میں گھاس بھی نہ ہوتی ہو اور معرب ہے گرز کا۔

جرز ۔ ع ۔ کاٹنا ۔ بالوں کا بنا ہوا کپڑا۔

جَرز ۔ ع ۔ سال قحط زدہ اور گوشت پشت خر کا۔

جَرَس ۔ ع ۔ گھنٹہ کی آواز، گھڑیال ۔ ڈھول کی آواز

جُرسَت ۔ ف ۔ حسرت و یاس یا غصہ سے دانتوں کا کٹکٹانا۔

جُرعہ ۔ ع ۔ ایک گھونٹ وہ مقدار پانی وغیرہ کی جو یکبارگی ایک دم میں پی لی جاوے۔

جُرف ۔ ع ۔ وہ گڈھا جس میں پانی جمع ہو گیا ہو فارسی میں اس کو آبگیر کہتے ہیں

جُرگ ۔ ت ۔ کشتی گیروں کا حلقہ۔

جُرگہ ۔ ت ۔ انبوہ آدمیوں کا۔

جرم ۔ ع ۔ تن، جسم، دھڑ۔

جرم صبح ۔ ف ۔ کنایہ آفتاب کی روشنی اور صبح سے

جَرَم ۔ ع ۔ گزیر ۔ چارہ، علاج لاجرم بمعنی ناگزیر، ناچار لاعلاج۔

جَرم ۔ ع ۔ کسب کرنا، لینا، سزاوار ہونا، گناہ کرنا، جلتی زمین اور معرب گرم کا

جُرم ۔ ع ۔ گناہ، خطا، قصور

جرمانی ۔ ع ۔ جرمنی ۔

جُرموز ۔ ع ۔ چھوٹا حوض، چھوٹا مکان، چھوٹا کنواں۔ آدمی کے اعضا۔

جُرمہ ۔ ف ۔ گھوڑا سفید رنگ کا نقرہ۔

جرنال ۔ ف ۔ جرنیل، فوج کا افسر اعلیٰ ۔ کمانڈر۔

جُرنغار بُرنغار ۔ ت ۔ جُرنغار وہ فوج جو وقت لڑائی کے بائیں جانب بادشاہ کے ہو اور بُرنغار وہ فوج جو بروز جنگ دہنی طرف بادشاہ کے رہے

جُرّہ ۔ ف ۔ دلیر، شجاع ۔ گھوڑا سواری کا ترکی میں پرندوں کا نر خصوصاً باز کا نر اگرچہ جرّہ بہ نسبت باز کے کم طاقت اور چھوٹا اور کم شکار ہوتا ہے۔ مگر یہ باز کا نر ہے اور باز اسکی مادہ ہے۔

جَرّہ ۔ ع ۔ نشخوار یعنی وہ گھاس وغیرہ جو اکثر چوپائے بعد کھا چکنے کے پھر معدے

سے حلق میں نکال لاتے ہیں اور پھر چبا کر اسکو نگل لیتے ہیں، ہندی جگالی۔

جَرِی ۔ف۔ دلیر، دلاور، من چلا آدمی۔

جَرَیان ۔ع۔ رواں ہونا پانی وغیرہ کا۔ پانی کا بہنا، از کشف و بہار عجم۔ اور خیابان میں لکھا ہے کہ فارسی میں بسکون را بھی مستعمل ہے۔ (غیاث)

جَرِیب ۔مب۔ ایک آلہ زمین کی پیمائش کا یہ گریک کا معرب ہے۔

جَرِیح ۔ع۔ زخمی، گھائل۔

جَرِید ۔ع۔ قاصد، جاسوس، نامہ بر۔

جَرِیدہ ۔ع۔ تنہا، اکیلا، درخت کی شاخ بغیر پتوں کی۔ لکھنے والوں کا دفتر، اخبار

جَرِیش ۔ع۔ بلغور، ہندی دلیا۔

جَرِیم ۔ع۔ جڑ سے کاٹا ہوا، بنیاد سے نکالا ہوا۔

جُرمانہ ۔ف۔ وہ روپیہ جو گنہگار سے لیں۔

جَرِیدہ ۔ع۔ رجسٹر۔ گورنمنٹی اخبار۔

جَرِیمہ ۔ع۔ گناہ، خطا، جرم۔

جَرِین ۔ع۔ وہ جگہ جہاں خرموں کو خشک کریں

## فصل جیم مع زاے معجمہ

جُزْ ۔ف۔ سوا سے۔ بدون

جَزّ ۔ع۔ بال کاٹنا، مونڈنا پشم کا اور گیہوں و چھوہارہ وغیرہ کاٹنا۔

جُزَا ۔ع۔ بدلا۔ عوض۔

جَزَالت ۔ع۔ محکمی۔ استواری خوبی اور بزرگی اور تمام ہونا۔

جَزَائر ۔ع۔ جمع جزیرہ بمعنی ٹاپو۔ اور نام ایک قسم کی بڑی بندوق کا۔

جَزَائر نقدی ۔ فج۔ سرکاری جرمانہ۔

جَزَائِل ۔ع۔ جمع ہے جزیلہ کی چیزیں محکم اور بہت سخت اور بمعنی زیادہ اور بہت چیزیں۔

جُزدیدہ ۔ف۔ نابینا۔ اندھا۔

جُزر و مد ۔ع۔ گھٹاؤ اور بڑھاؤ پانی کا جو سمندر میں ہوتا ہے۔ ہندی میں اس کو جوار بھاٹا کہتے ہیں۔

جَزْر ۔ع۔ کاٹنا۔ قطع کرنا، اونٹ کی قربانی کرنا اور اس کی کھال کھینچنا۔ درخت کے میوے توڑنا، دریا کے پانی کا گھٹنا اور کم ہونا اور یہ خلاف مد کے ہے کہ مد پانی کے بڑھنے کو کہتے ہیں۔ حرف کو بڑھنے میں مد نہ دینا۔

جَزَر ۔مب۔ گزر کا یعنی گاجر۔

جَزْع ۔ع۔ مہرۂ سلیمانی جو سفیدی اور سیاہی ملا ہوا ہوتا ہے اور کبھی جَزْع سے آنکھ مراد لی جاتی ہے بہ اعتبار اس کی سیاہی اور سفیدی کے۔

جَزَع ۔ع۔ بے صبری اور ناشکیبائی۔

جَزْل ۔ع۔ خشک موٹی لکڑی کا چیرنا بات محکم اور مضبوط

کہنا، کریم بسیار عطار یعنی سخی بہت بخشش کرنے والا عقلمند، نیک تدبیر والا، اور آواز کبوتر کی۔
جُزَل ۔ ع۔ اونٹ کے کوہان کا زخم جو پالان اور کجاوے سے پڑ جاتا ہے۔
جُزْمُک ۔ ع۔ عینک۔
جُزْلان ۔ ع۔ منی بیگ۔
جَزْم ۔ ع۔ قطع کرنا حرف کا ساکن کرنا وہ ارادہ جس سے آدمی پھرے نہیں اور یہ لفظ یعنی یقین کے بھی آتا ہے
جُزْمہ ۔ ع۔ بوٹ، جوتہ۔
جُزْو ۔ ع۔ حصہ ٹکڑا۔
جزو لایتجزی ۔ ع۔ وہ چیز جو انتہائے باریکی اور چھوٹے ہونے کے سبب سے ناقابل تقسیم ہو جائے۔
جُزْرَسی ۔ ف۔ کنجوسی اور اسراف کی درمیانی حالت جو نہ کنجوسی کہلائے نہ اسراف
جُزْوِی ۔ ع۔ تھوڑا۔ منسوب بہ جزو۔
جُزْوِیات ۔ ع۔ وہ حصے جو کلیات نہ ہوں تھوڑی اور معمولی چیزیں۔
جَزِیرَہ ۔ ع۔ وہ قطعہ زمین کا جسکے چاروں طرف پانی ہو۔
جَزِیل ۔ ع۔ بڑی محکم چیز۔ بزرگ۔
جَزِیلَہ ۔ ع۔ بسیار بہت۔
جِزْیَہ ۔ ع۔ محصول کی ایک مقدار معین۔ جو ہر سال کافر ذمی سے لیجاتی ہے۔

## فصل جیم مع سین مہملہ

جَسارَت ۔ ع۔ دلیری، مردانگی، گذرنا، تجاوز کرنا
جَسّاس ۔ ع۔ بڑی جستجو کرنے والا اور نام دجال کے گدھے کا
جَسامَت ۔ ع۔ جسیم ہونا، موٹا ہونا۔
جُسْتُجُو ۔ ف۔ تلاش۔ ڈھونڈھنا
جَسْتَن ۔ ف۔ کودنا۔
جُسْتَن ۔ ف۔ ڈھونڈھنا تلاش کرنا۔
جَستہ رَگ ۔ ف۔ خبردار، ہوشیار۔
جَستہ جَستہ راہ رفتن ۔ ف۔ بچہ کا چلنے کی کوشش کرنا۔
جَسَد ۔ ع۔ تن، بدن۔ آدمی اور جن اور فرشتہ کا جسم گوسالہ بنی اسرائیل اور خون خشک اور زعفران
جِسْر ۔ ع۔ پل جو دریا وغیرہ پر ہوتا ہے۔
جَسْنک ۔ ع۔ درد۔ رنج، بلا۔
جِسْم ۔ ع۔ بدن اور جو شے کہ طول اور عرض اور عمق رکھتی ہو۔
جسم تعلیمی ۔ ع۔ وہ مقدار جس کے لئے لمبائی اور چوڑائی اور گہرائی ہو۔
جِسْمان ۔ ع۔ تن۔ بدن۔
جِسْمانی ۔ ع۔ جسم کا جسم دار۔
جَسِیم ۔ ع۔ فربہ۔ موٹا، صاحب جسم۔

## فصل جیم مع شین معجمہ

جُشّ ۔ ع۔ کوٹنا، توڑنا۔
جُشا ۔ ع۔ آروغ، ڈکار۔
جُشُب ۔ ع۔ طعام ناگوار یعنی بغیر دال سالن کے روکھی روٹی۔
جَشْن ۔ ف۔ محفل خوشی کی۔ خوشی۔ عیش۔
جشن سَدَہ ۔ ف۔ نام جشن کا جو دسویں تاریخ ماہ بہمن کو کرتے ہیں

جَشِیْدُب ۔ ع۔ ہر چیز سخت ناگوار بدمزہ بُرا کھانا۔ روکھی روٹی۔
جَشِیْش ۔ ع۔ بلغور خواہ پکا ہوا خواہ خشک، ہندی دلیا۔

## فصل جیم مع صاد مہملہ

جَصُّ ۔ ع۔ گچ کا معرب یعنی عمارت کا چونہ اور یہ لفظ جیم کے کسرہ سے بھی آیا ہے۔
جَصَّاص ۔ ع۔ گچ گر یعنی چونہ بنانے والا اور لقب ایک حنفی فقیہہ کا۔

## فصل جیم مع عین مہملہ

جَعْبَہ ۔ ع بروزن کعبہ ترکش۔ تیردان میز کی دراز، چرمی بیگ۔
جَعْبَہ دُزَک ف۔ سگاردان۔
جَعْد ۔ ع۔ گھونگھر والے بال مڑے ہوئے بال۔
جَعْدِ پرچمہ ۔ ف۔ جھنڈے اور نشان کے سرے کے بال
جُعْدَہ ۔ ع۔ جنگلی گھاس کی ایک قسم ہے۔
جَعْدَہ ۔ ع۔ زلف، ابو جعدہ کنیت بھیڑیے کی۔
جَعْدُ الْیَدَیْن ۔ ع } مرد بخیل اور
جَعْدُ الْاَصَابِع ۔ ع } کنجوس۔
جَعْفَر ۔ ع۔ ندی نالہ پانی کا بنی عامر کے پدری قبیلہ کا نام ایک مرد کا۔ ایک اور شخص کا نام جس کو جعفر برمکی کہتے ہیں۔ نام ایک کیمیاگر کا نام رسول مقبولؐ کے چچازاد بھائی کا جن کو جعفر طیار کہتے ہیں اور بمعنی خربزہ کے بھی آیا ہے
جَعْفَر بَرمَکی ۔ ع۔ ہارون رشید کے وزیر کا نام۔
جَعْفَری ۔ ف۔ ایک قسم کا گیندا جو پھول ہے زرد رنگ کا۔ اور مجازاً مطلق زرد رنگ۔
جَعْل ۔ ع۔ کرنا، بنانا، پیدا کرنا، نقل کرنا کسی چیز کا اس طرح جو اصل کے مشابہ ہو جائے۔
جُعَل ۔ ع۔ ایک جانور ہوتا ہے سیاہ رنگ پردار مشابہ زنبور کے جو سرگین اور گوبر وغیرہ میں ہوتا ہے۔ ہندی گبرونندا۔
جَعْلی ۔ ع۔ وہ نقلی چیز جو مثل اصلی کے معلوم ہو۔

## فصل جیم مع غین معجمہ

جُغْ ۔ ف۔ لکڑی کا جوا جو بیل کی گردن پر رکھ کے ہل چلاتے ہیں۔
جَغْ ۔ ف۔ وہ لکڑی جو دہی میں پھیر کر مکھن نکالتے ہیں۔ ہندی متھنی۔ رئی۔
جُغْرَات ۔ ف۔ دہی جو دودھ جما کر بناتے ہیں۔
جغرافیہ ۔ ع۔ علم ہے صورت زمین کا جس میں خشکی اور تری کی اقلیموں کا بیان ہوتا ہے
جغرافیان ف بعلم جغرافیہ جاننے والے۔
جُغْلَہ ۔ ت۔ امرد سادہ رو جسکے داڑھی مونچھ نہ ہو اور امرد لڑکا ناچنے والا۔

## فصل جیم مع فا

جَفَّت ۔ ع۔ پژمردہ خراب

مرجھایا ہوا خشک، بے آب۔
جفا ۔ ف۔ ظلم و ستم۔
جفا پیشہ۔ ف، } ظالم۔ ستمگار۔
جفا گستر۔ ف،
جفار ۔ ع۔ کوڑا، کف، چاندی سونے کا میل۔
جفاف ۔ ع۔ خشک ہونا، سوکھ جانا
جفان ۔ ع۔ بہت بڑے کاسے انگور کی شاخیں۔
جفان کالجواب۔ ع۔ کاسے بہت بڑے مانند حوض کے۔
جفت ۔ ف۔ جوڑا ضد طاق کی اور ہر شے جو دو ہوں، زن و شوہر، نر و مادہ۔ اور ہل چلانے والی جوڑی بیل کی۔
جفت ران۔ ف۔ کسان جو ہل چلاوے۔
جفت شدن۔ ف۔ کنایہ جماع کرنے سے۔
جفت کردن نظر۔ ف۔ بغور تمام کسی چیز کی طرف گھورنا اور دیکھنا۔
جفتک ۔ ف سرخاب کا جوڑا جسکو ہندی چکوا چکوی کہتے ہیں
جفت نقش دیوار شدن۔ ف کنایہ ہے نہایت حیران ہونے سے۔
جفتہ ۔ ف۔ سُرین۔ چوتڑ، گھوڑے کی پچھلے پیروں سے دولتی مارنا، کنواں گڑھا سوراخ، چھید، خمیدہ کج۔ آخر کے آخر دونوں معنوں میں جفتہ جیم فارسی سے بھی آیا ہے۔
جفتہ زدن ۔ ف باغلام کرنا۔
جفتہ طاق ۔ ف۔ کنایہ دونوں بھوؤں سے۔
جفتی ۔ ف۔ جفت ہونا، جوڑا کھانا۔
جفر ۔ ف۔ بکری کا بچہ چار مہینے کا مکہ معظمہ میں نام ایک مقام کا۔ نام ایک علم مشہور کا جس سے احوال غیب پر آگاہی ہوتی ہے۔
جفن ۔ ع۔ آنکھ کی پلک یعنی وہ وہ پوست جو آنکھ کے ڈھیلے پر پڑی ہوئی ہے فارسی میں پردۂ چشم اور لحاف چشم اور پلک کہتے ہیں اور کبھی پالک فارسی ہیں بمعنی موئے مژہ کے بھی آتا ہے اور جفن کے معنی نیام شمشیر کے بھی ہیں یعنی تلوار کا میان۔
جفنہ ۔ ع۔ کاسۂ چوبین؛ کٹھری، چھوٹا، کنواں
جفیر ۔ ع۔ بروزن نفیر ترکش جس میں تیر رکھیں۔

## فصل جیم مع قاف

جق جق ۔ ع۔ شور و غوغا۔ بک بک۔

## فصل جیم مع کاف فارسی

جگر ۔ ف۔ کلیجہ اور کبھی بمعنی رنج، غم، غصہ، امید انتظار، تاب، طاقت بھی آتا ہے۔
جگر باختن۔ ف۔ بددلی، ڈرنا۔
جگر بند ۔ ف۔ مجموع کلیجہ پھیپھڑہ اور دل وغیرہ اور کنایہ فرزند سے بھی۔
جگر بند پیش زاغ نہادن۔ ف۔

کنایہ ہے محنت اور بلا کے اختیار کرنے سے۔
**جگرتاب** - ف - کلیجے کا گرم کرنے والا۔
**جگرخوارہ** - ف - مراد عاشق سے۔
**جگرداشتن** - ف - تاب و طاقت رکھنا۔
**جگرسائے** - ف - ایذا پہونچانے والا
**جگرگوشہ** - ف - کنایہ فرزند عزیز سے۔
**جگی جگی** - ف - یہ ایک کلمہ ہے جو مغلوب اور عاجز آدمی بروقت عجز و اضطراب کہتا ہے اور جگی جگی بمعنی غبغب کے بھی آتا ہے جو ایک گوشت نرم ہوتا ہے ٹھڈی کے نیچے۔

## فصل جیم مع لام

**جَلَّ** - ع - بزرگ ہوا، یہ صیغہ ماضی کا ہے۔
**جَلُ** - ف - ایک جانور ہے مثل بلبل کے خوش آواز
**جُل** - ع - برگستواں، ہندی جھول، گھوڑے یا گدھے وغیرہ کی، مگر فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید لام کے آتا ہے اور معرب ہے گل کا یعنی پھول کسی درخت کا۔
**جَلَاء** - ع - گھر سے نکال دینا دیس سے پردیس نکال دینا۔ مگر فارسی میں یہ لفظ بغیر ہمزہ کے آتا ہے اور یہ بھی معنی اس کے ہیں کہ خود ہی ترک وطن کر دینا۔
**جِلَاء** - ع - روشن کرنا، صاف کرنا، زنگ چھڑانا اور بمعنی سرمہ کے بھی آتا ہے مگر فارسی میں یہ لفظ بغیر ہمزہ کے بھی آتا ہے۔
**جَلَّاء** - ع - شخص جلا کرنے والا صیقل گر۔
**جَلَّاب** - ع - کھینچنے والا ایک چیز کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے والا۔ وہ شخص جو چارپایوں کے بیچنے کے لئے ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جائے۔
**جُلِّ آب** - ف - کائی جو پانی پر جم جاتی ہے۔
**جُلَّاب** - مع - معرب ہے گلاب کا اور بمعنے شربت جو قند اور گلاب سے بناتے ہیں۔ مجازاً دوائے مسہل۔
**جَلَاجِل** - ع - جمع جلجل کی وہ گھونگھرو جو چمڑے کے پٹے پر سی کے اونٹ و بیل وغیرہ کی گردن میں ڈالتے ہیں اور بمعنی جھانجھ اور منجیرہ اور تال کے بھی جو ایک قسم کے مشہور باجے ہیں۔
**جِلَاجی** - ف - صیقل گر، سان لگانے والا۔ قلعی گر۔
**جَلَّاد** - ع - دُرّہ یا کوڑہ مارنے والا۔ کھال کسی جانور کی کھینچنے والا۔ تلوار مارنے والا۔
**جَلَادت** - ع - چستی، چالاکی جوانمردی۔

جَلَاقت ۔ع۔ پیٹ خالی ہونا مجازاً بمعنی جہالت اور حماقت اور کمینہ پن کے مستعمل ہے

جُلَاقہ ۔ع۔ والس کوٹ نئے طرز کی صدری۔

جَلَّال ۔ع۔ وہ بیل وغیرہ جو غلیظ کھاویں اور بمعنی مہتر یعنی بھنگی کے بھی جو گوہ اُٹھا کر لے جاوے۔

جَلَال ۔ع۔ بزرگی اور صفات عمدہ باطنی۔

جُلَال ۔ع۔ بزرگ اور جمع جل کی جو بمعنی جھول چارپایوں کے۔

جَلَالَہ ۔ع۔ اللہ کا لفظ اور یہ اسم اعظم ہے۔

جَلَالت ۔ع۔ بزرگ ہونا، بزرگی

جَلَالی ۔ف۔ منسوب طرف جلال الدین بادشاہ کے۔

جلاوطن ۔ف۔ پردیس نکال دینا اور کسی کا اپنے آپ گھر سے بے گھر ہونا، ترک وطن کرنا۔

جَلَائِل ۔ع۔ بزرگیاں جمع جلیلہ کی۔

جَلُب ۔ع۔ لینا، کھینچنا، بیچنا سودا، نفع، سود اور وہ مال سوداگری جو ایک ملک سے دوسرے ملک کو بغرض نفع کے لے جاویں۔

جِلَب ۔ع۔ ہلکا بادل۔ بغیر مینھ کا بادل۔

جَلَب ۔ف۔ فارسی میں بمعنی زن فاحشہ اور بمعنی شور و غوغا۔

جُلَبِب ۔عج۔ کسی چیز کی آواز۔

جِلْبَاب ۔ع۔ چادر۔

جِلْبَابِ سَمَن ۔ف۔ مراد چادر سفید سے۔

جِلْبَان ۔ع۔ سبز مونگ جو غلہ مشہور ہے۔

جَلْبُوب ۔ع۔ ایک گھاس کا نام ہے جو درخت پر چڑھتی ہے اہل فارس اس کو عشق پیچہ بھی کہتے ہیں۔

جُلْجُلان ۔ع۔ کشنیز یعنی دھنیا

جَلْد ۔ع۔ تازیانہ، کوڑا مارنا چست و چالاک۔ تیز شتاب سخت ہوا چست ہونا، سانپ کا کاٹنا، عورت سے جماع کرنا۔

جِلْد ۔ع۔ پوست چمڑا، کھال کسی حیوان کی۔

جَلَد ۔ع۔ گائے اور اونٹنی وغیرہ کے بچہ کی کھال جو اس کے مرجانے کے بعد گھاس بھر کے دودھ دوہنے کے وقت اسکی ماں کے آگے ڈال دیتے ہیں کہ وہ اس کو اپنا بچہ تصور کر کے اچھی طرح دودھ دے اور بمعنی زمین سخت و ہموار۔

جِلْدگر ۔ف۔ کتاب کی جلد بنانے والا۔

جَلَدُو ۔ت۔ انعام، صلہ، بدلا نیک۔

جَلْدی ۔ف۔ شتابی، تیزی چالاکی۔

جُلَسَا ۔ع۔ مجلس کے لوگ۔ جمع جلیس کی جو بمعنی ہم نشین ہے۔

جَلْسَہ ۔ع۔ محفل۔ ملاقات۔

نشست۔

جِلَف ۔ ع۔ ظلم کرنے والا، خالی مٹکہ ہر چیز جس کا پیٹ خالی ہو۔ وہ حیوان جس پر کھال نہ ہو۔ اور جسکا پیٹ پھٹا ہوا ہو مجازاً یعنی مردار ناپاک، کمینہ، خودسر۔

جَلَق ۔ ع۔ مٹھی لگاکر انزال کرنا زلق کا مبدل ہے۔

جُلقی ۔ ف۔ وہ شخص جو جلق لگاوے

جُلگہ ۔ ف۔ مرغزار، سبزہ زار۔

جَلمَد ۔ ع ﴾ سخت پتھر، سخت
جَلمُود ۔ ع ﴾ آدمی۔

جُلنار ۔ ع۔ معرب ہے گلنار کا اور گلنار ایک قسم ہے انار کی کہ اس میں سوائے پھول کے پھل نہیں ہوتا مگر پھول سُرخ اور بڑا شل گیند سے کے پھول کے صد برگ برگ یعنی بہت پتّی والا ہوتا ہے۔ اس کو گلنار فارسی بھی کہتے ہیں۔

جِلواز ۔ ف۔ پیادہ کوتوال۔

جِلَو ۔ ف۔ گھوڑے کی باگ اور گھوڑا کوتل۔

جِلوَت ۔ ع۔ تجمل، تزک واحتشام ٹھاٹ۔ بفتح جیم بھی صحیح ہے

جَلوَت ۔ ع۔ ظاہر کرنا، اپنے کو دکھانا اور یہ ضد خلوت کا ہے۔

جُلُودار ۔ ف۔ سائیس۔

جُلُود ۔ ع۔ چمڑے حیوانات کے جمع جلد کی۔

جِلَوریز ۔ ف۔ بیائے مجہول سبک عنان یعنی ڈھیلی باگ کئے۔ گھوڑا دوڑائے ہوئے۔

جُلُوس ۔ ع۔ بیٹھنا۔

جَلوَہ ۔ ع۔ اپنے کو ظاہر کرنا، بناؤ سنگار کرکے لوگوں کو دکھانا۔ اور کبھی مجازاً یعنی خرام معشوق کے بھی آتا ہے۔

جلوہ گاہ ۔ ف۔ مراد دنیا یا صحن سے

جَلی ۔ ع۔ روشن، ظاہر، آشکارا اور کاتبوں کی اصطلاح میں موٹا خط۔

جَلِید ۔ ع۔ برف اور یخ۔

جُلیدی ۔ ع۔ آنکھ کی تین رطوبتوں میں سے ایک رطوبت کا نام۔

جَلِیس ۔ ع۔ ہمنشیں۔

جَلِیل ۔ ع۔ بزرگ، بڑا۔

## فصل جیم۔ مع میم

جَمّ ۔ ع۔ تمام۔ بہت۔

جَم ۔ ف۔ نام بادشاہ فارس کا یعنی جمشید۔

جِمّ ۔ ع۔ نام شیطان کا۔

جُمد ۔ ع۔ صدف۔ سیپ

جَماد ۔ ع۔ جو چیز کہ حیوانات سے نہ ہو۔ یعنی بے جان ہو اور وہ زمین جس پر پانی نہ برسے وہ سال جس میں پانی نہ برسے یعنی سال قحط وہ چیز کہ جس کو نشو ونما نہ ہو۔ وہ اونٹنی جس کے دودھ نہ ہو۔ آدمی بخیل وکنجوس زمین سخت۔

جمادات ۔ ع۔ وہ چیزیں جو بے جان ہوں اور اکثر اطلاق اس کا معدنی چیزوں پر آتا ہے جیسے پتھر وغیرہ۔

جَمادی ۔ ع۔ منسوب طرف جماد

کے یعنی بے جان شے، مثل
پتھر و مٹی وغیرہ کے۔ جمادی
اجماد سے مشتق ہے۔
جُمادَی الاولیٰ۔ ع۔ پانچواں
مہینہ قمری ہے مسلمانوں
کا پہلے مہینہ محرم سے بعض
لوگ جمادی الاوّل،
جمادی الثانی کہتے ہیں
وہ غلط ہے۔
جُمادی الاُخریٰ۔ ع مسلمانوں
جُمادی الآخرۃ۔ ع۔ کا چھٹا
مہینہ قمری حساب سے۔
جِمار۔ ع۔ کنکریاں مارنا اور
یہ فعل حاجی لوگ مناسک
حج کے ادا کرنے میں
کرتے ہیں۔
جُمازہ۔ ع۔ تیز رفتار اونٹ
یعنی تیز چلنے والا اور
فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید
میم کے بھی آتا ہے۔
جَماش۔ ع۔ آدمی شوخ اور
دلیر۔
جِماع۔ ع۔ مرد کا عورت سے
صحبت کرنا۔
جُماعُ الاِثم۔ ع۔ شراب کا پینا اور

یہ لفظ بمعنی شراب کے
بھی آیا ہے۔
جَماعَت۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا
اور نام ایک شکل کا رمل
کی سولہ شکلوں میں سے
جَماعہ دار۔ ف۔ وہ شخص جو چند
سپاہیوں کا افسر ہو۔
جمعدار سے بنایا گیا۔
جَمال۔ ع۔ خوبی صورت اور سیرت
کی اور حسن اور خوبصورتی
انسان کی۔
جَمّال۔ ع۔ } شتربان، ساربان
جَمّالہ۔ ع۔ }
جِمال۔ ع۔ جمع جمل، بمعنی اونٹ کی۔
جُمان۔ ع۔ موتی، گوہر اور چاندی
کی گھنڈیاں جو بشکل موتی
کے بناتے ہیں۔
جَمام۔ ع۔ گھوڑے کا آرام پانا
بعد تھک جانے کے۔
جُمام۔ ع۔ پُر اور لبالب ہونا
ظرف کا پانی سے۔
جَماہیر۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا۔
جمع جمہور کی۔
جَمباز۔ ف۔ جمناسٹک کرنے والا
اُچھل کود کرنے والا۔

جُمجُمہ۔ ع۔ کھوپڑی۔ کاسہ سر
آدمی۔ یا دیہ لکڑی کا
جَمَد۔ ع۔ برف، یخ۔
جَمدَر۔ ف۔ ایک ہتھیار کا نام
ہے جس کو جمدھرا اور کٹار
کہتے ہیں۔
جُمدُرہ۔ ع بمعنی بزرگ و بلند۔
جَمر۔ ع۔ بہت سی چنگاریاں
آگ کی۔
جَمرُوک۔ ف۔ چنگی۔
جمرہ۔ ع۔ ایک چنگاری آگ
کی کنکری مارنا حج میں،
نام ایک مرض کا جس میں
چند دانے چوڑے نہایت
سرخ نکلتے ہیں اور انہیں
بڑی سوزش اور جلن
ہوتی ہے ہندی میں اس
مرض کو آتشک کہتے ہیں،
جَمزیٰ۔ ع۔ ایک قسم کی تیز
چال۔
جمشید۔ ف۔ نام فارس کے
ایک بادشاہ کا جو حکیم پیشہ
تھا۔ واضح ہو کہ یہ نام
خاتم و نگیں و اسپ و
تخت و باد و اصف و

ماہی و طیور وغیرہ کے
ساتھ آوے تو مراد حضرت
سلیمان علیہ السلام سے
ہوگی اور اگر سد و آئینہ
و آب حیوان وغیرہ کے
ساتھ آوے تو مراد سکندر
سے ہوگی اور اگر جام و
شراب و بزم جشن و نوروز
وغیرہ کے ساتھ آوے
تو مراد جمشید بادشاہ سے
ہوگی۔

**جَمع** ۔ ع۔ اکٹھا کرنا جماعت
آدمیوں کا گروہ اسم واحد
کو جمع کرنا، نام ایک صنعت
کا کہ شاعر چند چیزوں کو ایک
وصف میں جمع کردے۔

**جَمع انداز** ۔ ف۔ وہ تیرانداز جس کا
ہر تیر نشانہ پر پڑے اور
کوئی تیر خطا نہ کرے۔

**جُمعہ** ۔ ع۔ ساتواں دن مسلمانوں
کی تعطیل کا ہندی سکر اور
صحیح بضمتین ہے۔

**جَمعِیّت** ۔ ع۔ جمع ہونا گروہ آدمیوں
کا۔

**جَمِّ غَفِیر** ۔ ع۔ ہجوم تمام۔ جماعت
کثیرہ۔

**جَمَل** ۔ ع۔ اونٹ۔ شتر نر۔

**جُمَل** ۔ ع۔ جملے حساب اعداد
ابجد کا۔

**جَمِل** ۔ ع۔ صورت اور سیرت
دونوں طرح کی خوبی خوبی
صورت اور سیرت کی۔

**جَمّل** ۔ ع۔ خوبصورت۔ خوش
سیرت۔ شتربان ساربان

**جُمگی** ۔ ف۔ تمام۔ سب اس
لفظ میں یائے مصدری
ہے اور جملہ کی ہائے ہوز
کاف فارسی سے بدل
گئی ہے مثل پروگی اور
خانگی وغیرہ کے۔

**جُملہ** ۔ ع۔ نقرہ، حصہ، کلام۔

**جُمُود** ۔ ع۔ جمنا، جم جانا۔

**جُمُود** ۔ ع۔ جمی ہوئی چیز۔

**جُمُوع** ۔ ع۔ جماعتیں۔ جمع ہے
جَمع کی۔

**جُمہور** ۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا
ایک تودہ بلند۔ یہ لفظ جیم
کے فتحہ سے غلط ہے۔
اسی طرح جو اسم اس
وزن پر ہوگا وہ بضم حرف
اول و سوم ہوگا، مثل
دستور، زنبور، عصفور،
صندوق وغیرہ کے۔

**جَمِیع** ۔ ع۔ تمام، سب

**جَمِیعاً** ۔ ع۔ سب کے سب تمام

**جَمعِیت** ۔ ع۔ گروہ، مجمع، انبوہ
تسلی، تشفی۔

**جَمِیل** ۔ ع۔ خوبصورت، حسین۔

## فصل جیم۔ مع نون

**جِن** ۔ ع۔ بھوت۔ دیو اور
یہ اسم جنس ہے ایک
اور ہزار وغیرہ پر بھی
اطلاق کر سکتے ہیں جس
طرح انسان اسم جنس ہے

**جُنّ** ۔ ع۔ سپر، ڈھال۔

**جَناب** ۔ ع۔ درگاہ، آستانہ
چوکھٹ، احاطہ خانہ۔

**جُناب** ۔ ع۔ درد پہلو۔

**جِناب** ۔ ع۔ اہل و عیال سے دور
ہونا وہ رسی جو چوپایوں کے
گلے میں باندھ کے ان کو
کھینچیں۔

**جَناب** ۔ ف۔ فارسی میں بمعنی شرط
اور جوے کے آتا ہے۔

**جُناب** ن۔ فارسی میں بمعنی دُکان ہے۔

**جَنابہ**۔ ف۔ وہ لڑکے جڑواں جو ایک حمل سے پیدا ہوں عربی توامان۔

**جَنابت**۔ ع۔ دوری۔ مجازاً ناپاکی یعنی حاجت غسل کی اس لئے کہ اس میں طہارت اور نماز وغیرہ سے دوری ہو جاتی ہے۔

**جُناۃ**۔ ع۔ جمع جانی بمعنی گنہگار کی۔

**جَناح**۔ ع۔ پرند جانوروں کے پر آدمی کا بازو، لشکر کا مقدمہ یعنی ہراول۔

**جُناح**۔ ع۔ گناہ۔

**جَنادل**۔ ع۔ جمع جَنْدَل بمعنی پتھر۔

**جَنازہ**۔ ع۔ تابوت مُردے کا۔

**جُناغ**۔ ت۔ } آپس میں شرط
**جناق**۔ ت۔ } بدنا۔

**جُناع**۔ ت۔ } گھوڑے کا
**جُناق**۔ ت۔ } زین پوش۔

**جَنان**۔ ع۔ دل۔

**جِنان**۔ ع۔ جمع جنّت بمعنی بہشت کی۔

**جَناب**۔ ع۔ وہ گھوڑے آراستہ جو سواری امرا کے آگے زینت کے لئے کوتل لے جاتے ہیں۔

**جَنایت**۔ ع۔ گناہ کرنا۔

**جنایات**۔ ع۔ جمع ہے جنایت کی بہت سے گناہ تقصیریں۔

**جُنُب**۔ ع۔ ناپاک آدمی، بےغسل آدمی۔

**جَنْب**۔ ع۔ پہلو کنارہ

**جُنبش**۔ ف۔ حرکت کرنا، ہلنا۔

**جُنبش زَنخ**۔ ف۔ کنایہ ہے مسخرہ پن کرنے سے۔

**جَنْبک**۔ ت۔ جست کرنا، کودنا۔

**جَنّت**۔ ع۔ بہشت اصل میں وہ باغ جس کے درخت بوجہ کثرت کے زمین کو چھپالیں۔

**جُنْد**۔ ع۔ لشکر فوج اور نام ایک دوا کا جسکو جُندبیدستر بھی کہتے ہیں اور وہ سگ آبی کا خایہ ہوتا ہے یعنی بیضہ۔

**جُندرہ** ع۔ پولیس۔

**جَندل**۔ ع۔ بروزن صندل۔ بڑا پتھر۔

**جَنْزار**۔ ف۔ زنگار

**جنس**۔ ع۔ ہر چیز کی ایک نوع جس کے نیچے بہت سی قسمیں مندرج ہوں اور منطقیوں کی عین جنس وہ ہے جس کے نیچے چند نوع ہوں اور نوع وہ ہے جس کے نیچے چند صنف ہوں اور صنف وہ ہے جس کے نیچے افراد ہوں پس حیوان جنس ہے اور انسان نوع اور فرنگی و حبشی ہندی صنف اور ہر صنف کے اشخاص افراد ہیں۔

**جِنسیّت**۔ ع۔ ایک جنس ہونا ایک میل ہونا۔

**جَنَف**۔ ع۔ ظلم کرنے کا ارادہ کرنا۔

**جَنگ**۔ ف۔ لڑائی۔

**جُنگ**۔ ف۔ بڑی بیاض جسمیں ہر قسم کے اشعار و مضامین وغیرہ مندرج ہوں۔

**جَنگ زرگری**۔ ف۔ دوسرے

شخص کے فریب دینے کے لئے کسی سے ظاہر میں لڑنا لیکن باطن میں ملے رہنا۔

جُنگلی بکریا ۔ ف۔ ایک حیوان ہوتا ہے بصورت آدمی کہ ایک پاؤں رکھتا ہے اور بات نہیں کر سکتا مجازاً آدمی بے وقوف، اور بے سروپا کو کہتے ہیں۔

جَنگ گاہ۔ ف۔ لڑائی کا میدان۔

جَنُوب ۔ ع۔ دکھن اور وہ ہوا کہ دکھن کی طرف سے چلے ج پر زبر پڑھیے

جُنُود ۔ ع۔ جمع جند بمعنی لشکر کی

جنودِ کبریا ۔ ف۔ کنایہ فرشتوں سے۔

جِنَّہ ۔ ع۔ جمع جنی کی، بہت سے دیو و پری اور اجنّہ جو اس کی جمع مشہور ہے وہ غلط ہے اس لئے کہ اَجنّہ جمع جنین کی ہے اور جنین وہ بچہ جو اپنی ماں کے پیٹ میں رہے۔

جِنّی ۔ ع۔ ایک جن، اور جن اسم جنس ہے۔

جَنّی ۔ ع۔ میوہ جو درخت سے گرے۔

جُنَید ۔ ع۔ نام ولی ساکن بغداد کا۔

جَنِین ۔ ع۔ وہ بچہ جو ماں کے پیٹ میں ہو۔

## فصل جیم مع واؤ

جَوّ ۔ ع۔ فرق جز زمین اور آسمان کے بیچ میں ہے اور ہوا جو درمیان زمین و آسمان کے بھری ہے

جَواب ۔ ع۔ مقابل، پاسخ۔

جواب ۔ ف۔ بمعنی آش جو۔

جَوابدِہ ۔ ف جس سے مطالبہ کیا جاوے۔

جَوّاد ۔ ع۔ بہت بخشش کرنے والا، نام خدا کا، گھوڑا تیز رفتار، تشدید واؤ کی غلط ہے۔

جَواذِب۔ ع۔ کشش کرنے والی چیزیں، یہ جمع جاذبہ کی ہے۔

جِوار ۔ ع۔ ہمسائگی، پڑوس، فتحہ جیم کا جو اس لفظ میں مشہور ہے غلط ہے۔

جَوارِح ۔ ع۔ ہاتھ پاؤں اور دیگر اعضاء آدمی کے کہ جن سے کسب معیشت انسان کرتا ہے اور شکاری جانور۔

جُوارِش۔ معب۔ یہ معرب گوارش کا ہے فتحہ جیم کا غلط ہے، دوائے مرکب ہاضم خوش مزہ بخلاف معجون کے کہ اس میں خوش مزہ ہونے کی قید نہیں ہے۔ اور بفتح را گوارش کا مبدل ہے۔

جَواری ۔ ع۔ جمع جاریہ کی لونڈیاں اور بیٹیاں اور کشتیاں اور چیزیں جاری ہونے والیاں۔

جَواز ۔ ع۔ گذرنا، رواں ہونا، روانی، درست ہونا، موافق شرع پروانہ راہداری، پاسپورٹ

جَوارِب ۔ ع۔ } موزہ، جراب۔
جورب۔ ع۔ }

جُواز ۔ ف۔ کولھو جس میں تیل وغیرہ نکالیں

جُوازالامتحان۔ ع۔ امتحان کا سارٹیفکٹ۔

جَواسِیس۔ ع۔ جمع جاسوس کی۔

جُوال ۔ مب۔ اصل اس کی گوال ہے۔ گون کو کہتے ہیں جس میں غلّہ بھر کر ٹٹو یا بیل وغیرہ پر لادتے ہیں، فقیروں کی گدڑی مجازاً جسم انسان۔

جَوالِق ۔ ع۔ بورا۔

جَوّالہ ۔ ع۔ تیزی کے ساتھ گول پھرنے والی چیز

جَوامِع ۔ ع۔ جمع جامعہ کی لوہے کے طوق جو گنہگاروں کی گردنوں میں پہناتے ہیں مجازاً یعنے تمام اور سب کے۔

جَوان ۔ ف۔ گبرو، بالغ۔

جَوانِ سنگدیدہ ۔ ف۔ وہ بہادر جو بڑی ریاضت کر چکا ہو اور بڑی مصیبت جھیل چکا ہو۔ یعنی کارآزمودہ اور تجربہ کار۔

جَوانِب ۔ ع۔ اطراف۔ طرفین۔

جوانمرد ۔ ف۔ مرد سخی۔

جواہر ۔ ع۔ جمع جوہر کی۔ بعض لوگ جواہرات بولتے ہیں وہ لفظ غلط ہے حالانکہ بعض بڑے شعرا نے نظم کیا ہے۔

جواہرِ مُجَرَّدَہ ۔ ع۔ عقول عشرہ اور حکیموں کے نزدیک دس فرشتے ہیں۔

جَوائِز ۔ ع۔ انعامات۔ بخششیں تحفے اور یہ جمع جائزہ کی ہے۔

جَوبَجَو ۔ ف۔ یعنی جزو کل۔ تمام وکمال۔

جُوجُح ۔ ع۔ وہ مارکہ جو محراب یا کوٹھی وغیرہ میں خوبصورتی کی غرض سے بنایا جاتا ہے۔ اور مرغ کی چوٹی کو بھی کہتے ہیں۔

جُوخ ۔ ع۔ بانات۔

جُوحی ۔ ع۔ نام ایک بہت بڑے مسخرے کا۔

جُود ۔ ع۔ بخشش۔ سخاوت۔

جود ۔ ع۔ نیک، نیک چیزیں مینھ کا بڑے زور و شور سے برسنا، جوانمردی کرنا۔

جَوْدَت ۔ ع۔ نیکی۔ نیک ہونا، خوبی ہر چیز کی۔ گھوڑے کی تیز رفتاری

جُودِی ۔ ع۔ نام ایک پہاڑ کا جہاں حضرت نوح کی کشتی بعد طوفان کے ٹھہری تھی۔

جَوذَر ۔ ع۔ جنگلی گائے کا بچہ

جَوْر ۔ ع۔ ظلم وستم۔ ظلم کرنا۔

جَوْرَب ۔ ع۔ موزہ، جراب۔

جَوز ۔ مب۔ معرب گوز کا۔ اخروٹ۔

جَوزا ۔ ع۔ نام تیسرے برج آسمانی کا جو دو پیکر ہے نام ایک عورت کا اور وہ کالی بکری جس کی پیٹھ پر سفید دھاری ہو۔

جَوزبُویا ۔ ع۔ جائفل۔

جوز بر گنبد انداختن ۔ ف۔ کنایہ ہے بے فائدہ کام کرنے اور بے کار کوشش کرنے سے۔

جُوزدن۔ ف۔ آتشدان میں کوئلہ ڈالنا۔
جُوز شکستن۔ ف۔ ایک قسم کی فال ہے۔
جُوزَق۔ ع۔ روئی کا پھل تبل چٹکنے کے۔
جوزماثل۔ ع۔ دھتورہ کا پھل۔
جُوزَن۔ ف۔ ساحر۔ جادوگر اسلئے کہ اکثر ساحر جَو پر منتر پڑھ کے مارتے ہیں۔
جوزہندی۔ ف۔ مغز ناریل۔
جُوسَق۔ ع۔ معرب ہے کوشک بمعنی قصر محل کا اور نام مقتدر باللہ عباسی کے محل کا بغداد میں
جُوسنگ۔ ف۔ جَو کے وزن کے برابر
جُوش۔ ف۔ اُبال، سوزش، دل کی، سینہ، آدھی رات، کمر آدمی کی، اُبلنا دیگ کا ندی کا پانی سے بھر جانا۔
جُوشاندن۔ ف۔ جوش دینا، اُبالنا۔
جُوشِش۔ ف۔ جوش
جُوش کردن۔ ف۔ تانبے اور پیتل وغیرہ کے برتنوں کو جوڑنا جھالنا۔
جُوشَن۔ ف۔ زرہ جو لڑائی میں پہنتے ہیں۔
جوشیدن۔ ف۔ اُبلنا، جوش مارنا۔
جوشیدہ مغزوش۔ کنایہ اس شخص سے جو غصہ میں بھرا ہو، پرخشم۔
جُوع۔ ع۔ بواؤ معروف، بھوک اور گرسنہ ہونا۔
جُوعُ الکلب۔ ع۔ ایک مرض ہے کہ آدمی چاہے کتنا ہی کھائے مگر بھوک کم نہ ہو اور اس مرض کو شہوت کلبی بھی کہتے ہیں۔
جُوعُ البقر۔ ع۔ ایک مرض ہے کہ باوجود سیری معدہ کے تمام اعضا پر حالت گرسنگی کی طاری رہتی ہے۔ یعنی غذا جزو بدن نہیں ہوتی۔
جُوعان۔ ع۔ بھوکا آدمی۔ گرسنہ۔
جُوف۔ ع۔ شکم پیٹ۔ خول ہر چیز کا۔
جو فروش گندم نما۔ ف۔ کنایہ ہے مکار اور دغاباز آدمی سے
جُوق۔ مب۔ } فوج، لشکر، آدمیوں کا
جُوق۔ ت۔ } گروہ، پرندوں کا غول۔
فرشتوں اور جنوں کا گروہ ملا
جُوگندم۔ ف۔ داڑھی جس میں سفید اور سیاہ بال ہوں۔
جُول۔ ف۔ واؤ مجہول سے بیابان
جَولان۔ ع۔ دوڑنا۔ دوڑانا گھوڑوں کا گرد پھرنا۔ گھوڑے کو کاوے پر لگانا۔ مگر فارسی میں بسکون لام مستعمل ہے۔
جَولان۔ ع۔ لوہے کی زنجیر یا بیڑی جو گنہگار کے پاؤں میں پہناتے ہیں۔
جُولانی۔ ف۔ گھوڑا۔ پیالہ شراب کا۔
جُولاہ۔ ف۔ جولاہا کپڑا بننے والا
جُولقی۔ ع۔ قلندر کمل پوش۔
جُولہ۔ ف۔ جولاہہ، مکڑی عنکبوت۔
جُولیدہ۔ ف۔ ژولیدہ، پریشان
جُونہ۔ ع۔ عطردان۔ عطر فروش کا بکس۔
جَوہر۔ مب۔ معرب ہے گوہر بمعنی سنگ قیمتی کا۔ اور اصل ہر شے کی اور خلاصہ اس کا اور اصطلاح میں وہ چیز جو بذات خود قائم

ہوا اور یہ جوہر ضد عرض کا ہے جو بذات خود قائم نہیں ہوتا بلکہ بوسیلۂ جوہر قائم رہتا ہے جیسے کپڑا جوہر ہے اور رنگ اس کا عرض ہے

**جَوہرِ اوّل** ۔ ع۔ کنایہ جبرئیل علیہ السلام سے اور فلاسفہ کے نزدیک عقل اوّل۔

**جَوہرِ فرد** ۔ ع۔ جزو لا یتجزیٰ جو کسی طرح سے تقسیم اور ٹکڑے نہیں ہوسکتا اور شاعروں کے نزدیک مراد دہان معشوق سے۔

**جَوہرِ ناب** ۔ ف۔ جوہر خالص۔

**جوہری** ۔ ع۔ صاحب جوہر جو جواہر بیچتا ہو۔

**جوہی** ۔ ف۔ نام ایک پھول کا۔

**جوئے** ۔ ف۔ نہر پانی کی جو جاری ہے

**جُوئی** ۔ ع۔ آخر میں الف مقصورہ بصورت یائے تحتانی سوزش دل کی عشق سے۔

**جُویا** ۔ ف۔ ڈھونڈھنے والا۔

**جُوئبار** ۔ ف۔ جس جگہ بہت سی نہریں پانی کی بہتی ہوں۔

**جُویان** ۔ ف۔ ڈھونڈھنے والا۔

**جوئیدن** ۔ ف۔ ڈھونڈھنا۔

**جوئندہ** ۔ ف۔ ڈھونڈھنے والا۔

## فصل جیم مع ہائے ہوز

**جَہات** ۔ ع۔ جمع جہت کی طرف۔

**جِہاد** ۔ ع۔ کافروں سے لڑنا۔

**جِہادِ اکبر** ۔ ع۔ صوفیوں کی اصطلاح میں یعنی ریاضت، فقر، نفس کشی۔

**جِہادِ اصغر** ۔ ع۔ صوفیوں کی اصطلاح میں کافروں سے لڑنا۔

**جہار** ۔ ع۔ ظاہر ہونا۔

**جَہاز** ۔ ف۔ بہت بڑی کشتی ایک وضع خاص کی جو سمندر میں چلتی ہے۔

**جَہاز** ۔ ع۔ اونٹ کا پالان، عورت کی شرمگاہ دلھن کا اسباب جہیز، مسافر کا اسباب، مردے کا سامان دفن و کفن۔

**جَہالت** ۔ ع۔ نادانی، بے علمی۔ بہ کسر جیم غلط ہے۔

**جہان** ۔ ف۔ دنیا، عالم

**جَہان در جَہان** ۔ ف۔ بسیار، بہت۔

**جَہانیان** ۔ ف۔ دُنیا کے لوگ، خلق اللہ۔

**جَہانیدن** ۔ ف۔ کدانا، اُچھالنا۔

**جِہَت** ۔ ع۔ طرف۔ واسطے۔

**جَہد** ۔ ع۔ کوشش، سعی،
**جُہد** ۔ ع۔ طاقت، رنج، مشقت،

**جہد جہید** ۔ ع۔ بہت بڑی کوشش۔

**جَہر** ۔ ع۔ کھلا ہوا، کسی چیز کا بآواز بلند پڑھنا۔

**جَہل** ۔ ع۔ نادانی، نہ جاننا، بالکسر غلط ہے۔

**جَہلِ مرکب** ۔ ع۔ اعتقاد کرلینا کسی چیز کی حقیقت کا برخلاف اس کی حقیقت کے جیسے کوئی رانگے کو چاندی جان لے۔

**جَہلِ بسیط** ۔ ع۔ نہ جاننا کسی چیز کی حقیقت کا۔

**جَہلہ** ۔ ع۔ جمع جاہل کی، ناواقف اور بے علم لوگ۔

**جہندہ** ۔ ف۔ کودنے والا۔

**جَہنّم** ۔ ع۔ گہرا کنواں اور نام دوزخ کے پہلے طبقے کا۔ کوان بالضم غلط ہے۔

**جہود** ۔ ف۔ قوم یہود۔

جَہودی ۔ ت۔ ایک یہودی یائے تحتانی اس میں و حدت کی ہے۔
جَہُول ۔ ع۔ بڑا نادان، بڑا بے وقوف۔
جَہیدَن ۔ ت۔ کودنا، اُچھلنا۔
جَہیر ۔ ع۔ حسین آدمی، خالص دودھ۔
جَہیز ۔ ع۔ بفتح جیم و بکسر جیم دونوں طرح صحیح ہے اماله جہاز کا ہے معنی اس کے سامان اور اسباب جو لڑکی کو بروقت شادی کے دیں مردے کا سامان دفن و کفن و جوڑے کا روپیہ

## فصل جیم مع یائے تحتانی

جِیَاب ۔ ع۔ جمع جیب کی خلاف قیاس۔
جِیَاد ۔ ع۔ جمع جیّد بمعنی خالص اور جمع جود بمعنی گھوڑا تیز رفتار اور جمع جید بمعنی گردن۔
جیّاد ۔ ف۔ سفیدی عمارتیں قلعی کرنے والا چونا۔
جَیب ۔ ع۔ گریبان، پیراہن سینہ دل مجازاً وہ تھیلی جو نیچے گریبان کے سیتے ہیں اب مختلف مقامات پر لگائی جاتی ہے: بالکسر صحیح نہیں ہے
جَلیبہ ۔ ت۔ بفتح اول بحتر اور بکسر زرہ۔
جَیحون ۔ ع۔ نام ایک دریا کا نزدیک بلخ کے۔
جِید ۔ ع۔ گردن۔
جَیّد ۔ ع۔ خوب، کھرا، نیک خالص۔ بفتح یائے مشدّد غلط ہے۔
جیران ۔ ع۔ ہمسائے پڑوسی۔ جمع جار کی۔
جیرہ ۔ ع۔ طعام راتبہ جو کسی کو دیا جائے۔
جَیش ۔ ع۔ لشکر، دیگ کا اُبلنا دل کی شورش اور بیتابی
جیغہ ۔ ت۔ نام ایک زیور مرصع کا جس کو پگڑی پر باندھتے ہیں۔
جیغہ جیغہ ۔ ت۔ بھونڈل جو ابرک سے ترکیب دیا جاتا ہے ولایت کی عورتیں مزید حسن کے لئے اس کو پیشانی اور بھوؤں پر لگاتی ہیں ہندوستان کی عورتیں مقیش کو باریک کتر کے لگاتی ہیں اور نام اس کا افشاں رکھا ہے۔
جیفہ ۔ ع۔ حیوان، مردہ جسمیں بدبو پیدا ہوگئی ہو۔
جیگارہ ۔ ع۔ سگریٹ، سگار۔
جِیل ۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا نوع نام ایک گاؤں کا نزدیک بغداد کے۔
جیلان ۔ ع۔ نام ایک ملک کا نام ایک گاؤں کا نزدیک بغداد کے جس کو جیل بھی کہتے ہیں۔
جُیُوش ۔ ع۔ جمع جیش بمعنی لشکر۔
رجیوہ ۔ ع۔ سیماب، ہندی پارہ۔

# باب جیم فارسی

## فصل جیم فارسی مع الف

چابک ۔ ف۔ چست، چالاک، کوڑا، تازیانہ۔

چابک خرام ف۔ تیز چلنے والا۔

چابک دست۔ ف۔ تیز دست، جو شخص ہاتھ کے کام میں چالاک ہو۔

چابکی ۔ ف۔ چالاکی چستی اور گھوڑا تیز رفتار۔

چاپ کردن۔ نج۔ چھاپنا، کاغذ یا کپڑے وغیرہ کی چھپائی کرنا۔

چاپ چی ۔ ف۔ پرنٹر چھاپنے والا

چاپلوس ۔ ف۔ خوشامد کرنے والا

چاپلوسی۔ ف۔ خوشامد۔

چاچ ۔ ف۔ ایک شہر کا نام ملک توران میں جو تاشکند کے نام سے مشہور ہے۔ اس شہر کی کمان مشہور ہے جس کو کمان چاچی کہتے ہیں

چادر ۔ ف۔ خیمہ۔

چادر احرامیان۔ ف۔ برف۔

چادر پوش قلندری۔ نج۔ چھوٹا نگیرہ۔

چادر کافوری۔ ف۔ کنایہ صبح سے۔

چادر کحلی۔ ف۔ سرمئی رنگ کی چادر، کنایہ آسمان سے اور کنایہ رات سے۔

چادر لاجورد ۔ ف۔ آسمان، سبزہ زار۔

چار ۔ ف۔ مخفف چہار کا اور مخفف چارہ کا بمعنی علاج

چار آئینہ ۔ ف۔ نام ایک قسم کی زرہ کا۔

چار ارکان ۔ ف۔ چار عنصر، یعنی آگ، پانی خاک ہوا۔

چار بالش ۔ ف۔ مسند، بادشاہی تخت۔

چار پایہ ۔ ف۔ چوپایہ جانور۔

چار برگ ۔ ف۔ نام ایک پھول کا اور بعضے لالہ ہی کو کہتے ہیں، پہاڑی لالہ۔

چار بند ۔ ف۔ دُنیا۔

چار بیخ ۔ ف۔ چار دوائیں یعنی بیخ کاسنی، بیخ رازیانہ، بیخ کرفس، بیخ کبر۔

چارجی ۔ ف۔ ڈھنڈورا یا منادی کرنے والا۔

چار تاق ۔ ف۔ جھونپڑا۔

چار تکبیر زدن ۔ ف۔ بمعنی ترک کلی یعنی کل چیزوں کا ترک، کر دینا اور نیز کنایہ ہے نماز جنازہ سے کہ یہ نماز چار تکبیر پر تمام ہو جاتی ہے

چار تار ۔ ف۔ } اربع عناصر یعنی
چار جوہر۔ ف۔ } آگ اور پانی اور ہوا اور خاک۔

چار خم ف۔ کشتی کے ایک پیچ کا نام کمان کا حد سے درجہ کھینچنا، نام ایک قسم کی کمان خمدار کا۔

چار دیوار ۔ ف۔ کنایہ ہے رات سے۔

چار زبان ۔ ف۔ کنایہ شخص پرگو اور کثیر الکلام سے یعنی جو شخص بہت باتیں کرے۔

چارسو ۔ ف۔ چار طرف اور وہ بازار جس کے چاروں طرف راستہ اور دکانیں

ہوں اور وہ بڑا راستہ
جس میں چار راہیں مجتمع
ہوں، ہندی میں اس کو
چورا ہا کہتے ہیں۔
چار سوق۔ ف۔ چوک بازار، چوراہا۔
چار شاخ۔ ف۔ گنہگار کے عذاب
کرنے کی ایک قسم۔
چار شانہ۔ تنومند، قوی ہیکل
موٹا مگر ناموزوں قد، بد
اندام اور بھدا۔
چار شنبہ۔ ف۔ بدھ کا دن۔
چار ضرب۔ ف۔ ایک قسم ہے صوفیوں
کے ذکر اور شغل کی اور ایک
قسم ہے ساز کے بجانے کی
جس کو ہندی میں چوتالہ
کہتے ہیں اور اصطلاح میں
کنایہ سر اور داڑھی اور
بھوؤں اور مونچھ کے بال
منڈا ڈالنے سے جو بعضے
قلندر کرتے ہیں۔
چار طاق۔ ف۔ چار گوشہ کا خیمہ
وغیرہ ہندی میں راونٹی
کہتے ہیں۔
چار طاق افگن۔ ف۔ فراش۔
چارق۔ ت۔ جنگلی لوگوں کا ایک
قسم کا جوتا۔
چارقب۔ ت۔ امیروں کا ایک
طرح کا لباس۔
چارقد۔ ف۔ عورتوں کے سر کا
رومال۔
چار گام۔ ف۔ گھوڑا تیز رفتار۔
چار گامہ۔ فج۔ تیز رفتار اور عمدہ
گھوڑا۔
چار گوشہ۔ ف۔ چوکھونٹی چیز۔
چارم اُصطرلاب۔ ف۔ کنایہ
قرآن شریف سے اسلئے
کہ بعد توریت اور انجیل
اور زبور کے یہ چوتھی
کتاب آسمانی ہے۔
چار مادر۔ ف۔ عناصر اربعہ۔
چار مرغ خلیل۔ ف۔ کبوتر
کوّا، مُرغ یعنی خروس
مور ان چاروں کو حضرت
ابراہیم نے بموجب حکم خدا
ذبح کرکے ان کا گوشت
وغیرہ ایک میں ملا کے پہاڑ
پر رکھ دیا اور پھر ایک
ایک کو بلایا بحکم خدا ہر
ایک زندہ ہو کر آپ کے
پاس چلا آیا۔
چار مغز۔ ف۔ اخروٹ۔
چار منزل۔ ف۔ شریعت، طریقت
معرفت۔ حقیقت۔
چار موجہ۔ ف۔ گرداب، بھنور۔
چار میخ شدن۔ ف۔ نہایت
مضبوط ہونا اور ایک قسم
گنہگاروں کو سزا دینے کی
کہ زمین پر چت لٹا کے
میخوں سے ہاتھ پاؤں
باندھ دیتے ہیں۔
چار نفس۔ ف۔ نفس امارہ، نفس
لوامہ، نفس ملہمہ، نفس
مطمئنہ۔
چاروا۔ ف۔ چوپایہ جانور۔
چارہ۔ ف۔ علاج۔ مدد، تدبیر
مکر، فریب۔
چاش۔ ت۔ وہ مقام جہاں غلہ
کو بھوسے سے صاف
کرکے رکھیں۔
چاشت۔ ف۔ پہر دن چڑھا ہوا
اور اس وقت کے
کھانے کا بھی نام ہے۔
چاشنی۔ ف۔ تھوڑا سا نمونہ
کھانے یا شراب کا۔
چاشنی گیر۔ ف۔ باورچی، خانساماں

چاق ۔ تر۔ چوڑا، تندرست، طاقت دار۔
چاق شدن ف۔ علاج، دوا کے لائق۔
چاک ۔ ف۔ پھٹا ہوا، چرا ہوا۔
چاکر ۔ ف۔ نوکر۔ خدمتگار
چاکران۔ ف۔ یہ لفظ مرکب ہے چاک اور ران سے اور کنایہ ہے فرج اور دبر سے۔
چال ف۔ وہ گھوڑا جس کے بال سُرخ اور سفید ملے ہوئے ہوں گڑھا، کنواں، جوے کا داؤں اور بمعنی چکور جو پرند مشہور ہے۔
چالاک ۔ ف۔ چست، تیز۔
چالاکی ۔ف۔ تیزی، چستی۔
چالش ۔ ف۔ چلنا، حملہ جنگ میں کرنا۔
چاپلوس ۔ ف۔ چاپلوس وہ شخص جو اپنی چرب زبانی اور انکساری کا رنگ جما کر لوگوں کو فریب دیتا ہے۔
چالیش ۔ ف۔ مٹک کی چال، گھمنڈ اور غرور کی چال

اترا کر چلنا۔
چالیک ۔ ف۔ لڑکوں کے ایک کھیل کا نام ہے جس کو ہندی میں گلی ڈنڈا کہتے ہیں۔
چانغ ۔ ف۔ چاہ عمیق، گہرا کنواں۔
چامیدن۔ ف۔ موتنا، پیشاب کرنا
چانہ ۔ ف۔ فک اسفل یعنی ٹھڈی کی ہڈی۔
چاوچاو ۔ ف۔ شور وغوغا چڑیوں کی وہ آواز جو ان کے بچے یا گھونسلے پر ہاتھ ڈالنے کے وقت بلند ہوتی ہے۔
چاوش ت۔ پیہیا، نقیب لشکر اور قافلہ کا۔
چاویدن۔ ف۔ چبانا، چڑیوں کا غل مچانا۔
چاہ ۔ ف۔ کنواں
چاہ جو ۔ ف۔ کنویں سے ڈول وغیرہ نکالنے والا کانٹا۔
چاہ زنخ ۔ ف۔ ٹھڈی کا گڑھا۔
چاہ کن ۔ ف۔ ظالم، مکار، دغاباز۔

چائے ۔ ف } مشہور پتی ہے جسکو
چاہ ۔ ف۔ } پکا کر پیتے ہیں اور چاہ ہائے ہوز سے غلط ہے

## فصل جیم فارسی مع پائے فارسی

چپ ۔ ف۔ بایاں۔ بائیں طرف بوسہ لینے کی آواز۔
چپ دادن ۔ ف۔ دھوکا دینا۔
چپاتی ۔ ف۔ پتلی روٹی جو توے پر پکاتے ہیں، پھلکا یہ لفظ منسوب ہے طرف چپات کے جو بمعنی تماچہ کے ہے اور یہ روٹی بھی ہاتھ کی تھپکی سے بڑھائی جاتی ہے۔
چپ انداز۔ ف۔ وہ شخص جو تیر باز گشتی مارے اور اصطلاح میں بمعنی مکار ودغاباز۔
چپچلہ ۔ ف۔ بلند ٹیلہ اور اونچا پشتہ جس پر لڑکے بیٹھ کر چوتڑ کے بل نیچے کھسکتے ہیں بطور کھیل کے اور کیچڑ کی زمین جہاں پیر رپٹتا ہو۔
چپ دادن۔ ف۔ ترک کرنا کسی

کام کا۔
چپیر ۔ ف۔ چھپر۔
چپوق ۔ تجر۔ خاص قسم کا پائپ۔
چپ رفتن ۔ ف۔ مخالفت کرنا۔
چپقلش ۔ ت۔ بضم قاف و بہ فتح لام۔ لڑائی تلوار کی انبوہ
چپکن ۔ ف۔ انگرکھا ایک قسم کا۔

## فصل جیم فارسی مع تائے فوقانی

چتر ۔ ف۔ چھتری، چھوٹے بال سر پر۔
چتر آبگون ۔ ف۔ آسمان۔
چتر روز ۔ ف۔ آفتاب۔
چتر زدن ۔ ف۔ ایک ورزش ہے کشتی گیروں کی کہ دونوں ہاتھ زمین پر ٹیک کر الٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔
چتر سیمابی ۔ ف۔ چودھویں رات
چتر سیمیں ۔ ف۔ کا پورا چاند۔
چتر عنبریں ۔ ف۔ اندھیری رات۔
چتر کحلی ۔ ف۔ آسمان، ابر سیاہ۔
چتر نور ۔ ف۔ سورج، آفتاب
چتوک ۔ ف۔ کنجشک۔ چڑیا۔

## فصل جیم فارسی مع خائے معجمہ

چخ ۔ ف۔ چھری اور تلوار کا میان جھگڑا لڑائی میل بیب، چرک۔
چخاچخ ۔ ف۔ آواز تلوار کی۔ بروقت لڑائی کے۔
چخیدن ۔ ف۔ لڑائی کی خواہش کرنا، لڑنا، کوشش کرنا تیز تیز سانس لینا، ہانپنا۔

## فصل جیم فارسی مع رائے مہملہ

چرا ۔ ف۔ کس واسطے۔ کیوں
چرا ۔ ف۔ چرنا۔ چرانے کی جگہ۔ چراگاہ۔
چراگاہ ۔ ف۔ چرنے کی جگہ حیوانات کی۔
چرازن ۔ ف۔ چرندہ۔ چرنے والا
چراغ ۔ ف۔ دیا جس میں بتی جل رہی ہو، چرائی کرنا اور اگلے پیر جو گھوڑا اٹھا دیتا ہے اس کو بھی چراغ کہتے ہیں اور اسکو چراغپا بھی بولتے ہیں۔
چراغ آسمانی ۔ ف۔ کنایہ بجلی سے۔

چراغ بانی کردن ۔ ف۔ چراغاں کرنا۔
چراغ برکردن ۔ ف۔ چراغ روشن کرنا۔
چراغپا ۔ ف۔ اگلے پیر گھوڑا جو اٹھا دے اور جس چیز پر چراغ رکھیں چراغدان
چراغ روز ۔ ف۔ کنایہ چراغ بے فروغ سے اور مراد آفتاب سے بھی۔
چراغ سپہر ۔ ف۔ آفتاب۔
چراغ لالہ ۔ ف۔ لیمپ۔
چراغ گاز ۔ ف۔ گیس جیسی روشنی والا لیمپ۔
چراغ کور کور سوختن ف۔ چراغ کا ہلکی ہلکی روشنی دینا۔
چراغ نشستن ف۔ بجھ جانا چراغ کا۔
چراغوارہ ۔ ف۔ قندیل، چراغدان
چرانیدن ۔ ف۔ چرانا۔ حیوانات کو گھاس چرانا۔
چرب ۔ ف۔ غالب ہونا، غالب جیتنا۔
چرب آخور ۔ ف۔ وہ شخص جو ناز و نعمت میں بسر کرتا ہو۔

فراخی، معاش۔
چَرب پہلو ۔ ف۔ موٹا، فربہ اور جس کی زندگی سے لوگوں کو فائدہ ہو۔
چَرب دَست ۔ ف۔ چالاک، شیریں دستکار اور ہنرمند۔
چَرب زبان ۔ ف۔ جو شخص خوشامد کی باتیں بنا کر لوگوں کا دل اپنی طرف مائل کرلے چاپلوسی کی باتیں کرنے والا۔ فریبیہ۔
چَرب قامت۔ ف۔ بلند قد، لمبا، خوش قد۔
چَربک ۔ ف۔ نقاشوں کا چربہ پوری جو گھی میں تلی جاتی ہے۔ ملائی جو دودھ پر سے اتاری جاتی ہے۔
چُربک ۔ ف۔ دروغ، خوشامد طعنہ دل لگی، مسخرگی شرمندگی، پہیلی، چیستاں
چَرب وخُشک۔ ف۔ تھوڑا بہت بُرا بھلا، سخاوت، بخیلی، سخی، بخیل
چَربہ ۔ ف۔ کاغذ چکنا اور باریک یا ہرن وغیرہ کی جھلی کہ نقاش تصویر یا کسی نقش پر رکھ کر موقلم سے اس تصویر وغیرہ کا عکس نقل اُتار لیتے ہیں اور ملائی جو دودھ پر پڑ جاتی ہے۔
چَربی ۔ ف۔ فربہی، مٹاپا۔
چربیدن ۔ ف۔ غالب ہونا۔
چَرتہ ۔ ف۔ آدمی کی کھال کا رنگ۔
چَرخ ۔ ف۔ پہیہ، بیلن، آسمان، گریبان، کمان سخت۔ چرخہ جس میں روئی کاتی جاتی ہے۔ گردکسی کے پھرنا فقیروں کا رات کے وقت گھومنا کنویں کی گراری کو لھو جس میں تیل پیرا جاتا ہے منجنیق جس میں پتھر رکھ کے گھما کر دشمن کو مارتے ہیں۔ نام ایک پرندہ شکاری کا جس کو چرغ بھی کہتے ہیں اور جو چیز چرغ مارے، کمہار کا چاک، ایک قسم کی اطلس جو ریشمی کپڑا ہوتا ہے۔
چَرخاب ۔ ف۔ گرداب، بھنور۔
چَرخِ الماس۔ ف۔ بجلی والی بیڑی۔
چرخ انداز۔ ف۔ چرخ انداز کمانداز کو کہتے ہیں جو تیر انداز بھی ہوتے ہیں۔
چَرخ آبنوس۔ ف۔ آسمان اوّل۔
چرخ خیاطین۔ ف۔ درزیوں کی مشین۔
چَرخِ دولابی ف۔ آسمان، آکاش۔
چَرخ ارینک۔ ف۔ جھینگر جو رات کو فریاد کرتا ہے۔
چَرخِ زرّیں کاسہ ۔ ف۔ چوتھا آسمان چونکہ آفتاب وہاں پر ہے اس لیے کہتے ہیں۔
چرخِ زن ۔ ف۔ ناچنے والا۔ پیراک۔
چرخ ساعت ۔ ف۔ گھڑی کی مشینری۔
چرخ فلک۔ ف۔ کنایہ عرش اعظم سے۔
چرخ قبا۔ ف۔ اضافت مقلوبی

سے یعنی قبائے اطلسی اُو
دامن کا دور بغیر اضافت
مقلوبی کے۔

چَرخ کمان ف۔ کمان کا حلقہ۔

چرخگی زدن ف۔ چرخ مارنا اور
دشمن پر غالب ہونے کے
وقت کشتی گیروں کا خوشی
میں ناچنا۔

چَرخ مقوّس۔ ف۔ کنایہ فلک اول
سے عموماً اور فلک البروج
یعنی کرسی سے خصوصاً۔

چَرخوک ۔ ف۔ لکڑی کا لٹو مخروطی
شکل کا جس پر لڑکے ڈورا
لپیٹ کر گھما کے زمین پر
پھینکتے ہیں، ڈورا کھل
جاتا ہے اور لٹو دیر تک
گھوما کرتا ہے۔

چَرخہ ۔ف۔ سوت کاتنے کا چرخہ
وہ چیز جو برابر دورہ کرے
نام ایک دوا کا جسکو عربی
میں شکاعی کہتے ہیں۔

چَرخی ۔ ف۔ جو چیز برابر چرخ
مارتی ہے۔ چنانچہ کبوتر
چرخی وغیرہ اور نام ایک
قسم کی اطلس نفیس کا۔

چَرده ۔ ف۔ بمعنی رنگ، مگر یہ
لفظ لفظ سیاہ کے ساتھ
مستعمل ہے۔

چَرزه ۔ف۔ حیوان اور آدمی کی
کھال۔

چَرُش ۔ ف۔ بروزن قفس،
قید خانہ، زندان، شکنجہ
یعنی آزار۔ وہ حوض جسمیں
انگور جمع کر کے لاتوں سے
روندتے ہیں تاکہ شیرہ
ان کا نکل آئے۔ وہ
چیزیں جو فقیر لوگ
بھیک مانگ کر جمع کریں۔

چَرُسدان ۔ف۔ فقیروں کی جھولی
جس میں بھیک کی چیزیں
جمع کرتے جائیں۔

چَرُغ ۔ ف۔ ایک جانور شکاری
کا نام جو شکرہ کی قسم سے
ہوتا ہے۔ عربی صقر۔

چَرُغینہ ۔ ف۔ بدآدمی۔ نیچ قوم۔

چَرک ۔ ف۔ ریم، پیپ، میل
آدمی کے بدن کا میل
لوہے وغیرہ کا جو آگ کے
ذریعہ سے جدا ہوتا ہے۔

چَرُگر ۔ف۔ مغنی۔ گانے والا۔

چرکین ۔ ف۔ میلا، میل میں
لتھڑا ہوا وہ زخم جس میں
سے پیپ بہا کرے اور
کنایہ مال دنیا سے۔

چَرُم ۔ ف۔ چمڑا، پوست۔
بہ فتح اوّل صحیح ہے۔

چرمدان۔ ف۔ کیسہ، تھیلی چمڑے
کی۔

چَرُنگ ۔ ف۔ گھنٹے کی آواز تلوار
اور گرز کی اس آواز کو
بھی کہتے ہیں جو مارے
پیدا ہوتی ہے۔

چَرمینہ ۔ ف۔ چمڑے کی چیز۔

چَرنده ۔ ف۔ حیوان، گھاس
چرنے والا۔

چَرُنده ۔ ف۔ حیوان۔ چوپایہ۔

چَریدن۔ ف۔ چرنا، گھاس
کھانا۔

## فصل جیم فارسی مع سین مہملہ

چُس ۔ ف۔ گوز بے صدا،
ہندی پھسکی۔

چَسپانیدن۔ ف۔ چپکانا۔

چسپان ۔ف } چپکا ہوا۔
چَسپیده ۔ف }

چسپیدگی - ف - چپکنا۔
چسپیدن - ف - لپٹنا - چپکنا۔
چست - ف - چالاک، درست ٹھیک - محکم۔
چستہ - ف - شیردان بکری اور بھیڑ وغیرہ کا۔
چستہ - ف - حیوانات کا چوتڑ اور ران۔
چستہ خوار - ف - وہ شخص جس کو بے تلاش عمدہ اور مزیدار کھانا ملا کرے۔
چستی - ف - چالاکی، درستی مضبوطی۔

## فصل جیم فارسی مع شین معجمہ

چش - ف - امر ہے چشیدن کا یعنی چکھ اور چشم کا مخفف بھی ہے۔
چشانیدن - ف - چکھانا، بطور نمونہ کے کوئی چیز کسی کو کھلانا۔
چشت - ف - نام ایک مقام کا
چشتہ خوار - ف - مخفف ہے چاشتہ خوار کا یعنے بغیر محنت مزے دار کھانا کھانے والا
چشم - ف - آنکھ اور کنایہ ہے کسی کے سوال کو قبول کرنے سے امید و توقع چشم خرم اور نام ایک دوا کا جس کو چاکسو کہتے ہیں۔
چشم انداز - ف - جھروکا، روشندان
چشمارو - ف - بروزن شفتالو، وہ صورت جو نظر بد کے دفعیہ کے واسطے باغ یا کھیت وغیرہ میں بناتے ہیں تاکہ نظر بد سے حفاظت رہے۔
چشم بد - ف - نظر بد، بد نظر۔
چشم بلبل - ف - ایک قسم کا کپڑا جس کو بلبل چشم بھی کہتے ہیں
چشم بند - ف - افسوں، خواب بندی۔
چشم بندان - ف - وہ لوگ جو منتر پڑھ کے کسی کی نیند مٹا دیں اور بمعنی مطلق جادوگراں اور کنایہ شاعروں سے بھی اس لئے کہ اکثر فکر مضمون میں آنکھیں بند کر لیتے ہیں۔
چشم براہ داشتن - ف - انتظار کرنا۔
چشم بر زمین افگندن - ف - شرمندگی یا شرم یا تواضع کی راہ سے آنکھ نیچی کر لینا۔
چشم پوشی - ف - آنکھ چرانا، کسی کا عیب چھپانا، کسی کی خطا سے درگذر کرنا۔
چشم بے آب - ف - بے حیا، بے شرم ڈھیٹ۔
چشم بے آب داشتن - ف - بیحیائی کرنا۔
چشم تیرہ گون - ف - کنایہ شب سے
چشم حسی - ف - ظاہری آنکھ۔
چشم خانہ - ف - آنکھ کا گھر۔
چشم خروس - ف - گھنگچی جو ایک دانہ مشہور ہے۔
چشم داشت - ف - امید، بھروسا۔
چشم دریدہ - ف - شوخ، بے حیا۔
چشم را آب دادن - ف - تماشا کرنا چیز مرغوب اور روئے محبوب کا دیکھنا۔
چشم رسیدن - ف - نظر لگنا۔
چشم روشنی - ف - بمعنی مبارکباد۔
چشم زاغ - ف - آدمی، بے حیا۔
چشم زخم - ف - آزار، نقصان اور دکھ جو نظر بد کے اثر سے پہنچے

**چشم زرد** ۔ ف ۔ طرفۃ العین جس کو ہندی میں پل کہتے ہیں اشارہ کرنا۔ آنکھ سے نظر بد لگنا، ڈرنا، خوف کھانا،

**چشم زدن** ۔ ف ۔ پلکوں کا جھپکانا۔ جاگنا، ڈرنا، وہم کرنا اشارہ کرنا، تھوڑا سا زمانہ جس کو پل کہتے ہیں۔ شرم وحیا رکھنا۔

**چشم سیاہ** ۔ ف ۔ معشوق کی آنکھ کی تعریف بھی ہے اور مراد اندھی آنکھ سے بھی ۔

**چشم سفید گشتن** ۔ ف ۔ کنایہ بیہوش ہونے سے۔

**چشم سیاہ کردن** ۔ ف ۔ حسد کرنا۔ رشک کرنا۔ طمع کرنا، لالچ کرنا۔

**چشم سرخ کردن** ۔ ف ۔ عاشق ہونا لالچ کرنا، غصّہ کرنا۔

**چشم شب** ۔ ف ۔ چاند۔

**چشم شدن** ۔ ف ۔ ظاہر ہونا، روشن ہونا۔

**چشم شور** ۔ ف ۔ نظر بد جو فوراً اثر کرے۔

**چشم فرنگی** ۔ ف ۔ عینک سے مراد ہے۔

**چشمک** ۔ ف ۔ عینک ۔ چھوٹی آنکھ۔ آنکھ سے اشارہ کرنا نام دوا کا۔ ہندی چاکسو۔

**چشم کردن** ۔ ف ۔ چشم زخم پہونچانا۔

**چشم گرم کردن** ۔ فج ۔ نظارہ کرنا، کسی چیز کو رغبت سے دیکھنا۔ تھوڑی دیر سو رہنا عاشق ہونا۔

**چشم گشتہ** ۔ ف ۔ احول ۔ بھنگا۔

**چشم نمائی** ۔ ف ۔ دھمکانا، ڈانٹنا

**چشم وچراغ** ۔ ف ۔ کنایہ سبب بینائی اور سرمایۂ بصارت سے اور مراد فرزند سے۔

**چشم درو داشتن** ۔ ف ۔ حیا اور شرم رکھنا۔

**چشمہ** ۔ ف ۔ پانی کا سوتہ، سوئی کا ناکہ۔

**چشمہا دیدن** ۔ ف ۔ کنایہ ہے بہت بڑے تجربہ سے آزمودہ کاری۔

**چشمۂ آتش فشاں** ۔ ف ۔ آفتاب

**چشمۂ تدبیر** ۔ ف ۔ دماغ، حکیم آدمی۔

**چشمۂ خاوری** ۔ ف ۔ آفتاب۔

**چشمۂ خضر** ۔ ف ۔ آب حیات، دہان معشوق۔

**چشمۂ خون** ۔ ف ۔ دل ۔

**چشمۂ روشن** ۔ ف ۔ آفتاب ۔

**چشمہ سار** ۔ ف ۔ جہاں بہت چشمے ہوں ۔

**چشمۂ وزن** ۔ ف ۔ انتہا کی بخیلی و کنجوسی۔

**چشمۂ سیماب** ۔ ف
**چشمۂ سیماب ریز** ۔ ف } چاند، سورج۔

**چشمۂ قند** ۔ ف ۔ معشوق کا دہن۔

**چشمۂ مغز** ۔ ف ۔ دماغ۔

**چشمۂ نوش** ۔ ف ۔ دہان معشوق۔

**چشمۂ نور بخش** ۔ ف ۔ کنایہ لب معشوق سے۔

**چشمۂ ہور** ۔ ف ۔ آفتاب، سورج۔

**چشیدن** ۔ ف ۔ چکھنا۔

## فصل جیم فارسی مع غین معجمہ

**چغ** ۔ ف ۔ وہ لکڑی جس کو دہی میں گھما کر گھی نکالتے ہیں۔ ہندی رئی متھنی۔

**چغ** ۔ ف ۔ بیل کی گردن پر کا جوا۔

**چغاکہ** ۔ ف ۔ بے حیا، فاحشہ عورت جو گالی بہت بکے۔

**چُغالہ** ۔ ف ۔ کچا میوہ۔

**چُغانہ** ۔ ف ۔ قصیدہ جو سترہ بیت سے زیادہ ہوتا ہے کسی کی تعریف میں۔

**چَغان** ۔ ف ۔ ایک قسم کا باجہ ہوتا ہے جس کی صورت قریب قریب ایسی ہوتی ہے جیسے ہندوستان میں ڈفالیوں کا ربانہ ہوتا ہے۔

**چَغانہ** ۔ ف ۔ (ایضاً)

**چُغند** ۔ ف ۔ اُلّو جو منحوس پرندہ مشہور ہے اور محل کے دیوار کے کنگرے۔ غین ساکن ہے۔ غین پر زبر پڑھنا غلط ہے۔

**چَغز** ۔ ف ۔ غوک۔ مینڈک۔ اور وہ پھوڑا جس کا منھ بند ہو اور اندر ہی اندر پیپ جمع ہو۔

**چَغزلاوہ** ۔ ف ۔ وہ سبزی یا کائی جو پانی پر جمع ہو جاتی ہے۔

**چَغزیدن** ۔ ف ۔ ڈرنا اور التفات کرنا کسی کی طرف۔

**چَغزیدن** ۔ ف ۔ نالہ و زاری کرنا۔

**چُغل** ۔ ت ۔ چغلی کھانے والا آدمی، لُترا۔

**چُغوک** ۔ ف ۔ سُرخاب، کنجشک یعنی چڑیا۔

**چَغَند** ۔ ف ۔ بالوں کا جوڑا جو اکثر عورتیں سر کے پیچھے باندھتی ہیں۔

**چُغیدن** ۔ ف ۔ سعی کرنا۔ کوشش کرنا۔ تیز تیز سانس لینا ہانپنا۔

## فصل جیم فارسی مع فا

**چَفالہ** ۔ ف ۔ فوج۔ پرندوں کا غول۔

**چُفت** ۔ ف ۔ چُست، فربہ، موٹا دبیز اور گندہ شے تنگ چسپاں۔ وہ تھونی جو شکستہ عمارت کے نیچے لگا دیتے ہیں۔ تاکہ وہ گرے نہیں۔

**چُفت** ۔ ف ۔ وہ لکڑی جس پر انگور یا کدو وغیرہ کی بیل چڑھاتے ہیں، ہندی میں اس کو خصوصاً انگور کی بیل چڑھانے والی چیز کو ٹٹی بولا کرتے ہیں۔

**چُفت** ۔ ف ۔ دروازہ کی زنجیر، کنڈی۔

**چفت دریزہ** ۔ فی ۔ زنجیر وغیرہ کا کھٹکا۔

**چُفنک** ۔ ت ۔ ایک چڑیا ہے لمبی گردن والی جو ہمیشہ دریا کے کنارے رہا کرتی ہے۔

**چَفتہ** ۔ ف ۔ بکری کی سری، جو چیز خمیدہ اور کج ہو تہمت بہتان، برابر، نزدیک اور گلی ڈنڈے میں کی لمبی لکڑی جس کو ڈنڈا کہتے ہیں۔ مکان کا طاق۔

**چفسیدن** ۔ ف ۔ بمعنی چسپیدن، چپکنا۔

## فصل جیم فارسی مع قاف

**چق** ۔ ف ۔ وہ لکڑی جس کو دہی میں گھما کر گھی نکالتے ہیں۔ ہندی، رئی متھنی۔

**چُق** ۔ ف ۔ بیل کی گردن پر کا جوا۔

**چَقاچُق** ۔ ف ۔ جیتنی تلوار اور تیر کی آواز جو پیاپے آدمی کے بدن پر

**چقاچاق** ۔ ف ۔ (ایضاً)

پڑنے میں نکلتی ہے۔
**چُقماق** ۔ ف ۔ } اس آلہ آہنی کا
**چَقمق** ۔ ف } نام ہے جس کو پتّھر
مار کے آگ نکالتے ہیں
اور بمعنی طعنہ اور سرزنش
کے بھی آتا ہے مگر اصطلاحاً
اور مجازاً۔
**چُقُندُر** ۔ ف۔ نام ایک ترکاری
مشہور کا۔
**چُغُوک** ۔ ف ۔ کنجشک، چڑیا۔

## فصل جیم فارسی مع کاف عربی و فارسی

**چَک** ۔ ف ۔ حد کسی چیز کی۔ قبالہ
زمین، بیعنامہ، فرمان،
غلّہ کو بھوسے سے جدا
کرنے کا آلہ چوبی حصّہ وظیفہ
مدد معاش تلوار اور گرز
وغیرہ کے پڑنے کی آواز
کسی چیز سخت کے ٹوٹنے
کی آواز، ٹھوڑی کی ہڈی
**چکاچک** ۔ ف ۔ } ضرب تلوار و تبر
**چکاچاک** ۔ ف ۔ } و گرز وغیرہ کی
آواز۔ سوتے میں آدمی
کے دانت کڑکڑانے کی
آواز۔

**چَکاد** ۔ ف ۔ ماتھا، پیشانی، ڈھال
**چَکاشہ** ۔ ف ۔ خارپشت، ساہی۔
**چکان** ۔ ف ۔ ٹپکتا ہوا۔
**چَکاندن** ۔ ف ۔ ٹپکانا، قطرہ قطرہ
گرانا۔
**چَکاوک** ۔ ف ۔ ایک آواز ہے
راگ کی ایک پرند جانور
ہے خوش آواز ہندی
چنڈول اس کے سر پر
تاج بھی ہوتا ہے۔
**چکرہ** ۔ ف ۔ پانی کا قطرہ ٹپکنا
**چُکَس** ۔ ف ۔ جانوران شکاری
کے بیٹھنے کا اڈا اور بمعنی
شرمندگی کے بھی آیا ہے
**چکسہ** ۔ ف ۔ کاغذ یا پتّے میں
دوا وغیرہ بندھی ہوئی
اردو میں اسی کو پڑیا کہا
جاتا ہے۔
**چکُش** ۔ ف ۔ لوہاروں کا ہتوڑا۔
**چکُلہ** ۔ ف ۔ قطرہ قطرہ ٹپکنا۔
پرگنہ۔
**چکمہ** ۔ ف ۔ موزہ جو پاؤں میں
پہنتے ہیں۔
**چکمہ ساقہ بند** ۔ ف ۔ فل بوٹ۔
**چکمہ نیمہ** ۔ ف ۔ ہاف بوٹ۔

**چکمیزک** ۔ ف ۔ چنک پیشاب۔
ایک مرض کا نام جس میں
پیشاب قطرہ قطرہ
بے اختیار ٹپکا کرتا ہے
عربی میں جسکو تقطیر البول
کہتے ہیں۔
**چکن** ۔ ف ۔ ایک قسم ہے کشیدہ
کی یعنی ریشم یا سوت یا
نقرئی تار کا کام جو کپڑے
پر بنایا جاتا ہے۔
**چک وچانہ** ۔ ف چک بمعنی
ٹھوڑی کی ہڈی اور چانہ
بمعنی ٹھوڑی، مراد چک
وچانہ سے قابلیت اور
استعداد۔
**چکہ** ۔ ف ۔ قطرہ۔
**چکہ** ۔ ف ۔ خرد، چھوٹا۔
**چکہ چکہ در قلب ریختن** ف۔ آہستہ
آہستہ کسی بات کا دل
میں بیٹھ جانا۔
**چکیدہ** ۔ ف ۔ ٹپکا ہوا۔ اور بمعنی گرز
**چکیدہ خون** ۔ ف ۔ شراب سرخ
انگوری۔
**چگل** ۔ ف ۔ ایک شہر ہے
ترکستان میں نہایت

حسن خیز آدمی وہاں کے بہت حسین ہوتے ہیں۔
چگونگی ۔ف۔ کیفیت حال کہ کس طرح پر ہے۔
چگونہ ۔ف۔ کس طرح، کیونکر

## فصل جیم فارسی مع لام

چل ۔ف۔ امر ہے چلیدن کا یعنی چلانا یہ مصدر فارسی اور ہندی دونوں میں مشترک ہے۔
چل ۔ف۔ مخفف ہے چہل کا بمعنی چالیس کا اور بمعنی احمق اور گنوار کے بھی ہے اور وہ گھوڑا جسکے اگلے دونوں ہاتھ سفید ہوں۔
چل ۔ف۔ آدمی کا عضو تناسل
چلاؤ ۔ف۔ پکے ہوئے چاول خشکہ۔
چلپاسہ۔ ف۔ چھپکلی
چلپچی ت۔ ہاتھ منھ دھونے کا تشت۔
چلپک ۔ف۔ روغنی پراٹھا
چلتہ ۔ف۔ زرہ، جو لڑائی کے وقت لوہے کا لباس پہنا کرتے تھے۔
چلستان ۔ت۔ وہ جنگل جہاں پانی نہ ملے۔
چلغوزہ ۔ف۔ پھل درخت صنوبر کا ہے جو میوہ مشہور ہے
چلقب ۔ف }
چلقد ۔ف۔ } چلتہ
چلم ۔ "ھ" اصل میں یہ لفظ ہندی تھا لیکن فارسی میں لام کو زیر سے بدل کر استعمال کرتے ہیں۔
چلک مسہ ۔ت۔ گلی ڈنڈا۔
چلہ ۔ف۔ چالیس دن جو فقیر لوگ گوشہ میں بیٹھکر عبادت کرتے ہیں اور چالیس دن۔
چلی ۔ف۔ احمق، بے عقلی بیوقوفی، نامردی۔
چلیپا ۔ف۔ معرب، صلیب سولی جو نصاریٰ لوگ بطور تبرک اپنے پاس رکھتے ہیں اور وہ اس شکل + کی ہوتی ہے اور ان کے اعتقاد میں حضرت عیسیٰ کو اسی سولی پر چڑھایا تھا۔
چلیدن۔ ف۔ چلنا، جانا، بھاگنا سزاوار ہونا، لائق ہونا۔

## فصل جیم فارسی مع میم

چم ۔ف۔ نازکی چال، خرام معشوقانہ۔ پیچ اور خم اور امر ہے چمیدن کا۔
چماچم ۔ف۔ پیشانی۔
چماق ۔ف۔ گز لوہے کا جو شش پہلو ہو اور موٹی لاٹھی جس کا سر گرہ دار ہو اور مجازاً بمعنی عضو تناسل۔
چمان ۔ف۔ پیالہ شراب کا، ناز سے چلنا، نازکی سے لہرا کر چلنا۔
چمانہ ۔ف۔ شراب کا پیالہ۔ ناز سے چلنا، مزید علیہ چمان کا جیسے روال اور روانہ۔
چمانی ۔ف۔ ناز سے چلنے والا اور ساقی۔
چمپاتمہ زدن۔ ف۔ پالتھی مارکر بیٹھنا
چمچہ ۔ف۔ اس کو قاش بھی

کہتے ہیں اور یہ بھی ترکی ہے
چمچہ لفظ مشہور ہے

**چمگردش** ۔ ف. کھیل کود

**چمن** ۔ ف. باغ میں وہ خاص مقام
جہاں طرح طرح کے پھولوں
کے درخت ہوں، باغ کی
کیاری، باغ کی روش اور
کبھی مراد محفل سے.

**چموش** ۔ ف. سرکش

**چمیدن** ۔ف. لچکنا، ناز سے چلنا

**چمین** ۔ ف. بمعنی گوہ اور پیشاب
اور ان معنوں میں (چامین)
بھی آیا ہے۔

## فصل جیم فارسی مع نون

**چنار** ۔ف. ولایت میں یہ درخت
بہت بڑا ہوتا ہے اور پتے اسکے
پنجۂ انسان سے مشابہ ہوتے
ہیں. عمر اس کی ہزار برس کی
ہوتی ہے اور پھل اس میں
نہیں ہوتا رات کو اس سے
آگ کی چنگاریاں جھڑتی
معلوم ہوتی ہیں. معشوق کے
مہندی لگے ہاتھ کو اس کے
پتے سے تشبیہ دیتے ہیں۔

**چنان** ۔ ف. ایسا مثل اس کے
اصل اس کی چون آن ہے

**چناچن** ۔ ف. تیر اور تلوار پڑنے
کی آواز۔

**چنانچہ** ۔ ف. جیسا کہ

**چنبر** ۔ ف. حلقہ، طوق، دف،
کمند دائرہ کا محیط، چرخ
مارنا، گھیرا ہر چیز کا۔ دور
آسمان کا۔

**چنبربازی** ۔ ف. کنایہ چرخ مارنے
اور ناچنے سے۔

**چنبر جہاندن** ۔ف. برچھا ہلانا، دشمن
کے گرد۔ گھوڑے کو کاوے
پر لگانا۔

**چنبل** ۔ ف. گداگر، کاسۂ گدائی

**چند** ۔ ف. عدد غیر معلوم تین
سے نو تک یہ لفظ کبھی واسطے
خبر دینے کے اور بمعنی چند
مدت بھی آیا ہے۔

**چنداں** ۔ ف. اسقدر، اتنی دیر،

**چندانکہ** ۔ ف. جتنا کہ جس قدر کہ۔

**چنڈال** ۔ ف. چوڑھا، چمار،
حلال خور، بھنگی، کمینہ اور
بمعنی پاسبان بھی آیا ہے۔

**چنداول** ۔ ف. نوج کے کچھ سپاہی
جو واسطے حفاظت کے لشکر
کے پیچھے پیچھے چلتے ہیں.
برخلاف ہراول کے.

**چندگاہ** ۔ ف. کئی دفعہ، کئی بار

**چندمردہ** ۔ ف. وہ شخص جو قائم
مقام چند شخصوں کا ہو.

**چندل** ۔ف. صندل اسی کا معرب ہے۔
جو ایک لکڑی خوشبو دار
مشہور ہے۔

**چندے** ۔ ف. تھوڑا سا، تھوڑی دیر

**چندین** ۔ ف. اتنی، اسقدر، اتنا۔

**چنگ** ۔ ف. ایک مشہور باجے
کا نام ہاتھی کا آنکس جو چیز
کہ کج ہو نام کتاب، مانی
کا نگارخانہ، آدمی کا پنجہ
جانور کا چنگل.

**چنگال** ۔ ف۔ } چھری کانٹا جس سے
**چنگل** ۔ ف. } کھانا وغیرہ کھایا
جاتا ہے۔ آدمی یا جانور
کی پانچوں انگلیوں کا
مجموعہ۔ مراد پنجہ۔ بہ ضم جاو
بہ فتح گاڑھنا غلط ہے۔

**چنگلو** ۔ ف. ریل، ڈورا، مضبوط
تاگا اور وہ شخص جس کے
ہاتھ اور پاؤں ٹیڑھے

اور کج ہوں۔

**چنگی** ۔ف۔ چنگ بجانے والا

**چنگیز خاں** ۔ ف۔ چنگیز کے لغوی معنی ہیں۔ کامل سپاہی کامل بہادر، دولت مغلیہ کے موسس و بانی کا لقب ہے۔ ترکستان میں ایک بادشاہ عظیم الشان کا نام جو کافر مذہب تھا اور بڑا ظالم۔

**چنگیز نژادان** ۔ ف۔ قوم ازبک کے لوگ۔

**چنو** ۔ف۔ مخفف چوں او کا

**چنیں** ۔ ف۔ مخفف چوں این کا

## فصل جیم فارسی مع واؤ

**چو** ۔ف۔ مانند اگر۔ مثل جب۔

**چوب** ۔ف۔ لکڑی۔

**چوبا** ۔ف۔ تھونی۔ بلّی۔ کھم۔ کھمبا

**چوب تعلیم** ۔ ف۔ وہ لکڑی جس سے معلم لڑکوں کو ادب دے۔ قمچی۔ اور وہ کھپچی جس کو لڑکا حرفوں پر رکھ کر ان کی شکل پہچان کر پڑھے۔

**چوبخوار** ۔ف۔ دیک مشہور کیڑا ہے

**چوبدست۔ چوبدستی**۔ ف۔ ہاتھ کی لکڑی لاٹھی

**چوبدار** ۔ف۔ نوکر جو ہاتھ میں عصا لے کر آگے سواری کے دوڑے

**چوب تکاف** ۔ ف۔ لکڑی چیرنے کی بجّر

**چوب کالسکہ** ۔ف۔ گاڑی کا بم۔

**چوبک زن** ۔ف۔ نقارہ بجانے والا

**چوبکی** ۔ ف۔ چوبدار

**چوب گز** ۔ف۔ کپڑا اور لکڑی پیمایش کرنے کا گز۔

**چوبہ** ۔ ف۔ کبھی مراد تیر سے ہوتی ہے۔

**چوب پا بسر** ۔ف۔ بوتل کی ڈاٹ۔

**چوبین** ۔ ف۔ لکڑی کی چیز منسوب بہ چوب۔

**چوبینہ** ۔ف }
**چوبین** ۔ف } لقب بہرام کا جو مصاحب اور سردار لشکر ہرمز بن نوشیرواں کا تھا اور یہ لقب اس وجہ سے ہوا کہ وہ نہایت دبلا اور خشک اندام تھا اور رومال سرخ رنگ جو سر پر باندھتے ہیں۔

**چوپان** ۔ف۔ گڈریا، بکریوں کا چرواہا اور حیوانات کا رکھوالا۔

**چوچو** ۔ف۔ دانہ شکر۔

**چوترہ** ۔ ف۔ وہ زمین کا قطعہ جو بلند اور چوکور بناتے ہیں ہندی میں چبوترہ کہتے ہیں۔

**چوغا** ۔ف۔ بالوں کا موٹا کپڑا سیا ہوا ایک قسم کا جو فقیروں کا لباس ہے۔

**چوخیدن** ۔ف۔ پھسلنا۔ گر پڑنا۔

**چوزہ** ۔ف۔ مرغی کا بچہ۔

**چوزہ ربا** ۔ف۔ غلیواز۔ چیل۔

**چوسن** ۔ف۔ جوشن۔

**چوسیدن** ۔ نج۔ کسی چیز کا کسی چیز سے چپک جانا۔

**چوسیدن** ۔ف۔ چوسنا۔

**چوغول** ۔ف۔ اپوٹر۔

**چوگان** ف۔ ڈنڈا جو ایک سرے پر سے کج ہو نقارے کی چوب جس کا سرا کج ہو، بلّا

**چوگان رزم** ۔ف۔ کنایہ تلوار سے۔

**چوگان سنبل** ۔ف۔ مراد زلف معشوق سے۔

**چوگانی** ۔ف۔ وہ گھوڑا جو چوگان بازی میں خوب دوڑے اور عمدہ کام دے۔

چُون ۔ ف۔ جو، مانند، اگر، کیوں کر۔
چُون وچرا۔ ف۔ کیوں، اکسواسطے تکرار اور حجت کرنا۔
چُون وچند۔ ف۔ بمعنی کیفیت۔ کمیت۔
چونہائے آرد ۔ ف۔ آٹے کے پیڑے لوئی جو روٹی پکانے سے پہلے بنائی جاتی ہے۔
چُونی ۔ ف۔ تو کس طرح پر ہے۔

## فصل جیم فارسی مع ہائے ہوز

چہ ۔ ف۔ کیا
چہ ۔ ف۔ مخفف چاہ کا کنواں
چہا ۔ ف۔ بمعنی چہ بسیار۔
چہار ۔ ف۔ چار۔ (۴) للعدد
چہار اقلیم ہند۔ ف۔ مراد تمام ہندوستان سے اس لئے کہ ہندوستان چار اقلیم میں واقع ہے۔
چہار باد۔ ف۔ چار ہوائیں، صبا یعنی پروا ہوا دبور یعنی پچھوا ہوا۔ شمال یعنی اتر کی ہوا جنوب یعنی دکھن کی ہوا۔

چہار پہلو شدن ف۔ بہت تیز چلنا
چہار تارہ۔ ف۔ نام ایک باجہ کا
چہار دانگ۔ف۔ پورب اور پچھم اور اتر اور دکھن یعنی چہار جہت دنیا کی۔
چہار بالش۔ ف۔ اس کے چار معنی ہیں۔ اوّل تخت اور مسند جس پر بادشاہ اور امیر لوگ بیٹھیں، دوئم عناصر اربعہ یعنی آگ پانی، ہوا خاک، سوئم دنیا اور عالم چہارم، چاروں طرفین یعنی پورب، پچھم، اُتر دکھن،
چہار دریچہ۔ ف۔ کنایہ ہے کان آنکھ، ناک۔ دہن یعنی منھ سے۔
چہار دہ ۔ ف۔ چودہ (۱۴) للعدد
چہار دہم ۔ف۔ چودھواں ۱۴ ۔
چہار سو ۔ ف۔ چار طرفین۔ پورب پچھم، اُتر، دکھن ۔
چہار زبان۔ ف۔ وہ شخص جو ایک بات پر قائم نہ رہے اور ہر لحظہ دوسری بات کہے۔
چہار شنبہ ۔ف۔ بدھ کا دن۔

چہار طاق۔ ف۔ ایک قسم کا خیمہ ہوتا ہے جس کو ہندی میں راوٹی کہتے ہیں۔
چہار طبع ۔ ف۔ گرمی، سردی، خشکی تری۔
چہار عیال ۔ ف۔ اربعہ عناصر۔
چہار گاہ ۔ ف۔ ایک قسم ہے راگ کی۔
چہار گوشہ۔ ف۔ ہر چیز مربع اور چوکھونٹی عموماً اور تابوت مردہ کا خصوصاً۔
چہارم ۔ ف۔ چوتھا ۴
چہار میخ حیات۔ ف۔ کنایہ اربع عناصر سے۔
چہارہ موجہ ف۔ گرداب، بھنور
چہار نظم ۔ فج۔ کنایہ چار عنصر سے۔
چہبچہ ۔ ف۔ کنویں وغیرہ کے نزدیک ایک گڑھا بنا دیتے ہیں تاکہ خراب پانی اس میں جمع ہوا کرے۔
چہ بیزن ۔ ف ۔ وہ کنواں جس میں بیزن نام پہلوان گیو کے بیٹے رستم کے بھانجے کو افراسیاب نے قید کیا تھا اس جرم پر کہ وہ منیزہ

افراسیاب کی بیٹی پر عاشق
ہوا تھا۔ آخر رستم نے چھڑایا
چہچہہ ۔ ف۔ بروزن قہقہہ بلبل
وغیرہ چڑیوں کے چہکنے اور
بولنے کی آواز
چہر ۔ ف۔ مخفف چہرہ کا۔
چہرہ ۔ ف۔ خوبصورت، منھ
روئے آدمی۔
چہرہ پرداز ۔ ف۔ مصوّر۔
چہرہ خیز ۔ ف۔ روشن، صاف
چہرزاد ۔ ف۔ نام ہما دختر بہمن
بادشاہ کا جس کو بہمن تو جب
اپنی شریعت کے نکاح
میں لایا اور داراب اس سے
پیدا ہوا اور نام دختر
افراسیاب کا بھی
چہرہ شدن۔ ف۔ } لڑنے کے لئے
چہرہ گردیدن ف } اٹھنا، حریف
کا مقابل ہونا۔
چہرہ کشائی ۔ ف۔ نقاشی، مصوری
چہ زہرہ ۔ ف۔ برج سنبلہ سے
مراد ہے۔
چہل ۔ ف۔ چالیس (۴۰) للعہ،
چہل چراغ ۔ ف۔ جھاڑ، بڑا
فانوس جس میں متعدد بتیاں
جلائی جاتی ہیں۔
چہلم ۔ ف۔ چالیسواں ہے
چہل تناں ۔ ف۔ گروہ ابدال
یہ اولیاء اللہ چالیس ہیں
تمام عالم ہیں۔
چہل ستون ۔ ف۔ کوٹھی، بارہ
دری اور بڑا مکان۔
چہ مہ کرد ۔ ف۔ یعنی کیا حاصل کیا
چہ مہ کرد کہ او نہ خواہد کرد۔ ف۔ یہ
مثل اس مقام پر کہتے
ہیں کہ جب بڑے سے
ایک کام نہ ہو سکا اور
چھوٹے نے اسکا ارادہ
کیا جیسے بادشاہ چہ مہ
کرد کہ وزیر نخواہد کرد۔

## فصل جیم فارسی مع یائے تحتانی

چی ۔ ف۔ بمعنی دارندہ یعنی
رکھنے والا۔
چیچک ۔ ت۔ آبلہ، نام بیماری
مشہور کا جسکو سیتلا کہتے
ہیں۔
چیخ ۔ ف۔ یائے مجہول سے
بروزن میخ وہ شخص جسکی
آنکھوں کی بوجہ مرض
کے پلکیں جھڑ گئی ہوں
چیدن ۔ ف۔ چننا، چگنا
چیرہ ۔ ف۔ غالب، بہادر،
شجاع، غالب ہونا، تسلط
پانا اور ہندی میں پگڑی
چیرہ بند ۔ ت۔ وہ شخص جو زرنگین
اور منقش پگڑی باندھے
دستاربند۔ اور اس کی
ترکیب بطور فارسی کے
بنالی ہے۔ ہندی میں
چیرہ بند کنواری عورت
کو کہتے ہیں۔
چیرہ دست ۔ ف۔ دستکار، اچھا
کاریگر، غالب، زبردست
سرکش۔
چیرہ دستی ۔ ف۔ زبردستی، غلبہ
سرکشی۔
چیز ۔ ف۔ شے، کچھ
چیزک ۔ ف۔ قدرے قلیل،
بہت کم۔
چیز لیز ۔ ف } تھوڑی سی چیز
چیز میز ۔ ف } اندک و قلیل
اوچھی پونجی۔
چیست ۔ ف۔ کیا ہے۔
چیستان ۔ ف۔ اصل اسکی چیست آن

آن ہے ہندی پہیلی۔
چُیک چُیک۔ ف۔ پرندوں کی آواز۔
چیلدو۔ ت۔ یائے معروف اور واؤ مجہول سے یعنی انعام۔
چین۔ ف۔ شکن، بل، چُرس نام ملک کا۔
چین بر ابرو انگندن۔ ف۔ غصہ سے بھوں پر بل ڈالنا اور کنایہ بوڑھا ہونے سے۔
چین کشادن۔ ف۔ غصہ جاتا رہنا تنگدلی اور کنجوسی ختم ہوجانا
چینہ۔ ف۔ پرند جانور جو دانہ چُن چُن کر کھاتے ہیں۔ اس کو چینہ کہتے ہیں اور دیوار کے ردّے کو بھی کہتے ہیں۔
چینہ دان۔ ف } پوٹا جس میں جانور
چینہ دار۔ ف } دانہ کھا کر جمع کرلیتا ہے۔
چینی۔ ف۔ چین کی چیز چین کا آدمی۔
چینی پرند۔ ف۔ چادر منقش اور پھولدار۔

# باب حائے مہملہ

## فصل حا۔ مع الف

حاتم۔ ع۔ نام ایک مشہور سخی کا
حاتم اصم۔ ع نام ایک مشہور ولی کامل کا۔
حاج۔ ع۔ تشدید جیم سے صیغہ اسم فاعل کا ہے یعنی حج کرنے والا اور جمع حاجی کی بحذف یائے نسبت جیسے روم اور یہود جمع رومی اور یہودی کی ہے مگر فارسی میں بہ تخفیف جیم یعنی بغیر تشدید آیا ہے۔
حاجب۔ ع۔ دربان، پردہ کرنے والا چوبدار، پردہ دار، ابرو یعنی بھوں
حاجت۔ ع۔ خواہش، ضرورت
حاجز۔ ع۔ مانع اور حائل درمیان دو چیز کے نام ایک منزل کا راہ مکہ میں)
حاجی۔ ع۔ منسوب طرف جماعت حاجیوں کے مگر فارسی میں بغیر تشدید آتا ہے۔
حاجّہ۔ ع۔ حج کرنے والی عورت اردو میں حجّو بھی بولا جاتا ہے۔
حادّ۔ ع۔ تیز، تند
حادث۔ ع۔ نئی چیز جو پہلے نہ ہو
حادثہ۔ ع۔ واقعہ۔ نو پیدا، مصیبت۔
حاذق۔ ع۔ زیرک، دانا استاد کام میں۔
حارّ۔ ع۔ گرم۔ گرمی کرنے والا
حارث۔ ع۔ شیر درندہ، زراعت کرنے والا۔ نام ہشام کے بیٹے کا کہ سرداران عرب سے تھا۔
حارس۔ ع۔ نگہبان، پاسبان۔
حارہ۔ ع۔ کشت زار، محلہ۔
حازم۔ ع۔ دانا، ہوشیار، دور اندیش، پیش بیں استوار۔
حاسد۔ ع۔ حسد کرنے والا، ڈاہ

رکھنے والا۔

**حاسر** ۔ع۔ برہنہ سر اور وہ شخص جس کے پاس جنگ میں خود اور زرہ اور سپر نہ ہو

**حاسّہ** ۔ع۔ نام ایک قوت کا جو چیزوں کو معلوم کرتی ہے مثل سامعہ، باصرہ، لامسہ وغیرہ کے اور اسکی جمع حواس ہے۔

**حاشا** ۔ع۔ دوری، پاکی ہرگز، سوا۔ پناہ خالی مگر اور نام جنگلی پودینہ کا

**حاشیہ** ۔ف۔ جھالر، کنارہ نوکر، خدمتگار، دسترخوان

**حاشیہ نشیں** ۔ف۔ نوکر عزت دار

**حاشا للہ** ۔ع۔ } پاکی اور دوری
**حاش للہ** ۔ع۔ } ہے خدا کو انکا استعمال مقام انکار میں ہے۔

**حاصد** ۔ع۔ کھیتی کاٹنے والا۔

**حاصل** ۔ع۔ نتیجہ، مطلب۔

**حاصل کاشتن** ۔ف۔ کھیتی کرنا، غلہ پیدا کرنا۔

**حاصلات** ۔ع۔ پیداوار۔

**حاضر** ۔ع۔ موجود، سامنے ہونے والا، آگاہ،

**حاضرہ** ۔ع۔ شہر، قصبہ، گاؤں۔

**حاضری** ۔ع۔ مراد ہے ماحضر سے یعنی وہ طعام جو موجود ہو موجودگی۔

**حافد** ۔ع۔ یار، دوست، خدمت گار، پوتا، نواسا داماد، سالا، سسرا۔

**حافر** ۔ع۔ سم گھوڑے کا کھودنے والا کنویں وغیرہ کا حوافر اس کی جمع ہے۔

**حافرہ** ۔ع۔ اول ہر چیز کا حالت اصلی اول خلقت جس پر پیدا ہو۔ گھوڑے کا سم۔

**حافظ** ۔ع۔ حفظ کرنے والا، قرآن شریف جس کو یاد ہو، فارس کے لوگ مطرب اور قوال کو حافظ کہتے ہیں۔

**حافظہ** ۔ع۔ قوت یاد رکھنے کی۔

**حافظۃ الارسال** ۔ع۔ بلمی، پارسل خارم۔

**حافی** ۔ع۔ برہنہ پا، ننگے پاؤں والا۔

**حاق** ۔ع۔ درمیان کسی چیز کا۔ بیچ، وسط۔

**حاقّہ** ۔ع۔ قیامت۔

**حاکم** ۔ع۔ حکم کرنے والا، والی ملک کا۔

**حاکہ** ۔ع۔ جمع حائک یعنی جولاہا کی۔

**حاکی** ۔عج۔ حکایت کرنے والا۔ بات کرنے والا۔ فوٹوگرافر۔

**حال** ۔ع۔ موجودہ زمانہ اور فارسیوں کی اصطلاح میں یعنی رقص اور وجد کے بھی ہے۔

**حالا** ۔ف۔ ابھی۔ اس وقت

**حالات** ۔ع۔ جمع حال کی۔

**حالب** ۔ع۔ دودھ دوہنے والا، اور ایک رگ ہے ران میں۔

**حالت** ۔ع۔ حال واردات، سانحہ۔

**حال کردن** ۔ف۔ وجد کرنا۔

**حال گردیدن** ۔ف۔ متغیر ہونا حال کا۔

**حالی** ۔ع۔ جلد فی الحال ابھی اور وہ شخص جو زیور سے

آراستہ ہو۔

**حام** ۔ ع۔ نام ہے نوح علیہ السلام کے بیٹے کا جن کی نسل سے حبشی پیدا ہوئے۔

**حَامِد** ۔ ع۔ تعریف کرنے والا۔

**حامِض** ۔ ع۔ کھٹا، ترش

**حامِل** ۔ ع۔ بوجھ اٹھانے والا۔

**حَامِلات** ۔ ع۔ بوجھ اٹھانے والیاں پیٹ والی عورتیں، ابر پانی سے بھرے ہوئے۔

**حَامِلِ وَحی** ۔ ع۔ جبرئیل علیہ السّلام

**حامِلہ** ۔ ع۔ عورت پیٹ والی یعنی جس کے پیٹ میں بچہ ہو

**حَامی** ۔ ع۔ حمایت کرنے والا، نگاہ رکھنے والا، سوزاں، نہایت گرم، جلتا ہوا۔

**حامیہ** ۔ ع۔ بہرے کے سپاہی اور وہ لوگ جو اپنی قوم کی حمایت اور مدد کریں اور شے نہایت گرم اور جلتی ہوئی

**حانِث** ۔ ع۔ قسم توڑنیوالا، گنہگار۔

**حَانوت** ۔ ع۔ دکان

**حَاوِی** ۔ ع۔ گھیرنے والا، احاطہ کرنے والا۔

**حَاوِیہ** ۔ ع۔ گھیرنے والی عورت جو عورت کسی چیز وغیرہ پر حاوی ہو۔

**حائِر** ۔ ع۔ سرگشتہ، حیران، لاغر، دُبلا، پانی کا بھنور، وہ موضع جہاں امام حسینؑ کا مشہد واقع ہے۔

**حائِض** ۔ ع۔ وہ عورت جس کے حیض کا خون جاری ہو۔

**حائضہ** ۔ ع۔ وہ عورت جس کو حیض آیا ہو۔

**حائِط** ۔ ع۔ دیوار۔

**حَائِب** ۔ ع۔ گنہگار۔

**حَائِک** ۔ ع۔ جولاہا، کپڑا بننے والا۔

**حائِل** ۔ ع۔ باز رکھنے والا، درمیان دو چیز کے مانع آنے والا، بیچ میں آنے والا۔

## فصل حا مع باے موحدہ

**حَبّ** ۔ ع۔ گولی، دانہ۔

**حُبّ** ۔ ع۔ محبّت، دوستی۔

**حِبَار** ۔ ع۔ بخشنا، بخشش کرنا۔

**حِبَاب** ۔ ع۔ دوستی کرنا۔

**حَبَاب** ۔ ع۔ بلبلہ پانی کا، دوستی اور بمعنی سانپ اور دیو کے بھی آیا ہے۔ ح کے اوپر زبر پڑھیے۔

**حَبّات** ۔ ع۔ جمع حَبَّہ کی، دانے گولیاں۔

**حُبَاحِب** ۔ ع۔ کرم شب افروز، جگنو۔

**حُبَارِیٰ** ۔ ع۔ ایک پرند کا نام ہے جو برابر مرغابی کے ہوتا ہے رنگ اس کا سیاہ و زرد فارسی میں اس کو چرز کہتے ہیں۔

**حِبَاک** ۔ ع۔ راہ۔ بالو کا ٹیلہ، پانی کی لہریں، زرہ کی کڑیاں، گھونگھر والے بال۔

**حَبّال** ۔ ع۔ رسّی بٹنے والا۔

**حِبَالہ** ۔ ع۔ جال، پھندا، رسّی۔

**حُبَالیٰ** ۔ ع۔ پیٹ والی عورتیں جمع حُبلیٰ کی۔

**حَبَائِل** ۔ ع۔ زنان حاملہ پیٹ والی عورتیں یہ جمع الجمع حُبلیٰ کی ہے اس لئے کہ حُبلیٰ کی جمع حُبَالیٰ اور حُبالیٰ کی جمع حبائل اور

جمع حبالہ بمعنی رسن دوام کی یعنی رسیاں اور پھندے۔
حبائل شیطان ۔ مذ۔ عورتوں کو بہکانے والا۔ کنایہ زناں فاحشہ۔
حبّذا ۔ ع۔ بہت اچھا، بہت خوب ہے بہتر۔
حبر ۔ ع۔ سیاہی دوات کی، عقلمند، نیکوکار۔
حبس ۔ ع۔ قید، بند۔
حبش ۔ ع۔ حبشیوں کا ملک اور مرادرات سے:
حبشہ ۔ ع۔ گروہ حبشیوں کا۔
حبشی ۔ ع۔ منسوب طرف حبش کے۔
حبط ۔ ع۔ ناچیز ہونا، معدوم ہونا، باطل ہونا، ثواب جاتا رہنا۔
حبک ۔ ع۔ کپڑے کا اچھا بنا، کسی چیز کا اچھا اور مضبوط بنانا، کاٹنا، گردن مارنا۔
حبک ۔ ع۔ جمع حباک کی جس کے معنی اوپر گذرے اور ذوالحبک مراد آسمان سے
حبل ۔ ع۔ رسّی، باگ ڈور، رگ،

حبل ۔ ع۔ عورت کا حمل۔
حبل الورید ۔ ع۔ رگ گردن۔
حبل الذراع ۔ ع ایک رگ ہے ہاتھ میں۔
حبل المتین ۔ ع۔ مضبوط رسّی، اور اکثر مراد قرآن شریف سے ہوتی ہے۔
حبلیٰ ۔ ع۔ پیٹ والی عورت، حاملہ۔
حبوب ۔ ع۔ جمع حبّ کی، دانے جیسے گیہوں، جَو، چنا اور گولیاں۔
حبور ۔ ع۔ خوش کرنا، خوش ہونا
حبوط ۔ ع۔ باطل ہونا، ثواب اور کام کا۔
حبّہ ۔ ع۔ دانہ گولی، ایک رتی کا وزن۔
حبیب ۔ ع۔ دوست، معشوق، یار۔

## فصل حا۔ مع تائے فوقانی

حتّ ۔ ع۔ پت جھاڑ، درخت کے پتے گر جانا۔
حتّیٰ ۔ ع۔ یہاں تک۔ یہاں تک کہ
حتف ۔ ع۔ مرگ۔ موت۔ فنا۔

حتک ۔ ع۔ دوڑ کر چلنا۔
حتم ۔ ع۔ استوار کرنا، حکم کرنا، کام کا واجب کرنا، کسی پر ارادہ کا مضبوط کرنا۔
حتن ۔ ع۔ گرمی کا تیز ہونا، مانند۔ برابر نزدیک بہ کسر اوّل بھی آیا ہے۔
حتو ۔ ع۔ بہت تیزی کے ساتھ دوڑنا۔

## فصل حا۔ مع جیم

حج ۔ ع۔ ارادہ کرنا کسی چیز کا حجت میں غالب ہونا، طواف کرنا، موسم مقرر پر کسی کے پاس بہت آمد و رفت کرنا۔
حجاب ۔ پردہ۔
حجّاب ۔ ع۔ جمع حاجب بمعنی پردہ دار اور دربانی۔
حجابت ۔ ع پردہ داری، دربانی ایلچی گری۔
حجّاج ۔ ع۔ جمع حاج کی حج کرنے والے لوگ۔
حجّاج ۔ ع۔ بہت حجت کرنے والا اور لقب ایک بادشاہ

ظالم کا جس کو حجاج بن یوسف ثقفی کہتے ہیں۔

**حِجَاج** ۔ع۔ ایک دوسرے پر حجت لانا۔

**حَجَّاز** ۔ع۔ سنگ تراش۔

**حِجَاز** ۔ع۔ ملک عرب جس میں مکہ مدینہ طائف اور وہ زمین جو درمیان نجد اور غور کے واقع ہے شامل ہیں اور نام ایک مقام کا علم موسیقی میں۔

**حَجَّام** ۔ع۔ پچھنے لگانے والا وہ شخص جو بعد پچھنہ لگانے کے سینگی سے خون کھینچتا ہے

**حِجَال** ۔ع۔ جمع حجلہ کی جس کے معنی آگے مذکور ہیں۔

**حِجَامت** ۔ع۔ پچھنے لگا کر سینگی سے خون کھنچوانا۔

**حُجُب** ۔ع۔ پردے جمع ہے حجاب کی۔

**حُجَّت** ۔عو۔ دلیل، برہان، غلبہ دقیقہ۔

**حُجَّتِ اُستوار** ۔فو۔ کنایہ قرآن مجید سے۔

**حُجَج** ۔ع۔ جمع حجت کی۔

**حِجَج** ۔ع۔ جمع حِجّۃ کی بمعنی سال

**حَجْر** ۔ع۔ حرف اول کی تینوں حرکتیں باز رکھنا کسی شخص کو اس کے تصرف سے اور بمعنی حرام۔

**حَجَر** ۔ع۔ سنگ۔ پتّھر جمع اسکی احجار ہے۔

**حِجْر** ۔ع۔ خرد، عقل، دیوار کعبہ حطیم کے اندر اُتر کی طرف۔

**حُجَر** ۔ع۔ جمع حُجرہ کی، کوٹھریاں

**حَجْر** ۔ع۔ کنار، بغل، گود۔

**حَجَرُ الاَسْوَد** ۔ع۔ کالا پتھر، اور ایک پتّھر ہے کعبہ میں جسکا چھونا باعث دور ہونے گناہ کا ہے۔

**حُجْرَہ** ۔ع۔ کوٹھری۔

**حُجُرات** ۔ع۔ جمع حجرہ کی، کوٹھریاں۔

**حَجَل** ۔ع۔ کبک، چکور، مشہور پرند ہے۔

**حَجَلَہ** ۔ع۔ وہ مقام جو دلھن کے لیے کمال زینت اور آرائش سے آراستہ کریں، دُلہن کا چھپر کھٹ، فارسی میں فتح اول اور سکون دوم سے مستعمل ہے۔

**حَجْم** ۔ع۔ جسامت۔ جُثہ، موٹائی، دل، پستان کا اُبھرنا، ہر چیز کی اُٹھان بہ فتح جیم پڑھنا غلط ہے۔

**حَجُون** ۔ع۔ آدمی سست اور کاہل۔

**حِجّہ** ۔ع۔ ایک بار حج کرنا اور بمعنی سال۔

**حِجیٰ** ۔ع۔ عقل۔ کنارہ کسی چیز کا۔

**حَجیٰ** ۔ع۔ حریص ہونا، لائق ہونا، بخیل ہونا۔ ملائم ہونا پانی کے بلبلے، حباب۔

**حِجِیز** ۔ع۔ یائے مجہول سے امالہ حجاز کا جس کے معنی اوپر گذرے۔

## فصل حا۔ مع دال مہملہ۔

**حَدّ** ۔ع۔ انتہا، کنارہ، فاصلہ دو چیز کا، گنہگار کو سزا دینا اور مارنا تاکہ پھر گناہ نہ کرے، تیزی ہر چیز کی۔ غصہ غضب، باز رکھنا،

اندازہ کرنا، جدا کرنا، ایک چیز کا دوسری چیز سے اور منطق کی اصطلاح میں تعریف ہر شے کی اس کی ذاتیات سے کرنا جیسے تعریف انسان کی ساتھ حیوان اور ناطق کے کرنا۔
حُدَا ۔ ع۔ } وہ گیت جو شتربان
حُدِی ۔ ع } اونٹ کو ہانکتے وقت گاتے ہیں اونٹ اس سے مست ہو کر تیز چلتا ہے
حِدَا ۔ ع۔ چیل
حَدَاثَت ۔ ع۔ نیاپن، نوجوانی، تازگی شروع ہر چیز کا۔
حداثتِ سن ۔ ع۔ طفلی، خردسالی۔
حَدَّاد ۔ ع۔ لوہار، آہنگر، زندان بان۔
حِدَاد ۔ ع۔ تیز چیزیں، سیاہ کپڑے ماتم کے۔ ماتمی کپڑے پہننا اور جمع حدید کی بھی ہے۔
حَدَائِق ۔ ع۔ جمع حَدِیقَہ کی وہ باغ جس میں درخت بہت ہوں اور جن کے گرد دیوار ہو۔
حَدَائِج ۔ ع۔ عورتوں کی سواریاں، پردہ دار مثل عماری و ڈولی وغیرہ کے جمع حَدَج کی۔
حَدَب ۔ ع۔ پیٹھ کا کوبڑ، کبڑاپن، ٹیلہ، مہربانی کرنا۔
حَدَبَہ ۔ ع۔ پیٹھ کا کوبڑ۔
حِدَّت ۔ ع۔ تیزی، تندی،
حِدَۃ ۔ ع۔ تنہا رہنا، تنہائی۔ اسی سے ہے علیحدہ جو بمعنی الگ کے مستعمل ہے اصل اسکی علیٰ حدۃٍ ہے یعنی اوپر تنہائی کے۔
حَدَث ۔ ع۔ بے وضو ہو جانا۔
حَدَث ۔ ع۔ لڑکا امرد، نوجوان اور بمعنی قصہ اور افسانہ کے بھی آتا ہے۔
حُدْثَات ۔ ع۔ لڑکیاں نوجوان۔
حُدْثَان ۔ ع۔ نوجوان لڑکے۔
حُدْثَان ۔ ع۔ ابتدا کسی چیز کی
حَدَثَان ۔ ع۔ واقعہ، سانحہ، حادثہ
حَدَج ۔ ع۔ اونٹ پر کجاوہ خواہ بوجھ کس کے باندھنا، کسی کو تہمت لگانا۔
حِدج ۔ ع۔ عورتوں کی سواری، پردہ دار مثل ڈولی وغیرہ کے
حَدَج ۔ ع۔ اندرائن کا پھل۔
حَدَر ۔ ع۔ اوپر سے نیچے آنا، بلندی سے پستی میں لانا، جلدی کرنا، لکڑی کی مار پڑنے سے کھال کا ورم کر آنا، موٹا اور دلدار ہونا وہ مقام جہاں سے نیچے آئیں جاری ہونا آنسو کا آنکھ سے۔
حَدْس ۔ ع۔ دانائی، دریافت کرنا، فراست۔
حَدَق ۔ ع۔ آنکھوں کی سیاہیاں واحد اس کا حدقہ ہے اور بمعنی بادنجان یعنی بینگن کے بھی آیا ہے۔
حَدَقَہ ۔ ع۔ آنکھ کی سیاہی۔
حُدُوث ۔ ع۔ نیا پیدا ہونا کسی چیز کا اور یہ صفت مخلوقات کی ہے۔
حُدُود ۔ ع۔ حد کی جمع ہے۔
حُدُور ۔ ع۔ جائے نشیب، پست مقام۔
حُدَیبِیَہ ۔ ع۔ نام ایک موضع کا مکہ سے دو فرسخ پر جہاں حضرت رسول مقبول صلعم نے قریش کے ساتھ صلح فرمائی تھی۔
حَدِیث ۔ ع۔ خبر، بات، نئی چیز اور

ارشاد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا۔

حَدِید ۔ع۔ تیز چیز لوہا۔

حَدِیقَہ ۔ع۔ وہ باغ جس میں درخت خرما وغیرہ بکثرت ہوں اور گرد اس کے چار دیواری گھری ہوئی ہو، اگرچہ کانٹوں وغیرہ ہی کی ہو اور نام ایک گاؤں کا جو قریب مدینہ منورہ کے واقع ہے۔

حَدِیقۂ عامیہ۔ عج۔ پبلک باغ، کمپنی باغ، عام تفریح گاہ

## فصل حا۔ مع ذال معجمہ

حِذا ۔ع۔ برابر، مقابل، جوتا

حِذار ۔ع۔ ڈرنا، خوف۔

حَذاق ۔ع۔ دانا، عقلمند ہونا۔

حَذاقت ۔ع۔ عقلمند ہونا، خوب دریافت کرنا، دانائی، عقلمندی کام میں اُستاد ہونا۔

حِذام ۔ع۔ بیٹی۔

حَذَر ۔ع۔ پرہیز کرنا، ڈر، اندیشہ۔

حَذِر ۔ع۔ ڈرنے والا، ترسان

حَذف ۔ع۔ گرادینا۔ ڈال دینا۔ دور کرنا، ایک حرف کا کسی کلمہ سے۔

حَذق ۔ع۔ عقلمندی۔

حُذُل ۔ع۔ پیراہن۔ ازار۔

حَذو ۔ع۔ دو چیز کو باہم برابر کرنا۔

حَذُور ۔ع۔ ڈرنے والا۔
حَذِیر ۔ع۔ خوفناک۔

حُذَیفَہ ۔ع۔ نام آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک بڑے صحابی کا۔

## فصل حا۔ مع رائے مہملہ

حَر ۔ع۔ گرمی، گرم ہونا، زمین پتھریلی۔

حِر ۔ع۔ عورت کی شرمگاہ۔

حُر ۔ع۔ آزاد جو غلام نہ ہو، غلام جو آزاد ہوگیا ہو۔ برگزیدہ ہر شے میں۔ کبوتر وسانپ و ہرن کا بچہ، گھوڑا نیک اور اچھا، اچھا کام۔

حِرا ۔ع۔ مکہ معظمہ میں ایک پہاڑ کا نام جس کے غار میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نبوت سے پہلے عبادت خدا کی چند روز فرمائی تھی۔

حِراب ۔ع۔ جمع حرب۔ بمعنی جنگ۔

حُرّاث ۔ع۔ جمع حارث بمعنی کسان کی۔

حِراثت ۔ع۔ کھیتی کرنا، زراعت کرنا۔

حَراج چی۔ ع۔ آکشنر، نیلام کنندہ

حَرارت ۔ع۔ گرمی، آنچ۔

حَرارتِ غریزی ۔ع۔ اصلی گرمی جو روح کی اصلی حرارت سے بدن میں ہوتی ہے اور یہ ایک بخار لطیف ہے جو دل کے جوف سے اُٹھتا ہے۔ اور تمام رگوں اور پٹھوں میں پھیلتا ہے۔

حَرارتِ غریبی ۔ع۔ خارجی گرمی جو بسبب کسی مرض وغیرہ کے بدن میں پیدا ہو جائے

حَرارہ ۔ع۔ ناچنا، نقارے اور دف وغیرہ کو آگ سے سینکنا چند سازوں سے ایک آواز مل کر نکلنا، چند گلوں سے آدمیوں کے ایک آواز

ل کر نکلنا، آدمیوں کا شور
و غل۔
حُرّاس ۔ع۔ جمع حارس یعنی پاسبان
حِراثت ۔ع۔ نگہبانی، محافظت۔
حُرّاف ۔عج۔ بہت بکّی، بڑا بولنے
والا، زباں دراز،
حَرافت ۔ع۔ تیز مزہ ہونا کسی چیز کا
حَراق ۔ع۔ } سوت وغیرہ کا سوختہ
حُراق ۔ع۔ } جس پر لوہے اور پتھر
سے آگ جھاڑتے ہیں۔
حُرّاق ۔ع۔ خوب جلانے والا۔
حُراقہ ۔ع۔ تار پیڈو۔
حَرام ۔ع۔ منع کرنا، رد کا گیا،
ناروا، ناشائستہ، ناجائز
کمبل۔
حَرام توشہ ۔ف۔ نمک حرام، حرام خور
حَرّان ۔ع۔ مرد تشنہ، پیاسا،
نام ایک شہر کا شام میں
جس میں زردشت پیدا
ہوا تھا۔
حَرامی ۔ف۔ چور، دزد، راہزن
جمع اس کی حرامیان لاتے
ہیں۔
حَرب ۔ع۔ لڑائی، جنگ، نام
ایک مرد کا، غصہ میں ہونا
کسی کا مال لے لینا۔
حِرْبا ۔ع۔ گرگٹ، جانور مشہور
ہے۔
حَرب گاہ ۔ف۔ جنگ کا میدان
حَربہ ۔ع۔ لڑائی کا ہتھیار۔
حَرث ۔ع۔ بونا، کھیتی کرنا، روشن
کرنا، مال جمع کرنا، قرآن
پڑھنا، چوپایہ کا دبلا کر دینا
بسبب بہت ہانکنے کے، عقلمند
حرج ۔ع۔ تنگی، سختی، گناہ،
حِرز ۔ع۔ پناہ کی جگہ، جائے
استوار اور مجازاً بمعنی تعویذ
کے مستعمل ہے۔
حِرزون ۔ف۔ چھپکلی۔
حَرس ۔ع۔ نگہبانی کرنا، گارڈ۔
حُرس ۔ع۔ نگہبان، محافظ
لوگ۔
حَرَش ۔عج۔ خراش۔
حِرص ۔ع۔ لالچ، طمع، آرزو۔
حَرَض ۔ع۔ وہ بیماری جو عشق یا
کسی اور غم سے ہو، مرض
موت کا فساد۔ مذہب عقل
کا فساد، نام ایک شہر کا
یمن میں وہ شخص جو ہتھیار
نہ باندھے اور جنگ نہ
کرے۔ گرا ہوا آدمی جو
اُٹھنے کی طاقت نہ رکھتا
ہو وہ شخص جس سے امید
نیکی کی نہ ہو۔
حَرف ۔ع۔ سخن، کنارہ، تلوار
کی دھار، عیب طرف
خالص اور نحویوں کی
اصطلاح میں وہ لفظ،
جس کے معنی بغیر ملائے
دوسرے کلمہ کے حاصل
نہ ہوں جیسے عربی میں مِن
علیٰ وغیرہ اور فارسی میں
از۔ بر وغیرہ حروف تہجی
حِرف ۔ع۔ پیشہ کرنا، کسب کرنا
حِرَف ۔ع۔ جمع حرفہ بمعنی پیشہ۔
حرفِ بارگیر ۔فج۔ وہ بات جو کسی
شخص کا تکیہ کلام ہو۔
حرف بہ کلہ خوردن ۔فج۔ بات کا
بُرا ماننا۔
حُرفِ چکشی ۔ف۔ کڑی بات سخت
کلام اس لئے کہ چکش
ترکی میں ہتھوڑے کو
کہتے ہیں۔
حرف درکار کسے کردن ۔ف۔ کسی
کے قول میں عیب نکالنا اعتراض کرنا

**حرف دو تا شدن** - ف - تردید کرنا بات رد کرنا - الفاظ کا دُہرانا۔

**حَرف زدن** - ف - بات کرنا۔

**حرف شب صبح نہ دارد** - مج - رات کی بات قابل اعتبار نہیں۔

**حُرفِ قالبی** - ف - کسی سے سنی ہوئی بات بغیر معنی اور مطلب سمجھے ہوئے بیان کرنا۔

**حرف گیر** - ف - نکتہ چین، عیب نکالنے والا۔

**حرف گلو سوز** - ف - کڑی بات سخت کلام۔

**حِرفہ** - ع - } پیشہ، کسب۔
**حِرفت** - ع -

**حَرق** - ع - جلنا، غصہ سے دانت کٹکٹانا۔ کسی چیز کا کسی چیز پر گھسنا۔

**حَرق** - ع - آگ، آگ کا شعلہ۔

**حِرق** - ع - وہ شخص جس کے اعضا پھٹے ہوئے ہوں، وہ ابر جس میں سخت بجلی ہو۔

**حُرقت** - ع - سوزش، جلن۔

**حَرکات** - ع - جمع حرکت کی، فارسی کی نظم میں اکثر بسکون حرف دوم آتا ہے۔

**حرکاتِ نفسانی** - ع - وہ حرکتیں جن سے روح کو حرکت کرنا پڑے جیسے غضب لذت، خوشی، خوف بیقراری، رنج، غم، شرمندگی فکر۔

**حَرکت** - ع - جنبش، شورش، یہ لفظ بسکون حرف دوم غلط ہے اور جس کسی اُستاد نے اپنی نظم میں بسکون حرف دوم باندھا ہے اچھا نہیں کیا اور نہ اسپر عمل ہو سکتا ہے

**حَرکتِ مذبوحی** - ع - کنایہ تھوڑی جنبش بیکار سے۔

**حَرم** - ع - احاطہ جو گرداگرد خانہ کعبہ کے ہے فارسی میں بمعنی اندرون مکان منکوحہ عورت اور اس لونڈی کے (جو آقا کی خدمت اور صرف میں آگئی ہو) بھی استعمال کرتے ہیں۔

**حُرُم** - ع - احرام حج کا باندھنا

**حرم** - ع - وہ چیز جو حرام ہو۔

**حُرُم** - ع - احرام باندھے ہوئے لوگ۔ حرمت اور عزت والے لوگ، شہر حرم چار مہینے جن میں بسبب انکی حرمت کے جنگ حرام تھی - رجب، ذوالقعدہ ذوالحجہ، محرّم۔

**حِرمان** - محروم رہنا، کچھ نہ ملنا۔ نااُمیدی۔

**حُرمت** - ع - عزیز ہونا، عزت، حرام ہونا۔

**حَرم سرا** - ف - زنانہ مکان۔

**حَرم گاہ** - ف - محل سرا، زنانہ مکان اور بمعنی منکوحہ عورت کے بھی مستعمل ہوتا ہے اسکو تسمیۃ الحال باسم المحل کہتے ہیں۔

**حُرمل** - ع - سپند جس کو اسپند بھی کہتے ہیں۔ اور واسطے دفع نظر بد کے آگ پر جلاتے ہیں۔

**حَرمین** - ع - کعبہ جو مکہ معظمہ میں واقع ہے اور روضہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو مدینہ منورہ میں ہے لیکن یہ اطلاق جزو کے کل پر مکہ معظمہ و مدینہ منورہ

دونوں کو حرین کہتے ہیں۔
حُرُوب ۔ ع۔ جمع حرب کی ۔ لڑائیاں۔
حُرُوت ۔ ع۔ ٹاپ۔
حُرُوق ۔ ع۔ ایندھن ، لکڑی جلانے کی۔
حُرُون ۔ گھوڑا سرکش، سرکش۔
حُرُونی ۔ ع۔ سرکشی۔
حُرُور ۔ ع۔ آفتاب کی گرمی، آگ کی گرمی اور وہ گرم ہوا جو رات کو چلے اور سموم وہ گرم ہوا جو دن کو چلے۔
حُرُوف ۔ ع۔ جمع حرف کی۔
حُرُوفِ معجمہ ۔ ع۔ وہ حرف جن پر نقطے ہوں۔
حروف مقطعات داں ف۔ بجائے پورے نام کے چند مفرد حروف ادا کر دینا جیسے ٹی، کے بکڈپو جس کا اصلی اور پورا نام تیجکمار بکڈپارٹمنٹ ہے
حُرَّہ ۔ ع۔ آزاد عورت جو کسی کی لونڈی نہ ہو اور لونڈی جو آزاد ہوگئی ہو، وہ ابر جس سے مینھ بہت برسے وہ اونٹنی جو بہت دودھ

دے۔
حَرَّہ ۔ ع۔ پیاسا ہونا، زمین تھریلی۔
حِرَّہ ۔ ع۔ پیاس تشنگی۔
حَرِی ۔ ع۔ سزاوار، لائق، زیبا
حُرِّیت ۔ ع۔ آزادی، آزاد ہونا غلامی سے، کسی کا غلام نہ ہونا۔
حَرِیر ۔ ع۔ ریشمی کپڑا، وہ شخص جو غصّہ اور غضب سے گرم ہو جائے اور مجازاً بمعنی کاغذ بھی۔
حَرِیری ۔ ع۔ اصطلاحاً ریشمی کپڑا بیچنے والا۔ نام ایک مقام یا قبیلہ کا۔
حَرِیرَہ ۔ ع۔ ریشمی کپڑا، نام ایک قسم کے کھانے کا جو شیرینی اور گھی وغیرہ سے پکاتے ہیں۔
حَرِیص ۔ ع۔ لالچی، حرص کرنے والا۔
حَرِیف ۔ ع۔ ہم پیشہ، ہم کار شریک
حَرِّیف ۔ ع۔ وہ چیز جو تیز مزہ ہو اور بسبب تیزی کے زبان کو کاٹے۔

حَرِیفِ دَغل ۔ ع۔ کشتی کے ایک پیچ کا نام۔
حَرِیق ۔ ع۔ سوزش، جلن، جلا ہوا اور آگ کا شعلہ، آگ کی لپیٹ۔
حَرِیم ۔ ع۔ گھر کے چاروں طرف کی دیوار۔

## فصل حا مع زاے معجمہ

حَزَار ۔ ع۔ سر کی بھوسی، ہندی بفا۔
حِزَام ۔ ع۔ چوپائے جانور کا تنگ و تبند لڑکے کا گہوارہ میں۔
حَزَامَت ۔ ع۔ کام میں ہوشیار اور آگاہ ہونا، ہوشیار ہونا۔
حِزْب ۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا، ہتھیار منظم۔
حزب اللہ ۔ ع۔ نیک لوگوں کے گروہ سے مراد ہے۔
حِزْبُ الاحرار ۔ ع۔ لبرل پارٹی۔
حزب المتطوعین ۔ ع۔ رضاکاروں کی جماعت وہ لوگ جو بغیر تنخواہ وغیرہ خدمت خلق کرتے ہیں۔

حَزْر - ع- اندازہ کرنا غلہ کا کھیت میں۔ اور میوہ اور پھل کا درخت پر۔

حَزْق - ع- آدمیوں کا گروہ، پرندوں کا غول

حِزْقِیل - ع- نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔

حَزْم - ع- چوپایہ کا تنگ کس کر باندھنا۔ استواری، ہوشیاری کام کی آگاہی، اندیشہ کرنا، عاقبت اندیشی، انجام بینی۔

حُزُم - ع- جمع حزمہ کی ہوشیاری، عقلمندی، احتیاط بعض لوگ بہ فتح حا استعمال کرتے ہیں جو غلط ہے۔

حُزْمہ - ع- لکڑی یا گھاس کا گٹھا کاغذ وغیرہ کی گڈی یا دستہ۔

حُزْن - ع-
حَزَن - ع- } غم، اندوہ، رنج۔

حَزِن - ع- غمگین، رنجیدہ

حُزّہ - ع- ازار کا نیفہ۔

حُزَیران - ع- سال رومی کا نواں مہینہ موافق ماہ اساڑھ کے تھوڑے تفاوت سے

حَزِین - ع- غمگین، رنجیدہ۔

## فصل حا مع سین مہملہ

حس - ع- معلوم کرنا اندازہ سے دریافت کرنا، آگاہ ہونا حرکت کرنا، آواز نرم کرنا بخشنا، مہربان ہونا، کسی چیز کا یقین کرنا، وہ درد جو بعد بچہ جننے کے عورتوں کو ہوتا ہے، سخت جاڑا جو گھاس کو جلادے، نرم آواز۔

حَسّ - ع- گوشت کا آگ پر بھوننا بغیر وسیلہ کسی برتن کے۔ کسی چیز کا جڑ سے اکھاڑنا۔

حِساب - ع- گنتی شمار، علم حساب کا

حساب از کسی بردن - ف-
حساب از کسی برداشتن - ف-
حساب از کسی نگرفتن - ف- } کسی شخص سے ڈرنا اور اس سے علیحدہ ہونا۔

حِساب مناسک - ف- مراد آداب حج سے۔

حساب نہ گرفتن - ف- متوجہ نہ ہونا۔

حُسّاد - ع- رشک کرنے والے جمع حاسد کی۔

حَسّاس - ع- دریافت کرنے والا حس اور اندازہ سے کسی چیز کا معلوم کرنے والا۔

حُسام - ع- تیز تلوار۔ تلوار کی دھار۔

حَسّان - ع- بہت خوب، بہتر، عقلمند، نام ایک مشہور شاعر عرب کا جو مداح حضرت رسولؐ کے تھے یعنی حسان بن ثابت انصاری۔

حَسّان عجم - ف- لقب خاقانی شاعر مشہور کا انھوں نے بھی مثل حسان بن ثابت کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدح کی ہے۔

حِسان - ع- خوبصورت لوگ۔

حُسّان - ع- خوبصورت شخص خوب۔

حَسَب - ع- اندازہ۔ شمار کسی چیز کا شرف۔ اور بزرگی

کسی شخص کی از روے مال
یا مرتبہ یا دین، بالنسب کے
یعنی باپ دادا کی وجہ سے
فخر اور بزرگی۔

حَسَب ۔ع۔ گنا، شمار کرنا، کافی
ہونا، بس ہونا، کافی، موافق
مثل، مانند، شبیہ

حِسَب ۔ع۔ تدبیریں، کاموں کی
مزدوریاں۔

حُسبان ۔ع۔ شمار کرنا، اندازہ کرنا
گنتیاں واحد اور جمع
دونوں آیا ہے۔ اور
بمعنی سخت عذاب کے
بھی آتا ہے۔

حِسبان ۔ع۔ معلوم کرنا۔

حَسبُ الامر ۔عج۔ بموجب حکم کے۔

حَسبی و کفیٰ ۔ع۔ بس ہے مجھ کو اور
کافی ہے۔

حَسَد ۔ع۔ ڈاہ۔ کسی کی نعمت
کا زوال چاہنا۔

حَسرت ۔ع۔ ارمان، افسوس
پشیمانی۔

حَسَک ۔ع۔ یہ معرب ہے خسک
کا جو خاے نقطہ دار سے
ہے، ہندی گوکھرو ایک
دوا مشہور ہے لوہے کے
بھی گوکھرو بناکے دشمن
کی راہ میں ڈالتے ہیں تاکہ
فوج دشمن کے پیادے
اور گھوڑے زخمی ہو جائیں

حَسَم ۔ع۔ کاٹنا، قطع کرنا، کمیشن
دلال۔

حِسِّ مُشتَرِک ۔ع۔ ایک قوت ہے
جس میں تمام صورتیں
محسوسات کی بوسیلہ حواس
خمسہ ظاہری منقش ہوتی
ہیں مقام حسِّ مشترک کا
جوف پیشانی میں ہے اور
حواس خمسہ کے نام یہ ہیں
سمع قوت سننے کی، بصر
قوت دیکھنے کی، شمّ قوت
سونگھنے کی، ذوق قوت
چکھنے کی، لمس قوت
چھونے کی۔

حَسَن ۔ع۔ نیک، خوبصورت
اچھا اور نام آنحضرت
صلی اللہ علیہ آلہ وسلم
کے بڑے نواسے کا۔

حَسَن ابدال ۔ع۔ نام ایک بزرگ
کا اور نام اس شہر کا
جس میں مزار ان بزرگ
کا ہے۔

حَسَن بَسَن ۔ف۔ بہت نیک بہت
اچھا، بسن مؤکد اور تابع
حسن کا ہے، اکیلا بسن
بے معنی ہے۔

حَسَن سَیّاح ۔ع۔ نام ایک
ولی اللہ کا۔

حَسَنی ۔ع۔ منسوب طرف
امام حسنؑ کے۔

حُسن ۔ع۔ خوبصورتی، خوش
شکلی، نیکی، خوبی، محاسن
اس کی جمع ہے۔

حُسنِ برشتہ ۔ف۔ حسن پختہ و نمکین
یعنی سانولا رنگ، سبزہ
رنگ۔

حُسنِ صَبیح ۔ع۔ گورا رنگ۔

حُسنِ طَلَب ۔ع۔ مانگنا کسی چیز کا
کنایہ اور اشارہ میں
اس طرح کہ مانگنا صاف
ظاہر نہ ہو۔

حُسنِ گلوسوز ۔ف۔ حسن شیریں
حسن دل چسپ اور پسندیدہ
گورا رنگ، سرخ و سفید

حُسنُ المآب ۔ع۔ اچھی جائے

باز گشت، قرب الٰہی، نزدیکی خدا کی۔

حُسنِ مطلق۔ ع۔ خدا کا حسن، نور الٰہی جو نہ کم ہوتا ہے نہ اسکی کوئی حد ہے۔

حُسنِ مقیّد۔ ع۔ مخلوقات کا حسن جو کبھی بڑھتا ہے کبھی گھٹتا ہے، کبھی مٹ جاتا ہے۔

حُسنِ مطلع۔ ع۔ غزل یا قصیدے میں ایک مطلع کے بعد دوسرے مطلع کا لانا۔

حُسنیٰ۔ ع۔ بہت خوب صورت نیک، تر اور یہ احسن کا افعل التفضیل مؤنث ہے

حُسنا۔ ع۔ عورت خوبصورت صاحب جمال۔

حَسَنات۔ ع۔ نیکیاں جمع حَسَنہ کی

حَسَنہ۔ ع۔ نیکی، بھلائی۔

حَسو۔ ع۔ پرندکا چونچ سے پانی پینا۔ آدمی کا شوربا وغیرہ کو تھوڑا تھوڑا پینا۔

حَسُود۔ ع۔ بہت حسد کرنے والا بدخواہ۔

حُسُود۔ ع۔ جمع حسد کی۔

حُسُور۔ ع۔ آنکھ کی بینائی کا کم ہو جانا، اس طرح کہ دور کی شے دکھائی نہ دے۔

حَسَک۔ ع۔ خار دار چیز، کانٹوں کی شے، مجازاً آدمی بد اور شریر۔

حِسّی۔ ع۔ دکھائی دینے والی، معلوم ہونے والی چیز جو بذریعہ ایک کے حواس خمسہ سے دریافت ہو۔

حَسیب۔ ع۔ یائے مجہول سے امالہ حساب کا۔

حَسِیب۔ ع۔ یائے معروف سے بزرگوار کافی حساب کرنے والا۔

حَسِیر۔ ع۔ عاجز، بیمار، افسوس کرنے والا۔

حَسِیس۔ ع۔ آواز نرم۔ آگ بھڑکنے کی آواز۔

حَسِین۔ ف۔ خوبصورت، خوش شکل۔

حُسَین۔ ع۔ تصغیر حسن کی اور نام آنحضرتؐ کے چھوٹے نواسے کا۔

حُسَینی۔ ع۔ منسوب طرف امام حسین کے۔

## فصل حا۔ مع شین معجمہ

حَشا۔ ع۔ جو کچھ پیٹ اور سینہ میں ہے یعنی دل، کلیجہ، تلی، پھیپھڑا، گردہ وغیرہ اور یعنی دل کے اکثر مستعمل ہوتا ہے۔

حُشاشہ۔ ع۔ وہ تھوڑی جان جو بیمار یا زخمی کے بدن میں باقی ہو اور اس کو رَمَق بھی کہتے ہیں۔

حُشائش۔ ع۔ جمع حشیش یعنی سوکھی گھاس کی۔

حَشر۔ ع۔ اُٹھانا، مجازاً قیامت

حَشَر۔ ع۔ گروہ۔ انبوہ۔

حَشَرات۔ ع۔ جمع حشرہ کی، وہ جانور جو زمین میں سوراخ کرکے رہتے ہیں، مثل سانپ، نیولا، چوہا وغیرہ کے اس لئے ان کو حشرات الارض بھی کہتے ہیں۔

حَشَفہ۔ ع۔ سر ذکر۔ عضو تناسل کا سر۔

حَشَم۔ ع۔ نوکر، چاکر، خدمتگار

لوگ۔

حِشمَتُ ۔ ع۔ دبدبہ، بزرگی، شرم حیا، غضب بفتح اوّل غلط ہے۔

حَشمَتُ ۔ ع۔ جورو، کنبہ، اونٹ کی مہار۔

حَشَمَتُ ۔ ع۔ مطیع اور خدمتگار لوگ۔

حَشْوُ ۔ ع۔ بھرنا وہ روئی، یا اون وغیرہ کا جو تکیہ اور لحاف وغیرہ میں بھری جائے وہ کلام زائد جو ادائے مطلب میں واقع ہو۔ بھرتی کا لفظ، عیب اونٹ، نوجوان

حَشِیشُ ۔ ع۔ سوکھی گھاس فارسی میں اس کو کاہ کہتے ہیں حشائش جمع ہے۔

## فصل حا مع صاد مہملہ

حَصَا ۔ ع۔ جمع حصاۃ کی، ٹھیکریاں، سنگریزے۔

حَصَاۃ ۔ ع۔ ایک ٹھیکری، ایک سنگریزہ۔

حَصَاد ۔ ع۔ کھیتی کا ٹنا، زراعت کا کاٹنا۔

حَصَّاد ۔ ع۔ کھیتی کاٹنے والا۔

حَصَار ۔ ع۔ قلعہ، گڑھی۔

حِصَارِ مُعَلَّق ۔ ع۔ مراد آسمان

حَصَافَتُ ۔ ع۔ عقل کی مضبوطی، مطلق۔ استواری اور مضبوطی، مضبوط ہونا، کسی چیز کی خشکی اور تنگی۔

حِصَان ۔ ع۔ قلعہ، احاطہ، موسیقی کا ایک شعبہ۔

حَصَان ۔ ع۔ پارسا عورت، شوہر دار عورت، عمدہ گھوڑا اور بہتر جس کی نسل قابل رکھنے کے ہو۔

حِصَانَتُ ۔ ع۔ استواری، مضبوطی

حَصَانت ۔ ع۔ پرہیزگاری، محکم ہونا،

حَصَب ۔ ع۔ ایندھن جلانے کا۔ لکڑی۔

حُصْبَہ ۔ ع۔ زمین پتھریلی، چھوٹے چھوٹے دانے، بڑی جلن والے جو آدمی کے جسم میں نکلتے ہیں فارسی میں اس کو سُرخجہ کہتے ہیں۔ یہ بھی ایک قسم کی چیچک ہے مگر خوفناک نہیں ہے۔

حَصْبَاء ۔ ع۔ سنگریزہ۔

حَصْحَصَ الْحَقُّ ۔ ع۔ ظاہر ہو گیا حق۔

حَصُد ۔ ع۔ کھیتی کا کاٹنا۔

حَصَد ۔ ع۔ سوکھی گھاس۔

حَصْر ۔ ع۔ گھیرنا احاطہ کرنا۔ کسی چیز پر۔

حِصْرِم ۔ ع۔ کچا انگور جسکا مزہ کھٹا ہوتا ہے۔ آدمی بخیل اور ترشرو اور تندخو

حِصَص ۔ ع۔ جمع حصّہ کی بہ فتح حا غلط ہے۔

حَصِف ۔ ع۔ سانپ۔

حِصْن ۔ ع۔ پناہ کی جگہ۔ قلعہ

حَصْن ۔ ع۔ عورت کی پارسائی اور عفت۔

حَصْن ۔ عورت کا پردہ میں بیٹھنا اور پارسا اور پرہیزگار ہونا، ماں کا بچّہ کو گود میں لینا، مرغی اور کبوتری وغیرہ کا اپنے بچوں کو سینا یا پروں کے نیچے رکھنا اور چھپانا۔

حَصُوْر ۔ع۔ وہ شخص جو باوجود مردمی کے عورت کی طرف رغبت نہ کرے۔
حُصُوْل ۔ع۔ حاصل ہونا، پیدا ہونا۔
حُصُوْن ۔ع۔ قلعے۔ جمع حصن کی۔
حَصُوْن ۔ع۔ مرد پرہیزگار۔
حِصَّہ ۔ع۔ ٹکڑا، جزو۔
حَصِیر ۔ع۔ بوریا، چٹائی۔
حَصِیرِی ۔ع۔ چٹائی بنانے والا۔
حَصِیف ۔ع۔ استوار مرد درست عقل
حَصِین ۔ع۔ محکم استوار، مضبوط اور بمعنی زندان یعنی قید خانہ کے بھی آیا ہے۔
حَصِینہ ۔ع۔ استوار مستحکم۔

## فصل حا مع ضاد معجمہ

حُضَّار ۔ع۔ جمع حاضر کی، حاضرین مجلس۔
حَضَاجِر ۔ع۔ کفتار، ہندی ہنڈار جانور درندہ ہے۔
حِضَان ۔ع۔ ایک چھاتی کا دوسری چھاتی سے بزرگ یعنی بڑا ہونا۔
حِضَانَت ۔ع۔ بچہ کو گود میں لینا، پرورش کرنا کبوتر اور مرغ وغیرہ کا انڈوں اور بچوں کو پروں کے تلے لینا۔
حَضَر ۔ع۔ ضد سفر۔ اپنے گھر میں رہنا۔ شہر میں اقامت کرنا سفر سے گھر میں آنا۔ اور مخفف ہے حضر موت کا جو ایک شہر ہے ولایت یمن سے۔
حَضْرَت ۔ع۔ نزدیکی۔ حضور، درگاہ حاضر ہونا اور کلمہ تعظیم کا بزرگوں کے لئے۔
حَضَرَات ۔ع۔ جمع حضرت کی مراد بزرگ لوگ۔
حَضْرَمَوت ع۔ نام شہر اور قبیلہ کا
حُضُض ۔ع۔ ایک دوا کا نام۔ ہندی رسوت۔
حُضُوْر ۔ع۔ حاضر ہونا، سامنے رہنا، سامنا اور عرف میں کلمہ تعظیم کا۔ لفظ "حضوری" غلط ہے۔
حَضِیض ۔ع۔ پستی نشیب۔

## فصل حا مع طائے مہملہ

حَطّ ۔ع۔ ڈالنا گرانا۔
حُطَام ۔ع۔ ہر چیز کا ریزہ، سوکھی گھانس کا چھوٹا تنکا اور کنایہ مال قلیل سے۔
حَطَب ۔ع۔ لکڑی چوب۔
حَطُب ۔ع۔ لکڑی جمع کرنا، کسی کے واسطے لکڑی لانا۔
حِطْب ۔ع مرد لاغر، خشک اندام
حِطْل ۔ع۔ بھیڑیا، گرگ احطال جمع ہے۔
حُطَمَہ ۔ع۔ بڑی تیز آگ اور نام تیسری دوزخ کا بھی ہے۔
حَطِیم ۔ع۔ بمعنی شکستہ۔ نام کعبہ کے پتھر کا جو درمیان رکن اور زمزم کے ہے، خانۂ کعبہ کی دیوار بیرونی جہم کی طرف جہاں کعبہ شریف کا ناب دان واقع ہے۔

## فصل حا مع ظائے معجمہ

حَظّ ۔ع۔ نصیب۔ بہرہ۔ بہرہ مند ہونا، صاحب نصیب ہونا مگر فارسی لوگ اکثر بمعنی فائدہ اور خوشی اور خرمی کے استعمال کرتے ہیں اور بہ تخفیف ضائے معجمہ پڑھتے ہیں۔

حُظُوظ ۔ع۔ جمع حظ کی۔
حَظّی ۔ع۔ صاحب دولت صاحب رتبہ۔
حَظِیرَہ ۔ع۔ لکڑی و نرکل وغیرہ کا احاطہ جو واسطے رہنے حیوانات کے بنایا جائے اور بمعنی احاطہ و قبرستان اور گنبد قبر کے مستعمل ہے
حَظِیظ ۔ع۔ باہرہ، صاحب نصیب، خوش قسمت۔

## فصل حا۔ مع فا

حَفّ ۔ع۔ کسی چیز کا احاطہ کرنا خدمت کرنا، مہربانی کرنا خشک ہوجانا گھاس کا زمین میں، تمام سر کے بال منڈانا، داڑھی مونچھ کے بالوں کو کم کرنا، پرند جانوروں کے پروں کا آواز کرنا۔ اڑنے کے وقت۔
حَفَاوَت ۔ع۔ حال پوچھنا، خوشی کا ظاہر کرنا، مہربانی کرنا۔
حِفَاظ ۔ع۔ پرہیزگاری کرنا، شرم کرنا۔ حمیت کرنا۔ مروت کرنا، نگہبانی کرنا۔
حُفَّاظ ۔ع۔ جمع حافظ کی۔
حِفَاظَت ۔ع۔ نگہبانی، پاسبانی۔
حَفَائِر ۔ع۔ جمع حفیر۔ کھدی ہوئی قبر اور خندق۔
حَفَد ۔ع۔ چستی اور چالاکی سے کام کرنا۔
حَفَدَ ۔ع۔ جمع حافد کی، یار لوگ خدمتگار۔
حَفْر ۔ع۔ زمین کا کھودنا۔
حَفْرہ ۔ع۔ گڑھا، سوراخ۔
حَفْص ۔ع۔ جمع کرنا، آرام کرنا، نام ایک فارسی مشہور کا چمڑے کی تھیلی، شیر کا بچہ
حِفْظ ۔ع۔ یاد کرنا، یاد رکھنا۔
حِفْظُ الغَیب ۔ع۔ کسی کو اس کے پیٹھ پیچھے بھلائی اور نیکی سے یاد کرنا۔
حَفِی ۔ع۔ مہربان عقلمند، منت سے گڑگڑا کر سوال کرنے والا۔
حَفِیر ۔ع۔ کھدی ہوئی قبر۔
حَفِیظ ۔ع۔ نگہبان، محافظ، خدا کا نام۔

## فصل حا۔ مع قاف

حَقّ ۔ع۔ راستہ، درست، سزاوار واجب۔ لائق، خدا کا ایک نام، وعدہ کا پورا کرنا، بات سچ بولنا۔
حَقّا ۔ع۔ درست ہے۔ سچ ہے قسم خدا کی۔
حَقُّ السَّعی ۔ع۔ کمیشن، دلالی۔
حَقُّ القَلَم ۔ع۔ عرضی نویس اور وکیل وغیرہ کا محنتانہ۔
حَقَارَت ۔ع۔ خواری، خفت، ذلت، اہانت بہ فتح حا پڑھیے۔ ذلیل سمجھنا، حقیر جاننا۔ بکسر اول غلط ہے
حَقَّانِیہ ۔ع۔ عدالت دیوانی، حمد و نعت و منقبت کے اشعار۔
حَقَّانِیت ۔ع۔ خدا کا ذکر، سچائی درستی۔
حَقَائِق ۔ع۔ جمع حقیقت کی۔
حَقَب ۔ع۔ اسی برس کی مدت
حُقُب ۔ع۔ روزگار۔ زمانہ، احقاب جمع ہے۔
حِقَب ۔ع۔ پالان۔ شتر کا تنگ۔
حُقْبَہ ۔ع۔ اسی برس کی مدت۔
حق پرست ۔ف۔ سچا آدمی۔ وہ شخص جو خدا کا مطیع ہو۔

حَقدار ۔ ف۔ جس کا حق ہو، وارث۔

حِقد ۔ ع۔ دشمنی، کینہ، بغض۔

حُقن ۔ ع۔ کسی چیز کو نکلنے سے روکنا اور بند کرنا پیشاب وغیرہ کا روکنا۔

حُقنہ ۔ ع۔ دوا کی پچکاری جو واسطے دفع مرض کے پاخانہ کے مقام میں دیجاتی ہے۔

حُقود ۔ ع۔ وہ شخص جس کے دل میں بڑا کینہ ہو۔

حُقوق ۔ ع۔ جمع حق کی۔

حُقّہ ۔ ع۔ ڈبہ جس میں جواہر اور دوائیں وغیرہ رکھیں اور کبھی کنایہ دہن سے۔

حُقّہ باز ۔ ف۔ بازی گر، مداری، بھان متی مجازاً بمعنی عیار اور مکار۔

حُقّۂ بے مغز ۔ ف۔ پاگل مختل الحواس

حُقّہ ہائے مینا فام۔ ف۔ مراد ساتوں آسمان۔

حُقیقت ۔ ع۔ حق، حقداری۔

حَقیر ۔ ع۔ ذلیل، خوار، چھوٹا۔

حَقیق ۔ ع۔ ثابت، سزاوار، لائق۔

حَقیقت ۔ ع۔ اصل۔ ماہیت کسی شے کی ذات اور اصل۔

حَقیقی ۔ ع۔ اصلی، جو بناوٹ کا نہ ہو۔

## فصل حا۔ مع کاف

حَکّ ۔ ع۔ چھپانا، دور کرنا، کھرچنا، کسی چیز کو دوسری چیز سے۔

حَکّ شدن ۔ ف۔ محو ہونا، ناپدید ہونا۔

حَکّاک ۔ ع۔ مہرکن۔ نگینہ ساز۔ کسی چیز کا دور کرنے والا اور چھیلنے والا۔

حُکّاکہ ۔ ع۔ بُرادہ کسی چیز کا، چھلکا۔

حُکّام ۔ ع۔ جمع حاکم کی۔

حِکایت ۔ ع۔ بات، کہانی۔

حِکایت غرامیّہ ع۔ ناول، افسانہ

حِکَم ۔ ع۔ جمع حکمت کی۔

حُکم ۔ ع۔ فرمانا، فرمان، پروانہ

حَکَم ۔ ع۔ باز رکھنا، گھوڑے کے منہ میں لگام دینا۔

حَکَم ۔ ع۔ نیک کو بد سے جدا کر دینے والا۔ انصاف چکانے والا تصفیہ کا دلال

حُکَما ۔ ع۔ جمع حکیم کی۔

حُکم انداز ۔ ف۔ وہ تیرانداز کامل کہ جس کا تیر نشانہ سے کبھی خطا نہ کرے۔

حِکمت ۔ ع۔ دانائی، عقلمندی نام علم کا۔

حُکمدار ۔ ف۔ وائسرائے۔ گورنر جنرل۔

حِکمتِ مدنی ع۔ انتظام شہر کے قاعدے اور شریعت نبوی جس کا ظہور مدینہ سے ہوا۔

حِکمتِ عملی ۔ ع۔ جاننا۔ انتظام، احوال معاش اور معاد کا بوجہ کامل اور اس کی تین قسمیں ہیں (۱) تہذیب اخلاق (۲) تدبیر منازل (۳) سیاست مدن۔

حکمران ۔ ف۔ حاکم، بادشاہ، فرمانروا۔

حکم نامہ ۔ ف۔ پروانہ، اطلاعنامہ

حُکومت ۔ ع۔ حکم کرنا، فرمانروائی۔

حَکّہ ۔ ع۔ کھجلی جو کبھی کبھی آدمی کے کسی عضو میں ہوتی ہے نہ وہ کھجلی جو مرض مشہور ہے

حکیم ع۔ دانا اور سب علوم کا

جاننے والا۔
حکیم الاسنان ۔ع۔ دندان ساز۔ ڈنٹسٹ، دانتوں کا ڈاکٹر۔
حکیم باشی ۔ ف۔ افسر حکمار۔

## فصل حا مع لام

حَل ۔ع۔ کھولنا۔ مشکل چیز کو آسان کر دینا۔ گرہ کھولنا تلی کا تیل، اُترنا، حلال ہونا، واجب ہونا عورت کا عدّت سے باہر ہونا۔
حِل ۔ع۔ روا ہونا، احرام سے باہر نکلنا۔ حرم سے باہر آنا قسم کا کفارہ دینا۔
حَلّاج ۔ع۔ دُھنیا، روئی کا دھنکنے والا اور لقب حسین بن منصور کا جنھوں نے انا الحق کہا تھا۔
حَلّاجی کردن ۔ ف۔ کسی کو سخت بات کہنا، ظاہر میں پاک کنایہ ہیں
حَلاحِل ۔ع۔ سردار، چودھری۔
حَلَاحَل ۔ نج۔ }
حَلَحَل ۔ نج۔ } جنگلی پیاز۔
حَلّاف ۔ ف۔ بہت قسم کھانے والا۔

حَلّاق ۔ع۔ بال مونڈنے والا نائی
حَلال ۔ع۔ روا، جائز، درست اور وہ چیز جو موافق شرع کے درست ہو۔
حَلّال ۔ع۔ بہت گرہ کھولنے والا۔ تلی کا تیل بیچنے والا
حَلالی خواستن ۔ ف۔ مرتے وقت لوگوں سے اپنا کہا سُنا معاف کرانا۔
حُلّام ۔ع۔ } بھیڑ اور بکری کا چھوٹا
حُلّان ۔ع۔ } بچہ لفظ حلوان اس معنی میں غلط مشہور ہو گیا ہے۔
حَلاوت ۔ع۔ شیرینی، مٹھائی۔
حَلائل ۔ع۔ جمع حَلیلہ کی نکاحی عورتیں۔
حَلب ۔ع۔ دودھ کا دوہنا۔
حَلَب ۔ع۔ نام ایک شہر کا شام میں۔
حَلَبی ۔ع۔ حلب کا اکثر آئینہ حلبی مشہور ہے۔
حَلَبی نفتی ۔ نج۔ مٹی کے تیل کا پیپہ۔
حُلبہ ۔ع۔ میتھی جس کا ساگ مشہور ہے۔

حِلّت ۔ع۔ حلال ہونا، کشادگی مباح ہونا۔
حِلیتت ۔ع۔ انگوزہ، ہینگ۔
حلزونی ۔ نج۔ پیچ دار کیل۔
حِلس ۔ع۔ پلاس، موٹی کملی۔
حِلس ۔ع۔ دلیر، شجاع۔
حَلف ۔ع۔ قسم کھانا۔ اصطلاحاً لوگ بہ فتح لام پڑھتے ہیں اصل میں لام کو ساکن پڑھنا چاہیے۔
حِلف ۔ع۔ سوگند، قسم، عہد و پیمان۔
حَلَف ۔ع۔ } ایک قسم کی گھاس ہے
حَلفاء ۔ع۔ } جس سے بوریا بنتے ہیں، فارسی میں اس کو دنخ اور رخ کہتے ہیں۔
حَلفہ ۔ع۔ ایک مرتبہ قسم کھانا۔
حُلفاء ۔ع۔ جمع حلیف کی، قسم کھانے والے۔
حَلق ۔ع۔ گلا، گلو۔ مونڈنا بالوں کا۔
حُلقوم ۔ع۔ نائے، نگلو، نرخرہ۔
حَلقہ ۔ع۔ گھیرا، احاطہ، مجلس کا دور، ہر چیز گول۔
حَلَقہ ۔ع۔ جمع حالق کی یعنی نائی

حَلقہ بینی ۔ ف۔ نتھ۔
حَلقہ بگوش ۔ ف۔ غلام، فرمانبردار کیوں کہ ولایت میں معمول ہے کہ غلام کے کان میں سونے یا چاندی کی بالی ڈال دیتے ہیں۔
حَلقہ بر دَر زَدَن ۔ ف۔ کنایہ ہے احوال پوچھنے اور صاحب خانہ کو بلانے سے۔
حِلَقچی ۔ ف۔ جلیبی جو مشہور مٹھائی ہے۔
حَلقَہ دار ۔ ف۔ پھانسی۔
حلقۂ شیطانک۔ ف۔ تار کا گورکھ دھندا
حلقۂ زریں۔ ف۔ سونے کی بالی بجلی۔
حَلقۂ عنبریں ۔ ف۔ مراد سیاہی۔
حَلقۂ میم ۔ ف۔ کنایہ ہے دہانِ معشوق سے۔
حَلَک ۔ ع۔ سیاہی سخت، حالک سخت سیاہ،
حَلَل ۔ ع۔ جمع حُلّہ بمعنی جامہ کی
حِلم ۔ ع۔ کسی کو سزا دینے میں آہستگی کرنا۔ بُردباری کرنا
حُلُم ۔ ع۔ بالغ کا خواب دیکھنا اور وہ چیز جو خواب میں دکھائی دے۔
حَلمہ ۔ ع۔ سرپستان، ٹھٹنی
حُلو ۔ ع۔ شیریں، میٹھا۔
حُلُول ۔ ع۔ اُترنا، کسی چیز کے وعدے کا پہونچنا قربانی کا قربان کی جگہ پر پہونچنا واجب ہونا، عورت کی عدّت کا آخر ہونا، ایک چیز کا دوسری چیز میں اس طرح گھس جانا کہ تمیز نہ ہو سکے۔
حَلّ و عقد ۔ ع۔ کھولنا اور باندھنا
حُلوا ۔ ع۔ } میٹھی چیز۔
حُلوی ۔ ع۔ } شیریں شے۔
حُلوان ۔ ع۔ دلال کی اُجرت، وہ چیز جو کسی کو رشوت میں دیں۔ عورت کا مہر، کسی چیز کا شیریں اور میٹھا ہونا۔
حلوائے بے دود ۔ ع۔ کنایہ ہے میٹھے پھلوں سے جو آفتاب کی گرمی سے پکتے ہیں اور دھواں آگ کا ان کو نہیں پہونچتا۔
حلوائے پشمین ۔ ف۔ ایک قسم کی مٹھائی کا نام۔
حَلوائے شہید ۔ ف۔ ایک قسم کا حلوا۔
حَلوائے مغزی۔ ف۔ ایک قسم کا حلوا جس میں مغز پستہ اور مغز بادام بہت ملایا جاتا ہے۔ اور نہایت سفید مزیدار ہوتا ہے۔
حَلوائے مقراضی۔ ف۔ ایک قسم کا حلوہ جس میں بہت سے میوے باریک کتر کے ملاتے ہیں۔
حَلوائی ۔ ع۔ شیرینی بیچنے اور بنانے والا۔ اردو میں بھی مستعمل ہے۔
حُلّہ ۔ ع۔ جامہ، جُبّہ، پوشاک یمن کی چادر۔
حُلّہ ۔ ع۔ نام شہر کا۔ نام قبیلہ کا۔ نام ایک موضع اور ایک محلہ کا نام ہیں۔
حِلّہ ۔ ع۔ راہ مکہ معظمہ میں ایک منزل کا نام اور بمعنی مقام و منزل و مجلس۔
حُلّی ۔ ع۔ زیور، چاندی، سونے کا جمع ہے حلیہ کی فارسی میں بغیر تشدید (یا)

کے مستعمل ہے۔
حَلِیب ۔ع۔ کچا دودھ تازہ۔
حَلِیف ۔ع۔ ہم عہد۔ ہم سوگند تیز زبان
حَلِیل ۔ع۔ شوہر، ہم خانہ، ہم سایہ
حَلِیم ۔ع۔ فربہ اونٹ، آدمی بُردبار اور غصہ سہنے والا۔ اور فارسیوں کے استعمال میں نام آش معروف کا جو ایک قسم کا کھانا مشہور ہے۔
حَلِیمہ رضؓ ۔ع۔ نام رسول مقبول صلعم کی دائی کا۔
حُلیَہ ۔ع۔ زیور سونے چاندی وغیرہ کا۔
حِلیَہ ۔ع۔ خلعت، صورت، چہرہ، خلقت، آرائش، کسی چیز کی صفت۔
حَلِیلہ ۔ع۔ منکوحہ عورت، زوجہ، جورو۔

## فصل حا، مع میم

حَمُ ۔ع۔ سسرا، سالا وغیرہ یعنی سسرال کی طرف کا رشتہ دار
حِمیٰ ۔ع۔ سبزہ زار، چراگاہ۔
حُمیّٰ ۔ع۔ تپ، بخار۔

حَمَاءُ ۔ع۔ } کالی کیچڑ۔
حَمَاۃ ۔ع۔ }
حُمَات ۔ع۔ جمع حامی۔ بمعنی مددگار
حَمَاسَت ۔ع۔ دلیری، دلیر ہونا اور نام دیوان ابوتمام کا جسمیں شجاعان عرب کی دلیری کے اشعار جمع کئے ہیں۔
حُمَّاض ۔ع۔ ایک ساگ ہے ترش مزہ جس کو فارسی میں ترشہ کہتے ہیں۔
حِمَار ۔ع۔ خر، گدھا۔
حُمَاط ۔ع۔ انجیر کی ایک قسم ہے
حَمَاقَت ۔ع۔ بے وقوفی۔ بے عقلی نادانی بہ کسرہ حائے حطی غلط ہے بہ فتح حا پڑھیئے۔
حَمَّال ۔ع۔ بہت بوجھ اٹھانے والا مرد۔
حَمَّالہ ۔ع۔ بہت بوجھ اٹھانے والی عورت۔
حَمَّام ۔ع۔ نہانے کی جگہ جو گرم ہوتی ہے۔
حَمَّامِ زنان ۔ف۔ مجازاً وہ جگہ جہاں بہت شور اور غل ہو۔
حِمَام ۔ع۔ مرگ، موت،
حُمَام ۔ع۔ تپ، بخار،

حَمَام ۔ع۔ کبوتر، قمری، فاختہ اور ہر پرند جس کے گلے میں طوق ہو، یہ لفظ بمعنی واحد و جمع دونوں کے مستعمل ہوتا ہے۔
حَمَامَہ ۔ع۔ ایک کبوتر، ایک قمری، ایک فاختہ، ایک وہ پرند جس کے گلے میں طوق ہو حرف تا اس لفظ کے آخر میں تانیث کیلئے نہیں ہے بلکہ واسطے وحدت کے ہے۔
حَمَّامِ دستی ۔ف۔ ٹب جس میں بیٹھ کر نہایا جاتا ہے۔
حِمَایَت ۔ع۔ طرفداری، بچاؤ، نگہبانی۔
حَمَائِد ۔ع۔ خوبیاں، اچھی خصلتیں۔
حَمَائِل ۔ع۔ تلوار کا پرتلہ، اور جو شے بغل کے نیچے لٹکائیں، اسی سبب سے چھوٹی تقطیع کے قرآن شریف کو بھی حمائل کہتے ہیں کہ وہ بسبب ہلکے ہونے کے گلے میں لٹکا لینے کے

قابل ہوتا ہے اور بعضی بار اور کبھی مراد تعویذ سے بھی ہوتی ہے۔

**حمائل فلک** ۔ ع۔ کنایہ قطب شمالی وجنوبی سے۔

**حُمَّت** ۔ ع۔ سخت گرمی، سیاہی

**حَمد** ۔ ع۔ تعریف۔ تعریف کرنا اور اصطلاح خاص میں بیان جلال و عظمت حق تعالی کا۔

**حَمدان** ۔ ف۔م } اصطلاحاً عضو تناسل
**حَمدُون** ۔ ف۔ }

**حَمدونہ** ۔ ع۔ بوزنہ۔ بندر

**حُمر** ۔ ع۔ جمع اَحمر کی سرخ چیزیں۔

**حُمُر** ۔ ع۔ جمع حمار کی، گدھے

**حَمرا** ۔ ع۔ سال سخت، عورت سرخ رنگ ہر شے مؤنث جو سُرخ رنگ ہو۔

**حُمرت** ۔ ع۔ سُرخی، لالی۔

**حُمرہ** ۔ ع۔ نام ایک شکل کا ہے رمل کی سولہ شکلوں میں سے

**حُمرۂ مغربیہ** ع۔ سُرخی، شفق کی۔

**حُمَرہ** ۔ ع۔ نام ایک ساگ کا جسکو ترہ تیزک کہتے ہیں۔ شیر

درندہ، نام حضرت رسول مقبولؐ کے چچا صاحب کا

**حِمِّص** ۔ ع۔ نخود، چنا جو مشہور غلہ ہے۔ یہ لفظ بضم حا و تشدید میم بھی آیا ہے۔

**حُمُوضَ** ۔ عو۔ ایسڈ، بکٹھاپن

**حُمُق** ۔ ع۔ بیوقوفی، احمق پن

**حُمَقا** ۔ ع۔ جمع اَحمَق کی بیوقوف لوگ۔

**حِمل** ۔ ع۔ وہ بوجھ جو پیٹھ یا سر پر اُٹھائیں اور بعضی گناہ کے بھی آیا ہے۔

**حَمل** ۔ ع۔ وہ بوجھ جو گردن پر اٹھائیں اور مطلق اُٹھانا اور بار شکم یعنی عورت کے پیٹ میں جو بچہ ہوتا ہے اور بعضی گمان کرنے اور قیاس کرنے کے بھی آیا ہے۔ بفتح میم پڑھنا غلط ہے۔ میم ساکن ہے۔

**حَمَل** ۔ ع۔ بکری اور بھیڑا اور ہرن کا بچہ اور نام پہلے برج آسمان کا جو بہ شکل مینڈھے کے ہے جس دن آفتاب اس برج میں

داخل ہوتا ہے وہی روز نوروز ہے۔ ولایت میں اس مہینہ سے موسم بہار شروع ہوتا ہے، اور ہندوستان میں یہ مہینہ آخر بہار کا ہے۔

**حَمَلَہ** ۔ ع۔ ہلہ کرنا۔ دھاوا۔

**حَمَلَہ** ۔ ع۔ جمع حامل کی اُٹھانے والی۔

**حملہ گیری** ۔ ف۔ کنایہ حملۂ حریف کے تحمل سے۔

**حَمو** ۔ ع۔ سسرالی رشتہ دار۔ عورت و مرد کے۔

**حَمُوضَت** ۔ ع۔ ترشی، کھٹائی۔

**حُمُول** ۔ ع۔ طب کی اصطلاح میں کپڑا دوا کا لتھڑا ہوا جو بتی بنا کے دُبُر یا فرج میں رکھتے ہیں۔

**حَمُول** ۔ ع۔ بڑا بوجھ اُٹھانے والا اور مجازاً بمعنی صابر اور متحمل کے۔

**حَمِیَّت** ۔ غیرت، ننگ، شرم

**حِمیَت** ۔ ع۔ پرہیز کرنا، حفاظت بچ۔

**حَمِید** ۔ ع۔ ستودہ۔ تعریف

کیا ہوا۔

**حُمُر** ۔ع۔ جمع حمار کی۔ گدھے

**حِمیَر** ۔ع۔ نام قبیلۂ بنی سبا کا جس میں سے ضحاک بادشاہ تھا۔

**حُمَیقا** ۔ع۔ پھنگنی عورت بیوقوف

**حَمِیم** ۔ع۔ دوست، رشتہ دار بخار والا۔ گرم آب گرم۔

## فصل حا۔ مع نون

**حِنا** ۔ع۔ مہندی کی پتی اور استعمال فارسی میں بہ تخفیف نون مستعمل ہے۔

**حنائے سرناخن**۔ ف۔ کنایہ اس چیز سے جو قریب بہ زوال ہو۔

**حَنّاط** ۔ع۔ گیہوں بیچنے والا۔ خوشبو بیچنے والا۔

**حَنّان** ۔ع۔ بخشنے والا۔ رحمت کرنے والا اور خدا کے ناموں میں سے ایک نام

**حَنّانہ** ۔ع۔ نوحہ کرنے والا اور نام ایک ستون چوبی کا، جس سے رسول مقبول تکیہ لگاکر خطبہ فرمایا کرتے تھے۔ جب منبر تیار ہوا اور آپ منبر پر تشریف فرما ہوئے تو وہ ستون حضرتؐ کی جدائی سے چیخ کر رونے لگا اسی سبب سے حنّانہ نام ہوا اور حنّانہ اُس عورت کو بھی کہتے ہیں جو پہلے شوہر سے اولاد رکھتی ہو اور دوسرے شوہر کے مال سے اُن لڑکوں کی پرورش کرتی ہو اور اُس کمان کو بھی کہتے ہیں جو تیر لگانے کے وقت بہت کڑکتی ہو

**حنائش رنگے نہ دارد**۔ ف۔ مراد بے وقار آدمی سے۔

**حِنث** ۔ع۔ گناہ، قسم کا توڑنا

**حُنجُرہ** ۔ع۔ } زخرہ۔ حلقوم گلے
**حَنجَر** ۔ع۔ } کانل۔

**حنجرۂ غلطاک**۔ ف۔ گانے میں ایک قسم کی آواز جس کو ہندی میں گنگری کہتے ہیں

**حنجرۂ غلطان**۔ ف۔ خوش آوازی سے گانے والا گنگری کے ساتھ۔

**حَنَش** ۔ع۔ مار، سانپ۔

**حِنطہ** ۔ع۔ گندم، گیہوں۔

**حَنظَل** ۔ع۔ اندرائن کا پھل

**حَنَفِیّہ** ۔ع۔ ٹونٹی۔

**حَنَق** ۔ع۔ کینہ۔ دشمنی، غصّہ کرنا

**حَنَک** ۔ع۔ کام دہن، ہندی تالو اور ٹھڈی کے نیچے کا مقام، پرند جانور کی چونچ

**حُنُوط** ۔ع۔ مرکب خوشبو جو مردہ کے واسطے تیار کرتے ہیں اسپر ملنے کے لئے۔

**حَنِیذ** ۔ع۔ بکری یا گائے کا بچہ بریاں کیا ہوا

**حَنِیف** ۔ع۔ دین کا سچا، مائل بحق باطل سے امر حق کی طرف آنے والا۔ امر حق پر ثابت رہنے والا اور وہ شخص جو حضرت ابراہیمؑ کی ملت پر ہو۔

**حَنِین** ۔ع۔ آرزومندی، بہت رونا، نالہ، فریاد اونٹنی کا چیخنا بچہ کی جدائی میں۔

**حُنَین** ۔ع۔ نام ایک عالم زبردست کا جس نے کتب یونانی کا عربی میں ترجمہ کیا، نام ایک موضع کا درمیان

مکۂ معظمہ اور طائف کے
جہاں کفّار رسول مقبول
صلعم سے لڑے تھے نام
ایک عرب کے موچی کا
جو بڑا عقلمند تھا۔
حَنِیَّہ ۔ ع وہ کمان جو کھینچنے میں
بہت کڑکتی ہو۔

## فصل حا- مع واؤ

حَوَّا ۔ ع۔ نام حضرت آدمؑ کی
بی بی کا۔
حُوَّاج ۔ ع۔ جمع حاج کی، حج
کرنے والے۔
حَوَاجب ۔ ع۔ جمع حاجب کی،
ابرو بھوں دربان پردہ
کرنے والے۔ چھپانے
والے۔
حَوَادِث ۔ ع۔ جمع حادثہ کی مصیبتیں
تکلیفیں زمانہ کی گردشیں
حوادثِ محلّیہ ۔ ع۔ مقامی خبریں،
لوکل نیوز۔
حَوَاد ۔ ع۔ بعد، دوری۔
حَوَارَہ ۔ ع۔ میدہ کی روٹی، سفید
رنگ۔
حَوَارِی ۔ ع۔ دھوبی، سفید
چڑھنے والا۔ مدد کرنے
والا۔ اصحاب حضرت
عیسیٰؑ کے۔
حَوَاس ۔ ع۔ جمع حاسّہ کی اور یہ
دس ہیں۔ پانچ ظاہری
اور پانچ باطنی۔
حَوَاسِ خمسۂ ظاہری ۔ ع ۔ پانچ
حس ظاہر کے ذائقہ،
باصرہ، شامّہ، لامسہ
سامعہ
حَوَاسِ خمسۂ باطنی ۔ ع۔ پانچ حس
باطن کے یعنی حس مشترک
خیال، متصرفہ، واہمہ
حافظہ۔
حَوَاشی ۔ ع۔ جمع حاشیہ کی،
کنارے، نوکر چاکر۔
حَوَاصِل ۔ ع۔ جمع حوصلہ یعنی پوٹہ
اور نام ایک جانور آبی
کا جس کا بڑا پوٹہ ہوتا ہے
حَوَافِر ۔ ع۔ جمع حافرہ کی،
گھوڑے اور گدھے کے سُم
حَوَالہ ۔ ع۔ } سپرد کر دینا،
حَوَالت ۔ ع } سونپ دینا۔
حَوَالۃُ علی البنک ۔ ع۔ چک
جو روپے کے لین دین
میں کام آتی ہے۔
حَوَالۃُ علی البرید ۔ ع۔ منی آرڈر
حَوَالی ۔ ع۔ گرداگرد کسی چیز کا
واضح ہو کہ اس لفظ کے
لام کو کسرہ دینا اور یائے
معروف سے پڑھنا۔ یہ
تصرف فارسیوں کا ہے
اصل میں لام کو فتحہ ہے اور
آخر میں الف مقصورہ
بصورت یا ہے۔
حَوَالیِ شہر ۔ ع۔ شہر کا نواح یعنی شہر کے
گرداگرد کی زمین۔
حَوَامِل ۔ ع۔ حاملہ یعنی پیٹ والی
عورتیں۔
حَوَائِج ۔ ع۔ جمع حاجت کی
خلاف قیاس مراد ضروریات
میلے کپڑے
حُوب ۔ ع۔ گناہ، بلا، بیماری
اندوہ ہلاکی، وحشت۔
حُوبا ۔ ع۔ تن انسان۔ آدمی
کا جسم۔
حُوبَت ۔ ع۔ گناہ کرنا۔
حُوت ۔ ع۔ مچھلی، نام بارھویں
برج آسمان کا جو بصورت
مچھلی کے ہے اور یہ مشتری

کا گھر ہے۔

حَوْرَا ۔ ع۔ وہ عورت جو سفید رنگ کی ہو اور آنکھ اور بال اس کے نہایت سیاہ ہوں۔

حُوْر ۔ ع۔ جمع ہے حورا کی یعنی سفید رنگ اور سیاہ آنکھ اور کالے بال والیاں فارسی میں یہ لفظ بمعنی مفرد مستعمل ہوتا ہے اور الف و نون کے ساتھ اس کی جمع آتی ہے

حُورُ العِین ۔ عین جمع ہے عینا بمعنی زن فراخ چشم کی یعنی عورتیں سفید پوست سیاہ آنکھ کالے بال، بڑی آنکھوں والیاں۔

حُوزَہ ۔ ع۔ کونہ اور درمیان مملکت کا۔

حُوش خانہ ۔ ف۔ آنگن، صحن، مکان۔

حَوصلہ ۔ ع۔ پوٹہ یعنی معدہ پرند جانور کا جو حلق کے نیچے ہوتا ہے، جس میں وہ دانہ جمع کرلیتا ہے۔ اور مجازی یعنی اس کے مقدور و ہمت

حَوض ۔ ع۔ وہ جگہ جہاں پانی ہمیشہ ٹھہرا رہے۔

حوض آب ۔ ف۔ سکندر نامہ میں ایک جگہ مراد برج حوت سے۔

حَوضِ ترسا ۔ ف۔ اُس حوض کو کہتے ہیں جس میں پیروں سے کچل کر شیرہ اکٹھا کیا جاتا ہے۔

حَوضِ نوشین گلاب ۔ ف۔ گلاب ملے ہوئے شربت کا حوض

حَوضَہ ۔ ع۔ اس میں یا تو (ہا) واسطے تشبیہ کے ہے یعنی مثل حوض کے یا (تائے فوقانی) وحدت کی ہے جو وقف سے (ہا) ہوگئی ہے یعنی ایک حوض۔

حَوقَلہ ۔ ع۔ لَاحَولَ وَلاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہ کہنا۔

حَوْل ۔ ع۔ بازگشت، قوت، توانائی۔ سال برس، گردا گرد چیز کا، حال سے پھر جانا لڑکے کا پورے سال کا ہونا، ایک برس کامل کا کسی چیز پر گذر جانا کج بیں ہونا، بھینگا ہونا۔

حَوِل ۔ ع۔ پھر جانا، ایک حال سے دوسرے حال میں، ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا۔

حَولَقَہ ۔ ع۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ

حَولَہ ۔ ع۔ تولیہ۔

حَوِیلی ۔ عج۔ اس کی اصل حوالی تھی بمعنی گرداگرد کسی چیز کا فارسیوں کے تصرف سے حوالی لام کے کسرہ اور یائے معروف سے ہوگیا اس کا املا حویلی ہے اب حویلی بمعنی اس مکان کے جس کے چاروں طرف دیوار ہو مستعمل ہے۔

## فصل حا مع یائے تحتانی

حَیّ ۔ ع۔ زندہ نام عرب کے ایک قبیلہ کا، نام خدائے تعالیٰ کا فارسی میں یہ لفظ تشدید یائے تحتانی سے مستعمل ہے۔

حَیَّ ۔ ع۔ بیا۔ آ۔ صیغہ امر حاضر کا ہے۔

حَیَار ۔ ترم اونٹنی وغیرہ کی فرج۔
حَیَا ۔ع۔ بغیر ہمزہ کے، باران مینھ۔
حیات ۔ع۔ زندگی۔
حَیّات ۔ع۔ لمبے کیڑے اور جمع حَیَّہ بمعنی سانپ۔
حِیَاضْ ۔ع۔ جمع حَوض کی ہے۔
حِیَاطَتْ ۔ع۔ نگہبانی، احتیاط۔
حِیَاکَت ۔ع۔ کپڑا بُننا۔
حَیَّال ۔ع۔ بڑا حیلہ کرنے والا۔ بڑا مکار۔
حِیتَان ۔ع۔ جمع حوت بمعنی مچھلی۔
حیثما ۔ ہر جا، جہاں کہیں جس جگہ
حَیثیَّت ۔ع۔ یہ مصدر جعلی ہے۔ مجازاً بمعنی وضع، اسلوب طور، طریق۔
حَیدَرْ ۔ع۔ شیر درندہ اور لقب حضرت علی علیہ السلام کا
حَیرَان ۔ع۔ بھوچکا، ہکا بکا
حَیرَت ۔ع۔ بسبب تعجب کے ایک ہی حال پر رہ جانا بھوچکاپن
حَیرَت آباد ۔ف۔ مقام حیرت
حَیِّز ۔ع۔ کنارہ ہر چیز کا۔ جگہ۔ مکان، حکیموں کی اصطلاح میں سطح باطنی جسم حاوی کی جو مماس ہو سطح ظاہری جسم محوی کو۔
حِیزَاب ۔ع۔ عنصر رطوبت وزمین۔
حَیزَبُون ۔ع۔ زن پیر۔ بوڑھی عورت۔
حَیصَ بَیص ۔ع۔ لڑائی، غوغا جنگ شور وغل۔ حیص کے معنی راہ سے بے راہ ہونا، بیص کے معنی سختی تنگی۔
حَیصَل ۔ع۔ بیگن۔
حَیض ۔ع۔ وہ خون جو عورتوں کو ہر مہینہ میں تین دن سے کم نہیں اور دس روز سے زیادہ نہیں آیا کرتا۔
حَیضَا ۔ع۔ وہ عورت جو حالت حیض میں ہو۔
حَیضُ الرِّجَال ۔ع۔ لوگوں کی پیٹھ پیچھے غیبت۔
حَیضِ دخترِ رز ۔ف۔ کنایۂ انگوری شراب۔
حَیط ۔ع۔ احاطہ چار دیواری
حِیطَان ۔ع۔ جمع حائط کی دیواریا گھر کی۔
حَیف ۔ع۔ افسوس، ظلم وستم
حِیَل ۔ع۔ جمع حیلہ کی
حَیل ۔ع۔ بیائے مجہول، توانائی طاقت۔
حِیل ۔ع۔ بیائے معروف حضرت یعقوبؑ کے ماموں کی بیٹی کا نام جو حضرت یعقوب کی بی بی اور حضرت یوسفؑ کی والدہ تھیں۔
حِیلَہ ۔ع۔ فریب، بہانہ
حَیلُولہ ۔ع۔ درمیان دو چیز کے آنا اور حائل ہونا۔
حِین ۔ع۔ وقت ہنگام، روز قیامت
حَین ۔ع۔ موت، مرگ، ہلاکت
حَیوَان ۔ع۔ مصدر ہے بمعنی زندہ رہنا اور زندگانی اور بمعنی جاندار اور زندہ کے مجاز ہے۔
حیوان خوران جہاں ۔ف۔ مراد ہے موت اور غم اور فکر سے۔
حیوانات ۔ع۔ جمع حیوان کی۔
حیوانی ۔ع۔ منسوب طرف حیوان کے
حَیَّہ ۔ع۔ سانپ، اژدہا، بچھو۔

# باب خائے معجمہ

## فصل خا. مع الف

خابُور ۔ ت ۔ بچّر وہ کھونٹی جو لکڑی میں ٹھونک کر لکڑی کو چیرتے ہیں نام مقام کا ترکستان میں۔

خات ۔ ف ۔ غلیواز، چیل، زغن

خاتِم ۔ ع ۔ ختم کرنے والا، اخیری

خاتَم ۔ ع ۔ انگوٹھی، مُہر، خواتم جمع ہے۔

خاتمہ ۔ ع ۔ کتاب کا آخری حصّہ انجام

خاتون ۔ ت ۔ ترکی میں یہ شریف عورتوں کا لقب ہوتا ہے جیسے بی بی بیگم۔ مگر جمع اس کی عربی دان اور فارسیوں کے تصرف سے خواتین آتی ہے۔ جیسے فرامین جمع فرمان کی۔

خاتون فلک ۔ ف } آفتاب
خاتون یغما ۔ ف } سورج

خاتون عرب ۔ ف ۔ لقب حضرت فاطمہؓ اور کعبہ کا۔

خاج ۔ ف ۔ چلیپا، صلیب نصاریٰ۔

خاد ۔ ف ۔ غلیواز، چیل، زغن

خادِع ۔ ع ۔ فریب دینے والا مکّار۔

خادم ۔ ع ۔ خدمت کرنے والا نوکر۔

خادم بیر ۔ ستارۂ زحل کا نام ہے

خار ۔ ف ۔ کانٹا۔

خارا ۔ ف } سخت پتھر، ایک
خارہ ۔ ف } قسم کا کپڑا جو دھوپ میں کھلنے سے ٹکڑے ٹکڑے اور پارہ پارہ ہو جاتا ہے جس طرح کتان چاندنی میں۔ اور نام ایک لحن کا موسیقی میں

خاربست ۔ ف } کانٹوں کی چار
خاربند ۔ ف } دیواری جو باغ اور کھیت کے گرد لگا دیتے ہیں تاکہ جانور اور آدمی اندر نہ آسکے۔

خارپشت ۔ ف ۔ ساہی جو جانور مشہور ہے۔

خارج ۔ ع ۔ باہر، الگ نکلا ہوا

خارج آہنگ ۔ ف ۔ بے سُرا،

خارج آہنگی ۔ ف ۔ بے سُرا پن اور مراد ظہور مکروہات سے بھی۔

خارج زدن ۔ ف ۔ کھوٹی چاندی وغیرہ پر ٹکسال کے باہر سکہ لگانا۔

خارجہ ۔ ع ۔ چال چلن اور معیار تعلیم و ملازمت کا سارٹیفکٹ۔

خارجی ۔ ع ۔ وہ طالب علم جو بورڈنگ میں نہ رہتا ہو

خارچین ۔ ف ۔ باغ اور کھیت کے گرد اور مکان کی دیوار پر جو کانٹے لگاتے ہیں۔

خار خار ۔ ف ۔ تردد، فکر، اندیشہ غم۔

خار در رہ نہادن ۔ ف ۔ مشکل کام کا کسی کے آگے پیش کرنا کسی کی ایذا کی تدبیر کرنا

خارش ۔ ف۔ کھجلی کا مرض۔
خارشتر ۔ ف۔ نام ایک خاردار گھاس کا جس کو اونٹ بڑے مزے سے کھاتا ہے اسکو اشترخوار بھی کہتے ہیں۔
خاطہ ۔ ع۔ نقشہ انیب۔
خارعقرب۔ ف۔ کنایہ مریخ ستارے سے اس لئے کہ برج عقرب خانۂ مریخ ہے۔
خارق ۔ ع۔ پھاڑنے والا۔ پارہ کرنے والا۔ مجازاً ولی کی کرامت اس لئے کہ کرامت بھی گویا عادت کو پارہ کرتی ہے۔
خارق عادات ۔ ع۔ معجزے انبیا کے اور کرامتیں اولیا کی
خارم ۔ ع۔ ناک کاٹنے والا۔ مجازاً بمعنی مفسد اور شریر کے بھی آتا ہے۔
خارنہادن ۔ ف۔ کسی کی ایذا کی تجویز کرلینا۔
خاریدن۔ ف۔ کھجلانا۔
خازن ۔ ع۔ جمع کرنے والا، خزانچی
خازنہ ۔ ف۔ سالی، جورو کی بہن
خازہ ۔ ف۔ کہگل جو دیوار پر کرتے ہیں۔

خاستن ف۔ اُٹھنا۔ کھڑا ہونا۔
خاستونہ۔ ف۔ چمچہ
خاسر ۔ ع۔ زیاں کار۔ نقصان اُٹھانے والا جس کے مال میں نقصان ہوا ہو اور وہ شخص جو اپنا نقصان آپ کرے۔
خاش ۔ ف۔ خوشدامن۔ ساس
خاشاک۔ ف۔ } کوڑا، کرکٹ
خاشیہ ۔ ف۔ }
خاشع ۔ ع۔ عاجزی اور فروتنی کرنے والا۔
خاشی ۔ ع۔ ڈرپوک۔ ڈرنے والا
خاص ۔ ع۔ مخصوص، نج، ذاتی
خاصان۔ ف۔ خاص لوگ، مخصوص لوگ اور مراد انبیا اور اولیا سے بھی۔
خاصرہ ۔ ع۔ کمر تہیگاہ، بھی، کوکھ
خاصگی ۔ ف۔ بادشاہ اور امیر کا مصاحب رسالہ دار، خزانچی وہ لونڈی جو مالک کی خولہ ہو یعنی حرم۔ ہر چیز نفیس و مرغوب۔
خاصہ ۔ ع۔ وہ صفت جو کسی سے خاص ہو جیسے ہنسنا اور رونا وغیرہ انسان سے اور بعض شے بہتر کے آتا ہے جو لائق خاص لوگوں اور امیروں کے ہو اسی سبب سے امیروں وغیرہ کے کھانے کو مجازاً خاصہ کہتے ہیں
خاصہ تراش۔ ف۔ شاہی، نائی۔
خاصیت ۔ طبیعت، اثر، عادت بہ تشدید صاد مکسور و یاے مفتوح۔
خاضع ۔ ع۔ عاجزی اور فروتنی کرنے والا۔
خاطب ۔ ع۔ وہ مرد جو عورت کی خواستگاری کرے، شوہر داماد۔
خاطر ۔ ع۔ جو چیز دل میں گذرے اور بمعنی دل بھی
خاطر آمدن۔ ف۔ یاد آنا۔
خاطر پریش ۔ ف۔ اسم فاعل ترکیبی ہے یعنی خاطر کا پریشان کرنے والا۔
خاطر جمع ۔ ف۔ دل کی تسلی
خاطر نشین۔ ف۔ جو بات دل میں بیٹھ سکے اور یقین ہو سکے
خاطف ۔ ع۔ لے جانے والا۔

برق خاطف اس لئے کہتے ہیں کہ بجلی آنکھوں کی بینائی لے جاتی ہے یعنی آنکھیں جھپک جاتی ہیں۔

**خاطی** ۔ ع۔ وہ شخص جو اپنے ارادہ سے خطا کرے اور مخطی وہ شخص جو ارادہ نیکی کا کرے اور بلاقصد اس سے خطا سرزد ہو۔

**خافض** ۔ ع۔ نیچے لانے والا حرکت کسرہ دینے والا، خدا کا نام اس اعتبار سے کہ وہ خوار اور زیر کرنے والا سرکشوں کا ہے۔

**خافق** ۔ ع۔ وہ شخص جس کا دل دھڑکتا ہو اور جس کا سر ہلتا ہو بسبب غلبۂ نیند کے یعنی اونگھنے والا۔ دُرّہ مارنے والا

**خافقین** ۔ ع۔ مشرق و مغرب یعنی پورب پچھم۔

**خاقان** ۔ ع۔ بادشاہ بزرگ اوّل میں یہ لقب تھا۔ بادشاہ چین اور ترکستان کا اور اب ہر بادشاہ کو کہتے ہیں۔

**خاک** ۔ ف۔ مٹی، راکھ، نام ایک موضع کا۔

**خاک بر لب** ۔ ف۔ کسی امر کے انکار میں کسی شخص کا قسم کھانا۔

**خاکبازی** ۔ ف۔ کھیل کود۔

**خاک بسیط** ۔ ف۔ زمین۔

**خاک بیز** ۔ ف۔ بیائے مجہول نیا رہ یعنی وہ شخص جو بطمع زر راکھ دھوتا ہو اور وہ شخص جو اپنے مطلب کے واسطے بڑی کوشش اور محنت کرے۔

**خاک پست** ۔ ف۔ قبر۔ فقیروں کا جھونپڑا۔

**خاک تُودَہ** ۔ ف۔ مٹی کا تودہ جس پر تیر لگانے کی مشق کرتے ہیں۔

**خاک جگر گیر** ۔ ف۔ وہ زمین جہاں سے جانے کو دل نہ چاہے

**خاکِ خوردنِ تیر** ۔ ف۔ تیر کا نشانہ پر نہ پہونچنا اور زمین پر گر پڑنا

**خاکدان** ۔ ف۔ وہ مقام جہاں پر کوڑا کرکٹ ڈالیں۔ مجازاً دنیا۔

**خاک دان دیو** ۔ ف۔ کنایہ دنیا سے۔

**خاک در تراز و افگندن** ف۔ کسی کو حقیر اور بے اعتبار جاننا۔

**خاکرُوبہ** ۔ ف۔ کوڑا کرکٹ جو بہارنے یعنی جھاڑو دینے سے جمع ہو۔

**خاکرُوب** ۔ ف۔ مہتر بھنگی۔

**خاک ریحان** ۔ ف۔ قاعدہ ہے کہ مٹی کے ناندے وغیرہ میں خاک بھر کے ریحان کو بوتے ہیں۔ ریحان سوائے گلاب کے ہر قسم کے خوشبودار پھول کو کہتے ہیں، خصوصاً نازبو کو۔

**خاکزاد** ۔ ف۔ خاکی۔ مراد انسان سے۔

**خاکسار** ۔ ف۔ غریب مانند خاک کے۔

**خاکستر** ۔ ف۔ راکھ، خاک۔

**خاکِ ظلمات رنگ** ۔ ف۔ مراد دنیا سے۔

**خاک دادنِ غرور** ۔ ف۔ مراد دنیا۔

**خاک فراموشان** ۔ ف۔ مراد قبر سے۔

**خاکِ فیروزہ** ۔ ف۔ فیروزہ کی کرچ یعنی بہت چھوٹا فیروزہ۔

خاک مُرکب۔ ف۔ مراد موالید ثلاثہ سے یعنی نباتات اور جمادات اور حیوانات۔

خاک مال کردن۔ ف۔ ایک پہلوان کا دوسرے پہلوان کو زمین پر چت کر دینا۔

خاک مُردہ۔ ف۔ اوسر زمین۔

خاکہ۔ ف۔ تصویر کا مسودہ۔

خاکیان۔ ف۔ مراد آدمیوں سے

خاگ۔ ف۔ مرغی کا انڈا۔

خاگینہ۔ ف۔ انڈے کا سالن

خایہ ریز۔ ف۔ جو گوشت وغیرہ کی ترکیب سے پکاتے ہیں۔ عرب میں مرکب تلے ہوئے انڈے کو بھی خاگینہ کہتے ہیں۔

خَال۔ ع۔ بزرگی، عقلمندی، تکبّر غرور ماں کا بھائی ماموں نقطۂ سیاہ جو جسم پر ہوتا ہے۔ ہندی تل اور مجازاً استعمال فارسی میں بمعنی آبلہ اور چھالہ کے بھی آیا ہے۔

خَالِدُ۔ ع۔ ہمیشہ رہنے والا اور نام ایک مرد کا جو بڑا سخی تھا

خالص۔ ع۔ جو کسی دوسری شے سے ملا نہ ہو۔

خالصہ۔ ع۔ خاصہ۔ خالص، اصطلاح میں وہ زمین بادشاہی جو کسی کی جاگیر نہ ہو

خالِق۔ ع۔ پیدا کرنے والا۔

خَالُو۔ ع۔ اس لفظ میں واؤ زائد ہے اور واسطے تحسین کلمہ کے ہے اصلی معنی اس کے ماں کا بھائی یعنی ماموں مگر اس زمانہ میں بمعنی شوہر خالہ کے مشہور اور مستعمل ہے۔

خالہ۔ ع۔ ماں کی بہن۔

خَالِی۔ ع۔ جس میں کچھ بھرا نہ ہو۔

خالی الذہن۔ ع۔ بے خیال، بلا تصور بہ سکون یا صحیح ہے

خالیہ۔ ع۔ بمعنی گذشتہ اور قدیم

خَام۔ ف۔ کچا بے اصل، خالص چمڑا بغیر پکایا ہوا، شراب متغیر۔

خام چرم۔ ف۔ مراد جسم انسان سے

خام خوے۔ ف۔ بے تدبیر، نادان

خام دست۔ ف۔ ناتجربہ کار، بے مصرف، مال خرچ کرنے والا۔

خام دستی۔ ف۔ ناتجربہ کاری فضول خرچی۔

خام ریش۔ ف۔ بے عقل، مسخرہ،

خام سوز۔ ف۔ جو چیز کہ اوپر سے جل جائے اور اندر سے کچی رہے۔

خامُش۔ ف۔ مخفف خاموش کا۔

خامِل۔ ع۔ گمنام، کمینہ۔

خاموش۔ ف۔ چپ، چپکا اور بمعنی خاموشی کے بھی آتا ہے جیسے مہمان کبھی بمعنی مہمانی اور میانجی بمعنی میاں جی گری کے آتا ہے۔

خَاموشیدَن۔ ف۔ چپکا ہونا

خَامَہ۔ ف۔ قلم لکھنے کا۔

خامہ زدن۔ ف۔ قلم پر قط لگانا۔

خامہ سرب۔ ف۔ پنسل

خَامی۔ ف۔ کچا پن، نادانی، بے وقوفی۔

خان۔ ت۔ سابق میں یہ لقب ترکستان اور خطار کے بادشاہوں کا تھا، اب ہر رئیس و امیر کو کہتے ہیں اور بمعنی کاروانسرائے کے

بھی آیا ہے مخفف خانہ بمعنی گھر کا
خانخاناں ۔ ف۔ امیر الامرا، مالک سرائے۔
خاندان ۔ ف۔ گھرانا۔
خانساماں ف۔ مالک سامان کھانے وغیرہ ضروریات کا دار وغہ۔
خانق ۔ ع۔ گلا گھونٹنے والا۔
خانقاہ ۔ ف۔ فقیروں اور درویشوں کے رہنے کا مکان۔
خانماں ۔ ف۔ مخفف ہے خان ومان کا خان مخفف خانہ بمعنی گھر کا اور مان کے معنی گھر کا اسباب وغیرہ
خانوادہ ۔ ف۔ خاندان
خانہ ۔ ف۔ گھر کا مکان اور مراد خیمہ سے بھی
خانہ برخروس بار کردن ف۔ کنایہ ہے مکان کے خراب کرنے سے۔
خانہ بدوش ۔ ف۔ وہ آدمی جس کا گھر نہ ہو۔ مسافر۔ فقیر بے تعلق رند بے خانماں بے ٹھکانے پریشاں حال۔

خانۂ تیر ۔ ف۔ برج جوزا جو عطارد کا گھر ہے اور یہ برج بادی ہے۔
خانہ جنگی ۔ ف۔ آپس کی لڑائی، فساد،
خانۂ خورشید ۔ ف۔ برج اسد
خانہ دار ۔ ف۔ مالک مکان، پاسبان
خانہ رس ۔ ف۔ وہ میوہ جو ڈال سے کچا توڑ کر گھر میں کسی ترکیب سے پختہ کیا گیا ہو جیسے پال کا آم
خانہ راشان ۔ ف۔ کعبہ شریف
خانہ زاد ۔ ف۔ گھر کا پیدا مراد غلام زادہ سے۔
خانہ کن ۔ ف۔ گھر کا ویران کرنے والا۔ مراد فرزند ناخلف سے۔
خانہ کردن کماں ف۔ کمان کے گوشوں کا حالت اصلی سے ٹیڑھا ہو جانا۔
خانۂ ماہی۔ ف۔ آب۔ پانی۔
خانی ۔ ف۔ چھوٹا حوض اور ایک قسم کا سکہ جو توران میں رائج ہے۔

خاور ۔ ف۔ مشرق اور کبھی بمعنی مغرب کے بھی آتا ہے۔
خاوری ۔ ف۔ مراد خراسان کے ساکن سے۔
خاوند ۔ ف۔ مالک صاحب خانہ
خاوی ۔ ع۔ خالی جس میں کچھ نہ ہو
خائب ۔ ع۔ ناامید، محروم، بے نصیب۔
خائسک ۔ ف۔ لوہاروں کا ہتوڑا
خائض ۔ ع۔ غور اور فکر کرنے والا
خائف ۔ ع۔ ڈرپوک ڈرنے والا۔
خائن ۔ ع امانت میں خیانت کرنے والا۔
خایہ ۔ ف۔ انڈا۔ مرغی کا بیضہ آدمی کا اور چارپایوں کا۔
خایۂ زریں۔ ف۔ آفتاب۔
خایۂ غلاماں ۔ ف۔ انگور کی ایک قسم ہے۔
خایہ گیر ۔ ف۔ مکڑی کے مشابہ ایک جانور ہوتا ہے جس کو زنبیلہ بھی کہتے ہیں۔
خایہ نہادن ۔ ف۔ انڈا دینا۔ مرغی کا ذلت کی بات کا کرنا۔

ڈرنا۔
خائیدن۔ ف۔ چبانا۔

## فصل خا مع بائے موحدہ

خَب۔ ع۔ مرد مکار اور حیلہ گر بالو کا پشتہ۔
خِب۔ ع۔ فریب دینا۔
خِبَا۔ ع۔ چھپانا، پوشیدگی مینھ، گھاس۔
خَبَا۔ ع۔ خیمہ۔
خَبَایا۔ ع۔ پوشیدگیاں۔ جمع ہے خبی کی۔
خَبَار۔ ع۔ نرم زمین، سوراخدار
خَبَّاز۔ ع۔ روٹی پکانے والا نانبائی۔
خِبَاط۔ ع۔ دیوانگی
خُبث۔ ع۔ پلیدی، پلید ہونا ناخوش یعنی بُرا ہونا۔ بُرائی بدباطنی، میل۔
خُبثُ الحَدِید۔ ع۔ ریم آہن یعنی لوہے کا میل جو آگ میں گرم کرکے کوٹتے وقت نکلتا ہے۔
خَنجُبہ۔ ف۔ تمر ہندی، املی
خَبْ خَبْ۔ ف۔ بوسے کی آواز

خَبَر۔ ع۔ آگاہی، پیام، سندیسہ کسی کی بات۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث اور کبھی خبر بمعنی خبردار کے بھی آتا ہے۔ جیسے خبر شدم
خُبرت۔ ع۔ عقلمندی، آزمایش
خُبرُت۔ ع۔ کسی چیز کا جاننا
خبردار۔ ف۔ واقف جاننے والا۔
خبر کسی گرفتن۔ ف۔ اصطلاحاً کسی کے ساتھ اعلام کرنا اور زنا کرنا۔
خبرگیر۔ ف۔ چوکیدار۔ خبر لینے والا۔
خُبز۔ ع۔ روٹی، نان۔
خَبز۔ ع۔ روٹی پکانا
خُبز افرنجی۔ ع۔ نان پاؤ
خَبط۔ ع۔ جنوں کا لگ جانا عقل میں، جنوں۔
خَبن۔ ع۔ جامہ کے دامن کا چڑھالینا یاسی لینا تاکہ وہ چھوٹا ہو جائے وور کر دینا۔ دوسرے حرف ساکن کا رکن سے جیسے فاعلاتن سے الف گراکر فعلاتن کر دینا۔
خَبِی۔ ع۔ پوشیدہ، پنہاں
خَبِیث۔ ع۔ پلید۔ ناپاک، بدباطن۔
خَبِیر۔ ع۔ واقف جاننے والا دانا، اکسپرٹ، ماہرفن۔
خَبِیص۔ ع۔ ظریف، خوش طبع

## فصل خا مع تائے فوقانی

ختم۔ ع۔ مہر کرنا، قرآن شریف کا تمام پڑھنا، پورا کرنا۔ اور تمام کرنا کسی کام کا۔ مہر کی ہوئی چیز۔
خَتَّار۔ ع۔ فریب دینے والا۔
خَتَّام۔ ع۔ موم یا لاکھ جس کو کسی چیز پر لگاکر مہر کردیں
خِتامہ۔ ع۔ یعنی ختام اس کے آخر میں تائے تانیث زائد ہے۔
خُتَان۔ ع۔ ختنہ اور مقام کاٹنے کھال کا۔
خُتلی۔ ف۔ ختل کا گھوڑا اور یہ ایک ملک ہے بدخشاں سے اس کو ختلان بھی کہتے

ہیں اور یہاں کا گھوڑا بہت عمدہ ہوتا ہے۔
**خَتَن** ۔ع۔ داماد۔
**خُتَن** ۔ع۔ نام ایک شہر کا حدود چین سے جہاں سے مشک لاتے ہیں۔
**خَتَن** ۔ع۔ ختنہ کرنا۔
**خَتْنَہ** ۔ع۔ عضو تناسل کے آگے کی کھال کاٹنا۔
**خُتُون** ۔ع۔ داماد ہونا۔
**خَتِیعَہ** ۔ع۔ زہگیر یعنی چمڑے کا انگشتانہ جو تیر انداز انگلیوں کے سروں پر پہنتے ہیں۔

## فصل خا۔ مع جیم

**خُجْ** ۔ع۔ مخفف خجالت کا۔
**خَجَالَت** ۔ع۔ شرمندگی، حیا، اگرچہ صاحب مغرب لکھتے ہیں کہ خجالت کہنا عوام کی خطا ہے۔ صحیح خجلت ہے لیکن اکثر استادوں نے باندھا ہے۔

**خُجَسْتَہ** ۔ف۔ مبارک، ہمایوں بضم خا و بہ فتح جا پڑھنا صحیح ہے۔
**خَجَل** ۔ع۔ شرم و حیا رکھنا
**خَجِل** ۔ع۔ شرمندہ، جامہ کہن
**خَجْلَت** ۔ع۔ شرمندہ ہونا، شرمندگی
**خُجَنْدُ** ۔ع۔ نام ایک قصبہ کا ماوراء النہر سے۔
**خَجِیر** ۔ع۔ خوب۔ پسندیدہ

## فصل خا۔ مع دال مہملہ

**خَدّ** ۔ع۔ چہرہ، رخسار، گال اور فارسی میں یہ لفظ اکثر بغیر تشدید دال کے مستعمل ہوتا ہے،
**خُدا** ۔ف۔ مالک، صاحب خود آنے والا اس صورت میں یہ لفظ مرکب ہے کلمۂ خود اور کلمۂ آ سے اس لئے کہ حق تعالیٰ اپنے ظہور میں کسی کا محتاج نہیں ہے۔ جب یہ لفظ مطلق ہوتا ہے تو سوائے ذات باری تعالیٰ کے دوسرے پر اطلاق نہیں کرتے مگر جس صورت میں کہ مضاف ہو کسی چیز کی طرف تو دوسرے معنی بھی مراد لیئے جاتے ہیں
**خدا خدا کردن** ف۔ ڈرتے ڈرتے کام کرنا، خدا کی طرف پناہ لے جانا۔
**خُدا بر دارد** ۔ف
**خدا جواب دہد** ۔ف } یہ بد دعا ہے، یعنی خدا موت دے۔
**خِدَاج** ۔ع۔ نقصان، ناقص ناتمام معمولی جلنے کے وقت سے پہلے جننا۔
**خِدَارَت** ۔ع۔ پردہ نشینی۔
**خُدَاع** ۔ع۔ فریب دینا۔
**خُدَّام** ۔ع۔ جمع خادم کی، نوکر لوگ۔
**خُداوند** ۔ف۔ صاحب، مالک۔
**خداوندگار** ۔ف۔ صاحب مالک لفظ گار اس میں یا تو کلمہ نسبت ہے یا زائد ہے
**خدائی** ۔ف۔ صاحبی، خدا ہونا،
**خدایا** ۔ف۔ اے خدا، یا خدا۔
**خُدائع** ۔ع۔ جمع خدیعت یعنی مکر و

فریب کا

**خُداگان** ۔ف۔ بادشاہ۔ خداوند، یہ مرکب ہے لفظ خدا اور لفظ گان سے جس کے معنی لائق اور سزاوار کے ہیں یعنی وہ شخص جو لائق عنایت خدا کے ہو یا گان واسطے نسبت کے ہے جو فائدہ تشبیہ کا دیتا ہے جس طرح لفظ وم خداوند میں یعنی وہ شخص جو بہت بڑا مالک و غالب ہو۔

**خِدر** ۔ع۔ بمعنی پردہ

**خَدَر** ۔ع۔ خوابیدگی اور سستی اندام کی یعنی عضو کا سن ہو جانا اور بے حس ہو جانا

**خَدِر** ۔ع۔ سست۔ بے حس

**خَدِری** ۔ع۔ وہ درد یا مرض جس سے عضو کا حس باطل ہو جاتا ہے

**خَدشہ** ۔ف۔ خراش، خلش اور مجازاً بمعنی شک اور شبہہ کے مستعمل ہے۔

**خَدع** ۔ع۔ فریب دینا، دغا کرنا۔

**خُدعہ** ۔ع۔ مکر، فریب۔

**خَدَم** ۔ع۔ نوکر چاکر۔ غلام، یہ لفظ اسم جمع ہے خادم کا۔

**خِدمت** ۔ع۔ چاکری کرنا، کام کرنا اور استعمال فارسی میں بمعنی تحفہ اور سلام اور کورنش کے بھی آتا ہے۔

**خَدَمات** ۔ع۔ دال کے فتح سے جمع خدمت کی۔

**خِدمتی** ۔ف۔ یائے معروف سے بمعنی تحفہ و نذرانہ و پیشکش

**خَدنگ** ۔ف۔ نام ایک درخت کا جس کی لکڑی بہت مضبوط اور صاف اور سیدھی ہوتی ہے چونکہ اس کی لکڑی سے اکثر تیر بناتے ہیں، لہذا مجازاً تیر کا نام ہو گیا اور ایک قسم کے چھوٹے تیر کو بھی خدنگ کہتے ہیں۔

**خَدو** ۔ف۔ آب دہن، تھوک

**خُدور** ۔ع۔ مرد کاہل اور سست

**خُدوک** ۔ف۔ غصہ، رشک، شرمندگی اندوہ غم، پریشانی، وسواس فکر۔

**خِدیج** ۔ع۔ وہ بچہ جو معمولی وقت ولادت کے پہلے پیدا ہوا ہو اگرچہ پوری خلقت کا ہو

**خَدیجہ** ۔ع۔ رسول مقبولؐ کی پہلی بی بی اور حضرت فاطمہ زہرا علیہا السلام کی والدہ ماجدہ کا نام کل عورتوں سے پہلے آپ ہی ایمان لائی تھیں

**خَدیعت** ۔ع۔ مکر۔ فریب۔

**خدیو** ۔ف۔ }
**خُدیو** ۔ف۔ } بمعنی خداوند، یگانہ بزرگ، بادشاہ وزیر، مصر کے سابق حکمرانوں کا لقب ہے۔

## فصل خا مع ذال معجمہ

**خُذب** ۔ع۔ کاٹنا، تلوار مارنا۔ جھوٹ بولنا۔

**خَذَب** ۔ع۔ نادانی، درازی

**خُذع** ۔ع۔ قطع کرنا، گوشت کا قیمہ کرنا۔

**خَذف** ۔ع۔ ذال کے سکون سے پھینکنا اور مارنا کنکری اور سنگریزہ اور چھوہارے کی گٹھلی وغیرہ کا دو انگلی یا فلاخن سے اور بمعنی ٹھیکری ذال معجمہ کے فتحہ سے ہے یہ لفظ بفتح زائے معجمہ بھی آیا ہے۔

**خَذق** ۔ع۔ پرند جانور کی بیٹ۔

**خَذَل** ۔ ع۔ چھوڑ دینا، ذلیل کرنا مدد اور یاری نہ کرنا۔

**خُذلان** ۔ ع۔ چھوڑ دینا، مدد نہ کرنا اور بے نصیب ہونا۔

**خذول**۔ ع۔ شرمندہ، بے نصیب

## فصل خا۔ مع رائے مہملہ

**خَر** ۔ ف۔ گدھا، کلاں، بڑا اور کبھی اس لفظ سے مراد احمق آدمی ہوتا ہے۔

**خَرّ** ۔ ع۔ اوپر سے نیچے گرنا۔

**خَراب** ۔ ع۔ مصدر ہے بمعنی ویران کرنا، مگر فارسی میں بمعنی ویران اور ضائع کے آتا ہے اور مجازاً بمعنی مست اور فقیر اور دیوانہ کے بھی آتا ہے۔

**خَرابات** ۔ ف۔ شراب خانہ، قمار خانہ۔

**خَراباتی** ۔ ف۔ شرابی، جواری

**خَرابہ** ۔ ف۔ ویرانہ، اُجڑا ہوا مکان اور مجازاً ملک غنیم کو بھی کہتے ہیں۔

**خَرابی بصرہ** ۔ ف۔ کنایہ ہے خرابی اور ویرانی جسم سے یعنی موت سے۔

**خَرابی** ۔ ف۔ کنایہ ہے مستی سے

**خَراج** ۔ ع۔ بہ فتح "خا" محصول زمین کا، مالگذاری اصطلاحاً کسی ملک سے محصول لینا۔

**خُراج** ۔ ع۔ پھوڑا جو جسم پر نکلتا ہے۔

**خَرّاد** ۔ ف۔ وہ شخص جو لکڑی کو چرخ پر چڑھا کر صاف اور سڈول کرتا ہے۔ اس لفظ کا ماخذ کتب لغت عرب میں پایا نہیں گیا اور ملا نورالدین ظہوری نے خوان خلیل میں اس لفظ کو لفظ فہاد کے ساتھ قافیہ بند کیا ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ فارسیوں نے خراط کی (طا) کو (تا) کے ساتھ بدل کر کے پھر بسبب قرب مخرج کے (د) کے ساتھ بدل کر لیا ہے۔

**خَرّاز** ۔ ع۔ چمڑا سینے والا، موچی، چمار۔

**خَرّاس** ۔ ف۔ آٹا پیسنے کی چکی، جس کو بیل گھما کر آٹا پیستے ہیں اور کولھو

**خَزّاس** ۔ ع۔ مٹکہ مٹکیا بنانے والا۔ کمہار۔

**خَراش** ۔ ف۔ چھیلنا۔ زخم

**خَرّاط** ۔ ع۔ وہ شخص جو لکڑی کو چرخ پر چڑھا کر صاف اور سڈول کرتا ہے۔ مراد بڑھئی۔

**خُراطت**۔ ع۔ چرخ۔ لکڑی چڑھا کر صاف کرنا۔

**خراطین** ۔ مرب۔ معرب ہے خرطین کا، کیچوے جو گیلی زمین میں ہوتے ہیں۔

**خُرافت** ۔ ع۔ بیہودہ کلام اور خرافہ نام ہے ایک شخص کا جو عرب میں بڑا جھوٹا گذرا ہے۔

**خُرافات**۔ ع۔ بیہودہ باتیں، جمع خرافات کی۔

**خِرام** ۔ ف۔ نرم رفتار، ناز کی چال مٹک کی۔

**خِرامان** ۔ ف۔ خوش رفتار، مٹک کی چال چلنے والا، نزاکت کی چال چلتا ہوا۔

**خرائد** ۔ ع۔ کنواری عورتیں،

تر میلی عورتیں، موتی بغیر سوراخ کے۔
خَرُوب۔ ع۔ ویران، اُجاڑ
خَربُزَہ۔ ف۔ بڑا میوہ خوشبودار اور یہ مرکب ہے خر بمعنی بڑا اور بزہ بمعنی میوہ شیریں خوشبودار سے۔ انھیں صفتوں کے سبب سے اس میوہ کا یہ نام ہو گیا۔
خَربُط۔ ف۔ بڑی بط۔ قاز جو مشہور پرند ہے اور بمعنی احمق آدمی کے بھی
خَربَندہ۔ ف۔ مالک یا خادم گدھے کا۔
خرباچہ۔ ف۔ گدھے کا بچہ۔
خرپشتہ۔ ف۔ بڑا مچھر
خَرپُشتہ۔ ف۔ اونچا ٹیلہ
خَرَت۔ ع۔ سوئی کا ناکہ
خَرتُوت۔ ع۔ بڑا شہتوت۔
خَرَج۔ ع۔ ابر سیاہ، باہر نکلنا، فارسی کے استعمال میں وہ مال جو صرف ہو سکے۔
خرج کردن چیزے۔ فج۔ کسی چیز کا فروخت کرنا۔
خرج راہ شدن۔ ف۔ سفر میں مرجانا۔
خَرچَنگ۔ ف۔ کیکڑا، مشہور جانور آبی ہے اور نام برج سرطان کا۔ کیکڑے کو عربی میں سرطان کہتے ہیں اور یہی صورت اس برج کی ہے۔
خرچین۔ ف۔ چار جامہ، کاٹھی کا تھیلہ
خَرخشہ۔ ف۔ بے موقع لڑائی کرنا جھگڑا اور بکھیڑا اور فساد کرنا۔
خُرد۔ ف۔ چھوٹا ضد بزرگ ریزہ ہر ایک چیز کا۔ ان معنوں میں واؤ کے ساتھ لکھنا غلط ہے۔
خُردمُرد۔ ف۔ بالکل ریزہ، ریزہ چکنا چور۔
خَرَد۔ ف۔ عقل دانائی۔
خردمند۔ ف۔ عقلمند، دانا آدمی
خُرداد۔ ف۔ نام شمسی مہینہ کا جو تقریباً ماہ اساڑھ سے مطابق ہوتا ہے۔
خَرَدل۔ ع۔ ہندی۔ رائی۔
خُردِل۔ ف۔ نامرد۔ ڈرپوک
خُردہ۔ ف۔ ریزہ ہر چیز کا چنگاری آگ کی، عیب نکتہ۔
خُردہ بینی۔ ف۔ عیب نکالنا، باریکی دیکھنا۔
خُردہ دخل۔ ف۔ اوپری یافت یعنی تنخواہ کے علاوہ آمدنی کی رقم۔
خُردہ فروش۔ ف۔ بساطی۔
خَرَز۔ ع۔ موزہ و کفش و مشک وغیرہ سینا۔
خُرزن۔ ف۔ چابک، کوڑا، تازیانہ۔
خُرزد۔ ف۔ عضو تناسل گندہ و دراز۔
خَرزَہرہ۔ ف۔ کنیر کا درخت اور یہ دو قسم کا ہوتا ہے، سفید اور سرخ۔
خُرُس۔ ع۔ مٹکہ، ٹھلیا، ٹھور
خِرس۔ ف۔ ریچھ، بھالو۔
خُرس۔ ع۔ ولادت کا کھانا۔
خَرَس۔ ع۔ گونگا ہونا، گنگی۔
خُرسنگ۔ ف۔ لڑکوں کے ایک کھیل کا نام۔
خُرسند۔ ف۔ خوش، راضی، اس لفظ کا واؤ کے ساتھ لکھنا

غلط ہے۔
خُرسنگ۔ ف۔ بڑا پتھر اس لئے کہ خر بمعنی بڑا اور سنگ بمعنی پتھر ہے۔
خُرسَندی۔ ف۔ خوشی، رضامندی
خُرش کشیدن۔ ف۔ خراٹے لیکر سونا۔
خُرشید۔ ف۔ آفتاب روشن اس لئے کہ خر بمعنی آفتاب اور شید یائے مجہول سے بمعنی روشن یہ لفظ رشیدی میں بغیر واؤ کے لکھا ہے مگر سراج اللغات میں لکھا ہے کہ لفظ خورشید میں واو معدولہ ہے اس لفظ کو بغیر واؤ کے لکھنا نہ چاہیئے۔
خُرص۔ ع۔ میوہ کا درخت پر اور کھیتی کا کھیت میں اندازہ کرنا، جھوٹ بولنا۔
خُرص۔ ع۔ سونے اور چاندی کا چھلا اور بالی۔
خرص۔ ع۔ نشتر قوی اور معرب خرص بمعنی ریچھ کا اور بمعنی برچھی۔

خُرص۔ ع۔ بھوکا ہونا۔
خَرط۔ ع۔ لکڑی کاٹنا، ہر چیز کٹی ہوئی اور چھلی ہوئی صاف کرنا۔
خَرطُنبُور۔ ف۔ وہ چھوٹی لکڑی یا ہڈی وغیرہ جو طنبورے وغیرہ کے تونبے پر لگا کے اس پر سے تار چڑھاتے ہیں۔ ہندی گھرج۔
خُرطُوم۔ ع۔ ہاتھی کی سونڈ۔
خَرِف۔ ع۔ بوڑھا پھوس جو بدحواس ہو، بوڑھاپے عقل
خَرَف۔ ع۔ وہ بدحواسی جو بڑھاپے سے ہو۔
خَرکچی۔ ف۔ گدھے والا۔
خَرَق۔ ع۔ پھاڑنا ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا، شرمندہ ہونا نادان ہونا۔
خُرق۔ ع۔ بے عقلی، نادانی،
خِرق۔ ع۔ نادان، بے عقل
خرق و التیام۔ ع۔ پھٹنا اور پھر مل جانا۔
خرق عادت۔ ع۔ کنایہ اولیا کی کرامات سے اس لئے کہ خلاف عادت ہوتی ہے

خرقہ۔ ع۔ پرانا جامہ، گدڑی لباس فقیروں کا۔
خِرک۔ ف۔ چھوٹا گدھا، انگور خام۔
خَردکس۔ ف۔ احمق آدمی، بیوقوف۔
خَرکمان ف۔ بہت بڑی اور سخت کمان۔
خَرگاہ۔ ف۔ عیش کی جگہ۔ خیمہ بڑا خیمہ۔
خرگرفتن۔ ف۔ کسی کو احمق فرض کرلینا۔
خَرگوش۔ ف۔ خرگوش جانور مشہور اور مراد ہے برج سرطان سے جو چاند کا خانۂ اصلی ہے۔
خَرم۔ ع۔ ناک کے نتھنے کا پھاڑنا ناک کاٹنا اور عروض میں فعولن کا (فا) اور مفاعلن کی (میم) گرا دینا۔ سوراخ کرنا۔
خُرّم۔ ف۔ تازہ شراب مجازاً بمعنی خوش اور شاد کے اور یہ لفظ ان معنوں میں عربی اور فارسی میں مشترک ہے

خُرَّم آباد ۔ ف۔ خوشی کی جگہ۔
خُرما ۔ ف۔ چھوہارا، مشہور میوہ ہے اور کنایہ ہے مَردوں کے عضو تناسل سے
خرسُست ۔ ف۔ نگرا جو کسی کا کہنا نہ مانے۔
خَرمگس ۔ ف۔ بڑی مکھی، مکھّا۔
خَرمگس معرکہ ۔ ف۔ دخل در معقولات کرنے والا۔
خِرمن ۔ ف۔ کھلیان، تودہ غلہ کا جس سے ابھی تک بھوسہ الگ نہ کیا گیا ہو۔
خِرمن ماہ ۔ ف۔ چاند کے گرد کا ہالہ کُنڈل۔
خَرمُہرہ ۔ ف۔ کوڑی جو ہندوستان میں بطور زر کے رائج ہے گھونگا سنکھ۔
خُرّمی ۔ ف۔ خوشی
خَروار ۔ ف۔ بڑا تودہ، اس قدر بوجھ جس کو گدھا اُٹھا سکے
خُروج ۔ ع۔ باہر نکلنا، باغی ہونا کسی کے حکم سے منحرف ہو جانا
خُروس ۔ ف۔ مرغ گھر کا پلا ہوا۔
خُروسان طاؤس دم ۔ ف۔ کنایہ ہے شراب کے برتنوں سے
خُروس خواندن ۔ ف۔ طوطی بولنا۔
خُروس صبحگاہ ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے
خُروس عرش ۔ ف۔ بالائے عرش ایک مرغ ہے جو صبح کو سب سے پہلے بانگ دیتا ہے پھر اس کی آواز سُنکر زمین کے مُرغ بانگ دیتے ہیں۔
خَرُوش ۔ ف۔ واؤ مجہول سے غل شور۔
خُرُوف ۔ ف۔ بکری کا بچہ
خَرَہ ۔ ف۔ کیچڑ، تل اور سرسوں کی کھلی، خاک کا تودہ۔
خَرّہ ۔ ف۔ دیگ جو کیسڑا مشہور ہے۔
خُرء ۔ ع۔ پرندوں کی بیٹ۔
خِرّیج مدرسہ ۔ ع۔ کسی تعلیم گاہ کا سند یافتہ۔
خَرِیدہ ۔ ع۔ لڑکی نابالغ۔ عورت شرمیلی۔ کنواری عورت، موتی بغیر سوراخ۔
خَرِیطہ ۔ ع۔ تھیلی، لفافہ امیروں کے خط کا۔
خَرِیطۂ تار ریختہ ۔ ع۔ کلنڈر۔
خِرنِع ۔ ع۔ خرگوش کا بچہ
خَرِیف ۔ ع۔ موسم خزاں کا جب کہ آفتاب برج میزان میں آتا ہے اور ہندوستان میں وہ فصل جس میں جوار، مکئی وغیرہ ہوتی ہے جس کو ساونی بھی کہتے ہیں۔
خَرِیق ۔ ع۔ پھٹا ہوا۔

## فصل خا مع زائے معجمہ

خَزّ ۔ ع۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا ایک قسم کا پوستین اور فارسی میں بغیر تشدید کے بھی مستعمل ہے۔ اور نیز فارسی میں امر ہے خزیدن کا اور نام ایک شہر کا اور مخفف خزاں کا۔
خَزاں ۔ ف۔ برج میزان وعقرب میں آفتاب کے رہنے کی مدت بہ فتح خا وزا صحیح ہے موسم پت جھاڑ کا جس میں پتے درختوں کے گر جاتے ہیں۔
خزانِ حنا ۔ ف۔ مہندی کے رنگ کی زردی۔
خَزانچی ۔ ف۔ خزانہ رکھنے والا۔

رو کر دیا۔
خزانۃ السلاح ع۔ میگزین، ہتھیار خانہ۔
خزانہ ۔ ع۔ گودام جہاں نقد رو پیہ رہتا ہے۔ بہ فتح خا غلط ہے۔
خزائن۔ ع۔ جمع خزانہ کی۔
خزر ۔ ت۔ نام ایک ملک کا جو ترکستان کے اُتر طرف ہے آدمی وہاں کے سفید رنگ کے ہوتے ہیں۔
خزرج ۔ ع۔ نام ایک قبیلہ کا عرب سے۔
خزری ۔ ف۔ منسوب طرف ملک خزران کے۔
خزران ۔ ف۔ نام ایک ملک کا قریب ترکستان۔
خزعبل ۔ ع۔ عجیب باتیں جن سے ہنسی آوے۔
خزعبیل۔ ع ناحق، باطل۔
خزف ۔ ع۔ ٹھیکری، سفال ریزہ
خزی ۔ ع۔ رسوا آدمی۔ ذلیل
خزی ۔ ع۔ رسوائی۔
خزیدن۔ ف۔ گھسنا، چھیلنا۔
خزینہ ۔ ع۔ خزانہ۔ رد کرد کا گودام جہاں نقد رو پیہ رہتا ہو، یہ امالہ خزانہ کا ہے

## فصل خا۔ مع سین مہملہ

خس ۔ ف۔ کوڑا تنکے، گھانس ایک قسم کی گھانس خوشبودار جو مشہور ہے۔
خسّ ۔ ع۔ تخم کاہو، کمینہ نالائق کنجوس، فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید مستعمل ہے۔
خسارت ۔ ع۔ } ہلاکت، گمراہی
خسارہ ۔ ع۔ } زیان، نقصان ٹوٹا۔
خساست ۔ ع۔ نالائقی، زبوں ہونا بخیلی، کنجوسی۔
خسائدن } ف۔ بھگونا، تر کرنا، دانتوں
خسابیدن } سے داڑھی کا دبانا،
خسائس ۔ ع۔ بُرائیاں، بُری چیزیں
خس بدنداں گرفتن ۔ ف۔ عاجزی کرنا امان چاہنا، پناہ مانگنا
خسپیدن ۔ ف۔ سونا۔
خسّت ۔ ع۔ بخیلی، کنجوسی۔
خستہ ۔ ف۔ گٹھلی خرما وغیرہ کی، خراب عاشق، بیمار گھائل، زخمی، مفلس
خستہ بند۔ ف۔ کمپونڈر اُن لکڑیوں اور ہڈیوں کو بھی کہتے ہیں جن سے ٹوٹے ہوئے ہاتھ اور سر باندھے جاتے ہیں۔
خستہ جان۔ ف۔ محتاج۔
خستہ خانہ ۔ ف۔ شفاخانہ
خستگی ۔ ف۔ زخمی پن، دلگیری رنج۔
خستن ۔ ف۔ زخمی ہونا، زخمی کرنا۔
خستو ۔ ف۔ دانہ میوہ کا جیسے دانۂ خرما۔ دانہ شفتالو وغیرہ۔
خستوانہ ۔ ف۔ فقیروں کی گدڑی جو رنگ برنگ ٹکڑوں کی بنی ہوتی ہے۔
خسرو ۔ ع۔ زیان، نقصان
خسرو ۔ ف۔ سسرا جورو اور شوہر کا باپ بہ سکون سین صحیح ہے بعض لوگوں نے آخر کے واؤ کو غلط لکھا ہے۔
خسران ۔ ف۔ ٹوٹا، نقصان۔

خُسر پور ۔ ف۔ سالا۔
خُسرو ۔ سیاوش بن کیکاؤس بادشاہ کے بیٹے کا نام۔ نام پرویز بن ہرمز بن نوشیرواں کا جو شیریں کا عاشق تھا مجازاً ہر بادشاہ کو کہتے ہیں۔
خُسُور ۔ع۔ وہ شخص جس کو نقصان اور ٹوٹا پہونچا ہو۔
خُسروانہ ۔ف۔ بادشاہانہ، شاہانہ،
خُسروانی ۔ ف۔ ایک قسم راگ کی۔
خَسُف ۔ع۔ زمین میں دھنس جانا چاند کو گہن لگنا۔
خَسَک ۔ ف۔ گوکھرو جو مشہور دوا ہے اور وہ گوکھرو جو لوہے کے بنا کے دشمن کی راہ میں پھیلا دیتے ہیں۔
خِسک ۔ ف۔ کسم کا پھول،
خِسکدانہ ۔ ف۔ کسم کا بیج۔
خُسُوف ۔ع۔ زمین میں دھنس جانا، چاند کو گہن لگنا۔
خَسیر ۔ع۔ زیان زدہ، یعنی جو نقصان ٹوٹا اٹھائے
خَسیس ۔ع۔ بخیل، زبون، نالائق،

## فصل خا مع شین معجمہ

خُشُن ۔ف۔ ساس، خوشدامن
خَشَب ۔ع۔ لکڑی، چوب، ہیزم
خِشت ۔ف۔ اینٹ، چھوٹا نیزہ۔ ہندی سانگ
خشت خشت۔ ف۔ نئے کپڑے اور عمدہ کاغذ کی کھڑکھڑاہٹ
خِشتک ۔ ف۔ چوکور کپڑا جیسا بغل اور میانی میں لگایا جاتا ہے۔
خِشتک قمار ۔ ف۔ وہ اینٹ وغیرہ جس پر جواری لوگ کوڑیاں وغیرہ پھینکتے ہیں۔
خشخشہ ف۔ کاغذ اور نئے کپڑے کی کھڑکھڑاہٹ۔
خشخاش۔ ف۔ مشہور دانہ ہے جو پوست کے ڈوڈوں میں سے نکلتا ہے۔
خَشَف ۔ع۔ لیٹنا، پتھر پر سر دے مارنا۔
خِشف ۔ع۔ ہرن کا بچہ، بچہ آہو
خُشک ۔ف۔ سوکھا ہوا، خالص بے فائدہ۔ بخیل، کنجوس

خشک آورد ۔ ف۔ یعنی چپ ہو رہا۔
خشک بند ۔ ف۔ زخم کا ایک طرح کا علاج جو بغیر باندھنے تر دوا کے کریں
خشک پہلو۔ ف۔ بخیل، کنجوس۔
خشک دماغی ۔ ف۔ دیوانگی جنون۔
خشک ریش۔ ف۔ وہ زخم جو اوپر سے خشک ہو جائے ۔ ہندی کھرنڈ۔
خُشک زر ۔ ف۔ آفتاب زر خالص۔
خُشک سالی ۔ ف۔ قحط کا سال
خشک مغز ۔ ف۔ سودائی، دیوانہ
خشک مغزی ۔ ف۔ دیوانگی، جنون۔
خُشکار ۔ ف۔ آٹا بغیر چھنا ہوا بھوسی سمیت۔
خُشکہ ۔ ف۔ چاول اُبالے ہوئے۔
خُشکی ۔ ف۔ سوکھاپن، تری نہ ہونا۔
خَشم ۔ ف۔ غصہ، خفگی، غضب
خشمگیں ۔ ف۔ وہ شخص [illegible]

میں ہو۔

خَشمناک ف۔ غصہ کا بھرا ہوا، غصّہ ور

خَشِن ۔ع۔ جو چیز کہ سخت اور کھرکھری ہو۔

خَشو ۔ف۔ ساس، خوشدامن

خُشوع ۔ع۔ عاجزی، فروتنی، خوف

خُشوک ۔ف۔ بُرا آدمی، چرب زبان

خُشونت ۔ع۔ سختی، کھُرکھُراپن، درشتی

خَشی ۔ع۔ خوف، ڈر۔

خَشیَت ۔ع۔ ڈرنا، ڈرانا۔

خَشیَہ ۔ع۔ ڈر۔

خشیج ۔ف۔ عنصر، ضد، مخالف

## فصل خا مع صاد مہملہ

خصاصہ ۔ع۔ فقیری، مفلسی، بدحالی

خَصّاف ۔ع۔ موچی، چمار۔

خِصال ۔ع۔ جمع خصلت کی عادتیں

خِصام ۔ع۔ لڑنا، جنگ کرنا اور جمع خَصْم کی، لڑانے والے جنگ کرنے والے۔

خَصائص ۔ع۔ جمع خصیصہ کی عادتیں خصلتیں، خاصیتیں۔

خَصائل ۔ع۔ جمع خصلت کی۔

خِصب ۔ع۔ عیش و عشرت، آسودگی

خَصر ع۔ میان مردم یعنی کمر

خَصَر ۔ع۔ سرما، جاڑا۔

خَصَر ۔ع۔ سردی، ٹھنڈک۔

خَصَل ۔ع۔ وہ نقد جو داؤں بد کے جوے پر رکھیں، جوے کی شرط پر۔

خَصلَت ۔ع۔ خو، عادت۔

خَصم ۔ع۔ دشمن، مالک، صاحب اور انھیں اخیر معنوں کے سبب سے شوہر کو بھی خَصم کہتے ہیں۔

خَصمانہ ۔ف۔ غور، پرداخت، تربیت اور بمعنی مانند دشمن اس صورت میں الف اور نون اس میں واسطے تشبیہ کے ہوگا۔

خَصمی ۔ف۔ دشمنی، مالکیت

خصوص ع۔ خاص ہونا، خصوصیت

خصوصی ۔ع۔ اسپشلسٹ، ماہر کسی کام کا۔

خُصوصیّت ۔ع۔ خاص ہونا، خاص کرنا،

خصوصیات ۔ع۔ جمع خصوصیت کی

خَصوم ۔ع۔ جھگڑالو، دشمن۔

خُصوم ۔ع۔ جھگڑا کرنا، دشمنی کرنا

خُصومات ۔ع۔ جمع خصومت کی۔

مقدمہ، عداوتیں۔

خُصومت ۔ع۔ دشمنی، جھگڑا، کینہ

خَصی ۔ع۔ جس جانور کے خصیے نکال ڈالیں۔

خُصیَہ ۔ع۔ بیضہ، انڈا،

خُصیَتان ۔ع۔ دو انڈے،

خَصیم ۔ع۔ جھگڑالو، دشمن

خِصَین ۔ع۔ لکڑی چیرنے کی کلہاڑی۔

## فصل خا مع ضاد معجمہ

خِضاب ۔ع۔ ہر رنگ اور عموماً وسمہ اور مہندی کا رنگ، خصوصاً۔

خُضارہ ۔ع۔ دریا۔

خَضب ۔ع۔ رنگ کرنا، رنگنا۔

خِضب ۔ع۔ وہ چیز جس سے بالوں کو رنگین کریں۔

خِضر ۔ع۔ نام ایک پیغمبر مشہور کا اور یہ لفظ کسر اوّل اور سکون دوم سے بھی درست ہے۔

خَضِر ۔ع۔ شاخ سبز، ہری ٹہنی مطلق سبزی۔

خَضرا ۔ع۔ ہری گھاس، سبزہ

ہر چیز کا سبزا۔ جو مونث ہو، نام ایک عمارت کا ہمدان میں آسمان، بزرگ قوم۔

خضرائے دمن۔ ع۔ وہ سبزہ اور گھاس جو گھوڑے پر آئے اور کنایۃً ہے ان عورتوں سے جو ظاہر میں خوبصورت اور باطن میں بُری اور بد اصل ہوں اور ہر چیز جس کا ظاہر اچھا اور باطن بُرا ہو۔

خضرت۔ ع۔ سبزی، ہریالی، نباتات کی اور انسان میں گندم گونی یعنی گیہواں رنگ۔

خضری۔ ع۔ ترکاری فروش، کبڑیا۔

خضریات۔ ع۔ ترکاریاں، سبزیاں۔

خضور۔ ع۔ سبز ہونے والا۔

خضور۔ ع۔ سبزیاں۔

خضوع۔ ع۔ عاجزی کرنا، گڑگڑانا

خضیب۔ ع۔ رنگین، رنگا ہوا۔

خضیب۔ ع۔ بیائے مجہول، نام ایک حبشی غلام کا اور بعضوں نے صاد بے نقطہ سے بھی لکھا ہے یعنی خصیب

## فصل خا مع طائے مہملہ

خط۔ ع۔ لکیر جس میں فقط طول ہو عرض اور عمق نہ ہو نام ایک موضع کا۔

خط از خون نوشتن۔ ف۔ کنایہ ہے نہایت عاجزی کرنے سے۔

خطا۔ ع۔ گناہ کرنا، اور وہ گناہ جو بغیر ارادہ کے سرزد ہو۔

خطا۔ ف۔ نام شہر کا جو درمیان ترکستان اور چین و توران کے واقع ہے۔

خطا آمرزگار۔ ف۔ خطا بخشنے والا۔

خط آہن۔ ف۔ لوہے کی پٹری، ریلوے لائن۔

خطاب۔ ع۔ کسی سے روبرو بات کرنا، نام اور لقب جس میں کچھ تعریف ہو اور معنی غصہ کے بھی آتا ہے۔

خطابہ۔ ع۔ خطبہ پڑھنا۔

خط استوا۔ وہ خط جو بیچوں بیچ زمین کے فرض کیا گیا ہے۔

خطاف۔ ع۔ ابابیل جو پرند مشہور ہے

خطام۔ ع۔ اونٹ کی نکیل۔

خطایا۔ ع۔ جمع خطیۃ کی، گناہ خطائیں۔

خط بر آب کشیدن۔ ف۔ بے فائدہ کام کرنا اور دشوار کام کرنے کا ارادہ کرنا۔

خط بر خاک کشیدن۔ ف۔ کنایہ ہے خجالت اور شرمندگی سے

خط بخون دادن۔ ف۔ اپنے قتل پر راضی ہو کر اجازت دینا۔

خطب۔ ع۔ جمع خطبہ کی، دیباچے کتاب کے۔

خطب۔ ع۔ دشوار کام، حادثہ،

خطبار۔ ع۔ جمع خطیب کی، خطبہ پڑھنے والے۔

خطبہ۔ ع۔ وہ کلام جس میں حمد خدا اور نعت رسول صلعم اور پند و نصیحت طرف خلائق کے ہو اور معنی دیباچہ کتاب کے بھی آتا ہے۔

خطبہ۔ ع۔ نکاح کرنے کی خواہش کسی عورت یا اس کے ولی سے کرنا، منگنی کرنا۔

خطبۂ ریاست۔ ع۔ صدارتی خطبہ

خط ٹلگرافی۔ ف۔ تار برقی کی لائن۔

خط جواز۔ ع۔ پروانۂ راہداری، پرمٹ۔

خط حدیدی۔ ع۔ ریل کی پٹری، ریلوے لائن۔
خط شنیع۔ عج۔ خط شکست۔
خطر۔ ع۔ قدر، جاہ، عظمت بزرگی، آفت، دشواری اندیشہ، ضرر،
خط راہ۔ ف۔ پروانۂ راہداری،
خط ریحان۔ ف۔ وہ خط جلی جس کے حرفوں کے عوض میں پھول بنائیں، خط گلزار۔
خطرہ۔ ع۔ اندیشہ، آفت کا دل میں آنا،
خطف۔ ع۔ بجلی کی چمک جس سے آنکھوں میں چکا چوندا جائے
خطفہ۔ ع۔ ایک مرتبہ بجلی کا چمکنا جس سے آنکھیں خیرہ ہو جائیں۔
خط کشیدن۔ ف۔ محو کرنا، ترک کرنا، مٹا دینا، برطرف کرنا داڑھی نکالنا، لکھنا۔
خط مستقیم۔ ع۔ سیدھی لکیر۔
خط مندل۔ ف۔ منتر پڑھنے والوں کا دائرہ اور حصار جو زمین پر کھینچ کے اس کے اندر بیٹھ کر منتر وغیرہ پڑھتے ہیں۔

خطوب۔ ع۔ جمع خطب کی، دشوار کام، بڑے کام، حادثے آفات و بلیات۔
خطوہ۔ ع۔ وہ فاصلہ جو راہ چلتے وقت دونوں پاؤں کے درمیان ہو، قدم، ڈگ
خطوات۔ ع۔ جمع خطوہ کی
خطہ۔ ع۔ وہ زمین جس پر مکان بنانے کے واسطے گرداگرد اس کے خط کھینچ دیں، زمین محدود ٹکڑا، زمین کا بڑا شہر
خطی۔ ع۔ منسوب طرف خط کے جو ایک موضع کا نام ہے اور یہ لفظ اکثر نیزہ کی صفت میں استعمال ہوتا ہے اس لئے کہ وہاں کا نیزہ عمدہ ہوتا ہے یا منسوب طرف خط یعنی لکیر کے اس لئے کہ نیزہ کا سیدھا ہونا اس کی خوبی میں داخل ہے۔
خطیب۔ ع۔ خطبہ پڑھنے والا، لوگوں کو مخاطب کر کے کلام کرنے والا۔

خطیر۔ ع۔ بزرگ، بڑا عظیم بہت۔
خطیئہ۔ ع۔ گناہ خطا۔

## فصل خا۔ مع فا

خف۔ ع۔ موزہ، اونٹ کے پاؤں کی تلی، آدمی کا تلوا سخت زمین۔
خف۔ ع۔ سبک، ہلکا۔
خف۔ ع۔ چقماق کا سوختہ۔
خفا۔ ع۔ پوشیدگی، پنہانی۔
خفا۔ ع۔ پوشش
خفاجہ۔ عج۔ عرب کے قبیلہ بنو عامر کی ایک شاخ کا نام ہے جس کے افراد راہزنی کرتے تھے۔
خفاش۔ ع۔ چمگادڑ جو پرند مشہور ہے۔ شپرہ، خ پر پیش پڑھیئے۔
خفاف۔ ع۔ موزہ سینے والا اور موزہ بیچنے والا۔
خفاف۔ ع۔ جمع خف کی، بہت سے موزے اور جمع خف بمعنی سبک اور ہلکا۔
خفاف۔ ع۔ سبک اور ہلکا۔

خُفَایا ۔ ع۔ جمع خفیہ کی، پوشیدگیاں
خِفّت ۔ ع۔ سبکی، ہلکاپن۔
خِفتُان ۔ ف۔ ایک قسم کا ریشمی لباس سپاہیوں کا جو بروز جنگ پہنتے ہیں یعنی چلتہ
خُفتَک ۔ ف۔ کابوس کا مرض جو سونے میں بطور دورہ کے پڑا کرتا ہے۔
خُفت وخیز ۔ ف۔ آہستگی، دیر، تاخیر اور کنایہ جماع سے بھی۔
خُفتن ۔ ف۔ سونا۔
خُفتہ ۔ ف۔ خمیدہ، کج، ٹیڑھا
خفتیدن ۔ ف۔ دودھ کا پھٹ جانا
خُفچاق ۔ ت۔ نام ایک قوم صحرا نشین کا ترکستان میں دشت خفچاق وہ جنگل جس میں قوم خفچاق کی بودوباش ہے۔
خُفچہ ۔ ف۔ وہ چھوٹی لکڑی جس کے سرے پر لوہا نکیلا تیز لگا ہوا ہو۔
خَفَر ۔ ع۔ شرم، شرمگیں ہونا، نگہبانی۔
خَفرق ۔ ع۔ زشت، بد، برا،

بے غیرت۔
خَفَض ۔ ع۔ تن آسانی، عیش، آہستہ چلنا، دختر کا ختنہ کرنا، آہستہ بولنا، اندازہ کرنا، کام کا آسان کرنا، کسی کو اس کے مرتبہ سے گرا دینا، کلمہ کو کسرہ دینا، کسی جگہ بودوباش اختیار کرنا، پست زمین۔
خَفَقان ۔ ع۔ نام ایک مرض مشہور کا یعنی دل کا دھڑکنا اور بیقرار ہونا، فارسی میں یہ لفظ بسکون حرف دوم بھی آتا ہے۔ لیکن صحیح بفتح فا ہی ہے۔
خَفگی ۔ ف۔ (خفہ سے) اصلی معنی اس کے گلے کا گھٹنا مجازاً غضب، آزردگی خفا ہونا بہ سکون فا غلط ہے
خَفَہ ۔ ف۔ گلے کا گھونٹنا اور اشارہ مرض خناق سے بھی۔
خَفی ۔ ع۔ پوشیدہ، چھپا ہوا۔
خفیات ۔ ع۔ پوشیدگیاں، جمع ہے خفی کی۔

خَفیر ۔ ع۔ شرمناک، فریادرس نگہبان، راہبر، قاصد، چپراسی، چوکیدار۔
خفیف ۔ ع۔ سبک، ہلکا۔
خفیق ۔ ع۔ گھوڑے کے چلنے کی آواز، ہوا کے چلنے کی آواز، صاحب خفقان، نیند کے غلبہ میں اونگھنے والا۔
خُفیہ ۔ ع۔ پنہانی، پوشیدگی،
خُفیّہ ۔ ع۔ چھپی ہوئی چیز، مخفی بات۔

## فصل خا۔ مع لام

خَلّ ۔ ع۔ سرکہ، فقیر ہونا، دبلا ہونا۔
خِلّ ۔ ع۔ یار، دوست،
خُل ۔ عج۔ بھوبھل۔
خَلا ۔ ع۔ پاخانہ، خالی جگہ خالی ہونا،
خَلاب ۔ ع۔ کیچڑ، راہ میں جو کیچڑ ہوتی ہے۔
خَلابہ ۔ ع۔ زبان سے بہلانا
خَلابہ ۔ ف۔ نام ایک موضع کا توابع شیراز سے جہاں کی شراب بہت عمدہ ہوتی ہے

خَلاش ۔ ف۔ شور، غوغا۔

خِلاش ۔ ف۔ راستہ کی کیچڑ۔

خِلاشہ ۔ ف۔ کوڑا کرکٹ

خَلاستان ۔ ف۔ کنایہ ہے حاسدوں دشمنوں اور مفلسوں سے۔

خَلاص ۔ ع۔ چھٹکارا، مخلصی رہائی

خُلاص ۔ ع۔ خالص، زر خالص، مقبول، سچی محبت۔ سناروں کی گھریا۔

خَلاصی ۔ ع۔ یہ لفظ غلط ہے اس لئے کہ خلاص خود مصدر ہے اور بعضے کہتے ہیں یائے تحتانی کی زیادتی جائز ہے اور یہ فارسیوں کا ایک قسم کا تصرف ہے۔

خُلاصہ ۔ ع۔ اصل، پاک، صاف،

خَلاعت ۔ ع۔ ماں باپ کے حکم سے باہر ہونا بے سامان اور پریشان ہونا، گناہ کرنا۔

خَلاع ۔ ع۔ جمع خِلعت کی جو پہنتے ہیں۔

خِلاف ۔ ع۔ بید کا درخت۔ آپس میں ناموافقت کرنا، برعکس، مخالفت۔

خَلافت ۔ ع۔ جانشینی کسی کی جگہ پر بعد اس کی وفات کے بیٹھنا

خَلاق ۔ ع۔ ایک قسم کی خوشبو

خَلاق ۔ ع۔ نصیب۔ خوبی کا حصہ انعام واکرام

خَلّاق ۔ ع۔ بہت پیدا کرنے والا۔ نام خدا کا۔

خَلّاق المعانی ۔ ع۔ لقب خاقانی شاعر کا مشکل باتیں سوچنے والا

خَلاقت ۔ ع۔ پرانا ہونا، پرانا کہنگی

خِلال ۔ ع۔ درمیان، فاصلہ درمیان دو چیز کے دوستی کرنا کسی سے، بہت سے دوست، خصلتیں، عادتیں دانت کریدنے کا تنکہ اور کنایہ ہے باریک اور لاغر سے بھی۔

خلال کردن ۔ ف۔ کھانے سے ہاتھ کھینچنے والا۔

خَلّال ۔ ع۔ سرکہ بیچنے والا۔

خلال مائدہ ۔ ع۔ سویاں جسکو پکا کر دودھ اور شکر کے ساتھ کھاتے ہیں

خُلّان ۔ ع۔ جمع خلیل یعنی دوست

خلانیدن ۔ ف۔ چبھونا۔

خَلائف ۔ ع۔ جمع خلیفہ کی۔

خَلائق ۔ ع۔ جمع خلق کی۔

خُلّت ۔ ع۔ دوستی، محبت

خَلّت ۔ ع۔ خصلت، حاجت، درویشی

خَلج ۔ ع۔ کھینچنا، باہر لے جانا، آنکھوں اور بھوؤں سے اشارہ کرنا۔

خلجان ۔ ع۔ چبھنا اور کنایہ تردد اور تفکر اور وسواس سے یہ لفظ فارسی میں کبھی بسکون لام بھی مستعمل ہوتا ہے اگرچہ عربی میں بہ فتح لام ہی صحیح ہے۔

خُلّخ ۔ ع۔ بروزن فرخ نام ایک شہر حسن خیز کا ترکستان میں

خلخال ۔ ع۔ پازیب، گوجری چھاگل اور نام ایک شہر کا آذربائیجان میں

خلخال زر ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے

خُلد ۔ ع۔ بقا، دائمی، ہمیشگی۔ نام بہشت کا۔

خلش ۔ ف۔ چبھنا اور یہی خلیدنہ اور مناقشہ اور جھگڑے کے مستعمل ہے۔

خَلط ۔ ع۔ ملنا، مل جانا

خِلط ۔ ع۔ ملی ہوئی شے اور

چاروں خلطوں میں سے ایک خلط یعنی خون یا صفرا یا بلغم یا سودا۔

**خُلطہ** ۔ ع۔ آمیزش، شرکت، صحبت

**خَلْع** ۔ ع۔ کسی جگہ سے نکلنا کسی عضو کا نکل جانا اپنے جوڑ سے۔ کپڑا اتارنا بدن سے موزہ نکالنا پاؤں سے خلعت دینا، شوہر کا اپنی زوجہ سے کچھ مال لے کر اس کو طلاق دینا۔

**خُلَع** ۔ ع۔ طلاق لینا عورت کا اپنے شوہر سے بعوض بخشنے مہر کے یا کچھ مال دے کر۔

**خلعِ روح** ۔ ع۔ اپنی جان دوسرے کے جسم مردہ میں لے جانا۔

**خلعِ بدن** ۔ ع۔ جدا کرنا اپنے بدن کا روح سے اور روح کو دوسرے کے جسم بے جان میں ڈالنا، اور اس عمل کو جوگی لوگ بڑی ریاضت سے حاصل کرتے ہیں۔ اور اصطلاح حکما میں اس عمل کا نام ہے سیمیا۔

**خِلْعَت** ۔ ع۔ لباس یا پوشاک جو امیر یا بادشاہ کی طرف سے کسی کو عطا ہو اور یہ لفظ بفتح اول غلط ہے۔

**خَلَف** ۔ ع۔ پیچھے سے آنے والا، جانشین، فرزند نیک اور پرہیزگار۔

**خَلْف** ۔ ع۔ پس یعنی پیچھے۔ بری بات، فرزند، بدنسل اور بد اطوار اور نالائق، مرد بے خبر پانی بھرنا، قے کرنا۔

**خُلْف** ۔ ع۔ وعدے کے خلاف کرنا۔

**خِلْف** ۔ ع۔ انسان کی چھاتی کا سر یعنی ٹھٹنی حیوان کے تھن کی نوک۔ جھگڑالو آدمی

**خُلَفا** ۔ ع۔ جمع خلیفہ کی نائب قائم مقام

**خُلْق** ۔ ع۔ } خو، عادت، مروت، دین۔
**خُلُق** ۔ ع۔ }

**خَلْق** ۔ ع۔ پیدا کرنا، پیدا کیا ہوا پیدا کئے ہوئے یعنی دنیا کے لوگ، پیدائش اندازہ کرنا، جھوٹ بولنا۔

**خَلَق** ۔ ع۔ بانہ کہنہ، پرانا کپڑا

**خَلِق** ۔ ع۔ کپڑے کا پرانا ہونا۔

**خُلقان** ۔ ع۔ جمع خلق کی پرانے کپڑے۔

**خِلْقَت** ۔ ع۔ پیدائش، آفرینش،

**خَلَل** ۔ ع۔ کشادگی، رخنہ، تباہی کام کی ہولی، فتور واقع ہونا۔

**خِلْم** ۔ ف۔ ناک کا غلیظ، پانی رینٹ۔

**خِلْم** ۔ ع۔ یار، دوست۔ آشنا

**خُلُو** ۔ ع۔ خالی ہونا

**خَلْو** ۔ ع۔ خلوت کرنا۔

**خَلْوت** ۔ ع۔ تنہائی اور خالی ہونا مکان کا غیر سے مجازاً بمعنی جائے خالی بالکسر غلط ہے

**خلوتِ صحیح** ۔ ع۔ تنہا ہونا خاوند اور جورو کا واسطے ہم بستر ہونے کے ایسے مقام میں جہاں پر کوئی اور انسان حتیٰ کہ چھوٹا لڑکا بھی اور جانور تک نہ ہو

**خُلُود** ۔ ع۔ ہمیشہ پن، ہمیشگی۔

**خُلُوص** ۔ ع۔ سادہ اور پاک ہونا، اور مجازاً بمعنی دوستی خالص

**خَلُوق** ۔ ع۔ بوئے خوش، خوشبو

**خَلَہ** ۔ ع۔ سیخ سر تیز اور ہر چیز چبھنے والی ہو مثل برچھی وغیرہ کی نوک کے۔

خَلِی ۔ ع۔ بے غم، بے فکر، خالی کاروبار سے۔
خَلِیج ۔ ع۔ ایک شاخ دریا کی جو تین طرف خشکی سے گھری ہو اور ایک طرف سمندر سے ملی ہو۔
خَلِیط ۔ ع۔ شریک، ساجھی، ہر چیز ملی ہوئی۔
خَلِیدَن ۔ ف۔ چبھنا، زخم کرنا۔
خَلِیعُ العِذار ۔ ع۔ اسپ بے لگام شتر بے مہار۔
خَلِیفَہ ۔ ع۔ نائب، جانشین، ولیعہد کسی کی جگہ پر بعد اس کے وفات کے مقرر ہونے والا
خَلِیق ۔ ع۔ صاحب خلق، مروت والا۔
خَلِیل ۔ ع۔ سچا دوست اور لقب حضرت ابراہیم علیہ السلام کا

## فصل خا مع میم

خَم ۔ ف۔ کج، ٹیڑھا پن
خُم ۔ ف۔ مٹکا اور پیپہ شراب وغیرہ کا۔
خُم افلاطون ۔ ف۔ کتب تواریخ میں لکھا ہے کہ جب افلاطون حکیم بہت بوڑھا ہوا تو ایک بہت بڑے مٹکے میں بیٹھا اور اس کے شاگردوں نے بعد جب استاد کی میت کے مٹکے کا منھ خوب مضبوط بند کر کے ایک پہاڑ کے غار میں رکھ دیا
خُمَار ۔ ع۔ بقیہ مستی، اعضا شکنی اور درد سر وغیرہ جو بعد اُترنے نشہ شراب کے ہوتا ہے۔
خِمَار ۔ ع۔ اوڑھنی، باریک پٹی جو عورتیں سر پر اوڑھتی ہیں
خَمَّار ۔ ع۔ شراب بنانے اور بیچنے والا۔
خُمَاسی ۔ ع۔ وہ کلمہ جس میں پانچ حرف ہوں۔
خُم اندر خُم داشتن ۔ ف۔ حریف سے بار بار ہونا۔
خَمَان ۔ ف۔ کمان خم ہونا، دو چیز خم شدہ۔
خمانیدن ۔ ف۔ کسی کی حرکات وغیرہ کی بطور تمسخر کے نقل کرنا
خُمَاہن ۔ ف۔ ایک قسم کا پتھر جو سیاہ مائل بہ سرخی ہوتا ہے۔
خُم خانہ ۔ ف۔ شراب خانہ باعتبار اس کے کہ شراب خانوں میں اکثر مٹکے رکھے ہوتے ہیں
خمخانہ شیریں فسانہ ۔ ف۔ مراد دنیا ہے۔
خَم در خَم ۔ ف۔ پیچ در پیچ۔
خُمْر ۔ ع۔ شراب، مٹکا
خُمْرَہ ۔ ع۔ چھوٹی چٹائی، بوریا۔
خُمْرَہ ۔ ع۔ چھوٹا خم، ٹھلیا
خُم زدن ۔ ف۔ کنایہ بھاگنے سے۔
خَمْس ۔ ع۔ پانچ (۵) صد ر پانچ۔
خُمُس ۔ ع۔ پانچواں حصہ (⅕)
خَمْس ۔ ع۔ پانچواں حصہ مال کا لینا۔
خَمْسُون ۔ ع۔ پچاس (۵۰) صدر
خَمْسَہ ۔ ع۔ پانچ ۔ پانچ چیزیں
خَمْسَہ مُتَحَیِّرَہ ۔ ع۔ پانچ ستارے چلنے والے سوائے چاند اور سورج کے یعنی عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل اور ان کو متحیرہ اس لئے کہتے ہیں کہ یہ ستارے کبھی اپنی معمولی چال کو چھوڑ کر الٹے یعنی پیچھے چلنے لگتے ہیں

خَمط ۔ ع۔ پیلو کا درخت۔ کھٹا دودھ، ہر چیز ترش، ہر چیز کڑوی، کسیلی
خَمِع ۔ ع۔ گرگ، بھیڑیا،
خمک زدن۔ ف۔ تالی بجانا۔
خم کسے خوردن ۔ ف۔ کسی کا فریب کھانا،
خُمل ۔ ع۔ دوست خالص۔
خم نیلتاب۔ ف۔ کنایہ آسمان سے۔
خم و چم ۔ ف۔ اترانا، ناز و ادا معشوق کے چلنے کے وقت
خمود ۔ ع۔ سرد ہونا، آگ کا، بیہوش ہونا، آرام کرنا۔
خموش ۔ ف۔ چپ چاپ مخفف خاموش کا
خموشیدن۔ ف۔ چپ رہنا، چپ ہو جانا۔
خُمول ۔ ع۔ گمنام ہونا۔ گنامی
خمیازہ ۔ ف۔ انگڑائی، جماہی
خمیازہ بر چیزے کشیدن ف۔ کسی چیز کے اشتیاق اور آرزو میں رہنا۔
خمیازۂ خشک۔ ف۔ بیجا صلح آرزو و تمنا
خمیدن ۔ ف۔ ٹیڑھا ہونا، خم کھانا

خمیدہ ۔ ف۔ کبڑا، ٹیڑھا۔
خمیس ۔ ع۔ جمعرات کا دن، روز پنجشنبہ اور وہ کپڑا جو پانچ گز کا لمبا ہو وہ لشکر جو پانچ فوج رکھتا ہو یعنی، مقدمہ قلب، میمنہ، میسرہ، ساقہ ترکی میں اسی ترتیب کو ہراول، قول، جرنغار، برنغار، چنداول کہتے ہیں
خمیر ۔ ع۔ } وہ چیز جو کسی چیز کی
خمیر مایہ ۔ ع } زیادتی کا نشا ہو، آٹا سڑا ہوا جو اور آٹے کو پھلا دیتا ہے۔

## فصل خا۔ مع نون۔

خَنادِق ۔ ع۔ جمع خندق کی کھائیاں۔
خَنازیر ۔ ع۔ جمع خنزیر یعنی سور کی اور نام ایک مرض کا جو گلے میں ہوتا ہے ہندی میں اس کو کنٹھ مالا کہتے ہیں۔
خَنّاس ۔ ع۔ دیو۔ بد۔ شیطان جو دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے۔

خَنافِس ۔ ع۔ جمع خنفسا کی، یہ ایک کیڑا ہوتا ہے جو گوبر وغیرہ کے قسم کی نجاستوں میں پیدا ہوتا ہے، اردو میں اس کیڑے کو غالباً گبرو ا کہتے ہیں۔
خُناق ۔ ع۔ بیماری حلق کی مشہور ہے اس میں اندر سے حلق گھٹ جاتا ہے۔
خَنَب ۔ ع۔ شراب کا مٹکا۔
خُنبیدن ف۔ تالی بجانا، تال دینا
خُنبک ف۔ تالی بجانا اس طرح کہ آواز اصول سے نکلے۔ شور و غل، نقارے کی چوب۔ مراد آواز سے ایک قسم کا کپڑا سخت اور کم قیمت اور موٹا جس کو فقیر پہنتے ہیں
خُنَث ۔ ع۔ سست، کج سست ہونا، کج ہونا۔
خُنثی ۔ ع۔ وہ شخص جس کے علامت مرد اور عورت دونوں کی ہو
خَنجَر ۔ ف۔ بڑا چھرا، مشہور ہتھیار ہے اور بمبئی اداد کے بھی آیا ہے۔
خُنجیر ۔ ف۔ وہ بدبو جو چربرا اور ہڈی

وغیرہ کے جلانے کی بو
خَنْدَاں ف. ہنستا ہوا، ہنسوڑ
خَنْدانیدن۔ ف۔ ہنسانا
خَنْدرِیس۔ ع۔ پرانی شراب پرانے گیہوں۔
خَنْدَق۔ ع۔ کھائی جو شہر کے چارطرف کھودی جاتی ہے یہ معرب ہے کندہ کا۔
خَنْدِگار۔ ف. مخفف ہے خداوندگار کا اور مجازاً بمعنی بادشاہ، حاکم، استاد، معلم، مالک مگر بمعنی استاد اور معلم کے مخفف ہے خواندگار کا۔
خَنْدہ۔ ف۔ ہنسی، لفظی معنی ہنستا ہوا۔
خَنْدہ جام۔ ف۔ موج جام شراب کی
خَنْدۂ زمین۔ ف۔ کنایہ ہے سبزہ کے اُگنے اور پھولوں کے کھلنے سے۔
خَنْدۂ زیرلب۔ ف۔ تبسم، مسکرانا
خَنْدیدن۔ ف۔ ہنسنا، قہقہہ لگانا
خِنْزِیر۔ ع۔ خوک، سور
خِنْصِر۔ ع۔ } چھوٹی اُنگلی، چھنگلیا
خِنْصَر۔ ع۔
خُنْفُسا۔ ع۔ گوبر کا کیڑا۔

خُنْفُرَج۔ ف۔ ترفند۔
خَنَق۔ ع۔ گلے کا گھونٹنا اور وہ شخص جس کا گلا گھونٹا ہو۔
خُنَک۔ ف۔ سرد، ٹھنڈا، خوش
خِنْگ۔ ف۔ ہر چیز سفید خصوصاً گھوڑا سفید رنگ کا جب ایسے گھوڑے کا رنگ سیاہی اور سبزی مائل ہوتا ہے تو اس کو سبزہ خنگ کہتے ہیں اور جب خالص سفید رنگ ہوتا ہے تو اس کو نُقرۂ خنگ کہتے ہیں۔
خُنْگِ بُت۔ ف۔ سفید پتھر کا بُت مجازاً بلور کا پیالہ، نام ایک عاشق کا۔
خُنْگِ نُکتی۔ ف۔ گھوڑا سفید رنگ کا جس پر سیاہ یا سُرخ نقطے یعنی ٹکیاں ہوں۔
خَنّ۔ ف۔ ریل کا ڈبہ۔
خُنُو۔ ف۔ بدزبان، بدسلیقہ، لوچ گنگنیں پھوہڑ۔
خُنُوز۔ ف۔ ظرف، کاسہ، پانی کا مٹکا غلہ رکھنے کا مشہور
خُنُوس۔ ع۔ کسی چیز کے پیچھے چھپنا۔

خُنُوص۔ ع۔ سور کا بچہ۔
خُنْیَا۔ ف۔ راگ، ساز۔
خُنْیاگر۔ ف۔ گویا، ڈوم، قوال
خَنِیدہ۔ ف۔ یعنی پسندیدہ۔

## فصل خا۔ مع واو

خو۔ ف۔ عادت، خصلت۔
خَو۔ ف۔ خودرو گھاس کاٹنا دور کرنا، ہاتھ کی ہتھیلی عشق پیچاں جو نام ایک درخت بیلدار کا ہے، معماروں کی پاڑھ۔
خواب۔ ف۔ نیند اور نیند میں جو دکھائی دے۔ اور کبھی مراد غفلت بھی ہوتی ہے
خوابِ خرگوش۔ ف۔ تغافل، فریب
خوابِ صیاد۔ ف۔ دھوکا، مکر، فریب
خوابناکان۔ ف۔ کنایۃً آنکھوں کو مُراد لیا جاتا ہے۔
خوابیدن۔ ف۔ سونا۔
خوابانیدن۔ ف۔ سُلانا۔
خواتین۔ ج۔ جمع خاتون کی جو ترکی ہیں بمعنی زن عمدہ پردہ نشین کے ہے اور یہ اس طرح جمع بنانا عربی داں

نارسیدوں کا تصرف ہو

خَواجہ۔ ف۔ صاحب خانہ، گھر کا مالک، سردار، پیر، مالدار، حاکم صاحب جمعیت دل روح، وہ خدمتگار جس کا آلہ تناسل کاٹ ڈالا گیا ہو اور توران میں لقب سادات کا ہوتا ہے اور بمعنی وزیر بادشاہ کے بھی مستعمل ہے۔

خَواجہ بعث و نشر۔ ف۔ مالک روز قیامت کے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

خواجہ تاش۔ ف۔ ایک مالک کے کئی غلام، ایک آقا کے بہت سے نوکر جو ہر ایک آپس میں خواجہ تاش ہوئے۔

خواجہ سرا۔ وہ غلام جس کی علامت مردی کاٹ ڈالی گئی ہو اور کام زنانہ گھر کا کرتا ہو۔

خواجہ فلک۔ ف۔ مراد آفتاب سے اور کبھی مراد ستارہ مشتری سے۔

خواجہ کردن۔ ف۔ خصی کرنا۔ مخنث بنانا۔

خوار۔ نجر۔ کھانے والا، مثلاً شراب خوار وغیرہ ذلیل اور خراب اور بے اعتبار آدمی سست وکمزور نام ایک موضع کا عراق میں کہ زمین وہاں کی سخت، اور کم زراعت ہے۔

خُوار۔ ع۔ گائے، بیل، ہرن اور تیر کی آواز۔

خوارج۔ ع۔ جمع ہے خارج اور خارجی کی۔

خَوارزم۔ ع۔ نام مشہور شہر کا ترکستان میں۔

خَوارِق۔ ع۔ جمع خارق کی، وہ امور جو خلاف عادت واقع ہوں، مجازاً بمعنی کرامات اولیاء اللہ۔

خواری۔ ف۔ ذلت، رسوائی بے اعتباری اور بمعنی گائی کے بھی آیا ہے۔

خواستگاری۔ ف۔ چاہنا، خواہش کسی چیز کی کرنا، مانگنا مگر اکثر بمعنی شادی اور تقرر نکاح کے استعمال ہوتا ہے

خواستگاری کردن نجر۔ منگنی کرنا۔

خَواُستار۔ ف۔ مانگنے والا، خواہش کسی چیز کی کرنے والا طلبگار

خواُستن۔ ف۔ چاہنا، خواہش کرنا،

خَواُستہ۔ ف۔ مال، زر، اسباب

خواص ع۔ جمع خاص مگر فارسی میں بغیر تشدید صاد کے آتا ہے اور جمع خاصہ کی بمعنی خدمتگاران ممتاز اور بمعنی ایک خدمتگار اور مصاحب کے بھی آتا ہے

خواطِر۔ ع۔ جمع خاطر کی طبیعتیں دل۔

خَواقِین۔ ع جمع خاقان بمعنی بادشاہ بزرگ۔

خُوال۔ ف۔ واؤ معدولہ سے طعام خوردنی، چراغ کا کاجل۔

خَوان۔ ف۔ دسترخوان۔ طعام رکھنے کا کٹھرا جو لکڑی کا بنا ہوتا ہے، اصطلاح میں سینی کو کہتے ہیں۔

خَوانا۔ ف۔ واؤ معدولہ سے پڑھنے والا اور وہ خط جو بے تامل پڑھ لیا جائے۔

خوانچہ ۔ ف۔ چھوٹا خوان۔
خواندگی ۔ ف۔ پڑھائی، پڑہنا۔
خواندن ۔ ف۔ پڑہنا، بلانا
خواندہ ۔ ف۔ پڑھا ہوا، بلایا ہوا
خوان سالار ۔ ف۔ بکاول، باورچی خانساماں۔
خوان کرم ۔ ف۔ خوان بخشش کا عوام کے لئے جس پر کسی کی روک ٹوک نہ ہو۔
خوانِ یغما ۔ ف۔ خوان لوٹ کا یعنی عام لنگر اور سدا برت،
خوانین ۔ ف۔ جمع خان کی اور خان لغت ترکی ہے اصل میں شاہان ترکستان کا لقب ہے مگر اب امیروں کے القاب میں مستعمل ہے عربی دال فارسیوں نے اس لفظ کو بطور عربی کے جمع کرلیا۔
خواہ ۔ ف۔ چاہ، مانگ۔
خواہش ۔ ف۔ آرزو، تمنا
خُوب ۔ ف۔ اچھا، بہتر، نیک مضبوط اور بمعنی معشوق کے بھی۔

خوبان ۔ ف۔ جمع خوب۔ یعنی معشوق۔
خوب روی ۔ ف۔ معشوق
خُوجہ ۔ ف۔ مخفف خواجہ کا۔ خواجہ سرا وہ غلام جو آلۂ مردمی نہ رکھتا ہو،
خُوخ ۔ ع۔ شفتالو جو مشہور میوہ ہے۔
خُوُد ف۔ واؤ معروف سے جو بروزن زود لوہے کی ٹوپی
خُود ۔ نج۔ دریا کی شاخ پست زمین، سمندر میں پانی گرنے کی جگہ اور عربی میں بمعنی عورت، نازک، جوان، خوبصورت کے آتا ہے۔
خُودبخود ۔ ف۔ آپ ہی آپ۔
خودحساب ۔ ف۔ وہ شخص جو اپنے اعمال کا آپ حساب کیا کرے
خودسوار ۔ ف۔ خودسر، خودرائے
خودسازی ۔ ف۔ اپنے ظاہر کو آراستہ رکھنا۔
خودسری ۔ ف۔ کسی کی اطاعت نہ کرنا۔ کسی کا کہنا نہ ماننا غرور کرنا۔
خودشکن ف۔ عاجزی کرنے والا۔

خودنگن ۔ ف۔ بچہ تازہ شہسوار
خودکاشت ۔ ف۔ جو شخص کہ خود ہی مالک زمین کا ہو اور آپ ہی اس کو بووے
خودکام ۔ ف۔ خودغرض
خُوَر ۔ ع۔ سستی، کاہلی
خُوَر ۔ ف۔ واؤ معدولہ سے خوراک، طعام آفتاب ہر ماہ شمسی کی گیارہویں تاریخ اور امر ہے خوردن سے بمعنی کھا۔
خوراک ۔ ف۔ خورش، کھانا، بہ واؤ مجہول پڑہنا چاہیئے۔
خورانیدن ۔ ف۔ کھلانا، کھلوانا۔
خُورائے ۔ ف۔ لائق شخص۔
خورجین ۔ ف۔ چمڑے کا تھیلا
خورد ۔ ف۔ کھایا، سزاوار، لائق اور بمعنی طعام کے بھی آیا ہے۔
خوردخوان ۔ ف۔ خوان طعام
خوردن ۔ ف۔ کہانا کھلانا کسی سے ملاقات کرنا۔
خُوردَنی ۔ ف۔ خورش، کھانے کی چیز۔
خُورش ۔ ف۔ طعام، خوراک

خورشید چہ میگرد کہ او نہ خواہد کرد ج یہ مثل اس مقام پر استعمال کی جاتی ہے جہاں بڑے کو عاجزی بڑھ جاتی ہے اور چھوٹا اس کام کو پورا کر دینے کا ارادہ کرے یعنی باپ نے کیا بنا لیا جو بیٹا بنا لے گا۔

خورشید را بگل نہفتن۔ ف۔ کسی امر بدیہی اور ظاہری کا انکار کرنا، کھلم کھلا بات سے انکار کرنا،

خورشید سوئے کوہ۔ ف۔ کنایہ ہے آفتاب کے نزدیک بہ غروب ہونے سے۔

خورشید سوار۔ ف۔ کنایہ اس شخص سے جو صبح کو بہت سویرے اُٹھتا ہو اور جو بہت ہوشیار اور بیدار دل ہو

خورشید لب بام۔ ف۔ کنایہ عمر کے آخر ہونے سے یعنی موت کے قریب۔

خَوَرنَق۔ ع۔ ایک عمدہ محل کا نام جو نعمان بن منذر نے سنمار معمار سے واسطے رہنے بہرام گور بادشاہ کے بنوایا تھا۔

خُورَہ۔ ف۔ واؤ معدولہ سے کوڑھ کی بیماری جذام اور بعضوں نے بمعنی مرض بال خورہ کے لکھا ہے جس سے بال گر جاتے ہیں۔

خوزِستان۔ ف۔ نام ایک ولایت کا فارس سے۔

خُوزی۔ ف۔ منسوب طرف خوز کے جس کو خوزستان بھی کہتے ہیں۔

خوش۔ ف۔ واؤ معدولہ سے راضی خوب شاداب، تر و تازہ، یہ لفظ بضم اول غلط ہے۔ اسی سبب سے اس کا قافیہ ساتھ لفظ سرکش اور غش وغیرہ کے لاتے ہیں نہ ساتھ لفظ ہش کے۔

خُوشا۔ ف۔ بہت خوش بہت خوب اس میں الف واسطے افادہ معنی کثرت کے ہے۔

خوشامد۔ ف۔ ایسی باتیں جس سے دوسرا آدمی جو مخاطب ہے خوش ہو۔

خوشانیدن۔ ف۔ سکھانا، خشک کرنا،

خوشترک۔ ف۔ نہایت ہی خوب۔

خوشدامن۔ ف۔ ساس

خُوش عِنان۔ ف۔ شائستہ اور فرمانبردار۔ گھوڑا جو باگ کے اشارے پر پھر جائے۔

خوش غلاف۔ ف۔ وہ تلوار جو ذرا سی حرکت میں کاٹھی سے نکل پڑے۔

خوش قلم۔ وہ کاغذ جو بہت صاف اور چکنا ہو جس پر قلم نہ رُکے۔

خُوش گُل۔ ف۔ خوبصورت حسین۔

خُوشگوار۔ ف۔ میٹھی چیز، لذیذ شے جس کے کھانے سے طبیعت خوش ہو جائے۔

خوشگاہ۔ ف۔ رندوں کی اصطلاح میں کنایہ ہے عورت کی شرمگاہ سے۔

خوشنود ۔ ف۔ راضی، خوش، رضامند
خوش نشین ۔ ف۔ آسودہ، بے غم اور وہ شخص کہ اس کا جہاں دل بہلے سکونت اختیار کرے
خوشہ ۔ ف۔ گچھا، بالی، اناج کی
خوشہ ندادن۔ ف۔ کنایہ خراج نہ دینے سے۔
خوش مزگی ۔ ف۔ لطیفہ گوئی۔
خوشی ۔ ف۔ شادی، سرور۔
خوشیدن ۔ ف۔ سوکھنا، خشک ہونا
خوض ۔ ع۔ پانی میں غوطہ لگانا، کسی چیز میں فکر کرنا، سوچنا
خوف ۔ ف۔ ڈر
خوق ۔ ع۔ آڑو۔
خوفناک ۔ ف۔ ڈرپوک، ڈر کا بھرا ہوا۔
خوک ۔ ف۔ سور، مشہور حیوان ہے۔
خوگر ۔ ف۔ } عادی یعنی وہ شخص
خوگیر ۔ ف } جس کو کسی بات کی عادت ہوگئی ہو۔
خول ۔ ع۔ دولت، حشمت، نوکر چاکر
خولنجان ۔ ع۔ پان کی جڑ، ہندی کلنجن

خون ۔ ف۔ لہو اور مراد قتل سے بھی۔
خونبہا ۔ ف۔ قیمت خون کی یعنی وہ روپیہ جو عوض خون کے مقتول کے وارثوں کو دیا جائے عربی میں اسکو دیت کہتے ہیں کبھی مجازاً یہ لفظ معنی مقابل اور مانند کے بھی آتا ہے۔
خوں خواہی ۔ ف۔ قصاص، بدلہ انتقام۔
خونِ خروس ۔ ف۔ کنایہ شراب سرخ سے۔
خونِ خم ۔ ف۔ کنایہ مطلق شراب سے
خون خوردن۔ ف۔ غم کھانا، مشقت اٹھانا
خوندار ۔ ف۔ خونی
خون درمیان ست۔ ف۔ جنگ درمیان ہے یعنی لڑائی ہو رہی ہے۔
خون در جگر جوش زدن ۔ ف۔ کنایہ ہے فساد اور کینہ کے ظاہر ہونے سے۔
خون ریز ۔ ف۔ خونی، خون گرانے والا،
خون شدن ۔ ف۔ ہلاک ہونا، قتل ہونا

خونِ کبوتر ۔ ف۔ کنایہ شراب سرخ سے۔
خون گرمی ۔ ف۔ الفت، محبت۔
خوں گرفتہ ۔ ف۔ اجل گرفتہ، قابل قتل۔
خونِ ناموس۔ ف۔ کنایہ شراب سے
خون ناب خم ۔ ف۔ مراد شراب سے
خوناب ۔ ف۔ خون خالص اور کنایہ ہے اشک خونیں سے بھی
خونابہ ۔ ف۔ مراد محنت اور مشقت سے۔
خونی ۔ ف۔ لائق قتل کرنے کے جس نے کسی کو مار ڈالا ہو۔ جو خون کرنے کا عادی ہو جائے۔
خونین ۔ ف۔ خون سے لتھڑا ہوا
خوی ۔ ف۔ واؤ معدولہ سے بدن کا عرق جس کو ہندی میں پسینہ کہتے ہیں۔ اور بھی ریشمی سرخ کپڑے کے اور نام ایک مقام کا
خوی ۔ ف۔ } آب دہن، تھوک
خوئے ۔ ف }
خوئے از بغل رواں شدن۔ ف

کنایہ شرمندہ ہونے سے

خوَید - ف۔ گیہوں یا جو کا درخت جو سبز ہو۔

خوِیش - ف۔ (خیش) بولا جاتا ہے۔ واؤ معدولہ سے آپ اپنا قوم۔ قریب، تعلقہ اہل یہ لفظ اس معنی میں لکھا واؤ سے جاتا ہے مگر بولنے میں یا کا لہجہ اختیار کرنا پڑتا ہے

خویشان - ف اپنے رشتہ دار لوگ۔

خویشاوند - ف۔ اپنے لوگ۔

خویشتن - ف۔ آپ

خوِیش دار - ف۔ مراد احتیاط والا جو اپنے کو آفتوں سے محفوظ رکھے۔

خویشی - ف۔ اپنایت۔ قرابت

خوُیدن - ف۔ خو پکڑنا، عادی بننا۔

## فصل خا - مع ہائے ہوز

خہَ - ف۔ خوش، خوشا، یہ کلمہ تحسین ہے۔

خہَ خہَ - ف۔ یہ تعریف اور تحسین کی تاکید ہے یعنی واہ واہ بہت ہی خوب۔

خہِے - ف۔ یہ کلمہ تحسین اور تعجب کا ہے جیسے زہے یعنی مرحبا۔ آفریں۔ بارک اللہ مگر خہے زہے کے قیاس پر بکسر اول پڑھنا غلط ہے۔

## فصل خا - مع یائے تحتانی

خِیٔ - ف۔ پکھال پانی کی بڑی مشک۔

خیَّاب - ع۔ ناامید۔ بے نصیب

خیابان - ف۔ چمن۔ کیاری۔

خیابان دولتی - ع۔ شاہی سڑک جس کے دونوں طرف درخت لگے ہوں۔

خِیار - ع۔ ایک قسم کی ترکاری جس کو کچا اور پکا کے بھی کھاتے ہیں۔ ہندی کھیرا اور بمعنی اختیار قبول کرنا، مقبول اور نیک لوگ اور مدت خیار کی فسخ بیع میں تین روز ہیں، بموجب شرع۔

خیارشنبر - ع۔ املتاس کا درخت

خیارک - ف۔ نام ایک دُمل کا جو ران کی جڑ میں ہوتا ہے ہندی بد۔

خِیارزہ - ف۔ ککڑی یہ بھی شکل کھیرے کے کھائی جاتی ہے

خیاشم - ع۔ پردے ناک کے، یہ جمع خیشوم کی ہے۔

خِیاط - ع۔ سوزن، سوئی۔ اور بمعنی دھاگے کے بھی آتا ہے۔

خیَّاط - ع۔ درزی۔

خیاطت - ع۔ کپڑا سینا، درزی کا کام کرنا۔

خیَال - ع۔ (اخیلہ جمع) وہ صورت جو بیداری میں تصور کرے یا خواب میں دیکھے اور وہ صورت جو پانی اور آئینہ میں دکھائی دے اس کا استعمال بہ فتح خا ٹھیک ہے فارسی میں اس کی جمع خیالات ہے۔

خیال پختن - ف۔ کنایہ امید اور لالچ سے جو بے حاصل ہو

خیالات - ع۔ جمع خیال کی۔

خیَّالہ - ع۔ گھوڑے سوار

خیام - ع۔ جمع خیمہ کی بہ فتح خا غلط ہے۔

**خیّام** - ع - خیمہ دوز، تخلص ایک شاعر کا۔ جو فارسی کا مشہور شاعر ہے۔
**خیانت** - ع - ناراستی - فریب، امانت میں چوری کرنا۔
**خیبت** - ع - نااُمیدی، یاس، بے آس ہونا، بے نصیبی۔
**خید** - ف - کھیت، ہری گھاس غلہ کا ہرا درخت یہ معرب ہے خوید کا۔
**خیر** - ع - نیکی، بھلائی۔
**خیّر** - ع - بہت بڑا نیک
**خیرات** - ع - جمع خیر کی، اعمال نیک
**خیرباد** - ف - یہ کلمہ بروقت رخصت کے کہتے ہیں - مجازاً بمعنی رخصت سفر کے مستعمل ہوتا ہے۔
**خیرباد گفتن** - ف - رخصت کرنا، اور رخصت ہونا۔
**خیرخواہ** - ف - بھلائی چاہنے والا
**خیرخیر** - ف - یائے معروف سے بمعنی بیہودہ۔
**خیرگی** - ف - حیرت، تیرگی، تاریکی شوخی، بے حیائی، سرکشی تعجب۔

**خیرمقدم** - یہ ایک کلمہ ہے جو دوست بروقت آنے دوست کے کہتا ہے۔
**خیرہ** - ع - اختیار، قبولیت، مقبول ہونا اس صورت میں یہ مصدر ہے اور بمعنی نیک لوگ، بہت اچھے لوگ، اس صورت میں یہ جمع خیّر کی ہے۔
**خیّرہ** - ع - عورت نیک اور نیکوکار۔
**خیرہ** - ف - یائے معروف سے سرگشتہ، حیران، متعجب، شوخ، سست، تاریک بیہودہ، سرکش، دلیر، بے وجہ، بے سبب، بے شرم بے حیا، آنکھوں کے سامنے جو غبار آجائے۔ عضو جو سُو جائے، یعنی سُن ہو جائے،
**خیرہ دست** - ف - مراد سرکش آدمی۔
**خیرہ رائے** - ف - سست عقل پریشان فکر۔
**خیرہ سر** - ف - پریشان - سرکش اور بیہودہ پھرنے والا۔

**خیرہ کش** - ف - کسی کو ناحق اور بے سبب قتل کرنے والا۔
**خیرو** - ف - ایک پھول ہوتا ہے زرد۔
**خیری** - ع - سفید، سرخ، کبود، اس کو گل خیرو بھی کہتے ہیں
**خیریت** - ف - نیکی، بھلائی خیر و عافیت۔
**خیز** - ف - اٹھ - موج پانی کی، کبوتری کی مستی وقت خوشی کے نر کے ساتھ۔
**خیزران** - ع - ایک ریشہ دار درخت ہوتا ہے جس کے ریشہ سے کرسی وغیرہ بُنی جاتی ہے۔ ہندی میں اس کو بیت کہتے ہیں۔
**خیز و میز** - ف - یائے مجہول سے ذوق، شوق، محبت، اختلاط، ارتباط۔
**خیزیدن** - ف - اُٹھنا، کھڑا ہونا
**خیسانیدن** - ف }
**خیسیدن** - ف } تر کرنا، بھگونا
**خیش** - ع - ایک قسم کا کپڑا جس کے تار موٹے ہوتے ہیں اور یہ کپڑا نہایت سنگین بُنا

ہوا ہوتا ہے۔

**خیشخانہ** ۔ ف۔ امیروں کا مکان بطور خیمہ کے جو گرمیوں کی فصل میں خیش کپڑے سے بنایا جاتا ہے۔ اور پانی اس پر چھڑکا جاتا ہے آج کل اس کی جگہ پر خس خانہ تیار کیا جاتا ہے۔

**خیشوم** ۔ ع۔ ناک۔ ناک کے نتھنوں کی ہڈی۔

**خیط** ۔ ع۔ دھاگہ، ڈورا، سوت

**خیط اسود**۔ ع۔ سیاہی رات کی۔

**خیط ابیض** ۔ ع۔ روشنی صبح کی۔

**خیطل** ۔ ع۔ گربہ، بلی

**خیف** ۔ ع۔ ڈرنا اور نام ایک مقام کا عرب میں جہاں کی مسجد مشہور ہے۔

**خیف** ۔ ع۔ ایک آنکھ کا زرد ہونا اور دوسری کا سیاہ، ہندی میں ایسی آنکھ کو طاقی کہتے ہیں۔

**خیفہ** ۔ ع۔ خوف۔ ڈر۔

**خیفا** ۔ ع۔ وہ مادہ اسپ یعنی گھوڑی جس کی ایک آنکھ سیاہ اور دوسری سفید ہو اور اسی مناسبت سے خیفا نام ایک صنعت کا بھی ہے۔ عبارت لکھنے میں ایک کلمہ نقطہ دار اور دوسرا بغیر نقطہ کا علی الترتیب ہو۔

**خیک** ۔ ف۔ یائے معروف سے بمعنی مشک جس میں پانی بھرا جاتا ہے۔

**خیل** ۔ ع۔ گروہ سواروں اور پیدلوں کا۔ گھوڑوں کا گلہ اور بمعنی بسیار یعنی بہت اور یہ جمع ایسی ہے جس کا واحد نہیں ہے اور بعضوں نے اس کی جمع خیول کہی ہے فارسی میں یہ لفظ بمعنی مطلق گروہ کے آتا ہے، خواہ آدمی ہوں خواہ فرشتے اور جن اور پرند اور چرند اور زمین کے کیڑے وغیرہ ہوں۔

**خیل خیل** ۔ ع۔ مراد فوج۔ فوج

**خیلتاش**۔ ف۔ گروہ غلاموں اور نوکروں کا جو ایک مالک کے زیر حکومت ہوں اور یہ بمعنی صاحب اور امیر کے بھی آتا ہے۔

**خیلخانہ** ۔ ف۔ بمعنی خاندان

**خیل خفچاق** ۔ ف۔ مراد گروہ صحرائی۔

**خیلار** ۔ وہ عورت جس کے بدن پر تل ہوں۔

**خیلے** ۔ ف۔ بہت زیادہ۔

**خیم** ۔ ع۔ یائے معروف سے خو، عادت مگر کلام فردوسی میں بمعنے خوئے بد کے ہے

**خیم** ۔ ع۔ بددلی کرنا، ڈرنا

**خیم** ۔ ع۔ جمع خیمہ کی۔

**خیور** ۔ ف۔ تھوک، رال، آب دہن عربی میں بمعنی نیکی کرنے والے کے بھی آتا ہے۔

**خیمی** ۔ عج۔ خیمہ بنانے یا بیچنے والا۔

**خیمگی** ۔ ف۔ منسوب طرف خیمہ کے وہ شخص جو خیمہ میں ہو خیمہ دوز کی سوئی اور بمعنی فراش کے بھی آیا ہے۔

خیمہ ڈیرہ، (خیام۔ خیم۔ خیمات) جمع بکسر خا لکھنا

غلط ہے
خیمہ شب بازی ۔ نج۔ کھیل تماشوں کا منڈوہ۔
خیوا ۔ عج۔ روسی ترکستان کے ایک شہر کا نام ہے۔
خیو ۔ ف۔ آب دہن تھوک
خیومست ۔ ع۔ ڈرنا، خوف کھانا۔ ہراس، بزدلی
خیول ۔ ع۔ گھوڑے سواروں کا غول یہ جمع ہے خیل کی جس کے معنے اوپر گذرے۔

# باب دال مہملہ

## فصل دال ۔ مع الف

دار ۔ ع۔ بیماری، مرض
دا ۔ ف۔ بغیر ہمزہ کے ردہ دیوار کا۔
داء الثعلب ۔ ع۔ ایک مرض ہے جس سے بال جھڑ جاتے ہیں ہندی بال خورہ۔
داء الاسد ۔ ع۔ جذام کا مرض۔
داء الفیل ۔ ع۔ فیل پا یہ ایک مرض ہوتا ہے جس سے پیر پھول جاتے ہیں۔
داب ۔ ع۔ خو، خصلت، عادت۔
دابر ۔ ع۔ الٹا چلنے والا، بقیہ چیز کا اصل۔
دابوغہ ۔ ع۔ ہندوانہ، تربوز
دابہ ۔ ع۔ جو حیوان کہ زمین پر چلتا ہو مگر اکثر اطلاق اسکا ان چوپایوں پر ہوتا ہے جن پر سوار ہوتے یا بوجھ لادتے ہیں۔
دابشلیم ۔ ف۔ نام ایک ہندی راجہ کا جو بڑا عادل اور عقلمند تھا قصہ کلیلہ دمنہ اسی راجہ کا ہے۔
داثر ۔ ع۔ ہلاک ہونے والا، غافل،
داج ۔ ع۔ تاریک، تاریکی، بہت تاریک۔
داحض ۔ ع۔ پھسلنے والا، دور ہونے والا اور بمعنی باطل کے بھی آتا ہے۔
داحضہ ۔ ع۔ حجت، باطل
داخل ۔ ع۔ اندر آنے والا اندرونی اندر۔
داخلہ ۔ ع۔ اندر آنے والی درج ہونے والی۔ لڑکوں کی اسکول میں بھرتی کی تحصیل۔
داخل ۔ ع۔ مکان کے آگے کا بیٹھکہ
داخول ۔ ف۔ نشست کا دالان یا کمرہ۔ ہندی چوپال اور وہ علامت جو کھیت وغیرہ میں کھڑی کر دیتے ہیں، جس سے جانور بھاگیں
داد ۔ ف۔ انصاف، عدل بخشش۔
دادار ۔ ف۔ حاکم، عادل اور منصف یہ لفظ مرکب ہے داد اور آر سے جو کلمہ ہے نسبت کا۔
دادخواہ ۔ ف۔ فریادی
دادر ۔ ف۔ برادر، بھائی دوست
دادک ۔ ف۔ بوڑھا غلام
دادہ ۔ ف، ددہ ۔ ف } دائی، کھلائی،

**دَادگر** ۔ ف۔ منصف، انصاف کرنے والا۔

**دَادنی** ۔ ع۔ قرض، قابل ادائیگی جس کا دینا ضروری ہو۔

**دَار** ۔ ع۔ گھر، خانہ، مکان محلہ۔

**دَار** ۔ ف۔ مطلق لکڑی، نام ایک درخت کا پھانسی چڑھانے کی لکڑی، سولی،

**دَارا** ۔ ف۔ نام بادشاہ فارس کا جس سے سکندر لڑا تھا۔ اور ہر بادشاہ کو دارا کہتے ہیں اور کبھی اشارہ خدائے تعالیٰ کی طرف ہوتا ہے اس لیے کہ دارا معنی رکھنے والا ہے اور حق تعالیٰ تمام عالم کا دارندہ ہے اور معنی دولتمند کے بھی آتا ہے

**دَاراب** ۔ ف۔ داراب بیٹا بہمن بادشاہ کا۔

**دَارات** ۔ ف۔ جاہ، تجمل، کر و فر، اور کنایۃً بہشت۔

**دارائی** ۔ ف۔ حکومت، بادشاہت اور خدائی۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو مشہور ہے۔

**دَاربست** ۔ ف۔ لکڑی اور تختوں کی باڑھ جس پر راج اور مزدور بیٹھ کر عمارت کا کام کرتے ہیں اور انگور اور کدو وغیرہ کی بیل چڑھانے کا ٹھاٹھر

**دَارباز** ۔ ف۔ بازی گر، نٹ

**دَارُالرُّسُومات** ۔ ع۔ چنگی گھر۔

**دَارُالسَّلام** ۔ ع۔ گھر سلامتی کا، نام بہشت کا۔

**دارالسلطنت** ۔ ع۔ گورنمنٹ کا صدر مقام بادشاہ کے رہنے کی جگہ، راجدھانی، پائے تخت،

**دَارُالشِّفا** ۔ ع۔ گھر صحت کا، اسپتال جہاں بیماروں کا علاج ہوتا ہے۔ دواخانہ۔

**دَارُالصَّفا** ۔ ع۔ خانہ کعبہ۔

**دَارُالضَّرب** ۔ ع۔ جس جگہ اشرفی یا روپے یا پیسے پر سکہ لگاتے ہیں۔ ٹکسال۔

**دَارُالآخِرۃ** ۔ ع۔ قیامت

**دَارُالاَمَان** ۔ ع۔ امن کا مکان، جہاں پر لڑائی اور فساد کچھ نہ ہو۔

**دَارُالاَمارۃ** ۔ ع۔ دارالسلطنت، گورنمنٹ کا رہنے کا صدر مقام

**دَارُالاَیتام** ۔ ع۔ یتیم خانہ

**دَارُالبَوار** ۔ ع۔ گھر ہلاکت کا یعنی دوزخ۔

**دَارُالحَرب** ۔ ع۔ وہ مقام جہاں پر خدا کی عبادت کرنے کی ممانعت کی جائے یعنی ملک کفار جو مطیع اسلام نہ ہو۔ چونکہ ایسا ملک لائق جہاد کے ہوتا ہے اس لیے دارالحرب کہا جاتا ہے۔

**دَارُالخلافت** ۔ ع۔ راجدھانی، دارالسلطنت، بادشاہ کے رہنے کا شہر

**دَارُالعدالت** ۔ ع۔ کچہری۔

**دَارُالعیار** ۔ ع۔ وہ مقام جہاں پر کھوٹا اور کھرا سکہ اور سونا چاندی وغیرہ پرکھا جاتا ہے

**دَارُالفَنا** ۔ ع۔ دنیا۔

**دَارُالقضا** ۔ ع۔ کچہری عدالت کی

**دَارُالقَرار** ۔ ع۔ بہشت، جنت۔

**دَارُالقمامہ** ۔ ع۔ وہ مقام جہاں کسبیاں رہتی ہوں اور وہ جگہ جہاں کوڑا اور میلا اور نجاست وغیرہ ڈالی جاتی ہو۔

دَارُالمُلک ۔ع۔} وہ مقام جہاں بادشاہ
دَارُالمرز ۔ع۔} رہتا ہو۔
دَارُالنَّعیم ۔ع۔ ناز و نعمت کا گھر اکثر اس سے مراد بہشت ہوتی ہے۔
دَارچِینی ۔ف۔ ایک خوشبودار لکڑی جو چین سے آتی ہے اور شکل تج کے ہوتی ہے۔
دارشُشدَر ۔ف۔ دُنیا باعتبار اس کے کہ دُنیا میں چھ طرف ہوتے ہیں، پورب، پچھم، اُتّر، دکھن، اوپر، نیچے
دَارع ۔ع۔ زرہ پہنے ہوئے، زرہ پوش،
دَارفلفل ۔ع۔ پیپلی جو مشہور دوا ہے۔
دَارمَدار ۔ع۔ ٹھہراؤ، قرار
دَارین ۔ع۔ دین و دُنیا، دونوں جہاں، دُنیا اور آخرت۔
دَاس ۔ف۔ درانتی، ہنسیا، گھاس کاٹنے کا اوزار لوہے کا۔
داس افگندن ۔ف۔ مال کا خرچ کرنا۔
داستان ۔ف۔ قصہ، کہانی، شہرت اور لقب زال پدر رستم کا۔
داش ۔ف۔ چونہ پکانے کی بھٹی، کمہار کا آنواں، اینٹ پکانے کا پزادہ۔
داشتن ۔ف۔ رکھنا
دَاعِی ۔ع۔ دُعا کرنے والا، مانگنے والا، طلب کرنے والا، بُلانے والا، ارادہ کرنے والا۔
دَاعِیَہ ۔ع۔ خواہش۔ ارادہ داعی جمع ہے۔
دَاغ ۔ف۔ دھبّا
داغ بر یخ زدن ۔ف۔ بے حاصل کام کرنا۔
داغ بر جزیہ نہادن ۔ف۔ حکومت کرنا۔
دَافِق ۔ع۔ پانی گرانے والا اور ماءُ دافِقٌ پانی گرایا گیا اس میں اسم فاعل بمعنی مفعول ہے۔
دَافِعَہ ۔ع۔ دفع کرنے والی، نام ایک قوت کا جسم میں جو غذا کے فضلہ کو دفع کرتی ہے۔
دال ۔ع۔ دلالت کرنے والا۔ راہ دکھانے والا۔
دال ۔ف۔ طائر شکاری جس کو عقاب کہتے ہیں اور یہ سیاہ رنگ ہوتا ہے۔
دَام ۔ف۔ جال، پھندا، جنگلی جانور جو گھاس کھاتے ہیں جیسے ہرن وغیرہ اور درندے قسم کے چوپائے مثل شیر اور پلنگ وغیرہ کے اور دواؤں کے وزن میں دام پختہ اٹھارہ ماشہ یا اکیس ماشہ کا ہوتا ہے اور دام خام بارہ ماشہ کا
دَام ۔ع۔ ہمیشہ۔
داما ۔ع۔ دریا، سمندر
داماد ۔ف۔ نیا دولھا، مجازاً بیٹی کا شوہر۔
دَامَان ۔ف۔ دامن۔
دامع ۔ع۔ اشک ریز، روتا ہوا
دامِغ ۔ع۔ سر توڑنے والا۔
دامگاہِ دیو ۔ف۔ کنایہ دُنیا سے
دَامَن ۔ف۔ آنچل، انگرکھے وغیرہ کا لٹکا ہوا جو حصہ ہوتا ہے۔

دامن افشاندن ۔ ف۔ غرور اور ناز کرنا،
دَامَنُ بائی گرفت ۔ نجہ گوشہ گیر ہوا۔
دامن برزمیں کشیدن ف۔ غرور اور ناز سے راہ چلنا، اترا نا چلنے میں۔
دَامَنُ بَدَنداں گرفتن ۔ ف۔ کنایہ ہے تیز بھاگنے سے۔
دَامَنُ پشت ۔ ف۔ کبڑا، کوزہ پشت،
دامن چیدن ۔ ف۔ کنارہ کرنا، علحدہ ہونا،
دَامَنُ شب ۔ ف۔ پچھلی رات
دَامَنُ کوہ ۔ ف۔ پہاڑ کے نیچے کا میدان
دَامنی ۔ ف۔ باریک چادر ایک عرض کی یعنی ایک پٹی جسکے بیچ میں سیون نہ ہو۔
دَانا ۔ ف۔ عقلمند۔
دانائے پیشینہ ۔ ف۔ سکندر نامہ میں مراد فردوسی شاعر مشہور سے
دانائی ۔ ف۔ عقل، دانش، عقلمندی
دَانچُہ ۔ ف۔ عدس، کھڑی مسور

دانستہ ۔ ف۔ جان کر جانا ہوا، معلوم۔
دانُستن ۔ ف۔ جاننا، بوجھنا، معلوم کرنا۔
دَانِش ۔ ف۔ عقل، دانائی۔
دَانِش آموز ۔ ف۔ بمعنی اُستاد اور شاگرد دونوں کے آیا ہے
دَانِق ۔ ع۔ مرد نادان، دُزد، چور اور دُبلے پتلے سوکھے ساکھے چوپائے اور یہ مُعرّب ہے دانگ کا یعنی چھ رتی کا وزن، مراد ہلکا یا وزن ندکور۔
دَانگ ۔ ف۔ چھ رتی کا وزن
دانگانہ ۔ ف۔ گھر کا اسباب کچھ لوگوں کا آپس میں چندہ کر کے سیر و سفر کے لئے سامان کھانے کا اپنے واسطے مہیا کرنا۔
دانہ ۔ ف۔ مراد اسباب اور مال سے۔
دانُہ تُست ۔ ف۔ یعنی تیری ہی یاد اور تیرا ہی ذکر ہے۔
دَانِیہ ۔ ع۔ نزدیک ہونے والی چیز۔

دَانِیَ ۔ ع۔ نالائق، کمینہ، پاجی ماخوذ دنارت سے اور بعض نزدیک ماخوذ دنوّ سے۔
داؤ ۔ ف۔ دیوار، خواہ پختہ ہو یا کچی اور اس کو دائے بھی کہتے ہیں، مکر، حیلہ فریب، دشنام، گالی جوے کی شرط زیادہ کرنا۔
داؤد ۔ ع۔ اصل اسکی دو دال سے ہے اس طرح داؤد حضرت سلیمان علیہ السلام کے والد کا اسم شریف کتاب زبور انھیں پر آسمان سے نازل ہوئی تھی۔
دَاوَر ۔ ف۔ بمعنی حاکم۔ اصل اس کی دادور تھی، یعنی صاحب انصاف، لیکن واسطے تخفیف کے دوسری دال گرا دی گئی اور کبھی اس لفظ سے مراد ذات حق تعالیٰ ہوتی ہے۔
دَاوَرِی ۔ ف۔ حکومت، قصہ معاملہ، خصومت، جھگڑا، شکایت، نالش کرنا
داوری گاہ ۔ ف۔ مقام حکومت الٰہی

**دَاہ** ۔ ع۔ کنیز، لونڈی خریدی ہوئی۔

**دَاہِ عرب** ۔ ف۔ کنایہ ذلیل اور خوار سے۔

**دَاہُول** ۔ ف۔ وہ آدمی کی شکل جو کھیتوں میں واسطے بھاگ جانے جانوروں کے بناتے ہیں۔

**دَاہیہ** ۔ ع۔ سختی زمانہ کی، بلا، حادثہ، مصیبت امر بزرگ

**دَاہی** ۔ ع۔ دانا، عقلمند، ہوشیار

**دَائِر** ۔ ع۔ گرد پھرنے والا۔

**دائِرہ** ۔ ع۔ وہ سطح مستوی جو گول اور محیط ہو، ایک گول خط سے جس کے بیچوں بیچ ایک نقطہ ہو اُس سے جو خط نکلیں، سب آپس میں برابر ہوں، حلقہ، گھیرا، گول خط، گردش، زمانہ مجازاً حلقۂ مجلس اور لشکر کا نام باجہ کا جو مشہور ہے اور مراد قلعہ سے بھی۔

**دائرۂ بلدیہ** ع۔ میونسپل کمیٹی۔

**دائم** ۔ ع۔ ہمیشہ

**دائم المرض** ۔ ع۔ ہمیشہ بیمار رہنے والا۔ لیکن بعض لوگ دائم المریض بولتے ہیں جو کہ غلط ہے۔

**دَائماً** ۔ ع۔ ہمیشہ، ہر وقت۔

**دَائمی** ۔ ع۔ ہمیشہ، ہر لحظہ

**دَائِن** ۔ ف۔ قرض دینے والا

**دَائِیہ** ۔ ف۔ وہ عورت جو کسی بچہ کو اپنا دودھ پلاوے اور اس کو پرورش کرے۔

## فصل دال مع بائے موحدہ

**دُبّ** ۔ ع۔ خرس، ریچھ۔

**دَبّ** ۔ ع۔ آہستہ چلنا، اثر کرنا۔ شراب اور بیماری کا جسم میں اثر کرنا، کھنگی کا لباس میں۔

**دَبْ** ۔ ع۔ اغلام کرنا، لواطت کپڑے پر بیل بوٹے بنانا، پوشیدہ کرنا، چھپانا۔

**دُبِّ اکبر** ۔ ع۔ بنات النعش کبریٰ

**دُبِّ اصغر** ۔ ع۔ اور بنات النعش صغریٰ کچھ ستارے ہیں قریب قطب شمالی کے جو آپس میں مل کر بصورت ریچھ معلوم ہوتے ہیں اب اس ترکیب کے بعد ایک بڑا ہے اور دوسرا چھوٹا اگر اپنے موقع پر فقط دُب استعمال ہوتا ہے تو مراد اس سے بنات النعش کبریٰ ہوتی ہے۔

**دُبّا** ۔ ع۔ کدوئے خشک، تونبا

**دَبَاب** ۔ ع۔ لواطت، اغلام کلونجی۔

**دَبّاغ** ۔ ع۔ چمڑا تیار کرنے اور پکانے والا اور کھٹک کو بھی کہتے ہیں۔ کنجڑا۔ سبزی فروش۔

**دِباغت** ۔ ع۔ چمڑے کا پکانا۔ درست کرنا۔ پاک اور صاف کرنا۔

**دُبدَبہ** ۔ ف۔ آواز ڈھول اور نقارے کی مجازاً بمعنے جاہ وہیبت و بزرگی و شان

**دُبُر** ع۔ پشت، پیچھا ہر چیز کا مجازاً بمعنی مقعد یعنی پاخانہ کا مقام۔

**دِبس** ۔ ع۔ دوشاب یعنی شیرہ انگور کا۔

**دَبستان** ۔ ف۔ مکتب، مدرسہ، یہ لفظ اصل میں ادبستان تھا یعنی ادب کا مقام۔

**دَبُق** ۔ ع۔ سریش یالاسہ جس سے پرند جانوروں کا شکار کرتے ہیں۔

**دَبُوب** ۔ ع۔ غار عمیق، بہت گہرا غار۔

**دَبُور** ۔ ع۔ وہ ہوا جو مغرب کی طرف سے چلے۔ ہندی میں پچھوا ہوا کہتے ہیں

**دَبُوس** ۔ ف۔ لوہے کا گرز، دبّوس بتشدید با معرّب اس کا ہے

**دَبّہ** ۔ ع۔ چمڑے کا کپّہ جس میں گھی وغیرہ رکھیں۔

**دَبہ در پائے پیل افگندن** ف مراد ہے فتنہ انگیزی سے اور دیدہ و دانستہ اپنے کو ہلاکت میں ڈالنے سے۔

**دَبِیب** ۔ ع۔ زمین پر آہستہ چلنا۔

**دَبِیر** ۔ ف۔ کاتب، نویسندہ، منشی۔

**دبیر اعلیٰ** ع۔ ہیڈ کلرک، دفتر کا بڑا منشی

**دبیر فلک** ۔ ف۔ ستارۂ عطارد

**دَبِیز** ۔ ف موٹا، دلدار

**دَبیقی** ۔ ع۔ ایک قسم دیبا کی جو نہایت عمدہ ہوتی ہے، منسوب طرف دبیق کے جو ایک قریہ ہے ملک مصر میں یہ وہاں کا کپڑا ہے۔

**دَبِیلہ** ۔ ع۔ بروزن فتیلہ، بڑا ورم گول۔

## فصل دال مع ثائے مثلثہ

**دِثَار** ع۔ وہ کپڑا جو دوسرے کپڑوں کے اوپر پہنا جاتا ہے جیسے جبہ یا چادر وغیرہ اور جو کپڑا بدن سے متصل رہتا ہے اسکو شعار کہتے ہیں۔

**دَثر** ۔ ع۔ مال بسیار، بڑی دولت۔

**دَثَر** ۔ ع۔ کپڑے کی چرک اور میل

**دُثُور** ۔ ع۔ جلدی بھول جانا، کسی چیز کا یاد سے اُتر جانا دھبّے کا مٹ جانا۔

**دَثُور** ۔ مرد گمنام

## فصل دال مع جیم عربی

**دَجّال** ۔ ع۔ طلا، سونا، تلوار کا جوہر بہت جھوٹ بولنے والا۔ لقب ایک بہت بڑے جھوٹے کا جو آخر زمانے میں پیدا ہوگا، مخالف حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا۔

**دُجاج** ۔ ع۔ مرغیاں، خواہ مرغی ہو یا مُرغ۔

**دُجَاجہ** ۔ ع۔ ایک مرغی اس کے آخر میں تائے تانیث نہیں ہے تائے وحدت ہے۔

**دِجلہ** ۔ ع۔ نام ایک ندی کا جو بغداد کے نیچے بہتی ہے مجازاً ہر ندی کو دجلہ کہہ سکتے ہیں۔ دال کے نیچے زیر پڑھیئے۔

**دُجیٰ** ۔ ع۔ تاریکی رات کی۔ اندھیرا۔

## فصل دال مع خائے معجمہ

**دُخ** ۔ ع۔ دھواں آگ کا۔

**دُخان** ۔ ع۔ سگریٹ، بیڑی چُرٹ، مطلق دھواں

**دُخانی** ۔ ع۔ تمباکو فروش۔

دُخانیات۔ عج۔ افیون، تمباکو، چرس وغیرہ،

دُخت ۔ ف۔ مخفف دُختر کا، بیٹی۔

دُختر ۔ ف۔ لڑکی، بیٹی

دُخترآفتاب۔ ف۔ مراد شراب سے۔

دُخترخانہ ۔ ف۔ وہ لڑکی جس کا ابھی نکاح نہ ہوا ہو اور اپنے باپ کے گھر میں ہو۔

دُختررز ۔ ف۔ انگور کی شراب۔

دخترخسر۔ فج۔ سالی۔

دُخترک۔ ف۔ چھوٹی لڑکی۔

دُختندر ۔ ف۔ سوتیلی بیٹی یعنی دوسری ماں کے پیٹ سے یا دوسرے باپ کے نطفہ سے۔

دخل ۔ ع آمد۔ آمدنی، اندر آنا کچھ اپنا تصرف کرنا اعتراض کرنا کسی کے کام میں۔

دُخمہ ۔ ف۔ وہ تہ خانہ جس میں کفّار عجم مُردوں کو رکھتے ہیں گورخانۂ گبران

دُخن } دُخنہ ۔ ع۔ چینا ایک غلہ مشہور

دُخول ۔ ع۔ گھسنا، اندر جانا۔

دَخیل ۔ ع۔ کسی کے کام میں دخل دینے والا، وہ کلمہ جو اور زبان کا ہو اور کلام عرب میں لایا جائے۔ نام ایک حرف کا نو حرفوں قافیہ میں سے جو واقع ہو درمیان رَوی اور الف تاسیس کے جیسے شاغل کا غین اور فاضل کا ضاد اور بمعنی دوست خاص کے بھی آیا ہے۔

دَخیل آوردن ۔ ف۔ رحم کا خواہاں ہونا۔

## فصل دال مع دال مہملہ

دَد ۔ ف۔ جو چارپایہ کہ درندہ ہو مثل شیر بھیڑیے چیتے وغیرہ کے اور دام وہ جنگلی چوپایہ جو گھاس کھاتا ہو مثل ہرن اور بارہ سنگے وغیرہ کے۔

## فصل دال مع رائے مہملہ

دَر ۔ ف۔ اندر، بیچ، دروازہ

دَرّ ۔ ع۔ گائے اور بکری کا دودھ، نیک کام، نیکی خوبی۔ مینھ کا بہت برسنا۔

دُرّ ۔ ع۔ بڑا موتی، فارسی میں بغیر تشدید بمعنی مطلق موتی کے آتا ہے اور کبھی کنایہ دانتوں سے بھی ہوتا ہے۔

دِرا ۔ ف۔ گھنٹہ، گھنٹالہ، زنگولہ اور اس کو جرس بھی کہتے ہیں۔

درآب وآتش بردن ۔ ف محنت اور مشقت میں مبتلا ہونا۔

دُرّاج ۔ ع۔ م تیتر ایک مشہور
دُرّاجہ ۔ ع۔} پرند جو اکثر جھاڑیوں میں ملتا ہے،

دَرّاجہ ۔ ع۔ بائیسکل وہ بڑے برج جو دروازہ قلعہ کے دونوں طرف ہوتے ہیں

دَرارِی ۔ ع۔ ستارے روشن اور بڑے۔ یہ جمع دُرّی کی ہے جو بمعنی ستارہ روشن ہے

دَراز ۔ ف۔ لمبا، طولانی۔

درازدستی۔ ف۔ ظلم، بے انصافی

درازدُم - ف. گرگٹ مشہور جانور ہے

درازشدن - ف. سونا، لیٹ جانا۔

درازگوش - ف. ایک قسم کا گدھا جس کے کان بڑے ہوتے ہیں، نصاریٰ اس کی تنظیم کرتے ہیں، اس لئے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی سواری میں رہتا تھا۔

درازنفسی - ف. بہت کہنا، کلام کو طول دینا، سانس کو روکنا دم بڑھانا۔

دِراست - ع. دانائی، عقلمندی، سبق لینا، سبق دینا۔

دُرّاعہ - ع. ایک قسم کا لباس مشائخ کا اور یہ اکثر صوف کا ہوتا ہے شل کرتہ یا عبا کے اور فارسی میں بغیر تشدید رائے مہملہ کے بھی آتا ہے۔

درافتادن تن - ف. یعنی مکروہات زمانہ میں مبتلا ہونا۔

درافتادن - ف. کسی شخص کے ہمراہ کسی بات میں بحث کرنا باہم جھگڑا کرنا، آپس میں جنگ وخصومت کرنا، کسی بات یا کسی چیز میں پھنس جانا۔

درّاک - ع. بڑا جاننے والا، مغز سخن کو بہت جلد اور بہت خوب سمجھنے والا۔

دِرام - ف. ساہی ایک جانور خاردار ہے۔

درآمدن - ف. آنا، اندر آنا،

درانگشت آوردن - ف. یعنی لکھ لینا۔

درانگشت کردن - نج. حساب کتاب کرنا۔

درآویختن - ف. لٹکنا، لٹک جانا

درآوردن - نج. انتخاب کرنا۔

دراہم - ع. جمع درہم کی جو ساڑھے تین ماشہ وزن میں ہوتا ہے

درایت - ع. دانائی، عقل، دانش

درائیدن - ف. جرس یعنی گھنٹہ کا آواز کرنا، بولنا، کہنا،

دَرب - ع. بڑا دروازہ، پھاٹک اور معنی کوچہ، محلّہ، سڑک روڈ۔

درباب - ف. بابت

درباختن - ف. ہار دینا۔

دربار - ف. کچہری، بادشاہی

دربارہ - ف. بابت۔

دربان - ف. دروازہ کا چوکیدار

دربدر - ف. ایک دروازہ سے دوسرے دروازے پر جانا مارا مارا پھرنا،

دربرآوردن - ف دروازے کا بند کرنا۔

دربند - ف. قلعہ، حصار، دروازہ دریا کا پل، بندر یعنی گذرگاہ دریا، فاصلہ، درمیان دو ولایت کے نام قلعہ کا، نام ایک شہر کا نزدیک شروان کے، قلعہ کا دروازہ۔

درپائے افگندن - ف. کسی کام میں سستی کرنا اور ذلیل جان کر نہ کرنا۔

درپوست اُفتادن - ف. کسی کے
درپوستین افتادن - ف. عیب میں غور کرنا اور کسی کا عیب ظاہر کر دینا۔

درپوست درآمدن ف. کسی کے بھید سے واقف ہوجانا

درپوست گفتن - ف. کسی بات کا اشارہ اور کنایہ سے پوشیدہ کرنا۔

درپیش - ف. سامنے۔

دُرج - ع. کسی چیز کا کسی چیز میں

داخل کرنا، کاغذ کا لپیٹنا، قصیدہ یا نثر عبارت جو کاغذ پر لکھ کر شاعر یا منشی اپنے پاس رکھے اپنے اظہار کمال کے لیے اور مراد نامہ اور کتاب سے بھی۔
دُرج ۔ع۔ صندوقچہ اور ڈبہ جس میں زیور اور جواہر وغیرہ رکھے جاتے ہیں۔
دَرَج ۔ع۔ جمع درجہ کی، بہت سی راہیں، سیڑھی کے ڈنڈے
دَرَجات۔ ع۔ جمع درجہ کی، بلند زینے۔
دُرجِ عقیق ۔ ف۔ کنایہ دہن سے
دَرجوالِ رفتن ۔ ف۔ کسی کے فریب اور دغا میں آجانا۔
دَرَجہ ۔ع۔ رتبہ، اور تین سو ساٹھواں حصہ کرہ کا، پائگاہ، پایہ ایک ڈنڈا، نردبان یعنی سیڑھی کا۔
درخاک نشستن ۔ ف۔ ذلیل و خوار ہونا،
درختِ لرزاں۔ ف۔ پیپل، ہندو اس درخت کو متبرک سمجھتے ہیں۔

درختِ چہار بیخ ف۔ کنایہ چاروں عنصر۔
در خرج دقیق بودن ۔ ف کنجوسی سے زندگی بسر کرنا۔
دُرُخش ۔ ف۔ بجلی، آگ، روشنی۔
دُرُخشاں۔ ف۔ چمکتا ہوا، جگمگاتا ہوا۔
دُرُخشیدن ۔ ف۔ چمکنا، روشنی دینا۔
در خط شدن۔ ف۔ رنجیدہ ہونا، خراب ہونا، شرمندہ ہونا اور کنایہ عاجز ہونے سے بھی اس لئے کہ جب کوئی دوڑنے سے کسی کے ساتھ میں عاجز آجاتا ہے تو زمین پر حلقہ کھینچ کر اس میں بیٹھ جاتا ہے۔
درخم بودن ۔ ف۔ کسی کے دفع کرنے کی تدبیر میں رہنا۔
دَرخور ۔ ف
دَرخورد۔ ف } لائق، سزاوار
دَرخواست۔ ف۔ خواہش، عرضی
درد ۔ ف۔ دُکھ۔
دُرد
دُردی۔ ف } تلچھٹ، گاد،

دَردمند۔ ف۔ دُکھی، درد والا۔
دَردا ۔ ف۔ افسوس۔
دَرد آزما۔ ف۔ مریض، بیمار
دَرپیش آوردن ۔ ف۔ ابتدائے صحت میں کسی طرف سے افعال ناشائستہ ظہور میں آنا،
دُرِ دریائی ۔ ف۔ سکندر نامہ میں مراد ہے دیار روم اور فرنگ یونان کے معشوقوں سے۔
دُرَر ۔ع۔ جمع ہے در بمعنی موتی کی
دَر رخنہ بودن ۔ ف۔ کنایہ ہے محل رسوائی اور خرابی میں رہنے سے۔
دَر رزق زدن۔ ف۔ یعنی اپنے پیشہ اور فکر معیشت میں مستعد رہنا،
دَر رکابِ ایستادن ۔ ف۔ مالک کے حکم پر ہر وقت موجود رہنا دل سے خدمت کرنا۔
دُرز ۔ع۔ شگاف۔
دَرزدن ۔ ف۔ طالب ہونا، مانگنا
درزگیری ۔ ف۔ مربوط کرنا دو چیزوں کا آپس میں بہت

مضبوطی سے وصل کرنا۔
دَرزِین اُستخوان یافتن۔ ف تلاش کے بعد کسی چیز کا نشان پا جانا۔
دَرزَن۔ ف۔ سوزن، سوئی۔ اصل اس کی درززن تھی یعنی دَرز کی بند کرنے والی۔
دَرس۔ ع۔ عورت کا حائض ہونا کپڑے کا پرانا ہونا، کتاب کا پڑھنا۔ عورت کے ساتھ جماع کرنا، گیہوں کو بھوسے سے الگ کرنا۔
درساعت۔ ف۔ فوراً، فی الفور
دُرست۔ ف۔ ٹھیک، چست، واجبی، تمام، پورا۔ اشرفی درم، دینار۔
دُرستگی۔ درست پر یائے مصدری لگانے سے بنتا ہے اچھائی، بھلائی، ٹھیک ہو جانا۔
درسرکردن۔ ف۔ یعنی برباد کرنا،
دُرسُرمہ میل کردن۔ ف۔ کنایہ ہے آفتاب کے غروب ہونیسے
دُرشت۔ ف۔ سخت، کھردرا، بھاری
دُرشت پیکر۔ ف۔ مضبوط اور سخت جسم والا۔
دُرشتن۔ ف۔ علیحدہ کرنا
دَرشگہ۔ ف۔ گھی
دُرشتی۔ ف۔ سختی۔ بدخلقی، پہلوانی تنا وری، فربہی، مٹاپا
دِرع۔ ع۔ زرہ جو لڑائی کے وقت پہنتے ہیں۔
دَرفش۔ ف۔ ایک آلہ ہے جس سے چمڑے میں سوراخ کرتے ہیں "ہندی ستالی"۔
دُرفش۔ ف۔ جھنڈا۔ علَم، لشکر کا نشان، سہ گوشہ کپڑا جو علم پر باندھتے ہیں۔
دُرفشاں۔ ف۔ روشن اور چمکتا ہوا۔
دُرفشیدن۔ ف۔ چمکنا، کانپنا۔
دَرفلاں گریخت۔ ف۔ فلاں آدمی فلاں آدمی کی پناہ میں چلا گیا۔
دَرَق۔ ع۔ }
دَرَقہ۔ ع } ڈھال، سپر
دَرک۔ ع۔ پانا، معلوم کرنا دوزخ کا طبقہ۔
دَرکہ۔ ع۔ تہ نشیب، دوزخ کا طبقہ۔
دَرکات۔ ع۔ جمع درکہ کی۔ منازل دوزخ۔ دوزخ کے مقامات
دَرکار کردن۔ ف۔ کسی کو کچھ تعلیم کرنا، کسی کے لئے کچھ خرچ کرنا۔
دَرکُشا۔ ف۔ کلید، کنجی
دَرکُل۔ ف۔ تمام۔ بالکل
دَرگاہ۔ ف۔ دربار، کچہری، مقبرہ
دَرگرفتن۔ ف۔ موافق آنا کسی چیز پر محیط ہونا، جلانا، اثر کرنا برابر ہونا صحبت کا۔ روشن ہونا آگ اور چراغ کا۔
دَرگذشتن۔ ف۔ مرجانا۔
دَرگِل فرو ماندن۔ ف۔ عاجز ہونا
دَرلوزینہ سیر کردن ف۔ اصل
دَرمغز بادام سیر آمیختن ف۔ معنی اس کے بادام میں لہسن ملا دینا مگر استعمال اسکا اُن معنوں میں ہے کہ کسی کے عیش و عشرت میں خلل ڈال دینا اور کسی کی خوشی میں غم پیدا کر دینا۔
دِرَم۔ ع۔ مخفف درہم کا جس کا وزن ساڑھے تین ماشہ کا ہوتا ہے۔

درنا ۔ ف۔ خرگوش مشہور جانور ہے۔

درمان ۔ ف۔ علاج، دوا، دارو اور بمعنی چھوڑ دے اس صورت میں یہ امر ہے

درماندن ۔ ف۔ عاجز ہونا، ناچار ہونا،

درمانده ف۔ ناچار۔ عاجز

درماہہ ۔ ف، تنخواہ، ماہواری آمدنی،

درم ریز ۔ ف۔ بیائے مجہول بخشش کرنے والا۔

درمکنون ۔ ع۔ موتی یکتا، بیش قیمت

درمکہ ۔ ف۔ میدہ کی سفید روٹی۔

درمنہ ۔ ف۔ نام ایک دوا کا جو گھاس کی قسم سے ہوتی ہے اس کو درمنۂ ترکی بھی کہتے ہیں۔

درمیان ۔ ف۔ بیچ۔

درم سرا ۔ ف۔ ٹکسال، دارالضرب

درن ۔ ف۔ جونک جو لگانے سے خون کو چوس لیتی ہے۔

درندہ ۔ ف۔ پھاڑنے والا جانور

درنگ ۔ ف۔ تاخیر، دیر، فرصت

درو ۔ ف۔ کھیتی کاٹنا۔

دروا ۔ ف۔ سرنگوں، اُلٹا لٹکا ہوا، محتاج اور بمعنی حاجب کے بھی آیا ہے۔

دروازہ ۔ ف۔ نام ایک قلعہ کا رُوم میں۔

درود ۔ ف۔ اگر حق تعالیٰ کی طرف سے ہو تو رحمت اور اگر فرشتوں کی جانب سے ہو تو استغفار اور اگر مومنوں کی طرف سے ہو تو دعا اور اگر جانوران چرند اور پرند کی جانب سے ہو تو تسبیح مراد ہوتی ہے اور یہ لفظ بمعنی کھیتی کاٹنے اور لکڑی تراشنے کے بھی آیا ہے۔

درودگر ۔ ف۔ نجار، بڑھئی۔

دروگر ۔ ف۔ مخفف درودگر کا ہے

دروگر ۔ ف۔ کھیتی کاٹنے والا۔

دروز ۔ ع۔ جمع درز بمعنی شگاف کی۔

درون ۔ ف۔ اندر، درمیان

دروش ۔ ف۔ نشتر فصاد کا جس سے فصد کھولی جاتی ہے۔

دروغ ۔ ف۔ جھوٹ۔ بہتان، بہ فتح دال غلط ہے۔

دروغ زن ف۔
دروغ گو ف } کاذب، جھوٹا

درور ۔ ع۔ رواں ہونا، پسینے کا جاری ہونا، دودھ وغیرہ کا۔

درون پرور ۔ ف۔ مراد حق تعالےٰ سے۔

درودن ف۔
درویدن ۔ ف } کاٹنا کھیتی کا اور لکڑی کا تراشنا۔

درولیست ۔ ف۔ سب۔ تمامی۔ یعنی بدون کسی دوسرے کے تصرف کے۔

درو بند ۔ ف۔ نام شہر کا۔ زنجیر اور قفل دروازہ کا در بند سے اس میں واؤ زیادہ ہے۔

دریوزہ ۔ ف۔ گدائی، بھیک مانگنا،

درویش ۔ ف۔ فقیر۔ یہ اصل میں درویز تھا، زا کو شین سے بدل لیا اور درویز اصل میں درآویز تھا یعنی دروازے سے چمٹنے اور لپٹنے والا۔ مراد بھک منگا اور فقیر اور وہ جو خدا کے در سے چمٹا

فقیر کامل ہے۔

دُرَّہ ۔ ع ۔ بڑا موتی

دُرّہ ہائے بیضا ۔ فج ۔ سفید عمدہ اور قیمتی موتی ۔ کنایۃً ستارے بھی مراد لئے جاتے ہیں

دِرَّہ ۔ ع ۔ چمڑے کا مضبوط تسمہ جس سے کسی گنہگار کو شرعی حدود کے مطابق مارا جاتا ہے۔

دَرَّہ ۔ ت ۔ کشادگی درمیان دو پہاڑ کے راستہ اصل میں یہ لفظ بلا تشدید صحیح ہے لیکن اصطلاح میں اس کو مشدد بولنے لگے۔

دَرہم ۔ ف ۔ بلا جلا ، رنجیدہ خفا

دِرْہَم ۔ ع ۔ ساڑھے تین ماشہ کا وزن۔

دُرّی ۔ ع ۔ ستارہ بڑا روشن۔

دَرّی ۔ ف ۔ ایک قسم فارسی زبان کی منسوب طرف درۂ کوہ کے۔

دَریا بار ۔ ف ۔ بڑا دریا ، اور وہ ملک جو دریا کے کنارے پر ہو اور جزیرے ۔

دَریا بیگی ۔ ف ۔ امیر البحر

دَریائے اخضر ۔ ف ۔ نام ایک دریا کا منجملہ سات دریاؤں کے کہ ہر ایک سمندر کی شاخ ہے اور مراد آسمان سے بھی

دریائے آب ۔ ف ۔ کنایہ آسمان سے۔

دریائے ثالث ۔ ف ۔ مراد بہشت سے اس لیے کہ دریا تین قرار دئے گئے ہیں ، اُنْہار بہشت جو آسمان پر ہیں ، سمندر جو گرداگرد زمین کے محیط ہے ، دریا جو آسمان اور زمین کے بیچ میں ہے ۔

دریائے خون ۔ ف ۔ کنایہ عشق الٰہی کے دریائے ناپیدا کنار سے ۔

دَریائے ہفت اختر ۔ ف ۔ کنایہ ساتوں آسمانوں سے ہے

دریافتن ۔ ف ۔ پانا ، تحقیق کرنا ،

دریافت ۔ ف ۔ تحقیق ، اور صیغہ ماضی کا اور بمعنی تحقیق کیا اور پایا ۔

دُرِّ یتیم ۔ ف ۔ بڑا موتی آبدار جو اکیلا اور تنہا صدف یعنی سیپ میں پیدا ہوتا ہے۔

دَریچہ ۔ ف ۔ کھڑکی ۔

دَریچخانہ ۔ ف ۔ درگاہ ، دربار شاہی ۔

دَرِیدَہ ۔ ف ۔ پھٹا ہوا ۔

دَریدہ دَہن ۔ ف ۔ مُنہ پھٹ ، بیہودہ ۔

دریدن ۔ ف ۔ پھاڑنا

دِریغ ۔ ف ۔ افسوس ، حسرت غم ، بہ فتح دال غلط ہے

دِریغا ۔ ف ۔ افسوس ہے غم ہے اس میں الف ربط کا ہے جیسے خوشا اور بسا یعنی خوش است اور بس است ۔

دَرُیوزہ ۔ ف ۔ بھیک مانگنا

دَریوزگی ۔ ف ۔ گدائی کرنا ، فقیری ۔

## فصل دال مع زائے عربی و فارسی

دُزد ۔ ف ۔ چور ، چوری کرنے والا ۔

دُزدیدن ۔ ف ۔ چرانا ۔

دُزدی ۔ ف ۔ چوری

دُزدِحنا ۔ ف ۔ وہ سفیدی جو ہاتھ یا پاؤں میں مہندی لگانے کے بعد باقی رہ جاتی ہے ۔

دَزینہ ۔ نج۔ درجن، بارہ کی تعداد میں کوئی شے۔

دِژ ۔ ف۔ قلعہ۔ گڑھی، زشت بد۔ بُرا۔

دِژبان ۔ ف۔ صاحب قلعہ

دژخیم ۔ ف۔ بدخصلت، زشت خو اور کنایہ دشمن سے بھی

دِژروئیں ۔ ف۔ نام ایک قلعہ کا جسمیں گشتاسپ بادشاہ کی بیٹیاں اور اسفندیار کی بہنیں قید تھیں آخر اسفندیار ہفتخواں کی راہ سے گیا اور اس قلعہ کو فتح کرکے اپنی بہنوں کو چھڑا لایا اور کبھی اس لفظ سے مراد آسمان سے بھی ہوتا ہے

دژم ۔ ف۔ غمگین، افسردہ بیمار، آشفتہ، خشمگیں، بدماغ۔

دژمان ۔ ف۔ افسوس اور حسرت والا۔

دُژن ۔ ف۔ ہر چیز جس کا مزہ تیز ہو۔

## فصل دال مع سین مہملہ

دَساتیر ۔ ع۔ جمع دستور کی۔

دَسْت ۔ ف۔ ہاتھ، فائدہ، نفع نصرت، ظفر، غلبہ، صدر مسند، قوت، قدرت طاقت، طرز، روش قاعدہ، ایک چیز تمام جیسے یک دست سلاح ایک مرتبہ جیسے یکدست بازی، وزیر بادشاہ کا۔

دَستار ۔ نج۔ پگڑی، صافہ، عمامہ۔

دَستار بر زمیں زدن ۔ ف۔ کسی سے انصاف چاہنا، عاجزی کرنا۔ گڑگڑانا

دَستار بزرگ ۔ ف۔ بغیر اضافت رائے مہملہ کے جسے قلتبان قرم ساق بھڑوا۔

دَستار بند ۔ ف۔ عالم، صاحب عمامہ

دَستارچہ ۔ ف۔ رومال، کمربند رومال جو گھوڑے کی گردن میں باندھیں اور بمعنی ہدیہ اور تحفہ اور مبارکباد بھی آتا ہے۔

دَستارخوان ۔ ف۔ دسترخوان جس پر کھانا رکھ کر کھاتے ہیں۔

دَست از چیزے بر کردن ۔ ف کسی شے سے ہاتھ اٹھالینا ترک کردینا۔

دَست از دامن داشتن ۔ ف کنایہ ہے چھوڑ دینے سے

دَست از کار داشتن ۔ ف کنایہ ہے خدمت ترک کردینے سے۔

دَست از ہم دادن ۔ ف متفرق ہونا۔

دَست افراز ۔ ف۔ اوزار کاریگر کا۔

دست افشاندن ۔ ف۔ رد کرنا ترک کرنا اور بمعنے ناچنے کے بھی آیا ہے۔

دَستاق ۔ ت۔ حوالات۔

دَستاق خانہ ۔ ت۔ جیل خانہ۔

دَستاق نظر کردن ف۔ حراست میں رکھنا، نظر بند کرنا۔

دَست آموز ۔ ف۔ ہاتھ پر پرورش پایا ہوا۔

دست آموز کردن ۔ نج۔ جانور کو سدھانا،

دَست انداز ۔ ف۔ لٹیرا، ظالم

دَست انداختن۔ فج۔ ہاتھ پھیرنا ظلم کرنا، دست اندازی

دَستان ۔ ف۔ جمع دست بمعنی ہاتھ کی خلاف قیاس نام، زال ورستم کے باپ کا، مکر، حیلہ، گیت، نغمہ، آواز، افسانہ، کہانی،

دُستانہ ۔ ف۔ غلاف ہاتھ کا۔

دَست آویز ۔ ف۔ بیائے مجہول سند جس سے اپنا مطلب ثابت کر سکیں۔

دَستا دُست بستادن فج۔ کسی چیز کو نقدا نقد خریدنا،

دُست بازی ۔ ف۔ پنجہ لڑانا ہاتھ سے زور آزمائی کرنا معشوق سے چُہل کرنا ہاتھ سے شطرنج کھیلنا،

دَست باف۔ ف۔ آسان کام

دَست بالا ۔ ف۔ غالب، معزز

دَست بالا کردن ف۔ فریاد کرنا۔

دَست بداماں دادن ۔ف۔ کسی پیر کا مُرید ہونا۔

دَست بدنداں بُردن۔ ف

دَست بدنداں کردن ف

پشیمان ہونا، افسوس کرنا،

دَست بَرابرو گرفتن۔ ف۔ کسی کے حسن کی تاب نظارہ نہ لانا۔

دُست بَر بَرنہادن ۔ ف۔ سلام کرنا ولایت کے لوگوں کا قاعدہ ہے۔ کہ سلام کرتے وقت ہاتھ سینے پر رکھ لیتے ہیں۔

دُست بَر پشت چنبر کردن۔ ف کسی گنہگار کی مشکیں کس لینا۔

دَستبُرد ۔ ف۔ مال کا لوٹ لینا دلیری، غلبہ، فتح، قدرت

دَست بَردل ۔ف۔ بے قرار۔ مضطرب۔

دُست بَردِل گذاشتن ۔ فج

دَست بَر دِل نہادن ۔ فج

کسی دوسرے کو تسلی دینا دل ہاتھ میں لینا، کسی معاملہ میں توجہ اور ہمدردی کا اظہار کرنا۔

دُست بَر روئے دُست ۔ ف۔ بیکار رہنا، معطل رہ جانا

دَست بَر فلک زدن ۔ ف۔ دُعا کرنا۔

دَست بَر لب گرفتن ۔ ف۔ امر عجیب و غریب کے ظہور پر تعجب سے چپ رہنا۔

دَست بَرنجن ف۔ کنگن وغیرہ جو عورتیں ہاتھوں میں پہنتی ہیں۔

دَست بسر ۔ ف۔ متحیر، افسوس کرنے والا، سلام کرنا، سلام کرنے والا۔

دَست بستہ ۔ ف۔ مستعد۔ مطیع بخیل، کنجوس، نماز پڑھنے والا۔ عجیب و غریب۔

دُست بُقچہ ۔ ف۔ کپڑوں کی گٹھری، ہلکی پھلکی پُٹلیا

دُست بَند ۔ ف۔ ہتکڑی، نام ایک قسم کے زیور کا جو عورتیں کلائی میں پہنتی ہیں۔

دَست پُخت ۔ ف۔ ہاتھ کا پکایا ہوا اور ہاتھ کا پالا ہوا۔

دُست پَروَر۔ ف۔ ہاتھ کا پرورش یافتہ، ماتحت، مطیع،

دَست پناہ ۔ ف۔ لوہے کا ایک آلہ جس سے آگ

پکڑتے ہیں

**دُست پیمان** ۔ ف۔ وہ نقد یا جنس یا زیور جو قبل مقاربت کے دُلہن کو دیں۔ مہر معجّل

**دُست پیش داشتن** ف۔ منع کرنا اور کنایہ گدائی سے بھی۔

**دُست پیچ** ۔ ف۔ دست آویز، ذریعہ۔

**دُست جُستن** ۔ ف۔ گدائی کرنا۔

**دُست چَرُب** ۔ ف۔ دست کی اضافت سے بمعنی امداد، اعانت اور بغیر اضافت بمعنی چالاک و ہنرمند۔

**دُست چیرُ** ۔ ف۔ بمعنی غالب۔

**دُست خر** ۔ ف۔ کنایہ ہے کیر خر سے اور یہ لفظ کلام ندما میں بمعنی سخت گالی کے آیا ہے۔

**دُست خوش** ۔ ف۔ مسخرہ آدمی۔

**دُستخط** ۔ ف۔ نشان کرنا اپنے نام کا۔

**دُست خون** ۔ ف۔ اخیر بازی جو بعد ہار جانے مال و اسباب کے کھیلنے والا اپنے خون پر داؤ بد کے کھیلے۔

**دست دادن** ۔ ف۔ کسی چیز کا میسر آجانا، کسی پیر کی بیعت کرنا

**دُست داشتن** ۔ ف۔ کنایہ معاف کرنے سے۔

**دُست دَر آستیں کشیدن** ۔ ف۔ بیکار رہنا معطّل ہونا کام و خدمت کا ترک کرنا۔

**دُست دَر خوان داشتن** ۔ ف۔ کسی شخص کے قتل میں کوشش کرنا،

**دُست دَر قلبہ کردن** ۔ ف۔ قرّی کرنا اور بھڑواپن۔

**دُست دَر کمر داشتن** ۔ ف۔ اٹھلا کر چلنا، خود نمائی، ناز و انداز

**دُستر خوان** ۔ ف۔ مخفف دستار خوان کا۔ وہ کپڑا جس پر کھانا رکھ کر کھاتے ہیں۔

**دُسترس** ۔ ف۔ پہونچ، قدرت توانگری ۔

**دُست رَنج** ۔ ف۔ کسب، پیشہ کاریگری، صنعت، محنت مشقت، مزدوری، اُجرت

**دُست زور** ۔ ف۔ بمعنی غلبہ۔

**دُست زنی** ۔ ف۔ جلسے وغیرہ کے موقع پر جو تالیاں بجائی جاتی ہیں۔

**دُست ستون زنخ کردن** ف۔ کنایہ متحیر ہونے اور فکرمند ہونے سے۔

**دُست شستن** ۔ ف۔ نا اُمید ہونا۔

**دُست فرو کوفتن** ۔ ف۔ کشتی لڑنے پر کسی سے آمادہ ہونا۔

**دُستک** ۔ ف۔ لائسنس، ہاتھ پر ہاتھ مارنا، تالی۔

**دستکار** ۔ ف۔ کاریگر، ہاتھ کا چالاک

**دُستکاری** ۔ ف۔ کاریگری

**دُست کش** ۔ ف۔ دستانے، تحفہ عصا، لاٹھی، مغلوب، ترک کرنے والا، کسی کام سے علیحدہ ہو جانے والا۔

**دُستِ کلیم** ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے

**دُستگاہ** ۔ ف۔ قدرت، جمعیت

**دستگہ** ۔ ف۔ سامان، اسباب فیکٹری، مقام صدر، مسند اس لئے کہ دست بمعنی مسند آیا ہے۔

**دُستگیر** ۔ ف۔ مددگار، قیدی گرفتار۔

**دُستمال** ۔ ف۔ وہ رومال جس سے ہاتھ، منھ پوچھتے ہیں، صافی، زبون، قیدی

دستمایہ۔ ف۔ سرمایہ، پونجی۔
دست مجلس۔ ف۔ میر مجلس۔
دست مرد۔ ف۔ یار۔ مددگار۔
دستِ موسیٰ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے
دستِ مزد۔ ف۔ اُجرت، مزدوری
دستنبو۔ ف۔ } گلدستہ خوشبو
دستنبویہ۔ ف۔ } سونگھنے کا، میوہ
خوشبودار جو سونگھا ہووے
وہ چیز جو مرکب ہو عطر وغیرہ
سے جس کو ہاتھ میں واسطے
سونگھنے کے رکھتے ہیں۔
دست و پا۔ ف۔ کوشش، تلاش
دست و دل۔ ف۔ قوت، ہمت
دستور۔ ف۔ } قانون، قاعدہ
دُستور۔ ف۔ } طرز، آئین
رخصت، اجازت، وزیر
امیر، صاحب مسند، صاحب
قدرت۔
دستوری۔ ف۔ رخصت، اجازت
وزارت۔
دستوانہ۔ ف۔ ہاتھ میں پہننے کا
زیور۔
دستہ۔ ف۔ تاش کی گڈی، موسل
قبضہ، چھری یا تلوار وغیرہ
کا، یار مددگار، گروہ
آدمیوں کا، پھول یک جا
بندھے ہوئے اور بمعنی مسخرہ
بھی آیا ہے۔
دستیار۔ ف۔ مددگار۔
دست یافتن۔ ف۔ غالب ہونا
دستینہ۔ ف۔ ہاتھ میں پہننے کا زیور
دَسم۔ ع۔ زخم کا مضبوط باندھنا
شیشہ میں کس کے ڈاٹ
لگانا مینھ کی پھوار سے
زمین کا کسی قدر تر ہو جانا
دروازہ بند کرنا۔
دُسم۔ ع۔ چکناہٹ، چکنا ہونا
دَسم۔ ع۔ چکنی چیز۔
دُسومت۔ ع۔ چکنائی خواہ تیل کی
ہو یا گھی اور چربی کی

## فصل دال مع شین معجمہ

دش۔ ف۔ اپنے آپ کو آراستہ
کرنا۔
دُش۔ ف۔ زشت، بد، بُرا،
اسی سے ماخوذ ہے دشنام
و دشمن و دشوار وغیرہ۔
دشت۔ ف۔ صحرا، بیابان۔
دُشت۔ ف۔ زشت، بد، بُرا،
دشتِ بیاض۔ ف۔ نام ایک مقام کا
خراسان میں۔
دُشت کردن۔ ف۔ بہنی کرنا۔
دُشخوار۔ ف۔ مشکل، کٹھن، دشوار
دُشمن۔ ف۔ یہ لفظ مرکب ہے
دُش بمعنی بد اور مَن بمعنی
ذات و نفس سے معنی اسکے
بدنفس اور بدذات یہ لفظ
جمع اور مفرد دونوں میں
آتا ہے۔
دُشمن کام۔ ف۔ وہ شخص جو حسب
مراد دشمنوں کے خراب اور
ذلیل ہو جائے۔
دِشنہ۔ ف۔ خنجر جو ایک قسم کا
ہتھیار ہوتا ہے۔
دِشنام۔ ف۔ بُرا نام مراد گالی سے
دُشوار۔ ف۔ مرکب دش بمعنی
زشت اور وار کلمہ نسبت کا
معنی اس کے مشکل۔

## فصل دال۔ مع عین مہملہ

دَع۔ ع۔ صیغہ امر کا ہے معنے
اس کے چھوڑ، دفع کر
اور دُور کر۔
دُعا۔ ع۔ مانگنا، خواہش کرنا
دُعابت۔ ع۔ مزاح، ظرافت

خوش طبعی۔
دُعات ۔ ع۔ جمع ہے داعی کی بمعنی چاہنے والے مانگنے والے۔
دُعا کردن ۔ ف۔ رخصت کرنا اور
دُعا گفتن ۔ ف۔ رخصت ہونا،
دِعامت۔ ع۔ ستون کھڑا کرنا،
دُعاوی۔ ع جمع دعویٰ کی جس طرح فتاویٰ جمع فتویٰ کی یہ لفظ واؤ کے کسرہ سے بھی درست ہے۔
دُعائے قدح ۔ ع۔ نام ایک دُعا کا
دَعائم ۔ ع۔ تخت کے پائے، عمارت کے ستون، جمع دَعامہ بمعنی ستون کی۔
دَعَت ۔ ع۔ آرام، سکون، راحت،
دَعوت ۔ ع۔ کسی شخص کو بلانا کھانا کھلانے کے واسطے یا جنگ کے لئے۔
دِعوت ۔ ع۔ نسب میں دعویٰ کرنا کسی کو اپنا بیٹا بنانا، متبنّیٰ کرنا۔
دَعوات ۔ ع۔ جمع دَعوت بمعنی دُعا کی۔

دَعویٰ بکرسی نشاندن ۔ ف۔ دعویٰ کو دلیلوں اور گواہوں سے ثابت کرنا۔
دَعی ۔ ع۔ وہ شخص جو فرزندی میں لیا جاوے جسکو متبنّیٰ بھی کہتے ہیں، اور یہ لفظ بمعنی حرامزادہ اور ولدالزّنا کے بھی آتا ہے۔

## فصل دال ۔ مع غین معجمہ

دَغا ۔ ف۔ کوڑا کرکٹ، مکر، فریب۔
دَغا باز ۔ ف۔ فریبی۔
دَغدَغہ ۔ ف۔ خوف، تشویش خاطر، دھڑکا، دُگدھا۔
دِغدَغہ ۔ ف۔ گدگدی، کسی کی بغل یا پہلو میں اُنگلیوں سے گدگدانا کہ وہ ہنسے
دَغَل ۔ ع۔ مکر، حیلہ، فریب عیب، مکار، فریبیا، دغا باز، کھوٹی چاندی

## فصل دال ۔ مع فا

دَف ۔ ع۔ نام باجہ کا جو مشہور
دُف ہے۔ ڈھول۔

دَفّ ۔ ف۔ بمعنی پہلو۔
دُقاق ۔ ع۔ پوڈر، ہر باریک پسی ہوئی، چھڑکی جانے والی چیز۔
دَفّال ۔ ف۔ دف بجانے والا۔
دَفاتر ۔ ع۔ جمع دفتر کی، مجموعے کاغذات کے۔
دفائن ۔ ع۔ جمع دفینہ بمعنے مال مدفون۔
دَفتر ۔ ع۔ مجموعہ کاغذات کا۔
دَفترخانہ ۔ مج۔ محافظ خانہ۔
دُفترِ نویسیہ ۔ ف۔ رجسٹر، حاضری کی کتاب۔
دَفترِ نمدی ۔ ف۔ حرف بے اصل اور کنایہ عورت کی شرمگاہ سے اور ان معنوں میں کتاب نمدی اور بیاض نمدی بھی آیا ہے۔
دُفتین ۔ ع۔ جولاہوں کے بننے کا ایک آلہ جو بطور کنگھی کے ہوتا ہے اور بروقت بُننے کے ہر بار اسکو حرکت دیتے جاتے ہیں، اور خوشنویسوں اور نقاشوں کا مقویٰ جس میں وہ لوگ

کاغذ وغیرہ احتیاط کے طور پر رکھتے ہیں -
دَفتی - ف. مٹھا کتاب کا
دَفع - ف. دور کرنا، ہٹانا
دَفعَۃً - ع. یکبارگی، ایک مرتبہ
دَفعات - ع. جمع دفعۃ کی
دَفعہ - ع. ایک بار
دَفق - ع. پانی کا گرانا -
دَفلیٰ - ع. خرزہرہ۔ کنیر جو ایک درخت ہے،
دَفن - ع. زمین میں پوشیدہ کرنا چھپانا، دفن کرنا،
دَفین - ع. زمین میں پوشیدہ چیز -
دَفینہ - ع. گڑا ہوا مال -

## فصل دال مع قاف

دُق - ع. گدائی، ایک قسم کا لباس پشمینہ، اعتراض کرنا، مواخذہ کرنا کسی کے کام میں -
دَقّ - ع. کوٹنا، آٹا کر دینا، کسی چیز کو چکنا چور کر دینا،
دِق - ع. باریک۔ تھوڑی چیز، نام ایک مرض کا جو آدمی کو بہت کمزور اور دُبلا کر دیتا ہے -
دُقاق - ع. باریک۔ اندک
دِقاق - ع. جمع دقیق کی، باریکیاں، مشکلات -
دَقّاق - ع. کوٹنے والا کسی چیز کا دھوبی جو کپڑوں کو کوٹتا اور چھانٹتا ہے، کُندی گر، آٹا بیچنے والا آٹا پیسنے والا، لقب ایک ولی کا جن کا نام شیخ ابو علی تھا، اس لئے کہ آٹے اور ستو کی تجارت کیا کرتے تھے
دَقائق - ع. جمع دقیقہ کی۔ مشکل اور باریک اور لطیف چیزیں -
دِقّت - ع. باریکی، باریک ہونا خست، کنجوسی، مجازاً بمعنی تکلیف -
دُقّہ - ع. گرد و غبار جو ہوا سے اُڑتا ہے -
دَقّہ - ع. لکڑی جس سے کسی چیز کو کوٹیں، لباس فقیری اور گدائی کا -
دِقِ شیخوخت - ع. وہ یبوست یعنی خشکی جو بغیر حرارت کے مزاج پر غالب ہو اور مشابہ دق سے ہوتی ہے اور اکثر بوڑھوں کو لاحق ہوتی ہے اس میں بھی آدمی دُبلا ہو جاتا ہے۔ اور بدن کی کھال سخت ہو جاتی ہے۔
دَقل - ع. درخت کھجلا ہوا۔
دُقّ الحصیر - ع. بوریا کوبی جب کوئی نیا مکان بنواتا ہے تو کھانا پکوا کر لوگوں کی دعوت کرتا ہے، اس کو فارسی میں بوریا کوبی اور عربی میں "دق الحصیر" کہتے ہیں اور یہ لفظ بمعنی محنت اور مشقت کے بھی آیا ہے
دَق وَلق - مب. یہ عربی بنایا گیا ہے دَک اور لک سے معنی اس کے وہ جنگل جس میں گھاس تک نہ ہوتی ہو اور لق و دق بھی بولتے ہیں -
دقیانوس - ع. ایک بادشاہ کافر اور ظالم کا نام جسکے خوف سے اصحاب کہف شہر سے بھاگ کر پہاڑ کے

غار میں چھپے تھے۔

دَقِیق ۔ ع۔ مہین آٹا، باریک چیز کم اور تھوڑی شے۔ مجازاً بمعنی مشکل۔

دقیقہ ۔ ع۔ گوسفند، باریک چیز اصطلاح نجوم میں ساٹھواں حصہ درجہ کا۔

## فصل دال مع کاف عربی و فارسی

دُک ۔ ف۔ تقدیر الہیٰ، گدا فقیر، محکم۔ مضبوط، صدمہ

دُک ۔ ع۔ کوہ، پہاڑ، راہنما

دَکّ ۔ ع۔ کوٹنا، ریزہ ریزہ کرنا اور بمعنی زمین ہموار

دُکّان ۔ ع۔ جمع دکاکین، معنی اس کے مشہور ہیں فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید کاف کے بھی آتا ہے، اس میں دال کے بعد واؤ کا لکھنا اور پڑھنا غلط ہے۔

دُکان تختہ بُودن ۔ ف۔ دُکان بند ہونا۔

دَکاکین ۔ ع۔ جمع دُکان کی، دُکانیں۔

دُکانچہ ۔ ف۔ چھوٹی دُکان

دُکنچی ۔ ف۔ دکاندار

دُکّہ ۔ ع۔ کوٹنا، ریزہ ریزہ کرنا،

دُکّہ ۔ ف۔ مخفف دُکان کا۔

دُگدگ ۔ ف۔ آواز دانت کڑکڑانے کی۔

دِگر ۔ ف۔ دوسری چیز دوسرا شخص بعد دفعہ ۔

دِگرگُون ۔ ف۔ اور طرح اور ہی طرح۔

دَگَل ۔ ف۔ بمعنی دغل جس کے معنی ذکر ہو چکے۔

دَگلہ ۔ ف۔ قبا سپاہیوں کی جو مشہور ہے۔

## فصل دال مع لام

دِلآرا ۔ ف۔ دل کا آرائش دینے والا اور آراستہ کرنے والا مراد معشوق سے۔

دِلآرام ۔ ف۔ دل کا آرام دینے والا مراد معشوق سے اور سکندر نامہ میں ایک مقام پر مراد روشنک دارا کی بیٹی سے۔

دِلاسا ۔ ف۔ تسلی، تشفی۔

دِلاص ۔ ع۔ لوہے کی زرہ جو چمکتی ہوئی ہو اور بمعنی روشن اور تاباں کے بھی آیا ہے۔

دِل افگار ۔ ف۔ جس کا دل زخمی ہو مراد عاشق سے، دل خستہ

دَلّال ۔ ع۔ وہ شخص جو بہت راہ بتادے اور وہ جو بائع اور مشتری میں سودا کرائے۔

دَلال ۔ ع۔ غمزہ، آنکھ سے اشارہ کرنا، ناز، نخرہ،

دَلالت ۔ ع۔ راہ دکھانا، وجہ ثبوت۔

دَلّالہ ۔ ع۔ راہ دکھانے والی عورت۔ نکاح کرانے والی عورت، وہ عورت جو دوسری عورتوں کو بدراہ اور خراب کردے۔ کٹنی

دَلّالی ۔ ف۔ حق دلال، یا دلالہ کا۔

دَلّاک ۔ ع۔ بدن ملنے والا۔ حمامی۔

دِلاوَر ۔ ف۔ دل چلا آدمی بہادر۔

دِلاوری ۔ ف۔ بہادری۔

دِلآویز ۔ ف۔ دل پسند جو دل

بھاوے۔

دَلَائِل ۔ ع۔ جمع ہے دلیل کی

دِلْبَاز ۔ ف۔ چالاک، نڈر

دِلْبَازی۔ ف۔ بے سوچے شتابی کرنا، خطرہ میں بیخوف اپنے کوڈالنا۔

دَل بَادَل ۔ ف۔ نام ایک بڑے خیمہ کا۔

دِل بچیزے دُوخْتَن ف۔ دل کا کسی چیز کی طرف بالکل متوجہ کرنا،

دِل بَدریا کَرْدَن ۔ ف۔ کنایہ اس سخاوت سے جو کوئی اپنی حیثیت سے بڑھ کے کرے۔

دِلْبَر ۔ ف۔ معشوق۔ دل کالیجانے والا۔

دِلْبَری ۔ ف معشوقیت۔

دِل بَرلَبْ دَوِیدَنْ ۔ ف۔ یعنی لہو کے آنسوؤں سے رونا

دِلبَسْتَہ ۔ ف۔ دل لگا ہوا۔

دِلبَسْتَگی ۔ ف۔ دل کا لگنا، علاقہ دِل کا، دل جمعی۔

دِلْبَنْد ۔ ف۔ مراد فرزند سے بیٹا

دِلْپَذِیر ۔ ف۔ دل پسند۔

دِلْپَسَنْد ۔ ف۔ وہ شے جو دل کو پسند ہو۔

دِلْتَنگ ۔ ف۔ بخیل، کنجوس، رنجیدہ،

دِل جَمْع ۔ ف۔ خاطر جمع، سکون قلب

دِلْخَسْتَہ ۔ ف۔ رنجیدہ، دل فگار

دِلْدَار ۔ ف۔ معشوق، پیارا

دِلْدادگان۔ ف۔ یعنی عاشقان

دِل دادن۔ ف۔ ڈھارس دینا دلیر کرنا۔

دَل دَل کردن۔ ف۔ بیقراری کرنا۔

دُلْدُل ۔ ف۔ نام اس مادہ خچر کا ہے جو سفید سیاہی مائل تھی اور حاکم اسکندریہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بطور ہدیہ کے دیا تھا اور ان سے حضرت علیؓ کو ملا

دِل دَوِیدَنْ۔ ف۔ عاشق ہونا اور کسی چیز کے لینے کا لالچ کرنا۔

دِلْدِہی ف۔ تسلی کرنا، دلیر کرنا ڈھارس دینا عاشق ہونا

دِلْدُوز ۔ ف۔ دل میں گھس جانے والا۔

دِلْرُبا ۔ ف۔ معشوق، محبوب

دِلِسْتَان ۔ ف۔ مراد معشوقوں سے۔

دِل شَب ۔ ف۔ آدھی رات

دِلْفِگَار ۔ ف۔ زخمی دل، مراد عاشق سے۔

دُلْفِین ۔ ع۔ ایک قسم کی مچھلی ہوتی ہے۔

دَلَقْ ۔ ع۔ مصدر ہے۔ یعنی لغزانیدن یعنی پھسلانا اور ایک قسم کا لباس فقیروں کا جو بالوں کا ہوتا ہے مرادی معنی گدڑی اور یعنی نالائق اور کمینہ

دَلِق ۔ ع۔ تیز زبان۔

دَلَق ۔ مب۔ یہ معرب ہے دلہ کا جس کے معنی ہیں جنگلی بلی، اس کی کھال کا پوستین بناتے ہیں اور وہ بہت عمدہ ہوتا ہے۔

دُلْفَک۔ ف۔ نام ایک بڑے مسخرے کا۔

دِلْکَش ۔ ف۔ مرغوب چیز۔

دَلْک ۔ ع۔ بدن کا ہاتھ سے ملنا

دَلک ۔ ع۔ زوال آفتاب۔ غروب سیاہی،
دِل گرفتن ۔ ف۔ رغبت کرنا، رنجیدہ ہونا۔
دِل گرم ۔ ف۔ محبت والا۔
دِل گرمی ۔ ف۔ مدد۔ محبت
دَلَال ۔ ع۔ نازو کرشمہ، نخرہ۔
دُلُل ۔ فج۔ بروزن بلبل۔ کچے چنے یعنی ہرے بونٹ کو آگ میں بھون کر جو کھاتے ہیں، ہندی ہولا، اسی طرح ہرا جو اور گیہوں وغیرہ جو آگ میں بھون کر کھاویں۔
دَلو ۔ ع۔ ڈول، نام بُرج کا آسمان پر اور بمعنی سختی اور بلا۔
دُلُوک ۔ ع۔ آفتاب کا زوال یعنی ڈھلنا اور قریب غروب کے ہونا۔
دُلُوک ۔ ع۔ روغن خوشبو وغیرہ کا بدن پر ملنا۔
دل وجان یکے کردن ۔ ف۔ کسی کام میں بڑی محنت اور بڑا اہتمام کرنا،

دِلہ ۔ ف۔ جنگلی بلی اور بعضے کہتے ہیں کہ سفید لومڑی اور نام ایک مکار عورت کا
دِلہاث ۔ ع۔ شیر جو درندہ مشہور ہے۔
دَلیدَہ ۔ ف۔ وہ غلّہ جو چکی سے ریزہ ریزہ ہو کر نکلے اور آٹا نہ ہوا ہو ہندی میں اسی کو دلیا کہتے ہیں
دلیرانہ ۔ ف۔ دلیر کے مانند
دِلیر ۔ ف۔ دِل چلا، چالاک بہادر، من چلا۔
دَلِیل ۔ ع۔ راہ دکھانے والا رہبر اور راہنما، وجہ ثبوت۔
دَلِیلی ۔ ف۔ دونوں یائے معروف ہیں، ایک قسم کے سیب کو کہتے ہیں جو میوہ مشہور ہے۔

## فصل دال۔ مع میم

دُم ۔ ف۔ پونچھ جانور کی
دَم ۔ ع۔ خون۔ لہو
دَم ۔ ف۔ سانس، بات

افسوں، منتر، فریب، مکر، ایک گھونٹ پانی کا، لوہاروں کی دھونکنی کی ہوا، غرور، تلوار کی باڑھ اور تیزی، ہنگام وقت۔
دِمَار ۔ ع۔ جمع دَم بمعنی خون کی۔
دِمَاثَت ۔ ع۔ نرمی، ہمواری، نرم خوئی۔
دَمَا دَم ۔ ف۔ پے در پے، دَمبدَم۔
دَمَار ۔ ف۔ ہلاک، ہلاکی مگر فارسی میں حرف اوّل بالکسر مشہور ہے۔
دِمَاغ ۔ ع۔ مغز۔ سر۔ دماغ کا گودا مجازاً بمعنی تکبّر غرور، طاقت، کیف نشہ، خواہش مگر فارسی میں بفتح دال بھی جائز ہے، بعض اہل لغت نے تصریح کی ہے کہ دماغ (دم، سانس) کے معنی میں فارسی ہے اطبا نے اس طرح تشریح کی ہے کہ ایک

عضو ہے جو محل روح نفسانی ہے اور وہ مرکب ہے مخ و اوردہ و شیرائین و غشا رقیق سے جو اسکا محل نفس ہے

دِماغ بیہودہ پختن ۔ ف کنایہ ہے بے حاصل فکر زیادہ کرنے سے۔

دماغ چاق شدن فج۔ بالکل صحتیاب ہونا

دِماغ دو مغز ۔ ف۔ دماغ قوی، انتہائی ذہین و عقلمند

دِماغ رسانیدن۔ ف۔ مست اور سرخوش ہونا۔

دِماغ سوختن ۔ ف۔ بہت محنت کرنا، بہت فکر کرنا، زیادہ غور کرنا۔

دِماغ فروختن ف۔ مغرور ہوجانا

دَمامہ ۔ ف۔ نقارہ، دھونسا، نفیری،

دَمامیل ۔ ع۔ جمع دُبّل کی پھوڑے

دَمال ۔ ع۔ سرگین، گوبر، خرمہ، سڑا ہوا۔

دَمان ۔ ف۔ جوش مارنے والا پھنکار مارنے والا مست خشمناک غصہ میں بھرا ہوا، انتہائے غضب میں

کھینچنے والا، یہ لفظ ہاتھی اژدہے، شیر، گھڑیال دریا، سیلاب کی صفت میں آتا ہے۔

دَمُباز ۔ ف۔ فریبی، دغاباز

دُمبال کردن۔ ف۔ تعاقب کرنا کسی کو پکڑنے کے لئے دوڑنا،

دَمُبدَمُ ۔ ف۔ ہر دم، ہر لحظہ،

دَم بَستن ۔ ف۔ چپ ہوجانا

دَم بے قدم ۔ ف۔ قول بے فعل

دَم تسلیم ۔ ف۔ مرنے کا وقت خاموشی، دوسرے کی مرضی پر راضی رہنا۔

دَمُجانہ ۔ ف۔ جگ، شیشہ کی صُراحی

دم خرہ پیمودن ۔ ف۔ بیہودہ کام کرنا، خراب کام کرنا،

دَم خوردن ۔ ف۔ فریب کھاجانا۔

دم در کشیدن۔ ف۔ خاموش ہوجانا۔

دُمدُمہ ۔ ف۔ فریب، چاپلوسی مکر، حیلہ، نقارہ، ڈھول

نقارے کی آواز، شہرت چار دیواری جو قلعہ کے ارد گرد ہوتی ہے۔ دُھس جو لڑائی میں مورچال بناتے ہیں۔

دَمدَمہ ۔ ع۔ ہلاک، زلزلہ، غصہ، عذاب۔

دَمر ۔ ع اوندھا، اُلٹا،

دم زَدن ۔ ف۔ بات کرنا، اطمینان کی سانس لینا،

دَمساز ۔ ف۔ دوست، موافق

دَم سَرد ۔ ف۔ آہ، نا اُمید ٹھنڈی سانس۔

دَم سیاوُشان۔ ایک دوا ہے سُرخ رنگ کہ اس کو خون سیاوشاں بھی کہتے ہیں اور عربی میں دُم الاخوین نام ہے۔

دُم سیجہ ۔ ف۔ ایک چھوٹا سا پرند ہے کہ بار بار دُم ہلایا کرتا ہے۔ عربی صَعوَہ ہندی مَولہ

دَمشق ۔ ع۔ نام ایک شہر کا جو پایۂ تخت ملک شام کا تھا، بنا کیا ہوا دشاق

بن نمرود، یا دمشق نمرود بادشاہ کے غلام کا نام تھا۔ بہ فتح دال غلط ہے۔

دُم صُور ۔ ف۔ روز قیامت

دُم طاؤس ۔ ف۔ کنایہ آسمان سے

دَمع ۔ ع۔ آنسو۔ آنسو بہانا اور

دُمعَہ ۔ ع۔ حکیموں کی اصطلاح میں نام ایک مرض چشم کا جس میں ہر وقت آنکھوں سے پانی قطرہ قطرہ بہا کرتا ہے۔

دُم قمری ۔ ف۔ نام موسیقی کے ایک راگ کا۔

دُم کش ۔ ف۔ وہ شخص جو گانے میں دوسرے کی موافقت اور پیروی کرے اور اسکی آواز کو بڑھانے میں مدد دے ہندی آس دینے والا۔

دُم کشی ۔ ف۔ گانے میں دوسرے کی آواز کو مدد دینا۔

دُم کُن ۔ نج۔ سلفچی، طشت، تسلہ

دُمگہ ۔ ف۔ ہٹن۔

دُم گرگ ۔ ف۔ صبح کاذب

دُم گاؤ ۔ ف۔ بڑا کوڑا جس سے بیل یا گدھے وغیرہ ہانکیں

جائیں، نفیری، قرنا۔

دُمَّل ۔ ع۔ پھوڑا

دُم لابہ ۔ ف۔ کتے کا دُم ہلانا اور کنایہ چاپلوسی و عاجزی و خوشامد سے۔

دَمُّ الاخوین ۔ ع۔ خون سیاوشان ایک دوا ہے سُرخ رنگ کی جو حابس خون ہوتی ہے

دِمَن ۔ ع۔ غلیظ اور گوبر وغیرہ کا ڈھیر۔ کوڑا گھر۔

دِمنَہ ۔ ع۔ نام ایک گیدڑ کا جو بڑا مکّار تھا اور قصّہ اسکا کلیلہ دمنہ میں مذکور رہے، مجازاً ہر مکّار اور حیلہ گر کو کہتے ہیں۔

دِمنَہ ۔ ع۔ غلیظ اور سرگین تہ بتہ کا ڈھیر۔

دُموز ۔ ع۔ بغیر اجازت کسی کے گھر میں چلا جانا۔

دُموع ۔ ع۔ جمع دمع کی آنکھوں کے آنسو۔

دَموِی ۔ ع۔ منسوب طرف دَم یعنی خون کے۔

دَمہ ۔ ف۔ دھونکنی، پھکنی

دَمیدَن ۔ ف۔ اُگنا، جوش مارنا، پھوٹنا، طلوع کرنا، یہ لفظ لازم اور متعدی دونوں آیا ہے۔

دَمیم ۔ ع۔ زشت رو، بدصورت بدشکل۔

## فصل دال۔ مع نون

دَن ۔ ع۔ لمبا مٹکا جو زمین پر بغیر گڑھا کیئے ٹک نہ سکے۔ ہندی مٹھور، دنان اسکی جمع ہے مگر یہ لفظ فارسی میں بغیر تشدید نون کے آتا ہے۔

دَناءت ۔ ع۔ زبونی، نالائقی، پست ہمتی، کنجوسی، کمینہ پن،

دَنانیر ۔ ع۔ جمع دینار، جو سونے کا ایک مقداری وزن ہوتا ہے۔

دُنب ۔ ف۔ چارپایوں کی دم

دُنبال ۔ ف۔ پیچھا کسی چیز کا، جانوروں کی دُم۔

دُنبالہ ۔ ف۔ پیچھا، دُم، ہائے ہوز اس میں واسطے تشبیہ کے ہے یا زائد ہے۔

دُنبَہ ۔ ف ۔ چوتڑ، دُم، مینڈھا جس کی دُم چوڑی ہوتی ہے یعنی چکتی، نام ایک قسم کے کھانے کا اور بمعنی مکر و فریب کے بھی آیا ہے۔
دُنبَہ نہادن ف ۔ فریب دینا۔
دَنداں ۔ ف ۔ دانت اور بمعنے بوسہ بھی۔
دَندانِ بَلند ۔ ف ۔ کنایہ بوڑھے گھوڑے سے۔
دَنداَن بَرجگر اَفشُردن ۔ نج ۔ مرنے پر مستعد ہو جانا سخت اور دشوار کام کرنے کی جرارت کرنا، بہادری کے ساتھ کسی چیز کا مقابلہ کرنا،
دَندان بخون بُردن ۔ ف ۔ کنایہ ہے صبر کرنے اور خون جگر پینے سے۔
دندان بکام فرو بُردن ۔ ف ۔ کامیاب ہونا، مقصد کا پورا حاصل کرنا، کسی چیز پر غالب آنا، غضب اور غصہ کرنا،
دُنداَن تیز کردن ۔ ف ۔ لالچ کرنا
دَندانِ حُوت ۔ ف ۔ پھوہار ۔ ہلکی بارش، کنایۃً آنسو۔

دُندان دَراز ۔ ف ۔ لالچی
دندان زنی ۔ ف ۔ برابری کرنا۔ دشمنی کرنا،
دَندانِ سُفید ۔ ف خنداں ہنستا ہوا
دَندان سُرخ کردن ۔ ف ۔ کسی چیز پر رغبت کرنا، کسی چیز کی خواہش کرنا،
دَندان کَگن ۔ ف ۔ ایک قسم ہے مچھلی کی، جس کا گوشت نہایت مزیدار ہوتا ہے۔
دَندان کُنان ۔ ف ۔ عاجزی کرنے والا اور خوف زدہ اور گڑگڑانے والا۔
دنداں نمودن ف ۔ ہنسنا۔
دُندانہ ۔ ف ۔ مشابہ دانت کے۔
دندانی کردن ۔ ف شرمندہ کرنا
دندیدن ۔ ف ۔ بڑبڑانا،
دَلَس ۔ ع ۔ چرک، میل، میلا ہونا، آلودگی۔
دَنگ ۔ دیوانہ، حیران، احمق
دَنگل ۔ ف ۔ کشتی لڑنے کی جگہ لڑائی کا مقام
دُنو ۔ ع ۔ نزدیک ہونا، نزدیکی
دَنِی ع ۔ ناکس، نالائق، پست ہمت، کمینہ، مگر

استعمال فارسی میں بغیر تشدید (دیا) کے آتا ہے۔ مشتق دِنارت سے اور ۔ بمعنی نزدیک ہونے والا مشتق دُنُو سے۔
دَنِیّہ ۔ ع ۔ نالائق، کمینہ
دُنیا ۔ ع ۔ یہ جہان ۔ اصلی معنے اس کے عورت ۔ بہت نزدیک ہونے والی مشتق دُنو سے اس لئے کہ دنیا بہ نسبت عقبیٰ کے آدمی سے بہت نزدیک ہے یا بمعنی زن سخت خسیس و نالائق اس صورت میں دنیا مؤنث ہے ادنیٰ کی مشتق دنائت سے۔
دُنیا پَرَست ف ۔ بخیل، کنجوس۔
دُنیوِی ۔ ع ۔ منسوب طرف دُنیا کے اور ابن حاج نے لکھا ہے کہ دُنیاوی اور دُنیائی یہ دونوں لفظ غلط ہیں

## فصل دال ۔ مع واو

دَو ۔ ع ۔ بمعنی بیابان۔
دَوا ۔ ف ۔ دارو۔

**دُواب** ۔ ع۔ چوپائے مثل گھوڑے گدھے اونٹ وغیرہ کے جن پر سوار ہوتے ہیں اور بوجھ لادتے ہیں، فارسی میں یہ لفظ اکثر بغیر تشدید بائے موحدہ کے آتا ہے۔

**دَوات** ۔ ع۔ وہ برتن جس میں سیاہی لکھنے کی رکھ کر لکھا کرتے ہیں فارسی میں دوات کو آمہ بر وزن نامہ کہتے ہیں۔

**دُداج** ۔ ع
**دُوّاج** ۔ ع } بالاپوش، لحاف، قبا
**دُواج** ۔ ع

**دِواج** ۔ ع۔ لباس

**دُوچرخہ** ۔ ف۔ بائیسکل

**دَوادو** ۔ ف۔ ہر طرف دوڑنا، دوڑ دھوپ

**دَوّار** ۔ ع۔ گھومنے والا، بہت پھرنے والا، دورہ کرنیوالا۔

**دَوّار الشمس** ۔ ع۔ سورج مکھی

**دُوار** ۔ ع۔ ایک مرض کا نام جس میں آدمی کے سر کو چکر آتے ہیں یعنی گردش سر، دوران سر

**دَوّارہ** ۔ ع۔ پرکار

**دَوازدہ** ۔ ف۔ بارہ (۱۲)

**دُوازدہم** ۔ ف۔ بارھواں حصہ (۱/۱۲)

**دو اصطرلاب** ۔ ف۔ کنایہ آفتاب و ماہتاب سے۔

**دُواسپہ** ۔ ف۔ کنایہ جلدی اور سرعت سے۔

**دَواعی** ۔ ع۔ جمع داعیہ بمعنے خواہش باعث اور ارادہ کی

**دَوال** ۔ ف } چمڑے کا تسمہ۔
**دُوال** ۔ ف } نقارے کی چوب جو موٹے تسمہ کی ہوتی ہے اور بمعنی تلوار کے بھی آیا ہے۔

**دُوال باز** ۔ ف۔ فریبی، دغاباز

**دوال قصب** ۔ ف۔ کنایہ حلقۂ گریبان سے۔

**دوالک** ۔ ف۔ ایک قسم کا جوا جو چمڑے سے کھیلا جاتا ہے

**دَوال کشیدن** ۔ ف۔ اُڑنا

**دُوالک بازی** ۔ ف۔ مکاری بے حیائی۔

**دَوام** ۔ ع۔ ہمیشگی

**دَوان** ۔ ف۔ دوڑتا ہوا، جاری

**دُوا۔ن** ۔ ف۔ مزید علیہ دوعدد معروف کا۔

**دَوانیدن** ۔ ف۔ دوڑانا۔

**دَواوین** ۔ ع۔ جمع دیوان کی جو بمعنی کتاب اور دفتر کے ہے۔

**دَواہی** ۔ ع۔ جمع داہیہ کی جسکے معنی حادثہ اور آفت اور سختی زمانہ کے ہیں

**دَوائر** ۔ ع۔ جمع ہے دائرہ کی

**دُوائی** ۔ ف۔ مزید علیہ دو کا۔ اور یہ تصرف فارسیان متاخرین کا ہے قدما کے کلام میں نہیں ہے۔

**دُوبارہ** ف۔ دوسری دفعہ۔

**دُوبالا** ۔ ف۔ دوگنا۔ دوچند

**دُوبُعد** ۔ ف۔ کنایہ چوڑائی اور لمبائی سے۔

**دُوبَرِدِیزنی** ۔ ف۔ پھول دوبارہ آٹا جو دو مرتبہ چھانا گیا ہو میدہ۔

**دُوپَرِی رِقاق** ۔ ف۔ باریک روٹی یعنی پھلکا، جس کا آٹا دو مرتبہ چھانا گیا ہو

**دوپیازہ** ۔ ف۔ وہ گوشت جس میں پیاز تلی ہوئی

ڈال کر پکاتے ہیں

دُوپیکر ۔ ف۔ برج جوزا جو بصورت دو کودک برہنہ کے آپس میں ملا ہوا ہے عربی میں اس کو توامان کہتے ہیں اور کبھی مراد دورنگ سے بھی ہوتی ہے۔

دُوتا ۔ ف جھکا ہوا، کبڑا، خم کر۔

دُوتار ۔ ف۔ نام باجہ کا شکل ستار کے۔

دوتاہ ۔ ف۔ دوگنا۔

دوتیغہ بازی ۔ ف۔ مراد سپہگری کے کمال و ہنر سے۔

دُوجہاں ۔ ف۔ دُنیا اور دین

دُوچار ۔ ف۔ ملاقات، مقابل

دُوچند ۔ ف۔ دونا، دوگنا۔

دُوحجرۂ خواب ۔ ف۔ کنایہ دونوں آنکھوں سے۔

دُوحرف ۔ ف۔ مراد لفظ کن سے، یہ کلمہ عربی ہے معنی اس کے (ہوجا) اور یہ کلمہ حق تعالیٰ نے ازل کے دن وقت پیدا کرنے مخلوقات کے فرمایا تھا پس تمام عالم اسی وقت وجود میں آگیا۔

دَوحہ ۔ ع۔ درخت پودا

دُوخت ۔ ف۔ سلائی سینا، سیا اس نے یعنی صیغہ ماضی معروف کا دوختن سے۔

دُوختن ۔ ف۔ سینا۔

دُود ۔ ف۔ دُھواں، غم، رنج سانس اور مراد سپاہی فوج سے بھی۔

دُوُد ۔ ع۔ کیڑے یہ اسم جمع ہے واحد اس کا دُودہ یعنی ایک کیڑا

دُودَہ ۔ ع۔ ایک کیڑا۔ جمع اس کی دُوُد اور دیدان ہے۔

دُودہ ۔ ف۔ خاندان۔ خویش وتبار، چراغ کا کاجل

دُودبرآوردن ۔ ف۔ خراب و ہلاک کرنا۔

دُوددَشت ۔ ف۔ پریشان متفرق دھواں

دُودآہنگ۔ ف } دہ روزن

دودکش۔ ف } جس میں سے دھواں باہر جائے۔

دُودکردن ۔ ف۔ ظاہر کرنا۔

دُودِلہ ۔ ف۔ متردد، جو شخص دھکر پکڑ میں ہو اور کبھی بمعنی منافق کے بھی آتا ہے۔

دُودُالحَرِیر ۔ ع۔ ریشم کے کیڑے

دُودُمان ۔ ف۔ خاندان، قبیلہ کنبہ،

دَوُر ۔ ف۔ گردش، گول ہونا ایک شے کا اسی کے نفس پر ٹھہرنا، زمانہ

دُوُر ۔ ف۔ بعید

دَوران ۔ ع۔ یعنی گردش آسمان جسے زمانہ کہتے ہیں۔ سر چکرانا جو مرض مشہور ہے مگر فارسی میں اکثر بسکون واو مستعمل ہے۔

دُوراندیش ۔ ف۔ جو شخص دور کی بات سوچتا ہو، انجام بین

دُورباش ۔ ف۔ دوشاخہ نیزہ جس کی چوب جواہر سے جڑاؤ ہوتی ہے اور بادشاہوں کی سواری کے آگے آگے رہتا ہے تاکہ لوگ اس کو دیکھ کر ہٹ جائیں اور کنایہ آہ سے بھی۔

دُوربین ۔ ف۔ دوراندیش، انجام بین اور نام ایک آلے کا جس سے دور کی شے

نزدیک دکھائی دیتا ہے۔

**دُور تَرک** ۔ ف۔ بہت دور

**دُوردَست** ۔ ف۔ وہ مقام جہاں جانا بہت مشکل ہو۔

**دُورَنگ** ۔ ف۔ منافق

**دُورَدلی** ۔ ف۔ نفاق، دوطرفی

**دَورہ** ۔ ف۔ ع۔ گردش۔ پھراؤ گشت، گرداگرد پھرنا، چھوٹا مرتبان۔

**دُورُو** ۔ ف۔ } منافق آدمی
**دُوزبان** ۔ ف }

**دَوری** ۔ ف۔ چھوٹی پلیٹ۔

**دُوزَخ** ۔ ف۔ جہنم، نام ایک گھاس کا جس سے بوریا بنایا جاتا ہے۔

**دُوزخی** ۔ ف۔ جہنمی۔ منسوب طرف دوزخ کے۔

**دُوس** ۔ ف۔ کھلیان، کوٹنا، پامال کرنا، کسی چیز کو صیقل کرنا، چمکانا، نام ایک قبیلہ کا یمن کے۔

**دُوست** ۔ ف۔ پیارا، یار، بھائی چارگی۔

**دُوستی** ۔ ف۔ یاری، پیار۔ الفت

**دُوستکام** ۔ ف۔ وہ شخص جس کا مطلب حسب مراد دوستوں کے حاصل ہو۔

**دُوستکامی** ۔ ف۔ اپنے حصہ کا پیالہ شراب، دوسرے کی تواضع کرنا۔ جام شراب جو دوست آپس میں ایک دوسرے کو دیتے ہیں کہ فلاں شخص کی یاد پر نوش کرو۔

**دُوسری** ۔ ف۔ نفاق، دورنگی

**دُوش** ۔ ف۔ مونڈھا، گذری ہوئی رات۔

**دُوشاب طَرب** ۔ ف۔ صراحی اور انگوری شراب۔

**دُوشر** ۔ ف۔ وہ برتن جسمیں گائے بھینس وغیرہ کا دودھ دوہا جائے۔

**دُوشا** ۔ ف۔ وہ چوپایہ جس کا دودھ دوہیں جیسے گائے بھینس وغیرہ۔

**دُوشاب** ۔ ف۔ رس انگور، یا چھوارے کا جس کو دو ایک روز رکھ چھوڑیں تاکہ وہ کھٹا ہو جائے۔

**دُوشاب دِلی** ۔ ف۔ ہردم ایک چیز کی طرف رغبت کرنا؛ جیسے حاملہ عورتوں کو ہر ایک چیز کی طرف رغبت ہوتی ہے۔

**دُوشاخہ** ۔ ف۔ اس لکڑی کو کہتے ہیں جس میں دو شاخ ہوں اور اس کو بطور شکنجہ کے گنہگاروں کی گردن پر واسطے عذاب کے رکھتے ہیں۔

**دُوش زَدَن** ۔ ف۔ آگاہ کرنا اصلی معنے اسکے شانہ ہلانا،

**دُوشنبہ** ۔ ف۔ پیر کا دن، سوموار

**دُوشِندَہ** ۔ ف۔ دودھ دوہنے والا

**دُوشیدن** ۔ ف۔ دودھ دوہنا۔

**دُوشیزگی** ۔ ف۔ کنوارپن۔

**دُوشیزہ** ۔ ف۔ کنواری عورت۔

**دُوصاد** ۔ ف۔ کنایہ دونوں آنکھوں سے۔

**دُوصحن** ۔ ف۔ آسمان اور زمین

**دُوطفل ہندو** ۔ ف۔ آنکھوں کی پتلیاں،

**دُوغ** ۔ ف۔ مٹھا، گھی نکلا ہوا دودھ

**دُوک** ۔ ف۔ چرخے کا تکلا

**دُوکدان** ۔ ف۔ چرخہ

**دُوکَون** ۔ ف۔ دُنیا اور آخرت۔

دُوگان ۔ ف۔ دوگنا۔
دوگانہ ۔ ف۔ دو رکعت نماز
دُوَل ۔ ع جمع دولت کی۔
دُول ۔ ف۔ واؤ مجہول سے پانی بھرنے کا ڈول، مکار، بیجیا تھیلی، اسی لیے کر پہ جو ہمیانی باندھتے ہیں اس کو دُلیان کہتے ہیں، واؤ کو حذف کر کے۔
دُولاب۔ ع م چرخ، رہٹ
دُولابہ۔ ع گراری،
دَوْلَت ۔ ع۔ گردش زمانہ کے ساتھ نیکی کے اور فتح و اقبال کے مال جو ہاتھوں ہاتھ پھرے، مال اور زر کو اسی وجہ سے دولت کہتے ہیں کہ یہ ایک کے ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں چلا جاتا ہے۔
دَوْلَت ۔ ع۔ نوبت، غنیمت جنگ اور لڑائی میں غلبہ، پہونچنا مال کا کسی کو۔
دَولتمند ۔ ف۔ صاحب دولت
دَولتی ۔ ف۔ اور روپیہ والا آدمی۔

دُوم ۔ ف۔ دوسرا، دیگر، ثانی دویم کہنا غلط ہے
دُومار ۔ ف۔ کنایہ ہے ضحاک بادشاہ سے اس لئے کہ اسکے دونوں شانوں پر زخم ہو گئے تھے اور اسمیں دُو سانپ پیدا ہو گئے تھے۔
دُومُرغ ۔ ف۔ کنایہ ہے روح اور نفس ناطقہ سے اور بعض نے بمعنی صورت اور ہیولیٰ کے لکھا ہے۔
دُومست آہو ۔ ف۔ کنایہ معشوق کی دونوں آنکھوں سے۔
دُومغز ۔ ف۔ کنایہ ہے بادام سے۔
دُومُو ۔ ف۔ جس کے بال سفید اور سیاہ ملے ہوئے ہوں یعنی ادھیڑ۔
دُومیخ ۔ ف۔ کنایۃً دونوں قطب یعنی قطب جنوبی و قطب شمالی مراد لیے جاتے ہیں
دُون ۔ ع۔ سوا۔ غیر، تھوڑا، نزدیک، تحت، نیچے، حقیر، سفلہ، کمینہ۔
دُونان ۔ ف۔ کمینے اور خسیس لوگ۔
دُونون سرنگون در نشکسے دہ ف

کنایہ دونوں سیاہ بھوؤں سے۔
دُونیم ۔ ف۔ دو حصے برابر ایک ماشے کے۔
دَوِی ۔ ع۔ کان کا آواز کرنا، اگر آواز نرم اور غلیظ ہوگی تو دوی کہیں گے اور اگر آواز باریک اور تیز ہوگی تو کنین اسی طرح چلنے کی آواز مکھی اور مچھر کی آواز پرندوں کے پروں کی آواز کو بھی
دَویدن ۔ ف۔ دوڑنا۔
دُولیست ۔ ف۔ دوسو۔

## فصل دال مع ہائے ہوز

دَه ۔ ف۔ دس (۱۰) عشر
دِه ۔ ف۔ دے۔ گاؤں اور کلمۂ نفرین بھی ہے۔ جیسے ہندی میں دور ہو۔
دَہا ۔ ع عقلمندی، تیزی طبیعت کی۔
دُہات ۔ ع۔ جمع داہی بمعنی عقلمند کی،
دِہات ۔ ف۔ جمع دِہ بمعنی گاؤں
دِہاق ۔ ع۔ بھرا ہوا، مالا مال۔

دِہاقین ۔ ع۔ جمع ہے دہقان کی، کسان لوگ، دیہاتی آدمی

دَہان ۔ ف۔ منھ۔

دہ انگشت بر دہان گرفتن ۔ فج کنایہ عجز و تضرع اور فروتنی سے۔

دَہان بَند ۔ ف۔ بوتل کا کاگ زبان بندی کا تعویذ۔

دَہانہ ۔ ف۔ موہانہ دریا وغیرہ کا۔

دَہانیدن ۔ ف۔ دلوانا۔

دِہ پنجی ۔ ف۔ کھوٹ چاندی، کھوٹا سونا،

دِہ خدائے ۔ ف۔ صاحب قریہ

دَہ دِل ۔ ف۔ } منافق، جادر،
دَہ دِلہ ۔ ف } متردد، پریشان خاطر۔

دَہ دَہی ۔ ف۔ زر خالص، کھرا کامل عیار اور بمعنی روشن بھی۔

دَہر ۔ ع۔ رات، دن، زمانہ

دَہ رُوز ۔ ف۔ مدت قلیل

دَہرہ ۔ ف۔ نام ایک قسم کے ہتھیار کا شکل خنجر۔

دَہری ۔ ع۔ پرانا بوڑھا، اور وہ شخص جو عالم کو قدیم جانے اور قیامت کا قائل نہ ہو۔

دَہریہ ۔ ع۔ وہ شخص جو زمانہ کو خدا تصور کرتا ہے۔ مجازاً خدا کا منکر۔

دِہ زدہ ۔ ف۔ ویران گاؤں

دِہستان ۔ ف۔ بمقابلہ شہرستان کے

دِہش ۔ ف۔ انعام دینا، بخشش سخاوت۔

دَہشَت ۔ ف۔ خوف، حیرت، پریشانی۔

دُہقان ۔ مب۔ معرب ہے دہگان کا، گنوار، کسان، رئیس قریہ

دُہقانِ آذر پرست ف۔ سکندر نامہ میں مراد سخت ایرانی تاریخ داں سے۔

دِہقانیت ۔ ف۔ گنوارپن

دِہکدہ ۔ ف۔ وہ مکان جو گاؤں میں واقع ہو، اس میں اضافت مقلوب ہے۔

دِہ کیا ۔ ف۔ رئیس۔ قریہ گاؤں کا مقدم زمیندار

دُہل ۔ ف۔ ڈھول۔ بہ فتح دال غلط ہے۔

دُہل دَریدن ۔ ف۔ کسی کو گانے سے منع کرنا اور چپ کر دینا۔

دُہل دریدہ ۔ ف۔ رسوا، بمعنے خاموش یعنی چپ کے بھی آیا ہے۔

دَہلیز ۔ ف۔ گیلری، چوکھٹ، شروع مکان کا۔

دَہُم ۔ ف۔ دسواں حصہ (۱/۱۰)

دُہمت ۔ ع۔ سیاہی، تاریکی

دَہ مُردہ ۔ ف۔ جھوٹا، گپی، بیہودہ بکنے والا۔

دَہَن ۔ ف۔ منھ

دُہن ۔ ع۔ تیل، روغن

دَہَن تیغ ۔ ف۔ تلوار کی دھار۔

دَہَنِ تلخ بودن ۔ ف۔ کسی کا گلہ کرنا۔

دُہن مصری ف۔ روغن بلساں

دَہنہ ۔ ف۔ دریا کا دہانہ، ملک کی سرحد، نام ایک پتھر کا جس کو دَہنۂ فرنگ یا دہانۂ فرنگ کہتے ہیں داہنج اسکا معرب ہے۔

دُہنیت ۔ ع۔ چربی، چکناہٹ

دُہور ۔ ع۔ جمع دَہر بمعنی زمانہ۔

دَہ ہلال ۔ ف۔ دسوں انگلیوں کے ناخنوں کے سرے جو

گول ہوتے ہیں۔
دِہی ۔ ف۔ زمیندار
دَہ یک ستان ۔ف۔خراج وصول کرنے والا۔ محصول لینے والا۔

## فصل دال مع یائے تحتانی

دِی ۔ف۔شب و روز گذشتہ
دَی ۔ ف۔ نام ماہ شمسی کا جب کہ آفتاب برج جدی میں رہتا ہے ہندی میں تقریباً ماہ ماگھ و پوس اور کبھی اس لفظ سے مراد فصل جاڑے کی ہوتی ہے مجازاً
دِیار ۔ع۔ جمع دار بمعنی گھر مجازاً بمعنے ملک اور شہر کے مستعمل ہے۔
دَیّار ۔ع۔ باشندہ، صاحب خانہ
دَیّان ۔ع۔ بدلہ لینے والا، قہر کرنے والا، حساب کرنے والا، اور یہ نام ہے حق تعالےٰ کے اسمائے صفات سے۔
دِیانَت ۔ع۔ دینداری، راستی۔
دِیبا ۔ف۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا باریک۔
دِیباج ۔ مب۔ معرّب ہے دیباہ کا اور دیباہ بھی دیباہ ہے بزیادتی ہا۔
دِیباجَہ ۔ مب۔ چہرہ، رُخسار،
دِیباچَہ ف شروع اور آغاز کتاب کا، خطبہ کتاب کا
دِیبَہ ۔ ف۔ یائے مجہول سے یہی دیبا ہے۔ اس میں (ہا) الف کا بدل ہے جیسے کہ لفظ خار اور خارہ میں
دِیباہ ۔ف۔ بیائے مجہول، مزید دیبا کا
دِیبائے روم ۔ف۔ سکندرنامہ میں مراد ہے شاہان روم کے احوال سے۔
دِیَت ۔ع۔ خونبہا، وہ روپیہ جو خون کے عوض لیا دیا جاتا ہے۔ فارسی میں یہ لفظ بمعنی مطلق جرمانہ کے بھی آتا ہے۔
دِیجُور ۔ع۔ اندھیری رات، "دیاجیر" اس کی جمع ہے اور بمعنی مطلق اندھیری اور تاریکی کے بھی آیا ہے۔
دِیدار ۔ ف۔ منھ، چہرہ، بینائی دیکھنا،
دِیدان ۔ع۔ جمع دُودہ بمعنی کیڑا
دِیدبان ۔ ف۔ وہ سوراخ جسمیں نشانہ کو تاکیں اور وہ شخص جو کسی بلند مقام پر بیٹھ کے چاروں طرف دیکھتا ہے اور آمد فوج دشمن وغیرہ سے اہل قلعہ کو خبر دیتا ہے اور دیدبان بمعنی جاسوس اور مخبر کے بھی آتا ہے اور اُس شخص کو بھی کہتے ہیں جو کسی کا ناظر حال ہو یعنی مخبر اور جاسوس
دِیدن ۔ ف۔ دیکھنا۔
دِیدہ برہم نہادن ۔ ف۔ مرجانا۔
دِیدہ بردوختن ۔ ف۔ کنایہ ہے اغماض اور غرور کرنے سے
دیدہ سُرخ کردن ۔ف۔ لالچ کرنا، کسی پر عاشق ہونا۔
دَیر ۔ف۔ بتخانہ، مندر، گنبد
دیر شدن ف۔ تمام ہونا، خراب ہونا، فوت ہونا،
دَیر کُہن ۔ ف۔ دُنیا۔
دَیر مُسَدّس ۔ ف۔ دُنیا
دَیر مینا ۔ ف۔ آسمان۔

دِیرمان - ف. باقی، پائدار
دِیرُوز - ف. گذرا ہوا، کل کا روز۔
دِیرباز - ف. زمانۂ دراز، مدت قدیم اور اس میں لفظ باز بائے موحدہ سے غلط ہے
دِیرینہ - ف. پُرانا
دیرینہ دوز - ف. پُرانا کپڑا، سینے والا۔
دِیز - ف. لون، رنگ
دِیس - ف. بمعنی مثل اور مانند یہ لفظ واسطے تشبیہ کے آتا ہے۔
دِیشب - نج. گذرے ہوے کل کی رات،
دِیک - ع.
دِیکچہ - ع. } خروس، مرغ
دِیگ - ع. ف. ہانڈی۔
دیگ بر باد کردن - ف. چولھے پر دیگ چڑہانا کھانا پکانے کے لئے۔
دیگچہ - ف. ہنڈیا، چھوٹی پتیلی
دِیگدان - ف. چولھا۔
دیگدانِ سرد - ف. مرد بخیل،
دیگر - ف. اور، دوسرا،

دَیلم - ع. نام ایک ملک کا جہاں کے باشندوں کے بال گھونگھروالے ہوتے ہیں اور وہ شخص جس کے والدین میں سے ایک حبشی ہو اور دوسرا ترکی اور بمعنی سختی اور بلا اور دُرّاج زیعنی تیتر کے بھی آتا ہے۔
دَیلمی - ع. نام ایک قوم کا جنکے سر کے بال گھونگھروالے مثل زنجیر کے ہوتے ہیں
دِیم - ف. منھ، چہرہ، روشنی
دِیمہ - ف. ایک قسم کا چمڑا
دِین - ع. مذہب، نتیجہ، بدلہ دینا، اور بمعنی حساب کے بھی آتا ہے۔
دَین - ع. قرض، اُدھار، واضح ہو کہ اگر ادا کرنے کے لئے وقت مقرر ہو جائے جیسے فلاں روز یہ روپیہ ادا ہوگا تو اسکو دَین کہیں گے اور اگر وقت مقرر نہ ہوگا تو قرض
دِینار - ع. نام ہے ایک سکہ کا جو یہاں کے حساب سے اڑھائی روپیہ کا ہوتا ہے
دینارِ سُرخ - ف. سکہ سونے کا۔
دَینامیت - ع. ڈائنامیٹ۔
دینِ دہقان - ف. سکندرنامہ میں مراد دین زردشت سے ہے۔
دینِ دُرست - ف. دین اسلام۔
دِینہ - ف. بمعنی دیروز یعنی کل کا روز گذرا ہوا منسوب دِی کے۔
دِینہائے آلودہ - ف. مراد ہے دین باطل اور مذہب مجوس سے۔
دِیو - ف. بیائے مجہول، بھوت، جن اور کنایہ ابلیس سے اور بمعنی فریب کے بھی ہے۔
دیوبَند - ف. کنایہ دولتمند سے
دیوارکُوب - نج. دیوار والا لیمپ۔
دِیوان - مب. یائے معروف سے اصلی معنی اس کے جمع ہونے آدمیوں کے مجازاً بمعنی کچہری، دفتر، دارالعدالت

صاحب سند اور کتاب غزلوں کی۔

**دِیوان** ۔ ف۔ یائے مجہول سے۔ جمع دیو کی۔

**دیوان تَن** ۔ ف۔ مخفف دیوان، تنخواہ کا۔

**دیوان عَدَلِیّہ** ۔ ع۔ عدالت ججی

**دِیوانگی** ۔ ف۔ پاگل پن۔ دیوانہ پن

**دیوان نہادن** ۔ ف۔ عدالت کرنا۔

**دیوانہ** ۔ ف پاگل، سڑی

**دیوانِ ہمایوں** ۔ ف۔ کونسل آف اسٹیٹ

**دِیوانی** ۔ ف۔ وہ کچہری اور عدالت جس میں نالش قرض اور داد دستد کی کی جائے۔

**دِیُو باد** ۔ ف۔ آندھی کا بگولہ۔

**دَیُّوث** ۔ ع۔ بے غیرت، بے شرم بھڑوا، جو اپنی جورو سے کسب کرائے۔

**دِیوچہ** ۔ ف۔ جونک، دیمک، اور

یہ دونوں کیڑے مشہور ہیں

**دِیوِدار** ۔ ف۔ ایک پہاڑی درخت ہے۔ جس کا مستول جہاز کا بنایا جاتا ہے۔

**دِیُوزَد** ۔ ف۔ وہ شخص جس کو جن وغیرہ کا خلل ہو جاوے۔ آسیب زدہ۔

**دیوزاد** ۔ ف۔ کنایہ ہے گھوڑے قوی اور تیز چلنے والے تنا ور سے۔

**دِیوسار** ۔ ف۔ مانند دیو کے اس لئے کہ سار بمعنی مانند ہے۔

**دِیوسفید** ۔ ف۔ وہ دیو جس کو رستم نے بڑی محنت سے مازندران میں قتل کیا تھا اور نام ایک پہلوان مازندرانی کا اور کنایہ دیو قوی سرکش سے۔

**دُیُوکُلُوخ** ۔ ف۔ وہ لڑکا جس کو

مرگی کا دَورہ پڑتا ہو۔

**دِیولاخ** ۔ ف۔ دیوؤں کے رہنے کا مقام۔

**دِیومار** ۔ ف۔ اژدہا۔

**دِیومَرْدُم** ۔ ف۔ ایک قسم حیوان کی جس کو بن مانس کہتے ہیں اور شریر و مفسد آدمی کے معنی کے لیے بھی آیا ہے۔

**دُیُومُرِید** ۔ ف۔ کنایہ شیطان سے جو بڑا سرکش ہے۔

**دُیُون** ۔ ف۔ جمع دین کی، بمعنی قرض

**دیوہفت سر** ۔ ف۔ کنایہ ہے زمین کے کرہ سے بہ اعتبار سات اقلیموں کے۔

**دِیُوَہ** ۔ ف۔ ریشم کا کیڑا

**دِیَہ** ۔ ف۔ گاؤں

**دِیہیم** ۔ ف۔ تاج بادشاہی

# باب ذال معجمہ

## فصل ذال مع الف

**ذا** ۔ ع یہ مراد اسم اشارہ ہے مفرد مذکر قریب کے واسطے۔

**ذاب** ۔ ع۔ بمعنے عیب اور بہت پیاسا جس کے ہونٹ مارے پیاس کے سوکھ گئے ہوں

اور پگھلا ہوا۔

**ذَابِح** ۔ ع۔ ذبح کرنے والا۔

**ذابر** ۔ ع پختہ کاری، استواری،

دانش۔

**ذات** ۔ ع۔ صاحب، مالک اور حقیقت اور اصل ہر شے کی

**ذاتِ بحت** ۔ ع۔ مراد حق تعالے جل شانہ سے اس لئے کہ بحت بمعنی صرف و خالص ہے۔

**ذَاتُ الشِّمال** ۔ ع جانب دست چپ اور مراد گنہگاروں اور کافروں سے اس لیے کہ قیامت کے روز ان کے بائیں ہاتھوں میں ان کے نامہائے اعمال بموجب حکم خدا آئیں گے۔

**ذَاتُ الصَّدر** ۔ ع۔ صاحب سینہ کا یعنی جاننے والا دلوں کے بھیدوں کا اور طبیبوں کی اصطلاح میں ورم سینے کا۔

**ذَاتُ الیَمین** ۔ ع۔ جانب دستِ راست اور مراد شرعی اُن مومنوں سے جنکے نامۂ اعمال داہنے ہاتھوں میں بروز قیامت ہوں گے۔

**ذَاتُ الکَواعِب** ۔ ع۔ نوجوان لڑکیاں

**ذَاتُ البَین** ۔ ع۔ وہ شخص جو دو آدمیوں کے درمیان واسطہ ہو کسی کام میں یعنی درمیانی ایجنٹ، دلّال اور معاملہ یا مقدمہ جو درمیان دو شخصوں کے ہو۔

**ذَاتُ البُرُوج** ۔ ع۔ آٹھواں آسمان جس کو شرع میں کُرسی کہتے ہیں۔

**ذَاتُ العِماد** ۔ ع۔ صاحب عمارتوں بلند اور صاحب ستونوں کا اس لئے کہ عماد بمعنے عمارتہائے بلند اور ستونوں کے ہے۔

**ذاریات** ۔ ع۔ سخت ہوائیں

**ذَاک** ۔ ع۔ یہ اسم اشارہ ہے طرف بعید یعنے دور کے اس کا ترجمہ فارسی میں (آن) اور ہندی میں (وہ) ہے۔

**ذَاکِر** ۔ ع۔ ذکر کرنے والا، یاد کرنے والا۔

**ذانب** ۔ ع۔ پیچھے چلنے والا

**ذاہِل** ۔ ع۔ بھولنے والا، غافل

**ذاْم** ۔ ع۔ عیب کرنا، ذلیل سمجھنا، بُرائی کرنا۔

**ذائب** ۔ ع۔ گلنے والا۔ پگھلنے والا

**ذائع** ۔ ع۔ آشکارا، ظاہرہ، پراگندہ۔

**ذائق** ۔ ع۔ چکھنے والا۔

**ذائقہ** ۔ ع۔ مزہ چکھنے کی قوت جو زبان میں ہے اور بمعنی مزہ غلط مشہور ہے۔

**ذائل** ۔ ع۔ لمبی دم والا گھوڑا۔

## فصل ذال مع بائے موحدہ

**ذب** ۔ ع۔ ہنکا دینا، باز رکھنا دور کرنا، دُبلا ہونا، جنگلی بیل۔

**ذُباب** ۔ ع۔ مگس، مکھی

**ذُبابی** ۔ ع۔ مگسی رنگ اور مراد اس سے سبز رنگ ہے۔ یہ اکثر زمرد کی صفت میں آتا ہے۔

**ذُبال** ۔ ع۔ جمع ہے ذُبالہ کی۔

**ذُبالہ** ۔ ع۔ فتیلہ بتّی چراغ کی۔ "کوڑا"

**ذَبح** ۔ ع۔ گلا کاٹنا جانور کا شرعی طور پر حلال کرنا، بالضم اور بالکسر کہنا غلط ہے۔ ب کو ساکن پڑھیے

**ذِبحِ اَکبَر** - ع- وہ گوسفند جو حضرت اسمٰعیل کے فدیہ اور بدلہ میں بہشت سے آیا تھا اور بمعنی قربانی عید الاضحیٰ۔

**ذَبرْ بَر** - ع- کسی کام میں آگے پیچھے کی بات سوچنا۔

**ذَبَرْ** - ع- لکھنا۔

**ذُبل** - ع- مچھلی کا بچھنا

**ذُبُول** - ع- لاغری، پژمردگی

**ذَبح** - ع- } وہ جانور جو شرعی
**ذَبیحہ** - ع- } طریقہ سے ذبح کیا جائے۔

**ذُبیَانْ** - ع- عرب کے ایک قبیلہ کا نام ہے۔ مشہور شاعر نابغہ اسی قبیلہ کا نام تھا۔

## فصل ذال مع خائے معجمہ

**ذَخائِر** - ع- جمع ذخیرہ کی، گودام

**ذُخر** - ت- کسی چیز کا رکھ چھوڑنا کوئی چیز رکھی ہوئی کسی وقت کے خیال سے۔

**ذُخرہ** - ع- ذخیرہ۔ رکھی ہوئی چیزیں۔

**ذَخیرہ** - ع- وہ چیز جو کسی وقت پر کام آنے کے لیئے رکھ چھوڑیں۔

## فصل ذال مع رائے مہملہ

**ذَرْ** - ع- بگذار، چھوڑ

**ذَرّات** - ع- جمع ہے ذرّہ کی

**ذَرّاح** - عج- وہ شراب جس میں پانی ملا ہو۔

**ذَرارِی** - ع- جمع ذُرّیت بمعنے نسل

**ذَرارِیح** - ع- جمع ذَرُوح کی اور یہ ایک سرخ رنگ کا پردار کیڑا ہوتا ہے، بقدر چھوٹے بادام کے۔ اسکے تمام جسم پر سیاہ نقطے پڑے ہوتے ہیں۔

**ذِراع** - ع- بازو، ہاتھ کا گز، اور مقدار اس کی کہنی سے انگلیوں کے سرے تک ہے۔

**ذَرائِع** - ع- جمع ذریعہ بمعنے وسیلہ۔

**ذِرْع** - ع- طاقت، ہاتھ کے گز سے ناپنا۔

**ذَرَع** - ع- لالچ، جنگلی گائے کا بچہ۔

**ذَرْف** - ع- آنکھ سے آنسوؤں کا جاری ہونا۔

**ذُرَق** - ع- جنگلی گھوڑا

**ذَرْق** - ع- پرند جانوروں کی بیٹ۔

**ذُرُور** - ع- سوکھی دوا جو زخم پر چھڑکیں، گھاس کا اُگنا

**ذُروَہ** - ع- بلندی پہاڑ کی چوٹی، کنگرہ، سب سے اونچی چیز۔

**ذَرّہ** - ع- چھوٹی چیونٹی اور وہ باریک ذرّے جو نور آفتاب میں سوراخ سے نکلتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اور وہ مقدار جو ایک جو کے سو حصّوں میں سے ایک حصّہ ہو۔

**ذُرّہ** - ع- چینا جوار اور یہ دونوں غلے مشہور ہیں

**ذَرّہ بین** - ف- دوربین، خردبین

**ذُرّیت** - عج جمع ذراری ذُرّیات اولاد، نسل، خاندان

**ذَریعہ** - ع- وسیلہ، واسطہ، دست آویز اور اصل میں ذریعہ اُس اونٹنی کو کہتے

ہیں جس کی آڑ میں چھپ کر
صیاد شکار کھیلے۔

## فصل ذال۔ مع فا۔

ذِفاف ۔ ع۔ زخمی کو ہلاک کر دینا
کسی کام میں جلدی کرنا۔
ذَفر ۔ ع۔ تیز خوشبو، تیز بدبو،
مگر اکثر تیز خوشبو کے معنوں
میں آتا ہے۔ جیسے مشک
اذفر اور یہ لغت اضداد
سے ہے۔
ذُفُل ۔ ع۔ چھوٹی چھوٹی بوندیں
ذفیف ۔ ع۔ زود، جلد، سبک

## فصل ذال۔ مع قاف

ذَقَن ۔ ع۔ زنخداں، ٹھڈی
اس کی جمع اذقان آئی ہے

## فصل ذال۔ مع کاف

ذُکا ۔ ع۔ آفتاب۔ سورج
ذَکا ۔ ع۔ ذہانت، عقل، طبیعت
کی تیزی، عقلمندی، شعلہ
کا بھڑکنا۔
ذِکر ۔ ع۔ یاد کرنا، دل یا زبان
سے۔
ذِکرارّہ ۔ ع۔ ایک قسم کے وظیفہ کا
نام ہے فقراء میں جو شرکت
زبان اور سینہ سے ہوتا ہے
مثل کشش آرے کے۔
ذَکَر ۔ ع۔ مرد کا عضو تناسل
اور بمعنی نر جو ضد مادہ ہے
اور بمعنی فولاد
ذُکُور ۔ ع۔ جمع ذکر کی، بہت سے
مرد۔
ذکاۃ ۔ ع۔ بروزن صلوٰۃ، گل
کاٹنا اور ذبح کرنا جانور
کا بطور شرع۔
ذَکیٌ ۔ ع۔ ذہین، تیز فہم، عقلمند
اور فارسی میں اکثر بغیر
تشدید یائے تحتانی کے یہ
لفظ آتا ہے۔

## فصل ذال۔ مع لام

ذُلّ ۔ ع۔ خواری، ذلت
ذِل ۔ ع۔ نرمی، مطیع ہونا۔
ذَلاقت ۔ ع۔ تیز زبانی، فصاحت
تیزی، صفائی تقریر کی۔
ذِلّت ۔ ع۔ خواری۔ گناہ
ذَلَق ۔ ع۔ تیز زبانی، بے آرام
ہونا، کسی پرند اور جانور
کا بیٹ کرنا، ہر چیز کی
تیزی،
ذَلق بیان ۔ ف۔ تیز زبان، فصیح
و بلیغ۔
ذَلُول ۔ ع۔ نرم، مطیع، تابعدار
ذَلیق ۔ ع۔ تیز زبان، سنان
تیز۔
ذلیل ۔ ع۔ خوار، بے عزت،
گنہگار، نرم۔ آسان، مطیع
تابعدار۔

## فصل ذال۔ مع میم

ذَم ۔ ع۔ ہجو کرنا، برائی کرنا
ہجو، مذمت۔
ذِم ۔ ع۔ نہایت دُبلا اور لاغر
ذِمار ۔ ع۔ قسم، عہد
ذَمائم ۔ ع۔ جمع ذمیمہ کی برائیاں
بدیاں، شرارتیں، بدچیزیں
ذِمّت ۔ ع۔ عہد، پیمان، عہدہ
ضمانت۔
ذَمَل ۔ ع۔ ایک قسم کی رفتار
ذِمّہ ۔ ع۔ عہد، زینہار، پناہ
ضمانت اور اہل ذمہ وہ
لوگ جو اہل کتاب مثل
یہود و نصاریٰ کے ہوں

اور قول اور عہد کرکے ملک اسلام میں رہنے لگیں۔

ذِمّی ۔ع۔ اہل کتاب جنکو مسلمانوں کے ملک میں پناہ دی گئی ہو یعنی کافر جزیہ دینے والے مطیع اسلام۔

ذَمِیم ۔ع۔ بد اور خراب چیز۔
ذَمِیمَہ ع۔ زشت۔

## فصل ذال مع نون

ذِناب ۔ع۔ وہ رسی جس سے اونٹ کی دُم باندھی جاتی ہے

ذَنَب ۔ع۔ دُم، پونچھ، نام ایک ستارہ آسمان کا جس کو ذَنَب الفرس کہتے ہیں اور نام ایک شکل کا، آسمان پر جس کے ایک طرف کو راس اور دوسرے کو ذنب ہے

ذَنبہ ۔عج۔ تشنگی سے دونوں ہونٹ خشک ہو جانا۔

ذَنَن ۔ع۔ ناک سے پانی جاری ہو جانا

ذَنب ۔ع۔ گناہ

ذُنُوب ۔ع۔ جمع ذنب یعنی گناہ۔

ذَنُوب ۔ع۔ پانی کا بھرا ہوا ڈول مطلق ڈول، گھوڑا لمبی دُم والا۔

## فصل ذال مع واؤ

ذُو ۔ع۔ خداوند، صاحب جیسے لفظ ذوالفضل یعنی صاحب فضل

ذَوات ۔ع۔ جمع ہے ذات کی۔

ذَوَابہ ۔ع۔ سر کے آگے کے بال۔ گیسو۔

ذَوَائِب ۔ع۔ جمع ذوابہ یعنی گیسو

ذُوُب ۔ع۔ پگھلنا، سخت ہونا آفتاب کی گرمی یعنے دھوپ کا۔

ذَوب ۔ع۔ شہد، انگبیں۔

ذُوَبان ۔ع۔ گلنا، پگھلنا، بے قراری۔

ذوجَسَدَین ۔ع۔ مراد ستارۂ عطارد سے اس لئے کہ گھر اسکا جوزا ہے اور جوزا کو دو پیکر اور ذوجسدین کہتے ہیں کیونکہ جوزا بصورت دو لڑکوں برہنہ ملے ہوئے کے ہے۔

ذُو ذُوَابہ ۔ع۔ ایک ستارہ
ذُو ذُنابہ ۔ع۔ منحوس کا نام ہے جو کبھی کبھی بشکل جھاڑو کے نکلتا ہے۔

ذُوَراق ۔ف۔ ایک قسم کا کھانا ہوتا ہے جس میں گیہوں بھی شامل ہوتا ہے۔

ذَوُلَق ۔ع۔ زبان کا کنارہ۔

ذُو فُنُون ۔ع۔ وہ شخص جو کئی فن جانتا ہو اور جس کو کئی طرح کے علم آتے ہوں

ذَوُع ۔ع۔ حاجتمند ہونا۔

ذَوُق ۔ع۔ مزہ چکھنا، چکھنا، چاشنی فارسی میں یعنے لذت و مزہ ونشاط و خوشی کے مستعمل ہے۔

ذُوالُباب ۔ع۔ صاحب مغز، صاحب عقل، تیز فہم عقلمند۔

ذُوالجَلال ۔ع۔ صاحب شوکت صاحب عزت، دبدبہ والا اور مراد خدا کی ذات بھی ہوتی ہے۔

ذوالحِجّہ ۔ع۔ بارھواں مہینہ قمری سال کا۔

ذُوالخمار۔ ع۔ نام ایک بہت بڑے ساحر اور کاہن کا جو اپنے منھ پر نقاب ڈالے رہتا تھا

ذُوالفقار۔ ع۔ نام حضرت علی علیہ السّلام کی تلوار کا۔ فِقار بمعنی ریڑھ کی ہڈی کی گریاں چو بکہ اس تلوار کی پیٹھ برابر نہ تھی بلکہ اونچی نیچی تھی۔ اس سبب سے ذوالفقار نام رکھا گیا فا کے کسرہ سے غلط ہے۔

ذُوالقعدہ۔ ع۔ گیارہواں مہینہ قمری۔

ذُوالقُربیٰ۔ ع۔ رشتہ دار لوگ۔

ذُوالقرنین۔ ع۔ لقب ہے سکندر کا اس لیے کہ وہ دو گیسو رکھتا تھا اور قرن گیسو کو کہتے ہیں۔ یا یہ کہ دُنیا کی دونوں سمتوں یعنے مشرق و مغرب تک پہونچا تھا یا یہ کہ وہ کریم الطّرفین تھا ماں اور باپ دونوں کی طرف سے یا یہ کہ وہ نور اور ظلمت دونوں میں داخل ہوا تھا۔

ذُوالکِفل۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا۔

ذُوالنُّون۔ ع۔ لغت میں نون مچھلی کو کہتے ہیں، لقب ہے یونس علیہ السلام کا۔ اس لیے کہ یہ سات روز مچھلی کے پیٹ میں رہے تھے۔

ذوالنّونِ مصری۔ ع۔ ایک فقیر کامل کا لقب ہے اس لیے کہ یہ ایک روز کشتی پر سوار تھے، کسی کا موتی کھو گیا لوگوں نے آپ پر چوری کا گمان کیا آپ کی دُعا سے مچھلیاں پانی پر اُبھر آئیں اور ہر ایک کے منھ میں ایک موتی تھا آپ نے اس شخص کا موتی پہچنوا کر اس کو دے دیا۔

ذُوالمِنَن۔ ع۔ صاحب احسانوں کا یعنے خدائے تعالیٰ مِنَن جمع مِنّت کی ہے بمعنی احسان۔

ذُوش۔ ف۔ تند خو، بدخو،

ذَون۔ ع۔ عیب، برائی، کمی

ذُونَاب۔ ع۔ کنایہ ہے جانور درندہ سے مثل شیر اور بھیڑیے وغیرہ کے اسلیے کہ ناب دندان نیش یعنی کچلی کو کہتے ہیں۔

## فصل ذال مع ہائے ہوّز

ذِہاب۔ ع۔ مصدر ہے بمعنی جانا اور گذرنا اور چھوڑنا، ذہاب و ایاب۔ معنی اسکے جانا اور واپس آنا۔

ذہانت۔ عربی میں نہیں آیا ہے البتہ مصری ادیب استعمال کرتے ہیں بمعنی عقلمندی سمجھ

ذَہَب۔ سُونا، زر

ذُہلت۔ ع۔ بمعنی غفلت

ذِہن۔ ع۔ فہمیدگی، زیرکی عقل، باطن، سمجھ

ذہن دریا۔ ف۔ بھنور، دریا کی تہ

ذُہُول۔ ع۔ } غفلت، فراموشی
ذُہُولت۔ ع۔ }

ذَہین۔ ع۔ وہ شخص جس کا ذہن تیز ہو۔ عقلمند۔ حرف اوّل کے کسرہ سے غلط ہے

## فصل ذال مع یائے تحتانی

ذِی۔ ع۔ خداوند۔ صاحب

ذِیَاب ۔ ع۔ جمع ذیب بمعنے بھیڑیے۔
ذِیابُیطِس۔ ت۔ ایک مرض کا نام ہے جس میں بذریعہ پیشاب شکر آنے لگتی ہے۔
ذِیُب ۔ ع۔ گرگ، بھیڑیا اور بجائے یائے تحتانی کے ہمزہ بھی آیا ہے۔
ذی بال ۔ ع۔ صاحب شان، صاحب عزت اور بمعنے صاحب بازو غلط ہے اس لئے کہ بال بمعنی بازو فارسی ہے پس اس کی ترکیب لفظ ذی کے ساتھ خلاف محاورہ ہے
ذی تمائم ۔ ع۔ تعویذ، والے بچے مراد لاڈلے اور پیارے بچے
ذریع ۔ ع۔ کسی چیز کا فاش ہو جانا یا شائع ہو جانا۔
ذِی سَلَم ۔ ع۔ نام ایک مقام کا اور سَلَم ایک درخت ہے خاردار
ذیل ۔ ع۔ دامن۔ ناز و تبختر کے ساتھ چلنا دامن کھینچنا
ذی الحِجَّہ ۔ ع۔ بارھواں مہینہ قمری۔
ذِی القَعدَہ ۔ ع۔ گیارھواں مہینہ قمری اصلی معنی اس کے صاحب بیٹھنے کا چونکہ اس مہینہ میں جنگ حرام تھی پس گویا عرب کے لوگ لڑائی اور جنگ سے اس مہینہ میں رکے تھے۔

# باب رائے مہملہ

## فصل را ۔ مع الف

را ف۔ یہ حرف علامت مفعول کی ہے اور کبھی بمعنی برائے آتا ہے جیسے خدا را یعنے برائے خدا اور کبھی بدلے اضافت کے آتا ہے۔ جیسے ع۔ کسان راندشد (ناوک) اندر حریر۔ یعنے ناوک آں کسے اور کبھی (از) سببیہ کے معنے کا فائدہ دیتا ہے جیسے قضا را۔ یعنی بسبب قضا اور کبھی زائد ہوتا ہے جیسے سے گرچہ تن من زیں سوز راست۔ رحمت تو از پے این روز راست۔
رائح ۔ ع۔ سود دینے والا۔ نفع بخشنے والا۔ فائدہ دینے والا
رابض ۔ ع۔ بمعنی قلعہ، دیوار، چابک سوار،
رابط ۔ ع۔ ربط دینے والا، ملانے والا۔
رَابطہ ۔ ع۔ لگاؤ، علاقہ
رابع ۔ ع۔ چوتھا۔
رَابعَہ ۔ ع۔ چوتھی چیز مؤنث اور نام ایک پارسا عورت کا ہے جو بصرہ میں رہتی تھیں اور یہ اپنے باپ کی چوتھی لڑکی تھیں۔ اس لئے رابعہ انکا نام ہو گیا تھا۔
رَابیہ ۔ ع۔ بمعنی بلند زمین
رَاتبہ ۔ ع۔ ہر روز کا معمول اور وہ خوراک جو روزانہ مقرر ہے
رَاتع ۔ ع۔ چرنے والا۔
رَاتق ع۔ باندھنے والا۔
رَاجح ۔ ع۔ افزون، غالب، فائق بہتر اور وہ پلہ ترازو

کا جو بوجھ کے سبب سے نیچا رہے اور مرجوح اونچا پلہ۔
**رَاجِع** ۔ ع۔ رجوع کرنے والا، واپس ہونے والا۔
**رَاجِلُ** ۔ ع۔ پیادہ، پیدل چلنے والا۔
**رَاجِی** ۔ ع۔ اُمیدوار
**رَاح** ۔ ع۔ شراب، شاد ہونا، خوشی اور جمع راحت بمعنی ہتھیلی ہاتھ کی، اور بمعنی راہ اور قرار پکڑنے کے بھی آیا ہے۔
**رَاحَتُ** ۔ ع۔ آرام، آسائش اور ہاتھ کی ہتھیلی
**رَاحِ رُوح** ۔ ع۔ نام ایک لحن کا تیس لحنوں میں سے آرام دل۔
**راحِ ریحانی** ۔ ع۔ ایک قسم کی شراب ہے جو پھولوں سے بنائی جاتی ہے،
**رَاحِلُ** ۔ ع۔ کوچ کرنے والا۔
**رَاحِلَہ** ۔ ع۔ سواری کا جانور خواہ اسپر سوار ہوں خواہ بوجھ لادیں اونٹ، گھوڑا وغیرہ خواہ نر ہو خواہ مادہ اور تائے فوقانی اسمیں واسطے مبالغہ کے ہے مطلق اسباب
**رَادُ** ۔ ف۔ سخی، بہادر
**رَادّ** ۔ ع۔ رد کرنے والا
**رَادِع** ۔ ع۔ ہٹا دینے والا روکنے والا۔
**رَادِفَہ** ۔ ع۔ پیچھے آنے والی پھونکنا صور کا دوسری دفعہ، اور یہ بروز قیامت ہوگا۔
**رَادِی** ۔ ف۔ سخاوت، جوانمردی، حکمت، شجاعت، عقلمندی
**رَادِیوم** ۔ ع۔ ریڈیم، ایک سفید دھات ہوتی ہے جو بجلی کی طاقت سے پیدا ہوتی ہے۔
**رَاز** ۔ ف۔ بھید، پوشیدہ بات
**رازداں** ۔ ف۔ بھید کا جاننے والا۔
**رازِ زمین** ۔ ع۔ ف۔ مراد سبزہ اور پھولوں سے۔
**رَازِق** ۔ ع۔ رزق دینے والا
**رَازِی** ۔ ع۔ منسوب طرف رَے کے جو ایک شہر ہے اسمیں زائے منقوطہ زیادہ کی گئی ہے۔
**رازیانج** ۔ مب۔ بادیان، سولف
**رَازِیانَہ** ۔ ف۔ سولف
**رَاس** ۔ ع۔ سربلندی کسی چیز کی۔ افسر مجاز
**رَاسُ الزَّنجَبِیلَہ** ۔ ع۔ حقہ پینے کی چلم،
**رَاسِب** ۔ ع۔ تہ نشیں۔ نیچے بیٹھ جانے والا۔
**رَاسُت مزہ** ۔ ف۔ شیریں مزہ
**رَاسُتاد** ۔ ف۔ راتب، روزیانہ، وظیفہ،
**رَاسُ المال** ۔ ف۔ سرمایہ تجارت کا
**راست** ۔ ف۔ درست، سچ ٹھیک، داہنا ہاتھ، نام ایک مقام کا بارہ مقامات موسیقی سے۔
**راستہ** ۔ ف۔ صفت بازار کی دو کانوں کی۔
**راستباز** ۔ ف۔ سچا
**رَاستی** ۔ ف۔ درستی، سچائی
**رَاسِخ** ۔ ع۔ اُستوار، مضبوط
**رَاسُو** ۔ ف۔ نیولا، ایک جانور مشہور ہے جو سانپ کا دشمن ہے
**راس وذنب** ۔ ع۔ ایک شکل ہے آسمان پر بصورت اژدہے کے اس کو تنین فلک بھی کہتے ہیں اس کے ایک

طرف کو راس اور دوسرے کو ذنب بولتے ہیں۔

**رَاسِیہ** ۔ ع۔ اُستوار، مضبوط، پہاڑ،

**رَاسِیَاتُ** ۔ ع جمع راسیہ کی

**رَاشُ** ۔ ف۔ تودہ اور انبار غلہ کا

**راشِدُ** ۔ ع۔ ہدایت یافتہ، راہ راست پانے والا۔

**رَاشِیُ** ۔ ع۔ رشوت دینے والا، اور رشوت لینے والے کو مُرتشی کہتے ہیں لوگ غلطی سے رشوت لینے والے کو راشی کہتے ہیں۔

**رَاتِینَہ** ۔ ف۔ درخت صنوبر

**رَاصِدُ** ۔ ع۔ مراد نجومی سے مُنجّم

**رَاضِی** ۔ ع۔ خوش، شاد

**رَاعِیُ** ۔ ع۔ نگہبان، حاکم، والی چرواہا۔

**رَاغُ** ۔ ع۔ جنگل، پہاڑ کا دامن سبزہ زار۔

**راغبُ** ۔ ع۔ رغبت کرنے والا۔

**رافتُ** ۔ ع۔ مہربانی

**رافضی** ۔ ع۔ منسوب طرف رافضہ کے رافضہ اُس گروہ کو کہتے ہیں جو اپنے سردار کو چھوڑ دے

**رَافِعُ** ۔ ع۔ بلند کرنے والا، اُٹھانے والا، کلمہ کو حرکت پیش کی دینے والا، دادخواہ اپنا قصہ آگے حاکم کے لے جانے والا۔

**رَاقِفُ** ۔ ع۔ چمکنے والا۔

**رَاقِبُ** ۔ ع۔ منتظر، انتظار کرنے والا،

**رَاقِمُ** ۔ ع۔ لکھنے والا۔

**رَاقِعُ** ۔ ع۔ کپڑے پر پیوند سینے والا۔

**رَاقُونَہ** ۔ ف۔ پودینہ

**رَاقِیُ** ۔ ع۔ منتر باز، جادوگر، اور وہ شخص جو مریض پر دُعا دم کرے، افسوں پڑھنے والا اور بمعنی اوپر چڑھنے والے کے بھی آیا ہے۔

**رَاقِصُ** ۔ ع۔ ناچنے والا، اور نام ایک ستارہ کا آسمان پر جو تنین یعنی اژدہائے فلک کے منھ میں ہے۔

**رَاکِبُ** ۔ ع۔ سوار۔

**رَاکِدُ** ۔ ع۔ رُکا ہوا پانی جو جاری نہ ہو۔

**رَاکِعُ** ۔ ع۔ جھکنے والا۔ خدا کے سامنے رکوع کرنے والا، گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کے بطور حکم شرع جھکنے والا۔

**رَام** ۔ ف۔ تابعدار، فرمانبردار، ہلا ملا۔

**رَامِحُ** ۔ ع۔ نیزہ دار، نیزہ مارنے والا۔

**رَامِش** ۔ ف۔ نغمہ۔ سرود، راگ

**رَامِشگر** ۔ ف۔ } مطرب۔ گویّا
**رَامِشی** ۔ ف

**رَانُوز** ۔ ع۔ بواو مجہول کشتیبان

**رَامِیُ** ۔ ع۔ تیرانداز، سنگ انداز یعنی پتھر مارنے والا، تہمت، لگانے والا۔

**راندن** ۔ ف۔ ہانکنا، چلانا

**رانین** ۔ ف۔ ازار، پائجامہ

**رَاوَنْد** ۔ ع۔ نام ایک دوائے مسہل کا، ریوند اسی کا امالہ ہے۔

**رَادِغ** ۔ ع۔ فریبی، مکار، دغاباز

**رَاوَقُ** ۔ ع۔ شراب کی صافی مگر فارسی کے استعمال میں مجازاً بمعنی شراب صاف کے۔

**رَاوِیُ** ۔ ع۔ روایت کرنے والا۔ کہانی کہنے والا، سیراب

ہونے والا

رَاوِیَہ - ع وہ اونٹ جس پر پانی کی بھری ہوئی پکھال ہو پانی کی مشک، پانی کی ڈ نالی جس سے کھیتوں کو سینچا جاتا ہے۔

راہ - ف۔ رستہ، راہ، پردۂ سرود، انتظار، ہوش اور بمعنی مرتبہ جیسے صدرہ یعنی سو بازہ اس کا مخفف ہے

راہ آہن - ف۔ ریل کی پٹری والی سڑک

رَاہب - ع۔ گوشہ نشین، عیسائیوں کا پادری، دنیا کا ترک کرنے والا۔

رَاہ بَرداشتن - ف۔ سفر کرنے والا۔

راہ بخت - ف۔ پرعیش زندگی کی راہ۔

رَاہبر - ف۔ راہ بتانے والا۔

راہ بُریدہ - ف۔ وہ راہ جو ڈاکوؤں کے سبب سے بند ہو گئی ہو

رَاہ بُریدن - ف۔ کنایہ سفر کرنا

راہ پیش گذاشتن - ف۔ رہنمائی کرنا

رَاہ دَادن - ف۔ اجازت دینا منظور کرنا۔

رَاہدار - ف۔ نگہبان راہ کا، چوکیدار، سڑک کا اور چور کو بھی کہتے ہیں۔

رَاہداری - ف۔ چوکیداری راہ یا سڑک کی۔

رَاہ رَخت - ف۔ راہ درست۔

رَاہ عَدم کوب شدن - ف۔ مرجانا

راہ کوہ زدن - ف۔ مجازاً اعلام کرنا۔

راہن - ف۔ گرو رکھنے والا کسی چیز کا۔

رَاہنما - ف۔ راہ دکھانے والا۔

رَہوار - ف۔ رفتار گھوڑے کی اور گھوڑے کو بھی بولتے ہیں۔

رَاہی - ف۔ مسافر راہ چلنے والا

رائے - ف۔ عقل، تجویز، خیال دانائی۔

رایات - ع۔ جمع رایت کی

رَایت - ع۔ نیزہ علم لشکر کا

رَئیسُ النَّضْبطیَہ - ع۔ سپرنٹنڈنٹ پولیس

رائج - ع۔ جاری جو شے پھیلی ہو

رَائحہ - ع۔ مطلق بو مگر بمعنی بوئے خوش یعنی خوشبو کے مستعمل ہے۔

رَائے زن - ف۔ عاقل، دانا عقلمند،

رائش - ع۔ رشوت دینے اور لینے کے درمیان جو دلّالی کرے۔

رَائض - ع۔ مراد چابک سوار سے

رَائق - ع۔ پانی جاری اور صاف وشفاف اور لطیف شے۔

رائگان - ف۔ مفت بے عوض ضائع۔

رائگان خواہ - ف۔ مفت کا کھانے والا۔

رائی العین - ف۔ دیکھنا آنکھ سے۔

## فصل رائے مع بائے موحدہ

رَب - ع۔ خداوند، پروردگار اور پالنے والا یعنی خدائے تعالیٰ جل شانہٗ

رُبّ - ع۔ انگور، انار اور سیب وغیرہ کا پانی نچوڑا اور آگ پر پکایا ہوا یعنی تھوڑا۔ اور بمعنی بہت۔

رُبا - ف۔ لیجانے والا۔

رِبا - ع۔ بڑھنا زیادہ ہونا

سُود۔

**رَباب** ۔ع۔ نام ایک باجہ کا جو مشہور ہے اور سفید نام ایک خوب صورت عورت کا، جس پر ایک شخص رعد نامی عاشق تھا، نام ایک موضع کا مکہ میں، نام ایک پہاڑ کا مدینہ میں۔

**رَباح** ۔ع۔ سود، نام آنحضرت کے ایک غلام کا، نام ایک قلعہ کا اُندلس میں۔

**رَباط** ۔ع۔ سرائے، مسافر خانہ، ہوٹل،

**رِباط** ۔ع۔ وہ چیز جس سے دوسری چیز کو خوب کس کے مضبوط باندھیں۔

**رُباعی** ۔ع۔ اونٹ، سات برس کا گھوڑا اور بیل اور بکرا چار برس کا۔

**رُباعی** ۔ع۔ وہ چار مصرعے جن کا پہلا اور دوسرا اور چوتھا مصرعہ ہم قافیہ ہو، اور رباعی کا خاص وزن، "لاحول ولا قوۃ الا باللہ" ہے

**رَبّانی** ۔ع۔ منسوب طرف رب کے

**رُبائیدن**۔ ف۔ اُچک کر لے جانا

**رِبح** ۔ع۔ نفع، سود، فائدہ جو تجارت میں ہوتا ہے۔

**رَبَض** ۔ع۔ دیوار، شہر پناہ کی، گرداگرد قلعہ کا، اہل خانہ مثل جورو اور ماں اور بہن وغیرہ کے۔

**رَبط** ۔ع۔ لگاؤ اور علاقہ

**رُبطُ السّاق**۔ ع۔ گیٹس، پیروں میں باندھنے والی پٹی،

**رُبطُ الرَّقبہ**۔ ع۔ نکٹائی

**رُبع** ۔ع۔ چوتھا حصہ کسی چیز کا (۱/۴)

**رِبع** ۔ع۔ وہ تپ جو دو روز درمیان دے کر آوے

**رَبع** ۔ع۔ مکان، سرا، منزل، محلہ

**ربعِ شدّاد** ۔ع۔ مراد باغ ارم سے۔

**رُبعِ مسکون** ۔ع۔ چوتھائی حصہ زمین کا جو آباد ہے۔

**رِبقہ** ۔ع۔ حلقہ رسّی کا۔

**رَبَّنا** ۔ع۔ اے پروردگار ہمارے۔

**رَبُّ النَّوع** ۔ع۔ وہ فرشتہ جو حق تعالیٰ کی جانب سے واسطے پرورش اور حفاظت ہر نوع کے انواع نباتات اور حیوانات اور جمادات کے مقرر ہے پس واسطے پرورش ہر نوع کے ایک فرشتہ علٰحدہ مقرر ہے

**رُبُوبیّت** ۔ع۔ پروردگاری خدائی۔

**رَبودَن**۔ ف۔ اُچک لینا، جلدی سے بزور کسی سے کسی چیز کا لے بھاگنا۔

**رِبوَہ** ۔ع۔ تودہ، اونچی زمین ٹیلا اور مراد زمین بیت المقدس سے اس لئے کہ یہ زمین سب زمینوں سے زیادہ بلند ہے۔

**رَبیب** ۔ع۔ وہ لڑکا جو عورت اپنے پہلے شوہر کے نطفے سے لے کر دوسرے شوہر کے گھر میں آوے۔ پس اس دوسرے شوہر کا وہ لڑکا ربیب کہلائے گا۔

**رَبیبہ** ۔ع۔ وہ لڑکی جو پہلے خاوند کی ہو۔ اور اس کی

ماں اپنے ساتھ دوسرے شوہر کے گھر میں لاوے، شوہر ثانی کی یہ ربیبہ ہے
رَبیع ۔ ع۔ موسم بہار، یہ ہندی میں چیت، بیساکھ اور دوسری ولایتوں میں بیساکھ جیٹھ ہے اور نام ایک مردسخی کا جس کو ربیع بن فضل کہتے ہیں۔
رَبیعُ الاوّل ۔ ع۔ تیسرا مہینہ قمری
رَبیعُ الآخِر ۔ ع چوتھا مہینہ قمری ربیع الثانی کہنا غلط ہے۔

## فصل را۔ مع تائے فوقانی

رِتاج ۔ ع۔ بڑا پھاٹک جس میں چھوٹی کھڑکی آمدورفت کے لئے لگی ہوتی ہے۔
رَتَب ۔ ع۔ وہ کشادگی جو کلمہ کی انگلی اور بیچ کی انگلی کے درمیان میں ہوتی ہے
رُتبہ ۔ ف۔ درجہ، مرتبہ
رَتق ۔ ع۔ باندھنا۔
رَتق وفَتق ۔ ع۔ اول لفظ کے معنی باندھنا اور دوسرے کے معنی کھولنا۔

رَتَم ۔ ع۔ وہ ڈورا جو واسطے کسی یادداشت کے انگلی میں باندھ لیتے ہیں فارسی میں لفظ یادآور اسی معنی میں ہے۔

## فصل را۔ مع ثائے مثلثہ

رَث ۔ ع۔ کہنہ، پرانا، بدحالی
رِثاث ۔ ع۔ جمع رث کی
رَثیث ۔ ع۔ تاج کا گوشوارہ

## فصل را۔ مع جیم

رَجاء ۔ ع۔ اُمید، بھروسا، امید رکھنا اور معنی ترسیدن یعنی ڈرنے کے لئے بھی آیا ہے
رَجا ۔ ع۔ بغیر ہمزہ کے معنے جانب اور کنارہ کسی چیز کا جیسے کنارہ آسمان کا کنویں کا کنارہ۔
رِجال ۔ ع۔ جمع رجل معنی مرد
رِجالِ عَسکَرِیَّہ۔ ع۔ ملیٹری نوجی سپاہی
رِجالِ مَعِیّت ۔ ع۔ اسٹاف۔ رفقائے کار
رَجَب ۔ ع۔ ساتواں مہینہ

مسلمانوں کا۔
رُجحان ۔ ع۔ جھک جانا، ترازو کے ایک پلہ کا اور زیادہ ہونا اور معنی زیادتی اور فوقیت کے بھی مستعمل ہے
رَجَز ۔ ع۔ نام ایک بحر کا شعر کی انیس بحروں میں سے۔ اس کا وزن چھ مرتبہ مستفعلن ہے اور آٹھ بار بھی آتا ہے اور وہ اشعار جو عرب لوگ معرکوں اور لڑائیوں میں مضامین فخر اور مردانگی اور اپنی قوم کی شرافت اور بزرگی کے اظہار کے لئے پڑھتے ہیں
رِجز ۔ ع۔ پلیدی، عذاب شرک۔
رِجس ۔ ع۔ پلیدی، عذاب، گناہ
رَجع ۔ ع۔ لوٹنا، پھرنا، واپس ہونا۔
رَجعَت ۔ ع۔ بازگشت، رجوع شوہر کا۔ طلاق دی ہوئی زوجہ کی طرف مدت عدہ کے اندر۔
رَجعۃُ القَہقَری ع۔ اپنی ایڑی

کی طرف چلنا یعنے اُلٹے پاؤں چلنا۔
رَجفَتْ ۔ع۔ زلزلہ سخت ہلنا زمین کا۔
رَجفَہ ۔ع۔ زمین وغیرہ کی سخت جنبش اور لرزہ۔
رِجلْ ۔ع۔ پا۔ پاؤں
رَجلْ ۔ع۔ پیادہ ہونا۔
رَجُلْ ۔ع۔ مرد جو حد بلوغ کو پہونچ گیا ہو۔
رَجِلْ ۔ع۔ سر کے بال لمبے اور لٹکے ہوئے جن میں گھونگھر نہ ہو۔
رَجلَہ ۔ع۔ خرفہ کا ساگ
رَجْم ۔ع۔ پتھر مارنا ہنگسار کرنا، نفرین کرنا، اٹکل اور گمان سے بات کہنا اور کسی کو گالی دینا۔
رُجُولَتْ ۔ع۔ } مردمی، مرد ہونا
رُجُولِیّت ۔ع۔ }
رَجُوم ۔ع۔ پتھر مارنے والا، چلانے والا۔
رُجُوم ۔ع۔ وہ ستارے جو مثل شعلہ کے آسمان پر دوڑتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اور جن سے شیاطین بھگائے جاتے ہیں۔
رَجِیعْ ۔ع۔ جو چیز کہ رد کی جائے آدمی کا گوہ، چوپائے کا گوبر، بکری وغیرہ کی مینگنی
رَجِیمْ ۔ع۔ سنگسار کیا گیا، ہنکایا گیا، یہ لفظ اکثر شیطان کی صفت میں واقع ہوتا ہے اس لئے کہ وہ بھی آگ کے شعلہ سے جو مثل ستارہ کے آسمان پر دوڑتا ہوا معلوم ہوتا ہے، ہنکایا جاتا ہے۔

## فصل را۔ مع حائے مہملہ

رَحَا ۔ع۔ } آسیا، چکی
رَحیٰ ۔ع۔ }
رِحَالْ ۔ع۔ جمع رحل کی جو بمعنی کوچ کرنے اور پالان شتر کے ہے۔
رَحَاحْ ۔ع۔ فراخ، کشادہ۔
رَحْلْ ۔ع۔ مسکن، منزل، اسباب کوچ کرنا، سامان، اونٹ کا پالان، مجازاً لکڑی کے دو تختے جو شکل مخصوص سے بنائے جاتے ہیں اور جن پر قرآن شریف رکھکر تلاوت کرتے ہیں۔
رِحْلَتْ ۔ع۔ کوچ، کوچ کرنا۔
رِحْمْ ۔ع۔ زہدان یعنی بچہ دان جس میں بچہ اپنی ماں کے پیٹ میں رہتا ہے بفتح اول وکسر ثانی وکسر اول وسکون ثانی دونوں طرح آتا ہے۔
رَحْمْ ۔ع۔ مہربانی کرنا، بخش دینا
رُحَمَا ۔ع۔ جمع رحیم بمعنی مہربان کے۔
رَحْمَانْ ۔ع۔ مشتق رحمت سے یہ صیغہ ہے صفت مشبہ کا معنی اس کے بخشنے والا۔ اور اطلاق اس لفظ کا سوائے ذات باری تعالیٰ کے کسی اور پر جائز نہیں،
رَحْمَتْ ۔ع۔ بخشش۔ مہربانی،
رَحِیبْ ۔ع۔ وسیع، کشادہ
رَحِیضْ ۔ع۔ دھوئی ہوئی اور صاف کی ہوئی چیز، خواہ کپڑا ہو خواہ ہاتھ وغیرہ
رَحِیقْ ۔ع۔ شراب خالص اور

صاف
رَحِیل ۔ ع۔ کوچ
رَحِیم ۔ ع۔ مہربانی کرنے والا۔

## فصل را۔ مع خائے معجمہ

رُخ ۔ ع۔ چہرہ، منھ
رُخ ۔ ع۔ نام ایک بڑے زبردست مرغ کا جو ہاتھی اور گینڈے تک کو اُٹھا لے جاتا ہے اور نام ایک مہرہ شطرنج کا۔
رَخا ۔ ع۔ نرمی، سُستی، فراخی عیش کی۔
رَخاوت ۔ ع۔ سُستی، ڈھیلاپن
رُخام ۔ ع۔ پتھر سفید اور نرم اور بعضے کہتے ہیں سنگ مرمر۔
رَخت ۔ ف۔ اسباب، سامان، جامہ، لباس اور کبھی مراد ہوش و عقل سے۔
رَخت افگندن ۔ ف۔ مقیم ہونا، کسی جگہ بود و باش اختیار کرنا،
رَخت بُردن ۔ ف۔ سفر کرنا
رَخت بستن ۔ ف۔ کوچ کرنا
رَخت شُو ۔ ف۔ دھوبی
رَخت کش ۔ ف۔ مسافر
رَخت نظامی ۔ ف۔ (فوجی) وردی

یونیفارم
رُخسار ۔ ف۔ گال، کلّہ
رَخش ۔ ف۔ وہ گھوڑا جس کا رنگ سفید اور سُرخ ملا ہوا ہو، اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ رنگ درمیان سیاہ اور بھورے کے ہوتا ہے۔ رستم کے گھوڑے کو ایسا ہی رنگ ہونے کی وجہ سے رخش کہتے ہیں۔
رَخشان ۔ ف۔ چمکتا ہوا روشن
رَخشا ۔ ف۔ مخفف رخشاں کا
رَخش بیجادہ نعل ۔ ف۔ گلاب کا درخت۔
رَخشِ عناں تاب ۔ ف۔ گھوڑا نہایت چالاک، جو محتاج چابک مارنے کا نہ ہو۔
رَخشیدن ۔ ف۔ چمکنا
رَخص ۔ ع۔ نرم نازک
رُخص ۔ ع۔ ارزانی، سستا ہونا
رُخصت ۔ ع۔ ارزانی، اجازت، چھٹّی،
رُخ کسے بُردن ۔ ف۔ کنایہ ہے کسی شخص کی آبروریزی اور بےعزّتی کرنے سے۔

رَخم ۔ ع۔ گاڑھا دودھ، مہربانی، نرمی، دوستی، نام ایک مقام کا درمیان شام اور نجد کے، نام ایک پہاڑ کے درہ کا شہر مکۂ معظّمہ میں نام ایک پرند مردار خوار کا جس کو ہندی میں گِدھ کہتے ہیں۔
رُخنہ ۔ ف۔ سوراخ دیوار کا، مطلق سوراخ اور کنایہ عیب اور فساد سے۔
رُخو ۔ ع۔ نرمی، سست ہونا۔
رِخوہ ۔ ع۔ نرمی، سُستی، نام ایک درد کا جو عضو کو سُست کر دیتا ہے۔
رَخیدن ۔ ف۔ ہانپنا، سانس کا پھولنا اور جلد جلد آنا بوجہ دوڑنے وغیرہ کے۔
رَخیص ۔ ع۔ ارزاں، سستا جامۂ نازک۔
رَخیم ۔ ع۔ سخن نرم اور سلیس آدمی ضعیف اور نرم آواز کنایہ مرد زاہد سے۔

## فصل را۔ مع دال مہملہ

رَدّ ۔ ع۔ نیزے یا تیر کا

لوٹا دینا، وار اُلٹ دینا، پھیر دینا، پھیر لینا، واپس لانا، نہ ماننا، اور بمعنی ردّہ دیوار،

**رِدَا** ۔ع۔ اوڑھنے کی چادر

**رِدَاپوش** ۔ع۔ کنایہ زاہد اور فقیر سے

**رَدَاءَت** ۔ع۔ زبوں ہونا، نا بسد ہونا، تباہ ہونا، ردّی ہونا

**رِدف** ۔ع۔ سرین یعنی جوتڑ کسی کے پیچھے پیچھے آنا، سوار کے پیچھے ایک گھوڑے پر بیٹھنا

**رَدکَردَن** ۔ف۔ تے کرنا۔

**رُدُوَ بَد** ۔ف۔ باتیں ٹیڑھی اور خراب جو بحث اور لڑائی کے وقت زبان پر آتی ہیں جس کو ہندی میں تو تو میں میں کہتے ہیں۔

**رَدَہ** ۔ف۔ صف، قطار

**رَدِی** ۔ع۔ بگڑا ہوا، ناقص، زبون، خراب، ناکارہ، دال کو مشدد پڑھنا غلط ہے

**رَدی** ۔ع۔ سیراب کرنا۔

**رَدِیف** ۔ع۔ وہ شخص جو ایک گھوڑے پر کسی سوار کے پیچھے سوار ہو اور وہ لفظ جو مکرر مصرعوں کے آخر میں آوے

**رَدیفِ سَرطَان** ۔ف۔ کنایہ برج اسد سے

## فصل را۔ مع ذال معجمہ

**رَذَالَت** ۔ع۔ نالائقی، کمینہ پن

**رَذَالَہ** ۔ع۔ نالائق، کمینہ اور ان معنوں میں زائے ہوز سے غلط مشہور ہے۔

**رَذَایَا** ۔ع۔ جمع رذیہ کی، وہ اونٹنیاں جو چلتے چلتے راہ میں تھک گئی ہوں۔

**رَذَائِل** ۔ع۔ جمع رذیلت کی، نالائقیاں، کمینہ پن کی باتیں۔

**رَذِیل** ۔ع۔ نالائق، کمینہ،

**رذیلت** ۔ع۔ نالائقی، کمینہ پن

**رَذِیلہ** ۔ع۔ نالائقی، کمینہ پن، عورت نالائق اور کمینی۔

## فصل را۔ مع زائے معجمہ

**رَز** ۔ف۔ درخت انگور کا و انگور اور امر ہے رزیدن کا جس کے معنے رنگنے کے ہیں۔

**رَزّاق** ۔ع۔ بڑا رزق دینے والا، مراد ہے خدائے تعالیٰ سے

**رَزَانت** ۔ع۔ آہستگی، استواری اور گرانباری یعنی بھاری بھرکم ہونا، مضبوطی۔

**رَزَایَا** ۔ع۔ مصیبتیں، جمع ہے رزیہ کی۔

**رِزق** ۔ع۔ خوراک، کھانا، روزی،

**رَزم** ۔ف۔ جنگ لڑائی۔

**رَزمگاہ** ۔ف۔ لڑائی کا میدان، اور جنگ کا مقام۔

**رُزمہ** ۔نج۔ کپڑوں کی گٹھری، بنڈل، پارسل

**رَزِین** ۔ع۔ آہستہ، آرام کیا ہوا، گرانمایہ، بھاری بھرکم اور فارسی میں بمعنی استوار اور مضبوط کے مستعمل ہے

**رَزیدن** ۔ف۔ رنگنا۔

**رَزدَہ** ۔ف۔ لالچی؛ بہت کھانے والا۔

## فصل را۔ مع سین مہملہ

**رَس** ۔ف۔ پہونچ، پہونچنے والا

**رَسا** ۔ف۔ پہونچنے والا۔

رِسالت - ع - پیام پہونچانا، پیامبری
رِسالہ - ع - چھوٹی کتاب نامہ۔
رِسالۂ برقیہ - ع - ٹیلیگرام، تار
رَسّام - ع - فوٹوگرافر، نقّاش مصوّر، اور نام ایک لوہار کا جس نے سکندر کے واسطے نہایت تدبیر سے لوہے کا آئینہ بنایا تھا۔
رَسان - ف - پہونچادے، پہونچنے والا۔
رَسانیدن - ف - پہونچانا۔
رَسانی - ف - پہونچ۔
رَسائل - ع - جمع ہے رسالہ کی۔ بہت سے مکتوب۔ بہت سے نامے۔
رَست - ف - رستن سے بمعنی رہا ہوا۔
رِشت - ف - رشیدن مصدر سے بمعنی کاتا۔
رُست - ف - اُگا رستن مصدر سے بمعنی درخت کا اُگنا،
رَستاخیز - ف } قیامت
رَستخیز - ف
رَستگار - ف - خلاصی پانے والا
رُستم - ف - نام ایک مشہور پہلوان کا۔
رُستم برف - ف - برف سے صورت پہلوان کی بناتے ہیں، نہایت خوفناک۔
رُستم یکدست - ف - نام ایک پہلوان کا ہے۔ سوائے رستم زال کے، اور یہ ماں کے پیٹ سے ایک ہاتھ کا پیدا ہوا تھا۔
رِستن - ف - چھوٹنا،
رُستن - ف - اُگنا۔
رُستنی - ف - گھاس، پات، درخت وغیرہ جو زمین سے اُگے۔
رَستہ - ف - صف، قطار، بازار کی دوکانیں جو دور دور تک برابر برابر ہوں مجازاً بمعنی راہ باز اور بمعنی آزاد اور رہائی پائے ہوئے کے
رُستہ - ف - اُگی ہوئی چیز اور بمعنی محکم اور مضبوط کے بھی آیا ہے۔
رِشتہ - ف - صیغہ اسم مفعول کا ہے رشیدن سے جس کے معنی کاتنا ہیں۔
رُستی - ف - راحت، فراغت نعمت، رزق، روزی،
رَسَد - ف - حصہ، غلہ کا قافلہ
رُسغ - ع - پہونچا ہاتھ کا کلائی
رُسغہ - ع - ہاتھ کی کلائی کا جوڑ، پاؤں کے گٹے کا جوڑ
رُسُل - ع - جمع ہے رسول کی بمعنی قاصد
رَسم - ع - فوٹو، نقشہ، قاعدہ قانون دنیا کی ریت مجازاً بمعنی وظیفہ و مشاہرہ
رسم آبا - ف - سکندر نامہ میں مراد طریقہ حضرت ابراہیم علیہ السّلام سے۔
رسمانہ وار - ع - سرکاری حیثیت
رسم الخط - ع - لکھنے کا قاعدہ۔
رَسمی - ف - ریت والی چیز، دستور کی بات، جاکر، خراج گزار۔
رسمی گاؤ - ف - وہ بیل جو کھیتی کے کام میں آوے۔
رسمیات - ع - جمع ہے رسمی کی ریت والی چیزیں، دستور کی باتیں۔
رَسَن - ف - رسّی۔

رُسنِ آفتاب - ف - کنایہ خطوط شعاعی سے

رُسنْ باز - ف - بازی گر، نٹ

رُسنْ در گردنِ آفتاب کردن - ف مراد زلف گرد اگرد چہرۂ معشوق سے۔

رُسوا - ف - ذلیل و خوار، بدنام

رُسوائی - ف - ذلت و خواری بدنامی۔

رُسُوب - ع - وہ چیز جو پانی اور شراب اور پیشاب وغیرہ کی تہ میں بیٹھ جائے فارسی میں اس کو دُرد، اور ہندی میں تلچھٹ کہتے ہیں

رُسوخ - ع - مضبوطی، محکمی

رَسُول - ع - قاصد، پیغام لے جانے والا اور وہ پیغمبر جو صاحب کتاب ہو، یعنی نئی کتاب لے کر خدا کی طرف سے آوے۔

رُسُوم - ف - جمع ہے رسم کی

رُسوم البلدان - ع - اٹلس

رسید - ف - بمعنی رسیدن بھی آیا ہے

رسیدن - ف - پہونچنا، میوہ کا پکنا، مرتبہ کمال کو پہونچنا،

رسیدہ - ف - رسیدن مصدر کا صیغہ اسم مفعول کا بمعنی پہونچا ہوا اور بمعنی میوۂ پختہ بھی آیا ہے۔

رسیدگی - فج - پہونچ، جوان ہونا سن بلوغ کو پہونچنا، کام کا معائنہ۔

رَسِیل - ع - ہمراہ، قاصد پیغام کا لے جانے والا بھیجا گیا،

رسیلہ - ع مکتوب، خط۔

## فصل را مع شین معجمہ

رَش - ف - اٹھارہویں تاریخ ہر ماہ شمسی کی، ایک قسم ریشمی کپڑے کی، اور بمعنی بازو جس کی عربی عَضُد ہے

رَش - ع - ٹپکنا پانی کا آنسوؤں کا ٹپکنا آنکھوں سے مینھ کی پھوار پڑنا

رِشا - ع - رسّی

رَشا - ع - ہرن کا بچہ۔

رَشاد - ع - راہ راست پر آنا، ہدایت پانا اور رائی جو دوا مشہور ہے۔

رِشادت - ع - ہدایت راہ راست پر آنا، راہ نیک پر چلنا۔

رَشاش - ع } پانی یا خون جو کسی
رَشاشہ - ع } جگہ پر ٹپکے۔

رَشاقت - ع - خوبصورت قد ہونا

رِشتن - ف - کاتنا

رِشتہ - ف - دھاگا، تاگہ سویاں جس کو دودھ اور شکر کے ساتھ کھاتے ہیں، رسّی نام ایک بیماری کا جسکے پیروں میں زخم پیدا ہوجاتا ہے۔

رشتہ بانگشت بستن - ف - کنایہ یاد رکھنے سے اس لئے کہ یادداشت کے واسطے ڈورا انگلی میں باندھ لیتے ہیں۔

رِشتہ بیجان - ف - کنایہ پٹے ہوئے سانپ سے۔ مارِ پیچاں۔

رِشتہ در آز دادن - ف - مہلت اور فرصت دینا۔

رِشتہ زدن - ف - پیمائش کرنا ناپنا۔

رِشتۂ عُمر - ف - سالگرہ کا ناڑہ

رَشح - ع - ٹپکنا پانی کا کسی جگہ

زکام ہو جانا۔
رُشحَہ ۔ ع۔ جسم سے پسینہ کا ٹپکنا۔
رُشد ۔ ع۔ ہدایت، نیک راہ پر چلنا
راہِ راست پانا۔
رُشُف ۔ ع۔ چوسنا۔
رَشک ۔ ف۔ کسی کو اچھا دیکھ کر اپنے
لئے بھی ویسا ہی بننے کی
خواہش کرنا۔
رَشکین ۔ ف۔ حسد کرنے والا۔
رَشمیز ۔ ف۔ لکڑی کھانے والا
کیڑا عربی میں ارضہ اور
ہندی میں دیمک کہتے ہیں
رِشوَت ۔ ع۔ وہ چیز جو کسی کو دیں
تاکہ وہ شخص ناحق کی کار
سازی کرے۔
رَشید ۔ ع۔ راہِ راست دکھانے
والا اور راہِ راست پانے
والا، راست تدبیر، ہدایت
کیا ہوا، ہدایت یافتہ، نام
خدائے تعالیٰ کا نام خاقانی
کے بیٹے کا۔
رَشیقَہ ۔ ع۔ نیکو قد، زیبا اندام
خوبصورت قد اور خوبصورت
جسم ہونا۔

## فصل را۔ مع صاد مہملہ

رَصَاص ۔ ع۔ قلعی، رانگ
رَصَانت ۔ ع۔ استواری، مضبوط
رَصَاصَہ ۔ عج۔ بندوق کی گولی
رَصَد ۔ ع۔ کسی سے امید رکھنا
اور جمع ہے راصد کی یعنی
نظر کرنے والے، دیکھنے
والے کے سرِ راہ مسافروں
کے خبرگیران لوگ، اونچا
چبوترہ جو پہاڑ کی چوٹی پر
سات سو گز بلند بناتے ہیں
اور نجومی لوگ اس پر بیٹھ کر
ستاروں کا احوال دریافت
کرتے ہیں۔
رَصَد در کار بستن ۔ ف۔ کام کو
نہایت خوبی سے انجام کو
پہونچانا۔
رصدگاہ ۔ ف۔ جائے اُمید
رَصیف ۔ عج۔ گھاٹ، ساحل
پلیٹ فارم۔

## فصل را۔ مع ضاد معجمہ

رِضا ۔ ع۔ خوشنودی اور اہل
تصوف کی اصطلاح میں
ہیں راضی رہنا بندہ کا
خدا کی مرضی پر، خواہ رحمت
ہو خواہ رنج اور یہ مرتبہ
بیچ کا ہے اور اس سے
کم مرتبہ صبر کا ہے اور اس سے
زیادہ مرتبہ تسلیم کا ہے اور
لقب حضرت علی ابن موسیٰ
بن جعفر علیہما السلام کا۔
رَضَاع ۔ ع۔ بچوں کا دودھ پینا
دو برس کے اندر اور شیر
خوارگی اور بچہ ابھی آیا
ہے۔
رَضَاعَت ۔ ع۔ بچوں کی شیرخوارگی
یعنی دودھ پینا اور مدت
اس کی دو برس تک ہے۔
رِضوَان ۔ ع۔ خوشنودی، رضامندی
نام فرشتہ کا جو موکل اور
دربان بہشت کا ہے۔
رِضَوِی ۔ ع م منسوب طرف
رِضوِیَّہ ۔ ع ؤ حضرت امام علی
ابن موسیٰ رضا علیہما السلام کے
رَضی ۔ ع۔ پسندیدہ جس سے
دوسرے خوش ہوں۔
رَضیع ۔ ع۔ طفلِ شیرخوار، دودھ
شریک یعنی وہ دو بچے جنھوں نے

ایک دائی کا دودھ پیا ہو وہ دونوں آپس میں ایک دوسرے کے رضیع کہلاتے ہیں

رَضِیَّہ ۔ ع۔ راضی کی گئی، راضی شدہ۔

## فصل را۔ مع طائے مہملہ

رَطب ۔ ع۔ وہ چیز جو اپنی رطوبت اصلی سے تر ہو یا اپنی خاصیت اور تاثیر سے تر ہو۔

رُطَب ۔ ع۔ خرما تر و تازہ۔

رَطبُ اللّسان ۔ ع۔ تر زبان، مراد شکر گزار سے ہے۔

رِطل ۔ ع۔ آدھ سیر کا وزن یا آدھ سیر کا پیمانہ وہ پیالہ شراب کا جس میں آدھ سیر شراب سمائے اور بمعنی مطلق پیالہ شراب کے بھی آتا ہے۔

رِطلِ گراں ۔ ع۔ بڑا پیالہ شراب کا اور بڑا پیمانہ

رُطوبَت ۔ ع۔ تری، نمی

رُطوبتِ اصلیہ ۔ ع۔ پیدائشی تری اور رطوبت جو اعضا میں ہوتی ہے۔

## فصل را۔ مع عین مہملہ

رَعا ۔ ع۔ ہری گھاس، چَرائی کی شے۔ بَیل اور بکری کا گلّہ۔ چرواہے حاکم لوگ

رَعا ۔ ع۔ چَرنا اور چَرانا۔

رُعات ۔ ع۔ جمع راعی کی، چرواہے۔ نگہبان لوگ اور مجازاً بمعنی بادشاہوں اور حاکموں کے۔

رِعاث ۔ ع۔ گوشوارہ، گلوبند

رُعاف ۔ ع۔ وہ خون جو دماغ سے ناک کی راہ آوے نکسیر۔

رَعایا ۔ ع۔ جمع رعیت کی بہ فتح اوّل صحیح ہے۔

رِعایَت ۔ ع۔ کسی چیز کی نگہداشت کرنا، لحاظ کرنا، طرفداری کرنا، طرفداری،

رُعب ۔ ع۔ خوف، ڈر۔

رَعد ۔ ع۔ آواز ابر کی اور بعضے کہتے ہیں آواز اُس فرشتے کی جو ابر کو ہانکتا ہے اور نام عاشق رباب کا۔

رَعشہ ۔ ع۔ کپکپی، وہ بیماری جس سے ہاتھ اور دوسرے اعضا بغیر قصد اور ارادے کے لرزتے ہیں۔

رَعنا ۔ ف۔ وہ عورت جو نازکی کے سبب سے سُست رہتی ہو، وہ عورت جو ہر وقت بناؤ سنگار کئے رہے اور فارسی کے استعمال میں بغیر ہمزہ کے بمعنی زیبا، خوش نما، چالاک صاحب غرور، خود آرا کے مستعمل ہے اور نام ایک پھول کا جو اندر سے سرخ اور باہر سے زرد ہوتا ہے اور مجازاً بمعنی دو رنگ کے۔

رَعنائی ۔ ف۔ خود آرائی، زیبائی۔

رُعونَت ۔ ع۔ سرکشی، غرور، خود آرائی۔ زینت، گھمنڈ

رَعی ۔ ع۔ چَرنا، چَرانا، نگہبانی

رِعی ۔ ع۔ ہری گھاس چارپایوں کے کھانے کے قابل

رَعیب ۔ ع۔ خائف، ڈرنے والا

رَعیّت ۔ ع۔ وہ شے جس کی

چرواہا اور گلہ بان نگہبان کرنے
اور مجازاً رعایا، دُنیا کے لوگ
جو ماتحت کسی حاکم کے ہوں۔

## فصل را۔ مع غین معجمہ

**رُغا** ۔ ع۔ شترمرغ اور بجّو کی آواز
**رُغام** ۔ ع۔ خاک بالو ملی ہوئی۔
**رَغائب** ۔ ع۔ جمع رغیبہ کی مرغوب چیزیں۔
**رُغاب** ۔ ع۔ نرم زمین
**رَغَب** ۔ ع۔ خواہش کرنا، لالچ کرنا، اور اندازہ سے زیادہ کھانا،
**رَغبَت** ۔ ع۔ خواہش، دلی توجہ
**رَغَد** ۔ ع۔ عیش، نعمت، خوشی
**رَغم** ۔ ع۔ خاک آلودہ ہونا، مکروہ رکھنا، ذلیل وخوار ہونا اور مجازاً کسی کے برخلاف کام کرنا۔
**رُغو** ۔ کف، پھین، جھاگ
**رَغیب** ۔ ع۔ رغبت کرنے والا۔
**رَغیف** ۔ ع۔ چھوٹی، موٹی روٹی ٹکیہ

## فصل را۔ مع فا

**رَف** ۔ ع۔ بہت کھانا، عورت کے ہونٹوں کا بوسہ لینا، کسی کے ساتھ نیکی کرنا، کسی چیز کے رنگ کا چمکنا، چرنا، گائے بکری کا گلہ، بڑے اونٹ بردارۂ خانہ یعنی مکان کے دروازے کے دونوں طرف جو طاق کے شکل بناتے ہیں واسطے بیٹھنے لوگوں کے۔
**رِفا** ۔ ع۔ اتفاق کرنا، پیوند لگانا
**رُفات** ۔ ع۔ ٹوٹا ہوا ریزہ ریزہ، وہ چیز جو ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے
**رِفادہ** ۔ ع۔ گدی جو کپڑے کی چند تہ کر کے بعد فصد کھولنے کے رگ پر رکھ کے باندھ دیتے ہیں۔ پٹی زخم کی رفیدہ اسی کا امالہ ہے۔
**رِفاق** ۔ ع۔ جمع رفیق کی۔
**رِفاقت** ۔ ع۔ ہمراہی، رفیق ہونا۔
**رِفاہ** ۔ ع۔ آرام، فراخی، عیش کی آسانی کی۔
**رِفاہَت** ۔ ع۔ تن آسانی، فراخی
**رِفاہیت** ۔ ع۔ عیش کی۔
**رَفت** ۔ ف۔ گیا صیغہ ماضی مطلق رفتن سے
**رفتار** ۔ ف۔ چال
**رفتار کردن** ۔ ف۔ سلوک
**رفتارنامہ** ۔ ف۔ دستور العمل، پروگرام
**رفتن** ۔ ف۔ جانا، چلنا، مجازاً مرنا نوکری سے علیحدہ ہو جانا۔
**رُفتن** ۔ ف۔ بہارنا، جھاڑو دینا
**رَفث** ۔ ع۔ جماع، فحش: بُری باتیں کہنا، حالت جماع میں عورت سے باتیں کرنا۔
**رِفد** ۔ ع۔ بڑا کاسہ، بخشش
**رَفرَف** ۔ ع۔ بازو پھیلانا، پھٹپھٹانا پرند کا واسطے نیچے اترنے کے، عمارت کا طاق، جامۂ سبز، تکیہ، خیمہ، نام مقام اسرافیل علیہ السلام کا، نام مرکب کا جس پر رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شب معراج سوار ہوئے تھے۔
**رُفران** ۔ ع۔ شترمرغ۔
**رَفس** ۔ ع۔ کسی چیز کو ٹھوکر مارنا
**رَفض** ۔ ع۔ چھوڑنا، ترک کرنا
**رَفع** ۔ ع۔ بلند کرنا، اُٹھانا، کسی کلمہ کو حرکت پیش کی دینا، غلہ کا اُٹھانا، حاکم کے آگے قصہ لے جانا۔ موقوف کرنا برطرفی۔
**رفع دیوانی** ۔ ف۔ کنایہ حساب دیوانی سے۔

رِفعَتْ ۔ ع۔ بلندی مرتبہ کی، باعزت ہونا، عروج۔ بفتح اول کہنا غلط ہے۔
رِفق ۔ ع۔ نرمی، مہربانی
رُفقا ۔ ع۔ جمع رفیق کی۔
رُفقہ ۔ ع۔ اسم جمع ہے بمعنی گروہ ہمسفر
رَفو ۔ ع۔ پھٹے ہوئے کپڑے کو درست کرنا اس میں دھاگہ بھرنا،
رَفیدہ ۔ ع۔ امالہ رفادہ بمعنی زخم کی پٹی۔
رَفیف ۔ ع۔ چمکنا، جامۂ نرم
رَفیع ۔ ع۔ بلند مرتبہ، بلند آواز شریف۔
رَفیق ۔ ع۔ ساتھی، ہمسفر، دوست
رفیق اَبدی۔ ف۔ بیوی، اہلیہ
رفیق بالصّف ف۔ کلاسس فیلو ہم جماعت۔

## فصل را۔ مع قاف

رِقّ ۔ ع۔ بندگی، غلامی
رَق ۔ ع۔ ہرن کی جھلی جس پر لکھتے ہیں۔
رِقاب ۔ ع جمع رقبہ بمعنی گردن اور بمعنی غلامان و کنیزان کے بھی آیا ہے۔
رَقابَتْ ۔ ع۔ انتظار، نگہبانی، رقیب ہونا، انتظار، برابری ہم سری۔
رُقاد ۔ ع۔ نیند، سورہنا،
رَقّاص ۔ ع۔ ناچنے والا۔
رِقاع ۔ ع۔ جمع رقعہ کی۔ پیوند چیتھڑے کاغذ و کپڑے کے چھوٹے خط نام ایک خط کا چھ خطوں میں سے جسکو ابن مقلہ خوش نویس نے وضع کیا تھا۔
رِقاق ۔ ع۔ باریک روٹی، پھلکا
رَقائِق ۔ ع۔ چیزیں باریک کنایہ اسرار اور رموز سے۔
رُقائم ۔ ع۔ جمع رقیمہ کی بمعنی خط کے
رُقَبا ۔ ع۔ جمع رقیب بمعنے نگہبان کے۔
رَقبہ ۔ ع۔ گردن، بندہ، غلام
رَقبہ ۔ ع۔ وہ زمین جو ندی کے کنارہ ہو اب مطلق زمین گاؤں کے متعلق کو کہتے ہیں۔
رِقّت ۔ ع نرمی، ملائمت، باریکی پتلاپن، مجازاً بمعنی رونے کے بھی مستعمل ہے۔ اور بمعنی الفت اور محبت کے بھی آتا ہے۔
رَقشار ۔ ع۔ سیاہ سانپ اور وہ پھین جو مست اونٹ کے منھ سے نکلتا ہے۔
رَقصْ ۔ ع ناچنا اور کبھی مراد سیر سے۔
رقص اصول۔ ع۔ ایک قسم کا ناچ کہ جس کو ہندی میں بارہ تال کا ناچ کہتے ہیں
رقص چار پارہ ۔ ف
رقص رَوانی ف
رقص کج کلاہ ف
(ناچ کی یہ تینوں قسمیں ہیں۔)
رقص مولوی۔ ف
رقص ملا۔ ف
(دونوں قسمیں ہیں ناچ کی اور رندوں کی اصطلاح میں کنایہ حرکت جماع سے بھی ہوتا ہے۔)
رُقطا ۔ ع۔ ہر چیز مؤنث جس پر سیاہ اور سفید نقطے ہوں اور نام ایک صنعت کا جس میں ایک حرف نقطہ دار اور ایک حرف بے نقطے کا ہو۔

رُقعہ ۔ع۔ پیوند، چیتھڑا، خط، چِٹھی

رُقعۂ غبرا ۔ع کنایۂ زمین

رُقعۂ زیارتیہ ۔ع۔ وزیٹنگ کارڈ ملاقاتی کارڈ،

رَقم ۔ع۔ لکھنا، مہر کرنا، حرفوں پر نقطہ لگانا، کپڑے کا دھاریدار بُننا۔

رَقم ۔ع۔ خط لکھا ہوا، زمانہ کی سختی۔

رَقم اوّل ۔ع۔ کنایہ نور محمدیؐ یا عرش سے۔

رُقود ۔ع۔ خواب کرنا، سونا اور جمع راقد بمعنی سونے والا۔

رُقوم ۔ع۔ جمع رقم کی۔

رَقیب ۔ع۔ پاسبان، نگہبان، دربان اور وہ دو شخص جو ایک معشوق پر عاشق ہوں ہر ایک دوسرے کا رقیب کہلاتا ہے اس لئے کہ ہر ایک دوسرے سے معشوق کی نگہبانی اور حفاظت اور بچاؤ کرتا ہے۔

رقیبان راز ۔ف کنایہ انبیاء و اولیائے

رقیبان شب ۔ف۔ چوکیدار، پاسبان

رَقیت ۔ع۔ بندگی کرنا، غلامی کرنا

رَقیق ۔ع۔ پتلا، باریک

رُقیّ ۔ع۔ بلندی پر چڑھنا اونچا ہونا۔

رَقیمہ ۔ع۔ لکھی ہوئی شے۔ خط

رُقیۃ ۔ع۔ سحر، جادو، افسوں منتر۔

رُقیّہ ۔ع۔ نام رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دختر کا

## فصل را مع کاف عربی

رِکاب ۔ع۔ سواری کے اونٹ۔ حلقہ لوہے کا جو گھوڑے کے زین پر باندھتے ہیں اور بوقت سواری کے پاؤں اس میں رکھتے ہیں۔

رَکاب ۔ف۔ لمبا پیالہ ہشت پہلو اور بعضوں نے لکھا ہے کہ بمعنی پیالہ دراز بطریق مجاز کے ہے در حقیقت بمعنی چھوٹی کشتی کے ہے۔

رَکابدار ۔ف۔ وہ شخص جو رکاب پکڑ کے اپنے آقا کو گھوڑے پر سوار کرائے اور اصطلاح میں وہ شخص جو رنگ برنگ کے کھانے پکائے اور طرح بطرح کے حلوے اور مربے وغیرہ بنائے۔

رِکابی ۔ف۔ منسوب طرف رکاب کے تھالی، چھوٹا طباق پیالہ شراب کا۔ بہ کسر را پڑھنا صحیح ہے۔

رِکاز ۔ع۔ خزانہ، جو زمین میں گڑا ہو۔

رَکاکت ۔ع۔ سستی، ضعیفی باریکی اور بمعنی بے عزتی کے بھی ہے۔

رُکبہ ۔ع۔ زانو، گھٹنا۔

رَکض ۔ع۔ گھوڑے کی سواری میں ایڑ لگانا تاکہ وہ دوڑے گھوڑے دوڑانا۔

رُکن ۔ع۔ خویش قریب جانب قوی اور جزو اعظم ہر شے کا۔ قوت، دیوار کا کونہ، کنارہ پہاڑ کا، ستون، کھمبہ

رُکناباد ۔ف۔ نام ایک سیرگاہ کا شیراز میں

رُکن حطیم ۔ع۔ کعبۂ شریف

رُکن یمانی ۔ع۔ کے دو رکنوں کا نام۔

رُکنی ۔ف۔ زر خالص

رُکوب ۔ ع۔ سوار ہونا۔
رَکُوب ۔ ع۔ مرد ہست، سواری کرنے والا چوپایہ جو لائق سواری کے ہو۔
رُکون ۔ ع۔ آرام کرنا کسی چیز کی طرف رغبت کرنا، چین سے بیٹھنا،
رَکوہ ۔ ع۔ چمڑے کا ڈول
رُکیب ۔ ع۔ رکاب امالہ رکاب کا
رُکیدن ۔ ف۔ غصہ میں آپ ہی آپ چپکے چپکے بڑبڑانا۔
رَکیک ۔ ع۔ سست، ضعیف باریک، حقیر، بے عزت، بے غیرت، بے حیا،
رَکین ۔ ع۔ محکم، استوار، مضبوط وہ شخص جو آہستہ اور بھاری بھرکم ہو۔
رَکیّہ ۔ ع۔ کنواں، ندی
رَکیّ ۔ ع۔ جمع رکیّہ کی کنویں، ندیاں،

## فصل را۔ مع کاف فارسی

رَگ ۔ ف۔ نس، ناڑی
رَگ بند ۔ ف۔ عربی جبیرہ ہندی پٹی،
رگ برگ شدن ف۔ موج آجانا
اس کے باندھنے سے خون رُک جاتا ہے۔
رگ جان ۔ ف۔ شریان، اور یہ وہ رگ ہے جو دل سے تعلق رکھتی ہے اس کے کٹنے سے آدمی فوراً مر جاتا ہے۔
رگ رستی ۔ ف۔ کنایہ قوت نامیہ سے۔
رَگ زن ۔ ف۔ فصّاد، رگ کھولنے والا۔ اصطلاحاً جرّاح
رگ گفتن ۔ ف۔ سستی کرنا
رگ گردن ۔ ف۔ غرور، سرکشی

## فصل را۔ مع میم

رَم ۔ ع۔ بھاگنا
رَم ۔ ع۔ بغیر تشدید کے، بھاگنا اور بمعنی گھوڑوں اور بکریوں کا گلّہ کے بھی آیا ہے ظاہرا ان معنوں میں مخفف رمہ کا ہے، نام ایک جنگل اور صحرا کا اور بمعنی وحشت
رِماح ۔ ع۔ جمع رمح بمعنی نیزہ کی
رَمّاح ۔ ع۔ برچھی والے، برچھی بنانے والے۔
رِمّاح ۔ ع۔ برچھیت، کامل، ماہر نیزہ
رِماد ۔ ع۔ راکھ، خاکستر۔
رَمّانہ ۔ ع۔ سر کا وہ مقام جو بچپنے میں نرم ہوتا ہے اور لپکتا ہے اسے ہندی تالو
رِماک ۔ ع۔ کشتی کے بادبان
رِمال ۔ ع۔ جمع رمل بمعنی ریت اور بالو
رُمّان ۔ ع۔ انار جو میوہ مشہور ہے
رمانیدن ۔ ف۔ بھگانا
رَمایہ ۔ ع۔ تیر اندازی کرنا۔
رَمائم ۔ ع۔ جمع رمیمہ بمعنی بوسیدہ و کہنہ کی۔
رُمح ۔ ع۔ نیزہ، بھالا۔
رَمَد ۔ ع۔ بیماری آنکھ کی ہے سرخ ہو جانا آنکھ کی سفیدی کا اور اکثر اس مرض میں درد بشدت آنکھ میں ہوتا ہے اور پانی بہتا ہے۔
رَمز ۔ ع۔ اشارہ، کنایہ، پوشیدگی۔
رَمش ۔ ف۔ بھاگنا۔
رَمس ۔ ع۔ خاک گور، مردہ کا

دفن کرنا۔

**رَمَص** ۔ ع۔ سفید کیچڑ جو آنکھ کے کوئے میں جمع ہو۔ اور جو بہنے لگے وہ غمص ہے۔

**رَمَضا** ۔ ع۔ تیز گرم ریتا۔

**رَمَضان** ۔ ع۔ بہ فتح میم۔ نام نویں مہینے قمری کا جس میں مسلمان روزے رکھتے ہیں اور یہ لفظ ماخوذ ہے رمض سے جس کے معنی جلانے کے ہیں، چونکہ یہ مہینہ بسبب روزے رکھنے کے گناہوں کو جلا دیتا ہے اس لیے یہ نام ہوا۔

**رَمَق** ۔ ع۔ بقیہ جان، تھوڑی سی جان۔

**رَمَکہ** ۔ ع۔ گھوڑی، مادہ اسپ۔

**رَمْل** ۔ ع۔ ریگ، بالو، نام ایک علم کا جس سے احوال گذشتہ اور آئندہ معلوم ہو جاتا ہے بہ فتح را و بہ کسر میم پڑھنا صحیح ہے۔

**رَمَل** ۔ ع۔ بفتحتین عروض کی انیس بحروں میں سے ایک بحر کا نام۔

**رُمنہ** ۔ ف۔ چراگاہ، وہ مقام جہاں ہرن وغیرہ چرتے پھرتے ہیں۔

**رُموز** ۔ ع۔ جمع ہے رمز کی۔

**رَمہ** ۔ ف۔ ریوڑ بکریوں کا۔

**رَمی** ۔ ع۔ پھینکنا، تیر مارنا، تہمت لگانا، گالی دینا، زیادہ کرنا۔

**رَمیدن** ۔ ف۔ بھاگنا وحشت کر کے بھاگ جانا۔

**رَمیم** ۔ ع۔ بوسیدہ، کہنہ، پرانا

**رَمیہ** ۔ ع۔ ایک مرتبہ تیر مارنا

## فصل را مع نون

**رَن** ۔ ف۔ محنت، مشقت، ظاہرا یہ لفظ مخفف رنج کا ہے۔

**رَنج** ۔ ف۔ تکلیف، دکھ

**رَنجانیدن** ۔ ف۔ دکھ دینا، خطا کرنا۔

**رَنج سر** ۔ ف۔ دردسر۔

**رنجش** ۔ ف۔ رنج۔ دکھ کا لوگوں میں پایا جانا۔

**رَنجور** ۔ ف۔ بیمار، روگی اصل اس کی رنج ور تھی، جیسے مزدور کی اصل مزدور۔

**رَنجہ** ۔ ف۔ تکلیف۔ دکھ۔ رنج

**رَنجیدن** ۔ ف۔ آزردہ ہونا۔

**رِند** ۔ ف۔ وہ منکر جس کا انکار شرعی باتوں سے از روئے عقلمندی کے ہو نہ بسبب جہالت کے۔

**رِند** ۔ ف۔ رے بھاگنا، چرانا گرد خاک لکڑی کی چھیلن جو رندہ سے نکلے اور بمعنی خوشبو کے بھی آیا ہے۔

**رندانہ گرد** ۔ ف۔ یعنی رندوں کی طرح کا کام کیا۔

**رندش** ۔ ف۔ چھیلن وہ ریزے لکڑی یا تانبے وغیرہ کے جو چھیلنے سے گرتے ہیں۔

**رُندہ** ۔ ف۔ ایک اوزار ہے جس سے بڑھئی تختہ وغیرہ لکڑی کا صاف کرتے ہیں۔

**رنگ** ۔ ف۔ اس لفظ کے معنی ۲۴ ہیں ۱۔ لون یعنی رنگ۔ ۲ حصہ و نصیب ۳۔ عیب و شرم۔ ۴ رنج و محنت۔ ۵۔ قوت و توانائی

۶- جان، ۷- زبردست اونٹ، ۸- مال وزر، ۹ نفع وفائدہ، ۱۰- فقیروں کی گدڑی، ۱۱- طرز وروش ۱۲- پہاڑی بکرا و بیل، ۱۳- مکر وحیلہ ۱۴- زمین سے اُگنا، ۱۵- خوبی، ۱۶- خوشی وتندرستی، ۱۷- شرمندگی وشرم ۱۸- خون ۱۹- رونق ولطافت ۲۰- تھوڑی پونجی، ۲۱- سونا چاندی، ۲۲- چوری، ۲۳- جُوا اور جُوے کا روپیہ، ۲۴- صاحب وحاکم، ۲۵- باپ، ۲۶- ماموں، ۲۷- نقطہ، ۲۸- عمدہ کام کرنے والا، ۲۹- جھانجھ، ۳۰- غصہ وغضب، ۳۱- ابریشم ۳۲- خیانت، ۳۳- مال اور اسباب، ۳۴- مثل ومانند۔

رنگ آور - ف- حیلہ گر، مکار،

رنگ آمیز- ف- نقاش ومصوّر

رنگ بست - ف- وہ رنگ جو ہمیشہ پائیدار اور مضبوط اور برقرار اور بے تغیر ہو

رنگ بر رُو شکستن - ف- چہرہ کے رنگ کا زرد ہو جانا غیرت اور شرم یا خوف سے

رنگ بر رُوے کار آوردن ف کسی کام کو نہایت رونق دینا۔

رنگ بر آب ریختن ف } فکر کرکے
رنگ بر آب زدن ف } کوئی تازہ منصوبہ کسی کام میں پیدا کرنا،

رنگ دادن - ف- متغیر ہونا۔

رنگرز - ف- کپڑوں کا رنگنے والا اور اس معنے میں رنگریز غلط ہے۔

رنگریز - ف- بمعنی نقاش اور مصوّر اور معمار کے صحیح ہے نہ بمعنی کپڑا رنگنے والے کے۔

رنگ ریختن - ف- عمارت کی نیو ڈالنا، کسی کام کی بنیاد قائم کرنا،

رنگ زندہ - ف- کنایہ سبز رنگ سے۔

رنگ کردن - ف- دغا کرنا، فریب دینا۔

رنگ گرفتن - ف- متغیر ہونا۔

رنگ نہ بستن- ف- فائدہ نہ اُٹھانا کام کا بجائے بننے کے بگڑ جانا۔

رنگین - ف- رنگا ہوا۔

رنود - ف- جمع رند کی یہ جمع بطور تصرف فارسیان عربی داں کے ہے۔

## فصل را - مع واو

رو - ف- منھ، رُخ، چہرہ وجہ، سبب

رواندختن - ف- سوال کرنا، عاجزی کرنا، گڑگڑانا۔

رو از سنگ داشتن - ف- بےحیا ہونا

رو آوردن- ف- متوجہ ہونا۔

روابط - ع- جمع رابطہ کی باندھنے والی چیزیں، اسباب، علاقے۔

روات - ع- جمع راوی کی، بات کی نقل کرنے والے پانی بھرنے والے اور راوی بمعنے ساقی کے بھی آیا ہے۔

رَوَاج ۔ ع۔ مقبول بازار، عام دستور اور حرف اول کے کسرہ سے تصرف ہے فارسیوں کا

رَوَاح ۔ ع۔ عصر اور مغرب کے درمیان کا وقت قریب شام

رَوَاحِل ۔ ع۔ جمع راحلہ کی سواریاں

رَوا داشتن ۔ ف۔ جائز رکھنا

رَوَازِن ۔ ع۔ جمع روزن کی روشندان، کھڑکیاں سوراخ ہر چیز کے۔

رَوَاشِن ۔ ع۔ جمع روشن کی۔ روشندان عمارت کے۔

رَوَافِض ۔ ع۔ جمع رافضی کی اور رافضی منسوب طرف رافضہ کے اور رافضہ وہ گروہ اور لشکر ہے جو اپنے سردار کو چھوڑ دے۔

رَوَاق ۔ ع۔ چھجہ مکان کا۔

رَوَاقِ مسیح ۔ ع۔ کنایہ چوتھے آسمان سے۔

رَوَاقیان ۔ ع۔ حکمائے اشراقیین جو اپنی صفائی دل اور مکاشفہ سے لوگوں کے دلوں کا حال معلوم کر لیتے تھے اور بعضے کہتے ہیں کہ ان حکیموں کو رواقیان اس لیے کہتے ہیں کہ یہ اپنے کوٹھے کے برآمدے پر بیٹھ کر بیماروں کا معالجہ کرتے تھے اور احتیاج نبض کے دیکھنے کی ان کو نہ تھی۔

رَوَاں ۔ ف۔ فی الحال، فوراً، جلد جو چیز کہ مثل پانی کے ہو اور جاری بہتا ہوا۔ جانے والا، روح جان نفس ناطقہ اور رُواں حرف اول کے ضمہ سے بمعنے روح غلط مشہور ہے

رَوَایَت ۔ ع۔ کسی کی بات نقل کرنا، کسی کی بات دُہرانا

رِوَایتِ غَرَامِیَّہ ۔ ع۔ عاشقانہ ناول۔

روائی ۔ ف۔ ناولسٹ۔ افسانہ نگار، رواج، رونق، حاجت کا برآنا، مطلب کا ہو جانا۔

رَوَائِح ۔ ع۔ جمع رائحہ کی یعنی خوشبو کی۔

رُوبَان ۔ ف۔ جھاڑ دینے والا، اور جھاڑتا ہوا،

رُوبَاہ ۔ ف۔ لومڑی مشہور جانور ہے۔

رُوباہ بازی ۔ ف۔ مکر و فریب دغابازی۔

رُوباہِ زَرد ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے

رُو بچیزے انداختن ۔ ف۔ کسی چیز کی طرف متوجہ ہونا۔

رُو بدیوار ۔ ف۔ کنایہ حیران سے۔

رُو بَرُو ۔ ف۔ سامنے۔

رُو بکار ۔ ف۔ سامنا، محاذا، وہ کاغذ جس میں فیصلہ لکھا جاوے، حاکم کے روبرو

رُوبہ ۔ ف۔ لومڑی۔

رُوبیدن ۔ ف۔ جھاڑ دینا، جھاڑنا۔

روپوش ۔ ف۔ چھپا ہوا، جو شخص کسی کی آڑ میں چھپ جائے، نقاب، برقعہ

رُوث ۔ ع۔ سرگیں، گوہ، گوبر

رُوح ۔ ع۔ جان، بولنا رحمت

قرآن نام حضرت عیسیٰ کا اور نام حضرت جبرئیل کا۔
رَوح - ع. آسائش، فرحت. تازگی، خنکی، ٹھنڈی ہوا خوشبو،
رُوح اَفزا - ف. خوارزمیوں کے یہاں ایک باجے کا نام ہے
رُوحانی - ع. منسوب طرف روح کے معنی عقل و دل۔
رُوحانی - ع. منسوب طرف روح کے روح اور رَوح میں بحالت نسبت الف اور نون زائد آتا ہے۔
رُوحانیاں - ع. فرشتے اور جن
رَوحات - ع. آسائشیں، خوشیاں ٹھنڈی ہوائیں، خوشبو
رُوح المعظم - ع. نام ہے حضرت جبرئیلؑ
رُوح الامین - ع. فرشتہ مقرب کا۔
رُوح القُدُس - ع. وہ روح جو حضرت عیسیٰؑ پر نازل ہوئی تھی، مراد حضرت جبرئیلؑ۔
رُوحُ اللہ - ع. حضرت عیسیٰ
رُوح توتیا - ف. جست جو ایک دھات مشہور ہے اس کو جلا کر آنکھ میں بطور سرمہ لگاتے ہیں

اور معنی شراب کے بھی آیا ہے
روح حیوانی - ف. وہ روح جس سے زندگی قائم رہتی ہے اور اسکا مقام دل ہے۔
رُوح طَبعی - ع. وہ روح جس سے قوت قائم رہتی ہے اور اعضا بڑھتے ہیں اور ہر عضو کو اس کے سبب سے غذا پہونچتی ہے اس کا مقام جگر ہے۔
رُوح مُجرّد - ع. مطلق روح اور کنایہ حضرت عیسیٰ اور حضرت جبرئیلؑ سے۔
روح مکرم - ع. جبرئیل علیہ السلام
رُوح نفسانی - ع. وہ روح جس سے قوت حس و حرکت قائم رہتی ہے اور آدمی بولتا ہے
رُوح نباتی - ف. نباتات کی روح۔
رُوح - ف. ایک لمبی گھاس ہوتی ہے جس میں پھل اور پتہ نہیں ہوتا اور اس سے بوریا بنتے ہیں۔
رُود - ف. جو نہر کی طرح جاری ہو اور ندی نالا۔ نام ایک باجہ کا

بکری وغیرہ کا روده تانت کا روده تانت، اور رود بمعنی فرزند کے بھی آیا ہے۔
رُوداد - ف. کیفیت حال۔
رُودادن - ف. توجہ کرنا، حاصل ہونا، واقع ہونا، ظاہر ہونا
رُودبار - ف. جہاں پر بہت نہریں جاری ہوں۔ آب جاری کی جائے نشیب۔ نام ایک شہر کا درمیان گیلان اور قزوین کے۔
رُودخانہ - ف. وہ زمین جس پر سیلاب یانی کا جاری ہو جائے۔
رُودخیز - ف. سیلاب۔ موج
رُودخیزان - ف. جمع رودخیز بمعنی موج اور سکندرنامہ میں ایک مقام پر مراد نہر جو لب
رُودست زدن - ف. کشتی میں داؤں دے کر پچھاڑ دینا۔
رُودکی - ف. نام ایک شاعر کا جو موجد غزل فارسی ہے یہ باشندہ رُودک کا تھا جو ایک موضع ہے سمرقند میں
رُودہ - ف. تانت، انتڑی
رودرفتن - ف. ٹھوکر کھانا۔

روز - ف- دن
روز امید و بیم - ف- روز محشر
روز باز خواست - ف- روز قیامت
روز بازار - ف- رونق، گرمی بازار
وہ مقام جہاں بروز معین
آدمی جمع ہو کر آپس میں
خرید و فروخت کریں کنایۃً
روز قیامت کو بھی کہہ دیا
جاتا ہے۔
روز بخش - ف- روز ازل-
روز باران - ف- روز جمعیت-
روز دار - ف- خدمتگار، نوکر، ملازم
روز در محنت گزار - ف- کنایہ
مسافر سے۔
روز دگر - ف- روز قیامت
روز دیر شدن - ف- ضائع ہونا
روز کا،
روز سیاہ - ف- روز بد، روز ماتم
روز عذر آوری - ف- روز قیامت
روز کور - ف- بغیر اضافت کے
بے خبر نادان۔
روزگار - ف- زمانہ مجازاً بمعنے
مدت فرصت، شغل، پیشہ
نوکری۔
روزگاران - ف- مزید علیہ روزگار کا

روز مرہ - ف- ہمیشہ، ہر روز
روزن - مب- یہ معرب ہے روزن
بمعنی سوراخ دیوار سوراخ
ہر چیز کا کھڑکی۔
روزنامہ - ف } وہ کتاب جس میں
روزنامچہ - ف } روز کا حال لکھا
جائے۔ روزنامہ اخبار کیلئے
بھی آجکل استعمال ہوتا ہے
روزہ - ف- شرعی طور سے تمام
دن بھوکا پیاسا رہنا۔
روزۂ مریم - ف- کنایہ خاموشی سے
روزی - ف- رزق۔
روزینہ - ف- ہر روز کا خرچ جو
ہر روز کہیں سے ملتا رہے
رؤس - جمع راس بمعنی سر-
رؤس الجبال - ع- پہاڑوں کی چوٹی
رؤس - ع- جمع رئیس بمعنی سردار
کے۔
روسا ختن - ف- شرمندہ ہونا، اور
بمعنی تصویر کھینچنے کے بھی
آیا ہے۔
روستا - ف- قریہ، گاؤں اور
مخفف روستائی بمعنی
دہقانی کے۔
روستائی - ف- دہقان، گنوار

روسپی - ف- فاحشہ اور بدکار
عورت-
روسر کہ کردن - ف- ناک بھوں
سکیڑنا، چیں بہ جبیں ہونا
روسفید - ف- معزز، ممتاز،
دولتمند،
روسیاہ - ف- گنہگار، خطادار،
روش - ف- رفتار، طرز، طریقہ
طور، ڈھنگ، مجازاً باغ
کی پٹری،
روش - ف- واؤ مجہول سے
مخفف روشن کا۔
روشن - مب- معرب ہے روشن کا
چمکتا ہوا عمارت کا روشندان
روشناس - ف- مشہور و معروف
شخص، جان پہچان والا۔
خوبصورت، خوش قطع،
روشنان - ف- آسمان کے ستارے
روشنی - ف- چمک۔
روشن ضمیر - ف- روشن دل۔
روشن قیاس - ف- صاحب عقل۔
روشن کتاب - ف- مراد قرآن شریف۔
روشین - ف- روشندان
روض - ع- جمع روضہ بمعنی باغ
روضہ - ع- باغ، سبزہ زار

رَوضَات ۔ ع۔ جمع روضہ کی۔
رَوضۂ جَاوید ۔ ف۔ کنایہ بہشت سے یا ذات باری تعالیٰ سے۔
رَوعَت ۔ ع۔ ڈرنا، ڈرانا، تعجب
رُوع ۔ ع۔ میں لانا، خوف، ڈر
رَوغ ۔ ع۔ عقل، دل۔
رَوغا ۔ ف۔ کنایۃً ہُدہُد پرندے کو کہا جاتا ہے۔
رَوغن ۔ ف۔ تیل۔
رَوغن زبانی۔ ف۔ چرب زبانی، بک بک کرنا
رَوغنِ تازمالیدن ۔ ف۔ خوشامد کرنا فریب دینا، دغا کرنا،
رَوُست ۔ ف۔ بڑا مہربان
رُوشرمودن ۔ ف۔ شرمندہ کرنا،
رُوفگندن ۔ ف۔ عاجزی کرنا، گڑگڑانا
رُوکش ۔ ف۔ شرمندہ کرنے والا، اور بمعنی حریف اور مقابل کے بھی ہے۔
رُوکردن ۔ ف۔ حاصل ہونا، رُوبرو کرنا، توجہ کرنا، ظہور کرنا،
رُوگردانیدن ۔ ف۔ نہ ماننا، منھ پھیر لینا
رُوگرفتن ۔ ف۔ منھ چھپانا
رُومال ۔ ف۔ وہ کپڑا جس سے منھ پونچھیں۔
رُومان ۔ ف۔ ناول، قصہ، افسانہ

رُوناس ۔ ف۔ مجیٹھ جس سے سُرخ رنگ رنگا جاتا ہے۔
رُوندانشتن ۔ ف۔ بے حیا ہونا۔
رَونَق ۔ ف۔ چمک، زیبائش
رُونیافتن ۔ ف۔ کسی کی توجہ اور شفقت اپنے حال پر نہ پانا
رُوہینا ۔ ع۔ واؤ مجہول سے ایک قسم کا فولاد جو جوہردار ہوتا ہے
رُوییدن ۔ ف۔ اُگنا، درخت کا جمنا
رُویین ۔ ف۔ دھات، کانسے پیتل کی کوئی شے بنی ہوئی
رُویین تن ۔ ف۔ لقب اسفندیار کا، کہتے ہیں کہ کسی صاحب کمال کی دُعا سے یا کسی اور تدبیر سے اُس کے جسم پر کوئی حربہ اثر نہ کرتا تھا۔
رُویین خم ۔ ف۔ سکندر نامہ میں ایک مقام پر مراد نقارہ سے۔
رُویین دِز ۔ ف۔ نام ایک قلعہ کا ولایت توران میں کہ ارجاسپ افراسیاب کے پوتے نے جو حاکم اس قلعہ کا تھا، گشتاسپ کی بیٹیوں یعنی

اسفندیار کی بہنوں کو بلخ سے لے جا کر اس قلعہ میں قید کیا تھا، اسفندیار نے ہفت خوان کی راہ سے جا کر اس قلعہ کو فتح کیا اور اپنی بہنوں کو چھڑا لایا۔
رُوسے ۔ ف۔ واؤ معروف سے بمعنی منھ، چہرہ، سبب طاقت، آس، اُمید،
رُوسے ۔ ف۔ واؤ مجہول سے ایک قسم کی دھات ہے جس کو کانسہ کہتے ہیں۔
رَوِی ۔ ع۔ سیراب تازہ اور نام حرف اصلی قافیہ کا جس پر مدار قافیہ ہوتا ہے اور اصل میں یہ لفظ تشدید (یا) سے ہے لیکن عجم کے شاعر بغیر تشدید استعمال کرتے ہیں
رُوئے آہن ۔ ف۔ کلاہ آہنی یعنی خود۔
رُؤیا ۔ ع۔ خواب، سپنا
رُوئے بند ۔ ف۔ نقاب، برقع۔
رُؤیت ۔ ع۔ آنکھ سے دیکھنا، جاننا،
رِوَیّت ۔ ع۔ فکر و تامل

رُوئے چیزے نداشتن ۔ ف۔ شرمندگی سے سامنے نہ جاسکنا

رُودَاد ۔ ف۔ حال حقیقت

رُودَسْت ۔ ف۔ کشتی کے ایک پیچ کا نام اور کنایہ مکر اور فریب سے اور بمعنی طمانچہ اور تھپڑ

رُودَسْتی خُوردن ۔ ف۔ فریب کھانا اور طمانچہ یعنی تھپڑ کھانا،

رُوئے زرد ۔ ف۔ کنایہ شرمندہ اور خوفناک یعنی خوف زدہ سے

رُوین ۔ ف۔ بروزن سوزن، مجیٹھ جس سے سرخ رنگ رنگتے ہیں۔

رُویہ ۔ ف۔ بواو معروف تکیے کا غلاف۔

رَوِیّہ ۔ ع۔ حاجت۔ فکر، تامّل

رَوِیّہ ۔ ف۔ طریقہ۔ دستور

## فصل را۔ مع ہائے ہوّز

رَہ ۔ ف۔ رستہ، راہ، رتبہ یعنی مرتبہ دفعہ و بار و قاعدہ قانون، آہنگ۔ نغمہ۔

رَہا ۔ ع۔ چوڑی زمین

رَہا ۔ ف۔ بہ فتح را، چھوٹا ہوا آزاد اور خلاص۔

رُہاق ۔ ع۔ ابتدائے بلوغ

رِہان ۔ ع۔ گرو کرنا، شرط کرنا، گھوڑا دوڑانے میں شرط بدنا، شرطیں، یہ لفظ جمع اور مصدر دونوں آیا ہے

رِہاندن ۔ ف۔ } چھڑانا، رہائی

رِہانیدن ف } دلانا، قید سے آزاد کرنا۔

رَہِ انجام ۔ ف۔ گھوڑا تیز رفتار قاصد۔

رَہِ آوُرد ۔ ف۔ سوغات۔ تحفہ جو مسافر دوسرے شہر کی عمدہ چیز اپنے دوست کے واسطے بطریق ہدیہ لاوے

رِہائی ۔ ف۔ چھٹکارا

رُہبان ۔ ع۔ ڈرنا، نصاریٰ یا ترسا کا، زاہد، پادری، اور جمع راہب کی بھی ہے جو مشتق رَہَب بمعنی خوف کے ہے۔ پس راہب وہ شخص ہے جو عذابِ خدا سے ڈرتا ہو۔ مگر اطلاق لفظ راہب کا قوم ترسا و نصاریٰ کے عابد و زاہد اور پرہیزگار پر آتا ہے۔ پس لفظ رہبان بموجب تحقیق صاحب قاموس مفرد اور جمع دونوں ہے

رَہَبان ۔ ع۔ خائف ڈرنے والا

رَہبانیّت ۔ ع۔ بہ فتح را قوم ترسا و نصاریٰ کا زہد یعنی جورو نہ کرنا، غذائے لطیف نہ کھانا، اپنے نفس کو باز رکھنا اُن لذات سے بھی جو شرع میں حلال ہیں۔

رَہبُر ۔ ف۔ ہادی و رہنما۔

رَہَج ۔ ف۔ گرد و غبار شور و غل

رَہِ جام یافت ۔ ف۔ یعنی کامیاب ہوا۔

رَہ داشتن ف۔ حفاظت راہ، انتظار کسی کا کرنا، سفر کرنا

رَہزَن ۔ ف۔ چور، لٹیرا جو راہ میں مسافروں کو لوٹتا ہو

رَہَص ۔ ع۔ بیخ، جڑ، بنیاد دیوار کی نیو۔

رَہطُ ۔ ع۔ مردوں کا گروہ۔

رَہَقُ ۔ ع۔ نزدیک ہونا، گمراہ ہونا، جھوٹ بولنا، کسی چیز پر گرد کا اس طرح پڑنا کہ وہ چیز چھپ جائے۔

کسی چیز کا معلوم کر لینا حرام اور فساد پر قائم رہنا، غرور کرنا، بیہوش ہونا، ظلم کرنا، عیب کرنا، دوڑنا،

رَہگُذر ۔ فج۔ عام راستہ، سڑک شاہراہ مجازاً بمعنی سبب کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔

رَہمَہ ۔ عج۔ ہلکی بارش، مینھ کی پھوار۔

رَہَن ۔ ع۔ بہ فتح را، گرو۔ گرو کرنا مال یا زمین کا کسی کے پاس گرو رکھنا

رَہ نشین ۔ ف۔ مراد اس طبیب سے جو راہ میں بیٹھتا ہو۔

رَہنُما ۔ ف۔ راہ دکھلانے والا پیر مرشد۔

رَہو ۔ ع۔ زمین پست اور نشیب اور بمعنی بلند جگہ اور زمین بلند کے بھی ہے یہ لغت لغات اضداد سے ہے۔

رَہوَار ۔ ف۔ گھوڑا تیز رفتار

رَہی ۔ ف۔ بندہ، غلام

رَہیدَن ۔ ف۔ چھوٹنا، رہائی پانا

رَہی زادہ ۔ ف۔ غلام زادہ۔

رَہین ۔ ع۔ وہ چیز جو گرو رکھی ہوئی ہو۔

## فصل را۔ مع یائے تحتانی

رَی ۔ ع۔ سیراب کرنا۔

رَے ۔ ف۔ نام ایک شہر کا۔

رِیا ۔ ع۔ ظاہر داری، دل میں جو بات ہو اس کے برخلاف کام کرنا، لوگوں کے دکھانے کو۔

رِیاح ۔ ع۔ جمع ریح کی ہوائیں آندھیاں۔

رِیاحین ۔ جمع ریحان کی نباتات پھول خوشبودار

رِیاسَت ۔ عج۔ سرداری، حکمرانی،

رِیاض ۔ ع۔ جمع روضہ بمعنی باغ

رِیاضَت ۔ ع۔ محنت کرنا، مشقت کرنا رنج اور تکلیف کھینچنا، فرمانبرداری، نفس کشی، اور طبیبوں کی اصطلاح میں وہ حرکت جس میں سانس پھول جائے اور دم چڑھنے لگے مثل ڈنڑ کرنے اور مگدر ہلانے کے، گھوڑوں کو سکھانا اور آراستہ کرنا، واسطے سواری کے۔

رِیاضی ۔ ع۔ حکمت کی تینوں قسمیں طبعی ریاضی آلہی میں سے یہ ایک قسم ہے اور اس ریاضی میں ان امور سے بحث کی جاتی ہے جو فقط وجود خارجی میں محتاج مادہ کے ہیں۔ جس طرح مقدار اور عدد خاص کہ مادیات میں پائے جاتے ہیں، نہ مطلق عدد اور اقسام علم ریاضی کے یہ ہیں، علم ہندسہ، علم حساب، علم نجوم، علم موسیقی، علم مناظرہ مرایا، علم جبر و مقابلہ، علم جرّ اثقال۔

ریاکار ۔ ف۔ فریبی، مکار، منافق

رَیّان ۔ ع۔ سیراب، تر و تازہ۔

رَیب ۔ ع۔ شک، گمان

رَیبُ المَنُون ۔ ع۔ زمانے کے حادثے

رَیبارِی ۔ ع۔ سانڈنی سوار

رَیبَت ۔ ع۔ گمان، شک، تہمت اور وہ چیز جو شک میں ڈالے

رِیچار ۔ ف۔ } آچار، اچار
رِیچال ۔ ف۔
رِیچالہ ۔ ف۔

ریح ۔ ع۔ مطلق بو، خواہ خوشبو ہو
خواہ بدبو، وہ ہوا جو دنیا
میں چلتی ہے، وہ ہوا جو پیٹ
میں گھومتی ہے وہ ہوا جسکے
خلل سے جسم کے جوڑوں
میں درد پیدا ہوتا ہے۔

ریحان ۔ ع۔ نام ایک خط مشہور کا،
روئیدگی سبزہ نازبو جو ایک
قسم کا پھول ہے، ہر گھاس
خوشبودار، ہر پھول سوائے
گلاب کے پھول کے کبھی
مجازاً بمعنی شراب کے بھی
آتا ہے۔

ریحانہ ۔ ف۔ وہ چیز جس میں
ریحان بوئیں ۔

ریحانی ۔ ف۔ ایک طرح کی شراب
جو پیلی اور سبز رنگ اور
خوشبودار اور نہایت صاف
ہوتی ہے، اور ایک قسم کا
خوشبودار تمباکو پینے کا۔

ریخ ۔ ف۔ پیلا گوہ انسان یا
حیوان کا۔

ریختن ۔ ف۔ ڈالنا، چننا، بکھیرنا

ریختنِ صفرائے جوشیدہ ۔ ف
یعنی دور کر دینا کینہ کی
آگ کو۔

ریختہ پا ۔ ف۔ تیز قدم، گھوڑا
خوبصورت۔

ریختہ دم ۔ ف۔ وہ تلوار یا چھری
جس کی دھار سخت چیز پر
پڑنے سے گر گئی ہو۔

ریختہ گر ۔ ف۔ قالب میں ڈھال کر
برتن بنانے والا۔

ریدن ۔ ف۔ ہگنا

ریزان ۔ ف۔ ڈالتا ہوا گرتا ہوا

ریزریزکردن ۔ مج۔ بیائے مجہول
قیمہ قیمہ کرنا۔

ریزش ۔ ف۔ ڈالنا، گرانا۔

ریزہ ۔ ف۔ ٹکڑا، ذرا۔

ریزہ خوانی ۔ ف۔ گٹکری کے ساتھ
گانا،

ریزہ سرائی ۔ ف۔ نغمہ سرائی۔ گانا

ریزہ کاری ۔ ف۔ مہین کام کرنا۔

ریستن ۔ ف۔ حوض یا کنوئیں کے
اندر اترنا، بل دینا، توجہ
کرنا، ہگنا، پاخانہ پھرنا۔

ریسمان ۔ ف۔ سوت۔ ڈورا،
رسّی۔

ریسمان باز ۔ ف۔ بازی گر، نٹ

ریسمان بازی ۔ ف۔ بازی گری
تماشہ جو نٹ کرتے ہیں۔

ریسمان دراز کردن ۔ ف مہلت
دینا، دوسرے کو خودمختار
کر دینا۔

ریسیدن ۔ ف۔ کاتنا، بننا۔
کپڑے کا۔

ریش ۔ ع۔ یائے معروف سے۔
پرند جانوروں کے پر۔ عمدہ
لباس، معاش کی فراخی۔

ریش ۔ ف۔ یائے معروف سے
داڑھی۔

ریش ۔ ف۔ یائے مجہول سے زخم
زخمی۔

ریش بابا ۔ ف۔ ایک قسم انگور کی

ریش پرباد ۔ ف۔ تکبر، غرور۔

ریشتہ ۔ ف۔ انگریزی قلم،
ہولڈر۔

ریش چغر ۔ ف۔ یائے مجہول سے
اور آخر میں رائے معجمہ وہ
زخم جو بغیر چاک کئے اچھا
نہ ہو۔

ریشخند ۔ ف۔ ہنسی، دل لگی،
تمسخر، کسی کو مسخرہ بنانا۔

ریش دوان ۔ ف۔ ناسور۔

ریش ساز ۔ ف۔ بیائے مجہول

جرّاح۔

**ریش قاضی**۔ ف۔ روئی کی ڈاٹ جو شراب کے شیشہ کے منھ میں دیتے ہیں، وہ کپڑا صافی کا، کہ جس میں شراب چھانتے ہیں، وہ کپڑا جو شیشہ شراب کے منھ پر باندھتے ہیں۔

**ریش گاؤ**۔ ف۔ احمق، نادان، مسخرہ خام طمع، لالچ

**ریش گاوی**۔ ف۔ حماقت، بیوقوفی

**ریش مال**۔ ف۔ بے غیرت، دیّوث وہ شخص جو اپنی جورو کی ناجائز کمائی کھائے۔

**ریشمالی**۔ ف۔ بے غیرتی، دیّوثی

**ریش مورچہ**۔ ف۔ بیائے معروف خشخشی داڑھی۔

**ریشہ**۔ ف۔ درخت کی جڑیں جو مہین ہوں اور معنے زلف وطرۂ دستار کے بھی ہے۔

**ریشہ**۔ ع۔ یائے معروف سے مرغ کا ایک پر

**ریشۂ قلم**۔ ف۔ نب۔

**ریط**۔ ع۔ ایک پٹی چادر

**ریع**۔ ع۔ کھیتی کی زیادتی نفع جو کھیتی سے حاصل ہو۔ محصول کھیتی کا۔

**ریعان**۔ ع۔ شروع ہر چیز کا نوجوانی

**ریق**۔ ع۔ تھوک، ناشتا یعنی نہار

**ریگ**۔ ف۔ بالو، ریت اور کبھی مراد رمل سے جو علم معروف ہے۔

**ریگ بوم**۔ ف۔ بغیر اضافت کے ریگستان

**ریگ ریختن**۔ ف۔ خراب کرنا۔

**ریگ شو**۔ ف۔ نیارہ دھونے والا نیاریا۔

**ریم**۔ ف۔ میل خواہ جسم کا ہو یا کپڑے کا، پیپ جو پھوڑے سے نکلتی ہے، کثافت لوہے یا چاندی وغیرہ کی۔

**ریم آہن**۔ ف۔ لوہے کا میل جو آگ میں نکلتا ہے۔

**ریمگیں**۔ ف۔ میلا کچیلا، چرک آلود۔

**ریمن**۔ ف۔ میلا، چرک آلود، سرکش۔ مکار، بدنفس خراب

**ریمیا**۔ ف۔ بروزن کیمیا نام ایک علم کا، جس کا کامل جہاں چاہے دم بھر میں چلا جاوے۔

**رین**۔ ع۔ گناہ کا کسی پر غالب ہو جانا اور خبیث اور بدنفس ہونا،

**رین**۔ ع۔ ایسی جگہ گرنا جہاں سے نکلنا ممکن نہو،

**ریو**۔ ف۔ مکر وحیلہ، فریب

**ریوند**۔ ف۔ امالہ راوند کا، ایک دوائے مسہل بہت مشہور ہے۔

**ریہ**۔ ع۔ فارسی شش۔ ہندی پھیپھڑا۔

**رئیس**۔ ع۔ سردار اور سکندر نامہ میں ایک مقام پر نام ایک بادشاہ کا

# باب زائے معجمہ

## فصل زا - مع الالف

زابل - ف۔ نام ایک شہر کا ولایت سیستان سے اور نام ایک مقام کا راگ ہیں۔

زابلستان - ف۔ ملک سیستان

زاج - ع۔ پھٹکری

زاجر - ع۔ منع کرنے والا، جھڑکنے والا۔

زاحف - ع۔ وہ تیر جو قریب نشانہ کے پہونچکر زمین پر لگے اور پھر اُچٹ کر نشانہ پر لگے۔ وہ حیوان جو پیٹ کے بل زمین پر چلے، واضح ہو کہ حیوان چار قسم کے ہوتے ہیں، (۱) ماشی جو پیروں سے چلے (۲) طائر جو پروں سے اُڑے (۳) زاحف جو پیٹ کے بل گھسٹ کر چلے۔ (۴) سابح جو پانی میں تیرے۔

زاحل - ع۔ تھک جانے والا۔ زائل ہونے والا۔

زاخر - ع۔ وہ دریا جو زور کر کے چڑھتا ہے اور جس کا پانی کناروں سے باہر بہنے لگتا ہے۔ یعنی موج مارنے والا۔

زاخل - ف۔ درخت تھوہڑ کا جو کڑوا اور زہردار ہوتا ہے اور دودھ بھی اسمیں سے نکلتا ہے۔ عربی میں زقوم کہتے ہیں۔

زاد - ع۔ توشہ جو مسافر سفر میں اپنے ساتھ رکھتے ہیں۔ راہ کا خرچ دکھانا وغیرہ،

زاد - ف۔ جنا، پیدا کیا اور بمعنی فرزند اور سن وسال بھی۔

زادبوم - ف مقلوب الاضافت ہے یعنی بوم زاد معنی اسکے وہ جگہ اور زمین اور مقام اور وطن جہاں آدمی پیدا ہوا ہو۔

زادہ - ف۔ جنا ہوا اور بمعنی فرزند۔

زادہ خاک - ف کنایہ چاندی سونے سے۔

زادہ شش - ف۔ کنایہ تمام عالم سے اس لئے کہ حق تعالیٰ نے عرش سے لیکر تحت الثریٰ تک چھ روز میں پیدا فرمایا ہے۔

زاد راہ - ف۔ راہ کا خرچ توشہ راہ کا۔

زاد عقیم - ف۔ کنایۃً مراد دینا

زادن - ف۔ جننا

زار - ف۔ ہر چیز کی انبوہی وزیادتی جیسے لالہ زار، گلزار، اور بمعنی ضعیف خوار نالاں عاجزی اندوہ غم

زار نالی - ف۔ بے قراری سے رونا، عاجزی سے فریاد کرنا

زَارِی ۔ ف۔ رونا، عاجزی کرنا ضعیفی

زَارِیدن ۔ ف۔ رونا

زَازِل ۔ ف۔ وہ بڑا کفچہ جسمیں قوام اور تیل وغیرہ ٹپک جانے کے لئے سوراخ بنے ہوتے ہیں۔

زَاغ ۔ ف۔ کوا مشہور پرندہ ہے کمان کا گوشہ جو سیاہ سینگ کا دونوں طرف کمان کے گوشوں پر لگاتے ہیں، نام ایک راگ کا موسیقی سے۔

زَاغ ۔ ع۔ صیغہ ماضی کا۔ پھرا جھکا، مائل ہوا۔

زَاغ پا ۔ ف۔ سرزنش۔ طعنہ نام ایک پرندکا۔

زَاغِ شب ۔ ف۔ کنایہ سر کے بالوں سے۔

زَاغِ کمان ۔ ف۔ کمان کے گوشوں کی نوک

زَاغُول ۔ ف۔ واؤ مجہول سے نام ایک نوکدار لوہے کے اوزار کا، ہندی کدال

زَاک ۔ ف۔ پھٹکری

زَال ۔ فج۔ بوڑھی عورت، بوڑھا مرد جس کے بال سفید ہو گئے ہوں اور نام رستم کے باپ کا جس کے پیدائشی سب بال سفید تھے۔

زَالِ کُوفہ ۔ ف۔ لقب ایک بڑھیا کا جو کہ کوفہ میں رہتی تھی، اُسی کے گھر کے تنور سے طوفان نوحؑ نے جوش مارا تھا، مگر اس کو کچھ ضرر نہیں پہونچا،

زَالِ مدائن ۔ ف۔ ایک بڑھیا مدائن میں تھی کہ اس کی کوٹھری نوشیرواں کے مقام نشست کے پاس تھی اور اس کے کھانا پکانے کے دھوئیں سے نوشیرواں کو بہت تکلیف ہوتی تھی ہر چند نوشیرواں زر کثیر دیتا رہا مگر اس بڑھیانے اپنی کوٹھری نہ بیچی اور نہ بادشاہ نے زبردستی لی۔

زَانُو ۔ ف۔ گھٹنا۔

زَانُو تہ کردن ۔ ف۔ کسی کے پاس نہایت ادب سے بیٹھنا۔

زَانُو رَصدگاہ کردن ۔ فج۔ کنایہ مراقبہ کرنے اور رنجیدہ و متفکر رہنے سے۔

زَانُو زدن ۔ ف۔ کسی کے پاس نہایت ادب سے بیٹھنا۔

زَانِی ۔ ع۔ حرام کار، زنا کرنے والا مرد۔

زَانیہ ۔ ع۔ زنا کرنے والی عورت۔

زَاوِی ۔ ع۔ ریزہ، گوشہ ہر چیز کا

زَاوِیَہ ۔ ع۔ کونہ، گوشہ مکان کا کونہ ہر چیز کا مسافر خانہ،

زَاوِیَہ قائمہ ۔ ع۔ شکل اس کی یہ ہے

زَاوِیَہ حادّہ ۔ ع۔ شکل یہ ہے
زَاوِیَہ منفرجہ ۔ ع۔

زَاہِد ۔ ع۔ وہ شخص جو دنیا کی رغبت اور خواہش نہ رکھے اور سوائے خدا کے کسی سے تعلق نہ کرے۔

زَاہِد خشک ۔ ف۔ وہ زاہد جس کو شوق عبادت کرنے کا نہ ہو۔

**زاہر** ۔ ع۔ کھلا ہوا پھول، روشن بلند

**زایدگی** ۔ ف۔ پیدائش، پیدا ہونا

**زایدن** ۔ ف۔ جننا بچہ کا

**زائچہ** ۔ ف۔ جنم پترہ اور قرعہ پھینک کر جو رمل کی شکلیں رمال کھینچتے ہیں

**زائد** ۔ ع۔ بڑھا ہوا، حساب سے افزوں

**زائر** ۔ ع۔ ملنے والا، زیارت کرنے والا۔

**زائل** ۔ ع۔ دُور ہونے والا، جاتا رہنے والا۔

## فصل زا مع بائے موحدہ

**زُب** ۔ ع۔ بچوں کا عضو تناسل اور بمعنی ناک۔

**زُبا** ۔ ع۔ بلند پشتے جن پر سیلاب کا پانی نہ پہونچ سکے۔

**زُباب** ۔ ع۔ بڑے چوہے جو سرکش ہوں

**زباب** ۔ ع۔ ایک بڑا چوہا سرکش

**زبّاب** ۔ ع۔ مویز بیچنے والا

**زباد** ۔ ع۔ نام ایک خوشبو کا جو سفید زردی ملی ہوئی ہوتی ہے اور یہ جنگلی بلاؤ کے خصیہ کا عرق ہے گاڑھا مثل شہد کے اور یہ اسکی مستی ہوتی ہے اور ہندی میں اس کو مشک بلائی کہتے ہیں۔

**زُبال** ۔ ع۔ ہتر، پھنگی

**زبانہ** ۔ ف۔ بولی اور منہ میں جو زبان ہے۔

**زبان آور** ۔ ف۔ شاعر فصیح صاحب زبان۔

**زبان آوری** ۔ ف۔ زبان کی تیزی

**زبان بازی** ۔ ف۔ برابری کرنا، خصومت کرنا۔

**زبان بر دیوار مالیدن** ۔ ف۔ قناعت، توکل

**زبان بر خاک مالیدن** ف۔ عاجزی کرنا۔

**زبان بہ یکے کردن** ۔ ف۔ کسی کے کلام کی موافقت کرنا۔

**زبان بہ مسمار دوختن** ف۔ چُپ رہنا

**زبان بہ قفا** ۔ ف۔ گُل نافرمان، اس پھول کے پیچھے ایک شے مثل چڑیا کی زبان کے ہوتی ہے پس اسی سبب سے اس کو نافرمان کہتے ہیں، کیوں کہ جو شخص حکم بادشاہ کا قبول نہیں کرتا ہے اس کی زبان گدی کی طرف سے باہر کھینچ لی جاتی ہے۔

**زبان بند** ۔ وہ تعویذ جو واسطے زبان بندی دشمنوں اور بدگویوں کے لکھا جاتا ہے۔

**زبان بند خرد** ۔ ف۔ کنایہ شراب سے

**زبان برزبان** ۔ ف۔ وہ شخص جو ابھی کچھ کہے اور ابھی کچھ اس کے خلاف کہنے لگے۔

**زبان ترکردن** ۔ ف۔ بات کرنا۔

**زبان ترازو** ۔ ف۔ کانٹا یعنی وہ ڈوری وغیرہ جو ترازو وغیرہ کی ڈنڈی کے بیچ میں ہوتی ہے۔

**زبان دان** ۔ ف۔ فصیح و بلیغ شاعر۔

**زبان دراز** ۔ ف۔ بیہودہ بکنے والا۔

**زبان درکشیدن** ۔ ف۔ چپ ہو جانا

**زبان دادن** ۔ ف۔ اقرار کرنا، شرط کرنا،

**زبان ران** ۔ ف۔ افسانہ گو، طرّار زبان دراز

زبان زدہ۔ ف۔ مشہور و معروف
زبان زدن۔ ف۔ کنایہ بات کرنے سے
زبان خوبین۔ ف۔ بات کرنے سے بالکل زبان کو بند کر لینا، گفتگو ترک کرنا،
زبان سنگین۔ ف۔ گونگا
زبان شکستہ۔ ف۔ ہکلا
زبان شل۔ ف۔ پیٹ کا ہلکا۔ لُترا
زبان فروش۔ ف۔ بہت بکنے والا۔
زبان کشادن۔ ف۔ گالی دینا۔
زبان گندمی۔ ف۔ نرم زبانی
زبان گیر۔ ف۔ جاسوس
زبانہ۔ ف۔ لپٹ آگ کی، شعلہ اور ترازو کی ڈنڈی کے بیچ کی ڈوری وغیرہ کانٹا۔
زبانہ میز۔ ف۔ میز کی دراز
زبانی۔ ف۔ سرکش لوگ، دوزخ کے نگہبان اور مؤکل یہ جمع زبنی کی ہے۔
زباں یافتن۔ ف۔ بات کرنے کی اجازت مانگنا
زبانیاں۔ ف۔ سرکش لوگ، دوزخ کے دربان فارسی لوگ زبانی کو مفرد استعمال کرتے ہیں اور اس کی جمع بطور فارسی کے الف اور نون ساتھ لاتے ہیں جیسے حور کی جمع حوران
زبانیہ۔ ع۔ مؤکلان دوزخ دربان دوزخ مجازاً پولیس
زباوہ۔ ع۔ مزید علیہ زبیہ کا زمین کے بلند ٹیکرے جن پر سیلاب کا پانی نہ پہونچ سکے۔
زُبد۔ ع۔ مسکہ، جھاگ، کف
زُبدہ۔ ع۔ مسکہ، خلاصہ ہر چیز کا چیدہ۔
زُبُر۔ ع۔ جمع ہے زبور کی مراد کتابیں تحریریں لوہے کے پتر۔ تختیاں، لوح محفوظ
زَبر۔ ع۔ لکھنا عقل، توانا مضبوط، غصہ سے چیخ کر بولنا۔
زِبرُ۔ ع۔ کتاب
زِبر۔ ف۔ حفظ پڑھنا یا دسے پڑھنا
زبر۔ ف۔ طاقتور اوپر والا۔
زبر انداز۔ ف۔ دری، توشک، پلنگ پوش
زُبرہ۔ ع۔ لوہے کا پتر، نام ایک ستارۂ روشن کا جو برج اسد کے دوش پر واقع ہے اور یہ گیارھویں منزل ہے چاند کی۔
زِبرہ۔ ع۔ ایک تحریر، ایک کتاب۔
زِبرِج۔ ع۔ روز زینت، آرائش ہلکا ابر سرخ رنگ کا۔
زَبرجد۔ ع۔ ایک قسم کا جوہر ہے سبز رنگ زردی مائل مثل زمرد کے۔
زبردست۔ ف۔ غالب، طاقتور۔
زبردستی۔ ف۔ دھینگا مشتی کرنا
زِبرقان۔ ع۔ چودھویں رات کا چاند، نام ایک صحابی کا اور وہ شخص جسکی ڈاڑھی بہت کم ہو اور کبھی اس لفظ سے مراد کاغذ سفید بھی ہوتا ہے۔
زَبل۔ ع۔ لید، گوبر، گوہ۔
زَبل۔ ع۔ زمین کو طاقت دینا اور اچھا کرنا۔ پالس ڈال کر آراستہ کرنا۔
زَبور۔ ع۔ لکھی ہوئی چیز تحریر اور نام ہے جناب داؤد علیہ السلام کی کتاب کا۔
زبون۔ ف۔ بد، بدتر، بیوقوف

عاجز، بیچارہ، قیدی، اونٹ لات مارنے والا، آدھی آستین کی کرتی،

**زُبون** ۔ ف۔ خریدار

**زَبیب** ۔ ع۔ مویز یعنی خشک انگور ہندی میں اس کو داکھ کہتے ہیں

**زُبیدہ** ۔ ع۔ ہارون رشید کی بیوی اور یہ نہایت بزرگ ہمت اور نیک تھی۔

**زُبیر** ۔ ع۔ آنحضرت صلعم کے ایک صحابی کا نام جو رشتے میں آپ کے پھوپھی زاد بھائی بھی تھے۔

## فصل زا۔ مع جیم

**زُجاج** ۔ ع۔ چمنی، شیشہ، کانچ وہ چیز جو بصورت قندیل سفید شیشہ کی بنائیں اور بمعنی اس شیشہ کے بھی آیا ہے جس میں عرق بھرتے ہیں

**زِجاج** ۔ ع۔ بہت سے شتر مرغ

**زَجّاج** ۔ ع۔ شیشہ بنانے والا، اور لقب علم نحو کے ایک امام کا۔

**زَجاجی** ۔ ع۔ شیشہ بیچنے والا۔

**زُجاجہ** ۔ ع۔ بوتل، کانچ، شیشہ شیشہ کی قندیل، نام ایک گاؤں کا مصر میں

**زَجر** ۔ ع۔ روکنا، باز رکھنا۔ منع کرنا، مگر فارسی کے محاورہ میں بمعنی لازم آتا ہے یعنی مار، گھڑکی، جھڑکی۔

**زَجرہ** ۔ ع۔ آواز بہت کڑی، سخت شور۔ صور کی آواز جو کہ قیامت کے دن پھُنکے گا

**زَجیر** ۔ ع۔ منع کرنے والا، باز رکھنے والا۔

**زَجّہ** ۔ ع۔ وہ عورت جس نے ابھی بچہ جنا ہو۔

## فصل زا۔ مع حائے مہملہ

**زِحاف** ۔ ع۔ گرنا ایک حرف کا شعر میں دو حرفوں کے درمیان سے اور ایسے شعر کو مزاحف کہتے ہیں۔

**زِحام** ۔ ع۔ انبوہی، ہتھات

**زَحف** ۔ ع۔ بچوں کا گھٹنیوں چلنا حیوان کا پیٹ کے بل گھسٹ کر چلنا، خطا کرنا تیر کا نشانہ سے۔ تیر کا نشانہ پر لگنا، مگر پہلے زمین پر ٹھوکر کھا کے دشمن پر چڑھائی کرنا لشکر اکٹھا ہوکے۔

**زُحل** ۔ ع۔ نام ایک ستارہ مشہور کا جو ساتویں آسمان پر ہے ہندی میں اس کو سنیچر کہتے ہیں اور یہ نحس اکبر ہے۔

**زَحم** ۔ ع۔ زحمت، انبوہ، تنگی

**زَحمت** ۔ ع۔ تکلیف، دکھ، رنج تنگی اور مراد لوگوں کی کثرت سے۔

**زَحیر** ۔ ع۔ بیماری قسم کی ہے جس میں مروڑہ ہوتا ہے اور آنوں اور لہو کے دست آتے ہیں، فارسی میں اس کو پیچش کہتے ہیں اور عرف میں مجازاً بمعنی ناخوش اور آزردہ کے مستعمل ہے۔

## فصل زا۔ مع خائے معجمہ

**زَخ** ۔ ف۔ شور و غل، گھنٹہ کی آواز۔

**زَخارِف** ۔ ع۔ جمع ہے زخرفہ کی

دُنیا کی ظاہری آرائشیں،
ملمع کی ہوئی چیزیں یعنی وہ
چیزیں جن کا ظاہرا اچھا ہو
اور باطن خراب وہ باتیں جو
اصل میں غلط ہوں۔

زَخّارُ ۔ع۔ دریا موجیں مارنے
والا جس کا پانی کناروں سے
نہ نکلے مشتق زَخَرُ سے جسکے
معنی ہیں دریا کا لبالب ہونا
پانی سے، دریا کا چڑھ جانا

زُغَار ۔ف۔ یہ لفظ فارسی بھی ہے
بمعنی نعرہ مارنے والا اور
شور کرنے والا اس لئے کہ
لفظ زَخ فارسی میں بمعنی
شور اور آواز سخت کے ہے
پس اس صورت میں یہ لفظ
مرکب ہے لفظ زُخ اور
کلمہ ار سے۔

زَخَرُ ۔ع۔ بھر جانا دریا کا پانی سے
اور بہہ نکلنا پانی کا کناروں
سے لبالب بھرنا کسی چیز کو
گھنا نکلنا ہری گھاس کا۔

زُخرُفُ ۔ع۔ ظاہری آرائش، ظاہر
کی آراستہ چیز خوبی کلام کی
جھوٹ ملانے سے ظاہرًا
اچھا اور باطن خراب اور بُرا

زُخرُفہ ۔ع۔ زینت، ظاہری جھوٹی
بات کو سچے طور سے بیان
کرنا، مکاری اور دغا بازی

زَخمُ ۔ع۔ سڑ جانا، پوست کا
گھاؤ۔

زخمِ تیر ۔ف۔ } گہرا گھاؤ
زخمِ دامن دار ف

زخمِ دُرُست۔ ف۔ کنایہ موت سے۔

زخمِ کوس۔ ف۔ بڑا نقارہ

زَخمہ ۔ع۔ ساز بجانے کی چیز۔
مضراب، نقارہ کی چوب
ڈنکا وغیرہ اور مصطلحات
میں بمعنی حرکت جماع کے
بھی لکھا ہے۔

## فصل زا۔ مع دال مہملہ

زَدُ ۔ف۔ مارا، چوٹ مارنا

زُدَا ۔ف۔ صاف کرنے والا،
پاک کرنے والا اور امر میں
بھی بمعنی پاک کر

زدُودَنُ ۔ف۔ زنگ چھڑانا،
صیقل کرنا،

زَدُوکوب ۔ف۔ مار پیٹ

زَدَن ۔ف۔ اس کے معنی بہت
ہیں "۱" مارنا جیسے تیغ زدن
۲۔ کھانا، کباب زدن،
۳۔ پینا، ساغر زدن، ۴۔
کرنا، مشق زدن، ۵۔
مشابہ ہونا، ایں رنگ
بہ فلاں رنگ می زند۔
۶۔ کھولنا، رگ
زدن، ۷۔ ڈالنا قرعہ
زدن، ۸۔ چھیڑنا، عنان
زدن، ۹۔ جلانا، آتش
زدن، ۱۰۔ بھڑکنا، شعلہ
زدن، ۱۱۔ ملنا، روغن
زدن، ۱۲۔ برپا کرنا، خیمہ
زدن، ۱۳۔ لکھنا، نقش
زدن۔ ۱۴۔ رکھنا، تخت
زدن، ۱۵۔ بچھانا، فرش
زدن، ۱۶۔ پہننا، تاج
زدن، ۱۷۔ گرہ باندھنا
گرہ زدن، ۱۸۔ بند کرنا،
قفل زدن، ۱۹۔ بجانا،
طبل زدن، ۲۰۔ لینا،
بوسہ زدن، ۲۱۔ لوٹنا،
راہ زدن۔ ۲۲۔ کہنا، حرف
زدن، ۲۳۔ نکلنا، آبلہ
زدن، ۲۴۔ جھڑ کنا

نمک زدن، ۲۵۔ گرانا، آب زدن، ۲۶، راہ طے کرنا، پازدن، ۲۷۔ کاٹنا، ناف زدن، ۲۸۔ چلانا، قلم زدن، اور سوائے ان کے بھی اور بہت معنی ہیں

زَدَد ۔ نج۔ مارا ہوا، چوٹ کھایا ہوا، ستایا ہوا،

## فصل زا، مع رائے مہملہ

زَرْ ۔ ف۔ اکثر بمعنی طلا یعنے سونے کے آتا ہے اور کبھی چاندی اور روپے اور نقد پر بھی اس کا اطلاق کرتے ہیں اور بمعنی اشرفی کے بھی اور بمعنی نہایت بوڑھے کے بھی خواہ عورت ہو خواہ مرد اور بمعنی زال کے بھی جو رستم پہلوان کا باپ تھا اور مخفف زرد کا بھی آیا ہے،

زِرْ ۔ ف۔ بٹن

زَرَاب ۔ ف۔ بمعنی شراب زرد رنگ اور بمعنی حل کئے ہوئے سونے کے بھی آیا ہے۔

زَرَّاد ۔ ف۔ زرہ بنانے والا، نام ایک عالم کا۔

زَرَّاد خانہ ۔ ف۔ سلاح خانہ

زِرَاعَت ۔ ع۔ کھیتی، کھیتی کرنا

زَرَّاف ۔ ع۔ } شتر گاو، پلنگ
زَرَافہ ۔ ع۔ }

زرافشاں شُدَن ف۔ سخاوت کرنا، کسی کی تعریف کرنا،

زَرافشانِ کوہ ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے۔

زَرَّاق ۔ ع۔ مکار، نفاق والا

زَر اَندودَن ف۔ سونا چڑھانا کسی چیز پر ملمع کرنا،

زَرَاوَنْد ۔ ع۔ نام ایک دوا کا اور یہ دو قسم کی ہوتی ہے لمبی کو طویل اور گول کو مدحرج کہتے ہیں۔

زَرْبَاف ۔ ف۔ سنہری

زَرْبَفت ف۔ کپڑا چاندی اور سونے کے تاروں اور سوت سے بنا ہوا۔

زَرْپَرَست ۔ ف۔ روپیہ کا لالچی۔

زَرْتُشْت ۔ ف۔ نام ایک مرد کا جو منوچہر بادشاہ کی نسل سے تھا اور شاگرد فیثاغورث حکیم کا اس نے گشتاسپ بادشاہ کے زمانہ میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا اور آتش پرستی کا دین ایجاد کیا، مجوس لوگ اس کو پیغمبر جانتے ہیں اور جو اس نے ایک کتاب زند بنا کر اپنی امت کو دی تھی اس کو کتاب آسمانی کہتے ہیں۔

زُرُت ۔ ع۔ جوار ایک غلہ مشہور ہے۔

زَرِ جَعفری ۔ ف۔ خالص سونا منسوب ہے جعفر برمکی وزیر سے جس کے حکم سے صاف سونے کا استعمال جاری ہوا تھا۔

زَرِ خُشک ۔ ف۔ } خالص سونا،
زَرِ خَلاص ف۔ }

زَرد ۔ ف۔ پیلا، اور کبھی مراد شام سے ہوتی ہے۔

زَرُدُمَال ۔ نج۔ کھوٹا سکہ،

زَرْدَرْ ۔ ع۔ زرہ بنانا، لقمہ کا گلے سے نیچے اترنا، گلا گھوٹنا۔

زُرُّد - ع - بہت کھانا اور بمعنی زرہ
زُرُد - ف - جوار جو غلہ مشہور ہے
زَرْدآب - ف - پیپ - زرد پانی صفرا
زَرْدآلو - ف - نام ایک مشہور میوہ کا جس کو خشک کرنے کے بعد خوبانی کہتے ہیں
زَرْد چشم - ف - شکاری مرغ، مثل باز اور باشا اور جرّہ اور شاہین وغیرہ کے
زَرْدچوب - ف - ہلدی
زَرْدرُخ - ف - کنایہ عاشق سے۔
زَرْدُستْ افشار - ف - نام ایک قسم کے بیش قیمت اور خالص سونے کا جو خسرو پرویز کے خزانہ میں تھا مثل موم کے نرم۔
زَرْدُشت - ف } یہ دونوں نام بھی
زَرْدُہشت - ف } اسی زرتشت کے ہیں جن کی تعریف ابھی گذری
زَرْدَک - ف - گاجر۔
زَرْدوزی - ف - چاندی یا سونے کے تاروں کا کام۔
زَرْدَہ دِہی - ف } خالص سونا۔
زَرْدَہ ہی - ف }
زَرْدی بیروں آوردن - مج - یرقان کی بیماری ہو جانا۔

زَرِ سارا - ف - زر خالص
زَرِ سُرخ - ف - سونا - اشرفی
زَرِ سَفید - ف - چاندی - روپیہ
زَرِ صامت - ف - اصلی معنی زر خاموش اور مراد اس سے بھی سونا، چاندی اشرفی، روپیہ - مال اور صامت بمقابلہ ناطق یعنی بولنے والے کے ہے پس مال صامت تو زر و نقرہ وغیرہ ہوا اور مال ناطق لونڈی، غلام گھوڑا ہاتھی وغیرہ ہے۔
زَرْع - ع - کھیتی - کھیتی کرنا۔
زُرْعُب - ع - ایک قسم کا چڑہ ہوتا ہے کہ جس کو کنجشک کہتے ہیں
زُرْفِین - ع - دروازہ کا حلقہ یعنی زنجیر۔
زَرْقا - ع - وہ عورت جس کی آنکھیں سبز اور نیلی ہوں اور نام ایک خاص عورت کا عرب سے جو بہت تیز نظر تھی، کہتے ہیں کہ زرقا ایک دن کی راہ کی دوری سے سوار کو بخوبی دیکھ لیتی تھی۔
زَرْق - ع - جھوٹ، مکر، نفاق پرند کا بیٹ کرنا، گردش آنکھوں کی دوا کا ٹپکانا کسی جگہ، اندھا ہونا۔

زُرْق - ع - نیلی آنکھوں والے۔ اندھے، بالو کے ٹیلے اور تودے، صاف پانی جس میں کدورت نہ ہو، اور یہ جمع ازرق کی ہے۔
زَرَق - ع - کبود چشم ہونا، صاف ہونا پانی کا میل سے۔
زُرّاق - ع - ایک مرغ شکاری اور بعضے کہتے ہیں باز سفید اور بعض معرب جرہ کا کہتے ہیں زرارق اس کی جمع ہے۔
زَرِ قلب - ف - کھوٹا سونا۔
زَرَک - ف - سونے کے ورق کے ریزے۔
زَرگَر - ف - سنار
زَرگَری - ف - سنار کا پیشہ۔
زَرگُل - ف - گلاب کا زیرہ۔
زَرِ مغربی - ف - خالص سونا اور مجازاً کنایہ آفتاب سے۔
زَرنَب - ع - نام ایک دوا کا ہندی میں برہمی اور یہ خوشبودار ہوتی ہے اور بعضے کہتے

زعفران کہتے ہیں
زَرُنباد ۔ ع۔ نام ایک دوا کا ہندی نرکچور۔
زَرنگار ۔ ف۔ وہ چیز جس پر سونے کے نقش بنے ہوں۔
زرنیخ ۔ ع۔ ہرتال
زَرُود ۔ ع۔ نام ایک موضع کا مکہ معظمہ کی راہ میں جہاں پانی نہیں ملتا ہے۔
زِرِہ ۔ ف۔ بہ کسر زا جنگ کا لباس
زرہ کوس ۔ ف۔ منافق
زرّیں ۔ ف۔ سونے کا کام کیا ہوا
زرّیں بقیۂ خور ۔ ف۔ یوسف زلیخا میں مراد حضرت یوسف کی ٹوپی ہے۔
زرّیں دُرفش ۔ مج۔ عَلَم زرّیں، کامدار جھنڈا،
زرّیں درخت ۔ ف۔ ترنج کا درخت اور سکندر نامہ میں مراد سکندر کے تخت سے۔
زرّیں سُتون ۔ ف۔ سکندر نامہ میں مراد غلامان زرّیں کمر سے۔
زرّیں کلید ۔ ف۔ سکندر نامہ میں مراد عبارت آراستہ سے۔

## فصل زا۔ مع شین معجمہ

زِشت ۔ ف۔ برا، بھونڈا، بدشکل
زِشت یاد ۔ ف۔ غیبت کرنا،
زِشتی ۔ ف۔ برائی، بدشکلی۔

## فصل زا۔ مع عین مہملہ

زُعاف ۔ ع۔ ف۔ وہ زہر جو فوراً ہلاک کرے اور قتل کر ڈالے ناگہانی موت۔
زُعاق ۔ ع۔ شور مزہ، کھاری اور کڑوا پانی جو پی نہ سکیں۔
زَعامَت ۔ ع۔ لیڈری کرنا۔
زُعرُور ۔ ع۔ نام ایک میوہ کا اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک قسم کا بیر ہے۔
زُعف ۔ ع۔ کسی کو اس طرح قتل کرنا کہ وہ اسی جگہ مرجائے
زُعفران ۔ ف۔ کیسر
زُعم ۔ ع۔ ظن، گمان، ایسی بات کہنا کہ جس کے سچ اور جھوٹ ہونے میں کہنے والا، خود متردد ہو، جھوٹ بولنا،
زَعَم ۔ ع۔ طمع کرنا، لالچ کرنا۔
زَعم ۔ ع۔ ضامن ہونا،
زَعیم ۔ ع۔ ضامن، پیشوا، وکیل کفیل رئیس قوم لیڈر،

## فصل زا۔ مع غین معجمہ

زَغال ۔ ع۔ کوئلہ۔
زُغل ۔ ع۔ ماں کا بچہ کو دودھ پلانا۔
زَغلک ۔ ف۔ ہچکی۔
زَغَن ۔ ف۔ چیل مشہور پرند ہے
زَغند ۔ ف۔ جست، کود پھاند ہرن کی چوکڑی۔
زغیر ۔ ع۔ کتاں ہندی، السی

## فصل زا۔ مع فا۔

زِفاف ۔ ف۔ ع۔ دلھن کو دولھا کے گھر روانہ کرنا، دولھا کا دلہن کو پہلی مرتبہ ہمبستر کرنا۔
زُفان ۔ ف۔ زبان۔
زُفانہ ۔ ف۔ سلگا ہوا کوئلہ انگارہ
زَفت ۔ ف۔ درست، سخت، موٹا، فربہ، محکم، مضبوط، تیز مزہ، جو زبان کو کاٹے کسیلی چیز کو جو کھانے میں

گلا پکڑے۔ مثل بازو اور ہر
وغیرہ کے۔

**زُفت** - ف۔ بخیل، بدخو، بدمزہ

**زِفت** - ء۔ قیر کی ایک قسم کا نام اور
یہ درخت صنوبر کا گوند ہے
جو سیاہ اور مثل لاسہ کے
چپکنے والا ہوتا ہے۔ اور اسکو
کشتی کے درزوں پر ملتے
ہیں تاکہ پانی اندر نہ آوے
اور قیر کو قار بھی کہتے ہیں۔

**زَفر** - ء۔ سانس کو کھینچ کر بلند
کرنا۔ پانی پلانا، بازرکھنا
آواز کا سننا، آگ کا سلگانا
اور روشن کرنا۔

**زِفر** - ء۔ بوجھ، اسباب سفر کا

**زُفر** - ء مرد دلیر، شیر جو درندہ
مشہور ہے، دریا۔ نہر بڑے
پانی کی۔ بخشش بہت
اور زیادہ بوجھ اُٹھانے
والا، اونٹ، فربہ اور موٹا
لشکر، فوج آدمیوں کا گروہ

**زَفیر** - ء۔ سانس کو کھینچنا اور
بلند کرنا، سختی، بلا، گدھے
کی پہلی آواز اور آخر کی آواز
کو شہیق کہتے ہیں۔

## فصل زا۔ مع قاف

**زَق** - ء۔ مشک پانی وغیرہ کی

**زُقاق** - ء۔ کوچہ، گلی

**زَقوم** - ء۔ درخت تھوہر کا اور
یہ کڑوا۔ زہردار ہوتا ہے
اور اس میں سے دودھ
نکلتا ہے اور ایک درخت
ہے دوزخ میں جو خوراک
دوزخیوں کی ہوگی اور فارسی
میں یہ لفظ بغیر تشدید قاف
کے بھی آیا ہے۔

**زُقّہ** - ء وہ دانہ پانی جو پرند
جانور مثل کبوتر کے اپنے
گلے سے نکال کر بچہ کو
بھراتا ہے اور وہ دوا جو
بچہ کی ماں اپنے دودھ
میں گھول کر بچہ کے حلق
میں ڈالے اور نام ایک
چھوٹے سے پرند کا اور
وہ دوائے مسہل جو نئے بچہ کو
بعد پیدا ہونے کے دیتے ہیں
اسکو ہندی میں گھٹی کہتے ہیں

## فصل زا۔ مع کاف

**زَک** - ء۔ ناطاقتی اور دُبلاپے
سے چھوٹے چھوٹے قدم
اُٹھانا اور آہستہ آہستہ
زمین پر چلنا۔

**زَک** - ف۔ ہرا دینا، الزام دینا

**زَکا** - ء۔ بڑھنا۔ پھولنا، زیادہ
ہونا، عیش و عشرت کرنا۔

**زَکاب** - ء۔ لکھنے کی سیاہی۔

**زُکام** - ء۔ سردی کی بیماری جس میں
ناک بہتی ہے۔

**زکام فرنگیان** - ج۔ انفلوئنزا۔

**زَکَریا** - ء۔ نام ایک پیغمبر
علیہ السلام کا۔

**زُکرہ** - ء۔ شراب کی مشک۔

**زَکوٰۃ** - ء چالیسواں حصہ مال کا
جو خدا کی راہ میں ہر سال
دنیا کے مسلمانوں پر فرض
ہے اور یہ صدقہ شرعی ہے

**زَکی** - ء۔ پاک وصاف

**زَکیک** - ء۔ آہستگی کی چال

**زَکیدن** - ف۔ آپ ہی آپ غصہ
اور قہر سے بڑبڑانا۔

**زُکال** - ف۔ کوئلہ جو سیاہ ہو

## فصل زا۔ مع لام

**زَلّات** - ء۔ لغزشیں غلطیاں

**زَلَازِل** ۔ ع۔ زلزلے، بھونچال، یہ جمع ہے زلزلہ کی

**زُلَال** ۔ ع۔ پانی شیریں اور صاف

**زَلَّتُ** ۔ ع۔ پھسلنا، لغزش مراد ہے ناپسندیدہ کام سے اور اس لفظ کو بطریق ادب کے استعمال کرتے ہیں جیسے زلت انبیا۔

**زِلْزَال** ۔ ع۔ ہلانا، لرزہ کرنا،

**زَلْزَلَہ** ۔ ع۔ بھونچال زمین کا زلزلہ

**زُلْفُ** ۔ ع۔ ایک حصہ رات کا، مگر فارسی لوگ اپنے تصرف سے اس لفظ کو لام کے جزم سے پڑھتے ہیں اور چونکہ رات کالی ہوتی ہے اس مناسبت سے مجازاً اس لفظ کے یہ معنی لیتے ہیں یعنی بالوں کی لٹ۔ جو کان کے قریب ہوتی ہے۔

**زُلْفَتُ** ۔ ع۔ درجہ، منزلت نزدیکی ٹکڑا رات کا اور فارسی میں کبھی مجازاً بمعنی دوستی کے آتا ہے۔

**زُلْفِیْن** ۔ ف۔ زنجیر۔

**زَلَقَ** ۔ ع۔ پھسلنا، زمین برابر جیسے گھاس تک نہ ہو، ہاتھ سے انزال کرنا،

**زَلِقُ** ۔ ع۔ وہ شخص جس کو جلد غصہ آوے اور وہ شخص جو ادخال سے پہلے منزل ہو جائے۔

**زَلَقْطَہ** ۔ ف۔ تیتیا، پیلی بھڑ

**زَلَلُ** ۔ ع۔ لغزش، نقصان، کجی، ترازو کی، جائے لغزش۔

**زَلُو** ۔ ف۔
**زَلُوک** ۔ ف۔ } جونک۔

**زَلَّہ** ۔ ع۔ جھوٹا کھانا، آگے کا بچا ہوا۔

**زَلَّہ** ۔ ف۔ جھینگر، جو گرمی کی راتوں میں بولا کرتا ہے

**زَلَّہ بَنْد** ۔ ف۔ وہ شخص جو جھوٹا کھانا آگے کا بچا ہوا دوسرے وقت کے واسطے اُٹھا رکھے۔

**زَلِیْبَا** ۔ ف۔ جلیبی، ایک مشہور مٹھائی ہے۔

**زَلِیْخَا** ۔ ع۔ زن عزیز مصر جن کا عقد جناب یوسفؑ سے ہوا۔

**زَلِیْقُ** ۔ ع۔ بچہ جو پیدا ہونے کے وقت معمول سے پہلے نکل پڑے۔

**زَلِیْلُ** ۔ ع۔ گلے کی آواز، خرخراہٹ اور لغزش۔

## فصل زا۔ مع میم

**زَم** ۔ ع۔ نام ایک ندی کا ہے شہر مرو میں

**زِمَام** ۔ ع۔ مہار، اونٹ کی نکیل وہ رسی جو اونٹ کی نکیل میں دونوں طرف باندھتے ہیں۔

**زَمَانُ** ۔ ع۔ وقت، عرصہ، زمانہ ساعت، موت، عہد، فرصت اور جب یہ لفظ بمقابلہ زمین واقع ہوتا ہے تو بہ معنی آسمان ہوتا ہے۔

**زَمَانَہ** ۔ ع۔ وقت۔

**زمانیان**۔ ف۔ زمانہ کے لوگ جو قدیم نہیں ہیں حادث ہیں۔

**زَمَانِی** ۔ ف۔ زمانہ، نو پیدا۔

**زَمَخْشَر** ۔ ع۔ نام ایک قصبہ کا مضافات خوارزم سے جہاں جار اللہ

صاحب کشاف پیدا ہوئے تھے۔
زُخُتُ ۔ ف۔ کسیلا مزہ، مثل ہڑ وغیرہ کے
زَمرُ ۔ ع۔ بانسری بجانا۔
زُمَرُ ۔ ع۔ آدمیوں کے متفرق گروہ اور نام ایک سورۂ قرآن کا
زُمُرُّدُ ۔ ف۔ ایک جوہر ہے سبز رنگ بیش قیمت۔
زُمُرّدین۔ ف۔ وہ شے جس میں رنگ زمرد کا یعنی سبز پایا جاوے
زُمُرَہُ ۔ ع۔ جماعت، گروہ آدمیوں کا۔
زَمزَمَہ ۔ ع۔ راگ، گیت، آہستہ گانا،
زَمزَم ع۔ ایک کنواں ہے کعبہ کے پاس،
زِمِستان ۔ ف۔ جاڑا، فصل سرما
زُمکیُ ۔ ف۔ مرغے کی دُم
زَمُمُ ۔ ع۔ استوار، ارادہ قصد
زَمَنُ ۔ ع۔ زمانہ، وقت، آفت
زِمَنُ ۔ ع۔ وہ شخص جو ہاتھ پیروں سے اپاہج ہو اور چل پھر نہ سکے اور وہ شخص جو زمانہ کی آفت اور مصیبت میں مبتلا ہو۔

زَمُودُ ۔ ع۔ نقش ونگار
زَمہَرِیرُ ۔ ع۔ سخت سردی جس سے کافروں پر عذاب کیا جائیگا کرۂ ہوا کا ایک طبقہ نہایت سرد ہے۔
زَمیُ ف۔ مخفف زمین کا
زَمِیلُ ۔ ع۔ ساتھی، رفیق، ادوبغل
زَمِینُ ۔ ف۔ وہ کرہ جس پر ہم رہتے ہیں
زَمِینُ ۔ ع۔ شل، اپاہج
زمین رُبائی۔ ف۔ رنگانی زمین۔
زمینُ دیوار ۔ ف۔ نام ایک ورزش کا جس کو ڈنڈ پیلنا کہتے ہیں۔
زمین دُوز ۔ ف۔ ایک قسم کا خیمہ۔
زمین دزمین۔ ف۔ تمام زمین
زمیندار ۔ ف۔ مالک زمین۔ کسان
زمین زادہ ۔ ف۔ خاکی پیدائش
زمین زدن ۔ نج۔ زمین پر پٹک دینا، دے مارنا۔
زمین کینہ ۔ ف۔ بلغیر اضافت کے وہ شخص جو بڑا کینہ والا ہو۔
زمین مُردہ۔ ف۔ وہ زمین جو کھیتی کرنے کے قابل نہ ہو، اور بنجر، پٹ پڑ علاقہ۔

## فصل زا۔ مع نون

زَنُ ۔ ف۔ عورت، جورو۔
زِنا ۔ ف۔ حرام کاری، غیر منکوحہ عورت سے صحبت داری کرنا۔
زَنّاء ۔ ع۔ بڑا حرام کاری کرنے والا۔
زَنادِقہ ۔ ع۔ جمع زندیق یعنی ملحد کی
زُنّارُ ۔ ع۔ پٹکا، جنیو، یعنی وہ دھاگہ جو ہندو لوگ گلے میں رکھتے ہیں، اور مجوس وغیرہ کافر کمر پر باندھتے ہیں۔
زنانیر ۔ ع۔ جمع زنّار کی اور یعنی سنگریزے، چھوٹی مکھیاں۔
زن بمزد۔ ف۔ قرم۔ قرساق، بھڑوا۔
زَنبَقُ ۔ ع۔ ایک پھول نہایت خوشبودار اور تیز بر بعض محققین کہتے ہیں کہ زنبق معرب ہے چنبا کا جو پھول مشہور ہے اور یعنی چنبیلی کے تیل کے بھی آیا ہے۔

زَنبُورُ ۔ ع۔ بھڑ جو مشہور ڈنک مارنے والی مکھی ہے زنابیر اس کی جمع ہے، فارسی میں بالفتح اور عربی میں بالضم مستعمل ہے۔

زَنبُورَک ۔ ف۔ بڑی بندوق اور چھوٹی توپ جو اونٹوں پر لے جاتے ہیں۔

زَنبُورَہ ۔ ف۔ تیر کی چھال، چھوٹی توپ نام ایک ساز کا۔

زَنبُورِی ۔ ف۔ کپڑا سوراخدار مثل جالی لیٹ وغیرہ کے۔

زَنبِیل ۔ ع۔ تھیلی، جھولی۔ فقیر لوگ جس میں بھیک مانگ کر چیزیں رکھتے ہیں۔

زَنِ پُچَل ۔ ف۔ پھوہڑ عورت

زُنجَار ۔ مب۔ معرب زنگار کا۔

زَنجَبِیل ۔ ع۔ سونٹھ سوکھی ہوئی ادرک، نام ایک چشمہ کا بہشت میں۔

زَنجَک ۔ فج۔ فاحشہ عورت، رنڈی

زَنجِیرُ ۔ ف۔ کڑیاں لوہے کی گتھی ہوئی۔

زنجیر مُو ۔ ف۔ گھونگر والے بالوں والا۔

زَنجِیرہ ۔ ف۔ موج پانی کی۔

زَنجِیرِی ۔ ف۔ قیدی، دیوانہ

زَنَخ ۔ ف۔ ٹھوڑی، طعنہ، بیہودہ،

زَنَخ بَر خُون زَدَن ۔ فج۔ کنایۃً مراد شرمندگی ہے۔

زَنَخدَانُ ۔ ف۔ ٹھوڑی اس لفظ میں کلمہ دان، زائد ہے۔

زَنَخ زَدَنُ ۔ ف۔ بیہودہ گوئی کرنا

زَنَخ یَاسمِینُ ۔ ف۔ وہ سوراخ جو چنبیلی وغیرہ کے پھولوں میں ہوتا ہے۔

زَنُ خواستنُ ۔ ف۔ عورت کی طلبگاری کرنا، نسبت یا منگنی کرنا۔

زَندُ ۔ ف۔ نام اس کتاب کا جو زردشت نے لوگوں کو بنا کر دی تھی اور دعویٰ کیا تھا کہ خدا کی طرف سے مجھ پر نازل ہوئی ہے اور یہ لفظ بمعنے عظیم اور بزرگ کے بھی آیا ہے۔

زَنَخ زَدَن ۔ ف۔ ڈینگ مارنا، شیخی مارنا،

زَندُ ۔ ع۔ بندوبست، کلائی کی ہڈی،

زِندَانُ ۔ ف۔ قیدخانہ

زِندَانُ خاموشان ۔ فج۔ کنایۃً قبر کو کہتے ہیں۔

زِندانِ سِکندُر ۔ ف۔ نام ایک تہ خانہ کا شہر یزد میں کہتے ہیں کہ تابوت سکندر کا اسی تہ خانہ میں رکھا ہے۔

زِندَانیَانُ ۔ ف۔ قیدی لوگ بند ہوئے۔

زندبات ۔ ف۔ بلبل، قمری، فاختہ۔

زندپیچ ۔ ف۔ سفید کپڑا کلفت دار

زندخوان ۔ ف۔ بلبل، قمری فاختہ،

زنِ دُودُ انگن ۔ فج۔ کنایۃً شب تاریک اور کبھی جادوگرنی کو بھی کہہ دیا جاتا ہے۔

زندگانی ۔ ف۔ } زندہ رہنا، جینا
زندگی ۔ ف۔

زُندلاف ۔ ع۔ ف۔ بلبل، قمری، فاختہ جو پرند خوش آواز ہو اور بمعنی قیدی،

زِ ندہ ۔ ف۔ جیتا ہوا، جاندار، کلاں بزرگ عظیم، فربہ، موٹا۔

زِندہ پیل ۔ ف۔ یعنی بہت بڑا ہاتھی لقب، ایک بزرگ کا جن کا نام شیخ احمد تھا قریہ جام کے رہنے والے۔

زِندہ دار ۔ ف۔ بہت جاگنے والا۔

زِندہ رُود ۔ ف۔ بڑی ندی، نام ایک بڑی نہر کا اصفہان میں

زندہ شدن باد ۔ ف۔ ہوا کا چلنا۔

زِندَہ گردَنِ خاک ۔ نج۔ مردہ کا قبر سے اُٹھنا، حشر و نشر۔

زِندِیق ۔ مب۔ معرب ہے زندیک کا۔ اور یہ لفظ مرکب ہے زند نام کتاب زردشت اور یائے نسبت اور کاف تصغیر سے جو تحقیر کے معنی دیتا ہے مراد اس لفظ سے بے دین کافر بے ایمان مُلحِد

زَنگ ۔ ف۔ گھنٹا، گھنٹا لانا و حبش نام ملک کا، میل لوہے وغیرہ کا۔ چاندنی، دھوپ، تند تیز پانی، شراب

زُنگانہ رُود ۔ ف۔ نام ایک باجہ کا جس کو حبش میں بجاتے ہیں نام ایک ندی کا جو شہر زنگان کی طرف سے گذری ہے۔

زَنگدانُ ۔ ف۔ گھونگرو، جھانجھ

زُنگلہ ۔ ف۔ } جھانج، گھنٹا

زُ نگولہ ۔ ف } نام ایک مقام کا موسیقی میں گھونگرو جو ناچتے وقت پاؤں میں پہنتے ہیں تاکہ پاؤں کی دھمک سے آواز نکلے۔

زنگولہ بستن ۔ ف۔ مرتبہ بلند کا دعویٰ کرنا، ولایت میں رسم ہے کہ جب پہلوان لوگ پہلوانی کے کمال پر پہونچتے ہیں، تو پاؤں میں گھونگرو پہنتے ہیں

زنگہ شاہِ دَران ۔ ف۔ نام ایک بہت بڑے پہلوان ایرانی کا۔

زُنگی ۔ ف۔ ملک زنگ کا حبشی

زن و زندگی ۔ نج۔ سامان زندگی گھریلو ساز و سامان۔

زِنہار ۔ ف۔ پناہ، امان، مہلت بچاؤ۔ عہد و پیمان، امانت خوف، شکوہ، شکایت، پرہیز حسرت، افسوس، شتاب جلد، ہوش، آگاہی اور بمعنی ہرگز، کے بھی آیا ہے

زِنہار خواہ ۔ ف۔ عہد کو توڑنے والا

زِنہار خواہ ۔ ف۔ پناہ مانگنے والا۔

زنہاری ۔ ف۔ امان مانگنے والا وہ شخص جو قول اور عہد کرے وہ کافر جو مسلمانوں کی پناہ میں آیا ہو۔

زَنیق ۔ ع۔ محکم، استوار

زَنیم ۔ ع۔ وہ شخص جو کسی خاندان سے مشہور ہو لیکن در اصل اُس خاندان سے نہ ہو وہ شخص جو خست اور برائی میں مشہور ہو۔

## فصل زا۔ مع واؤ

زَد ۔ ف۔ اُس سے مخفف ہے ازو کا اور مخفف زود بمعنے شتاب کا اور جلدی کا۔

زَ دَاجِرُ ۔ ع۔ موانع روکنے والی چیزیں۔

زَوّار ۔ ع۔ بہت زیادہ، زیارت کرنے والا۔

زُوّار - ع. زیارت کرنے والے- جمع زائر کی۔

زَوَال - ع. چلتا رہنا ایک حال سے دوسرے حال میں ہو جانا کسی جگہ سے دور ہو جانا، نیست و نابود ہو جانا

زَوَالہ - ع. آٹے کا پیڑا جس کو پھیلا کر روٹی پکائی جاتی ہے

زَوَاہر - ع. جمع ہے زاہرہ کی، جس کے معنے ہیں، روشن بلند، کھلا ہوا پھول،

زَوَایا - ع. جمع زاویہ کی، گوشے کونے،

زَوَائد - ع. جمع ہے زائد کی، وہ اشیاء جو مطلب سے زیادہ ہوں۔

زَوْج - ع. جوڑا، جفت، خواہ مرد ہو خواہ عورت، اور وہ عدد کہ جب اس کو نصف کریں تو دونوں ٹکڑے اس کے بغیر ٹوٹنے کے برابر رہیں جیسے چار، چھ، آٹھ وغیرہ

زَوْجہ - ع. جورو. عورت نکاحی جو آزاد نہ ہو۔

زُود - ع. جلد، شتاب۔

زُود خیز - ف. چالاک. کنایۃً خدمتگار

زود خوردن - ف. ہاتھا پائی کرنا

زُود سیر - ف. ناپائدار چیز

زُودی - ف. شتابی. جلدی

زُور - ع. واؤ معروف سے جھوٹ فریب

زُور آزما - ف. پہلوان

زور آمدن - ف. بواؤ مجہول، مجبور ہونا

زُور خانہ - ف. اکھاڑا۔

زُورق - ع. چھوٹی کشتی

زُورمند - ف. طاقت اور زوروالا

زُورہ - ف. ریڑھ کی ہڈی

زُوزہ - ف. بروزن کوزہ، نوحہ گیا ماتم، شور و غوغا۔

زَوزَن - ف. نام ایک شہر کا خراسان میں درمیان ہرات اور شاپور کے

زَولیدن ف. اُلجھنا

زَوِیَّت - ع. پیچیدہ ہونا، ایک ٹکڑا رات کا اوّل یا آخر سے گزرے۔

## فصل زا، مع ہائے ہوز

زِہ - ف. کلمہ تحسین کا ہے یعنی شاباش آفریں. چلہ کمان کا، کنارہ ہر چیز کا جیسے زہ گریبان، زہ حوض

زَہ - ف. نطفہ. بچہ، فرزند۔

زِہاب - ع. ٹپکنا پانی کا چشمہ وغیرہ سے۔

زُہّاد - ع. زاہد لوگ، عابد لوگ اور پرہیزگار، یہ جمع زاہد کی ہے۔

زَہادت - ع. تقویٰ اور پرہیزگاری کرنا، زہد پرہیزگاری

زِہار - ع. عورت کی شرمگاہ اور مرد کا عضو تناسل۔

زِہازہ - ف. آوازیں تعریفوں کی جو ہر طرف سے پے در پے آویں۔

زِہ بر زدن ف. حد بنانا، کسی چیز کی، کتاب کا شیرازہ باندھنا

زُہد - ع. پرہیزگاری کرنا، تقویٰ کرنا، دنیا کی لذتوں کو چھوڑ دینا۔

زَہدان - ف. بچہ دان، رحم عورت کا جس میں مرد کا نطفہ قرار پاتا ہے

زَہر - ف. بس، سَم

زُہُر ۔ ع۔ شگوفے، کلیاں، جمع زہرہ بمعنی شگوفہ کی

زَہرا ۔ ع۔ لقب جناب فاطمہ علیہا السلام کا۔

زَہرَاب ۔ ف۔ پیشاب

زَہرپا ۔ ف۔ وہ کھانا جس میں زہر ملا ہو۔

زَہرخَند ۔ ف۔ حصہ اور قہر اور شرمندگی کی حالت میں ہنسنا

زَہردَارُو ۔ ف۔ بمعنی تریاق، کاٹے کا منتر۔

زَہرگیَا ۔ ف۔ ایک گھاس ہے زہردار۔

زَہرتَاب ۔ ف۔ مجازاً کڑوا پانی

زَہرنوشیدن ۔ ف۔ دوسروں کو طعن اور سخت کلام کی برداشت کرنا

زُہَرَہ ۔ ع۔ بضم زا و بہ فتح ہا، نام ہے ایک ستارہ کا جس کو سوک کہتے ہیں، نام ایک عورت کا جس پر ہاروت و ماروت فرشتے مائل ہوئے تھے اور بمعنی سفیدی رنگ اور حسن، نام ایک قبیلہ قریش کا، فارسی میں بہ سکون "ہا" مستعمل ہے۔

زُہرہ ۔ ع۔ شگوفہ، خوبی، آرائش تازگی۔

زُہرَہ ۔ ف۔ پتہ، دلیری، شجاعت قوت

زَہرہ باختن ۔ ف۔ نامردی کرنا۔

زَہَف ۔ ع۔ ہلکا ہونا، دوڑنا

زِہق ۔ ع۔ نیست اور نابود ہونا مرجانا۔

زِہَق ۔ ع۔ تیز رفتار

زہق ۔ ع۔ زمین ایسے جنگل کی جس میں درخت اور پانی نہ ہو۔

زِہگیر ۔ ف۔ انگشتانہ چمڑے یا سینگ وغیرہ کا جو بروقت تیراندازی انگوٹھے میں پہنتے ہیں۔

زہم برکشادن ۔ ف۔ پراگندہ کر دینا۔

زہمت ۔ ع۔ سڑے ہوئے گوشت اور مچھلی کی بدبو جو ناگوار گذرے۔

زہ وزاد ۔ ف۔ بچہ اور فرزند، مراد اس سے اہل و عیال لڑکے بالے۔

زُہُوق ۔ ع۔ نیست ہونا، ہلاک ہونا، باطل ہونا، تیر کا نشانہ سے گذرنا۔

زَہُوق ۔ ع۔ نیست اور نابود ہونے والا۔

زَہے ۔ ف۔ کلمہ تحسین کا ہے۔ آفریں، شاباش

زُہیدَن ۔ ع۔ جوش کرنا، باہر آنا،

زَہِیر ۔ ع۔ کھلا ہوا، تابان روشن، درخت کلیوں سے لدا ہوا۔

## فصل زا۔ مع یائے تحتانی

زی ۔ ف۔ انداز، حد، طرف نزدیک اور مخفف زیست کا فیشن۔

زَی ۔ ف۔ حیات زندگی

زِیّ ۔ ع۔ لباس، جامہ، پوشاک

زَیّات ۔ ف۔ تیلی۔

زِیاد ۔ ع۔ زیادہ، زیادہ ہونا نام ایک بازی کا سات بازیوں نردسے۔ نام ایک کافر کا جس نے آنحضرت صلعم پر جھوٹی گواہی زنا کی دی تھی۔ اور اس کو منکر بھی کہتے ہیں اور کنایہ

عبداللہ بن زیاد سے جسنے
حضرت امام حسین علیہ السلام
سے لڑائی کی تھی

زِیَادَتْ ۔ ع۔ زیادتی، فزونی،
دعوت،

زِیَادَہْ ۔ ع۔ بہت افزوں

زیادِتی ۔ ف۔ اہل فارس نے "تی"
نسبتی لگا دی ہے حالانکہ
زیادت خود وہی معنی رکھتا
ہے جو زیادتی یعنی افزونی
اور کثرت کے ہیں

زیادہ سَری ۔ ف۔ غرور سرکشی اور
یعنی خودپسندی

زِیَارَتْ ۔ ع۔ ملاقات کسی بزرگ سے
آدمی یا مزار وغیرہ کا دیکھنا

زِیَافَتْ ۔ ع۔ کھوٹا ہونا، کھوٹا پن

زیال ۔ ع۔ ڈالر جو سونے کا ایک
سکہ ہوتا ہے

زِیان ۔ ف۔ نقصان، خرچ

زِیب ۔ ف۔ زینت، زیبائش

زیبا ۔ ف۔ لائق، آراستہ،
زیب اور زینت دینے والا

زِیبَانْ ۔ ف خوب زیبا

زِیبائش ۔ ف۔ زیبائی، خوبصورتی
آرائش، آراستگی۔

زِیبَقْ ۔ ع۔ پارہ

زیبیدن ۔ ع۔ زیبا ہونا، آراستہ ہونا

زَیتُ ۔ ع۔ روغن زیتون۔

زَیتُ الغَار ۔ ع۔ مٹی کا تیل

زَیتُ الخَرُوعْ ۔ ع۔ کسٹرائل رینڈی
کا تیل۔

زَیتُونی ۔ ف۔ رنگ سرخ مائل
بہ زردی

زِیج ۔ سب۔ نجومیوں کی ایک
کتاب جس میں حرکت
آسمانوں اور ستاروں کی
نقشوں میں لکھی ہوتی ہے
یہ معرب زیک کا ہے۔

زِیرُ ۔ ف۔ یائے معروف سے
آواز باریک جو بم کے
مقابلہ میں ہوتی ہے اور
بم موٹی آواز کو کہتے ہیں
نام ایک پردہ کا موسیقی میں
ہر شے باریک۔

زِیرُ ۔ ف۔ یائے مجہول سے
کمزور۔ نیچے مٹکا۔ بڑا گھڑا

زِیرِ آب زَدَنْ ۔ ف۔ خفیہ طور سے
کسی کی رپورٹ کرنا۔

زِیرِ آفگنْ ۔ ف۔ دری، توشک
نام ایک راگ کا ہندی

بھیر دیں۔

زِیرا کہ ۔ ف۔ اس واسطے کہ

زِیرُ با ۔ ف۔ نام ایک قسم کے
کھانے کا۔

زیر بند ۔ ف۔ وہ تسمہ جو گھوڑے
کے نیچے باندھا جاتا ہے

زِیرُ بارُ ۔ ف۔ بوجھ کے نیچے
تھکا ہوا، وہ شخص جس پر
بوجھ پڑا ہوا ہو۔

زیر جامہ ۔ ف۔ پائجامہ، ازار

زیر چاق ۔ ف۔ محکوم، مغلوب
نرم، فرمانبردار اور مراد
کونی سے بھی۔

زیر دست ۔ ف۔ مغلوب، پوشیدہ

زیر فرش دادن ۔ ف۔ رشوت
دینا۔

زِیرِ زمینی ۔ تہ خانہ

زِیرک ۔ ف۔ عقلمند، دانا حکیم

زِیرکاسَہ ۔ ف۔ نام ایک پیچ کا
کُشتی میں۔

زِیرَکی ۔ ف۔ دانائی، عقلمندی

زِیرُ وَزارُ ۔ ف۔ آوازِ حزیں
اور آہستہ۔

زِیرُ وَزَبَرْ ۔ ف۔ اوپر نیچے،
اُلٹ پلٹ،

زِیرَہ ۔ ف۔ نام ایک مسالہ گرم کا
زِیست ۔ ف۔ زندگی، جینا
زِیستن ۔ ف۔ جینا
زَیغ ۔ ع۔ حق کی طرف سے باطل کی جانب پھر جانا۔
زَیف ۔ ع۔ کھوٹا روپیہ اور اشرفی یعنی ٹکسال باہر جس کا چلن نہ ہو۔
زَیف ۔ ف۔ روپیہ اور اشرفی کا کھوٹا ہونا،
زِیمناسٹک ۔ ف۔ جمناسٹک، کسرت
زَین ۔ ع۔ آراستگی، خوبی۔
زِینت ۔ ف۔ آرائش، سجیلاپن، وہ چیز جس سے آرائش کریں مثل عمدہ کپڑوں اور زیور وغیرہ کے۔
زِین ۔ ف۔ گھوڑے کی کاٹھی
زین وار بابشی ۔ فج۔ داروغہ بگھی
زینہار ۔ ف۔ پناہ، ایمان ترک کرنا، عہد، پیمان، قول مہلت، شکوہ شکایت پرہیز اور معنی ہرگز۔
زینہ ۔ ف۔ سیڑھی
زیور ۔ ف۔ گہنا۔
زے وقاف ۔ ف۔ یائے مجہول سے کنایہ بے ربط اور فضول باتوں سے۔

# باب زائے فارسی

## فصل ژا۔ مع الف

ژاژ ۔ ف۔ ایک گھاس ہے سفید اور سخت اور کانٹوں والی اور بدمزہ جسکو اونٹ بھی نگل نہیں سکتا۔
ژاژخائے ۔ ف۔ وہ شخص جو بیہودہ اور بے معنی اور بے فائدہ باتیں کرے۔
ژاژخائی ۔ ف۔ بیہودہ گوئی۔
ژاژدنگ ۔ ف۔ لوبیا کی پھلی اور دال
ژاغر ۔ ف۔ پرندجانوروں کا پوٹہ
ژالہ ۔ ف۔ اولہ جو آسمان سے برستا ہے اور معنی شبنم یعنی اوس کے بھی آیا ہے سعدی فرماتے ہیں ژالہ برلالہ فرود آمدہ ہنگام سحر ؛ راست چوں عارض گلبوے عرق کردہ یار، اور معنی حالہ کے بھی آیا ہے اور وہ یہ کہ چند مشکوں کو پھلا کے آپس میں باندھ کے اوپر مشکوں کے لکڑیاں باندھ کے گھاس وغیرہ ڈال کے اسپر بیٹھتے ہیں اور دریا وغیرہ کے پار جاتے ہیں
ژخ ۔ ف۔ مسّہ جو آدمی کے بدن پر سیاہ یا سرخ رنگ گوشت کا ٹکڑا پیدا ہو جاتا ہے اور معنی نالہ و فریاد اور شور کے بھی آیا ہے۔
ژرد ۔ ف۔ کھانا بہت کھانا
ژرف ۔ ف۔ عمیق، گہرا
ژرمانیا ۔ ت۔ ملک جرمنی
ژغژغ ۔ ف۔ دانت کے کڑکڑانے کی آواز سونے میں یا سخت چیز چبانے کی آواز۔ یا جاڑے کی شدت یا قہر و غضب میں دانتوں کے

گنگنانے کی آواز۔
ژغاد۔ ت۔ رنڈی کا بھڑوا یا خود رنڈی۔
ژغارہ۔ ت۔ گائے کی ناف، سُرخی، اُبٹنا، پاوڈر۔
ژفک۔ ف۔ کیچڑ جو آنکھوں کے کویوں میں جمع ہو جاتی ہے
ژکارہ ت۔ ڈراؤنی آواز، جنگجو آدمی۔
ژرفیدن۔ ت۔ تر ہونا، ڈرنا،
ژنگدان ت۔ جھانجھ، گھونگھرو
ژفیدہ ف۔ چپیدہ، تراشیدہ،
ژند۔ ف۔ پرانا کپڑا، گدڑی چیتھڑا، چقماق اور ہر چیز بڑی اور کلاں اور خوفناک، نام کتاب زرتشت آتش پرست کا جس کو وہ کہتا تھا کہ آسمان سے مجھ پر اُتری ہے نام ایک پہاڑ کا،

ژنہ ت۔ زہر والے جانوروں اور کیڑوں کا ڈنگ
ژندباف۔ ف۔ بلبل، قمری، فاختہ اور مثل ان کے جو خوش آواز پرند ہوں۔
ژندرود۔ ف۔ نام ایک نہر کا اصفہان میں
ژنزال۔ ت۔ جرنیل۔
ژنگلہ ت۔ پھٹا ہوا پیر جیسے ہرن اور گائے کا
ژندگی۔ ف۔ کہنگی، پرانا پن
ژندہ۔ ف۔ پرانا کپڑا، گدڑی چیتھڑا ہر چیز بزرگ اور عظیم اور بڑی اور خوفناک اور بمعنی مست کے بھی آیا ہے جیسے ژندہ پیل بمعنی بڑا ہاتھی یا مست ہاتھی،
ژوبین۔ ف۔ واؤ مجہول اور یائے معروف سے وہ برچھی جسکا پھل دو شاخہ ہو۔

ژول ت۔ وہ شخص جسکی تیوری چڑھی رہتی ہوں وہ شخص جو زیر لب بات کرے۔
ژلنگ ت۔ والس کوٹ
ژولیدہ۔ ت۔ پریشان، درہم برہم
ژولیدن۔ ف۔ اُلجھنا، پریشان ہونا۔
ژوہیدن۔ ف۔ چھت کا ٹپکنا مینھ وغیرہ کے پانی سے۔
ژیان۔ ف۔ خشمناک۔ غصہ میں بھرا ہوا، تند خو اس لفظ کا اطلاق کل درندوں پر اور شکاری جانوروں اور شکاری پرندوں پر ہوتا ہے اور بعضوں نے انسان کو بھی اس لفظ میں داخل کر لیا ہے۔
ژیرش۔ ت۔ نصیب ور، خوش نصیب۔
ژیغ ژیغ۔ ف۔ بمعنی قطرہ قطرہ

# باب سین مہملہ

## فصل سین مع الف

سا۔ ف۔ مانند، مشابہ، موافق۔
سابح۔ ع۔ گھوڑا نہایت دوڑنے والا۔ آدمی پانی میں تیرنے والا۔

سَابِع ۔ع۔ ساتواں نمبر یا ساتواں حصہ ۱/۷

سَابِغ ۔ع۔ پورا، کامل، تمام وسیع،

سَابِق ۔ع۔ اگلا، پچھلا، بڑھا ہوا سبقت لیجانے والا لڑکوں کا سبق دینے والا۔

سَابِقاً ۔ع۔ پہلے، اول، دفعہ

سَابِقہ ۔ع۔ وہ امر جو پہلے سے کسی کام کے سرانجام کا وسیلہ ہو زمانۂ سابق کی معرفت اور جان پہچان۔ پہلی عورت،

سابقہ سالار۔ ف۔ بمعنی سردار

سَابِقین ۔ع۔ اگلے زمانہ کے لوگ

سَاتِر ۔ع۔ ڈھکنے والا، چھپانے والا۔

سَاتگیں ۔ف۔ بڑا پیالہ شراب کا

ساتور ۔ع۔ فرعون کے ساحروں میں سے ایک ساحر کا نام جو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے تھے۔

سَاج ۔ف۔ سیاہ لکڑی، سال کی لکڑی جس سے کشتی بناتے ہیں، ایک قسم کا پتھر جس سے تلوار وغیرہ کو صیقل کرتے ہیں، اور نام ایک پرند کا اس کے علاوہ روٹی پکانے والے توے کو بھی کہتے ہیں۔

سَاجِد ۔ع۔ سر جھکانے والا، سجدہ کرنے والا۔

سَاجِع ۔ع۔ باقافیہ بات کرنے والا۔

سَاجُور ۔ع۔ کتے کے گلے کا پٹہ

سَاچِق ۔ت۔ بکسر جیم فارسی ایک دو روز اول شادی کے کچھ گھڑے میوہ اور شیرینی نقل وغیرہ کے مع لباس دولہن کے جو دولھا کے گھر سے دولہن کے گھر پر لے جاتے ہیں اُس کو ساچق کہتے ہیں۔

سَاچمہ ۔ت۔ چھرّہ جو بندوق میں بھر کر یا پیسوں وغیرہ کی تھیلی جو توپ میں بھر کر دشمن کو مارتے ہیں۔

سَاحِبہ ۔ع۔ باران شدید، بڑا مینھ

سَاحَت ۔ع۔ میدان، آنگن صحن

سَاحَۃ الحیّ ۔ع۔ قبیلہ کا محلہ

سَاحِر ۔ع۔ جادوگر۔

سَاحِرہ ۔ع۔ عورت جادو کرنے والی،

سَاحِق ۔ع۔ پیسنے والا، رگڑنے والا،

سَاحِل ۔ع۔ دریا کا کنارہ۔

سَاختن ۔ف۔ موافقت کرنا، بنانا

سَاخت ۔ف۔ بناوٹ، بناؤ، بنانا، گھوڑے کا زیور، اور زین کا اسباب،

سَاختہ ۔ف۔ مستعد، آمادہ، درست۔

سَاختہ رُو ۔ف۔ شرمندہ، ترش رو منہ بنائے ہوئے۔ بھیس بدلے ہوئے۔ بہروپیا،

سَاخِر ۔ع۔ تابع کرنے والا، لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنے والا۔

سادات ۔ع۔ جمع سادت کی ہے اور سادت جمع تکسیر سائد کی اور سائد بمعنی سیّد، پس سادات جمع الجمع سائد کی ہے نہ جمع سیّد کی۔

سَادِس ۔ ع۔ چھٹا حصہ ۱/۶ یا چھٹا

سَادِگی ۔ ف۔ صفائی، بے آراستگی

سَادَہ ۔ ف۔ لڑکا بے داڑھی مونچھ کا، احمق نادان، خالص، خالی، فارغ بے نقش کی کوئی شے۔

سَادَہ پُرکار ۔ ف۔ معشوق، جو بہت شوخ اور عیار ہو۔

سَادَہ دِل ف۔ نادان، احمق

سَادَہ رو ۔ ف۔ بے داڑھی مونچھ کا اور کنایہ معشوق سے۔

سَادَہ لوح ۔ ف۔ احمق، بے شعور۔

سَاذَج ۔ سب۔ معرب ہے سادہ کا اور نام دوا کا جس کی ہندی تیزپات ہے۔

سَار ۔ ف۔ نام ایک پرند سیاہ رنگ خوش آواز کا اور بمعنی صاحب جیسے شرمسار اور بمعنی سر جیسے نگوں سار اور بمعنی رنج ومحنت کے بھی آیا ہے اور واسطے کثرت کے بھی آتا ہے جیسے شاخسار اور بمعنی مانند جیسے خاکسار اور بمعنی جگہ نمکسار اور بمعنی اونٹ جیسے ساربان۔

سَارَا ۔ ف۔ خالص اور یہ لفظ سوائے عنبر اور مشک اور زر کے اور کی صفت واقع نہیں ہوتا ہے اور کشف میں لکھا ہے کہ سارا ایک قسم عنبر کی ہے۔

سَارَبان ۔ ف۔ } شتربان۔
سَارَوان ۔ ف۔ }

سَارِق ۔ ع۔ دزد، چور۔

سَارَہ ۔ ع۔ ایک قسم کی چادر اور بمعنی پردہ اور بمعنی رشوت اور نام زوجہ حضرت ابراہیم علیہ السّلام کا۔

سَارِی ۔ ع۔ اثر کرنے والا، کسی چیز کے کل اجزا میں پہنچ جانے والا۔

سَاز ۔ ف۔ بناؤ، باجہ، سامان سفر استعداد، رونق کام کی تحمل، لڑائی کے ہتھیار، مہمانی ضیافت جاق، توانا موافق، مکر، حیلہ، مثل مانند نفع، رسن بازی یعنی نٹ،

سَازَان ۔ ج۔ استاد ساز باجہ بجانے والے لوگ۔

سازِش ۔ ف۔ لگاؤ، میل اتفاق

سازگاؤ ۔ ف۔ وہ تسمہ جس سے چوپایہ ہنکائے جاتے ہیں

سَازِگار ۔ ف۔ موافق، لائق اور بمعنی دوست موافق۔

سَازمَنْد ۔ ف۔ آراستہ، سازگار۔

سَازِیدَن ۔ ف۔ سازش کرنا، موافقت کرنا، راست کرنا۔

سَاس ۔ ف۔ کھٹمل، مشہور بدبودار کیڑا جو چارپائی میں ہو جاتا ہے

سَاسَان ۔ ف۔ نام بہمن بادشاہ کے بیٹے کا جو اپنی بہن ہما کے خوف سے بھاگ کر فقیر ہو گیا تھا اور یہ ہما بموجب دین زرتشتی کے اسکے اور اس کے باپ بہمن کے عقد میں تھی اس کی اولاد ساسانی کہلاتے ہیں اور ساسان کے اصلی معنی گدا اور فقیر کے ہیں۔

سَاطِر ۔ ع۔ قصّاب۔

سَاطِع ۔ ع۔ بلند، چمکتا ہوا۔

سَاطُور ۔ ع۔ چھرا اور بغدہ قصاب کا اور بمعنی خنجر کے بھی آتا ہے

سَاعَات ۔ ع۔ جمع ساعت کی، گھڑیاں۔

سَاعَاتی ۔ ع۔ گھڑی ساز گھڑیاں

سَاعت ۔ ع۔ ڈھائی گھڑی، گھنٹہ
سَاعتِ بغلی ۔ ف۔ جیبی گھڑی۔
سَاعتِ دستی ۔ ف۔ ہاتھ کی گھڑی۔
ساعتِ سنگین ۔ ف۔ منحوس ساعت
ساعت نُمو میٹر ۔ ع۔ گھنٹہ گھر۔
سَاعِد ۔ ع۔ بازو مگر فارسی کے استعمال میں ہاتھ کی کہنی سے لے کر نیچے اور ہتھیلی سے اوپر کو ساعد کہتے ہیں۔
سَاعُور ۔ ع۔ روٹی پکانے کا تنور۔
سَاعی ۔ ع۔ کوشش کرنے والا دوڑنے والا، چغل خور بدگوئی کرنے والا ڈاک لے جانے والا۔
سَاغر ۔ ف۔ پیالہ شراب کا۔
سَافِر ۔ ع۔ سفر کرنے والا مسافر اور بمعنی ظاہر، عورت رو کشادہ گھوڑا کم گوشت یعنی دبلا۔
سَافِل ۔ ع۔ نیچے والا، زیر، پست
سَاق ۔ ع۔ پنڈلی، ڈنٹھل۔
ساقِ عروس ۔ ف۔ ایران کی ایک قسم کی مٹھائی کا نام۔
ساقِط ۔ ع۔ گرنے والا، گرا ہوا نکما۔

سَاقہ ۔ ع۔ لشکر کے پیچھے کی فوج جس کو ترکی میں چنداول کہتے ہیں۔
سَاقی ۔ ع۔ شراب پلانے والا، شرابی، شراب ساز،
سَاکِب ۔ ع۔ پانی یا خون گرانے والا۔
سَاکِت ۔ ع۔ چپکا، خاموش۔
سَاکِن ۔ ع۔ ٹھہرا ہوا، بے حرکت
سَال ۔ فج۔ برس، سمت، سن
سَال ۔ ہ۔ کشتی اور ہندی میں نام ایک درخت کا جو کہ مشہور ہے۔
سَالار ۔ ف۔ سردار۔
سالارِ بیت الحرام ۔ ف۔ کنایہ ذات آنحضرت صلعم سے۔
سالار جان ۔ ف۔ بکاول، باورچی
سَالانہ ۔ ف۔ وہ مقررہ چیز کہ جو بعد سال بھر کے ملے۔
سَالِب ۔ ع۔ لے جانے والا۔ مٹانے والا۔
سَالبۂ کلیّہ ۔ ع۔ وہ قضیہ جس میں کل کی نفی ہو جیسے، لا شیٔ من الانسان بحجر۔
سَالبۂ جزئیہ ۔ ع۔ وہ قضیہ جس میں بعض کی نفی ہو، جیسے بعض الحیوان لیس بانسان

سَالخوردہ ۔ ف۔ بوڑھا، کہنہ، پرانا،
سَالِ شمسی ۔ ف۔ وہ برس جو سورج کی چال پر حساب کیا جاتا ہے
سَالِس ۔ ع۔ چھٹا یا چھٹا حصہ ۱/۶ چھ برس کا بیل یا بکرا۔
سَالِف ۔ ع۔ اگلا، قدیم جو پہلے گذر گیا۔
سَالِ قمری ۔ ف۔ وہ برس جو چاند کی چال پر حساب کیا جاتا ہے
سَالِک ۔ ع۔ راہ چلنے والا، اور صوفیوں کی اصطلاح میں وہ شخص جو خدا کی نزدیکی بھی چاہتا ہے اور عقل معاش بھی رکھتا ہو۔
سَالکان ۔ ف۔ جمع سالک کی۔
سَالِم ۔ ع۔ ثابت، تندرست پورا۔
سالماً و غانماً ۔ یعنی اس حال میں کہ سلامت رہنے والا اور غنیمت یعنی مال اور دولت لانے والا۔
سَالنامہ ۔ ف۔ کلنڈر، کسی رسالہ یا

اخبار کا معیاری خاص ایڈیشن

سَالُوس ۔ ف۔ فریبی، زبان دراز چرب زبان، مکار اور بمعنی فریب بھی۔

سَالُوسی ۔ ف۔ چرب زبانی، فریب کرنا۔

سَالُوک ۔ ع۔ مبالغہ کا صیغہ ہے، بہت بڑا راہ چلنے والا، سیاح اور بمعنی چور اور ڈاکو اور راہزن کے بھی آیا ہے

سَالِیَان ۔ ف۔ جمع سال کی خلاف قیاس اور بمعنی ایک برس بھی اس صورت میں اس کا الف و نون زائد ہوگا۔ مثل بہاران کے اور بعضے کہتے کہ سالیان جمع سال کی ہے یعنی وہ چیز جس سے سال قرار پایا ہو اور وہ زمانہ اور وقت ہے پس سالیان یعنی ازمنہ اور اوقات یعنی زمانوں اور وقتوں کے ہے۔

سَامُ ۔ ع۔ موت، ہلاکی، سونا چاندی نام ایک پہاڑ کا، نام حضرت نوحؑ کے بیٹے کا

سَام ۔ ع۔ زہر دینے والا، کھانے میں زہر مخلوط کر دینے والا

سَام ۔ ف۔ نام رستم پہلوان کے دادا کا اور بمعنی ورم اور درد جیسے سرسام اور بمعنی آگ جیسے سام اندر یعنی وہ کیڑا جو آگ میں رہتا ہے اور مخفف اس کا سمندر ہے

سَام اَبرَص ۔ ع۔ نام ایک جانور زہردار کا یعنی چھپکلی یا سوسمار جسے گوہ کہتے ہیں۔

سَامَان ۔ ف۔ اسباب تیاری کی چیزیں اندازہ قدر۔

سامانچہ ۔ ف۔ م عورتوں کا سینہ بند
سامانچہ ۔ ف جسے محرم اور انگیا کہتے ہیں۔

سَامِر ۔ ع۔ قصہ گو، داستان کہنے والا۔

سَامِری ۔ ع۔ نام ایک شخص کا جو قصبہ سامرہ کا رہنے والا تھا اس نے حضرت موسیٰؑ کی قوم کو گوسالہ بنا کر گمراہ کیا تھا۔ قصہ اس کا بڑا ہے مگر فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید کے آتا ہے۔

سَامِرہ ۔ ع۔ نام ایک قصبہ مشہور کا درمیان حرمین کے۔

سَامِعُ ۔ ع۔ سننے والا۔

سَامِعَہ ۔ ع۔ کان میں جو قوت سننے کی ہے۔

سَامِی ۔ ع۔ بلند، اونچا۔

سَان ۔ ف۔ رسم، طرز، روش عادت، مانند، مثل، سامان، سرانجام۔ سوہان یعنی سوہن جس سے لوہا وغیرہ رگڑتے ہیں، ٹکڑا پارہ، حصہ، تلوار یا چھری پر باڑھ رکھنے کا پتھر وغیرہ

سَانِح ۔ ع۔ ظاہر ہونے والا
سَانِحہ ۔ ع۔ پیش آنے والا
اور وہ شکار جو تیرانداز کے بائیں طرف سے داہنی طرف آئے اور اس طرح کے شکار کو مبارک جانتے ہیں، اگرچہ معنی لغوی سے معلوم ہوتا ہے کہ سانحہ اس امر کے ظہور کو کہیں گے جو اچھا اور مرغوب ہو۔ لیکن اس لفظ کا استعمال امر مکروہ اور وحشت آمیز اور

ناپسندیدہ کے ظہور میں ہے

**ساوین** ۔ ف۔ پٹاری، صندوقچہ

**ساہرہ** ۔ ع۔ زمین ہموار، دوزخ زمین، قیامت

**ساہی** ۔ ع۔ بھولنے والا، غافل خاطی۔

**سائے** ۔ ف۔ گھس، رگڑ

**سائبان** ۔ ف۔ چھپر، آفتاب گیر جو دھوپ سے بچائے۔

**سائح** ۔ ع۔ روزہ دار۔ مسجد میں رہ کر عبادت کرنے والا۔

**سائحات** ۔ ع۔ روزہ رکھنے والی عورتیں، سیر کرنے والی عورتیں۔

**سائر** ۔ ع۔ باقی، تمام، سیر کرنے والا۔

**سائس** ۔ ع۔ سیاست کرنے والا اور بمعنی نگہبان مطلق خصوصاً نگہبان گھوڑوں کا، فارسی میں سئیس اور اردو میں سائیس کہتے ہیں۔

**سائغ** ۔ ع۔ گوارا، خوش مزہ۔

**سائق** ۔ ع۔ پیچھے سے ہنکانے والا اور قائد آگے سے کھینچنے والا۔

**سائل** ۔ ع۔ مانگنے والا، پوچھنے والا، چاہنے والا، جاری ہونے والا،

**سائل بکف** ف وہ فقیر نادار جس کے پاس بھیک مانگنے کا ٹھیکرا بھی نہ ہو۔

**سائمہ** ۔ ع۔ وہ چوپائے جو باہر چرا کریں۔

**سایہ** ۔ ف۔ چھاؤں اور کبھی مرادات سے اور سکندرنامہ میں اشارہ طرف ظلمات کے۔

**سایہ افگندن** ف۔ توجہ کرنا محبت اور شفقت کرنا،

**سایہ دست** ف۔ مدد اعانت،

**سایہ رست**۔ ف۔ اشارہ اس شخص کی طرف جو ناز و نعمت و عیش میں پلا ہو۔

**سایہ کش** ۔ ف۔ چھتری۔

**سایۂ یک کلاہ** ۔ ف۔ کنایہ فرد شوکت بادشاہی سے

**سایدن** ۔ ف۔ پیسنا۔

**سائیس** ۔ ف۔ غلط ہے سائس اور سئیس بروزن ناصر اور رئیس صحیح ہے۔ گھوڑوں کی خدمت کرنے والا۔

## فصل سین مع بائے موحدہ

**سب** ۔ ع۔ دشنام، گالی، گالی دینا اور برا کہنا، کاٹنا قطع کرنا، نیزہ مارنا۔

**سب** ۔ ع۔ پگڑی، چادر، رسّی باریک کپڑا، بہت گالی دینا،

**سبا** ۔ ع۔ نام اس شہر کا جس کی بلقیس زوجہ حضرت سلیمانؑ حاکم تھیں اور یہ ملک یمن میں ہے۔

**سبابہ** ۔ ع۔ پہلی انگلی ہاتھ کے انگوٹھے کی پاس والی انگلی چوں کہ سب بمعنی گالی کے ہے لیبا ایام جاہلیت میں جب کوئی کسی کو گالی دیتا تھا تو اس کی طرف اسی انگلی سے اشارہ بھی کرتا تھا اسی سبب سے اس کو سبابہ کہتے ہیں اور اہل اسلام نے اس انگلی کا نام مسبحہ رکھا ہے۔

**سبات** ۔ ع۔ زمانہ، خواب راحت

اورنام ایک مرض کا جس میں نیند بہت ہوتی ہے۔ یہانتک کہ ایسا مریض مشکل سے بیدار ہوتا ہے۔

**سَباحتُ**۔ ع۔ شناوری، پانی میں تیرنا،

**سَبّاح** ۔ ع۔ تیرنے والا۔ شناور "ف"

**سباخ** ۔ ع۔ کھاری زمینیں

**سِباعُ** ۔ ع۔ درندے مثل شیر، بھیڑیے وغیرہ کے۔

**سُباعیُ** ۔ ع۔ شعر کی ایک قسم جسمیں سات مصرعے ہوتے ہیں اور کبھی سباعی سے سات ستارے یاسات آسمان مراد ہوتے ہیں

**سِباقُ** ۔ ع۔ دوڑنے میں ایک دوسرے پر بیشی اور سبقت لے جانا۔

**سَبّاق** ۔ ع۔ بڑا سبقت لیجانے والا

**سَباقُ فی الشعر** ۔ ع۔ شعر کہنا طبع آزمائی کرنا، مشاعرہ میں شعر پڑھنا۔

**سَبّاک** ۔ ع۔ سکہ ڈھالنے والا روپیہ اور اشرفی بنانے والا، زرگر سنار۔

**سِبالُ** ۔ ع۔ جمع سبلت یعنی مونچھ کی،

**سَبَبُ** ع۔ رسی، وہ چیز جو پیوند کا باعث ہو، پیوند وہ چیز جو وسیلہ ہو دوسری چیز کے حاصل ہونے کا، وجہ، باعث گالی دینا۔ اور عروض کی اصطلاح میں وہ لفظ دو حرفی جس کا ایک حرف متحرک اور دوسرا ساکن ہو اور اسباب اس کی جمع ہے۔

**سَبْتُ** ۔ ع۔ ہفتہ کا دن سنیچر۔

**سُبحانُ** ۔ ع۔ اسم مصدر ہے حق تعالیٰ کو پاکی کے ساتھ یاد کرنا۔

**سبحان اللہ** ۔ ع۔ پاک ہے اللہ پاکی سے یاد کرتا ہوں خدا کو اور استعمال اس کلمہ کا اکثر مقام تعجب میں ہے۔

**سُبحانَ الحیَّ الذی لایموتُ** ۔ ع۔ پاک ہے وہ زندہ جو کبھی نہ مریگا

**سُبحہ** ۔ ع۔ تسبیح، سمرن

**سَبَدُ** ۔ ع۔ ٹوکرا، ٹوکری۔

**سَبز** ۔ ف۔ ہرا، معشوق سانولی رنگت کا نام ایک شہر کا توران میں۔

**سَبزانُ** ۔ ف۔ معشوقان سبز رنگ

**سبزان چمن** ۔ ف۔ کنایہ درختوں سے

**سبز بختی** ۔ ف۔ نیک طالعی، خوش نصیبی۔

**سبز بخت** ۔ ف۔ خوش نصیب۔

**سبز پا** ۔ ف۔ منحوس اور نامبارک قدم۔

**سبز پوش** ۔ ف۔ فرشتہ۔ خضر، پیمبر رجال الغیب۔

**سبزۂ گلگونُ** ۔ ف۔ معشوق سبز رنگ نمکین جس کی جلد کے نیچے سے سرخی خون کی بسبب نزاکت اور ناز کی کے نمایاں ہو۔

**سبز چشم** ۔ ف۔ کرنجی آنکھوں والا علم قیافہ میں لکھا ہے کہ ایسا شخص بڑا بے مروت ہوتا ہے۔

**سَبز در سَبزُ** ۔ ف نام ایک راگ کا موسیقی میں۔

**سبز شدنُ** ۔ ف۔ اُگنا ظاہر ہونا معرز ہونا، اکھوا نکلنا۔

سبزطاؤس. ف. کنایہ آسمان سے
سبزکار. ف. وہ شخص جس سے بہت عمدہ اور خوب کام سرزد ہوں
سُبزک. ف. نیلکنٹھ پرند مشہور ہے۔
سبزکردن. ف. بونا، اُگانا۔
سبزوار. ف نام ایک شہر کا ایران میں۔
سُبزہ. ف. بمعنی سبزک جو نیل کنٹھ پرند ہے ہریاول، سبز روئیدگی، خط رخسار۔
سُبزآخور. ف ہری گھاس جو پاؤں کے کھانے کی
سُبزہ بیگانہ. ف. خودرو سبزہ جسکو کسی نے بویا نہ ہو۔
سبزی. ف. ہریاول گھاس وغیرہ کی، سبز رنگ ہراپن
سبزی کاریدن. فج. سبزی بونا ترکاری کی کاشت کرنا،
سُبزینہ. ف. معشوق سبزہ رنگ نمکین۔
سَبْسَب. ع. جنگل بیابان
سِبْط. ع. بیٹے کی اولاد، بیٹی کی اولاد ایک گروہ یعقوب علیہ السلام کے بیٹوں میں سے اور بمعنی قوم و قبیلہ
سَبِیط. ع. م لمبے اور سیدھے
سَبُط. ع. اور لٹکے ہوئے
سَبَط. ع. بال جو گھونگھر والے نہ ہوں۔
سِبْطَین. ع. مراد حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین علیہما السلام سے جو نواسے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تھے۔
سَبْع. ع. سات (۷) ہعہ،
سَبُع. ع. درندے جانور، مثل شیر اور بھیڑیے اور ریچھ وغیرہ کے۔
سُبُع. ع. کسی چیز کا ساتواں حصہ ⅐ اور قرآن شریف کا ساتواں حصہ جس کو ایک منزل بھی کہتے ہیں۔
سَبْعُ المثانی ع. کنایہ سورۃ الحمد سے اور بعضے کہتے ہیں کنایہ تمام قرآن شریف سے
سَبْعِ شِدَاد. ع. مراد ساتوں آسمان سے شداد جمع شدید کی ہے مگر یہاں مراد آسمان ہے۔
سَبْعَہ اَمعَاء. ع. معدہ اور چھ انتڑیاں جس کے نام یہ ہیں، اثنا عشری، صائم دقیق، اعور، قولون، مستقیم
سَبْعَہ اَلْوَان. ع. سات رنگ مشہور ہیں یعنی سیاہ، سفید، سرخ، سبز، زرد نیلا، عباسی اور سات قسم کے کھانے۔
سَبْعَہ طِوَال. ع. م عرب کے
سَبْعَہ مُعَلَّقَات ع فصیح اور بلیغ اور مشہور سات شاعروں نے سات قصیدے کہکر کعبۂ شریف کے دروازے پر فخر کی راہ سے لٹکا دیئے تھے تاکہ لوگوں پر ان کا کمال ظاہر ہو۔
سَبْعِین. ع. ستر (۷۰)
سَبُعِی. ع. م درندگی، درندہ پن
سَبُعِیَّت. ع. درندہ پن۔ درندہ ہونا،
سَبَق. ع. آگے جانا دوسروں

سے بیشی اور زیادتی لے جانا

سَبَق ۔ ع۔ شرط لگانا، گھوڑ دوڑ یا تیر کے لگانے میں وہ حصّہ کتاب کا جو ہر روز بطور سیکھنے کے پڑھا جاوے۔

سَبَق بُردن ۔ ع۔ غالب ہونا کسی پر کسی چیز میں بیشی دستی لے جانا۔

سَبقت ۔ ع۔ آگے لے جانا بیشی لے جانا،

سَبک ۔ ع۔ ڈھالنا سکہ کا چاندی اور سونے کا گلانا۔

سُبک ۔ ف۔ ہلکا اور مجازاً بمعنی بے وقار چست و چالاک بے تعلق، فیشن اور بمعنی شتاب اور جلدی کے بھی لکھا ہے۔

سُبک باش ۔ ف۔ یعنی ترک تعلق کرنا۔

سُبک پا ۔ ف۔ تیز رفتار۔

سبکتگین ۔ ف۔ سلطان محمود غزنوی کے باپ کا نام اور بعضوں نے سین کے فتحہ سے بمعنی چالاک اور سبک قدم کے لکھا ہے۔

سُبک جولاں ۔ ف۔ چالاک تیز قدم۔

سُبک خیز ۔ ف۔ چالاک تیز قدم

سُبکدست ۔ ف۔ چالاک تیز دست

سُبکدستی ۔ ف۔ چالاکی اور تیز دستی۔

سُبک رَو ۔ ف۔ تیز رفتار۔

سُبک رُوح ۔ ف۔ ظریف، خوش گفتار، بے تعلق، بے تکلف بے کینہ۔ بے غرور ہر کام میں چست و چالاک تیز رفتار،

سُبک روحی ۔ ف۔ کمال بے تعلقی اور بمعنی پاکیزہ بات کہنے کے بھی آیا ہے۔

سُبک سار ۔ ف۔ فارغ البال بے تعلق ۔

سُبک سَر ۔ ف۔ فرومایہ، کمینہ

سُبک سری ۔ ف۔ حماقت، کمینہ پن

سُبک سیر ۔ ف۔ تیز رفتار

سبک عناں ۔ ف۔ تیز رفتار، تیز چلنے والا

سبک مغز ۔ ف۔ بے عقل دبے وقار

سُبکی ۔ ف۔ ہلکاپن، بے عزتی اور بے قدری اور بے وزن

قری غلط ہے

سَبَل ۔ ع۔ آشوب چشم، سرخی جو آنکھ میں پیدا ہو جاتی ہے ٹیڑھا بال جو آنکھ کے اندر پیدا ہو جاتا ہے۔ اور ڈھیلے پر کھٹکتا ہے نام ایک مرض کا جس سے آنکھ کی رگیں موٹی اور سرخ ہو جاتی ہیں اور آنکھ سے کیچڑ اور پانی بہا کرتا ہے۔

سُبُل ۔ ع۔ جمع سبیل یعنی راہ کی

سبلت ۔ ع۔ مونچھ فارسی میں بسکون بائے موحدہ مستعمل ہے

سَبُو ۔ ف۔ ٹھلیا، گھڑا چھوٹا

سُبُّوح ۔ ع۔ بڑا پاک اور یہ خدا کا نام ہے۔

سَبُّوح ۔ ع۔ بہت تعریف کرنے والا

سبوحیان ۔ ف۔ منسوب طرف سبّوح کے جو نام خدا کے ہیں مراد فرشتوں سے۔

سَبوس ۔ ف۔ چھانن گیہوں وغیرہ کی یعنی آٹے کی بھوسی چوکر۔

سَبوسہ ۔ ف۔ لفا جو سر میں ہو جاتی ہے۔

سَبِیل ۔ ع۔ راہ، راستہ، سڑک اور بمعنی وقف کے بھی آیا ہے اور بمعنی اس پانی اور شربت کے جو راہ خدا میں وقف کردیں۔

سَبِیرتُو ۔ ف۔ اسپرٹ

## فصل سین مع بائے فارسی

سُپارِش بسفارش۔ ف۔ کسی سے کسی کے حق میں سفارش یا سعی کرنا، کوئی شے کسی کو سونپنا اور سپرد کرنا۔

سُپاری ۔ ف۔ چھالیا جو پان میں کھاتے ہیں۔

سِپاس ۔ ف۔ تعریف، تعریف کرنا دل اور زبان سے کسی کا شکر ادا کرنا۔

سِپاس بُردَن۔ ف۔ تعریف اور شکر کرنا۔

سِپانارخ ۔ ف۔ پالک کا ساگ

سپاہ ۔ ف۔ فوج۔

سِپاہان۔ ف۔ نام ایک شہر کا ایران میں جس کا معرب اصفہان ہے۔

سِپَر ۔ ف۔ ڈھال۔

سِپَر اَفگندن ۔ ف۔م } جنگ میں
سِپَر در آب انداختن ف } نامردی کرنا، عاجز ہونا، ہار جانا،

سُپُردن ۔ ف۔ بضم وکسر اول سونپنا، سپرد کرنا، امانت رکھوانا، قناعت کرنا،

سپردن ۔ ف بفتح اول وضم ثانی راہ چلنا، جانا، پامال کرنا، تمام کرنا۔

سِپَردَنی ۔ ف۔ لائق سونپنے کے

سِپَرداری۔ ف۔ نگہبانی، خدمتگاری

سُپُرز ۔ ف۔ تلی ایک عضو مشہور ہے جو پیٹ کے اندر ہوتا ہے

سِپَرغَم ۔ ف۔ ریحان جس کو فارسی میں نازبو اور ہندی میں مروہ کہتے ہیں اسکو سونگھنے سے دل کو قوت اور فرحت حاصل ہوتی ہے گویا یہ سپر غم ہے۔

سِپَری ۔ ف۔ گذری ہوئی چیز تمام اور آخر ہوگئی ہوئی شے۔ ناچیز۔

سِپَری شُدَن ف۔ طے ہونا، گذرنا تمام ہونا، آخر ہونا، ختم ہونا

سِپَس ۔ ف۔ پیچھے بہت پیچھے بعد

سِپِستان۔ ف۔ لھسوڑا اصل میں سگ پستان تھا یعنی مشابہ پستان سگ سے، یہ ایک درخت مشہور کا پھل ہے۔

سُپُش ۔ ف جوں جو آدمی کے سر اور کپڑوں میں پڑجاتی ہے

سِپَند ۔ ف۔ نام پہاڑ کا، کالا دانہ جس کو نظر بد کے دفع کے لئے جلاتے ہیں۔

سِپَندان ۔ ف۔ کالادانہ، رائی اور بمعنی انگیٹھی مخفف سپندان کا

سِپَنج ۔ ف۔ مہمان، عاریت اور کنایہ عمر قلیل سے۔

سِپَنجی سَرائے۔ ف۔ چرواہوں اور رکھوالوں کا جھونپڑا جو کھیت وغیرہ میں بنالیتے ہیں اصلی معنی میں سہ و پنج یعنی تین اور پانچ ہیں یعنی وہ مقام جس کو قیام نہ ہو اور مراد دنیا سے بھی ہوتا ہے

سِپُوختن ۔ ف۔م } چبھونا، بھونکنا،
سِپوزیدَن ف }

سِپَہ ۔ ف۔ مخفف سپاہ کا فوج۔

سِپَہبُد ۔ ف۔ سردار لشکر، سپہ سالار

**سپہر** - ف۔ آسمان، فلک۔
**سپید** - ف۔ یائے مجہول سے ایک رنگ مشہور ہے، نام قلعہ توران کا نام ایک ندی کا، نام ایک دیو کا۔
**سپیدار** - ف۔ نام ایک درخت کا جو کہ خوبصورت اور خوش قد اور سیدھا ہوتا ہے اس میں پھل نہیں لگتا ہے اور اس کی لکڑی اکثر سفید ہوتی ہے اصل میں یہ سپید دار تھا، دار بمعنی درخت کے ہے
**سپید بخت** - ف۔ نیک بخت خوش نصیب۔
**سپید دست** - ف۔ مرد سخی اور لقب حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اور بمعنی چور اور دغاباز خیانت پیشہ کے بھی
**سپید رود** - ف۔ نام ایک ندی کا درمیان شہر گیلان اور شروان کے۔
**سپید شدن** - ف۔ ظاہر اور آشکارا ہونا، مجازاً نامور اور معزز ہونا۔
**سپید کار** - ف۔ وہ شخص جو نیک اور متقی و پرہیزگار ہو۔
**سپیدہ** - ف۔ نام ایک دوائے مشہور کا اور کنایہ روشنی صبح سے۔
**سپیدہ دم** - ف۔ صبح صادق اور مراد سفید بالوں سے۔

## فصل سین مع تائے فوقانی

**ستّ** - ع۔ چھ (۶) اور چھ عورتیں۔
**ستا** - ف۔ تعریف کر۔ امر ہے ستودن کا شامیانہ اور نام ایک لحن کا موسیقی سے مخفف ستار کا، تین پیالے شراب کے جو نہار منہ پیتے ہیں
**ستار** - ف۔ ایک مشہور باجہ ہے
**ستّار** - ع۔ بڑا چھپانے والا، نام خدا کا۔
**ستارہ** - ف۔ تارہ جو آسمان پر چمکتا ہے نام ایک باجہ کا جس کو ستار کہتے ہیں۔ بخت نصیب، طالع۔ کنایہ آنسو سے بھی۔
**ستارہ** - عج۔ تھیٹر وغیرہ کا پردہ۔
**ستارۂ سحر** - عج۔ ستارہ زہرہ جو صبح کے وقت نکلتا ہے اور کبھی یہ ستارہ شام کو بھی طلوع کرتا ہے اور بمعنی آفتاب کے بھی لکھا ہے۔
**ستارہ شمردن** - ف۔ تمام رات جاگنا
**ستازن** - ف۔ ستار بجانے والا سیخ کباب کی پہلے معنوں میں ستا مخفف ستار کا ہے
**ستاخ** - ف۔ } نرم اور نازک ٹہنی
**ستاک** - ف۔ } درخت کی اور بمعنی مطلق شاخ درخت بھی آیا ہے۔
**ستام** - ف۔ خاص زیور گھوڑے کا۔ ساز گھوڑے کا۔ مثل زین اور لگام وغیرہ کے۔
**ستان** - ف۔ آستان، چوکھٹ جس جگہ بہت انبوہ کسی چیز کا ہو جیسے گلستان بمعنی باغ جہاں قسم قسم کے پھول بہت سے ہوتے ہیں اور کبھی بمعنی مطلق جگہ کے بھی آتا ہے جیسے ادبستان اور شبلستان اور وہ شخص جو چت لیٹا ہوا ہو۔

**ستادن** ۔ ف ۔ } لینا، حاصل
**ستاندن** ۔ ف } کرنا، پانا،
**ستدن** ۔ ف

**ستائیدن** ف۔ تعریف کرنا، سراہنا

**ستائش** ۔ ف۔ تعریف دعا و شکر

**ستبر** ۔ ع۔ موٹا، دلدار، سنگین، سطبر اسی کا معرّب ہے۔

**ستبری** ۔ ف۔ موٹائی، گاڑھاپن

**ستخر** ۔ ف۔ بمعنی تالاب۔

**ستد** ۔ ف۔ صیغہ ماضی کا بمعنی لیا، واضح ہو کہ دال ساکن اور ماقبل مفتوح جو علامت مضارع کی ہے سوائے ان تین صیغہ ماضی کے اور کسی ماضی میں نہیں آئی ہے (۱) زد، (۲) آمد، (۳) ستد،

**ستر** ۔ ف۔ مخفف استر بمعنی خچر۔

**ستر** ۔ ع۔ پردہ پوش پوشش خون، حیا۔

**ستر** ۔ ع۔ بمعنی مستور، پوشیدہ چیز اور بمعنی چھپانا بھی۔

**ستر** ۔ ع۔ ڈھال۔ سپر

**ستردن** ۔ ف۔ صاف کرنا، مونڈنا

**سترگ** ۔ ف۔ بڑا، بزرگ، کلاں

**سترنج** ۔ ف۔ دو تین غلے باہم ملے ہوئے۔

**ستردن** ۔ ف۔ بانجھ عورت جسکے کبھی بچہ نہیں ہوتا، ستر مخفف استر بمعنی خچر کا اور دن کلمہ تشبیہ کا چونکہ خچر کے آپس میں اولاد نہیں ہوتی بلکہ اس کی پیدائش گدھے اور گھوڑی سے ہوتی ہے اس لئے بانجھ عورت کو ستردن کہا۔

**سترہ** ۔ ع۔ پوشش، وہ مقدار کسی چیز کی جس میں آدمی پوشیدہ ہو جائے۔

**ستم** ۔ ف۔ ظلم، بے انصافی

**ستمدیدہ** ۔ ف۔ مظلوم جس پر ظلم ہوا ہو

**ستم کش** ۔ ف۔ مظلوم۔

**ستمگار** ۔ ف۔ ظالم، ظلم کرنے والا

**ستنبہ** ۔ ف۔ صورت مکروہ اور خوفناک اور نام اس دیو کا جو خواب میں ڈراتا ہے۔

**ستودن**۔ ف۔ تعریف کرنا۔

**ستودان**۔ ف۔ گورخانہ یعنی مقبرہ گبردن اور آتش پرستوں کا یہ لوگ مُردوں کے تابوت اس مکان میں رکھتے ہیں

**ستودہ** ۔ ف۔ سراہا ہوا، تعریف کیا ہوا۔

**ستور** ۔ ف۔ چوپایہ مثل، بیل اونٹ خچر گھوڑے اور گدھے کے۔

**ستورخارہ**۔ فج۔ گھوڑے کا کھریرہ کرنے والا آلہ۔

**ستوقہ** ۔ مب۔ یہ معرب ہے ستہ کا جس کے معنی کھوٹے روپیہ اور کھوٹی اشرفی کے ہیں

**ستون** ۔ ف۔ پیلپایہ۔ کھمبہ مکان کا۔

**ستوہ** ۔ ف۔ عاجز، تھکا ہوا، ملول

**ستّون** ۔ ع۔ ساٹھ (۶۰)

**ستّہ** ۔ ع۔ چھ اور چھ مرد

**ستّہ** ۔ ع۔ کلام زشت اور عیب

**ستّہ** ۔ ف۔ کھوٹا سکہ اصل اس کی ستہ نہ تھی اس لئے کہ کھوٹے روپیہ میں دو طرف دو پرت چاندی کی ہوتی ہے اور بیچ میں تانبے کی اور ستوقہ اسی کا معرب ہے

سُتی ۔ ت۔ لوہا، فولاد، ایک قسم نیزہ یعنی برچھی کی
سِتی ۔ ء۔ لقب عورتوں کا ہوتا ہے جیسے خاتون بیگم وغیرہ اور یہ اصل میں سیدتی تھا کثرت استعمال سے ستی ہو گیا مگر فارسی میں تائے فوقانی کے کسرہ سے آتا ہے۔
سَتیر ۔ ء۔ چھپا ہوا، پرہیزگار
سَتیز ۔ ف۔ لڑائی، جھگڑا، غصہ دشمنی اور صیغہ امر کا بھی آتا ہے۔
سَتیزہ ۔ ف۔ لڑائی، جنگ جھگڑا
سَتیزیدَن ۔ ف۔ لڑنا۔
سَتیہش ۔ ف۔ لڑائی، جنگ۔
سَتیہیدَن ۔ ف۔ لڑنا، جنگ کرنا۔

## فصل سین۔ مع جیم

سَجا ۔ ء۔ خط کا لفافہ۔ کتاب کا عنوان یعنی دیباچہ نامہ کا شروع۔
سَجّاد ۔ ء۔ سجدہ کرنے والا۔
سَجّادَہ ۔ ء۔ مُصلّے، جائے نماز، نماز کے پڑھنے کا بچھونا، نشان سجدہ کا ماتھے میں

سَجّارَہ ۔ ء۔ سگار، سگریٹ بیڑی
سَجّاف ۔ ء۔ گوٹ جو جامہ کے چاروں طرف لگائی جاتی ہے عوام اس کو سنجاف کہتے ہیں (بروزن غلاف)
سِجال ۔ ء۔ جمع سجل بمعنے ڈول پُرآب کی، ڈول پانی سے بھرا ہوا اور مصدر بھی ہے بمعنی آپس میں فخر کرنا کسی کام میں
سَجاوَندی ۔ ء۔ نام کتاب کا علم قرأت میں
سَجاوَندی کردن۔ ف۔ کنایہ نقاشی کے کرنے سے۔
سَجایا ۔ ء۔ جمع سجیّہ کی عادتیں خصلتیں۔
سَجَدات۔ ء۔ جمع سجدہ کی۔
سَجدَہ ۔ ء۔ سر زمین پر رکھنا خدا کے آگے، نام ایک سورہ قرآن شریف کا۔
سَجع ۔ ء۔ خوش آواز پرندوں کی آواز مثل بلبل اور قمری وغیرہ کے اصلی معنی اس کے قمری کی آواز دو فقروں کے آخری الفاظ

کا برابر ہونا نثر میں۔ نظم میں اسی کا نام قافیہ ہے۔
سِجف ۔ ء۔ پردہ اور پردہ ڈالنا رات کا بہت اندھیرا ہونا
سَجَف ۔ ء۔ کمر کی باریکی، پیٹ کا دبلاپن۔
سِجِلّ ۔ ء۔ قبالہ۔ چک حکمنامہ قاضی کا۔
سَجل ۔ ء۔ بڑا ڈول بھرا ہوا پانی کا۔
سِجن ۔ ء۔ قید خانہ، جیل خانہ
سَجَنجَل ۔ ء۔ آئینہ۔ یہ لفظ اصل میں رومی ہے مگر کلام عرب میں مستعمل ہو گیا ہے۔
سُجود ۔ ء۔ جمع ہے سجدہ کی اور بمعنی مصدر یعنی سجدہ کرنا بھی آتا ہے۔
سُجودِ صَمدی ۔ ء۔ اصطلاح میں کشتی گیروں کا وہ سجدہ جو قبل لڑنے کشتی کے یا بعد تمامی کشتی کے کرتے ہیں
سِجّیل ۔ ء۔ کچا، پتھر، کنکر
سِجّین ۔ ء۔ وہ قید خانہ جہاں گنہگاروں پر بڑا عذاب ہوتا ہے۔ وہ کتاب جس میں

گنہگاروں کے اعمال لکھے جاتے ہیں نام ایک مقام سخت کا دوزخ میں

سَجِین ۔ ع۔ قیدی

سَجِیَّہ ۔ ع۔ عادت، خصلت

سَجِیَّاتُ ۔ ع۔ جمع ہے سجیہ کی عادتیں خصلتیں

## فصل سین مع حائے مہملہ

سَحَاب ۔ ع۔ ابر، بادل ۔

سَحْبَانِ وائِل ۔ ع۔ نام ایک مرد کا جو بہت بڑا فصیح و بلیغ عرب میں تھا اس کے باپ کا نام وائل تھا

سَحْج ۔ ع۔ چھیلنا کھال کا اُدھیڑنا اور نام بیماری شکم کا جو خراش رودہ سے پیدا ہو جاتی ہے

سَحَر ۔ ع۔ وقت آخر شب کا صبح سے پہلے کا وقت اسحار جمع ہے۔

سِحْر ۔ ع۔ افسوں، جادو، جادو کرنا، فریفتہ کر لینا۔

سِحرِ حلال ۔ ع۔ شعر و سخن و فصیح و بلیغ جو بمنزلہ جادو کے ہے نام ایک مثنوی کا اہلی

شیرازی کی۔

سَحَرگاہ ۔ ف۔ صبح کا وقت۔

سَحَرگاہان ۔ ف۔ وقت صبح کا، اس میں الف اور نون زائد ہے جیسے روزگاران اور بہاران میں۔

سَحَرَہ ۔ ع۔ جمع ساحرہ بمعنی جادوگر کی۔

سَحْق ۔ ع۔ گھسنا، پیسا جانا، جامہ کہنہ۔

سَحْنَہ ۔ ع۔ شکل اور منھ اور صورت آدمی کی نرمی اور نازکی جلد اور رخساروں کی۔

سُحُوج ۔ ع۔ کھال کا چھل جانا

سُحُور ۔ ع۔ جمع سحر کی بمعنی صبح اور سحری اس کو بھی کہتے ہیں جو ماہ رمضان میں پچھلی رات کو کھاتے ہیں

سَحِیق ۔ ع۔ بہت باریک پسا ہوا

سَحِیل ۔ ع۔ بٹا ہوا دھاگا۔

## فصل سین مع خائے معجمہ

سَخَافَت ۔ ع۔ سبکی، ہلکا پن، بےعقلی کم ظرفی، نادانی

سَخَاوَت ۔ ع۔ سخی ہونا، بخشش کرنا،

سَخْت ۔ ف۔ کڑا جو نرم نہ ہو۔

سَخْت بوم ۔ ف۔ کنایہ اس زمین سے جس میں خوف ہلاکت کا ہو۔

سَخْت جان ۔ ف۔ سنگدل۔ بیرحم

سخت خوردن ۔ ف۔ بڑی تکلیف اٹھانا سخت پریشانی برداشت کرنا۔

سُخْت زہ ۔ ف۔ کڑی کمان۔

سَخْت سا ۔ ف۔ نام ایک پیچ کا کشتی میں جس کو ہندی میں گھسا کہتے ہیں۔

سَخْت کمان ۔ ف۔ کنایہ پہلوان اور تیرانداز شہ زور سے۔

سخت گرفتن ۔ ف۔ کسی کام میں سخت ہونا

سَخْت مِہر ۔ ف۔ وہ شخص جس کی جان بڑی مشکل سے نکلے۔

سَخْتَن ۔ ف۔ وزن کرنا، تولنا

سُخْتہ ۔ ف۔ تولا ہوا، وزن کیا ہوا اور کنایہ مرد معقول اور سنجیدہ سے۔

سُخْرَت ۔ ع۔ استہزا کرنا، مسخرہ بنانا، نداق کرنا۔

سُخْرَہ - ع. مسخر، خوش طبعی اور وہ شخص جس پر ہنسیں اور جس کو مسخرہ بنائیں

سُخْرَہ - ف. بغیر مزدوری کا کام، بیگار۔

سَخَط - ع. غصہ، غضب، قہر غصہ کرنا۔

سُخْطُ - ع. ناخوش ہونا۔

سُخُف - ع. سبک ہونا، کم ظرف ہونا،

سُخَن - ف. بات، عبارت لفظ اور کبھی اسکا اطلاق شعر پر بھی آتا ہے۔

سُخَن پَرْوَاز - ف. کنایہ قصہ کے راوی سے۔

سُخَن چِین - ف. عیب خور، چغل خور،

سُخَن زیرِ لب - ف. آہستہ بات۔

سُخَن سَنج - ف. مراد شاعر سے

سُخَنگوے پشینہ - ف. سکندر نامہ میں مراد فردوسی شاعر سے

سَخُوط - ع. یعنی مکروہ۔

سُخُونَت - ع. گرمی گرم ہونا۔

سَخِین - ع. جلتا ہوا شوربا۔

سُخَی - ف. سخن. کلام بات۔

سَخِی - ع. خدا کے نام پر دینے والا۔

سَخِیف - ع. کم فہم، تنگ ظرف بیہودہ گو. جھرجھرا کپڑا

سَخِین - ع. ہر چیز گرم خصوصًا آب گرم۔

## فصل سین مع دال مہملہ

سَدّ - ع. دیوار، روک حال اور مانع دو چیز میں بند کرنا، مضبوط ہونا کسی چیز کا۔

سُدّاب - ع. ایک گھاس ہے مثل پودینہ کے ہندی میں سُتلی کہتے ہیں۔

سُدَابی - ف. کنایہ سبز رنگ سے

سَدَاد - ع. مضبوطی، راستی گفتار اور کردار کی راست اور درست ہونا۔

سُدَاد - ع. ایک مرض کا نام جس سے منفذ ناک کا بند ہو جاتا ہے اور سینہ بھاری معلوم ہوتا ہے اور اس کو سُدّہ بھی کہتے ہیں۔

سُدَادَہ - ع. بوتل یا شیشی کا کاگ

سُدَد - ع. جمع سُدّہ کی۔

سَدَد - ع. راستی درستی

سِدْر - ع. درخت بیری کا، کبھی اس کے آخر میں گول تا بھی اضافہ کر دیتے ہیں۔

سَدَر - ع. تیرگی آنکھ کی جو گرانی اور گردش سر سے ساتھ ہو۔

سَدِر - ع. حیران، سراسیمہ اور وہ شخص جس کی آنکھ دیکھنے میں خیرگی کرے۔

سِدْرَہ - ع. ساتویں آسمان پر ایک درخت بیری کا ہے اس جگہ سے آگے حضرت جبرئیل علیہ السلام نہیں جا سکتے ہیں اور سِدْرَہ صرف بیری کے درخت کو بھی کہتے ہیں۔

سُدُس - ع. چھٹا حصہ $\frac{1}{6}$

سَدَق - ع. ترکش۔

سَدَنَہ - ع. جمع سادن یعنی دربان اور خادم کعبہ اور بتخانہ کی۔

سَدُوم - ع. حضرت لوط علیہ السلام

کے شہر کے قاضی کا نام جس نے
اغلام کا فتویٰ دیا تھا، نام
ایک قریہ کا قوم لوط علیہ السلام
کے قریوں میں سے مجازاً ہر
حاکم ظالم کو بھی کہتے ہیں۔
سُدَّہ ۔ ع۔ آستانہ، چوکھٹ، گرہ
جو انتڑیوں یا رگوں میں
مواد غلیظ کی پڑ جائے، نام
بیماری کا جس سے سوراخ
ناک کا بند ہو جاتا ہے اور
سانس کی آمد و رفت ناک
کی راہ سے منقطع ہو جاتی ہے
سَدِیدْ ۔ ع۔ راست و درست مضبوط
سَدِیرْ ۔ ع۔ نام محل کا جس کو نعمان
ابن منذر نے بہرام گور کے
لئے بنایا تھا۔
سَدِیسْ ۔ ع۔ بیل اور بکرا اور گھوڑا
چھ برس کا اور اونٹ آٹھ
برس کا۔
سَدِیو ۔ ف۔ نام اس دیو کا جس نے
حضرت سلیمان کی انگوٹھی
چرائی تھی اور نام ایک برہمن
کا بھی

## فصل سین مع رائے مہملہ

سَرْ ۔ ف۔ سر، فکر، خیال، زور
قوت سردار اور مقدم، اوپر
خلاصہ، خواہش، ارادہ
شروع۔
سِرّ ۔ ع۔ بھید، راز، جو چیز کہ
پوشیدہ ہو، عورت کی
شرمگاہ، جماع، ابر،
بادل، زنا، اصل نیک،
زمین نیک، ہر چیز کا مغز
اور درمیان بہترین، عمدہ
نسب۔
سَرّ ۔ ع۔ خوشی، شادی، ناف
نام ہے ایک گاؤں کا رَے
میں۔
سِرّ ۔ ع۔ مرد نیک، نیکی کرنے
والا، شاد اور خوش کرنے
والا۔
سَرا ۔ فج۔ مکان، گھر اور امر
سرائیدن کا جس کے معنے
گانے کے آتے ہیں
سَرّاؤ ضَرّا۔ ع۔ بمعنی راحت و
رنج مگر فارسی میں بغیر ہمزہ
کے بھی آتا ہے
سَراب ۔ ع۔ بالو مسافر کو دھوپ
میں اور کبھی چاندنی میں
بھی دور سے شکل بہتے ہوئے
پانی کے معلوم ہوتی ہے
سَراپا ۔ ف۔ تمام و کمال اوّل
سے آخر تک معشوق کے
تمام اعضا کی تعریف خلعت
کسی چیز کی منظر کشی۔
سَراپَردہ ۔ ف۔ بارگاہ شاہی، بڑا
پردہ جو بطور دیوار کے خیمے
کے آگے کھینچتے ہیں، گھر
کا پردہ خیمہ۔
سراپَردہ زدن ف۔ خیمہ برپا کرنا
پردہ کی دیوار قائم کرنا۔
سرالبستان۔ ت۔ جو گھر میں ہو
سَرابیلی ۔ ف۔ ہیز، مخنث، ہجڑا
سِراج ۔ ع۔ چراغ آفتاب۔
سَرّاج ۔ ع۔ گھوڑے کا زین بنانے
والا اور بیچنے والا، اس لئے
سَرج بہ معنی زین ہے۔
سَراچہ ۔ ف۔ چھوٹا خیمہ، چھوٹا
مکان
سَراح ۔ ع۔ طلاق، عورت کی
رہائی مرد کے نکاح سے
سُرادق۔ ع۔ سراپردہ خیمہ شاہانہ
سُرادقات ۔ ع۔ جمع ہے سرادق کی
سراپردے خیمے۔
سَرار ۔ ع۔ ہر مہینے کی آخری شب

سَرَارِی۔ ع۔ جمع ہے سریہ کی، وہ لونڈیاں جن سے جماع کیا گیا ہو، حرم
سَرازچیزے بیرون آوردن ف۔ کسی کام کے کرنے سے فرصت پانا۔
سَرَازِیر۔ ف۔ ڈھالو مقام
سَرَاسَر۔ ف۔ اِس سرے سے اُس سرے تک تمام وکمال بالکل
سَرَاسِیمہ۔ ف۔ حیران وپریشان
سِرَاع۔ ع۔ جمع سَرَع کی درخت انگور کی تازہ شاخیں
سُرَاغ۔ ت۔ کھوج، تلاش، پتہ
سَرَاغُوش۔ ف۔ عورتوں کا گیسو پوش اور وہ مثل لمبی تھیلی کے جالدار بنا ہوتا ہے اور اس پرنقش ونگار بھی زر و جواہر کا اکثر ہوتا ہے ولایت کی عورتیں اپنے بال سر کے اس میں رکھتی ہیں، ان معنوں میں سراغوج جیم سے بھی آیا ہے۔
سَرَافراز۔ ف۔ سربلند
سَرَافتادن۔ ف۔ حد سے بڑھ جانا
سَرَافگندن۔ ف۔ گردن نیچے ڈالنا عاجزی اور فروتنی ظاہر کرنا، شرمندہ ہونا۔
سَرَافگندہ۔ ف۔ شرمندہ، سرنیچے ڈالے ہوئے۔ خاموش تابعدار
سَرَافگندگی۔ ف۔ عاجزی
سَرَافِیل۔ ع۔ نام ایک فرشتہ مقرب خدا کا جو صور کو لئے ہوئے ہیں۔
سُرَاقہ۔ ف۔ نام ایک سردار قریش کا
سَرَآمد۔ ف۔ سردار، برگزیدہ، غالب
سَرآمدن۔ ف۔ پورا ہونا، تمام ہونا ختم ہونا۔
سَرَان۔ ف۔ سردار لوگ، جرنیل
سَرَانجام۔ ف۔ آخر ہر کام کا۔ آخر ہر چیز کا مجازاً بمعنی سامان واسباب
سَرانجام فرمودن۔ ف۔ حکم دینا
سَرَاندِیپ۔ ف۔ ایک جزیرہ ہے دکھن میں طرف ہندوستان کے اس کو سیلان یا سیلون بھی کہتے ہیں۔ اور یہ قریب خط استوا کے ہے۔
سَرَانداز۔ ف۔ ناز اور غرور سے اٹھلا کر چلنے والا۔ اور کبھی چادر کے بھی آیا ہے۔
سَرَاوِیل۔ ع۔ مستعمل، پاجامہ اگرچہ یہ لفظ جمع ہے مگر بمعنی واحد مستعمل ہے۔
سَرآوُردن۔ ف۔ آخر کو پہونچانا تمام کرنا، کامل کرنا،
سَرآہنگ۔ ف۔ سکندر نامہ میں مراد ہے آگے کی فوج سے۔
سَرآیِیدن ف۔ گانا، الاپنا
سَرَایندہ۔ ف۔ گانے والا۔
سَرائے۔ ف۔ مکان، گھر اگرچہ معنی مسافر خانہ کے بھی لوگوں میں مستعمل ہے مگر اس معنی میں مہمان سرائے کہنا چاہیئے۔
سِرَایَت۔ ع۔ "بکسر اوّل" تاثیر اثر کرنا ایک چیز کا دوسری چیز میں۔ گذر جانا ایک شے کا دوسری شے سے
سَرائے دارباشی۔ ف۔ ڈیوڑھی کا دربان یا منشی۔
سَرآمدزمان۔ ف۔ یعنی مدت اس کی آخر اور تمام ہوئی۔
سَرائر۔ ع۔ جمع سریرہ کی۔

پوشیدہ گیاں اور بہت سے بھید

سَراچہ ۔ ف۔ چھوٹا مکان، چھوٹا خیمہ۔

سَرائے نعمان ۔ ف۔ خورنق کا محل جس کو منذر کے بیٹے نعمان نے نہایت عمدہ بنایا تھا

سُرب ۔ ف۔ سیسہ جس کی گولیاں بندوق کے لئے ڈھالتے ہیں۔

سِرب ۔ ف۔ ہرن یا گائے اور گھوڑے کا گلہ،

سر بابائی۔ ف۔ بزرگی کا اظہار

سُر باختن۔ ف۔ جنگ کرنا، لڑنا

سر بار ۔ ف۔ سر کا بوجھ اس میں اضافت مقلوب ہے۔ یعنی بارسر۔

سَر باری۔ ف۔ وہ شخص جو سر پر بوجھ لئے ہوئے ہو، سر کا بوجھ، تھوڑا بوجھ جو بڑے بوجھ پر رکھا ہو عربی میں اس کو علاوہ کہتے ہیں۔

سَر باز ۔ ف۔ بہادر شخص جنگ میں بے خوف ہو کر لڑنے والا۔

سَر باز ماندن ۔ ف۔ حیران رہ جانا

سَر بازی۔ ف۔ لڑائی، بے خوف، بہادری اور دلیری کا کام کرنا

سَر بازاری۔ ف۔ آوارہ شخص۔

سِربال۔ ع۔ پیراہن اور جو چیز کہ آدمی کے پہننے میں مستعمل ہو

سِربال زدن ۔ ف۔ پر کاٹنا۔

سَر بالا ۔ ف۔ بلند سر۔

سَر بخش ۔ ف۔ بڑا حصہ۔

سُر بُرُد ۔ ف۔ چارپائی۔

سَر بہ خط نہادن ۔ ف۔ اطاعت کرنا

سَر بہ خط فرمان نہادن۔ ف۔ اطاعت کرنا

سَر براہ کردن ۔ ف۔ راہ پر لانا، پورا کرنا کام کا انتظام کرنا

سَر براہ ۔ ف۔ منتظم، مہتمم

سر براہی ۔ ف۔ اہتمام، انتظام

سَر برآوردن ۔ ف۔ ظاہر کرنا، ظاہر ہونا۔

سَر برداشتن ۔ ف۔ سر بلند کرنا، سر اٹھانا، حاکم سے پھر جانا؛ باغی ہو جانا۔

سَر بر زدن ۔ ف۔ ایک بات کا واقع ہونا، اچانک ہو جانا

سَر برگرفتگان ۔ ف۔ اطاعت نہ کرنے والا۔

سر برہم نہادن ۔ ف۔ کسی معاملہ میں کسی کی رائے طلب کرنا۔

سَر بستہ ۔ ف۔ بندھا ہوا پوشیدہ

سَر بسر ۔ ف۔ تمام وکمال بالکل

سر بسوئے راہ افگندن۔ ف۔ کنایہ ہے مائل کر لینے سے

سَر بند کسے گرفتن ۔ ف۔ کسی کے بھید سے واقف اور خبردار ہونا۔

سُر پایے ۔ ف۔ مراد جماع سے۔

سر پا زدن۔ ف۔ ٹھوکر مارنا۔

سَر پرست ۔ ف۔ خانہ زاد، خادم گھر کا نوکر اور مراد مربی سے بھی۔

سَر پرستی ۔ ف۔ کسی کی خبرگیری کرنا

سر پنجگی ۔ ف۔ زور، شدت، ظلم

سُر پنجہ ۔ ف۔ ہاتھ کا پنجہ؛ زور، قوت مجازاً بمعنی ظلم و تعدی اور بمعنی مرد قوی دست جب پنجہ لڑانے کی مشق خوب کی ہو اور کنایہ طاقت دار آدمی اور ظالم سے بھی۔

سَر پوش ۔ ف۔ ہنڈیا وغیرہ کا ڈھکنا جو اوپر ڈھکا رہتا ہے اردو میں چھپنی بولتے ہیں

سَر پوشیدہ ۔ ف۔ مراد کنواری لڑکی سے۔

**سَربلی** ۔ ف۔ ٹھوکر

**سَرپیچ** ۔ ف۔ نام ایک جڑاؤ عدد کا جو عمامہ یا پگڑی پر لٹکایا یا باندھا جاتا ہے۔

**سرپیچیدن** ۔ ف۔ نافرمانی کرنا۔

**سرتابی** ۔ ف۔ حکم نہ ماننا، سرکشی کرنا،

**سرتافتن** ۔ ف۔ نافرمانی کرنا۔

**سرتاسر** ۔ ف۔ تمام وکمال سب کا سب۔

**سُرت گردم** ۔ ف۔ تیرے قربان ہوں ۔

**سرتنہا** ۔ ف۔ اکیلا ۔

**سرتیز** ۔ ف۔ نوکدار چیز مجازاً وہ شخص جو سرکش اور جنگجو ہو

**سرتیغ کوہ** ۔ ف۔ چوٹی پہاڑ کی

**سرج** ۔ ع۔ گھوڑے کی زین

**سرجنبانیدن** ۔ ف۔ تعریف کرنا کسی کام سے منع کرنا۔

**سرجوش** ۔ ف۔ شوربا، گلاب اور شراب وغیرہ جو پہلے جوش میں دیگ سے نکال لیں۔ اور وہ خلاصہ اور عمدہ ہوتا ہے مجازاً ہر چیز جو خلاصہ اور صاف ہو۔

**سَرچشمہ** ۔ ف۔ پانی کا سوتہ

**سرچشمہ دار** ۔ ف۔ وہ شخص جو کسی کام کا نیا پیدا کرنے والا ہو

**سَرچنگ** ۔ ف۔ کسی کے سر پر زور سے ہاتھ مارنا ہندی دھول

**سرچین** ۔ ف۔ عمدہ، خلاصہ، چنا ہوا۔

**سَرح** ۔ ع۔ چرنا، چرانا، چرائی پر چھوڑنا جانور چرنے والا، بڑے سربلند درخت، ہر درخت جس میں کانٹا نہ ہو اور بمعنی آسانی بھی

**سَرحان** ۔ ع۔ گرگ، بھیڑیا۔

**سَرحد** ۔ ف۔ حد

**سرحساب** ۔ ف۔ آگاہ، خبردار

**سَرحلقہ** ۔ ف۔ سردار حاکم کسی حلقہ کا۔ پیشوا، صدرنشیں

**سُرخاب** ۔ ف۔ نام پرند کا جو مشہور ہے نام ایک پیچ کا کشتی سے، گلگونہ؛ غازہ، شراب نام نہر کا قریب کابل کے نام ایک کتاب کا علم رمل میں، نام رستم کے بیٹے کا جس کا نام سہراب بھی ہے۔

**سرخاریدن** ۔ ف۔ تامل کرنا، بہانہ کرنا، ناامید ہونا، دیر کرنا

**سُرخ اسوَد** ۔ ف۔ نام ایک بزرگ کامل کا۔

**سَرخانہ** ۔ ف۔ پایہ، رتبہ، انتہا کسی چیز کی اور علم موسیقی کی اصطلاح میں بمعنی آواز بلند

**سرخانہ رساندن** ۔ ف۔ کسی فن کو کمال کی حد تک پہنچانا، اور موسیقی کی اصطلاح میں آواز بلند کو کہتے ہیں۔

**سُرخ بُت** ۔ ف۔ نام بت کا۔ نام معشوق کا۔

**سرخ بید** ۔ ف۔ بیائے مجہول درخت بید کی ایک قسم ہے سترہ قسموں سے۔

**سُرخچہ** ۔ ف۔ چیچک جو اکثر لڑکوں کے نکلتی ہے جس کو خسرہ کہتے ہیں۔

**سُرخرُو** ۔ ف۔ خوش کامیاب

**سَرخر** ۔ ف۔ کام میں خلل ڈالنے والا، کام کا بگاڑ دینے والا بیہودہ، بدتمیز۔

**سَرخس** ۔ ف۔ نام ایک بہت بڑے شہر کا ہے خراسان میں۔

سرخ شدن ۔ ف ۔ غصہ اور غضب میں ہونا ۔

سر خط ۔ ف ۔ کرایہ نامہ مکان کا نوکری نامہ یعنی یادداشت روز نوکری کی اور خوشنویس لوگ جو تعلیم لکھتے ہیں

سرخوش ف ۔ وہ شخص جو شراب کے نشہ میں خوش حال ہو یعنی زیادہ مست نہ ہو، واضح ہو کہ مستی شراب کے چار درجے ہیں سرخوش تردماغ، سیہ مست، خراب

سرخوشی ۔ ف ۔ شراب کے نشہ کا سرور اور اعتدال کی مستی، نیم مستی ۔

سرخود ۔ ف ۔ جو کسی کا مطیع نہ ہو وہ شخص جو خود مختار ہو ۔

سرخیل ۔ ف ۔ سردار، امیر

سرد ۔ ف ۔ ٹھنڈا ۔

سرد ۔ ع ۔ بمعنی زرہ

سرد گوئے ۔ ف ۔ سخت کہنے والا اور طعنہ دینے والا ۔

سرداب ۔ مب ۔ } تہ خانہ جو زمین
سردابہ ۔ ف } کے نیچے بناتے ہیں، گرمیوں میں رہنے کے واسطے ۔

سردادن ۔ ف ۔ رہا کرنا، جانوروں کا چھوڑ دینا، بندوق و توپ کا فیر کرنا ۔

سردار ۔ ف ۔ امیر

سرداشتن ترازو ۔ ف ۔ ترازو کے ایک پلہ کا جھک جانا

سردر آمدن براہ ف ۔ روانہ ہونا،

سردردی ۔ ف ۔ محنت، تکلیف ۔

سردر سرے چیزے کردن : کسی چیز کی طلب اور خواہش میں اپنی جان کا دینا، کسی کام میں انتہا کی کوشش کرنا،

سردر کلاہ کسے نہادن ۔ ف کسی کا مطیع اور تابعدار ہونا ۔

سردر کشیدن ۔ ف ۔ تابع ہونا خودسر ہونا، سرکشی کرنا، نافرمان ہونا ۔

سردرہوا ۔ ف ۔ مشتاق، پریشان آوارہ،

سردست ۔ ف ۔ فی الحال، ابھی ہاتھ کا پنجہ اور کنایہ زور قوت سے، حقیر، کم رتبہ اور فقیروں کی لٹھیا کو بھی کہتے ہیں ۔

سردست افشاندن ۔ ف ۔ کنایہ ہے غصہ اور غضب کرنے سے ۔

سردستی ۔ ف ۔ وہ چیز جو حاضر او موجود ہو اور قلندروں کی لاٹھی ۔

سردستی گرفتن ۔ ف ۔ مدد کرنا

سردسیر ۔ ف ۔ وہ زمین جہاں پانی زراعت کے لئے خود بخود جاری ہو، یعنی زالی کا ملک ۔

سردفتر ۔ ف ۔ دفتر کا افسر

سردم ۔ ف ۔ نام ایک شخص کا جو نہایت بدآواز تھا ۔

سردمہر ۔ ف ۔ بے محبت بے رحم ظالم، بے توجہ ۔

سردی ۔ ف ۔ ٹھنڈک

سرر ۔ ع ۔ بچی کا واکی

سرر ۔ ع ۔ جمع سرہ، بمعنی مقام نال کی نام ایک موضع کا نزدیک مکہ معظمہ کے، جس کے نیچے ستر پیغمبر کی نال کاٹی گئی ہے ۔

سُرُر ۔ ع۔ جمع سریر بمعنی تخت کی

سَرِ راہ ۔ ف۔ راہ کے سرے پر

سَررشتہ ۔ ف۔ مجازاً مدعا اور مقصود اور معاملہ اور دفتر حسابی۔

سَرزَدَن ۔ ف۔ اچانک کسی مجلس میں کسی شخص کا آنا، نہایت کوشش کرنا۔

سَرزَدَہ ۔ ف۔ اچانک، بے خبر

سَرزَدَہ آمدن ورفتن ۔ ف بے خبر اور یکایک آنا، اور چلا جانا،

سَرزُلف ۔ ف۔ ناز، زلف، غمزہ نخرہ، معشوقانہ غصہ

سَرزمین ۔ ف۔ زمین، ملک

سَرزنش ۔ ف۔ ملامت، بُرا بھلا کہنا۔

سَرسام ۔ ف۔ ایک بیماری ہے دماغ کی جس میں آدمی بے ہوش ہو جاتا ہے، دماغ میں ورم پیدا ہونے سے یہ مرض ہوتا ہے اور یہ لفظ مرکب ہے سر اور سام بمعنی ورم سے اس مرض والا روشنی سے ایذا پاتا ہے

سَرِسال ۔ ف۔ شروع سال۔

سَرسبز ۔ ف۔ لہلہاتا ہوا، ہرا بھرا اور بمعنی جوان بہتر خوش آباد۔

سَرِسجدہ ۔ ف۔ نماز کی مہر جس پر سجدہ کرتے ہیں

سَرسخت خوردن ۔ ف۔ سخت صدمہ پہنچنا۔

سَرِسخن ۔ ف۔ داستان وغیرہ کا شروع جسکو شنجرف یا جلی قلم سے لکھتے ہیں

سَرسَری ۔ ف۔ کمینہ، معمولی، بدون تامل کے بغیر سوچے سمجھے کوئی کام کرنا۔

سَرشار ۔ ف۔ لبریز، لبالب

سَرشت ۔ ف۔ پیدائش، خلقت طبیعت، خو، خمیر، عادت،

سِرشتن ۔ ف۔ بکسر شین، گوندھنا ملانا، خمیر کرنا، تر چیز کو خشک چیز میں ملانا۔

سَرشُدن ۔ ف۔ ہونا، جاری ہونا، توپ اور بندوق وغیرہ کا چھوٹنا،

سَرشستن از مرض ۔ ف۔ صحت پانا۔

سَرشف ۔ ف۔ سرسوں جس سے تیل نکالا جاتا ہے۔

سَرشک ۔ ف۔ آنسو آنکھ کا، اور بمعنی مطلق قطرہ کے بھی آیا ہے۔

سَرشیب ۔ ف۔ سرنگون اوندھا

سَرشیر ۔ ف۔ بیائے معروف دودھ کی بالائی۔

سَرصالحان ۔ ف۔ مراد خطیب مسجد سے۔

سَرطان ۔ ع۔ بفتح سین و "را" کیکڑا، کنکٹہ، نام چوتھے برج کا آسمان پر جو بشکل کیکڑے کے ہے نام ایک ورم سوادی کا جو نہایت سخت ہوتا ہے اور ہر روز بڑھتا ہی جاتا ہے اس میں سرخ اور سبز رگیں کیکڑے کے ہاتھ پاؤں کے مانند دکھائی دیتی ہیں۔

سَرطراط ۔ ع۔ بمعنی پالودہ

سَرْع ۔ ع۔ درخت انگور کی شاخ
سُرْع ۔ ع۔ دوڑنا
سُرْعَت ۔ ع۔ شتابی اور جلدی کرنا کام کا۔
سَرِعُشْر ۔ ف۔ دس آیتیں قرآن مجید کی جو بوقت بسم اللہ لکھ کر لڑکوں کو تبرک کے لئے پڑھاتے ہیں۔
سَرِغلیان ۔ ف۔ حقہ کی چلم۔
سُرْعُنَہ ۔ ف۔ بڑا بے مثل، سردار
سَرَف ۔ ع۔ غفلت کرنا، خطا کرنا مال کا بے اندازہ اور بیہودہ خرچ کرنا، کسی چیز کا لالچ کرنا۔
سَرِف ۔ ف۔ نادان، خطاکار
سَرِ فتیلہ چرب شُدن ۔ ف کنایہ جماع سے ہے۔
سَرفرازی ۔ ف۔ سربلندی، غرور
سَرفرود آوردن ۔ ف۔ سر نیچے کرنا، بات کا ماننا، عاجزی کرنا۔
سَرفرو بُردن ۔ ف۔ شرمندہ ہونا
سُرْفَہ ۔ ف۔ ایک کیڑا سفید رنگ کا ہوتا ہے جو درخت اور لکڑی میں سوراخ کرتا ہے اسی کیڑے کی مشابہت آواز سے نام ایک مرض کا جس کو عربی میں سعال اور ہندی میں کھانسی کہتے ہیں۔
سَرِقَت ۔ ع۔ چوری کرنا۔
سرقلم فولادی ۔ ف۔ نب
سَرَقَہ ۔ ع۔ اصل میں یہ لفظ سرقہ ہے لیکن اردو میں بسکون "را" بولا جاتا ہے چوری، ڈکیتی۔
سُرْقوچ ۔ ف۔ نام ایک پیچ کا کشتی میں۔
سِرْقِین ۔ مب۔ سرگین یعنی گوبر و گوہ کا معرب ہے۔
سَرکاری ۔ ف۔ داروغگی، سربراہ کاری، مختاری، مہتممی،
سَرکردن ۔ ف۔ شروع کرنا، تمامی کو پہنچا دینا، کامل کرنا،
سَرکردگی ۔ ف۔ افسری و سرداری
سَرکش ۔ ف۔ مغرور، باغی پھرا ہوا۔
سَرکشی ۔ ف۔ نافرمانی، بغاوت۔
سَرکشیدن ۔ ف۔ حکم نہ ماننا، نافرمانی کرنا، بلند ہونا،
سَرکمند ۔ ف۔ جائے پناہ جائے حفاظت، سبب نجات، وجہ، سبب
سَرکنگبین ۔ ف۔ سکنجبین کا شربت اصلی ترکیب اس کی سرکہ و انگبین یعنی شہد سے ہے۔
سَرکُن ۔ ف۔ فوج کا سردار
سَرکوب ۔ ف۔ افسر، انتظام کرنے والا۔
سَرکوچکی ۔ فج۔ بے قدری حقارت، کمینہ پن، نالائقی، بے وقوفی
سِرکہ جبین ۔ فج۔ ترشرو، بدخلق غصہ ور۔
سِرکہ فروختن ۔ ف۔ ناک بھوں سکیڑنا،
سَرگذشت ۔ ف۔ واقعہ، حادثہ ماجرا،
سَرگراں ۔ ف۔ خفا، غصہ ور متکبر، مست، غرور دار رنجیدہ۔

سَرگرداں ۔ ف۔ پریشان

سَرگرم ۔ ف۔ چالاک، محنتی، کسی کام میں دل سے مشغول اور بمعنی مست کے بھی آیا ہے

سَرگروہ ۔ ف۔ ایک قوم کا سردار

سَرگزہ ۔ ف۔ }
سَرگزیہ ف }
جزیر جو کا فرول سے لیا جاتا ہے

سَرگشتہ ۔ ف۔ حیران بھٹکا ہوا۔

سَرگشتگی ۔ ف۔ حیرانی، تردد بے قراری۔

سَرگم ۔ ف۔ بے ابتدا اور بے انتہا جس کے اول و آخر کی خبر نہ ہو۔

سَرگوش گرفتن ۔ ف۔ تابعدار ہونا۔

سَرگوشی ۔ ف۔ کسی کے کان میں بات کہنا۔

سَرگین ۔ ف۔ گوبر، جانوروں کا گوہ۔

سَرلوح ۔ ف۔ نقاشی جو کتاب کے اول ورق پر کرتے ہیں

سُرم ۔ ع۔ رودہ کا منھ جس سے گوہ نکلتا ہے۔

سَرم ۔ ف۔ چھلا ہوا اور صاف چمڑا۔

سَرما ۔ ف۔ جاڑا

سَرمانک ۔ ف۔ نام ایک کھیل مشہور کا جو لڑکے کھیلتے ہیں، ہندی میں اس کو آنکھ مچولا کہتے ہیں

سَرمایہ ۔ ف۔ پونجی

سَرمائے گل ۔ ف۔ گلابی جاڑا جو گلاب کھلنے کی فصل میں ہوتا ہے۔

سَرمد ۔ ف۔ جس کی ابتدا اور انتہا نہ ہو یعنی خدائے تعالی لغوی معنی ہمیشہ دائم اور کنایہ شب و روز سے بھی

سَرمدی ۔ ع۔ وہ شے جو منسوب ہو طرف ہمیشگی کے، ابدی دائمی۔

سَرمست ۔ ف۔ متوالا، وہ شخص جو نشہ میں مدہوش ہو۔

سَرمشق ۔ ف۔ خوشنویس کا لکھا ہوا قطعہ۔

سُرمق ۔ ع۔ بتھوے کا ساگ

سُرمہ بگلو کشیدن ۔ ف۔ کنایہ گونگے ہونے سے، کہتے ہیں کہ سرمہ کھانے کی کثرت سے آواز بند ہو جاتی ہے۔

سُرمہ چوب ۔ ف۔ سرمہ لگانے کی سلائی۔

سُرمہ چشم ۔ ف۔ وہ شخص جس کی آنکھوں میں سرمہ لگا ہوا ہو۔

سُرمہ خوردن ۔ ف۔ گونگا ہونا

سُرمہ سلیمانی ف۔ وہ سرمہ جس کو آنکھوں میں لگانے سے عالم کی پوشیدہ چیزیں مثل دفینوں وغیرہ کے معلوم ہوتی ہیں۔

سُرنائے ۔ ف۔ نفیری مشہور باجہ ہے۔ یہ مخفف ہے سور نائے کا۔ سور کے معنی شادی، اس کو شہنائی بھی کہتے ہیں

سرنافہ کشادن ف۔ عطر لٹانا

سَرنامہ ۔ ف۔ خط کے لفافہ پر جو پتہ اور نشان مکتوب الیہ کا لکھتے ہیں

سَرنگرفتن ۔ ف۔ موافقت نہ کرنا

سَرنگوں ۔ ف۔ سر کے بل، اوندھے منھ۔

سَرنو ۔ ف۔ نئے سرے سے بالکل ابتدا سے۔

سَرنوشت ۔ ف۔ تقدیر، نصیب حکم ازلی۔ قسمت کا لکھا ہوا

سَرنہادن ۔ ف۔ سو رہنا۔ سفر کرنا

اطاعت کرنا، خوشامد کرنا

**سَر نیشکر** ۔ ف۔ اگولہ، گنّے اور اوکھ کا اگلا حصّہ

**سَرو** ۔ ف۔ واؤ معروف گل یا حیوان کی شاخ یعنی سینگ پیالہ شراب پینے کا۔

**سَرْو** ۔ ف۔ نام ایک درخت مشہور کا جو سیدھا اگا ہوا باغوں میں ہوتا ہے۔

**سَروِ آزاد** ۔ ف۔ وہ سرو جو صرف ایک شاخ کا ہو، بالکل سیدھا اور بعضے کہتے ہیں کہ آزاد اس سبب سے کہ برخلاف اور درختوں کے سرو خزاں کے تغیر سے آزاد ہے اور سکندر نامہ میں ایک مقام پر سکندر کی ذات سے مراد ہے۔

**سَرواد** ۔ ف۔ کلام منظوم اور قصّہ

**سَروازدن** ۔ ف۔ منھ پھیر لینا

**سَروالہ** ۔ ف۔ پائجامہ اُستھنا

**سُروین** ۔ ف۔ تمام پورا

**سَروبند** ۔ ف۔ عہد۔ عصر، زمانہ جیسے فلاں امر در سروبند فلاں بادشاہ واقع شدہ بود

**سَروبرگ** ۔ ف۔ خیال پروا

**سَروپا** ۔ ف۔ تمام پورا

**سَروِ پیادہ** ۔ ف۔ چھوٹا درخت سرو کا جو آدمی کے قد کے برابر ہو اور ایسا سرو بہت خوش نما ہوتا ہے

**سُروجی** ۔ ع۔ زین ساز

**سَروِ جویبار** ۔ ف۔ ندی کنارہ کا سرو۔

**سُرود** ۔ ف۔ راگ، نغمہ، گیت

**سُرودِ نوآئین** ۔ ف۔ وہ گیت جس میں مبارکبادی کا مضمون ہو۔

**سُرودن** ۔ ف۔ گانا

**سُرور** ۔ ف۔ خوشی

**سَرور** ۔ ف۔ سردار

**سَروِ رعنا** ۔ ف۔ خوش نما اور آراستہ سرو اور کبھی معشوق سے مراد ہے۔

**سَروری** ۔ ف۔ سرداری، صاحبی

**سَروسہی** ۔ ف۔ سرو دو شاخہ جس کی دونوں شاخیں سیدھی اُگی ہوں

**سَروسامان** ۔ ف۔ اسباب سامان

**سَروسایہ** ۔ ف۔ کنایہ شوکت سے

**سَروش** ۔ ف۔ نام جبرئیل علیہ السّلام کا ہر فرشتہ جو پیغام خوشی کا لاوے ہر شمسی مہینہ کی سترہویں تاریخ، آواز غیب۔

**سَرّاق** ۔ ع۔ بڑا چوری کرنے والا

**سَروِ کلال** ۔ ع۔ سکندر نامہ میں مراد شاہ نامہ فردوسی سے

**سَروکار** ۔ ع۔ علاقہ، لگاؤ، خواہش

**سَرون** ۔ ف۔ سینگ۔ ہر حیوان کا۔

**سُرون** ۔ ف۔ سرین، چوتڑ۔

**سَرونگاہ** ۔ ف۔ کنپٹی، سینگ اُگنے کی جگہ۔

**سَروِ ناز** ۔ ف۔ وہ سرو جو بالکل نیا اُگا ہوا اور جس کی شاخیں ہر طرف اُگی ہوں۔

**سَرہ** ۔ ف۔ خالص پاکیزہ خلاصہ۔ بے عیب۔ کھرا جو کھوٹا نہ ہو۔

**سُرہ** ۔ ع۔ ناف۔

**سَرہنگ** ۔ ف۔ لشکر کا سردار، ہراول لشکر کا سر بمعنے سردار اور ہنگ بمعنی فوج

اور بمعنی نقیب اور چوبدار
اور پہلوان اور کوتوال؛
اور پیادہ دستگی حاکم کے
بھی آیا ہے
سَرہنگی ۔ ف۔ پہلوان، اور
مراد چستی اور چالاکی سے
بھی،
سُری ۔ ع۔ رات کا چلنا۔
سَرِی ۔ ع۔ مرد بزرگوار، سردار
سری کردن۔ ف۔ سپہ سالاری کرنا
سَرَیان ۔ ع۔ بفتحتین۔ مل جانا
ایک چیز کا دوسری چیز کے
اجزا میں جیسے شکر کا پانی
میں گھل جانا۔
سِرِیچُہ ۔ ف۔ ممولا ایک پرند
مشہور ہے۔
سَرِیرُ ۔ ع۔ تخت ملک بادشاہی
نعمت، وسعت عیش
سَرِیرَت ۔ ع۔ بھید جو چیز کہ پوشیدہ
کی جائے مجازاً بمعنی خصلت
وطبیعت۔
سَری سقطی ۔ ع۔ نام ایک بزرگ
کامل کا۔
سَرِیشم ۔ ف۔ ایک قسم کا چیپ ہے
سَرِیش ۔ ف۔ جو چمڑے کو پکا کر
نکالتے ہیں پھر اس سے
اور چیزیں جوڑتے ہیں
سَرِیع ۔ ع۔ جلدی کرنے والا
نیز جلد اور نام ایک بحر کا
عروض سے۔
سُرِین ۔ ف۔ چوتڑ
سرین بشکستن ۔ ف۔ مراد عیب دار
کرنے سے۔
سَرِیَّہ ۔ ع۔ لشکر، پانچ آدمی
سے زیادہ چار سو تک
اور اہل حدیث کی اصطلاح
میں وہ لشکر جس میں حضرت
رسالت پناہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم خود بذات
مقدس موجود نہ ہوں اور
کسی صحابی کی ماتحتی میں
روانہ کریں۔
سُرِّیَہ ۔ ع۔ وہ لونڈی جو جماع
کرنے کے واسطے اسکے
مالک نے اپنے لئے مقرر
کی ہو۔

## فصل سین مع زائے معجمہ

سزا ۔ ف۔ بدلا، لائق،
موافق۔
سزاوار ۔ ف۔ لائق، مناسب
سزاول ۔ ف۔ حاصل کرنے والا
سزیدن ۔ ف۔ لائق ہونا۔
سزیدہ ۔ ف۔ لائق، سزاوار

## فصل سین مع سین مہملہ

سُست ۔ ف۔ ڈھیلا جو
چالاک نہ ہو۔
سست رائے ۔ ف م نادان
سُست ریش ف اور احمق
اور ضعیف عقل اور بیوقوف

## فصل سین مع طائے مہملہ

سطارہ ۔ ع۔ لکیریں کھینچنے والی
پٹری ڈول۔
سِطبر ۔ ع۔ موٹا، گندا، بھدا
سطح ۔ ع۔ ہر مکان کی چھت
اور اصطلاح علم ہندسہ
میں وہ چیز جس میں فقط
لمبائی اور چوڑائی ہو اور
گہرائی ہو۔ سطح سمندر کی
ترکیب غلط ہے۔
سَطر ۔ ع۔ لکھنا، رستہ، صف
لکیر، کتاب کی لکیر۔
سُطرلاب ۔ ع۔ مخفف اسطرلاب

کا اور یہ ایک آلہ ہے جس سے آسمان اور ستاروں کا حال معلوم ہوتا ہے۔

**سَطل** ۔ ع۔ طشت۔ تسلہ

**سَطوَت** ۔ ع۔ دبدبہ۔ قہر، سختی کرنا اور حملہ کرنا دشمن پر

**سُطُوح** ۔ ع۔ جمع سطح کی ہے

**سُطُور** ۔ ع۔ جمع سطر کی، لائنیں۔

**سُطُوع** ۔ ع۔ بلند ہونا۔

**سَطِیح** ۔ ع۔ نام ایک قلعہ کا خیبر کے قلعوں سے۔

## فصل سین مع عین مہملہ

**سُعَاد** ۔ ع۔ نام ایک عورت کا عرب میں جو بڑی خوبصورت تھی۔

**سَعَادت** ۔ ع۔ نیکی برخلاف نحوست کے نیک بخت ہونا۔

**سُعَال** ۔ ع۔ کھانسی

**سِعَایت** ۔ ع۔ چغلی کھانا، بدگوئی

**سَعَت** ۔ ع۔ وسعت فراخی، گنجایش۔

**سَعتَر** ۔ ع۔ ایک گھاس ہے جسکو معشوقوں کی زلف سے تشبیہ دیتے ہیں اور فقیر لوگ اس کو پکا کر کھاتے ہیں اور یہ گھاس خشک ہوکر دوا میں کام آتی ہے اور کتب طب میں اس کو صاد سے لکھتے ہیں اسلیے کہ لفظ شعیر بمعنے جو سے مشتبہ نہ ہو۔

**سَعتَر باز** ۔ ف۔ وہ عورت جو چمڑے کے آلہ سے دوسری عورت سے جماع کرے۔

**سَعتَری** ۔ ف۔ وہ عورت جو چمڑے کے آلے سے دوسری عورت سے جماع کرے اور مجازاً بمعنی شوخ و بدکار

**سَعد** ۔ ع۔ نیک، نیک بختی بائیسویں منزل چاند کی، نام ایک بادشاہ کا۔

**سُعد** ۔ ع۔ ایک گھاس کی جڑ جس کو کہ ہندی میں ناگر موتھا کہتے ہیں

**سَعد اکبر** ۔ ع۔ ستارہ مشتری

**سَعدان** ۔ ع۔ نام ایک موضع کا شروان سے۔

**سَعد السُّعُود** ۔ ع۔ ستارۂ مشتری اور جو بیسویں منزل چاند کی

**سَعدَین** ۔ ع۔ ستارہ زہرا و مشتری دونوں کو ملا کر کہتے ہیں

**سَعدِی** ۔ ع۔ تخلص بہت بڑے شاعر مشہور کا۔ منسوب طرف سعد بن زنگی بادشاہ شیراز کے نام ان کا مصلح الدین ہے۔

**سِعر** ۔ ع۔ نرخ یعنی بھاؤ ہر شے کا جو فروخت کیجاتی ہے۔

**سَعفَہ** ۔ ع۔ گنج کی بیماری جو سر پر ہوتی ہے۔

**سُعُود** ۔ ع۔ مبارک ہونا، نیک ہونا اور نیک ستارے مثل زہرہ و مشتری اور چاند کے۔

**سَعُوط** ۔ ع۔ وہ دوا جو ناک میں ڈالیں۔

**سَعُوط** ۔ ع۔ ناک میں دوا ڈالنا سڑکنا۔

**سَعی** ۔ ع۔ دوڑنا، درمیان صفا و مروہ کے سات مرتبہ اور یہ بھی لوازم حج سے ہے، جلدی کرنا کوشش کرنا، حاصل کرنا۔

اور مجازاً بمعنی کوشش کے مستعمل ہے
سَعِیْد ۔ ع۔ نیک، مبارک، نیک بخت،
سَعِیْر ۔ ع۔ بھڑکی ہوئی آگ، آگ کا شعلہ، نام چوتھے طبقہ کا سات طبقوں دوزخ سے۔

## فصل سین مع غین معجمہ

سَغْبُ ۔ ع۔ بھوکا ہونا، پیاسا ہونا،
سَغَبُ ۔ ع۔ بھوکا پیاسا بھوک
سُغْبَانُ ۔ ع۔ گذشتہ، گذرا ہوا،
سَغْبِہ ۔ ع۔ بمعنی فریفتہ، چکنی چیز
سُغْدُ ۔ ع۔ نیچی زمین جس میں مینھ کا پانی جمع ہو، نام ایک شہر کا نزدیک سمرقند کے
سُغْرَاقُ ۔ ت۔ بڑا پیالہ۔
سُغْرَاق ۔ ت۔ شراب کا پیالہ جس میں دستہ لگا ہو
سُغْرِی ۔ ت۔ بے حیائی

## فصل سین۔ مع فا

سِفَاحُ ۔ ع۔ زنا کرنا، حرام کاری

کرنا۔
سِفَاد ۔ ع۔ حیوانوں کی جفتی، نر کا مادہ کے ساتھ جفتی کھانا
سَفَارَتُ ۔ ع۔ ایلچی گری کرنا۔
سُفَارِش ۔ ف۔ کسی شخص کے واسطے بھلائی کا کلمہ کہنا، سعی کرنا
سُفَارِشی ۔ ف۔ سفارش کرنے والا شخص، رجسٹری شدہ خط وغیرہ
سَفَّاکُ ۔ ع۔ خونریز، قتل کرنے والا۔
سِفَالُ ۔ ع۔ ٹھیکری مٹی کا برتن
سِفَال زمین ۔ ف۔ مراد زمین سے
سفال گر ۔ ف۔ کمہار برتن بنانے والا۔
سَفَالہ ۔ ع۔ کھپریل
سِفَالِینَہ ۔ ع۔ مٹی کا برتن
سَفَّانُ ۔ ع۔ صاحب کشتی، نام مقام کا۔
سَفَاہَانُ ۔ ف۔ نام شہر کا، نام ایک پردہ کا موسیقی میں
سَفَاہَتُ ۔ ع۔ احمق پن، بیوقوفی فرومائگی، کمینہ پن
سَفَائِن ۔ ع۔ جمع سفینہ کی،

کشتیاں، اشعار کی بیاضیں
سُفْتَن ۔ فج۔ بیدھنا، سوراخ کرنا،
سُفْتُ ۔ ف۔ سوراخ کیا، سوراخ، چھید، دوش یعنی آدمی کا شانہ
سَفْتُ ۔ ف۔ گاڑھا سنگین موٹا۔
سُفْتَجَہ ۔ سب۔ معرب سفتہ کا، جس کو ہندی میں ہنڈی کہتے ہیں۔
سُفْتَہ ۔ ف۔ ایک قسم کا نشتر پرویا ہوا
سَفْتَہ ۔ ف۔ کاغذ زر جس کو ہندی میں ہنڈی کہتے ہیں اور بمعنی تحفہ و ہدیہ و سوغات کے بھی ہے۔
سِفْتَہ ۔ ع۔ ہر چیز موٹی اور محکم اور سنگین خصوصاً کپڑا
سفتہ گوش ۔ ف۔ غلام، لونڈی اور جو شخص مطیع ہو۔
سَفَخ ۔ عج۔ چٹان
سِفْرُ ۔ ع۔ کتاب نامہ
سَفْرُ ۔ ع۔ لکھنا

سَفَر ۔ ع۔ مسافرت، باہر جانا وطن سے۔
سَفَرجَل ۔ ع۔ بہی جو مشہور میوہ ہے۔
سُفرَہ ۔ ع۔ مسافرت کا توشہ دان اور مجازاً وہ دسترخوان جس پر کھانا چُنا ہوا ہو۔
سُفرہ ۔ ف۔ مقعد۔ پاخانہ نکلنے کا مقام چونکہ فارسی میں سُفرہ سین کے ضمہ سے بمعنی مقعد ہے۔ لہذا بمعنی دسترخوان سفرہ سین کے فتحہ سے کہنا چاہیئے۔ واسطے رفع کراہت کے۔
سَفَرہ ۔ ع۔ میر لوپش
سَفک ۔ ع۔ خون کا گرانا، قتل کرنا،
سِفل ۔ ع۔ پستی، نچائی
سُفلیٰ ۔ ع۔ بہت نیچی اور یہ مونث ہے اسفل بمعنی پست تر کا "ضد علوی" کی
سِفلی ۔ ع۔ منسوب طرف سفل بمعنی پستی کے
سِفلہ ۔ ع۔ کمینہ، نالائق
سَفن ۔ ع۔ درخت کی چھال چھیلنا ہوا کا زمین سے خاک اُڑا دینا
سُفن ۔ ع۔ لوہے کا سوہن، لکڑی چھیلنے اور تراشنے کا بسولہ، ہر شے جس سے کوئی چیز تراشی جائے۔ مچھلی یا گھڑیال وغیرہ کا سخت چمڑا جو تلوار وغیرہ کے قبضہ پر منڈھ دیتے ہیں تاکہ گرفت اچھی طرح ہو
سُفُن ۔ ع۔ جمع سفینہ بمعنی کشتی کی۔
سَفُّود ۔ ع۔ کباب کی سیخ۔
سَفُوف ۔ ع۔ بفتح اول پھنکا ہوا آٹا کسی دوا کا۔
سَفُول ۔ ع۔ پستی، نیچے اُترنا
سَفون ۔ ع۔ ہوا، خاک جھاڑنے والی۔
سَفہ ۔ ع۔ عقل کی کمی، نادانی بے وقوفی،
سُفَہا ۔ ع۔ جمع ہے سفینہ کی نادان لوگ۔
سَفید ۔ فج۔ بیائے معروف مجہول، چٹا اور مراد روشن سے۔
سَفیدآب ۔ ف۔ سفیدہ کا شعری
سَفیدار ۔ ف۔ نام ایک درخت کا جس کی لکڑی سفید ہوتی ہے اور شاخیں بہت نازک کہ ذراسی ہوا میں ہلنے لگتی ہیں اور اس درخت میں پھل نہیں ہوتا
سفیدبخت ۔ ف۔ خوش نصیب نیک بخت۔
سَفیدچشمی ۔ فج۔ بے حیائی، بری
سفیدشدن ف۔ } نمایاں اور
سفیدگردیدن ف } نمودار ہونا معزز ہونا۔
سَفیدمُہرہ ۔ ف۔ بڑی کوڑی سنکھ۔
سَفیر ۔ ع۔ ایلچی، قاصد، پیامبر
سفینہ ۔ ع۔ کشتی، ناؤ، بیاض شعروں کی۔
سفینہ کردن ۔ ف۔ ظاہر کرنا۔
سفیہہ ۔ ف۔ نادان، کم عقل بیوقوف۔

## فصل سین۔ مع قاف

سِقا ۔ ع۔ مشک جس میں پانی وغیرہ بھریں۔

سَقّاؔ ۔ ع۔ وہ شخص جو پانی پلاوے اور جس کا پانی پلانے کا پیشہ ہو اور یہ صیغہ نسبت کا ہے جیسے حداد یعنی لوہار اور صباغ بمعنی رنگریز، مگر استعمال فارسی میں یہ لفظ بغیر ہمزہ کے آتا ہے، نام ایک پرند کا جو اپنے پوٹے میں پانی بھر رکھتا ہے۔ (لفظ سقہ) لکھنا غلط ہے۔

سَقّائے مُرغان ۔ ف۔ حواصل جو ایک پرند مشہور ہے اس کا بہت بڑا پوٹا ہوتا ہے گویا اس کا پوٹا بمنزلہ مشک کے ہے۔

سِقال ۔ ت۔ آدمی کی داڑھی

سِقام ۔ ع۔ جمع سقیم کی بیمار لوگ۔

سَقام ۔ ع۔ مرض، بیماری

سِقایَت ۔ ع۔ پانی دینا، سیراب کرنا،

سِقایَہ ۔ ع۔ پانی کی جگہ، پانی کا پیمانہ وہ برتن جس میں پانی پیئیں۔

سَقّائے نیل ۔ ف۔ کنایہ ابر سے

سَقَر ۔ ع۔ دوزخ، نام ایک پہاڑ کا مکہ میں

سُقُر ۔ ع۔ جلانا آفتاب کا منھ کو نام ایک مرغ شکاری کا جس کو چرغ کہتے ہیں۔

سقراط ۔ ف۔ نام ایک بڑے حکیم کا۔

سَقَرلات ۔ ف۔ } بالوں کا کپڑا
سَقَرلاط ۔ ف۔ } جس کو بانات کہتے ہیں۔

سَقَسطَہ ۔ ف۔ زیادہ گوئی وہمی چیزیں۔

سَقَط ۔ ع۔ چوپائے، جانوروں کا مرنا، خصوصًا گھوڑے اور گدھے کا مرنا۔

سِقْط ۔ ع۔ بچہ ناتمام جو ماں کے پیٹ سے گر پڑے چنگاری جو چقماق سے نکلے، بالو کا تودہ، پھسلنا اوندھے منھ گر پڑنا شکست ہو جانا گھوڑے کا دوڑنے سے، کچا خرما جو شاخ سے زمین پر گر پڑے۔

سَقَطْ ۔ ع۔ خطا اور سہو کرنا، لکھنے اور حساب میں کسی چیز کا گرا ہوا ٹکڑا، ناقص پونجی، بیہودہ کم مقدار مجازًا بمعنی بُرا اور بد کہنے کے مستعمل ہے۔

سِقطُ اللّوٰی ۔ ف۔ عرب میں ایک مقام کا نام ہے۔

سَقط چین ۔ ف۔ ہر چیز کے ریزوں کو جمع کرنے والا شخص۔

سَقَط شُدن ۔ ف۔ حمل عورت کا گر پڑنا، کم قدر ہو جانا۔

سَقَط فروشان ۔ ف۔ وہ لوگ جو گرے ہوئے میووں کو اکٹھا کر کے سستا بیچیں اور کنایہ اُن شعروں سے جو سہل معانی اور الفاظ ذلیل اور خراب بندش کے اشعار نظم کریں

سُقطَہ ۔ وہ ٹکڑا جو کسی چیز میں سے گر پڑے۔ ابر کا ٹکڑا،

سَقُطَہ ۔ ع۔ پھسلنا، گر پڑنا

سَقفْ ۔ ع۔ مکان کی چھت

سَقفِ مَرفوع ۔ ع۔ بلند چھت

اونچی جگہ، کنایۃً مراد آسمان۔

**سُقلابُ** - ف۔ نام ایک ولایت مشہور کا ترکستان سے قریب روم کے، آدمی یہاں کے سُرخ رنگ ہوتے ہیں۔

**سِقلاطُ** - ع۔ } بالوں کا کپڑا
**سِقلاءُ** - ع۔ } جس کو بانات کہتے ہیں

**سُقمُ** - ع۔ بیماری، دکھ، بُرائی

**سقمونیا** - ف۔ ایک قسم کا گوند ہے کسی درخت کا مائل بہ سبزی و زردی تلخ مزہ فارسی میں اس کو محمودہ کہتے ہیں اور یہ دوا صفرا کی مسہل ہے۔

**سَقنقورُ** - ع۔ ایک جانور ہے شل سوسمار یعنی گوہ کے بالو میں رہتا ہے اور اس کا گوشت کھانا نہایت قوی باہ ہے۔

**سُقوطُ** - ع۔ گر پڑنا، خطا کرنا ناتمام بچہ کا پیٹ سے عورت کے نکل پڑنا

**سقوط** - ع۔ توتلا ہونا، توتلا آدمی۔

**سقوطرہ** - ع۔ نام ایک جزیرہ کا جہاں ایلوا بہت پیدا ہوتا ہے۔

**سَقُوفُ** - ع۔ جمع سقف بمعنی چھت کی

**سَقیُ** - ع۔ سیراب کرنا۔

**سَقِیطُ** - ع۔ برف، اولہ، شبنم، اور مرد ناقص عقل۔

**سَقِیفہ** - ع۔ ایک مکان تھا پوشیدہ جہاں عرب لوگ باطل مشوروں کے لئے جمع ہوا کرتے تھے۔ مجازاً مشورۂ باطل اور سخن بیہودہ کو کہتے ہیں

**سَقیقہ بستن** - ف۔ کنایہ ہے جھوٹ بولنے سے اور افترا کرنے سے۔

**سَقِیم** - ع۔ بیمار، مریض اور مجازاً بمعنی چیز ناقص اور عیب دار کے بھی آتا ہے

## فصل سین مع کاف عربی و فارسی

**سَکّابُ** - ع۔ سوراخ جھنو اور مکڑی اور سانپ وغیرہ کا نام، ایک قسم کی عمدہ خوشبو کا، بند رستہ

**سُکّ** - ع۔ لوہے کا حلقہ، لوہے کی میخ، تنگ کڑیوں کی زرہ، کنواں تنگ، دروازہ میں کیلیں جڑنا۔

**سِکّ** - ف۔ بمعنی سرکہ۔

**سُکاچہ** - ف۔ شکل خوفناک جس سے آدمی سوتے میں ڈرتا ہے۔ عربی میں اس کو کابوس کہتے ہیں

**سُکاریٰ** - ع۔ بالف مقصورہ نشہ میں مست لوگ۔

**سَکّافُ** - ف۔ کفشگر، موچی،

**سُکّاکُ** - ع۔ لوہار وہ شخص جو روپیہ اور اشرفی وغیرہ پر سکّہ لگاوے

**سِکاکُ** - ع۔ لوہے کی کیلیں، لوہے کی کڑیاں، یہ جمع سک کی ہے۔

**سُکاکُ** - ع۔ ہوا درمیان زمین اور آسمان کے، فاصلہ زمین اور آسمان کا

سِگال۔ ف۔ اندیشہ، فکر، خیال
سِگالِش۔ ف۔ فکر، اندیشہ، مشورہ یہ لفظ کاف عربی اور فارسی دونوں طرح سے آتا ہے۔
سِگالِیدَن۔ ف۔ اندیشہ کرنا، مشورہ کرنا، قصد کرنا،
سُکّان۔ ع۔ جمع ساکن کی، رہنے والے لوگ، کشتی کا دُنبالہ
سَکّان۔ ع۔ چھری بنانے والا
سِکاہَن۔ ع۔ ایک رنگ سیاہ ہے جس کو سرکہ اور لوہے سے ترکیب دے کر بناتے ہیں اس لئے کہ سک بمعنی سرکہ اور آہن بمعنی لوہا،
سِکبا۔ ف۔ ایک قسم کا آش ہے جس کو گیہوں اور سرکہ اور مصری اور گوشت اور کشمش سے تیار کرتے ہیں۔
سِکباج۔ ف۔ معرب سکبا کا۔
سَکتہ۔ ع۔ کامہ۔ خلشا ت اور ایک بیماری ہے جس میں آدمی کی حس و حرکت جاتی رہتی ہے اور مریض مثل مردہ کے معلوم ہوتا ہے۔ قرآن پڑھنے میں مقامات مخصوص پر ٹھہر جانا اور اصطلاح شعرا میں وزن کا پورا نہ ہونا۔
سُکتہ۔ ع۔ وہ چیز جس سے روتے ہوئے لڑکے کو چپ کریں۔
سِکّۃُ الحَدِیدُ۔ ع۔ ریل کی پٹری
سَک جان۔ ف۔ سخت جان لالچی۔
سگ جانی۔ ف۔ سخت جانی لالچ۔
سُکرُ۔ ع۔ نشہ، بیہوشی، مستی۔
سُکَّرَ۔ مب۔ معرب شکر کا
سَکرۃ۔ ع۔ بیہوشی، موت کی سختی۔ غم و رنج کی سختی۔
سُکرہ۔ ع۔ مٹی کا چھوٹا پیالہ جس میں پانچ مثقال پانی آسکے اور اُسکرہ بھی آیا ہے، الف کی زیادتی سے اور مثقال کا وزن ۴ ماشہ ہوتا ہے۔
سَکَرات۔ ع۔ بہ فتح "کاف" جمع سکرہ کی، بیہوشیاں شدتیں، سختیاں اور تکلیفیں جو موت کے وقت ہوتی ہیں۔
سَکرانہ۔ ع۔ عورت نشہ میں مست۔
سگز۔ ف۔ نام پہاڑ کا زابلستان میں۔
سِگزِی۔ ف۔ زابلستان کا رہنے والا اور زابل ایک شہر ہے ولایت سیلستان میں اسی سے سیلستان سنگوستان بھی کہتے ہیں۔ رستم یہیں پیدا ہوا تھا اور سگزی ایک زبان بھی ہے۔ منجملہ سات زبانوں فارسی کے۔
سگسار۔ ف۔ مثل کتے کے یعنی پلید۔
سُکسُک۔ ف۔ وہ گھوڑا جو تیز نہ چلتا ہو، کم رفتار، نام ایک درخت کا جنگلی

لکڑی کی آگ دیر تک رہتی ہے۔
سَگِ غَرچِہ ۔ ف۔ جنگلی کتا، زبون کتا
سَکَنُ ۔ ع۔ محبت، الفت اور جن سے آرام حاصل ہو جیسے بیوی، بیٹا دوست نام ایک مرد کا رحمت بہرکت
سَکَنَاتُ ۔ ع۔ جمع سکنہ بمعنے مسکن کی اور سکون اور راستی اور استقامت کے
سَگِیدُن ۔ ف۔ کھانا، تراشا دانتوں سے کاٹنا، گلے میں آواز کرنا۔
سَگنج ۔ ف۔ گندہ دہن جسکے منہ سے نہایت بدبو آوے
سِکَندُر ۔ ف۔ نام ایک بڑے بادشاہ روم کا بعضے اسکو ذوالقرنین بھی کہتے ہیں مگر تحقیق یہ ہے کہ ذوالقرنین جس کے زمانہ میں حضرت علیہ السلام تھے وہ دوسرا ہے۔
سِکَندَرِی ۔ ف۔ } گھوڑے کا
سِکَندَرِی خوردن ۔ } ٹھوکر کھانا

اور سر کے بل گرنا اس لئے کہ سکندر رومی زبان میں راس یعنی سر کو کہتے ہیں۔
سَکَنَہ ۔ ع۔ جمع ہے ساکن کی باشندے رہنے والے لوگ
سُکنیٰ ۔ ع۔ بہ الف مقصورہ سکونت رہنا، قیام کرنا کسی جگہ گھر کا رہنے والا۔
سُکُو ۔ ع۔ غلہ سے بھوسہ الگ کرنے کا آلہ، جو پانچ شاخ کا دستہ دار ہوتا ہے ہندی میں اس کو پچانگرا کہتے ہیں اور بمعنی غلہ افشاں جس کو چھاج کہتے ہیں۔
سُکُوت ۔ ع۔ خاموشی چپکا رہنا
سُکُوتَہ ۔ ف۔ بواؤ مجہول ہمیہ
سُکُون ۔ ع۔ ٹھہرنا، آرام کرنا۔
سُکُونَت ۔ ع۔ رہنا، آرام، ٹھہرنا۔
سِکَّہ ۔ ع۔ کوچہ، محلہ، بازار رستہ، درخت خرما، راہ ہموار اور وہ لوہا جس سے چاندی اور سونے وغیرہ پر نقش یعنی سرکاری مُہر

کریں۔
سِکّہ بر زر کردن ۔ ف۔ کسی شخص کے کہنے پر عمل کرنا
سِکّہ مردی ۔ ف۔ غیرت حمیت آبرو، داڑھی عضو تناسل
سِکیزہ ۔ ف۔ اچھل کود، لات
سِکیزیدن ۔ ف۔ کودنا، جست لگانا، لات مارنا، ٹوٹ جانا،
سِکّین ۔ ع۔ چاقو، چھری
سُکَینہ ۔ ع۔ } حضرت امام حسین
سَکِینہ ۔ ع۔ } علیہ السلام کی صاحبزادی کا نام اور بمعنی آرام و آسائش آہستگی اور وہ چیز جس سے آرام حاصل ہو۔ نام اُس شے کا جو تابوت بنی اسرائیل میں جس کا سر بلی کے سر کے برابر تھا اور دونوں پاؤں زبرجد اور یاقوت کے تھے۔
سَکِینَت ۔ ع۔ آرام آرائش سکون

## فصل سین ۔ مع لام

سَلّ ۔ ع۔ تلوار یا خنجر وغیرہ

کا کھینچنا طبیبوں کی اصطلاح
میں کاٹنا رگ کا۔

سِل ۔ ع۔ نام مرض کا جس میں
پھیپھڑے میں زخم پڑ کے
منہ سے خون آتا ہے۔ اور
تپ بھی ہوتی ہے۔

سِلاب ۔ ع۔ ماتمی کپڑے۔

سِلاح ۔ ع۔ ہتھیار لڑائی کا جو چیز کہ
تیز اور کاٹنے والی ہو مثل
چُھری کے۔

سُلاح ۔ ع۔ آدمی یا جانور کا گوہ

سَلاح ۔ ع۔ نام موضع کا نزدیک
خیبر کے۔

سلاح دست ۔ ف۔ سپاہی، ہتھیار بند

سلاحف ۔ جمع سلحفات بمعنے
باخہ یعنی کچھوے کے

سِلاحی ۔ ف۔ سپاہی ہتھیار بند

سَلاخ ۔ ف۔ کھال کھینچنے والا

سَلاخی ۔ ف۔ کھال کھینچنا

سُلاس ۔ ع۔ بیہوشی، گہری نیند

سُلاسَت ۔ ع۔ نرم آسان ہموار ہونا
روانی۔

سَلاسِل ۔ ع۔ جمع سلسلہ کی لوہے
کی زنجیریں

سَلاطین ۔ ع۔ جمع سلطان بمعنے
بادشاہ کی

سُلاف ۔ ع۔ انگور کا شیرہ جو قبل
نچوڑنے کے خود بخود ٹپکے
اور یعنی شراب بھی

سُلاق ۔ ع۔ نام آنکھ کے مرض کا
جس میں پپوٹہ سُرخ اور
غلیظ ہو جاتا ہے اور پلکیں
جھڑ جاتی ہیں منہ میں آبلوں
کا پڑنا جس کو منہ آنا کہتے
ہیں، مسوڑھوں میں ورم
کا ہونا اور دانوں کا پڑ جانا
زبان کی جڑ میں دانے نکلنا

سلاک ۔ ف۔ چاندی یا سونے
کی سلاخ

سُلالہ ۔ ع۔ وہ چیز جو دوسری چیز
میں سے کھینچی جاوے،
نطفہ، چھوٹا بچہ، مجازاً
بمعنی خلاصہ کے مستعمل ہے

سَلالِم ۔ ع۔ نام ایک قلعہ کا خیبر
کے قلعوں میں سے

سَلام ۔ ع۔ سلام کرنا، دعا دینا
گردن ڈال دینا اطاعت
کے لئے، پاکی، بے عیبی
خدا کا نام، نام ایک درخت کا

سلامانہ ۔ نج۔ سلام کروائی۔

سلام ترازو ۔ ف۔ ترازو کے ایک
پلہ کا جھک جانا مگر غلہ کی
طرف کا۔

سلامیات ۔ ع۔ انسان کے ہاتھ
اور پاؤں کی انگلیوں
کی ہڈیاں۔

سلامت ۔ ع۔ بے گزند ہونا،
بے عیب ہونا، رہائی پانا
فارسی میں یہ لفظ بمعنے
سلامتی کے بہت آیا ہے
اور نام ایک خوبصورت عورت
اور معشوقہ کا عرب میں

سَلب ۔ ع۔ لیجانا، نیست کرنا

سَلَب ۔ ع۔ لے جانا ماتمی کپڑوں
کا پہننا، مقتول کے ہتھیار
یا ملبوس وغیرہ جو بعد قتل
کے لے لیں۔ پوست حیوان
کا اور مراد لوازم جنگ سے
مثل زرہ اور جلیتہ اور تلوار
تیر اور ترکش وغیرہ کے۔

سُلت ۔ ع۔ جو ایک غلہ مشہور
ہے۔

سُلت ۔ ع۔ کسی کو مارنا، ناک
کاٹ لینا۔

سلجوق ۔ ت۔ نام ایک بڑے

بادشاہ کا۔

**سُلجَم** ۔ ب۔ معرب ہے شلغم کا جو مشہور ترکاری ہے۔

**سَلحشور** ۔ ف۔ وہ شخص جو ورزش اور استعمال ہتھیاروں کا بہت کرے۔

**سُلحفات** ۔ ع۔ باخہ ہندی کچھوا۔

**سَلخ** ۔ ع۔ پوست اُتارنا کھال کھینچی وہ دن جس دن نیا چاند دیکھا جائے۔

**سَلَس** ۔ ع۔ نرمی، ہمواری۔

**سَلِسْل** ۔ ع۔ نرم، ہموار، تابعدار

**سَلْسَل** ۔ ع۔ } پانی اور خوش مزہ

**سَلْسَال** ۔ ع۔ } پانی سرد اور صاف۔

**سَلَسُ البَول** ۔ ع ایک مرض ہے جس میں پیشاب رک نہیں سکتا اور بے ارادہ قطرہ قطرہ ٹپکا کرتا ہے

**سَلْسَبِیل** ۔ ع۔ نام ایک چشمہ کا ہے بہشت میں اور معنی چیز نرم اور خوش مزہ اور معنی شراب

**سِلْسِلَہ** ۔ ع۔ لوہے کی زنجیر یا چاندی اور سونے وغیرہ کی، نام ایک کتاب کا مجازاً معنی نسل اولاد اور قرابت اور ترتیب اسامی بزرگان کے۔

**سِلْسِلَۃُ السَّاعت** ۔ ف۔ گھڑی کی چین

**سُلْطَان** ۔ ع۔ بادشاہ، والی، حجت، قدرت، غلبہ، قہر،

**سَلْطَنَت** ۔ ع۔ درازدستی، قہر، غلبہ، دراززبانی، حکومت۔

**سَلْعَہ** ۔ ع۔ ہندی مسّا جو اکثر آدمی کے جسم پر نکل آتا ہے

**سَلَف** ۔ ع۔ گذشتہ، گذرنا، اگلے جو گذر گئے، باپ دادا،

**سِلْف** ۔ ع۔ سالی کا شوہر، یہ آپس میں ہر ایک دوسرے کا سلف ہوا، فارسی میں ہم زلف کو کہتے ہیں۔

**سَلَفہ** ۔ ع۔ اگلے جو گذر گئے۔

**سُلْفہ** ۔ ع۔ ناشتہ، تسکن نہاری۔

**سِلق** ۔ ع۔ چقندر۔ مشہور ترکاری ہے گرگ یعنی بھیڑیا۔

**سَلْق** ۔ ع۔ زبان سے کسی کو آزردہ کرنا، تیل سے مشک اور چمڑے کو چرب کرنا، انڈے کو گرم پانی میں اُبالنا۔

**سَلَق** ۔ ع۔ دشت ہموار چٹیل زمین۔

**سُلقُل** ۔ ت۔ بایاں ہاتھ سل بمعنی بایاں اور قل بمعنی ہاتھ۔

**سِلْک** ۔ ع۔ لڑی، ڈورا جس میں موتی وغیرہ پروویں۔

**سَلْک** ۔ ع۔ ایک چیز کو دوسری چیز میں کرنا یعنی پرونا۔

**سِلکِ بَرقی** ۔ عج۔ تار برقی کی لائن۔

**سَلْم** ۔ ف۔ نام فریدون کے بڑے بیٹے کا۔

**سُلم** ۔ ف
**سُلُم** ۔ ف
**سَلْم** ۔ ف } لڑکوں کے لکھنے کی تختی۔

**سَلَم** ۔ ف۔ نام ایک درخت کا، نام ایک قسم کی بیع کا اور وہ یہ کہ کسی چیز

کی قیمت کو پہلے ہی سے چند شرطوں پر مالک کو دے دینا قبل تیار ہونے اس چیز کے جیسا کہ اکثر زمینداروں کو غلّے کی قیمت دے دیتے ہیں۔

سِلم ۔ ع۔ صلح، آشتی، محبّت

سُلَّم ۔ ع۔ سیڑھی، لکڑی کا زینہ۔

سَلْمیٰ ۔ ع۔ نام ایک معشوقہ خوبصورت کا عرب میں مجازاً ہر معشوقہ کو کہتے ہیں اور یہ نام کبھی الف کے ساتھ بھی لکھا جاتا ہے۔

سَلْمَانْ ۔ ع۔ نام ایک شاعر کا جن کو سلمان ساؤجی کہتے ہیں اور نام آنحضرت صلعم کے ایک صحابی کا جن کو سلمان فارسی کہتے ہیں۔

سُلُنج ۔ ف۔ ہونٹ کٹا ہوا شخص۔

سَلْویٰ ۔ ع۔ فارسی پودنہ ہندی بٹیر۔

سُلُوت ۔ ع۔ بے غمی، بے فکر ہو جانا، آرام، خوشی تسلّی

سُلُوک ۔ ع۔ راہ چلنا، نیک روی کرنا کاموں میں، نیک چال چلنا اور صوفیوں کی اصطلاح میں خدا کی نزدیکی ڈھونڈھنا

سَلّی ۔ ت۔ ٹوکری، پٹاری تھیلی،

سَلِیب ۔ ع۔ لوٹا ہوا اسباب، چھینا ہوا،

سَلِیح ۔ ع۔ امالہ سلاح بمعنی ہتھیار کا۔

سَلِیس ۔ ع۔ رواں، ہموار

سَلِیط ۔ ع۔ مرد زبان دراز، فصیح، زیتون اور تل کا تیل۔

سَلِیطَہ ۔ ع۔ عورت زبان دراز

سَلِیقہ ۔ ف۔ شعور، طبیعت، سرشت،

سَلِیک ۔ ع۔ منسلک پروئی ہوئی چیز

سَلِیل ۔ ع۔ ننگی تلوار، فرزند بچہ،

سَلِیم ۔ ع۔ درست، سلامتی کا مالک مرد سادہ دل اور احمق، وہ شخص جسکو سانپ نے کاٹا ہو۔

## فصل سین ۔ مع میم

سَمّ ۔ ع۔ زہر، سوئی کا ناکہ

سُمّ ۔ ع۔ ناخن گھوڑے وغیرہ کا۔ جس کو اُردو میں کھر کہتے ہیں۔

سَمَاء ۔ ع۔ آسمان، مکان کی چھت، سائبان، ابر گھوڑے کی پیٹھ۔

سِمَات ۔ عج۔ جمع سِمت بمعنی راہ راست یا سِمت بمعنی داغ و نشان وغیرہ اچھی روش، ارادہ خوبصورت جانب۔

سَمَاجَت ۔ ع۔ زشتی ۔ عیب ناکی مجازاً بمعنی مست، خوشامد

سَمَاح ۔ ع۔ جوانمرد ہونا، بخشنا

سِمَاخ ۔ ع۔ کان کا سوراخ

سَمَادْ ۔ ع۔ گوبر مٹی ملا ہوا۔

سِمَار ۔ ع۔ دودھا اور پانی ملا ہوا۔

سَمَارُوغ ۔ عج۔ بواؤ معروف، سفید پھول شکل چھتر کے جو

زمین نمناک پر اُگتا ہے، ہندی بھین چھتر، گر مُتّا
سِماط ۔ ع۔ رستہ، صف، قطار دسترخوان جس پر کھانا کھایا اور چنا ہوا ہو۔
سَماع ۔ ع۔ سُننا مجازاً بمعنی وجد ناچ، راگ، گانا، سُننا راگ کا۔
سَماعَت۔ ع۔ سُننا۔
سَمّاع ۔ ع۔ بڑا سننے والا جاسوس
سَماعِی ۔ ع۔ سُنا ہوا۔
سُم اَفگندن ۔ ف۔ لنگڑا کر چلنا
سُماق ۔ ع۔ نام ایک دوا کا اور یہ ایک میوہ ہوتا ہے ترش مزہ۔
سُماق ۔ ع۔ ایک قسم کا پتھر ہے۔
سِماک ۔ ع۔ جمع سمک کی، یعنی مچھلی وہ چیز جس پر سے دوسری چیز بلند کی جائے نام دو ستاروں کا آسمان پر جن میں ایک کو سماک اعزل اور دوسرے کو سماک رامح کہتے ہیں
سَمّ الحِمار ۔ ع۔ کنیر کا درخت خرزہرہ
سَمّ الفار ۔ ع۔ سنکھیا۔
سَمّ الخِیاط ۔ ع۔ سوئی کا ناکہ۔
سِمان ۔ ف۔ ستائیسویں تاریخ ہر مہینہ شمسی کی۔
سِمان ۔ ع۔ جمع سمین کی موٹے لوگ۔
سَمّان ۔ ع۔ گھی بیچنے والا، گھیری۔
سُمانی ۔ ع۔ فارسی پودنہ ہندی بٹیر اس کو سلوی بھی کہتے ہیں۔
سَماوات ۔ ع۔ جمع سما بمعنی آسمان کی۔
سَماوِی ۔ ع۔ منسوب طرف سماوی کے آسمانی، آسمان کا۔
سَمْت ۔ ع۔ راستہ، طرف، قصد، ارادہ، صورت، شکل، طرف، جانب، (سمت) غلط ہے۔
سِمَت ۔ ع۔ داغ، نشان، نقش،
سَمْتُ الرّاس ۔ ع۔ جانب سر، اکثر اس لفظ سے آسمان کا بیچوں بیچ مراد ہوتا ہے
سَمِج ۔ ع۔ بد، ناخوش، برا، بدمزہ،
سُمچ ۔ ف۔ } وہ تہ خانہ
سُمچہ ۔ ف۔ } جس میں بیلوں اور بکریوں وغیرہ کو واسطے آرام کے گرمیوں میں رکھتے ہیں
سَمح ۔ ع۔ جوانمرد ہونا، جوانمرد
سَمّخ ۔ ع۔ پہونچنا کسی چیز کا گوش یعنی کان کے سوراخ میں
سَمَر ۔ ع۔ قصہ کہانی اور مجازاً بمعنی سخن کے بھی آتا ہے قصہ پڑھنا، رات کی بات۔
سُمرَت۔ ع۔ گیہواں رنگ ہونا
سَمَرقَند ۔ ع۔ مب۔ معرب سرکند کا نام شہر
سَمسام ۔ ع۔ تلوار، خنجر، چالاک ہلکا،
سَمسار ۔ ع۔ دلال، میانجی اور عرف میں وہ جو لوگوں کی مختلف چیزیں لے کر اوروں کے ہاتھ بیچ دے۔
سِمسِم ۔ ع۔ کنجد، تل، مشہور غلہ ہے نام ایک رنگ کا

سَمُم ۔ ع۔ روباہ، لومڑی

سُمسُمَہ ۔ ع۔ ایک سرخ چیونٹی، سماسم اس کی جمع ہے

سِمط ۔ ع۔ موتیوں کا ڈورا اور سلک مرد عقلمند اور چالاک تیز کرنا چھری کا، دودھ کا مزہ بگڑ جانا۔

سُمط ۔ ع۔ ایک قسم کا کپڑا صوف کا۔

سَمع ۔ ع۔ سننا، قوت سننے کی

سِمع ۔ ع۔ بھیڑیے کا بچہ

سُمعَت ۔ ع۔ مکاری سے اپنے نیک کاموں کو لوگوں کو سنوارنا تاکہ وہ لوگ اس کو نیک اور پرہیزگار جانیں

سَمک ۔ ع۔ مکان کی چھت کا اونچا کرنا، بلند کرنا چیز کا بلندی کسی چیز کی، مچھلی مگر فارسی میں اس مچھلی کے معنی میں مستعمل ہے جو زمین کے نیچے ہے اور جس کی پیٹھ پر بیل ہے اور بیل کی سینگھوں پر زمین ہے

سمکیان ۔ ف۔ کنایہ اہل زمین سے۔ اس اعتبار سے کہ زمین بیل کی سینگھوں پر قائم ہے اور بیل مچھلی کی پیٹھ پر۔

سَمَن ۔ ع۔ گھی، روغن زرد

سِمَن ۔ ف۔ فربہی، موٹاپا

سَمَن ۔ ف۔ چنبیلی کا پھول اور سکندر نامہ میں ایک مقام پر مراد ستاروں سے

سِنمار ۔ ف۔ نام ایک معمار کا جس نے نعمان بن منذر بادشاہ کے حکم سے واسطے بہرام گور کے قصر خورنق بنایا تھا لیکن بعد تیار ہونے محل مذکور کے نعمان نے سنمار معمار کو اسی محل کی چھت پر سے نیچے گرا کر مار ڈالا تاکہ سنمار دوسرے شخص کے واسطے ایسا محل نہ بنا سکے عربی میں یہ نام سنمار آیا ہے یعنی نون پہلے اور میم پیچھے

سِمنان ۔ ع۔ نام ایک شہر کا

سَمَند ۔ ف۔ وہ گھوڑا جس کا رنگ زرد ہو اور دُم سیاہ

سمندفر ۔ ف۔ ریل۔

سَمَندر ۔ ف۔ مخفف سام اندر کا سام یعنی آگ اور اندر کلمۂ ظرفیت ہے اور ایک جانور ہوتا ہے مثل بڑے چوہے کے یہ آتشکدہ میں پیدا ہوتا ہے اور جب آگ سے باہر نکلتا ہے تو فوراً مر جاتا ہے۔

سَمندَل ۔ ع۔ ایک پردار جانور ہے کہ جو آگ میں نہیں جلتا ہے اور بعض اسی کو سمندر بھی کہتے ہیں

سُمنُہ ۔ ف۔ چروبخی، میوہ مشہور ہے۔

سُمُو ۔ ع۔ بلند ہونا، بلندی۔

سَمُو ۔ ع۔ بلند۔

سَمُور ۔ ع۔ نام ایک جانور کا ہے لومڑی کی قسم سے جسکی کھال سرخ مائل بسیاہی ہوتی ہے اور اسکی لوگ پوستین بنا کر استعمال کرتے ہیں اور بعض لوگ اس کی کھال کو سمور بھی کہتے ہیں۔

سمورسیہ ۔ ف۔ کنایہ رات سے۔

سُمُوط ۔ ع۔ جمع سمط کی موتیوں کے ڈورے۔

سُمُوک ۔ ع۔ بلند ہونا اور جمع سمک بمعنی مچھلی کی۔

سُمُول ۔ ع۔ پرانا ہونا کپڑے کا۔

سَمُوم ۔ ع۔ ہوا گرم ہلاک کرنے والی یعنی لو، جو دن کو چلے رات کی گرم ہوا کو حرور کہتے ہیں۔

سُمُوم ۔ ع۔ جمع سم بمعنی زہر کی۔

سَمِیّ ۔ ع۔ ہمنام، مانند، بلند۔

سَمِیخ ۔ ع۔ زشت، برادہ دودھ جس کا مزہ بگڑ گیا ہو۔

سَمِید ۔ ع۔ } روٹی سفید میدہ
سَمِیذ ۔ ع } کی۔

سُمَیرا ۔ ع۔ یائے معروف سے نام ایک موضع کا مکہ معظمہ کی راہ میں۔

سَمِیر ۔ ع۔ قصہ کہنے والا، افسانہ گو، یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں آیا ہے۔

سَمِیع ۔ ع۔ سننے والا، سلونے والا ایک نام ہے خدا کے ناموں سے۔

سَمِیط ۔ ع۔ لڑی موتیوں کی۔

سَمِیل ۔ ع۔ پتلی کیچڑ۔

سَمِین ۔ ع۔ فربہ، موٹا، چربی۔

سَمِینَہ ۔ ف۔ نام ایک کپڑے کا جو نہایت باریک اور نازک ہوتا ہے۔

## فصل سین مع نون

سِن ۔ ع۔ دانت، سال، مقدار عمر۔

سَنا ۔ ع۔ روشنی، بلندی، نام ایک دوا کا جس کی عمدہ قسم سنا مکی ہے۔

سَنابَرق ۔ ع۔ روشن، بجلی اور کبھی بطریق استعارہ مراد آہ بھی لے لی جاتی ہے۔

سَنابِل ۔ ع۔ جمع سنبلہ بمعنی خوشہ

سِناد ۔ ع۔ مخالف نام ایک عیب کا عیوب قافیہ سے جیسے کاست کا کاشت

سَنام ۔ ع۔ کوہان شتر اونٹ کی پشت یعنی پیٹھ کا کوبڑ

سِنان ۔ ع۔ نیزے اور تیر کی نوک، تیزی ہر چیز کی، تلوار تیز کرنے کا پتھر

سُنبُک ۔ ف۔ چھوٹی کشتی

سُنبُل ۔ ع۔ ایک گھاس ہے خوش بو، جس کو کتب طب میں سنبل الطیب لکھتے ہیں، ہندی بال چھڑ گیہوں اور جو کی بالی اور مراد زلف معشوق سے۔

سُنبُلہ ۔ ع۔ گیہوں اور جو وغیرہ کی ایک بالی اس لیے کہ اس میں تارے بصورت ہے نام چھٹے برج کا آسمان پر اور کبھی پسینے کے قطروں کو بھی مراد لیتے ہیں۔

سُنبُوسَہ ۔ ف۔ تکونے جو نام ہے ایک قسم کے لذیذ کھانے کا۔

سُنبُوق ۔ مب۔ معرب ہے سنبک کا چھوٹی کشتی۔

سُنبُہ ۔ ف۔ سوراخ کرنے کا آہنی آلہ۔ ہندی میں اس کو برما کہتے ہیں۔

سُنّت ۔ ع۔ راہ روش، عادت اور فقہ کی اصطلاح میں وہ امر

جس کو حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے شروع کیا ہو۔

سَنج ۔ ف۔ ہندی جھانجھ جس کو بجاتے ہیں۔ اور بمعنی وزن اور وزن کرنا بھی آتا ہے

سَنجاب ۔ ف نام ایک جانور کا ہے جو کہ چوہے سے بڑا ہوتا ہے اس کی کھال سے پوستین بناتے ہیں، اور اس جانور کی کھال کو بھی سنجاب کہتے ہیں

سَنجار ۔ ع۔ نام ایک شہر کا موصل سے تین منزل کے فاصلہ پر نام ایک موضع کا جہاں سلطان سنجر پیدا ہوا تھا۔

سَنجاق زدن ۔ نج۔ پن اپ کرنا، کاغذ وغیرہ نتھی کرنا

سَنجد ۔ ع۔ نام ایک میوے کا جو مشابہ عناب کے ہوتا ہے

سَنجر ۔ ع۔ نام ایک بادشاہ عادل کا۔

سَنجق ۔ ت۔ فوج کا نشان اور جھنڈا اور بمعنی کمربند کے بھی آیا ہے۔

سَنجیدگی ۔ ف۔ بھاری بھرکم ہونا

سَنجیدن ۔ ف۔ وزن کرنا، تولنا

سَنجیدہ ۔ ع۔ وزن دار، لائق عمدہ تولا ہوا۔

سَنَد ۔ ع۔ وہ چیز جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھیں، نسبت کرنا ایک چیز کا دوسری چیز سے منسوب ہونا کسی چیز کی طرف پشت بہ پشت بلندی کسی چیز کی۔ مجازاً بمعنی سارٹیفکیٹ اور سفارش نامہ بھی آتا ہے

سِند ۔ ف۔ حرامزادہ، بد، شریر، نام ایک صوبے کا ہندوستان میں جو آزادی کے بعد اب پاکستان میں چلا گیا ہے۔ نام دریائے اٹک کا جو پہلے ہندوستان میں تھا اور اب پاکستان میں شمار ہوتا ہے۔

سَندُ ۔ ف۔ گوہ آدمی کا جو نہایت گندہ، سخت اور موٹا ہو، ہندی لینڈ

سِندان ۔ ف۔ اہرن، نہائی جس پر لوہا اور چاندی وغیرہ کوٹ کر بڑھاتے ہیں

سَندروس ۔ ف۔ زرد رنگ کا ایک گوند ہے اور شفاف مثل کہربا کے ہوتا ہے۔

سُندس ۔ ع۔ ایک قسم ہے دیبا کی نہایت بیش قیمت، باریک، نازک اور بہت ہی لطیف بہشتیوں کا لباس اکثر اسی کا ہوگا

سَندہ ۔ ف۔ انسان کا گوہ جو بہت سخت اور موٹا ہو ہندی لینڈ

سِنِن ۔ ف۔ حرام مغز۔

سَنَغ ۔ ع۔ خوبصورتی، جمال

سَنَق ۔ ع۔ ناگوار ہونا

سَنگ ۔ ف۔ پتھر مجازاً بمعنے مقدار، گرانی، بھاری پن، وزن، مرتبہ، قیمت قدر، چپکلی جس کو نوحہ پڑھتے وقت اصول سے بجاتے ہیں، بغل جس کو کشتی گیر اٹھاتے ہیں

سَنگ انداز ۔ ف۔ وہ شخص جو

قلعہ کی دیوار کی درزوں سے دشمن پر پتھر مارے
سُنگ بَستُ۔ ف۔ محکم، مضبوط وہ عمارت جو تمام پتھر کی بنی ہو، کچا میوہ
سُنگ بَر سَر ماندُن۔ ف۔ فساد اور آشوب عظیم سے مراد ہے۔
سَنگ بَر شیشہ زدُن۔ مج۔ کنایہ شراب چھوڑ دینے اور توبہ کرنے سے۔
سَنگ بَر قندیل زدُن۔ ف۔ کنایہ چراغ بجھا دینے اور اندھیرا کر دینے سے۔
سَنگ بوم۔ ف۔ پتھریلی زمین۔
سَنگِ پا۔ ف۔ ہندی جھانواں
سَنگ پستاں۔ ف۔ سپستان لسوڑہ۔
سَنگ پُشتُ۔ ف۔ کچھوہ۔
سَنگ ترازو۔ ف۔ ہندی بانٹ
سَنگِ جانی۔ ف۔ بے رحمی سخت جانی۔
سَنگچہ۔ ف۔ اولا، جو آسمان سے گرتا ہے۔
سَنگ دَردہان انداختن۔ ف۔

کنایہ ہے چپ رہنے سے
سنگ رمُوزہ اُفتادن۔ ف۔ کنایہ بے آرام اور بیقرار ہونے سے۔
سَنگدان۔ ف۔ جس میں پرندے اور جانور غذا کو رکھتے ہیں۔
سنگ در راہ کردن مج۔ کنایہ سفر ترک کرنے سے۔
سَنگدل۔ ف۔ بے رحم، سخت دل۔
سَنگدِلی۔ ف۔ بے رحمی، سخت دلی،
سَنگرُ۔ ف۔ چھوٹی برچھی
سَنگ رُو۔ ف۔ بے حیا، بے شرم۔
سَنگ رُوئے یخ۔ ف۔ کنایہ اُس شخص سے جو کسی کا نہایت محکوم اور تابعدار ہو
سَنگریز۔ ف۔ دنیا کا حادثہ
سَنگرن۔ ف۔ مراد ترازو سے
سَنگ زر۔ ف۔ کسوٹی۔
سَنگسار۔ ف۔ اسلام میں ایک سزا ہے کہ آدمی کو زمین میں گاڑ کر اس قدر پتھر مارتے

ہیں کہ مر جاتا ہے۔
سَنگِستانُ۔ ف۔ پہاڑ جہاں پر نرے پتھر ہوں۔
سَنگِ سُماقُ۔ ع۔ ایک قسم کا پتھر ہوتا ہے۔
سَنگلاخ۔ ف۔ } زمین سخت
سَنگلاخہ۔ ف۔ } کہ جب اس کو کھودیں پتھر اس میں سے بہت نکلے وہ مقام جہاں پر پتھر بہت ہوں۔
سَنگ مُو۔ ف۔ سفید پتھر کہ جس کو مرمر کہتے ہیں۔
سَنگی۔ ف۔ پتھر کی چیز۔
سَنگینُ۔ ف۔ وزنی، بھاری
سَنگینُ دستُ۔ ف۔ وہ شخص جو دیر میں اور تامل سے کام کرے۔
سَنگ یَمَنُ۔ ف۔ کنایہ عقیق سے
سَنمارُ۔ ع۔ وہ شخص جو رات کو نہ سوئے۔ چور، نام معمار کا جس نے قصر خورنق بنایا تھا۔ فارسی میں یہ لفظ سِنّمار ہے، تحقیق اس کی لغت سمنار

میں گذری

**سَنِ مِیلَادِی** ۔ ع۔ سنِ مسیحی۔

**سُنَن** ۔ ع۔ جمع سنت کی طریقے

**سَنَوَات** ۔ ع۔ جمع سن بمعنی سال کی۔

**سُنُوح** ۔ ع۔ ظاہر ہونا، شکار کا بائیں طرف سے مجازاً پیدا ہونا حادثہ کا۔

**سِنَّوْر** ۔ ع۔ گربہ، بلّی

**سُنُوع** ۔ ع۔ اچھا ہونا، خوب ہونا۔

**سَنُون** ۔ ع۔ دوا جو دانتوں پر ملیں، منجن

**سَنَوِی** ۔ ع۔ سن کی طرف منسوب ہے۔ مراد سالانہ

**سَنَہ** ۔ ع۔ سال، برس

**سِنَہ** ۔ ع۔ غنودگی، اونگھ آخر میں تا تھا بحالت وقف ہائے ہوز کی شکل میں بدل گیا ہے۔

**سُنَّہ** ۔ ع۔ دندانہ کسی چیز کا۔

**سُنُشَر** ۔ ف۔ بیٹے کی جورو، بہو

**سَنِی** ۔ ع۔ } بلند روشن،
**سَنِیَّہ** ۔ ع۔ } چمکتا ہوا

**سَنِیع** ۔ ع۔ خوب نیک۔

**سِنِین** ۔ ع۔ جمع سنہ بمعنی سال کی، قحط کے سال

## فصل سین مع واؤ

**سُو** ۔ ف۔ طرف جہت

**سُو** ۔ ت۔ پانی، شراب

**سَوَا** ۔ ع۔ برابری، برابر، درمیان پہاڑ کی چوٹی، دن، دوپہر کا وقت

**سَوَابِق** ۔ ع۔ جمع سابقہ کی اگلی ملاقاتیں۔

**سَوَاحِل** ۔ ع۔ کنارے دریا کے

**سَوَاد** ۔ ع۔ سیاہی اطراف شہر کے، ملکہ ذہن، مسودہ

**سَوَادِ اَعْظَم** ۔ ع۔ بڑا شہر

**سَوَاد بر گرفتن** ۔ ف۔ پڑھنا۔

**سَوَادِ خُلَبُش** ۔ ف۔ کنایہ کوئلوں کے ڈھیر سے۔

**سَوَاد کَرْدَن** ۔ ف۔ لکھنا۔

**سِوَار** ۔ ع۔ نام ایک زیور کا جو ہاتھ میں پہنتے ہیں ہندی کنگن۔

**سَوَار** ۔ ف۔ گھوڑے کا سوار مجازاً دوسری سواریوں کا چڑھنے والا بھی۔

**سَوَارانِ آب** ۔ ف۔ پانی کے بلبلے۔

**سَوَاطِع** ۔ ع۔ جمع ساطعہ بمعنی بلند کے۔

**سُوَاع** ۔ ع۔ قوم نوح علیہ السلام کے بت کا، نام جو ایک عورت کی شکل پر تھا، ٹکڑا دھات کا۔

**سَوَاقِی** ۔ ع۔ جمع ساقیہ کی چھوٹی ندیاں۔

**سَوَاک** ۔ ف۔ نرم رفتار، ضعیف چال

**سِوَاک** ۔ ع۔ مسواک جس سے دانت صاف کئے جاتے ہیں۔

**سَوَاکِن** ۔ ع۔ جمع ساکنہ کی، رہنے والے۔

**سُوَال** ۔ ع۔ پوچھنا، دریافت کرنا، مانگنا

**سَوَالِف** ۔ ع۔ جمع سالفہ کی گذرے ہوئے۔

**سَوَانِح** ۔ ع۔ جمع سانحہ کی پیش آنے والی چیزیں، مگر استعمال اس کا واردات متوحش اور ناپسندیدہ

میں ہوتا ہے۔
سُوائے۔ ف۔ سوا، اس سے الگ
سُوبَچِی۔ ت۔ آبدار، ساقی شراب کا، مے فروش اس لئے کہ ترکی میں سو بمعنی پانی اور شراب کے آتا ہے۔
سُوخْتَن۔ ف۔ جلنا اور ایران کے شاعروں کی اصطلاح میں معشوق کے ظلم اُٹھانا اور اس کے عشق میں اپنے کو مٹا دینا اور لفظ واسوختن کے معنی بیزار ہونا اور نفرت کرنا معشوق سے۔
سُوخْتگی۔ ف۔ جلن۔
سُوخْتگیِ نَفَس۔ ف۔ سانس کا پھولنا، دم رک کنے یا دوڑنے سے۔
سُوخْتَہ۔ ف۔ جلا ہوا، وہ جلا ہوا کپڑا جس پر پتھرا ور چقماق سے آگ نکالیں نام ایک خزانہ کا خسرو پرویز کے خزانوں میں سے اور ولایت روم میں مرد طالب علم کو بھی سوختہ کہتے ہیں
سُوْد۔ ف۔ فائدہ، نفع بیاج۔
سُوْد۔ ع۔ جمع اسود بمعنے سیاہ کی۔
سَوْدَا۔ ع۔ سیاہ۔ نام ایک غلط کا چار خلطوں میں سے یعنی خون، صفرا، بلغم سودا،
سَوْدَا۔ ف۔ بمعنی دیوانگی اور یہ مجاز ہے اس لئے کہ بسبب کثرت خلط سودا کے جنون پیدا ہو جاتا ہے اور کبھی بمعنی عشق کے بھی آتا ہے۔
سَوْدَا۔ ت۔ خرید و فروخت
سودائیان۔ ف۔ سوداگر لوگ۔
سَوْداگری۔ ت۔ تجارت، بیوپار
سَوْدائی۔ ف۔ پاگل، سڑی۔
سُوْدَد۔ ع۔ سرداری، پیشوائی۔
سُوْدَن۔ ف۔ گھسنا، رگڑنا۔
سُوْر۔ ع۔ قلعہ کی دیوار، شہر کی فصیل شہر پناہ کی دیوار
کھانے یا پانی کا پس ماندہ۔ یعنی جھوٹا،
سُوَر۔ ع۔ جمع سورت کی یعنی قرآن شریف کی سورتیں
سُوْر۔ ف۔ جشن عروسی، شادی رنگ سرخ۔
سُوْراخ۔ ف۔ چھید
سُوْرَت۔ ع۔ تیزی، تندی، ظلم، غصّہ، ہر چیز کی تیزی، تپ کی سختی جوش بھڑکن۔ اُبلنا
سُوْرَۃ۔ ع۔ بزرگی، شرف، مرتبہ، قرآن مجید کا ٹکڑا جو مقرر ہے۔
سُوْرِی۔ ف۔ نام ایک پھول سرخ رنگ کا، ہر پھول جو سرخ رنگ ہو۔
سُوْز۔ ف۔ سوزش، جلن۔
سُوْزان۔ ف۔ جلتا ہوا۔
سُوْزانیدن۔ ف۔ جلانا۔
سُوْزِش۔ ف۔ جلن۔
سُوْزَن۔ ف۔ سوئی۔
سُوْزَنک۔ سوزاک۔
سُوْزَنی۔ ف۔ وہ کپڑا جس پر سوئی سے کام کیا ہوا ہو

سُوزِیدَن۔ ف۔ جلنا

سُوس۔ ع۔ اصل، طبیعت وہ کیڑا جو ریشمی کپڑے اور پشمینہ وغیرہ کو خراب اور تباہ کر دیتا ہے۔ فارسی میں اس کو دیوچہ اور ہندی میں دیمک کہتے ہیں۔ نام ایک درخت کا جس کی جڑ کو اصل السوس یعنی ملیٹھی کہتے ہیں۔

سُوسَن۔ ف۔ (بالضم) نام ایک قسم کے پھول کا کہ اس کے پتے کو زبان سے تشبیہ دیتے ہیں۔

سُوسمار۔ ف۔ گوہ مشہور جانور ہے

سُوسہ۔ ف۔ گیہوں کا کیڑا۔

سُوط۔ ع۔ بواؤ مجہول کوڑا، تازیانہ چابک، ہنٹر اور کوڑے سے مارنا۔

سُوغات۔ ت۔ تحفہ، ہدیہ۔

سُون۔ ی۔ بواؤ معروف حکمت

سُون۔ ف۔ سرانجام، زود، جلد یہ حرف فعل مستقبل پر آتا ہے۔

سُوفار۔ ف۔ تیر کا دہن

سُوفسطار۔ ع۔ نام اُس حکمت کا ہے جس کی بنیاد وہم پر ہے۔

سُوفسطائی۔ ع۔ ایک قوم حکما کی ہے جن کی بنیاد وہم پر ہے اور یہ گروہ حقائق کو نہیں مانتے ہیں۔

سَوق۔ ع۔ بہ واؤ مجہول رواں کرنا، چلانا، روانی،

سُوق۔ ع۔ بواؤ معروف بازار اور جمع ساق یعنی پنڈلی کے بھی آیا ہے۔

سُوقِ اُسبوعیہ۔ ع۔ ہر ہفتہ لگنے والی بازار۔

سُوقِ سَنَوِیّہ۔ ع۔ ہر سال لگنے والی بازار، سالانہ میلہ

سُوقی۔ ع۔ بازاری اور بمعنے دوکاندار کے بھی آیا ہے

سُوگ۔ ف۔ مصیبت، ماتم غم اور یہ لفظ ہندی اور فارسی میں ہم معنی ہے۔

سُوگل۔ ف۔ معشوقہ۔

سَوگند۔ ف۔ قسم۔

سُوگوار۔ ف۔ مصیبت زدہ، ماتمی۔

سَؤول۔ ع۔ بہت بڑا سوال کرنے والا۔

سُوم۔ ع۔ / سُوہِین۔ ع۔ } تیسرا حصہ [illegible]

سَوم۔ ع۔ گراں اور مہنگا بیچنا خرید و فروخت میں دقت کرنا، رنج اٹھانا، چوپایہ کا گھاس چرنا

سُونش۔ ف۔ چاندی اور سونے اور لوہے وغیرہ کا برادہ جو سوہن سے نکلے۔

سُوہان۔ ف۔ اوزار لوہے کا جس سے لوہا وغیرہ رگڑتے ہیں۔ ریتی۔

سوہان کبر۔ ف۔ کنایہ نرم اور ملائم سے۔

سُوء۔ ع۔ بدی، برائی، مزاج کا تغیر، آفت مرض بد، بد کرنا، غمگین کرنا۔ واضح ہو کہ جب یہ لفظ مضاف ہوتا ہے تو بضم اول پڑھتے ہیں۔ جیسے سُوءُ الحساب سُوءُ الدار اور جب مضاف الیہ ہوتا ہے تو بفتح اول جیسے رَجُلُ السَّوء دَائِرَۃُ السَّوء۔

سُورَۃ۔ ع۔ عورت اور مرد کی

شرمگاہ، بُری خصلت، بُرا کام، رسوائی، رسوا ہونا،

**سُوءُ المِزاج** - ع - مرض، بیماری، خرابی

**سُوءِ دِماغ** - ع - مرض، دماغ، خلل

**سُوءِ طریق** - ع - راہ کی بُرائی بدی بدراہی -

**سَوِی** - ع - برابری، ہمواری درمیان کسی چیز کا

**سُوئے** - ف - طرف - جانب

**سُورے** - ف - پانی، شراب

**سوئے کسے گرفتن** - ف - کسی کی طرف جانا -

**سُوِیَّتُ** - ع - برابری، اعتدال

**سُوَیدا** - ع - نقطۂ سیاہ جو دل پر ہوتا ہے اور یہ تصغیر سودا کی ہے جو اسود کا مؤنث ہے -

**سَوِیق** - ع - ستّو -

## فصل سین مع ہائے ہوز

**سِہ** - ف - تین، ۳، سے،

**سُہا** - ع - نام ایک باریک ستارے کا ہے جو بنات النعش میں ہے -

**سُہاد** - ع - بےخوابی اور بیداری

**سِہ اسپہ** - ف - کنایہ اُس شخص سے جو بہت تیز چلتا ہو -

**سِہام** - ع - جمع سہم یعنی تیر اور حصہ کے - بہت سے تیر بہت سے حصے -

**سُہام** - ع - تاریکی اور تغیر چہرہ کا، لاغر یعنی دُبلا ہونا،

**سُہام** - ع - گرمی کی شدت فصل گرما میں ہوا کی نہایت گرمی

**سَہّام** - ع - بڑا تیرانداز -

**سِہ بُعد** - ع - لمبائی، چوڑائی گہرائی

**سَہب** - ع - جنگل، گھوڑا قدم باز -

**سَہَب** - ع - زمین ہموار -

**سِہ برگہ** - ف - نام ایک پھول کا

**سُہد** - ع - جاگنا، بیدار ہونا

**سُہُد** - ع - وہ شخص جو کم سوتا ہو

**سَہَر** - ع - بیداری جاگنا -

**سُہر** - ع - نام ایک مرض کا جس میں بہت بےخوابی رہتی ہے اور نیند نہیں آتی ہے

**سُہراب** - ع - نام رستم کے بیٹے کا جو رستم کے ہاتھ سے دھوکہ میں مارا گیا -

**سِہ رُوح** - ف - روح حیوانی اور نباتی اور جمادی اور انکو موالید ثلاثہ بھی کہتے ہیں -

**سِہ شنبہ** - ف - منگل کا دن -

**سِہ ظلمت** - ف - صلب، پدر، شکم مادر زہدان یعنے بچہ دان -

**سَہَفت** - ع - بسمل کا تڑپنا اور اپنے خون میں لوٹنا جان توڑنے کی سختی،

**سَہَفت** - ع - نہایت پیاسا ہونا

**سِہ قبلہ** - ف - قبلہ یہود اور نصاریٰ اور مسلمانوں کا یا خانۂ کعبہ اور بیت المقدس اور بیت المعمور جو قبلہ فرشتوں کا ہے -

**سَہک** - ع - گھِسنا، پیسنا، ہوا کا خاک کو اڑا لے جانا

**سَہَک** - ع - مچھلی کی بو، گوشت کی بو، لوہے کا زنگ -

**سَہل** - ع - آسان، زمین نرم اور ہموار ہر چیز جو نرم اور آسان ہو -

**سَہم** - ع - تیر، کڑی اور دھنی جو چھت میں ڈالتے ہیں

وہ تیر جس سے قرعہ ڈالتے
ہیں اور فال لیتے ہیں
حصہ ۔
سَہم ۔ ف ۔ خوف و ڈر ۔
سہمگیں ۔ ف ۔ خوفناک، ہولناک
سہمناک ۔ ف ۔ خوفناک ۔
سہ نوع ۔ ف ۔ موالید ثلاثہ ۔
سَہو ۔ ع ۔ بھول، چوک، فراموشی
اور بھول جانا غافل ہونا
سَہواً ۔ ع ۔ بھول کر ۔
سُہولت ۔ ع ۔ آسانی ۔
سُہوم ۔ ع ۔ ترشروئی ۔
سُہوم ۔ ع ۔ عقاب پرندہ مشہور
ہے ۔
سہی ۔ ف (بالفتح) راست
سیدھا، خصوصاً وہ سرو
جو بالکل سیدھا ہو ۔
سُہیل ۔ ع ۔ نام ستارۂ مشہور کا
ہے نام قلعہ کا اندلس میں
نام ایک شخص کا ۔
سَہیم ۔ ع ۔ شریک حصہ دار

## فصل سین مع یائے تحتانی

سی ۔ ف ۔ تیس، ۳۰، سے،
سی اُم ۔ ف ۔ تیسواں حصہ
1/30 ایک کا تیسواں حصّہ
سَیّئ ۔ ع ۔ بدی، برائی، گناہ
سَیِّئُ الخُلق ۔ ع ۔ بدخلق، بدمزاج
سَیّئات ۔ ع ۔ جمع ہے سیّہ کی
برا گناہ، برائیاں
سَیّاح ۔ ع ۔ بہت سیر کرنے والا
سِیاحت ۔ ع ۔ سیر کرنا، سفر کرنا
سِیادت ۔ ع ۔ بزرگی، سیادت
سَیّار ۔ ع ۔ سیر کرنے والا،
تیز چلنے والا ۔
سَیّارہ ۔ ع ۔ سائیکل کا رواں
قافلہ، وہ ستارہ جو
حرکت کیا کرتا ہے اور
ایسے ستارے سات
ہیں، چاند، سورج،
عطارد، زہرہ، مشتری
مریخ، زحل،
سِیاست ۔ ع ۔ حکومت کرنا،
رعیت پر تنبیہہ کرنا اور
روکنا لوگوں کو گناہ اور
جرم کرنے سے بہ وسیلہ
خوف سزا اور ہلاکے ۔
سِیاط ۔ ع ۔ جمع سوط بمعنے
تازیانہ کی ۔
سِیاع ۔ ع ۔ کہگل جس سے دیوار
لیپتے ہیں ۔
سَیّاف ۔ ع ۔ تلوار مارنے والا
قاتل، جلاد، خونریز ۔
سِیاق ۔ ع ۔ رواں کرنا چلانا
علم حساب، جان توڑنا
سِیاقت ۔ ع ۔ رواں کرنا،
چلانا ۔
سَیّال ۔ ع ۔ بہتی ہوئی چیز،
جاری، پتلی ۔
سیامک ۔ ف ۔ نام کیومرث
بادشاہ کے بیٹے کا ۔
سیام ۔ ف ۔ نام پہاڑ کا نزدیک
سمرقند کے ۔
سیاوش ۔ ف ۔ نام ہے کیکاؤس
سیاوخش ۔ ف بادشاہ کے
بیٹے کا ۔
سیاہ ۔ ف ۔ کالا سیاہ رنگ
حبشی غلام ۔ اور کنایہ
کوئلہ بیچنے والے سے بھی
سیاہان ۔ ف ۔ کنایہ چوروں
سے ۔
سیاہ پستان ۔ ف ۔ وہ عورت
جس کا فرزند زندہ نہ رہتا ہو
سیاہ پیر ۔ ف ۔ بوڑھا غلام حبشی
سیاہی بجارہ ۔ ف ۔ پگڈنڈی

سیاہ چال۔ ف۔ اندھا کنواں جس میں گنہگاروں کو قید کرتے تھے چال اصل میں چاہ تھا، ہائے ہوز لام سے بدل گئی ہے۔
سیاہ چشم ۔ ف۔ شکاری پرند مثل چرغ اور شاہین وغیرہ کے اور یہ لفظ کبھی معشوق کی صفت میں بھی واقع ہوتا ہے۔
سیاہ دست ۔ ف۔ بخیل، کنجوس۔
سیاہ سال۔ ف۔ قحط کا برس۔
سیاہ قلم ۔ ف۔ بغیر رنگ کی تصویر اور کبھی سانولے رنگ کے معشوق کو بھی کہتے ہیں۔
سیاہ کار ۔ ف۔ بدکار، گنہگار
سیاہ گوش ۔ ف۔ ایک درندہ ہے کتے سے چھوٹا، بلی سے بڑا، گلابی رنگ کا مائل بہ سیاہی دونوں کان سیاہ نوکدار، نہایت تیز اور جلد چلنے والا۔
سیاہ وسفید ۔ ف۔ کنایہ پورب اور پچھم، ذات اور دن اور زنگ وروم اور خیر وشر اور کفر واسلام ہے۔
سیاہہ ۔ ف۔ متصدیان دفتر کی اصطلاح میں وہ روزنامچہ جس میں آمدنی نقد یا جنس کی ہر روز بطریق اجمال بلاتفصیل ایک جگہ لکھ لیا کریں۔
سیاہی نمودن۔ ف۔ ظاہر ہونا،
سَیُب ۔ ع۔ بیائے مجہول بخشش عطا۔
سیُب ۔ ف۔ ایک میوہ مشہور ہے۔
سیب بجوز ۔ ف۔ ایک قسم سیب کی جس کے چھلکے مثل عود یعنی اگر کے جلائے جلتے ہیں اور وہ خوشبو دیتے ہیں۔
سیب سمین ۔ ف۔ ایک قسم سیب کی۔
سیبہ ۔ ت۔ مورچہ جس کی آڑ میں فوج کے سپاہی لڑتے ہیں۔
سیحون ۔ ع۔ بیائے مجہول نام نہر کا ماوراءالنہر میں اور اسی کا نام، دریا ہند میں بھی ہے جس کو بعضے دریائے اٹک اور بعضے گنگا کہتے ہیں۔
سیخ ۔ ف۔ لوہے کی سلاخ جس پر پرندہ وغیرہ کے کباب لگاتے ہیں۔
سیخ پَر ۔ ف۔ پرند جانور کا وہ بچہ جس کی ابھی کلیاں پھوٹی ہوں،
سیخ جاروب ۔ ف۔ جھاڑو کی سینک۔
سیخ شدن ۔ ف۔ سیدھا ہونا،
سَیِّد ۔ ع۔ بفتح "سا" بکسر یائے مشدد، پیشوا، سردار بزرگ، جناب فاطمہ کی اولاد۔
سِیْد ۔ ع۔ گرگ، بھیڑیا۔
سَیِّدُ البشر۔ ع۔ آدمیوں کا سردار مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی۔
سِیَر ۔ ع۔ عادتیں خصلتیں جمع سیرت کی علم تواریخ جس میں گذرے ہوئے

لوگوں کا حال درج ہوتا ہے
سَیر ۔ ع۔ چمڑے کا تسمہ، رفتار چلنا۔
سِیر ۔ ف۔ یائے مجہول سے۔ پُر، چھکا ہوا، آسودہ، بیزار، رنجیدہ۔
سِیر ۔ ف۔ بیائے معروف سے لہسن،
سِیر آہنگ ۔ ف۔ بلند آواز۔
سِیر آمدن ۔ مج۔ بیائے مجہول رنجیدہ ہونا، تنگ ہونا
سِیر آب ۔ ف۔ جو پانی سے سیر اور آسودہ ہو، پیاسا نہ ہو
سَیران ۔ ع۔ بیائے مجہول مصدر ہے یعنی سیر کرنا، چلنا۔
سَیر السّوانی ۔ ع۔ ان اونٹوں کی چال جن پر پانی کی پکھالیں لدی ہوں اور یہ رفتار نہایت سست ہوتی ہے
سِیرت ۔ ع بیائے معروف خصلت خو، عادت۔
سِیر چشم ۔ ف۔ بیائے مجہول آسودہ اور بے طمع۔
سِیر حاصل ۔ ف۔ وہ زمین جس میں کھیتی اور پیداوار عمدہ ہو
سِیر در لوزینہ کردن ۔ ف۔ بیائے معروف کسی کی شادی اور خوشی میں غم ڈال دینا
سَیر گم ۔ ف۔ وہ منزل جس میں راہ نہ ہو۔
سِیری ۔ ف۔ سیر ہونا، شکم پُر ہونا۔
سِیستان ۔ ف۔ نام ایک شہر کا جس میں رستم پہلوان رہتا تھا،
سَیف ۔ ع شمشیر، تلوار، تلوار مارنا، گھوڑے کی دُم کے بال۔
سِیف ۔ ع۔ دریا اور جنگل کا کنارہ۔
سَیفور ۔ ف۔ نام ایک قسم کے کپڑے عمدہ ریشمی سیاہ رنگ کا۔
سِیکی ۔ ف۔ شراب مثلث یعنی شیرہ انگور کا جسکو آگ پر پکاتے اور صاف کرتے جائیں یہاں تک کہ دو حصے جل جائیں اور ایک حصہ باقی رہ جائے۔ مجازاً مطلق شراب کو بھی کہتے ہیں اور یہ اصل میں سہ یکی تھا
سِیک ت۔ یائے مجہول سے ترکی میں مردوں کے آلہ تناسل کو کہتے ہیں۔
سَیل ۔ ع۔ جاری شدہ پانی جو بہت ہو، جاری ہونا، پانی یا خون وغیرہ کا بہنا،
سیلاب ۔ ف۔ پانی کی رو، بہیا،
سَیلان ۔ ع۔ جاری ہونا پانی یا خون کا۔
سِیلان ۔ ف۔ نام جزیرہ لنکا کا
سَیل عَرِم ۔ ع۔ وہ پانی کی رو جو دیواروں کو توڑ ڈالے اور یہ نہایت سخت اور تیز ہوتی ہے۔
سَیلی ۔ ف۔ طمانچہ، تھپڑ، مکا
سِیم ۔ ف۔ چاندی اور سکندر نامہ میں ایک مقام پر مراد ہے نوشابہ سے۔
سِیم بر سنگ زدن ۔ ف۔ کنایہ جماع کرنے سے۔

سیم سوختہ۔ ہند۔ چاندی نرم اور خالص اور بعضے لاجورد کو کہتے ہیں۔
سیم قرار دی۔ فج۔ خوراکی کے روپے۔ تنخواہ۔
سیم کش۔ ف۔ فضول خرچ۔
سیم کاری۔ ف۔ مراد دلفریبی سے۔
سیما۔ ع۔ نشان اور علامت جس سے نیکی اور بدی پہچانی جائے مجازاً بمعنے پیشانی کے مستعمل ہے۔ اس لئے کہ علامت خیر و شر کی اکثر پیشانی سے معلوم ہوتی ہے سجدے کا گھٹہ جو ماتھے میں پڑ جاتا ہے مگر فارسی میں بمعنی مطلق پیشانی کے مستعمل ہے۔
سِیّما۔ ع۔ خاصتہً خاص، خاص کر۔
سیماب۔ ف۔ پارہ، چاندی کا پانی۔
سیمابی شدن ہوا۔ ف۔ روشن ہونا ہوا کا۔ اور ہوا یہاں بمعنی جو آسمان کے ہے۔

سیماب در گوش۔ ف۔ یعنی بہرا۔
سیماب شدن۔ ف۔ بھاگ جانا کا بہنا، ناپدید ہونا، غائب ہو جانا۔
سیمرغ۔ ف۔ نام ایک پرند کا جس کو بعضے عنقا بھی کہتے ہیں۔
سیمیا۔ ع۔ علم طلسم جس سے لے جانا اپنی روح کا دوسرے بدن میں ہو سکے اور اشیائے موہوم جن کا حقیقت میں وجود نہ ہو فقط لوگوں کو دکھلا سکیں۔
سیمین سلیب۔ ف۔ کنایہ معشوق
سیمین گوی (ف) کی ٹھڈی سے۔
سین۔ ف۔ کنایہ دانتوں سے
سینہ۔ ف۔ چھاتی
سَینا۔ ع۔ نام بوعلی حکیم کے دادا کا، نام پہاڑ کا شام میں جس کو طور سینا اور طور سینین بھی کہتے ہیں۔
سیورغال۔ ت۔ واؤ معدولہ سے بمعنی انعام مدد معاش
سُیُوف۔ ع۔ جمع سیف بمعنے تلوار کی۔

سُیُول۔ ع۔ جمع سیل بمعنی بہیا کی
سیہ بہار۔ ف۔ بہار سبز، بڑی ہریاول،
سیہ بادام۔ ف۔ معشوق کی آنکھ
سیہ بادام افشاندن۔ ف۔ ولایت میں رسم ہے کہ مردے کے تابوت پر باداموں کو سیاہ رنگ کر کے نچھاور کرتے ہیں۔
سیہ تاب۔ ف۔ لوہے کی صیقل یعنی بالکل صاف کر کے لیموں کا عرق لگا کر آگ پر سینکتے ہیں اس سے لوہے کا رنگ سیاہ چمکدار ہو جاتا ہے۔
سیہ چردہ۔ ف۔ سیاہ رنگ اس لئے کہ چردہ بمعنی رنگ ہے اور کبھی اس لفظ سے سانولے رنگ کا شخص مراد ہوتا ہے۔
سیہ خانہ۔ ف۔ بدبخت خانہ ویران یعنی جس کا گھر نہ ہو، قید خانہ عرب کے جنگلی لوگوں کے رہنے

کا خیمہ

سیہ زبان۔ ف۔ وہ شخص جس کی بد دعا جلد اثر کر جائے۔

سیہ سوختہ۔ ف۔ بالکل جلا ہوا۔

سیہ کام۔ ف۔ بدبخت نامراد

سیہ کردن چشم۔ ف۔ روشن کرنا آنکھ کا کاجل یا سرمہ لگانا

سیہ کاسہ۔ ف۔ بخیل، کنجوس

سیہ کردن۔ ف۔ ویران کرنا

سیہ گلیم۔ ف۔ بدبخت، بے دولت

سیہ مست۔ ف۔ بدمست نشے میں بالکل چکنا چور۔

سیہ نامہ۔ ف۔ بدکار، گنہگار

سیئہ۔ ف۔ بدی، گناہ، برائی،

# باب شین معجمہ

## فصل شین مع الف

شاب۔ ع۔ جوان، گبرو، مگر یہ لفظ استعمال فارسی میں بغیر تشدید کے آتا ہے۔

شاباش۔ ف۔ مخفف شادباش کا ہے، کلمہ تحسین و آفرین کا

شاپور۔ ف۔ بواؤ معروف نام بادشاہ کا نام پہلوان کا نام منصور کا جو خسرو اور شیریں کے درمیان میں پیغامبر اور میانجی تھا

شاۃ۔ ع۔ بکری

شاتو۔ ت۔ نردبان، سیڑھی

شاخ۔ ف۔ ٹہنی، ڈالی، سینگ حیوان کا، ٹکڑا، کپڑے کا، پیالہ شراب کا صراحی

شاخ آہو۔ ف۔ کنایہ کمان سے

شاخ بہ شاخ۔ فج۔ دور دراز اور کنایۃً گریہ وزاری اور رنگارنگی بھی۔

شاخ بدپرواز۔ ف۔ گردن کش مغرور۔

شاخچہ۔ ف۔ چھوٹی ٹہنی۔

شاخچہ ہندی۔ ت۔ تہمت لگانا بہتان کسی پر اٹھانا، پیوند کرنا درخت کا۔

شاخدار۔ ف۔ خوردبین، مغرور دکیوث۔

شاخ سست۔ ف۔ مراد دنیا سے

شاخسار۔ ف۔ بہت سی ڈالیاں اور جہاں پر بہت سے درخت ہوں۔

شاخسانہ۔ ف۔ کسی بات میں پئے لگا دینی۔

شاخ شاخ۔ ف۔ ٹکڑے ٹکڑے

شاخص۔ ع۔ حیران بھوچکا

شاخ گل۔ ف۔ کنایہ معشوق سے۔

شاخل۔ ف۔ ارہر جو غلہ مشہور ہے۔

شاخ نبات۔ ف۔ مصری کوزے کی تلیاں اور نام حافظ شیرازی کی معشوقہ کا

شاد۔ ف۔ خوش و خرم

شاداب۔ فج۔ سیراب تر و تازہ پر آب و سرسبز۔

شادان۔ فج۔ خوشحال، مسرور

شاد بہر۔ ف۔ خوش وقت خوش نصیب۔

شَادباش ۔ ف۔ خوش رہو، یہ کلمہ دعا کا ہے۔

شَادخوار ۔ ف۔ آسودہ خوش سال۔

شَادخواری۔ ف۔ خوش حالی آسودگی، بغیر خوف کسی کے شراب پینا۔

شَادُرَوانْ ۔ ف۔ فرش، پردہ شامیانہ، سائبان، بچھونا

شَادکام ۔ ف۔ خوش اور نام فریدون بادشاہ کے بھائی کا۔

شَادگُونہ ۔ ت۔ توشک، بچھونا جس پر سوتے ہیں عورت گانے والی، ڈومنی۔

شَادَمان ۔ نج۔ خوش و خرم، مسرور و مطمئن

شَادنْ ۔ ع۔ ہرن کا بچہ ہرنوٹہ

شادی ۔ ف۔ خوشی، اصطلاح میں نکاح و بیاہ کے معنی میں مستعمل ہے۔

شاذ ۔ ع۔ جدا، تنہا، اکیلا کم، نادر اور صرفیوں کی اصطلاح میں وہ لفظ جو خلاف قیاس اور خلاف قاعدہ ہو۔

شَارْ ۔ نج۔ شہر بلند عمارت گرانا پانی کا، لولی جو چاندی اور سونے میں ہو، کپڑا باریک اور زنگین جس کو ہندی میں ساڑی کہتے ہیں، نام پرند کا جس کو مینا کہتے ہیں، راہ کشادہ پُرفضا۔

شَارِب ۔ ع۔ پینے والا۔ اور بمعنی مونچھ۔

شَارِح۔ ع۔ شرح کرنے والا کھول کر بیان کرنے والا

شَارِدْ ۔ ع۔ جانے والا، چلنے والا، مجازاً بمعنی پریشان کے مستعمل ہے۔

شارستان ۔ نج۔ شہرستان، شہر اور بڑا قصبہ جس کے اطراف میں بہت سے باغ ہوں، آباد مقام پُرفضا آبادی۔

شَارِع ۔ ع۔ راہ راست، راہ کشادہ، بڑا رستہ شروع کرنے والا۔ صاحب شرع جو لوگوں کو دین کی تعلیم کرے۔

شَارغ ۔ ت۔ دستار، پگڑی

شَارِف ۔ ع۔ بوڑھی اونٹنی

شَارِقہ ۔ ع۔ روشن چمکنے والا اور بمعنی آفتاب کے بھی

شارقہ ۔ ع۔ روشن چیز آفتاب کی روشنی۔

شَارَک ۔ ف۔ مینا مشہور پرند ہے۔

شَارُمَار ۔ ف۔ ایک قسم کا بڑا سانپ۔

شَارُوُن۔ ع۔ جاروب، جھاڑو

شَارَہْ ۔ ف۔ منقش پگڑی جس کو ہندی میں چیرہ کہتے ہیں ایک قسم کا باریک اور زنگین کپڑا جس کو ساڑی کہتے ہیں۔

شَارِیدن۔ ف۔ پانی گرانا شراب لنڈھانا، ابر کا ٹپکنا۔

شَازِب ۔ ع۔ سخت، خشک، لاغر۔

شَاس ۔ تج۔ مثل، عمدہ ترتیب

شاش ۔ ف۔ بول، پیشاب
شاشدان۔ ف۔ موتنے کا برتن
شاشیدن۔ ف۔ پیشاب کرنا
شاطر ۔ ع۔ دلاور، چالاک، ہیک قاصد، شطرنج باز، بیباک شوخ اور وہ شخص جو اپنے اہل و عیال کے ساتھ برائی اور بدخوئی سے پیش آوے گرہ کٹ یعنی گرہ کاٹنے والا چور، چالاک سپاہی جو اپنی وردی پہن کر بادشاہ کی سواری کے آگے دوڑے
شاطرباشی۔ نج۔ سپاہیوں کا جمعدار
شاطن ع۔ خبیث۔ بدکار
شاطی ۔ ع۔ دریا اور ندی کا کنارہ
شاع ۔ ع۔ آشکار، ظاہر،
شاعر ۔ ع۔ جاننے والا، شعور مند شعر بنانے والا۔
شاغل ۔ ع۔ مشغول ہونے والا کسی کام میں مصروف ہونے والا، منع کرنے والا۔
شافع ۔ ع۔ شفاعت کرنے والا، کسی کو بچا دینے والا، سفارش کرنے والا۔

شافعی ۔ ع۔ ایک امام اہلسنت کا نام جو اپنے دادا شافع کی طرف منسوب تھے۔
شافی ۔ ع۔ شفا دینے والا، آرام دینے والا۔
شاقُ ۔ ع۔ مشکل، مشکل کام
شاقُول ۔ ع۔ بواو معروف معماروں کا سہاول جس میں ڈورا باندھ کے دیوار کی کجی اور تکونی لکڑی وغیرہ میں لٹکا کے زمین کی ناہمواری معلوم کرتے ہیں
شاقّہ ۔ ع۔ دشوار، سخت مشکل
شاک ۔ ع۔ سپاہی، ہتھیار بند گمان لے جانے والا، ترک کرنے والا،
شاکر ۔ ع۔ شکر کرنے والا۔
شاکریہ ۔ ع۔ مزدوری، نوکری۔
شاکی ۔ ع۔ گلہ کرنے والا۔
شاکی السلاح ۔ ع۔ ہتھیار سے لیس مسلح سپاہی۔
شاگرد ۔ ف۔ خادم، نوکر، خدمتگار اور مجازاً بمعنی تلمیذ یعنے اُستاد کا شاگرد۔
شاگردِ فاستقم ۔ ف۔ مراد حضرت

رسول علیہ الصلوٰۃ والسّلام سے۔
شالنگ۔ ف۔ کوئی چیز یا کوئی شخص جو کسی امر کے بدلہ میں کسی سے لے کر اپنے قبضہ میں رکھیں ہندی میں اس کو اول کہتے ہیں۔
شالہنگ ۔ ف۔ بکر و حیلہ ظلم وستم گرو یعنی رہن۔
شَام ۔ ع۔ نام ایک ملک مشہور کا
شَامُ ۔ ع۔ شام کا کھانا،
شامانج ۔ ف۔ سانواں غلہ مشہور ہے۔
شامئت ۔ ع۔ بدفالی، بدشگونی، نحوسی،
شامِتُ۔ ع۔ کسی خرابی پر خوش ہونے والا۔
شامخ ۔ ع۔ صاحب غرور، بلند اونچا۔
شامخات۔ ع۔ بلندیاں بلند چیزیں خصوصًا بلندیاں، پہاڑ کی اونچے ٹیلے۔
شامّہ ۔ ع۔ قوت بو سونگھنے کی، مجازًا ناک۔
شام رسمی۔ ف۔ شاہی دعوت

شامہ ۔ ج۔ چولی
شامی ۔ ف۔ ملک شام کا رہنے والا۔
شامی ۔ ع۔ شام کا وقت
شان ۔ ع۔ شوکت۔ عظمت کام حال حق۔
شان ۔ ف۔ بھڑوں کا چھتہ جس میں شہد بھی ہو، اور مخفف اشان کا۔
شانہ ۔ ف۔ کنگھی۔ نام ایک ہتھیار کا۔
شانہ آویزی ۔ ف۔ ایک قسم گنہگار کی سزا کی کہ شانہ میں رسی باندھکر لٹکا دیتے ہیں۔
شانہ بہا ۔ ف۔ مراد تھوڑی قیمت سے ہے۔ یعنی اس قدر مال ہے جو ایک کنگھی کی قیمت کے واسطے کفایت کرے۔
شانہ بین ۔ ف۔ فال کھولنے والا
شانہ در آب گذاشتن ف۔ مراد ہے بناؤ سنگار کرنے پر مستعد ہونے سے۔
شانہ سر ۔ ج۔ ہدہد مشہور پرندہ ہے اور یہ اس لئے کہ اس کے سر پر بھی کنگھی جیسی کلغی ہر وقت نمودار رہتی ہے
شانہ کاری ۔ ف۔ فریب خوشامد ظاہری۔
شانہ کردن ۔ ف۔ آرائش کرنا۔
شانہ گردانی ۔ ف۔ کسی کی طرف سے منھ کو پھیر لینا، پیٹھ پھیر لینا، انکار کرنا۔
شانی ۔ ع۔ دشمن، بیری۔
شاہ اسپرغم ۔ ف۔ ریحان جس کو نازبو کہتے ہیں اور یہ لفظ کئی طرح سے آیا ہے مثل شاہ سپرغم اور شاہ شپرم اور شاہ اسفرم اور شاہ سفرم وغیرہ
شاہ بیت ۔ ف۔ وہ بیت یا غزل جو قصیدہ بھر میں عمدہ ہو۔
شاہ چین ۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے
شاہ خرگاہ ۔ ج۔ کنایہ آفتاب عالم تاب سے۔
شاہد ۔ ع۔ حاضر گواہ۔ ایک نام رسول خدا صلعم کے ناموں میں سے روز جمعہ روز عرفہ روز قیامت مگر فارسی لوگ بمعنی خوب اور خوش نما اور صاحب حسن و خوبصورت نیز معشوق کے بھی استعمال کرتے ہیں۔
شاہد القبر ۔ ع۔ قبر کا کتبہ جس میں صاحب قبر کا نام و تاریخ وفات وغیرہ تحریر و کندہ ہوتا ہے۔
شاہد باز ۔ ف۔ فاسق بدکار۔
شاہد غیب ۔ ف۔ مراد حق تعالیٰ سے
شاہد لعمرک ۔ ف۔ مراد حضرت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے
شاہراہ ۔ ف۔ راہ کشادہ
شاہ عرب ۔ ف کنایہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے
شاہق ۔ ع۔ بلند عمارت ایک قسم نبض کی جس کی حرکت بلندی مائل ہوتی ہے۔
شاہ زیرہ ۔ ج۔ کالی زیری
شاہ کاسہ ۔ ج۔ بڑا پیالہ
شاہ لشکر ۔ ف۔ لشکر کا سردار
شاہ مغرب ۔ ف۔ چاند رات کا چاند
شاہ نخل ۔ ف۔ شہد کی مکھیوں کا سردار

شاہیدن۔ فج۔ بادشاہی کرنا حکمرانی کرنا،
شاہین ۔ ف۔ پرند شکاری جو مشہور ہے، ترازو کی وہ رسی جو ڈنڈی کے بیچ میں ہوتی ہے اور بعضوں نے ترازو کی ڈنڈی کے لئے بھی اس کو استعمال کیا ہے۔
شاہین دزی ۔ ف۔ ہاتھ کی چالاکی سے کم تولنا اس طرح کہ خریدار کو معلوم نہ ہو
شایان ۔ ف۔ لائق، سزاوار
شایبہ ۔ ف۔ آلودگی، آمیزش بری چیز کا اچھی چیز میں مل جانا، شوائب جمع ہے
شایستن ۔ ف۔ لائق ہونا،
شایستگی ۔ ف۔ لیاقت۔
شایستہ ۔ ف۔ لائق، بہتر
شایع ۔ ع۔ عام، ظاہر، مشہور
شایق ۔ ع۔ مشتاق، شوقین
شایک ۔ ع۔ درخت، خاردار
شایگان ۔ فج۔ فراخ، کشادہ لائق، خوب اصل اسکی شاہگان تھی یعنی لائق بادشاہ کے، نام ایک خزانہ کا خسرو پرویز کے خزانوں سے کام بغیر مزدور کا یعنی بیگار،
شایے ۔ فج۔ جائے۔
شایدن ۔ ف۔ لائق ہونا۔

## فصل شین مع بائے موحدہ

شب ۔ ف۔ رات
شبّ ۔ ع۔ جوانی، جوان ہونا آگ روشن کرنا، جنگ لڑائی، ہر چیز کی بلندی
شبّ ۔ ع۔ پھٹکری
شباب ۔ ع۔ جوانی، جوان لوگ جمع شاب بمعنی جوان ہر چیز کا شروع۔
شبابہ ۔ ع۔ جمع شاب بمعنے جوان۔
شباب ۔ ع۔ عیش ونشاط۔
شباب ۔ ف۔ نام ایک پردہ کا موسیقی میں۔
شبا روز ۔ ف۔ رات اور دن اس میں الف بمعنے واو عطف کے ہے یعنی شب و روز
شباط ۔ ع۔ نام ایک رومی مہینہ کا جو ہندی میں مطابق ماہ پھاگن کے ہوتا ہے تھوڑے تفاوت سے۔
شب افروز ۔ ف۔ بمعنی زربفت جس کی زمین نقرئی یعنی روپہلی ہو۔
شباک ۔ ع۔ جمع مشبکہ بمعنی جال
شبّاک ۔ عج۔ سوراخ کرنے والا جال بنانے اور پھینکنے والا۔
شُبّان ۔ ع۔ جمع شاب بمعنی جوان
شُبان ۔ ف۔ چرواہا، گڈریا
شبان روز ۔ ف۔ مخفف شبانہ روز کا۔
شبانِ وادیِ ایمن ۔ ف۔ کنایہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے
شبانگاہ ۔ ف۔ شام کا وقت۔
شب آہنگ۔ ف۔ رات کو قصد کرنے والا۔ بلبل جو پرندہ مشہور ہے۔ نام ایک ستارہ روشن کا جو اکثر سر شام سے نمایاں ہوتا ہے۔

شباہت ۔ ع۔ شکل و صورت۔
شب برات ۔ ف۔ پندرہویں شب ماہ شعبان کی کہ اس رات میں فرشتے بحکم خدا بندوں کا حساب اور عمر تقسیم رزق کرتے ہیں۔
شب پوش ۔ ف۔ رات کے کپڑے ٹوپی
شب پرہ ۔ ف۔ چمگادڑ مشہور پرندہ ہے۔
شبرت ۔ ع۔ سوئے کا ساگ
شبکت ۔ ع۔ عنکبوت، مکڑی
شب چراغ ۔ ف۔ ایک گوہر ہے جو رات کو مانند چراغ کے روشن ہو جاتا ہے۔
شب چک ۔ ف۔ یعنی شب برات اس لئے کہ چک بمعنی برات اور برات بمعنی سند ہے۔
شبح ۔ ع۔ شخص یعنی جسم، بدن کالبد۔
شخب ۔ ع۔ دودھ دوہنے کی آواز۔
شبخون ۔ ف۔ رات کو پوشیدہ دھاوا کر کے دشمن کی فوج کو قتل کرنا۔ سکندر نامہ میں یہ لفظ اکثر بمعنی مطلق جنگ وقتال کے آیا ہے۔
شب خیز ۔ ف۔ رات کو اٹھنے والا، رات کو عبادت کرنے والا، شب بیدار
شب دیجور ۔ ف۔ بہت اندھیری رات،
شبدیز ۔ ف۔ بیائے معروف خسرو پرویز کے گھوڑے کا نام جو سیاہ رنگ یعنی مشکی تھا۔ اس لئے کہ شب بمعنی رات اور دیز بمعنی رنگ ہے یہ لفظ مطلق مشکی گھوڑے کے لئے بھی مستعمل ہے۔
شبر ۔ ع۔ بالشت جس کو فارسی میں بدست کہتے ہیں اور عربی میں وجب۔
شبر، شبیر، مشبر ۔ ع۔ یہ تینوں نام حضرت ہارون علیہ السلام کے بیٹوں کے تھے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی نام اپنے نواسوں حسنؑ حسینؑ اور محسنؑ کے رکھے تھے۔
شبرنگ ۔ ف۔ سیاوش کے گھوڑے کا نام
شب رو ۔ ف۔ دزد، چور، مسافر، پہرہ دینے والا سپاہی
شب زندہ دار ۔ ف۔ وہ شخص جو تمام رات عبادت کرنے میں جاگتا رہتا ہے
شبستان ۔ ف۔ کوٹھی، رات کے رہنے کا مکان
شبع ۔ ع۔ سیری، سیر ہونا۔ پیٹ بھرا ہوا،
شبع ۔ ع۔ اس قدر کھانا جو سیر کر دے۔
شبعان ۔ ع۔ وہ شخص جو سیر ہو یعنی جس کا پیٹ کھانے سے بھرا ہو۔
شبق ۔ ع۔ جماع کرنے کے لیے بیقرار ہونا۔
شب قدر ۔ ف۔ اس میں بہت اختلاف ہے کہ شب قدر کونسی رات ہے۔ مگر جو جب اکثر قول کے شیعوں کے نزدیک تیئیسویں اور اہل سنت کے نزدیک ستائیسویں شب ماہ رمضان

کو ہوتی ہے اس رات کی
عبادت ہزار مہینوں کی عبادت
کے برابر ہے۔

**شُبُک** ۔ع۔ چرخے کا تکلہ

**شَبَک** ۔ ع۔ صیاد کا جال، دام

**شَبکہ** ۔ ع۔ صیاد، لوہے وغیرہ
کی جالی،

**شُبُکات** ۔ ع۔ عمارت کی جالیاں
صیاد کے جال۔ جمع شبکہ
کی۔

**شب گرد** ۔ ف۔ رات کا پھرنے والا
مراد چوکیدار اور کوتوال
سے۔

**شب گیر** ۔ ف۔ پچھلی رات، قریب
صبح کا وقت آدھی رات
کے بعد اور صبح کے پہلے سفر
کرنا، نام ایک پرند کا جو
پچھلی رات کو نرم آواز سے
بولتا ہے وہ شخص جو پچھلی
رات کو عبادت کرنے
کے لئے اُٹھے۔

**شِبل** ۔ ع۔ شیر کا بچہ جو شکار
کر سکے۔ شبال اور اشبال
اس کی جمع ہے۔

**شِبلی** ۔ع۔ نام ایک ولی کامل کا

**شَبَم** ۔ع۔ سرما، جاڑا، سرد
ہونا،

**شبہم** ۔ع۔ سرد چیز، ٹھنڈک
پالا۔

**شب مُردہ گان** ۔ ف۔ رات بھر
سونے والا۔

**شب نشینی** ۔ نجر۔ شام کے وقت
کی پارٹی،

**شَبنم** ۔ف۔ اُوس جو رات کو
پڑتی ہے۔ نام ایک کپڑے
نہایت مہین، سفید اور
عمدہ کا۔

**شبّو** ۔ ف۔ ایک قسم کا پھول ہے
جس کی خوشبو رات کو
پھیلتی ہے،

**شُبُول** ۔ع۔ ناز و نعمت میں
پرورش پانا اور جوان
ہونا، شیر کے بچے، جمع
شبل کی۔

**شبہ** ۔ نجر۔ ہندی پوتھ چھوٹے
چھوٹے موتی۔

**شبہ** ۔ع۔ عربی ہائے ملفوظ
سے یعنی برنج جسکو ہندی
میں پیتل کہتے ہیں۔

**شِبہ و شَبہ** ۔ع۔ دونوں ہائے ملفوظ
سے یعنی مثل، مانند نظیر

**شُبہ** ۔ع۔ بالضم و بفتح با۔
شک۔

**شبیار** ۔ ف۔ ایک کڑوی
دوائے مسہل ہے ہندی
میں ایلوا کہتے ہیں۔

**شب خون** ۔ ف۔ رات کو دشمن پر دھاوا کرنا۔

**شبیع** ۔ع۔ بڑا عقلمند

**شَبینہ** ۔ ف۔ وہ چیز جس پر رات
گذر جائے اور اسکا رنگ
یا مزہ بدل گیا ہو، ہندی
میں اس کو باسی کہتے
ہیں، رات کا کھانا بچا ہوا

**شبینہ تراویح** ۔ ف۔ ماہ رمضان
میں حافظانِ قرآنِ حکیم
کا ایک رات یا دو تین
راتوں میں پورا قرآن مجید
نماز تراویح میں پڑھنا۔

**شبیہ** ۔ع۔ بروزن فصیح مانند
مثل مشابہ، اصطلاح
میں وہ تصویر جو مطابق
شکل و صورت کسی شخص
کی کھینچی ہو۔

## فصل شین مع بائے فارسی

**شپش** ۔ ف۔ جوں جو آدمی

کے کپڑوں اور سر کے
بالوں میں پڑ جاتی ہے
**شَپلُق** ۔ ت۔ ہندی، طپانچہ
تھپیڑ
**شِپلِیدَن** ۔ ف۔ نچوڑنا، سیٹی
بجانا،

## فصل شین مع تائے فوقانی

**شَتّیٰ** ۔ ع۔ متفرق، الگ،
الگ، یہ جمع شتیت کی
ہے جو بمعنی پراگندہ ہے
اور استعمال میں یہ لفظ
بمعنی کثرت اور بہتایت
کسی چیز کے آتا ہے۔
**شِتَا** ۔ ع۔ موسم سرما، جاڑا،
**شِتَاب** ۔ ف۔ جلد، تیز
**شِتَابَان** ۔ ف۔ دوڑتا ہوا،
جلدی کرتا ہوا،
**شِتَابانِیدَن** ۔ ف۔ جلدی کرنا
**شتاب زادہ** ۔ فج۔ جلد باز
**شِتَابِیدَن** ۔ ف۔ جلدی کرنا
**شتافتن** ۔ ف۔ دوڑنا،
**شِتالنگ** ۔ ف۔ وہ ہڈی جو پیر
اور پنڈلی کے جوڑ پر ہے
ٹخنہ۔

**شَتَّانَ بَیْنَہُمَا** ۔ ع۔ اس کا لفظی
ترجمہ ہے "بڑا فرق ہے
دونوں میں۔
**شُتُر** ۔ ف۔ (بضمتین) اونٹ
**شتر** ۔ ف۔ کنارہ گوشہ،
نام ایک قلعہ کا ایران
میں۔
**شَتْر** ۔ ع۔ کاٹنا، قطع کرنا۔
**شَتَر** ۔ ع۔ کٹ جانا نام ایک
تصرف عروض کا بحر
ہزج میں جس سے
مفاعیلن کو مفاعلن
بنا لیتے ہیں۔
**شُتُربَان** ۔ ف۔ اونٹ کا نگہبان
اونٹ کا ہنکانے والا
**شُتُربا** ۔ ف۔ سورج مکھی ایک
پھول ہے۔
**شُتُرحُجرہ** ۔ ف۔ کلام بے نسبت
اور بے تکا، وہ چیزیں
جو آپس میں نامناسب
اور ایک دوسرے کے
خلاف ہوں۔
**شُتُرچَرانِیدَن** ۔ فج۔ بیکار
کام کرنا،
**شُتُردِل** ۔ ف۔ ڈرپوک، نامرد

**شُتُردِلی** ۔ ف۔ نامردی، بزدلی
**شُتُرغَلَط** ۔ ف۔ نام پیچ کا کشتی
میں،
**شُتُرکینہ** ۔ ف۔ منافق، بدباطن
**شُتُرگُربہ** ۔ ف۔ وہ چیزیں جو
آپس میں مخالف ہوں
ہر چیز نامناسب،
**شُتُرمُرغ** ۔ ف۔ مشہور جانور ہے
اس کے بعض اعضا
اونٹ سے مشابہ ہوتے
ہیں اور عربی میں اسکو
نعامہ کہتے ہیں۔
**شَتْغ** ۔ ع۔ مرض یا بھوک سے
چلّانا اور چلانا۔
**شَتَل** ۔ ف۔ جواری جو جیت
کر اس میں سے کچھ
حاضرین جلسہ کو دے
دیتا ہے۔
**شتلم** ۔ ت۔ ظلم کرنا، زبردستی
ظلم،
**شَتْم** ۔ ع۔ گالی، گالی دینا
**شَتِیت** ۔ ع۔ پراگندہ بکھرا ہوا،
**شَتِیم** ۔ ع۔ زشت رو، ترش رو

## فصل شین مع جیم

**شَجّ** ۔ ع۔ سر کا پھوٹ جانا

اور ہڈی کا ٹوٹ جانا ،
شراب کا پانی میں مل جانا
شجاع ۔ عج۔ بہادر جوانمرد، دلیر
ایک قسم کا بڑا سانپ
شجاعت ۔ ع۔ (بفتح شین)
بہادری، جوانمردی اور
بضم شین غلط ہے۔
شجہ ۔ ع۔ زخم، سر کا ٹوٹ جانا
شجر ۔ ع۔ وہ درخت جس کی
جڑ ہو اور جس کی جڑ نہ ہو
مثل بیل کے وہ نجم ہے
شجرہ ۔ ع۔ درخت اور مجازاً
بمعنی نسب نامہ کے بھی
مستعمل ہے۔
شجرہ کلیم ۔ ع۔ وہ درخت جس پر
موسیٰ علیہ السلام نے
وادی ایمن میں کوہ طور
کے قریب حق تعالیٰ سبحانہٗ
کی تجلی نور مشاہدہ کی تھی
اور اس درخت کو نخل
طور بھی کہتے ہیں
شجرہ مریم ۔ ف۔ ہاتھ کے پنجے
کے مشابہ ایک گھاس
ہوتی ہے جسکو آتش پرست
لوگ اپنی پوجا کے وقت
ہاتھ میں رکھتے ہیں۔
شجعہ ۔ ع۔ بہادر لوگ۔
شجعان ۔ ع۔ جمع شجاع کی ،
بہت سے بہادر لوگ ،
بہت سے سانپ۔
شجن ۔ ع۔ اندوہ غم، حاجت
اور بمعنی سرمائے سخت یعنی
بڑا جاڑا۔
شجو ۔ ع۔ غم۔ اندوہ، حاجت
شجوب ۔ ع۔ ہلاک ہونا، ہلاک
کرنا، اور بمعنی عمارت
کے ستون۔
شجیج ۔ ع۔ مرد، شکستہ، شیخ
سر شکستہ

## فصل شین مع حائے مہملہ

شحام ۔ ع۔ چربی بیچنے والا۔
شحامت ۔ ع۔ موٹا ہونا، چربیلاپن
شحم ۔ ع۔ چربی، موٹاپا
شحم حنظل ۔ ع۔ اندرائن کے
پھل کا گودا اور یہ کڑوی
دوا ہے مسہل بلغم
شحن ۔ ع۔ چلانا، دور کرنا،
کھودنا،
شحنہ ۔ ع۔ کوتوال بفتح اول
غلط ہے۔
شحنگی ۔ ف۔ کوتوال گری
شحوسن ۔ ع۔ قوی، بزرگ
شحیح ۔ ع۔ بخیل، حریص
لالچی
شحیم ۔ ع۔ موٹا، فربہ،

## فصل شین مع خائے معجمہ

شخ ۔ ف۔ پہاڑ، پہاڑ کے
دامن کی زمین، سخت
زمین جو چیز کہ محکم اور
سخت ہو، مخفف شاخ
کا، خواہ درخت کی ڈالی
ہو خواہ حیوان کا سینگ
شخار ۔ ف۔ ایک قسم کا نمک
جس کو ہندی میں سجی
کہتے ہیں۔
شخالیدن ۔ فج۔ چبھونا، چھیلنا
کھرچنا
شخص ۔ ع۔ جسم، بدن خواہ
انسان کا ہو خواہ حیوان
کا۔
شخصی ۔ ع۔ منسوب شخص سے
شخص کا۔
شخ کمان ۔ ف۔ وہ تیرانداز

جس کی کمان بہت سخت ہو، پس وہ تیرانداز بڑا طاقتور ہوگا جو سخت کمان کو کھینچے گا

**شُخُل** ۔ ف۔ فریاد، نعرہ
**شُخْنا** ۔ ع۔ دشمنی، عداوت
**شُخُوب** ۔ ع۔ لاغر ہونا، دُبلا ہونا بھوک اور دُبلا پے سے بے حیثیت ہوجانا،
**شُخُول** ۔ ف۔ فریاد نعرہ
**شُخُودَن** ۔ ف۔ ناخن سے داڑھی نوچنا،
**شُخُولیدَن** ۔ ف۔ کھلانا، فریاد کرنا، مرجھانا
**شَخِیص** ۔ ع۔ فربہ، موٹا
**شَخِیل** ۔ ف۔ فریاد، نعرہ، ناخن سے کسی چیز کو چھیلنا، یا کھُرچنا
**شَخِیدَن** ۔ نجم پھسلنا۔ چلتے چلتے ٹخنی کھا جانا،

## فصل شین مع دال مہملہ

**شُد** ۔ ف۔ ہوا، گیا، گذرا
**شَدّ** ۔ ع۔ مضبوط کرنا، قوت دینا، بلند ہونا آفتاب کا اور فارسیوں کی اصطلاح میں بلند کرنا آواز اور الفاظ کا۔
**شَدَّاد** ۔ ع۔ نام ایک بادشاہ کافر کا کہ بعد مرنے اپنے بھائی شدید کے بادشاہ ہوکر دعوئی خدائی کا کرنے لگا باغ اِرَم اسی نے بنوایا تھا اور ضحاک تازی اسی کا بھانجہ تھا
**شِدَاد** ۔ ع۔ چیزیں مضبوط، جمع شدید کی۔
**شَدَائِد** ۔ ع۔ تکلیفیں، سختیاں،
**شِدِ پہلوان** ۔ ف۔ آواز بلند جو کُشتی گیر شروع کرنے کُشتی میں نکالتے ہیں۔
**شِدَّت** ۔ ع۔ سختی، تکلیف،
**شَدَّت** ۔ ع۔ یکبار حملہ کرنا،
**شَدُح** ۔ موٹا ہونا،
**شَدُخ** ۔ ع۔ کسی چیز کا ٹوٹ جانا، دراز ہونا، چوڑا ہونا، پیشانی کی سفیدی
**شَدَخ** ۔ ع۔ بچہ ناتمام جو پیٹ سے باہر نکل پڑے
**شَدِّ مخالف** ۔ ف۔ آواز بلند جو حریف کے ریلتے وقت زور سے نکالیں۔
**شُدَن** ۔ ف۔ ہونا، جانا۔
**شُد و مد** ۔ ف۔ فارسی میں بمعنی تکلیف اور شان و شوکت کے مستعمل ہے۔
**شُدَہ** ۔ ف۔ علم، نشان، جھنڈا،
**شُدیار** ۔ ف۔ کھیتی کے واسطے زمین گوڑی گئی اور درست کی گئی۔
**شَدِید** ۔ ع۔ سخت، محکم، استوار دلیر، بخیل، شیر درندہ، نام شدّاد بادشاہ کے بھائی کا کہ یہ بھی بادشاہ تھا۔

## فصل شین مع رائے مہملہ

**شَر** ۔ ع۔ بدی، بُرائی، ابلیس، بُت، شرارت
**شِرا** ۔ ع۔ مول لینا، بیچنا، خرید و فروخت۔
**شَراب** ۔ ع۔ ہر چیز رقیق جو مثل پانی کے پی جاوے مگر اکثر اس کا اطلاق بمعنی

شراب مشہور کے ہے جس میں
نشہ ہوتا ہے اور طبیبوں کی
اصطلاح میں بمعنی شربت دوا
ہے جیسے شراب بنفشہ بمعنی شربت
بنفشہ۔

**شراباتی** ۔ ع۔ شربت فروش

**شراب پشت وار** ۔ ف۔ وہ شراب
جس کو مقوی باہ دوائیں ڈال کر
کھینچا ہو۔

**شراب زدگی** ۔ ف۔ نشۂ شراب کی
زیادتی سے بہت بیہوش
ہو جانا۔

**شرابِ طہور** ۔ ع۔ پاک شراب جو بہشت
میں مومنوں کو ملے گی ۔
انشاء اللہ تعالیٰ ۔

**شرابِ شیراز** ۔ ف۔ ایک قسم شراب
انگوری کی جو سُرخ رنگ
اور ایران کی کل شرابوں
سے بہتر اور عمدہ ہوتی ہے۔

**شرابِ گذشتہ** ۔ ف ۔ بے مزہ شراب
جس میں نشہ نہ رہا ہو۔

**شترابہ** ۔ نج ۔ بھاپا

**شرار** ۔ ع۔ چنگاریاں آگ کی جو
اُچھلتی ہوں مگر استعمال
فارسی میں ایک چنگاری۔

**شرارہ** ۔ ع۔ ایک چنگاری جو اُچھلے

**شراسیف** ۔ عج۔ بیائے معروف
جمع شرسوف کی، آدمی
کے پیٹ کی پسلیاں۔

**شراع** ۔ ع۔ کمان کا چلّہ، کشتی
کا بادبان، اونٹ کی
گردن، جوں کے تار۔

**شرافت** ۔ ع۔ بزرگی۔

**شراک** ۔ ع۔ جوتی کا تسمہ جو
چوڑان میں لگا ہوتا ہے
جیسے کھڑاؤں کا بٹہ۔

**شرائط** ۔ ع۔ شرطیں، جمع شرط کی

**شرائع** ۔ ع۔ جمع شریعت بمعنی
دین کی۔

**شرائف** ۔ ع۔ بزرگیاں

**شرائک** ۔ ع۔ وہ عورتیں جو آپس
میں شریک ہوں، جمع
شریکہ کی۔

**شراین** ۔ ع۔ اُچھلنے والی رگیں

**شرب** ۔ عج۔ پانی کا ایک حصہ جو
ملے تھوڑا پانی چند گھونٹ

**شُرب** ۔ ع۔ پینے والے جمع
شارب کی۔

**شُرب** ۔ ع۔ پینا۔

**شَرَب** ۔ درختوں کے تھالے۔

**شربُ الدخان** ۔ نج۔ حقہ اور
سگریٹ و بیڑی وغیرہ پینا

**شربُ الیہود** ۔ ع۔ کنایہ ہے
چھپا کر شراب پینے سے۔
اس لئے کہ سابق میں
مسلمانوں کے خوف سے
یہودی چھپا کر شراب پیتے
تھے۔

**شُربت** ۔ ع۔ ایک بار پینا اور
طبیبوں کی اصطلاح میں
ایک خوراک دوا کی جلاب
تر ہو، چاہے خشک ہو۔

**شربتِ دینار** ۔ ع۔ ایک مرکب
دواؤں کا شربت ہے جو
مسہل اور دافع قبض ہے
چونکہ یونانی زبان میں تخم
کشوث کو دینار کہتے ہیں اور
یہ اُس شربت کا جزو اعظم
ہے۔ اسلیے اس کا شربت دینار
نام رکھا۔

**شربتی** ۔ ف۔ نام ایک ریشمی
کپڑے کا جو نہایت باریک،
نازک اور عمدہ ہوتا ہے۔
نام ایک مٹھائی کا، نام
ایک میوہ کا جو زرد آلو کی

نسم زمین سے ہے۔ ایک
طرح کا رنگ۔

شَرَج ۔ ع۔ جاری ہونا پانی کا
سنگستان سے نرم زمین پر
نام ایک میدان کا یمن
میں، جھوٹ بولنا اینٹوں
کا ٹے اور چننا تھیلی کا
مضبوط باندھنا۔

شَرَجْ ۔ ع۔ ایک خصیہ کا دوسرے
خصیہ سے بہت بڑا ہو جانا
کہلاتا ان۔

شَرَحْ ۔ ع۔ کھولنا ظاہر کرنا،
کھول کر بیان کرنا مطلب
کا۔ تفسیر کسی کتاب کی۔

شُرْحَہ ۔ ع۔ گوشت کا ٹکڑا لمبائی
میں کٹا ہوا۔

شُرْحَہ شَرْحَہ ۔ ع۔ ٹکڑے ٹکڑے

شَرحِ کشّاف خواندن ۔ ف۔ کنایہ
ہے زیادہ گوئی اور بیہودہ
گفتگو سے۔

شُرُد ۔ ع۔ بھاگنے والے جمع
شارد کی۔

شِرْذِمَہ ۔ ع۔ تھوڑے آدمیوں
کی جماعت، میوہ وغیرہ کا
ایک ٹکڑا۔

شَرَرُ ۔ ع۔ ایک چنگاری آگ
کی۔

شَرَرَۃُ ۔ ع۔ ایک چنگاری آگ
کی جو اُچھلے اور جمع شرر
بمعنی بد اور بُرا

شُرُزَہ ۔ ف۔ خوفناک غصہ میں
بھرا ہوا، مہیب اور یہ لفظ
اکثر شیر اور پلنگ کی صفت
میں واقع ہوتا ہے۔

شُرْسُوفُ ۔ ع۔ پیٹ کی ایک
پسلی۔

شُرُطْ ۔ ع۔ ہوا جو موافق کشتی
کے ہو۔

شَرْطْ ۔ ع۔ بدنا، لازم کرنا اور
لازم ہونا، کسی چیز کا خرید و
فروخت وغیرہ میں وہ
چیز جس پر کسی بات کا ہونا
منحصر ہو، عہد و پیمان۔

شَرْطْ ۔ ع۔ } نشتر مارنا
شُرْطْ ۔ ع۔ } حجام کا۔

شَرَطْ ۔ ع۔ نشان چھوٹا، چوپایہ
مرد بزرگ۔ مال زبون

شُرُطْ ۔ ع۔ کوتوال کے پیادے

شرط خدمتی ۔ ع۔ تفطیعی فرض

شُرْطَہ ۔ ع۔ ہوا موافق کشتی کے
نشانی۔ علامت۔

شُرْطِی ۔ ع۔ کوتوال کا پیادہ،
سرہنگ۔

شَرْطِیَّہ ۔ ع۔ وہ جملہ جس میں شرط ہو

شَرْعْ ۔ ع۔ راہ راست، جو
حق تعالیٰ نے واسطے
بندوں کے پیدا کی اور
اس پر چلنے کا حکم کیا۔

شِرْعْ ۔ ع۔ کمان کا چلّہ، جوتی
کا تسمہ جو جوڑ ان میں لگا
ہوتا ہے چٹی یا چپل کا
پٹا۔

شَرِیْعَۃ ۔ ع۔ راہ خاص کر راہ
ظاہر اور سیدھی، مرغ کا
پھندا، مذہب، دین، کمان
کا چلہ، پگڈنڈی۔

شَرَفُ ۔ ع۔ بزرگی، جائے بلند
بلندی بزرگی حسب کی جو
باپ کی طرف سے ہو،
اونٹ کا کوبڑ، تازیانہ،
کوڑا واضح ہو کہ شرف
آفتاب کا برج حمل میں ہوتا ہے
اور چاند کا برج ثور میں اور
عطارد کا سنبلہ میں اور زہرہ
کا حوت میں اور مریخ کا

جدی میں اور مشتری کا سرطان میں اور زحل کا میزان میں

شرف - ع - بزرگی میں کسی پر غالب آنا،

شُرف - ع - جمع شرفہ کی مکان کے کنگرے عمدہ اور پسندیدہ مال، عمدہ اور قیمتی چیز

شرفہ - ع - عمارت کا کنگرہ، عمدہ مال۔

شُرنہ - ف - ہر آواز خصوصاً آواز پاؤں کی۔

شُرفا - ع - جمع شریف بمعنی بزرگ کی۔

شَرق - ع - آفتاب، روشن، روشن ہونا آفتاب کے نکلنے کی جگہ، وہ روشنی جو کسی سوراخ میں سے آئے، رنجیدہ اور غمناک ہونا کسی چیز کا گلے میں پھنس جانا، سرخ ہونا آنکھ کا خون سے۔

شرقہ - ع - دھوپ میں بیٹھنے کی جگہ پورب طرف جدھر سے آفتاب نکلتا ہے

شَرقہ - ع - غم، رنج، غمگین اور رنجیدہ کرنا کسی کو۔

شرقیہ - ع - وہ مقام جس کا رُخ پورب کی طرف ہو مشرقی اور۔

شِرک - ع - خدائے لاشریک کے ساتھ کسی کو شریک کرنا، نعوذ باللہ کفر ہے۔

شَرَک - ع - صیاد کا جال، راہ کشادہ اور ظاہر جو کسی پر پوشیدہ نہ ہو۔ نام ایک وضع کا جہاز میں

شُرکا - ع - جمع شریک کی۔

شِرکت - ع - شریک ہونا لمیٹیڈ کمپنی۔

شَرکہ - ع - دام صیاد کا۔

شرمگہ - ف - شرمندہ خجل

شرمسار - ف - بہت شرمندہ۔

شُرنگ - ف - جنگلی خربزہ، جو دیکھنے میں خوش رنگ اور خوبصورت ہوتا ہے اور مزہ میں نہایت کڑوا ہندی، اندرائن -

شرود - ع - بھاگنے والا۔

شُرُود - ع - جمع شرکی، بدیاں شرارتیں۔

شُرُدن - ف - انگیٹھی

شُرُوق - ع - آفتاب کا نکلنا، بکری وغیرہ کا کان چیرنا، مجازاً روشنی۔

شَرَہ - ع - غالب ہونا حرص کا، لالچ کا۔

شِرہ - ع - حریص، لالچی

شَرّہ - ع - حریص لالچی، عیش ونشاط، تیزی، جوانی، بد ہونا،

شَری - ع - صحرا، جنگل جس میں درخت بہت ہوں، سرخ سرخ چھٹے جو جسم پر پڑ جاتے ہیں، اور اس میں کھجلی ہوتی ہے۔ ہندی میں اسکو پتی کہتے ہیں -

شریان - ع - ہر رگ اُچھلنے والی اور اس میں روح بہ نسبت خون کے زیادہ ہوتی ہے اور یہ رگیں دل سے اُگی ہیں۔

شَریح - ع - گوشت کا ٹکڑا کٹا ہو

شَرِیحُ ۔ ع۔ نام عہد اسلام کے ایک قاضی مشہور کا۔
شَرِیرُ ۔ ع۔ بد، برا، دریا کا کنارہ
شَرِیر ۔ ع۔ بہت برا، بد اور برا
شَرِیط ۔ ع۔ منحصر کرنا اور متعلق کرنا، ایک کام کا دوسرے کام پر۔ عہد پیمان
شَرِیطَہ ۔ ع۔ فیتہ
شَرِیعَتُ ۔ ع۔ نہر بڑی اور جاری پانی کا کنارہ جہاں سے لوگ پانی پئیں ہندی پنگھٹ راہ راست خدا کی پیدا کی ہوئی۔ بندوں کے لئے بابت، معاملات اور عبادات کے۔
شَرِیفُ ۔ ع۔ مرد بزرگ اور بڑے مرتبہ کا، ہر شے بزرگ قدر آدمی اصیل اور نجیب لقب حاکم مکۂ معظمہ کا۔

## فصل شین مع سین مہملہ

شَسْت ۔ ف۔ حجام کا نشتر، باجے کا تار، زلف کا حلقہ، زنّار جنیو۔ مخفف ہے شَسْت کا سوفار تیر کی گرفت مچھلی شکار کرنے کا کانٹا۔ ستار وغیرہ بجانے کی مضراب کمند کا حلقہ، ہاتھ کا انگوٹھا عدد ساٹھ کا محراب یعنی عدد ساٹھ کے صاد سے شصت لکھتے ہیں تا معانی مذکور سے التباس نہو،
شُسْتَرِی ۔ ع۔ شہر شُسْتَر کا رہنے والا، ایک قسم کی دیبا ہے بلقیس شہر مذکور کی اس شہر کو بعض لوگ شوستر بھی کہتے ہیں۔ اسی لحاظ سے اس کی نسبت شوستری بھی صحیح ہے۔
شَسْتَک ۔ ف۔ چمڑے کا آلہ جس سے مرد یا عورت اپنی خواہش کو دفع کرائیں اور معنی کیر اور قضیب کے بھی آیا ہے۔
شَسْت گیر ۔ ف۔ یعنی تیرانداز
شَسْت بُر ۔ ف۔ تیرانداز۔ بڑا، کامل ہنر۔
شُسْتَن ۔ ف۔ دھونا۔

## فصل شین۔ مع شین معجمہ

شَش ۔ ف۔ پھیپھڑا۔
شش ارکان ۔ ف۔ ستہ ضروریہ یعنی وہ چھ چیزیں جن کا انسان زندگی بھر محتاج ہے (۱) ہوا، (۲) کھانا اور پینا (۳) حرکت و سکون بدنیہ، (۴) حرکت و سکون نفسانیہ (۵) سونا اور جاگنا۔ (۶) استفراغ اور احتباس
شش پستان ۔ ف۔ کتیا۔
شَشْپَر ۔ ف۔ لوہے کے گرز کی ایک قسم جس کا سر چھ پہلو کا ہوتا ہے۔
شش لپتان ۔ ف۔ وہ عورت جس کی چھاتیاں نرم اور لٹکی ہوئی ہوں۔
شش جِہَت ۔ ف۔ اطراف عالم۔ یعنی پورب، پچھم اتر، دکھن، نیچے، اوپر
شش خاتون ۔ ف۔ چھ ستارے سیر کرنے والے سوائے آفتاب کے۔ یعنی زحل، چاند، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ
ششدر ۔ ف۔ کنایہ عاجز اور حیران سے اور کبھی یہ لفظ

یعنی شش جہت بھی آتا
ہے جس کا بیان ابھی گذرا
**شش دانگ** ۔ ف۔ یعنی شش جہت
بھی آتا ہے اور بمعنی شے
تمام وکمال اور پوری کے
بھی اس لئے کہ چھ دانگ
کا پورا دینار ہوتا ہے۔
**شش دَرَہ** ۔ ف۔ شش جہت
ہلاکی اور تباہی کا مقام
عاجزی، حیرانی
**شش رُوز** ۔ ف۔ پیدائش کے
چھ روز جن میں حق تعالیٰ
نے کل مخلوقات کو پیدا
فرمایا ہے۔
**شش رُوزَہ** ۔ ف۔ کنایہ عالم سے
اس لئے کہ عرش سے فرش
تک چھ روز میں پیدا ہوا
ہے۔
**شش سَرِی** ۔ ف۔ سونا خالص اور
عمدہ، کہتے ہیں کہ خراسان
میں خالص سونے کا ایک
بت تھا جس کے چھ سر تھے
مسلمانوں نے اس کو توڑا
اب خالص سونے کے لفظ
شش سری سے تعبیر
کرنے لگے۔
**شش عُروسِ رَعنا** ۔ ف۔ مراد
چھ ستارے یعنی زحل،
مشتری، مریخ، زہرہ،
عطارد اور چاند،
**ششم زمینْ** ۔ ف۔ کنایہ ولایت
روم سے۔
**شش میل** ۔ ف۔ بیائے مجہول
چھ فیر کا پستول۔

## فصل شین مع طائے مہملہ

**شَط** ۔ ع۔ ندی، نہر، دریا کا
کنارہ
**شَطّاح** ۔ ع۔ بے عزت، بے حیا
اور صوفیوں کی اصطلاح
میں وہ شخص جو مخالف
ظاہر شرع کے بات کہے
**شَطّاحی** ۔ ع۔ شوخی، بے حیائی
**شَطحُ** ۔ ع۔ بے حیائی کرنا اور
صوفیوں کی اصطلاح
میں باتیں خلاف شرع
کرنا۔
**شَطحیاتُ** ۔ ع۔ بیہودہ باتیں،
کلمات خلاف ظاہر شریعت
کے زبان پر لانا۔
**شَطرُ** ۔ ع۔ ہر چیز کا آدھا اور
ہر شے کا ٹکڑا، جانب
طرف۔ جہت۔ کونہ۔
**شُطرُنجی** ۔ ف۔ شطرنج، کھیلنے
والا اور نام ایک قسم کے
فرش کا۔
**شَطَطَ** ۔ ع۔ اندازہ سے گذرنا
ظلم کرنا،
**شَطَنُ** ۔ ع۔ بڑی رسّی
**شَطِر** ۔ ع۔ دور، نزدیک

## فصل شین۔ مع ظائے معجمہ

**شظایا** ۔ ع ہر چیز کے دندانے،
ہر شے کے ٹکڑے، ہر چیز
کے ریشے اور لغات طب
میں حرام مغز کے ریشہ
کی تصریح کی گئی ہے۔
**شظیَّہ** ۔ ع۔ یہ مفرد ہے اور
شظایا جمع۔

## فصل شین۔ مع عین مہملہ

**شَعَب** ۔ ع۔ شگاف۔ دراز،
غار، پہاڑ کے اندر سے
ہو کے جانے والا راستہ
**شُعَب** ۔ ع۔ جمع شعبہ کی۔

**شِعَاب** - ع۔ پہاڑ کی راہیں، درزیں، تنگنائیں، جمع شعب کی۔

**شِعَار** - ع۔ انگرکھے کے نیچے جو کپڑا پہنتے ہیں یعنی وہ کپڑا جو بدن سے لگا ہوا ہو، اوپر کے کپڑے کو مثل رضائی اور چادر کے دثار کہتے ہیں۔

**شُعَاع** - ع۔ روشنی آفتاب کی

**شِعَاف** - ف۔ دیوانگی، سڑی پن

**شِعَاف** - ع۔ سر کے بال جو سُرخ ہوں۔

**شَعَائِر** - ع۔ جمع شعار کی عبادتیں اور قربانیاں حج کی وہ چیزیں جن پر نشان ہوں

**شَعْبَان** - ع۔ آٹھواں مہینہ، قمری مسلمانوں کا چونکہ جمیع اُمور مقدرۂ خلائق اس مہینہ میں حسب اعتقاد اہل اسلام منشعب یعنی منقسم اور علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں، اس لئے اسکو شعبان کہتے ہیں۔

**شُعبُدَہ** - ع۔ بازی جو کسی فن اور سحر یعنی جادو سے کریں

**شُعبَدَہ باز** - ف۔ بازی گر، نٹ

**شُعبَہ** - ع۔ ٹکڑا ہر شئے کا شاخ درخت کی نغمہ جو کسی اور نغمہ سے نکلا ہو۔

**شَعَر** - ع۔ آدمی وغیرہ کے بال ایک قسم کا کپڑا باریک ریشمی بعضے کہتے ہیں کہ یہ کپڑا سیاہ رنگ ہوتا ہے۔

**شِعر** - ع۔ جاننا دریافت کرنا اور اصطلاح میں سخن موزوں باقافیہ جو کہنے والے نے اپنے مقصد سے موزوں کیا ہو۔

**شُعَرا** - ع۔ جمع شاعر کی شعر کہنے والے۔

**شَعرا** - ع۔ ایک قسم میوہ شفتالو کی وہ زمین جس پر درخت بہت ہوں سُرخ اور نیلی مکھی جو اونٹ اور گدھے اور کتے کے پڑ جاتی ہے۔ برا اور بری چیز، سختی بلائے سخت اور عظیم

**شِعرٰی** - ع۔ نام ایک ستارہ کا جو بڑا اور بہت روشن ہوتا ہے اور استعمال فارسی میں یہ لفظ شعری بروزن دہلی بھی آتا ہے۔

**شِعرٰی شامی** - ع۔ ایک ستارہ ہے کم روشن جو بطرف شمال یعنی اتر کے نکلا کرتا ہے اور اس کو شعریٰ غُمَیصا بھی کہتے ہیں۔

**شِعرٰی یمانی** - ع۔ ایک ستارہ ہے بڑا اور بہت روشن جو دکھن کی طرف طلوع کرتا ہے اور اس کو شعریٰ عبوری بھی کہتے ہیں۔

**شعشعہ** - ع۔ روشنی آفتاب کی۔ شراب میں پانی ملانا۔

**شُعلَہ** - ع۔ روشنی، لپٹ آگ کی۔

**شُعلَہ جوّالہ** - ع۔ شعلہ گرداگرد، بہت جلد پھرنے والا، جیسے بنیٹھی میں دونوں طرف لکڑی میں دو مشعلیں روشن بندھی ہوئی ہیں

**شعلہ زبانی** - ف۔ چرب زبانی، تیز زبانی، جذبات برانگیختہ کرنے والی بات۔

شعلہ زادہ ۔ ف۔ کنایہ شیطان سے اور مراد ابلیس سے
شعوبا ۔ ع۔ جمع شعب کی مراد قبیلے اور شاخیں
شعور ۔ ع۔ جاننا اور دریافت کرنا
شعیر ۔ ع۔ جو مشہور غلہ ہے
شعیرہ ۔ ع۔ ایک دانہ دستہ چھری کا، قبضہ تلوار کا، ہر چیز کا دستہ۔ عبادت قربانی حج کی، ہر چیز جسپر نشان ہو۔

## فصل شین۔ مع غین معجمہ

شغ ۔ ف۔ حیوان کا سینگ جو کھوکھلا ہو
شغاد ۔ ف۔ رستم پہلوان کا بھائی جس نے رستم کو فریب سے کنویں میں گرا دیا تھا۔
شغاف ۔ ع۔ غلاف دل کا، پردہ دل کا، سیاہ نقطہ جو دل پر ہوتا ہے۔ درد دل۔
شغال ۔ ف۔ بالفتح و بالکسر دونوں طرح درست ہے ۔ گیدڑ مشہور جانور ہے۔
شغب ۔ ع۔ شور، خروش، فتنہ، فساد
شغبہ ۔ ع۔ بدن کی کھال جو کام کرنے کی کثرت سے سخت اور سیاہ ہو جاتی ہے مجازاً بمعنی ذلیل و خوار، فریفتہ،
شغف ۔ ع۔ فریفتگی، شدت الفت، دل میں محبت کا اثر کر جانا چسپاں ہونا ایک چیز کا دوسری چیز سے عاشق کر لینا، دل سے محبت کرنا،
شغل ۔ ع۔ بضمتین و بفتحتین جمع درست ہے مراد کام بے فرصتی روکنا۔
شغور ۔ ع۔ پاؤں اٹھانا، کتے کا موتنے کے وقت خالی رہنا، شہر کا آدمیوں سے کسی کو کسی جگہ سے باہر نکال دینا۔

## فصل شین۔ مع فا۔

شفا ۔ صحت اور تندرستی بعد مرض، کے نام ایک کتاب کا بو علی سینا سے۔
شفا ۔ ع۔ عمر کا آخر ہر چیز کا کنارہ
شفا جرف ۔ ع۔ کنارہ ندی کا اور جنگل کا۔ اس لئے کہ شفا بمعنی کنارہ اور جرف بمعنی ندی و تالاب اور جنگل کے ہے۔
شفاعت ۔ ع۔ بالفتح، خواہش کرنا، سفارش کرنا،
شفاف ۔ ع۔ وہ صاف شے جسکے آر پار نظر گذر سکے۔ مثل شیشہ و بلور اور پانی وغیرہ کے
شفاہ ۔ ع۔ جمع شفقت بمعنی ہونٹھ کی۔
شفت ۔ ع۔ لب، ہونٹ۔
شفتالو ۔ ف۔ مشہور میوہ ہے اور بمعنی بوسہ معشوق کے بھی آیا ہے۔
شفتین ۔ ع۔ دونوں ہونٹ۔
شفرہ ۔ ع۔ موچیوں کی رانپی جس سے چمڑے کو کاٹتے ہیں۔
شفرہ ۔ ع۔ آنکھوں کی پری جس میں پلکیں اگتی ہیں

شِفشاہَنگ۔ ف۔ ستاروں کی جنتری جس میں چاندی وغیرہ کے تار کھینچتے ہیں
شَفَع ۔ ع۔ دو کا عدد۔ قربانی کا دن، جوڑا کرنا کسی چیز کی خواہش کرنا،
شُفعَہ ۔ ع۔ زمین یا مکان کی ہمسائگی، سفارش کرنا،
شُفَعَاء ۔ ع۔ بخشانے والے آدمیوں کے گناہ کے، سفارش کرنے والے۔ جمع ہے شفیع کی۔
شَفَق ۔ ع۔ سرخی جو صبح اور شام کو آسمان کے کناروں پر دکھائی دیتی ہے۔ اور سکندر نامہ میں مراد ورتنک کی ماں سے ہے۔
شَفقَت ۔ ع۔ مہربانی، اصل لغت میں اس کے معنی خوف اور ترس کے ہیں، چونکہ دوست اپنے دوست کو آفتوں اور بلاؤں سے خوف دلاتا اور بچاتا رہتا ہے پس مجازاً بمعنی مہربانی لفظ شفقت مستعمل ہے اور فار کے جزم سے بھی نظم میں آیا ہے۔
شَفِن ۔ ع۔ دانا، عقلمند
شُفُوف ۔ ع۔ دبلا ہونا،
شَفُون ۔ ع۔ کنکھیوں سے دیکھنا
شُفُون ۔ ع۔ کنکھیوں سے دیکھنے والا۔
شَفوِی ۔ ع۔ وہ حروف جو ہونٹھ سے نکلتے ہیں جیسے م، ب وغیرہ۔
شَفِیع ۔ ع۔ سفارش کرنے والا
شَفِیق ۔ ع۔ مہربان

## فصل شین۔ مع قاف

شَق ۔ ع۔ سخت ہونا کام کا کسی پر نام ایک قلعہ کا، خیبر کے قلعوں سے شگاف دراز، شگاف کرنا، نکلنا دانت کا، رنج میں ڈالنا کسی کو، جدا ہونا قوم سے
شِق ۔ ع۔ کسی چیز کا ٹکڑا، ہر شے کا آدھا دوست بھائی سختی، شدت،
شِقا ۔ ع۔ بدبخت ہونا۔
شِقَاق ۔ ع۔ دشمنی کرنا، مخالفت کرنا،
شَقَاقُل ۔ ع۔ جنگلی گاجر ہے، مگر شقاقل مصری بہت عمدہ ہوتی ہے۔
شِقُّ الانفس ۔ ع۔ مشقت نفسها
شَقَاوَت ۔ ع۔ بدبختی۔ سنگدلی۔
شَقَائِق ۔ ع۔ لالہ کے پھول اسکا مفرد بھی اور جمع بھی یہی ہے اور کبھی مجازاً بمعنی مطلق پھولوں کے بھی آتا ہے۔
شَقَائِق نَمَط ۔ ف۔ ایک قسم کا کپڑا جو پھولدار ہوتا ہے فرش پھولدار۔
شَقَائِقُ النُّعمَان ۔ ع۔ ایک قسم کا لالہ جو نہایت سرخ ہوتا ہے۔ لنعمان بادشاہ کو یہ بہت پسند تھا۔
شِقدار ۔ ف۔ حاکم دیہات کا پرگنوں کا عامل۔
شَقِر ۔ ع۔ لالہ کوہی پہاڑی لالہ۔
شُقرَت ۔ ع۔ ایک رنگ ہے زردی مائل جس میں تھوڑی سرخی ہوتی ہے

یا سُرخ رنگ ہے یا سیاہی مائل۔

شَقشَقَہ ۔ ع۔ اونٹ کے بلبلانے کی آواز،

شَقَل ۔ ع۔ جماع کرنا، تولنا دینار و درم کا۔

شَقُو ۔ ع۔ بدبخت ہونا۔

شَقوَت ۔ ع۔ بدبختی،

شُقَہ ۔ ع۔ ٹکڑا کپڑے اور کاغذ وغیرہ کا وہ کپڑا جو علم اور جھنڈے کے سرے پر باندھیں سفر دور و دراز مشقت و محنت وغیرہ۔

شَقِی ۔ ع۔ بدبخت و سنگدل۔

شَقِیح ۔ ع۔ زشت، بُرا قبیح۔

شَقِیص ۔ ع۔ شریف گھوڑا نیک رفتار۔

شَقِیق ۔ ع۔ ہر چیز کا آدھا تہائی

شَقِیقَہ ۔ ع۔ کنپٹی اور آدھے سر کا درد۔

## فصل شین، مع کاف عربی

شَک ۔ ع۔ گمان۔ گمان کرنا

شُک ۔ ع۔ موش، چوہا۔

شِکار ۔ ف۔ قصد کرنا، کسی حیوان کے قتل کرنے کا وہ حیوان جو قتل ہو گیا ہو

شِکارَہ ۔ ع۔ آتش دان

شِکار فیل ۔ ف۔ اس کو کہتے ہیں کہ سب شکاری جانوروں کو واسطے پکڑنے شکار اور صید کے یکبارگی چھوڑ دیں

شِکاسَہ ۔ ف۔ بدخو ہونا۔

شِکال ۔ ف۔ وہ رسّی جس سے گھوڑے اور اونٹ کے ہاتھ پاؤں باندھیں اور بمعنی مکر و حیلہ۔

شَکّال ۔ ع۔ بہت بڑا، شکل بنانے والا، ظریف، خوش طبع،

شِکایَت ۔ ف۔ گلہ کرنا، گلہ۔

شَکر ۔ ع۔ دینے والے کی تعریف کرنا۔

شُکر ۔ عورت کی شرمگاہ

شَکَر ۔ ع۔ چھاتیوں میں دودھ کا بھرنا، درخت کی جڑ سے شاخ کا اُگنا،

شَکَر ۔ ف۔ مشہور مٹھائی ہے اور کبھی مجازاً بمعنی لب معشوق اور کبھی بوسہ کے بھی آتا ہے نام ایک خوبصورت عورت کا جس کے ساتھ خسرو بادشاہ نے شیریں اپنی معشوقہ کے مرنے کے غم میں نکاح کیا تھا اور یہ لفظ کاف کی تشدید سے بھی آتا ہے۔

شِکَر ۔ ف۔ شکستہ، شکار کرنے والا،

شَکَر ۔ ف۔ زنبور، سیاہ بھونرا،

شکراب ۔ ف۔ تھوڑی سی ظاہری رنجش اور کدورت جو عاشق و معشوق کے درمیان ہو جاتی ہے۔

شکر انگیختن ۔ ف۔ کسی کو ہنسانا،

شکر پا ۔ ف۔ لنگڑا۔

شکر پارہ ۔ ف۔ معشوق شیریں حرکات۔

شکر پُورَہ ۔ ف۔ سنبوسہ جس میں قند اور مغز بادام بھرا ہو

شکر تری ۔ ف۔ سفید شکر بورہ اور یہ ہندی کے فارسی دانوں کا ایجاد ہے۔

شکر خواب ف۔ خواب خوش صبح کی نیند

شکر خوردن ۔ ف۔ لذت پانا۔
شکر خند ۔ ف۔ تبسم، مسکراہٹ
شکر خس ۔ ف۔ کسی چیز کا نمونہ
شکردن ۔ ف۔ توڑنا، شکار کرنا
شکر آنجی۔ ف۔ } کدورت اور
شکر رنجی۔ ف۔ } آزردگی
تھوڑی سی جو دو دوستوں کے درمیان میں کبھی واقع ہوجاتی ہے
شکرریز ۔ ف۔ وہ چیز جو برات کی رات دولھا اور دلھن پر سے نچھاور کرتے ہیں اور کنایہ ہے سخن شیریں اور گریۂ شادی سے یعنی وہ رونا جو نہایت خوشی میں آتا ہے۔
شکررنگ ۔ ف۔ ناخوش، بیزار،
شکرلب ۔ ف۔ معشوق۔ وہ شخص جس کا اوپر والا ہونٹ کچھ چرا ہوا ہو، خوش آواز،
شکرلنگ ۔ ف۔ کسی قدر لنگڑا آدمی۔
شکرہ ۔ ف۔ پرند شکاری مشہور ہے۔
شکستن ۔ ف۔ توڑنا، ٹوٹنا، دشمنی کرنا، جدا ہونا،
شکس ۔ ع۔ بخیل، کنجوس
شکستہ رنگ ۔ ف۔ مرجھایا ہوا اور زرد رنگ۔
شکستہ ناخن ۔ ف۔ بے قوت ذلیل
شکشک کردن ۔ نج۔ چلنے میں جوتہ کا آواز کرنا،
شکم بندہ ۔ ف۔ بہت کھانے والا لالچی۔
شکم خاریدن ۔ ف۔ بہانہ کرنا، عذر کرنا،
شکم در خویش دزدیدن ف۔ ڈرنا
شکم زد ۔ ف۔ ہیضہ کا بیمار۔
شکم تنبل ۔ ف۔ پیٹو۔
شکن ۔ ف۔ ہر چیز کا خم اور کنایہ ہے معشوق کی زلفوں کے پیچ سے۔
شکنبہ ۔ ف۔ حیوانوں کا معدہ
شکنج ۔ ف۔ پیچ، شکن
شکنج ۔ ف۔ دو انگلیوں کے ناخنوں سے کسی عضو کو اس طرح پکڑنا کہ وہ عضو درد کرنے لگے ہندی چٹکی
شکنجیدن ۔ ف۔ چٹکی لینا۔
شکنجہ ۔ ف۔ عذاب، ایک قسم سزا دینے کی، نام ایک آلہ کا جس سے گنہگار کو دکھ اور عذاب پہونچایا جاتا ہے۔
شکنجہ کردن ۔ ف۔ رنج دینا اور ستانا اور تنگ کرنا کسی کو
شکوی ۔ ع۔ گلہ کرنا۔ گلہ شکایت اور شکوہ ہائے ہوز سے لکھنا خطا ہے۔
شکوہیدن ۔ ف۔ ڈرنا، خوف کرنا اپنی عظمت اور بڑائی کا اظہار کرنا، غرور کرنا۔
شکوخیدن ۔ ف۔ گر پڑنا، ٹھوکر کھانا۔
شکور ۔ ع۔ شکر کرنا اور جمع شاکر بمعنی شکر کرنے والا۔
شکور ۔ ع۔ (بفتح شین) بہت شکر کرنے والا۔ نام خدا کا۔
شکوک ۔ ع۔ جمع شک بمعنی گمان
شکوک ۔ ع۔ بڑا شک کرنے والا۔
شکولیدن ف۔ پراگندہ کرنا۔
شکوہ ف۔ بضم اول، بزرگی

شان وشوکت۔

شکوہ ۔ ف۔ اس کا املا اصل میں شکوئی ہے، خوف۔ ڈر۔

شکوفہ ۔ ف۔ کاف عربی سے میوہ دار درخت کا پھول کلی درختوں کی کلی اور پھول، قے جو معدہ سے منھ کے راہ آتی ہے۔

شکیب ۔ ف۔ یائے مجہول سے بمعنی صبر و آرام اور شین پر فتح سے غلط ہے۔

شکیبا ۔ ف۔ صبر کرنے والا۔

شکیبیدن ۔ ف۔ صبر کرنا۔

شکیل ۔ ع۔ گھوڑا باندھنے کی رسی اور بمعنی مکر و فریب۔

شکیل ۔ ع۔ شکل دار، وضع دار، خوبصورت۔

شکیمہ ۔ ع۔ گھوڑے کا دہانہ، طبیعت، سرشت، خصلت

شکیفتن ، ف۔ صبر کرنا، خاموش رہنا۔

## فصل شین۔ مع کاف فارسی

شگال ۔ ف۔ شغال، گیدڑ۔

شگر ۔ ف۔ زنبور، سیاہ بھونرا

شگرف ۔ ف۔ زیبا، نیک، عجیب۔ بزرگ، نادر

شگفت ۔ ف۔ تعجب عجیب و غریب

شگفتن ۔ ف۔ کلیوں کا کھلنا اور یہ لفظ کاف عربی سے بھی آیا ہے۔

شگن ۔ ف۔ شگون، فال۔

## فصل شین۔ مع لام

شل ۔ ع۔ چلانا، ہانکنا، سینا، خشک کرنا کپڑے کا، وہ شخص جس کے ہاتھ اور پاؤں حرکت نہ کرسکیں، اور کام کرنے سے معذور ہوں۔

شل ۔ ف۔ ہر چیز سست اور نرم

شل ۔ ف۔ چھوٹی برچھی۔

شل ۔ ف۔ نام میوہ کا ہندی بیل۔

شلاق ۔ ت۔ تھپڑ مارنا، مکے اور گھونسے مارنا، مجازاً بمعنی شوخ اور فتنہ انگیز کے بھی مستعمل ہے۔

شلاہین ۔ ف۔ شوخ، ناخوش، محکم، آرام، طلب مجازاً بمعنی عاشق۔

شلاکنی ۔ ت۔ شوخی کام میں مشغولی

شلتاق ۔ ت۔ جنگ فساد۔

شلتوک ۔ ف۔ شالی، دھان

شلجم ۔ معرب ہے شلغم کا

شلخ ۔ ع۔ اصل، نسل، نطفہ اندام نہانی یعنی شرمگاہ عورت کی۔

شلف ۔ ف۔ فاحشہ عورت

شلق کاری ۔ نج۔ طوائف الملوکی بدنظمی۔

شلک ۔ ت۔ آواز چند بندوقوں کی جو یکبارگی سر ہو دیں

شلل ۔ ع۔ سیاہ داغ جو کپڑے پر پڑ جاوے اور دھونے سے بھی نہ چھوٹے۔ ہانکنا ہاتھ اور پاؤں کا خشک ہو جانا۔

شلم ۔ ع۔ بیت المقدس۔

شلنگ ۔ ف۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ کود کر جانا، پھلانگ مارنا،

شلوار ۔ نج۔ ایک خاص قسم کی ازار، پائجامہ۔

**شلوار ہندی** - ف- لہنگا-

**شلوار بند** - ف- کمربند-

**شلوک** - ف- جونک-

**شُلّہ** - ف- نام ایک قسم کے کھانے کا، جس کو عوام شولہ کہتے ہیں اور شلّہ لام کی تشدید سے کہنا نہایت مکروہ ہے۔

**شُلَہ** - ف- عورت کی شرمگاہ فرج، حیض کا لتہ، بت بت پرست۔

**شُلَّہ** - ف- وہ مقام جہاں پر کوڑا کرکٹ اور غلیظ ڈالا جاوے۔

**شَلَہ** - ف- قصاص، خون کے عوض میں قاتل کو قتل کرنا،

**شلیل** - ف- ایک قسم کا شفتالو

**شلیل** - ع- وہ کپڑا جو بروز جنگ زرہ کے نیچے پہنتے ہیں پلاس جو اونٹ کی پیٹھ پر ڈال کر اس پر پالان ڈالتے ہیں۔

**شلیک توپ کردن** - مج- بندوق داغنا۔

## فصل شین مع میم

**شَمّ** - ع- سونگھنا

**شُمُر** - ف- چمڑے کی نعلین جو مثل پٹے دار کھڑاؤں کے ہوتی ہے، ہندی میں اس کو تلیان کہتے ہیں۔

**شَمُ** - ف- نفرت- بیہوشی، ناخن فریب، پریشانی، فریاد، نوحہ، دُم۔

**شُمُ** - ف- نیلے نقطے جو اکثر عورتیں اپنے ہاتھ اور پاؤں پر نقش کرتی ہیں، ہندی گُدنا۔

**شمّ الہوا** - مج- تفریح کرنا ہوا خوری کے لئے ٹہلنا۔

**شماتت** - ع- خوش ہونے والے لوگ کسی کی خرابی اور برائی پر- جمع ہے شامت کی

**شماتت** - ع- خوش ہونا کسی کی خرابی پر

**شمّاس** - ع- پادری جو سر منڈا کر عبادت خانہ میں بیٹھ رہے نام ایک شخص کا جس نے دین آتش پرستی نکالا تھا آفتاب پرست یعنی جو آفتاب کو پوجے

**شَمَاسیان** - ف- آتش پرست لوگ، آفتاب پرست لوگ۔

**شمّاع** - ع- شمع ڈھالنے والا

**شَمَال** - ع- وہ ہوا جو قطب شمالی کی طرف سے چلتی ہے۔

**شِمَال** - ع- بایاں ہاتھ، عادت وہ تھیلی جو درخت کے پھلوں اور بکری کے تھنوں پر واسطے حفاظت کے چڑھاتے ہیں۔

**شمّامہ** - ع- خوشبو جو کسی چیز سے سونگھی جاوے مثل عطر وغیرہ کے۔

**شمامہ** - ع- استنبو اور یہ ایک گلوا ہوتا ہے جس کو عطر وغیرہ خوشبو دار چیزوں سے ترکیب دے کر گول بناتے ہیں اور ہاتھ میں رکھ کر سونگھا کرتے ہیں ایک قسم کا جنگلی خربزہ جو چھوٹا اور دھاریدار۔ خوشبو دار ہوتا ہے اس کو فارسی میں دستنبو کہتے ہیں

شامچہ ۔ ف۔ خوشبودار چیز جو سونگھی جائے۔

شمائل ۔ ع خصلتیں، عادتیں، بائیں ہاتھ کی شکلیں صورتیں درخت کی کونپلیں، مگر فارسی میں بمعنی صورت اور تقطیع اور وضع کے مستعمل ہوتا ہے

شمائم ۔ ع۔ جمع شمیمہ کی، وہ خوشبوئیں جو سونگھی جائیں

شنبلیت ۔ ف۔ } نام ایک پھول کا
شنبلید ۔ ف } جو بہت خوش نما زرد رنگ ہوتا ہے اور بمعنی تخم حلبہ، ہندی میتھی کے بیج۔

شمر ۔ ف۔ تالاب، حوض، سر شیر، جس کو ہندی میں بالائی کہتے ہیں۔

شمر ۔ ع۔ اٹھلا کر چلنا۔

شمر ۔ ع۔ نام قاتل امام حسین علیہ السلام کا۔

شمردہ خواندن ۔ فج آہستہ پڑھنا۔

شمس ۔ ع۔ سورج، آفتاب۔

شمسہ ۔ ف۔ نابدان وہ موکھا جس سے روشنی آوے۔

قرص سونے کا ملمع کیا ہوا جو قبہ اور کلس پر ہوتا ہے

شمسیہ ۔ عج چھتری اور نام ایک رسالہ کا منطق میں۔

شمشاد ۔ ف۔ نام ایک درخت کا جو نہایت خوش نما اور بلند ہوتا ہے۔ اس کی لکڑی بہت مضبوط ہوتی ہے چونکہ یہ درخت نہایت خوبصورت اور سیدھا ہوتا ہے اس سبب سے معشوق کے قد کو اس سے تشبیہ دیتے ہیں۔

شمشیر ۔ ف۔ شم بمعنی ناخن اور دم اور شیر درندہ مشہور ہے چونکہ تلوار کجی میں شیر کے ناخن یا دم سے مشابہ ہوتی ہے اس لئے شمشیر نام ہوا۔

شمع ۔ ع۔ کھیلنا، بازی کرنا مگر فارسی میں میم کے جزم سے بمعنی اس چیز کے جو موم خواہ چربی سے ڈھال کر روشن کرنے میں مستعمل ہے۔

شمع احمر ۔ ع۔ لاکھ۔

شمع سحر ۔ فج۔ کنایہ صبح صادق اور آفتاب سے۔

شمع ایمن ۔ ف۔ کنایہ اُس نور خدا کی تجلی سے جو حضرتِ موسیٰ علیہ السلام نے ایک درخت پر وادیِ ایمن میں دیکھا تھا۔

شمع عالمتاب ۔ فج۔ کنایہ آفتاب سے

شمعون ۔ ع۔ نام ایک شخص کا اصحاب حضرتِ عیسےٰ علیہ السلام سے۔ نام حضرت یوسفؑ کے ایک بھائی کا جو دوسری ماں سے تھے اور جنھوں نے حضرتِ یوسف علیہ السلام کے قتل میں اپنے بھائیوں سے مشورہ کیا تھا۔

شمل ۔ ع۔ پراگندہ، پریشانی پراگندہ ہونا، جمع ہونا، اکٹھا ہونا، الگ الگ ہونا۔ واضح ہو کہ یہ لغت لغات اضداد سے ہے۔

شملید ۔ ف۔ وہی شنبلید جس کا بیان گذرا،

شمن ۔ ف۔ بت پرست ہونا۔

شموخ ۔ ع۔ بلند ہونا، غرور کرنا،
شموس ۔ ع۔ جمع شمس یعنی آفتاب کی
شموس ۔ ع۔ سرکش، بدخو، گھوڑا سرکش، اور یعنی شراب کے بھی آتا ہے۔
شموع ۔ ع۔ جمع شمع کی۔
شمول ۔ ع۔ کسی چیز پر محیط ہو جانا۔ کسی چیز کو بالکل قبضہ میں کر لینا۔
شمول ۔ ع۔ شراب، وہ شراب جو شمالی ہوا سے سرد ہو گئی ہو
شممہ ۔ ع۔ تھوڑی بو۔ ایک مرتبہ کسی چیز کا سونگھنا، فارسی میں مجازاً یعنی اندک اور کم کے مستعمل ہے۔
شمہ ۔ نج۔ بغیر تشدید کے یعنی سر شیر ( بیائے معروف ) یعنی دودھ پر کی بالائی۔
شمیدن ۔ ف۔ بھاگنا، بیہوش ہونا، پریشان ہونا، ڈرنا اور یعنی سونگھنے کے جو مشہور ہے یہ تحریف نون کی میم سے ہو گئی ہے۔ کیوں کہ کلام فصحا میں نہیں آیا ہے، بلکہ یعنی سونگھنے کے شنیدن نون سے ہے یا یوں کہیں کہ یہ فارسی والوں کا تصرف ہے کہ لفظ عربی شمّ سے یعنی سونگھنے کے ہے شمیدن بنا لیا۔ جیسے طلب سے طلبیدن اور فہم سے فہمیدن
شمیدہ ۔ ف۔ بے ہوش پریشان
شمیر ۔ ع۔ تیز چلنے والا۔
شمیم ۔ ع۔ سونگھنا، وہ ہوا جس سے خوشبو آوے، خوشبو، بلند چیز۔
شمیمہ ۔ ع۔ وہ خوشبو جو سونگھی جاوے۔

## فصل شین مع نون

شن ۔ ع۔ پانی کی مشک جو پرانی اور جا بجا سے پھوٹ گئی ہو، پانی چھڑکنا۔
شنا ۔ ف۔ بمعنی شناوری یعنی پانی میں تیرنا، نام ایک ورزش کا جس کو ہندی میں ڈنڈ کہتے ہیں
شنات ۔ ع۔ دشمن لوگ۔ جمع شانی کی۔
شنار ۔ ف۔ تیرنے والا، تیرنا اور
شنّ الغارۃ ۔ ع۔ حملہ کر کے پسپا کر دینا۔ بڑھ کے لوٹ مار کرنا،
شنوم ۔ ع۔ منحوس، نامبارک
شنار ۔ ع۔ خرابی، ننگ، عار عیب، بُرا کام زشت۔
شنارت ۔ ع۔ دشمنی۔
شناساند ۔ ف۔ متعدی شناسد کا یعنی پہچنوا دے۔
شناعت ۔ ع۔ زشتی، بدی، طعنہ بد ہونا، بُرا ہونا۔
شنان ۔ ع۔ دشمنی
شنآن ۔ ع۔ دشمنی رکھنا۔
شناوری ۔ ف۔ پانی میں تیرنا۔
شناہ ۔ ف۔ شناوری، تیرنا۔
شنائع ۔ ف۔ بدیاں، بُرائیاں
شنبلیدن ۔ ف۔ نام ایک پھول زرد کا، تخم حلبہ یعنی میتھی کے بیج۔
شنبہ ۔ سفتہ کا پہلا دن۔
شنجرف ۔ ف۔ مبدل شنگرف کا اور شنجرف شین سے معرب اس کا ہے عربی میں زنجفر اور ہندی میں اینگر کہتے ہیں

شنزبہ ۔ ف۔ نام ایک بیل کا جو دمنہ گیدڑ کے دم میں آکر شیر سے لڑا تھا اور قصہ اس کا کلیلہ دمنہ میں مرقوم ہے۔
شِنْشِنَہ ۔ ع۔ عادت، طبیعت۔ خو خصلت مگر استعمال اس کا بمعنی خوئے بد ہے۔
شَنَعَت ۔ ع۔ بدی، برائی، زشتی۔
شُنُفتن ۔ ف۔ سننا۔
شُنْقار ۔ ت۔ نام ایک پرند شکاری کا جو سفید رنگ برابر عقاب کے مگر قوت میں عقاب سے زیادہ ہوتا ہے۔
شنگ ۔ ف۔ چور، ڈاکو، راہزن، مجازاً بمعنی طرحدار اور شوخ اور ظریف اور دل لگی باز کے مستعمل ہے اور اطلاق اس کا معشوق پر ہوتا ہے
شَنگَرف ۔ ف۔ ایک معدنی چیز ہے سرخ رنگ جسکو ہندی میں اینگر کہتے ہیں۔
شنگرف شُودن برلاجورد ۔ ف۔ نمودار ہونا، سرخی صبح کا آسمان پر
شَنگل ۔ ف۔ شوخ، عیّار، راہزن،
شَنگول ۔ ف۔ بروزن مقبول، شوخ، زیبا، خوبصورت
شِنو ۔ ف۔ نام ورزشس کا ہندی ڈنڈ۔
شنوا ۔ ف۔ بفتح شین و نون، سننے والا۔
شِنُو بازی کردن ۔ ف۔ ڈنڈ کرنا،
شُنُوسَہ ۔ ف۔ عطسہ، چھینک
شُنُوح ۔ ع۔ قباحت، برائی۔
شَنُون ۔ ع۔ موٹا اور دبلا۔
شَنیدن ۔ ف۔ سننا، سونگھنا۔
شَنیع ۔ ف۔ بد، زشت، برا۔

## فصل شین مع واؤ

شِوا ۔ ع۔ بھنا ہوا، بھنا گوشت۔
شِوا ۔ ف۔ ہاتھ پاؤں کے پوست کی سختی، بہت کام کرنے سے۔
شوات ۔ ت۔ سرخاب، چرز اور بعضے کہتے ہیں فیل مرغ۔
شوار ۔ ع۔ گھر کا اسباب، عورت کی شرمگاہ، مرد کے پاخانہ کا مقام، صورت، لباس
شَوَارِد ۔ ع۔ پریشانیاں، بھاگنے والا،
شوارع ۔ ع۔ بڑے رستے، سیدھی راہیں،
شَوارِق ۔ ع۔ روشنیاں، روشن چیزیں،
شَواظ ۔ ع۔ آگ کا شعلہ۔
شَواغل ۔ ع۔ جمع شغل کی۔
شَواکل ۔ ع۔ جمع شاکل بمعنی طرز و روش کی۔
شَوّال ۔ ع۔ دسواں مہینہ مسلمانوں کا۔
شَوالک ۔ نج۔ سرخاب جو ایک پرندہ ہوتا ہے۔
شَوامِخ ۔ ع۔ بلندیاں، بلند چیزیں۔
شَواہد ۔ ع۔ جمع شاہد بمعنے گواہ کے۔
شَواہق ۔ ع۔ بلند چیزیں بلندیاں،
شَوائب ۔ ع۔ آمیزشیں، آلودگیاں، عیوب،
شَوب ۔ ع۔ ملنا، آمیزش شوربا،
شوخ ۔ ف۔ واؤ معروف سے بروزن نوربدن کا

چرک، یعنی میل۔

**شوخ** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے یعنی بیباک، دلیر جلدباز چالاک

**شوخ ترازو**۔ ف۔ دغاباز، کم تولنے والا۔

**شوخگن** ۔ ف۔ میلا بدن، میلا کپڑا

**شور** ۔ ف۔ غل، شہرت آواز بلند، عشق جنون، نمکین نمک۔

**شورہ** ۔ ع۔ مشورہ کرنا،

**شوریٰ** ۔ ع۔ بمعنی مشورہ ۔

**شورانیدن**۔ ف۔ پریشان کرنا،

**شورابہ** ۔ ف۔ آب شور۔

**شوربخت**۔ ف۔ بدبخت۔ کم بخت۔

**شورچشم** ۔ ف۔ جس کی نظر سے لوگوں کو اور چیزوں کو ضرر پہونچے اور آدمی بیمار ہوجاوے۔

**شورش کدہ** ۔ ف۔ فساد کا گھر

**شورمور** ۔ ف۔ ایک قسم کی چیونٹی ہے جو نہایت چھوٹی ہوتی ہے۔

**شورہ** ۔ ف۔ ایک چیز ہے مشہور مثل نمک نام ایک گھاس کا زمین نمناک، کھاری زمین، ایک قسم جھاؤ کے درخت کی۔

**شورہ پشتی** ۔ ف۔ شوخی، کج ادائی

**شورہ بوم** ۔ ف۔ زمین ناقص اور نمکین،

**شوریدہ** ۔ ف۔ کڑوا مزہ، پریشان حال مجازاً بمعنی دیوانہ، مستانہ، عاشق،

**شوریدہ راہ**۔ ف۔ مراد گمراہ سے۔

**شوشتر** ۔ ف۔ بروزن خوبتر، نام ایک شہر کا ایران سے جہاں کی دیبا خوبی میں مشہور ہے۔

**شوشہ** ۔ ف۔ تودہ پشتہ ہر چیز کا چاندی سونے اور لوہے وغیرہ کی سلاخ

**شوط** ۔ ع دوڑ، گشت، سبعہ اشواط بمعنی سات گشتیں

**شوط** ۔ ع۔ ایک گشت۔

**شوق** ۔ ع۔ آرزومند کرنا، خواہش دل کی کسی چیز کی طرف مشتاق ہونا۔

**شوق** ۔ ع۔ عاشق لوگ مشتاق لوگ۔

**شوک** ۔ ع۔ خار، کانٹا، قوت اور تیزی کرنا۔ کانٹے کا چبھنا کانٹے کا چبھو دینا کانٹوں میں گرنا، کم سن لڑکی کی چھاتیوں کا ابھرنا، اونٹ کی کچلیوں کا نکلنا۔ پرند کے پروں کا نکلنا، بالوں کا بعد مونڈانے کے نکلنا

**شوکت** ۔ ع۔ خار، کانٹا، قوت تیزی، شدت، ہیبت

**شوکہ** ۔ عج۔ کھانا کھانے کا کانٹا، مطلق کانٹے کو بھی کہتے ہیں۔

**شوم** ۔ ع مصدر ہے بمعنی بدفالی مگر فارسی میں بمعنی منحوس مستعمل ہے۔

**شومی** ۔ ف۔ نحوست۔ اگرچہ شوم مصدر ہے اس میں یائے مصدری کی ضرورت نہ تھی، لیکن یہ تصرف فارسیوں کا ہے مثل خلاص اور خلاصی اور سلامت اور سلامتی کے

**شونیز** ۔ ف۔ کلونجی مشہور دوا ہے۔

**شوہرہ** ۔ ف۔ پھولوں کا سہرا جو

دولھا اور دلھن کے سر
پر باندھتے ہیں۔
**شوریدے** ۔ ف۔ شوہر اور کبھی مراد
طالب شراب سے بھی
ہوتی ہے۔

## فصل شین مع ہائے ہوز

**شہ** ۔ ف۔ مخفف شاہ کا۔
**شہ** ۔ ف۔ ایک کلمہ ہے جو نفرت
اور کراہت کے مقام میں
استعمال کرتے ہیں۔
**شہاب** ۔ ف۔ نام ایک سرخ
رنگ کا جو مشہور ہے اور
یہ اصل میں شاہ آب تھا
اور بمعنی کتے کے پلے کے
بھی آیا ہے۔
**شہاب** ۔ ع۔ وہ دودھ جس میں
دو حصہ پانی ملا ہوا ہو۔
**شہاب** ۔ ع۔ آگ کا شعلہ جو بلند ہو
ستارہ روشن، وہ چیز جو
مانند ستارہ کے بہ شکل
انار آتشبازی کے چھوٹتی
ہے، آسمان پر دوڑتی ہے
اور یہ مار شیطانوں کی ہے
**شہادت** ۔ ع۔ سرٹیفکیٹ، خبر،
درست، گواہی دینا،
سچی گواہی۔ قتل ہونا
خدا کی راہ میں، بے گناہ
شہید ہونا، ناحق مارا جانا
ظاہر ہونا، گواہی دینا،
خدا کی وحدانیت اور
رسول خدا صلعم کی رسالت
پر اور کبھی مراد کلمہ شہادت
سے بھی ہوتی ہے۔
**شہادت مشرب** ۔ ف۔ مراد
شہید سے۔
**شہامت** ۔ ع۔ بزرگی، توانائی،
چستی، شادمانی، دلیری
**شہب** ۔ ع۔ ستارے روشن
اور ہر مہینے کی آخری تین
راتیں۔
**شہباء** ۔ ع۔ وہ گھوڑی یا
اونٹنی جس کا رنگ سیاہ و
سفید ہو مگر سفیدی غالب
ہو سیاہی پر یہ مونث
اشہب کا ہے۔
**شہبرگ** ۔ فج۔ تتلی ایک خوبصورت
کیڑا ہوتا ہے۔
**شہبرہ** ۔ ف۔ بوڑھی عورت۔
**شہداء** ۔ ع۔ جمع شہید کی، جو
لوگ راہ خدا میں مارے
گئے۔
**شہر** ۔ ع۔ ظاہر کرنا، تلوار کا
کاٹھی سے کھینچنا، چاند
بارہواں حصہ سال کا
یعنی ایک مہینہ جو مدت
مشہور ہے۔
**شہر** ۔ ف۔ ترجمہ مدینہ کا
مشہور لفظ ہے۔
**شہربانو** ۔ ف۔ یزدجرد بادشاہ
کی بیٹی جو بعد فتح ایران
کے عرب میں آکر حضرت
امام حسین علیہ السلام
کے نکاح میں آئیں
اور آپ کے بطن سے
امام زین العابدین
علیہ السلام پیدا ہوئے
**شہربند** ۔ ف۔ قلعہ، قید خانہ
قیدی، حجرہ، شہر کی
آرائش اور وہ شخص
جو حاکم کے حکم سے شہر
کے باہر نہ جانے پاوے
**شہرت** ۔ ع۔ ظاہر کرنا، تلوار
کھینچنا۔
**شہرناش** ۔ ف۔ ایک شہر کا

باشندہ ہم شہر اور معنی ہمسایہ کے بھی

**شہر خدا** ۔ ف۔ رجب کا مہینہ ساتواں مہینہ قمری مسلمانوں کا

**شہر سازی**۔ نجر۔ آبادی بسانا، کوئی جگہ آباد کرنا۔

**شہر سبز** ۔ ف۔ نام ایک شہر کا توران سے نزدیک سمرقند کے۔

**شہر نبی** ۔ ف۔ مدینہ منورہ۔

**شہروا** ۔ ف۔ کھوٹا روپیہ اور کھوٹی اشرفی جو خاص ایک شہر میں رائج ہو اور یہ اصل میں شہر روا تھا ایک (ر) موافق قاعدہ کے حذف ہو گئی ایک قسم کا کھوٹا روپیہ اور کھوٹی اشرفی جو ایک ظالم بادشاہ نے زبردستی اپنے ملک میں رائج کیا تھا اور ملکوں میں وہ سکہ بوجہ کھوٹے ہونے کے نہ چلتا تھا اس صورت میں اس کی اصل شہ روا ہے یعنی بادشاہ کا جاری کیا ہوا سکہ اور معنی کوڑی کے بھی آیا ہے۔

**شہرود** ف۔ نام ایک نہر کا عراق میں نام ایک ساز یعنی باجہ کا

**شہرہ** ۔ ف۔ پھولوں کا سہرہ جو دولھا اور دلہن کے سر پر باندھتے ہیں۔

**شہری** ۔ ف۔ شہر کا باشندہ، نام راگ کا۔

**شہریار** ۔ ف۔ بادشاہ بزرگ عادل اور سکندر نامہ میں مراد نظامی کے ممدوح شاہ نصرۃ الدین سے۔

**شہریور** ۔ ف۔ یائے مجہول سے ایک نام شمسی مہینہ کا جس میں آفتاب برج سنبلہ میں رہتا ہے۔ تھوڑے فرق سے ماہ کنوار کے مطابق ہے۔

**شہقہ** ۔ ع۔ نعرہ مارنا۔

**شہلا** ۔ ع۔ زن میش چشم یعنی وہ عورت جس کی آنکھیں مثل بھیڑی کی آنکھ کے سیاہ ہوں، ایک قسم ہے نرگس کی جس کے پھول میں بجائے زردی کے سیاہی ہوتی ہے، مشابہ انسان کی آنکھ کے یہی نرگس ہوتا ہے اور جو نرگس کہ زرد ہوتا ہے اس کو عبہر کہتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ شہلا وہ سیاہ آنکھ ہے جس میں سرخی کے ڈورے بھی ہوں۔

**شہلاب** ۔ ف۔ ایک ملک ہے جہاں کی بلبلوں کے بال بڑے بڑے ہوتے ہیں۔

**شہلہ** ۔ ف۔ بوڑھی عورت

**شہناز** ۔ ف۔ دلھن نام جمشید کی بہن کا جس کو ضحاک اپنے نکاح میں لایا تھا۔ نام ایک راگ کا جو گاتی ہیں

**شہنائی** ۔ ف۔ نام ایک مشہور باجہ کا ہے اس کو سرنا بھی کہتے ہیں۔

**شہنشاہ** ۔ ف۔ بادشاہ عظیم الشان یعنی بادشاہوں کا بادشاہ یہ مخفف ہے شاہان شاہ کا

**شہنشہ وحدت** ف۔ کنایہ ہے آنحضرت صلعم کی ذات گرامی سے۔

**شہ نیمروز** ۔ ف۔ بادشاہ نیمروز کا کنایہ رستم پہلوان سے اور کنایہ حضرت آدم علیہ السلام سے واضح ہو کہ دنیا کے ہزار برس کے برابر اس کے

عالم کا ایک روز ہوتا ہے
چونکہ دنیا کے حساب سے
حضرت آدم علیہ السلام
بہشت میں پانچ سو برس
رہے تھے تو وہاں کے
حساب سے کل دوپہر ہوئے
اس لئے شبہ نیمروز کہا۔

**شہوانی** ۔ ع۔ منسوب طرف شہوت
**شہوی** ۔ ع۔ کے جو بمعنی خواہش
نفس اور آرزو کے ہے۔

**شہوار** ۔ ف۔ چیز عمدہ لائق پادشاہ کے

**شہوات** ۔ ع۔ آرزو، شوق خواہش
دل کی طرف حصول لذت
اور نفع کے۔ بھوک خواہش
جماع کی۔

**شہوت پرست** ۔ ف۔ بدکار، زنا کرنے
والا۔

**شہوتِ کلبی** ۔ ع۔ نام ایک مرض کا
جس کا مریض کتنا ہی کھائے
سیر نہ ہوگا اور اس مرض
کو جوع الکلب بھی کہتے ہیں

**شہود** ۔ ع۔ حاضر ہونا، حاضر
ہونے والے اور جمع شاہد
بمعنی گواہ کی۔

**شہور** ۔ ع۔ جمع شہر بمعنی مہینہ کی۔

**شہوق** ۔ ع۔ بلند ہونا، بلند کرنا،
اونچا ہونا اُبھرنا۔

**شہی** ۔ ف۔ بادشاہی، دامادی
ہر چیز جو میٹھی ہو، حلوا
مرغوب شے۔

**شہید** ۔ ع۔ گواہ وہ شخص جو راہ
خدا میں بے گناہ قتل ہوا
ہو۔ وہ جس کے علم سے کوئی
چیز پوشیدہ نہ ہو، نام حق
تعالیٰ کا۔

**شہیدی** ۔ ف۔ وہ تربز جو اندر سے
سُرخ ہو۔

**شہیر** ۔ ع۔ مشہور

**شہیق** ۔ ع۔ پچھلی آواز گدھے کی
جو بھاری ہوتی ہے اور پہلی
آواز کو جو باریک ہوتی ہے
اس کو زفیر کہتے ہیں۔

## فصل شین مع یائے تحتانی

**شیاد** ۔ ف۔ مکار، فریب دینے
والا۔

**شیار** ۔ ع۔ ہفتہ کا دن سنیچر

**شیاف** ۔ ع۔ چند دوائیں جن کو
ترکیب دے کر مثل بتی کے
بناتے ہیں اور مرض چشم یا
مقعد وغیرہ میں استعمال
کرتے ہیں۔

**شیافِ ابیض** ۔ ع۔ خاص دوا آنکھ
کی ہے جو چند دواؤں سے
جن کا جزو اعظم سفیدہ
کاشغری ہے ترکیب دیتے
ہیں یہ سوزش اور سُرخی
آنکھ کو بہت فائدہ مند
ہوتی ہے۔

**شیب** ۔ ع۔ بڑھاپا سفید بال ہونا

**شیب** ۔ ف۔ یائے مجہول سے
مخفف ہے نشیب بمعنی پستی کا

**شیب و تیب** ۔ ف۔ سرگشتہ، مدہوش

**شیبان** ۔ ع۔ نام ایک ولی کا،
نام ایک قبیلہ کا۔

**شیبت** ۔ ع۔ بڑھاپا۔

**شیبیدن** ۔ ف۔ کانپنا، آٹا
گوندھنا مجازاً بمعنی فریفتہ
اور عاشق ہونا۔

**شیت** ۔ ف۔ چھینٹ،

**شیپور** ۔ فج۔ بگل، نام ایک
باجہ کا جو لڑائی میں لڑائی
کے وقت بجاتے ہیں اسکو
نفیر کا العد ناسے رومی بھی
کہتے ہیں۔

طارِخہ ۔ ع۔ حادثہ، ہلاک کرنے والا اور مرد ہلاک شدہ،

طائر ۔ ع۔ اُڑنے والا پرند، کوا، دماغ اور وہ چیز جس سے فال نیک یا فال بد لیں

طائرِ سدرہ ۔ ف
طائرِ قدس ۔ ف } جبرئیل علیہ السلام

طائع ۔ ع۔ فرمانبردار

طائف ۔ ع۔ طواف کرنے والا، خیال جو نیند میں دکھائی دے، بیپنا، نام ایک شہر کا قریب مکہ معظمہ کے اور معنی کوتوال بھی، اسی وجہ سے کہ وہ راتوں کو شہر میں حفاظت کے لئے پھرتا ہے۔

طائفہ ۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا جماعت کسی چیز کا ایک ٹکڑا

طائل ۔ ع۔ فائدہ، افزونی، توانگری

طائی ۔ ع۔ منسوب طرف طے کے جو قبیلہ ایک عرب میں ہے۔

## فصل طا مع بائے موحدہ

طِب ۔ ع۔ علم وید ک بیماریوں کے علاج کرنے کا علم، علاج جسم و جان کا، نرمی، جادو

طبابت ۔ ع۔ طبابت، حکیمی، فن طب۔

طَبّاخ ۔ ع۔ باورچی، پکانے والا

طَبّاخہ ۔ ع۔ ماما، کھانا پکانے والی

طِبار ۔ ع۔ انجیر کی ایک خاص قسم

طباشیر ۔ مب۔ تباشیر کا، ہندی میں اس کو بنسلوچن کہتے ہیں،

طباشیرِ صبح ۔ ف۔ صبح صادق کی سفیدی۔

طَباطَبا ۔ ع۔ لقب اسمٰعیل بن ابرٰہیم بن حسن بن علی علیہ السلام کا ان کی زبان میں لکنت تھی اور قاف کی جگہ طا بولتے تھے پس قبا کو طباطبا کہتے تھے اس سبب سے ان کا یہ لقب ہو گیا انکی اولاد کو سادات طباطبائی کہتے ہیں

طَبّاع ۔ ع۔ صاحب طبیعت، عقلمند، تیز فہم، کمہار، تلوار بنانے والا، ڈھلیا

طِباع ۔ ع۔ سرشت اور خو آدمی کی جو کبھی زائل نہ ہو اور جمع طبع کی اور طبیعت بھی۔

طِباق ۔ ع۔ موافقت کرنا دو چیز کا آپس میں۔ پرتیں جو تلے اوپر ہوں۔

طبّال ۔ ع۔ نقارچی۔

طبانچہ ۔ ع۔ طمانچہ، تھپڑ،

طَبائع ۔ ع۔ جمع ہے طبیعت کی

طَبائعِ اربعہ ع۔ (۱) سرد و تر، (۲) سرد و خشک، (۳) گرم و تر، (۴) گرم و خشک،

طَبخ ۔ ع۔ پکانا،

طبرخون ۔ ع۔ بید سرخ یا ایک لکڑی ہے سرخ رنگ تلخ مزہ یا صندل سرخ اور معنی غصہ اور آتشدان کے بھی آیا ہے۔

طبرخون زدن ۔ ف۔ ہلاک کرنا،

طَبَرزَد ۔ مج۔ معرب ہے طبرزد کا، جس کے معنی مصری و شکر کے آتے ہیں، کنایۃً لب معشوق مراد ہوتے ہیں۔

طبع ۔ ع۔ سرشت آدمی کی پیدائش، خو، خط وغیرہ پر مہر کرنا، نقش کرنا، چھاپنا، چاندی سونے پر سکہ لگانا، قالب میں کوئی چیز ڈھالنا، تلوار بنانا مٹی کے برتن بنانا، تلوار

وغیرہ کا زنگ

**طبع** ۔ ع۔ چشمہ، پانی کی نہر، زنگ میل، عیب، زشتی، بُرائی،

**طبع جامد** ۔ ع۔ ناموزوں طبیعت، گم سم آدمی، وہ آدمی جس میں شعر کہنے کی صلاحیت نہ ہو،

**طبعی** ۔ ع۔ منسوب طرف طبیعت کے اس لیے کہ اگر تیسرا حرف یائے تحتانی ہو تو حالت نسبت میں گرا دیتے ہیں جیسے مدنی منسوب طرف مدینہ کے نام ایک فن کا فنون حکمت سے۔

**طَبعی** ۔ ع۔ منسوب طرف طبع کے

**طَبق** ۔ ع۔ لاسہ جس سے پرندوں کا شکار کرتے ہیں، آدمی اور ٹڈی کا گروہ

**طَبق** ۔ ع۔ تہ، پرت، طبقہ، پردہ کسی چیز کا وہ چیز جو برابر اور موافق دوسری چیز کے ہو، خوانچہ وغیرہ، روئے زمین، آدمی یا ٹڈی کا گروہ، عورت کی شرمگاہ اور اصطلاح میں دو عورتوں کا آپس میں عضو مخصوص کو رگڑ کر خواہش

بجھانا۔ نام گھوڑے کے مرض کا کہ گردنا ف ورم ہو جاتا ہے۔

**طَبق** ۔ ع۔ طریق، دستور،

**طبقات** ۔ ع۔ جمع طبقے کی۔

**طبقری** ۔ ع۔ نام ایک موضع کا۔

**طَبقہ** ۔ ع۔ درجہ، ڈسک، میز کی ڈراز

**طَبل** ۔ ع۔ ڈھول، بڑا نقارہ، (اطبال وطبول جمع ہیں) بہ سکون "با"

**طبل از زیر گلیم بر آمدن** ۔ ف۔ کنایہ ہے کسی کے بھید ظاہر ہو جانے سے۔

**طبل خوردن** ۔ ف۔ بھاگنا

**طبل در زیر گلیم بودن** ۔ ف۔ کنایہ ہے کسی کے بھید پوشیدہ رہنے سے۔

**طُبلہ** ۔ ع۔ چھوٹا صندوقچہ، پٹاری

**طِبن** ۔ ع۔ آدمی بڑا عقلمند

**طبنہ** ۔ تجھ عقلمندی ذکاوت۔ وذہانت۔

**طِبی** ۔ ع۔ طب کی شے۔ منسوب طب سے۔

**طِبی** ۔ ع۔ چوپایوں کے پستان

یعنی تھن۔

**طبیب** ۔ ع۔ علاج کرنے والا۔

**طبیب الاسنان** ۔ ع۔ دانت بنانے والا، ڈاکٹر، ڈنٹسٹ

**طپیدن** ۔ ف۔ بدل تپیدن کا اصلی معنی گرم ہونا، مجازی معنی بیقرار ہونا،

**طبیخ** ۔ ع۔ کسی چیز کا پانی جوش کیا ہوا، جوشاندہ کسی دوا کا، اینٹ پختہ،

**طبیخ** ۔ ع۔ خربزہ۔ مرادف بطیخ کا۔

**طبیعت** ۔ ع۔ مزاج، خو، عادت پیدائش،

**طبیعی** ۔ ع۔ منسوب طرف طبیعت کے ذاتی، خلقی، پیدائشی۔

## فصل طا مع حائے حطی

**طح** ۔ ع۔ کسی چیز کا کوٹنا، ایڑی کا پٹخنا

**طحاب** ۔ ع۔ نام ایک موضع کا

**طِحال** ۔ ع۔ تلی نام ایک مقام کا۔

**طُحال** ۔ ع۔ نام ایک بیماری کا جو تلی میں پیدا ہوتی ہے۔

**طحش** ۔ ع۔ عورت سے جماع کرنا

**طحش** ۔ ع۔ تاریک ہونا، آنکھ کا

طحطح ۔ ع۔ } توڑنا، پریشان کرنا
طحطاح ۔ ع۔
طحل ۔ ع۔ بڑا ہونا، اور ورم کرنا تلی کا۔
طحل ۔ ع۔ غضبناک
طحلب ۔ ع۔ کائی جو پانی پر جم جاتی ہے۔
طحن ۔ ع۔ غلے کا آٹا کرنا۔
طحن ۔ ع۔ آٹا؛
طحین ۔ ع۔ پسا ہوا آٹا یا چکی میں پسی ہوئی ہر چیز

## فصل طا۔ مع رائے مہملہ

طر ۔ ع۔ تیز کرنا پیکان کا، کاٹنا چیرنا، تھپیڑ مارنا، گر پڑنا اُچک لے جانا
طُر ۔ ع۔ بمعنی ہمہ، تمام، جمیع
طرابلس ۔ ع۔ ایک شہر ہے شام میں اور ایک شہر ہے مغرب میں
طرانیث ۔ ع۔ نام ایک میوہ کا
طراح ۔ ع۔ بمعنی نقاش، معمار
طراحی ۔ ع۔ نقاشی، معماری
طراد ۔ ع۔ باہم ایک دوسرے پر حملہ کرنا،
طراد ۔ ع۔ چھوٹی کشتی تیز جانے والی۔
طرادہ ۔ ع۔ رنگین کپڑا جو جھنڈے اور نشان کے سرے پر باندھتے ہیں۔
طرار ۔ ع۔ تیز زبان، چور، گرہ کاٹنے والا۔
طراز ۔ ع۔ نقش و نگار، ہر چیز کی آرائش اور بمعنی سنجاف بھی۔
طراز ۔ ع۔ نام ایک شہر کا حدود ترکستان میں جہاں کے لوگ خوبصورت ہوتے ہیں
طرازیدن ۔ ف۔ نقش کرنا،
طراق ۔ ف۔ وہ آواز جو تازیانہ یعنی کوڑا مارنے میں نکلتی ہے
طراوت ۔ ع۔ تازگی، و بمعنی تری
طرائف ۔ ع۔ چیزیں عمدہ اور نفیس مال تازے اور نئے اور لطیف
طرائق ۔ ع۔ اشراف لوگ، عزیز لوگ، قوم کا گروہ،
طرب ۔ ع۔ خوشی، شادی، شوق
طربال ۔ ع۔ بلند ستارہ، بلند عمارت، بلند اور لمبی دیوار گرجا گھر "بلند جگہ"
طربوش ۔ عج۔ ترکی ٹوپی۔
طرح ۔ ع۔ گرانا، دور کرنا، مکان کی نیو کا ڈالنا، نئی عمارت کا نمونہ، کسی کام سے کنارہ کرنا، نقاشی، زبردست کا کسی اپنی چیز کو گراں قیمت پر زیر دست کے ہاتھ بیچنا، وضع، ڈھنگ، طور،
طرح افشاندن ۔ ف۔ }
طرح ریختن ۔ ف۔ } کسی چیز کی بنا ڈالنا
طرح کردن ۔ ف۔ }
طرخان ۔ ف۔ نام بادشاہ ترکستان کا اور وہ شخص جس کو بادشاہ نے خدمت کرنا معاف کر دی ہو، نام ایک ساگ کا کہ جس کو کھاتے ہیں۔
طرخون ۔ ع۔ نام ایک درخت کا جس کی جڑ عاقر قرحا ہے یا بید سرخ کی لکڑی،
طرد ۔ ع۔ ہنکانا، دور کرنا، مگر استعمال اس کا اکثر مکھی، بھڑ، مچھر، چوہے اور سانپ وغیرہ کے ہنکانے میں ہے
طرر ۔ ع۔ جمع طرہ کی جو آگے

مذکور ہے
**طَرز** ۔ع۔ بفتح "طا" طرح، ڈھنگ، لب و لہجہ، طریقہ انداز،
**طَرش** ۔ع۔ بہراپن
**طُرشی** ۔عج۔ کھٹائی، ترشی
**طُرشو** ۔عج۔ اچار
**طُرطُب** ۔ع۔ بڑی چھاتی لٹکی ہوئی
**طُرطُوس** ۔ع۔ نام ایک زبردست پہلوان کا، نام ایک شہر رونق دار کا۔
**طَرَف** ۔ع۔ کنارہ، جانب، سمت جہت، کسی چیز کا ٹکڑا اور فارسی میں بمعنی مقابل اور حریف کے بھی آتا ہے اور کبھی بمعنی وقت کے آتا ہے جیسے طرف صبح طرف شام۔
**طَرف** ۔ع۔ آنکھ، آنکھ کا پھرانا، آنکھ کے پپوٹے کا پھڑکنا کنکھیوں سے دیکھنا پلکوں کا جھپکانا، گوشہ، کنارہ اور فارسی میں بمعنی ڈاب نقرئی و طلائی کے بھی آیا ہے، جو زینت کے لئے کمر

میں باندھتے ہیں۔
**طَرَف** ۔ع۔ ماں اور باپ کی طرف سے بزرگ زادہ اور اصیل یعنی کریم الطرفین خواہ انسان ہو خواہ غیر انسان۔
**طُرفا** ۔ع۔ جھاؤ کا درخت
**طرف بستن** ۔ف۔ فائدہ حاصل کرنا نفع اُٹھانا اس لئے کہ طرف بمعنی ڈاب ہے اور باندھنا اس کا موجب زینت ہے۔
**طَرفۃ العین** ۔ع۔ ایک مرتبہ پلک جھپکانا اور مراد اس سے تھوڑا زمانہ ہوتا ہے اور یہ لفظ بضم اول غلط ہے۔
**طَرفدار** ۔ع۔ حاکم سرحد کا،
**طرفدار پنجم** ۔ف۔ کنایہ مریخ سے اس لیے کہ اس کا مقام پانچواں آسمان ہے۔
**طرف شدن** ۔ف۔ مقابل اور حریف ہونا۔
**طرف نگاہ** ۔ف۔ مراد دنیا سے
**طرف گرفتن** ۔ف۔ گوشہ میں بیٹھنا حمایت کسی کی کرنا۔ گوشہ نشینی

**طَرفہ** ۔ف۔ ایک دفعہ پلک جھپکانا آنکھ میں چوٹ کے سبب سے جو سرخی کا نقطہ پڑجاتا ہے
**طُرفہ** ۔ع۔ نئی چیز، عمدہ، عجیب تحفہ اور مجازاً بمعنی معشوق کے بھی۔
**طرفے** ۔ف۔ یائے مجہول سے بمعنی اند کے۔
**طَرَفَین** ۔ع۔ دونوں جانب بفتحتین صحیح ہے
**طُرُق** ۔ع۔ جمع ہے طریق کی، راستے۔ راہیں۔
**طَرق** ۔ع۔ مارنا، توڑنا، نر کا مادہ سے جفتی کھانا رات کو آنا عقل کی سستی، آواز راگ اور باجوں کی۔
**طِرق** ۔ع۔ چربی، موٹاپا، طاقت
**طَرِّقوا** ۔ع۔ صیغہ جمع حاضر کا ہے امر سے بمعنی راہ دو، ایک طرف ہو جاؤ، ہٹ جاؤ، ایک قسم کی آواز ہے کہ جو چوبدار اور نقیب بادشاہوں کی سواری کے آگے طرقوا طرقوا کہتے چلتے ہیں۔
**طرقوازان** ۔ف۔ بمعنی چوبدار، نقیب۔

طَرم ۔ ع۔ گاڑھا شہد۔
طَرموث۔ ع۔ جاہل۔
طَرنیہ ۔ عجم۔ بمبا، نل وہ آہنی خولدار تلم جس سے پانی وغیرہ بہایا جاسکے۔
طَرُوب ۔ ع۔ شادماں، خوش وخرم۔
طَرُوب۔ ع۔ خوشیاں، شادیاں
طَروق ۔ ع۔ رات کو آنا، نر کا مادہ کے ساتھ جفتی کرنا۔
طُرہ ۔ ف۔ زلف، پیشانی کے بال، مکان کا چھجا، ہر چیز کا کنارہ، منقش کا پھندنا
طَری ۔ ع۔ تازہ، نیا
طَرَیان ۔ ع۔ حادث ہونا، وارد ہونا کسی چیز کا کسی میں، ظاہر ہونا، تازہ ہونا
طَرِید ۔ ع۔ ہنکایا گیا، مردود
طَریدہ ۔ ع۔ مجازاً بمعنی حملہ
طَریر ۔ ع۔ مرد خوب صورت، خوش لقا۔
طَریف ۔ ع۔ غریب، نادر، نوزاد، عجیب
طَریق ۔ ع۔ کوفتہ مضروب مار کھایا ہوا، راستہ، راہ، اس لیے کہ چلنے والوں کے پیروں سے راہ کوفتہ ہوتی ہے اور بمعنی شرمندہ اور خجل کے بھی آیا ہے اور اصطلاح رمل میں نام ایک شکل کا سولہ شکلوں رمل میں سے۔
طَریقت ۔ ع۔ راہ صفائی باطن کی
طَریق گشتہ ۔ ف۔ یعنی شرمندہ ہوا
طَریقہ ۔ ع۔ راہ طور، راستہ ڈھنگ، روش، مذہب
طَریقہ ۔ ع۔ سستی، ناتوانی

## فصل طا۔ مع سین مہملہ

طَسُّوج ۔ عرب۔ معرب ہے طشو کا، کنارہ کرنا، چوتھائی دانگ یعنی دو حبہ کے برابر اور چوبیسواں حصہ ہر چیز کا۔

## فصل طا۔ مع شین معجمہ

طشت ۔ عرب۔ معرب طشت کا تسلہ۔
طشت کسے از بام افتادن ۔ ت کسی کا رسوا ہو جانا، کسی کا بھید ظاہر ہو جانا،
طشت وخایہ ۔ ع۔ نام ایک جھیل کا کہ مرغی کے انڈے کو خالی کر کے شبنم یا پارہ سے بھر کے سوراخ بند کر کے طشت میں رکھ کر تیز دھوپ میں رکھتے ہیں، وہ انڈا ناچنے لگتا ہے اور کنایہ ہے زمین وآسمان سے بھی۔

## فصل طا۔ مع عین مہملہ

طَعام ۔ ع۔ خورش کھانا۔
طِعان ۔ ع۔ نیزہ مارنا اور جمع طاعن بمعنی نیزہ مارنے والا
طَعم ۔ ع۔ مزہ، لذت۔
طُعم ۔ ع۔ کھانے کی چیز طعام خورش۔
طُعمہ ۔ ع۔ خورش روزی، کھانا،
طَعمہ ۔ ع۔ ایک مرتبہ چکھنا
طَعن ۔ ع۔ نیزہ مارنا عیب گیری کرنا، کسی کام میں عیب نکالنا اور بمعنی تیز اور رفتار کے بھی آیا ہے۔

**طَعنَہ** ۔ ع. ایک مرتبہ نیزہ مارنا عیب جوئی، کسی کے کام میں عیب نکالنا۔

## فصل طا ۔ مع غین معجمہ

**طُغان** ۔ ف. نام ایک بادشاہ ترک کا اور مخفف طغیان کا بھی آیا ہے۔

**طُغان شاہ** ۔ ف. نام ایک بادشاہ عظیم القدر کا، اولاد افراسیاب سے۔

**طُغرا** ۔ ف. ایک قسم کا خط پیچیدہ حرفوں کا جس میں نام یا القاب بادشاہوں کا فرمان پر لکھا جائے۔ ظاہرا یہ لفظ ترکی ہے۔

**طُغرل** ۔ ت. نام ایک بادشاہ کا اولاد سلجوق سے

**طُغرل** ۔ ت. نام ایک پرند شکاری کا جس کو ہندی میں بحری کہتے ہیں۔

**طُغیان** ۔ ع حد سے گذر جانا۔ مجازاً بمعنی زیادتی کثرت مگر اسکا استعمال اب چیز ہائے نامرغوب کی نافرمانی میں آتا ہے اور اسی باعث سے کبھی بمعنی ظلم اور نافرمانی کے بھی آتا ہے۔

**طُغیانی** ۔ ف. زیادتی، کثرت لفظ طغیان کے آخر میں یائے تحتانی زیادہ کی ہے اگرچہ وہ درست نہیں ہے اس لیئے کہ طغیان خود مصدر ہے اس کو یائے مصدری کی ضرورت نہیں ہے، مگر یہ تصرف فارسیوں کا ہے کہ اکثر مصادر میں یائے مصدری زیادہ کر دیتے ہیں مثل فضول و فضولی اور خلاص و خلاصی اور سلامت و سلامتی کے۔

## فصل طا ۔ مع فا

**طَفادہ** ۔ ع. دائرہ جو آفتاب کے گرد ہوتا ہے اور دائرہ گرد ماہتاب کے کہ اس کو ہالا کہتے ہیں

**طَفرَہ** ۔ ع. فرصت، فاصلہ جو کسی کام کے کرنے میں پڑ جائے۔

**طُفرہ زنی کردن** ۔ فج. دھکم دھکا کرنا، ایک دوسرے کو ہاتھوں اور کندھوں سے ڈھکیلنا

**طُفرہ زدن** ۔ فج. حیلہ حوالہ یا ٹال مٹول کرنا۔

**طِفل** ۔ ع. نیا بچہ پیدا، خواہ آدمی کا خواہ حیوان کا، یہ لفظ جمع اور مفرد دونوں آیا ہے۔

**طِفل چہل روزہ** ۔ ف. کنایہ حضرت آدم سے اس لیے کہ چالیس روز میں ان کی مٹی کا خمیر ہوا تھا۔

**طِفلِ شب** ۔ ف. کنایہ چاند سے

**طِفل ہندو** ۔ ف. کنایہ آنکھ کی پتلی سے۔

**طُفولیّت** ۔ ع. طفلی، لڑکپن، یہ مصدر جعلی ہے واؤ کی زیادتی سے خلاف قیاس، جیسے رجولیت۔

**طفیف** ۔ ع. قلیل، تھوڑا، ناتمام

**طُفَیل** ۔ ع. نام ایک شاعر کوفی کا جو بغیر بلائے طعام کی محفل میں، ہر ایک شخص کے مکان میں چلا جاتا تھا۔ مجازاً اب ہر ایسے شخص کو کہتے ہیں جو

بغیر بلائے لوگوں کے ساتھ دعوت کھانے چلا جائے اور محاورۂ فارسی میں مجازاً لفظ طفیل بمعنی وسیلہ اور ذریعے کے بھی آتا ہے۔

**طُفیلی** ۔ ف۔ متاخرین لفظ طفیل میں یائے زائد لگا کر طفیلی کہتے ہیں یا منسوب طرف طفیل کے اور کبھی یائے طفیلی مصدری ہوتی ہے بمعنی طفیل ہونا،

## فصل طا۔ مع قاف

**طَق طَق** ۔ ع۔ کھٹ کھٹ کی آواز

**طُقم** ۔ ع۔ وردی کسی خاص گروہ یا پارٹی کا لباس

## فصل طا۔ مع لام

**طَل** ۔ ع۔ شبنم، اوس

**طُلّاب** ۔ ع۔ جمع ہے طالب کی (طلبا)

**طِلا** ۔ ع۔ پتلی دوا جو کسی عضو پر ملیں اور بمعنی زر سرخ سونا اور بمعنی طمع کرنے اور طمع کے بھی آیا ہے۔

**طَلاح** ۔ ع۔ ضد صلاح، تباہی، و فساد۔

**طلاق** ۔ ع۔ چھوٹ جانا عورت کا قید نکاح سے اور بمعنی کشادگی روانی، آزادی اور عیش و نشاط کے بھی آیا ہے۔

**طلاقِ شکم** ۔ ف۔ پیٹ کی روانی، دستوں کا آنا،

**طلاقِ طبیعت** ۔ ع۔ کشادگی طبیعت کی۔

**طلاقت** ۔ ع۔ زبان کی کشادگی، زبان کی روانی اور تیزی لقلقہ، تیز زبانی۔

**طِلاوت** ۔ ع۔ تروتازگی، خوبصورتی رونق، خوبی، قبولیت، سحر جادو،

**طلائی** ۔ ع۔ سونے کی چیز، منسوب طلا سے۔

**طلائے دست افشار** ۔ ع۔ خسرو پرویز کے خزانہ میں ایک سونا بیش قیمت مانند موم کے نرم تھا اس کو زر دست افشار بھی کہتے ہیں۔

**طَلایہ** ۔ ع۔ فوج جو شہر اور لشکر کی رات کو محافظت کرتی ہے

**طلب** ۔ ع۔ مانگنا، خواہش کرنا، درخواست، عرضی۔

**طُلَب** ۔ ع۔ آدمیوں کا گروہ۔

**طَلَبہ** ۔ ع۔ جمع ہے طالب کی

**طَلَبہ** ۔ ع۔ مطلوب، آرزو، خواہش

**طلبیدن** ۔ ف۔ بلانا، چاہنا، مانگنا یہ ایک تصرف فارسیوں کا ہے کہ طلب لفظ عربی کا مصدر اپنے طور پر بنا لیا اور مثل اس کے بھی جیسے رقصیدن رقص سے اور فہمیدن فہم سے اور غارتیدن غارت سے۔

**طلح** ۔ ع۔ شگوفہ خرما، درخت موز جس کو ہندی میں کیلا کہتے ہیں۔

**طِلسم** ۔ ع۔ تماشہ جو شکل عجیب وغریب نظر میں دکھائی دے وہ ڈراؤنی شکلیں جو خزانوں پر بنا دی جائیں، یا جادو کا پتلا، سحر، جادو،

**طِلسمات** ۔ ع۔ جمع ہے طلسم کی۔

**طَلع** ۔ ع۔ شگوفہ خرما، اندازہ، مقدار،

**طِلع** ۔ ع۔ راز، بھید سے واقفیت

**طَلعت** ۔ ع۔ دیدار، منہ دکھانا، رخ

**طلق** ۔ ع۔ دردزہ جننے کا درد جو

عورتوں کے بچہ پیدا ہوتے
وقت ہوتا ہے ایک قسم کا
پتھر سفید چمکدار تہ بہ تہ جسکو
ابرق کہتے ہیں۔ ہرن شکاری
کتا، مجازاً بمعنی شراب
طلق ۔ع۔ حلال، آزاد، رہا شدہ
طلق ۔ع۔ تیز زبان، زباں آور
طلقِ رواں۔ ف۔ کنایہ شراب سے
ہے اس مناسبت سے
کہ اگر برق حل پانی کے
ہوجائے تو اکسیر اعظم ہے
اور شراب کے فائدہ قریب
اکسیر کے ہیں۔
طلق رواں گوہری ف۔ انگور
کی شراب۔
طلقُ الوجہ ۔ع۔ کشادہ رو۔ خوبصورت
خندان۔
طلقُ الیدین۔ ع۔ کشادہ دست، سخی
طلقُ اللسان ۔ع۔ کشادہ زبان
فصیح۔
طَل ۔ع۔ جسم کالبد، تن بدن،
ڈیل ڈول، ویران مکانوں
کے نشان۔
طَلَمبہ چی ۔ع۔ آگ بجھانے والا،
فائر برگیڈیر

طَلوب ۔ع۔ بمعنی طالب
طُلوع ۔ع۔ آفتاب کا نکلنا، ہر
ایک ستارہ کا ظاہر ہونا،
ہر چیز کا ظاہر ہونا، باہر نکلنا
طَلیعَہ ۔ع۔ وہ لشکر جو فوج کے
آگے آگے واسطے دریافت
کرنے دشمن اور پانی وغیرہ
اور اُترنے کی جگہ کے جایا
کرتا ہے اور سپاہ محافظ شہر
اور لشکر کی بوقت شب اسکی
جمع طلائع آتی ہے۔
طَلیق ۔ع۔ قید سے آزاد، رہا شدہ
طَلیقُ الوجہ ۔ع۔ کشادہ رو، خندان
طَلیقُ اللسان ۔ع۔ تیز زبان۔ فصیح

## فصل طاء ۔ مع میم

طَماطَم ۔ع۔ ٹماٹر جو ایک مشہور
پھل ہوتا ہے۔
طُمّاع ۔ع۔ بڑا لالچی۔
طَمّاع ۔ع۔ جمع طامع بمعنی لالچی
طماعت ۔ع۔ لالچ کرنا، طمع کرنا
طماغہ ت۔ } باز اور جرہ وغیرہ
طماقہ ۔ ت } کی ٹوپی۔
طُمانینَت ۔ع۔ بضم اول، اطمینان
اور تسلی۔

طَمث ۔ع۔ حیض کا خون، عورت
کا حائض ہونا، عورت
کی بکارت توڑنا، کسی چیز
کا میلا اور خراب ہوجانا،
طَمر ۔ع۔ بیر انجیر
طُمرُوس ۔ع۔ دروغ گو، جھوٹا،
طمس ۔ع۔ ناپدید کرنا، کسی چیز
کا نشان تک مٹا دینا۔
طُمطُراق ۔ع۔ کروفر، شان، تجمل
طُمطُم ۔ع۔ غیر فصیح جس کی زبان
درست نہ ہو،
طَمع ۔ع۔ لالچ، حرص، امید
طَمع ۔ع۔ لالچی، حریص
طمع خام ۔ع۔ تمنا اس چیز کی جو ممکن
نہ ہو۔
طمغاج ۔ ت۔ نام ولایت ترکستان
ہے۔
طُموس ۔ع۔ معدوم ہونا، پرانا ہونا
محو کرنا، مٹا دینا،
طَمیس ۔ع۔ نابینا، اندھا۔

## فصل طاء ۔ مع نون

طُنّاب ۔ع۔ رسی، خیمہ کی ڈوری
طَنّاز ۔ع۔ اشارہ دل میں بات
کرنے والا، کنایہ میں بات

کرنے والا، ناز کرنے والا، اٹھلا کر چلنے والا شوخ۔

**طُنُب** ۔ع۔ خیمہ کی ڈوری، اطناب جمع ہے۔

**طُنْبُک** ۔مع۔ معرب تبنگ کا ڈھولکی،

**طُنبور** ۔ع۔ بضم اول، طنبورہ مشہور باجہ

**طنجر** ۔مع۔ معرب تبخیر کا پتیلہ دیگچہ،

**طُنز** ۔ع۔ ناز تجربہ، رمز کی بات کہنا، طعنہ

**طَنْطَنَہ** ۔ع۔ آواز طنبورہ اور باجہ وغیرہ کی اور کرو فر اور معنی آواز نقارہ اور ڈھول کے بھی مستعمل ہے واضح ہو کہ دونوں نقاروں میں ایک کو زیر کہتے ہیں، اور دوسرے کو بم لبس آواز زیر کو طنطنہ کہتے ہیں اور آواز بم کو دمدمہ۔

**طَنِک** ۔ع۔ صدا آواز

**طَنِین** ۔ع۔ آواز مکھی اور زنبور وغیرہ اور جھینگر وغیرہ چھوٹی مکھیاں کان کی آواز۔ یعنی بھنبھناہٹ طشت اور لگن کی آواز

## فصل طاء۔ مع واؤ

**طَوارِق** ۔ع۔ جمع طارق کی، وہ حادثے اور زمانہ کی سختیاں اور آفتیں جو رات کو آسمان سے نازل ہوتی ہیں، زمین پر

**طَوَاف** ۔ع۔ کسی چیز کے گرد پھرنا خانۂ کعبہ کے گرداگرد گھومنا،

**طَوَّاف** ۔ع۔ وہ خادم جو نرمی اور مہربانی سے اپنے مالک کی خدمت کرے، مرد بہت طواف کرنے والا، یعنی بہت گرداگرد پھرنے والا

**طَوَاف چی** ۔تر۔ خوانچہ والا۔

**طَوَالَت** ۔ع۔ درازی۔

**طَوامیر** ۔ع۔ جمع طومار کی جس کے معنی آگے مذکور ہیں۔

**طَوَائح** ۔ع۔ حادثے اور واقعے جو ہلاکت کرنے والے ہیں آفتیں

**طَوَائِف** ۔ع۔ جمع طائفہ یعنی گروہ کی

**طُوب** ۔تر۔ پکی ہوئی اینٹ،

**طوبیٰ** ۔ع۔ مؤنث ہے اطیب کا یعنی پاک تر اور خوشبودار تر اور کبھی بمعنی عیش اور خوشی، بشارت اور فرحت کے بھی آتا ہے، نام ایک درخت کا بہشت میں جسکی ایک ایک شاخ کل بہشتیوں کے مکانوں میں ہوگی اور اس ایک شاخ سے طرح طرح کا میوہ اور خوشبوئیں حاصل ہوں گی۔

**طَوْد** ۔ع۔ بڑا پہاڑ۔

**طُور** ۔ع۔ بمعنی مطلق پہاڑ اور اس پہاڑ کا نام جس پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو تجلی ہوئی تھی اور اس کو طور سینا بھی کہتے ہیں اور فقط طور بھی اور یہ پہاڑ ملک شام میں ہے۔

**طُور** ۔ع۔ بواؤ مجہول، وہ جال جس میں کہ گھاس اکٹھا کر کے بھری جاتی ہے۔

**طَوْر** ۔ع۔ ایک مرتبہ، اطوار اس کی جمع ہے۔ مجازاً بمعنی وضع ڈھنگ۔

**طُوس** ۔مع۔ معرب توس کا نام

ایک شہر کا ولایت خراسان میں۔

**طُوطک** ۔ ع۔ واؤ معروف سے نام سالار کا۔

**طُوطی** ۔ مب۔ معرب ہے توتی کا ایک پرند ہے سبز رنگ کا جس کو طوطا بھی کہتے ہیں۔ توتی ایک چھوٹا پرند اور بھی ہے جو شہتوت کو بڑی رغبت سے کھاتا ہے اور شہتوت کی فصل میں بہت دکھائی دیتا ہے، پس یہ منسوب ہے طرف توت بمعنی شہتوت کے

**طُوطیِ صحرا** ۔ فج۔ کنایۃً سبزۂ صحرا مراد ہوتا ہے

**طَوع** ۔ ع۔ رغبت، اطاعت اپنی خوشی سے۔

**طَوعاً** ۔ ع۔ از روئے فرمانبرداری کے۔

**طوعاً وکرہاً** ۔ ع۔ اطاعت و فرمانبرداری اور کراہت مراد ڈھینگا ڈھینگی سے۔

**طُوغ** ۔ ع۔ نشان اور جھنڈا فوج کا۔

**طوف** ۔ عج۔ بواؤ معروف بہت بوڑھی عورت

**طَوف** ۔ ع۔ کسی چیز کے گرد پھرنا اور بمعنی مطلق سیر اور گشت کے بھی آیا ہے۔

**طوفان** ۔ ع۔ سیلاب پانی کا جوڑ کوڑ سخت آندھی، ہر چیز جو بہت غالب ہو اور کل کو گھیر لیوے۔

**طَوق** ۔ ع۔ طاقت، توانائی، گردن بند، گول پٹہ، حلقہ جو چیز کہ گول ہو،

**طَوق بُردن** ۔ ف۔ سبقت لے جانا،

**طوق بہار** ۔ فج۔ دھنک، قوس قزح جو پانی برسنے کے بعد اکثر شام کے وقت اُفق پر نظر آیا کرتی ہے۔

**طوق و تاج** ۔ ف۔ مراد تخت و تاج سے۔

**طول** ۔ ع۔ احسان کرنا، کسی پر بیشی لے جانا، بزرگی اور فضل میں کسی پر غالب ہونا۔ قدرت بخشش، تونگری، عطا

**طُول** ۔ ع۔ درازی، لمبائی، لمبا ہونا۔

**طِوَل** ۔ ع۔ بڑی رسی جس کے ایک سرے سے چوپایوں کا پاؤں باندھ کر چرنے کو چھوڑ دیں۔

**طُوَل** ۔ ع۔ لمبی اور دراز چیزیں

**طُولِ اَمَل** ۔ ع۔ کنایہ حرص دنیا سے

**طُومار** ۔ ع۔ نامہ خط، کتاب بڑا مکتوب

**طُوبیٰ** ۔ مب۔ معرب واؤ معروف سے طوبیٰ کا جو واؤ مجہول سے ہے ترکی میں شادی عروسی کو کہتے ہیں۔

**طُویٰ** ۔ ع۔ نام ایک میدان کا شام میں کہ اس کو وادی ایمن بھی کہتے ہیں۔

**طَوا** ۔ ع۔ گرسنگی، بھوک

**طَویّت** ۔ ع۔ پیچیدگی، نیّت، اندیشہ

**طَوِیل** ۔ ع۔ لمبا، دراز، نام ایک بحر کا، شاعری کی انیس [19] بحروں میں سے

**طَوِیلہ** ۔ ع۔ یائے معروف سے لمبی رسی کہ جو گھوڑوں کے پیروں سے باندھتے ہیں ہندی پچھاڑی، وہ لمبی رسی جس میں چند گھوڑوں کے پیر باندھ دیں، مجازاً

وہ مکان جس میں بہت سے گھوڑے باندھے جاتے ہیں اور طویلہ معنی موتیوں کی لڑی کے بھی آیا ہے۔

**طویلہ بستن** - ف۔ خیمہ برپا کرنا۔

**طویلہ بیرون زدن** - ف۔ کنایہ ہے ظاہر ہونے اور باہر نکلنے سے۔

**طویلۂ دُر** - ع۔ موتیوں کی لڑی۔

## فصل طا مع ہائے ہوز

**طٰہٰ و یٰسین** - ع۔ دونوں نام ہیں دو سورتوں کے قرآن مجید میں اور حقیقت میں یہ دونوں نام پیغمبر صلعم کے ہیں، طٰہٰ کنایہ ہے یا طاہر سے اور یٰسین اشارہ ہے یا سید سے۔

**طہارت** - ع۔ طہارت، پاکی، پاکیزگی پاک ہونا اور بمعنی وضو اور استنجائے مستعمل ہے۔

**طُہر** - ع۔ پاک ہونا عورت کا حیض سے اور پاکی کے دن جس میں حیض نہ ہو۔

**طہران** - سب۔ معرب ہے تہران کا جو ایک شہر ہے ایران کے شہروں سے

**طہماسپ** - ف۔ شاہانِ ایران سے ایک بادشاہ کا نام جو بڑا عادل اور سخی تھا۔

**طہورث** - ف۔ نام ایک بادشاہ ایران کا جس نے سات سو برس بادشاہت کی ہے یہ ہوشنگ کی اولاد سے تھا کہتے ہیں کہ اس نے ایک دیو مسخر کرکے اپنا مرکب بنایا تھا اور اس پر سوار ہوا کرتا تھا، اسی سے اس کو دیو بند کہتے ہیں۔

**طَہور** - ع۔ پاک، پاک کرنے والا، پاک ہونا، وہ چیز جس سے دوسری چیز پاک کی جائے۔

**طہیر** - ع۔ پاک کرنے والا، پاک

## فصل طا مع یائے تحتانی

**طَیّ** - ع۔ بھوک، گرسنگی، لپیٹنا فارسی میں یہ لفظ اکثر لپیٹنے کے معنی میں بغیر تشدید کے مستعمل ہوا کرتا ہے

**طے** - ع۔ طے بروزن مے نام ایک قبیلہ کا شہر یمن میں سے جس کی طرف حاتم طائی منسوب ہے۔

**طیّار** - ع۔ اُڑنے والا پرند جو خوب اُڑ سکے، بہت خوب اُڑنے والا، تیز فہم لقب جعفر بن ابی طالب علیہ السلام کا اس لیے کہ وہ بہشت میں فرشتوں کے ساتھ اُڑتے پھرتے ہیں یہ چچازاد بھائی آنحضرت صلعم کے تھے۔ فارسی میں یہ لفظ مجازاً بمعنی مہیا اور آمادہ اور مستعد کے مستعمل ہے۔

**طیّارچی** - ت۔ ہوائی جہاز کا چلانے والا ڈرائیور

**طیّارہ** - ع۔ کنایہ کشتی اور ہوائی جہاز اور گھوڑے تیز رفتار سے

**طیّاش** - ع۔ سبک عقل جس کی عقل جاتی رہی ہو، ہلکا، بیہودہ آدمی۔

**طُیّان** - ع۔ گرسنہ، بھوکا، پیچیدہ مٹی کے برتن بنانے والا کمہار نام ایک شاعر کا جو بیہودہ گو تھا۔

طِیب ۔ ع۔ خوشبو، خوشی، پاک ہونا، خوش طبعی، مذاق

طَیِّب ۔ ع۔ کسی چیز کا لذیذ اور پاک ہونا،

طَیُّب ۔ ع۔ پاک، حلال، لذیذ مزہ دار،

طیب لادا ۔ ع۔ کنایہ خوش اور خوشگو سے۔

طَیِّبات ۔ ع۔ ظرافتیں، دل لگیاں

طِیبُت ۔ ع۔ پاک ہونا، حلال ہونا مزاح خوش طبعی اور مذاق

طَیبہ ۔ ع۔ حضرت رسول صلعم کا مدینۂ منورہ لفظی معنی "پاک"

طِیجن ۔ ع۔ وہ توا جس پر روٹی پکائی جاتی ہے۔

طَیر ۔ ع۔ ایک پرند، بہت سے پرند، یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں آیا ہے۔

طَیران ۔ ع۔ اُڑنا

طیارگی ۔ ف۔ سُبکی، خفت

طیرہ ۔ غصہ، غضب

طِیرہ ۔ ع۔ خفت، سُبکی، شرمندگی عیب اور بمعنی غمناک اور شرمندہ کے بھی آیا ہے۔

طِیرہ ۔ ع۔ فال بد، بُرا شگون

طَیش ۔ ع۔ سبکی، سبک ہونا ہلکا پن عقل کا زائل ہو جانا، تیر کا خطا کرنا نشانہ سے مجازاً بمعنی غصہ، بیدماغی، خفگی

طَیف ۔ ع۔ غضب جوش غصہ کا دیوانگی اور وہ خیال جو خواب میں دکھائی دے۔

طے کردن ۔ ف۔ لپیٹنا، فیصلہ کرنا

طے کش ۔ ف۔ طے کا روزہ رکھنے والا اور صفت اس روزہ کی یہ ہے کہ بعد تین روز کے کھانا کھاتے ہیں اور درمیان میں شام کو تین چار قطروں سے روزہ کو افطار کر لیتے ہیں

طَیلسان۔ عرب۔ معرب تالسان کا ایک قسم کی چادر ہوتی ہے جو خطبہ پڑھنے والے قاضی لوگ اپنے کندھوں پر ڈال لیتے ہیں، اور طیالسہ اس کی جمع ہے۔

طیلسانِ مُطَرّا ۔ ع۔ کنایۃً اندھیری رات مراد ہوتی ہے

طَیِّ لِسان ۔ ع۔ زبان کا لپیٹ لینا مراد اس سے خاموشی ہے اور کبھی کنایہ استعداد کلام اور قوت گویائی سے بھی ہوتا ہے:

طِین ۔ ع۔ مٹی، خاک، نمناک

طِینت ۔ ع۔ تھوڑی مٹی، سرشت خو، پیدائش، خلقت، خصلت، اصلی،

طُینک ۔ فج۔ ڈھولک، تاشہ

طِینی ۔ ع۔ گلی، مٹی کی چیز

طُیُور ۔ ع۔ جمع طیر بمعنی پرندکی

طیہوج ۔ عرب۔ معرب تیہو کا اور تیہو ایک پرند ہے، مشابہ کبک سے جس کو چکور کہتے ہیں، لیکن چکور سے چھوٹا ہوتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ ہندی میں اس کو لوا کہتے ہیں جو مشہور پرند ہے تیتر کی قسم سے۔

# باب ظائے معجمہ

## فصل ظا۔ مع الف

ظاعن ۔ ع۔ مسافر

ظالم ۔ ع۔ ظلم کرنے والا۔

ظامی ۔ ع۔ تشنہ، پیاسا۔

ظان ۔ ع۔ مرد بدگمان، وہ شخص جو کسی پر تہمت لگاوے۔

ظاہر ۔ ع۔ کھلا ہوا اور نام خدا کا

ظاہرہ ۔ ع۔ وہ آنکھ جو باہر نکلی ہو،

ظاہری ۔ ع۔ منسوب طرف ظاہر کے

## فصل ظا مع بائے موحدہ

ظبا ۔ ع۔ جمع ظبی یعنی ہرن کی

ظبظاب ۔ ع۔ درد، عیب اور وہ آبلے جو پلکوں میں پڑ جاتے ہیں،

ظبی ۔ ع۔ ہرن

ظبیہ ۔ ع۔ آہوئے مادہ، ہرن کی مادہ، عورت اور حیوان کی فرج یعنی شرمگاہ چھوٹی تھیلی چمڑے کی خم اشکی مٹھوا

## فصل ظا۔ مع رائے مہملہ

ظراف ۔ ع۔ وہ شخص جو نہایت عقلمند ہو، بڑا خوش طبع، بڑا دل لگی باز،

ظرافت ۔ ع۔ خوش طبعی، عقلمندی

ظربان ۔ عج۔ ایک جانور بلی جیسا ہوتا ہے جس میں بو بڑی سخت ہوتی ہے۔

ظرز ۔ عج۔ گول ترشا ہوا پتھر

ظرف ۔ ع۔ عقلمندی، برتن اور محاورہ فارسی میں بمعنی حوصلہ کے بھی آتا ہے۔

ظرفا ۔ ع۔ جمع ظریف کی۔

ظروف ۔ ع۔ جمع ظرف بمعنی برتن

ظریف ۔ ع۔ زیرک، عقلمند، خوش طبع،

## فصل ظا۔ مع عین مہملہ

ظعائن ۔ ع۔ جمع ظعینہ یعنی ہودج

ظعان ۔ ع۔ وہ رستی جس سے ہودج کسیں

ظعن ۔ ع۔ کوچ کرنا، سفر کرنا سیر کرنا،

ظعون ۔ عج۔ وہ اونٹ جس پر ہودج اور کچھ سامان لدا ہو،

ظعین ۔ ع۔ کوچ کرنے والا۔ جانے والا،

ظعینہ ۔ ع۔ وہ عورت جو ہودج میں بیٹھی ہو۔

## فصل ظا۔ مع فا

ظفر ۔ ع۔ فتحمندی، فتح،

ظفر ۔ ع۔ ناخن

ظفرہ ۔ ع۔ ناخونہ جو آنکھ میں پڑ جاتا ہے۔ اور یہ آنکھ کی بیماری ہے۔

## فصل ظا۔ مع لام

ظل ۔ ع۔ سایہ، خیال، نمونہ رات کا ایک ٹکڑا، اول جوانی، گرمی کی شدت، وہ ابر جو آفتاب کو چھپائے، رات کی اندھیری، واضح ہو کہ اول روز کے سائے کو ظل کہتے ہیں، اور آخر

روز کے سایہ کو نسے اور ظلل بمعنی بہشت کے۔

**ظِلُّ اللہ** ۔ ع۔ سایہ خدا کا، اور اصطلاح میں بادشاہ عادل کو کہتے ہیں۔

**ظَلَال** ۔ ع۔ سایہ ابر کا، سایہ دار مقام۔

**ظِلَال** ۔ ع۔ جمع ظلّ بمعنی سایہ

**ظلام** ۔ ع۔ اول شب کی تاریکی

**ظُلَام** ۔ ع۔ جمع ظلمت بمعنی اندھیری

**ظَلَّام** ۔ ع۔ بڑا ظالم، ظلم کرنے والا، سخت ظالم اور بمعنی مطلق ظلم کے بھی آیا ہے

**ظلّ زمین** ۔ ف۔ کنایہ رات سے۔

**ظلّ ظلیل** ۔ ع۔ سایہ دراز اور کشیدہ اور ہمیشہ رہنے والا، سایہ تمام اور کامل۔

**ظِلفُ** ۔ ع۔ چرا ہوا سُم جس کو کھر کہتے ہیں جیسے گائے اور بکری وغیرہ کا سُم برخلاف گھوڑے اور گدھے وغیرہ کے سُم کے کہ اس کو حاصرہ کہتے ہیں اور اظلاف اسکی جمع ہے۔

**ظلف** ۔ ع۔ سخت چیزیں۔

**ظَلَف** ۔ ع۔ روزی کی تکلیف، شدت معیشت

**ظَلَف** ۔ ع۔ جائے بلند، ٹیلہ

**ظلل** ۔ ع۔ بہت سے سائبان اور بہت سے ابر۔

**ظُلم** ۔ ع۔ بے انصافی، کسی کا حق کم کرنا۔

**ظُلَم** ۔ ع۔ تاریکی، تاریک ہونا رات کا۔

**ظُلم** ۔ ع۔ پانی برف، دانت کی سفیدی

**ظُلَم** ۔ ع۔ جمع ظلمت بمعنی اندھیری

**ظلمات** ۔ ع۔ جمع ظلمت کی تاریکیاں، نظم میں بضرورت بہ سکون لام بھی جائز ہے۔

**ظلماتِ ثلٰثہ** ۔ ع۔ تین تاریکیاں حضرت یونس علیہ السّلام کے لئے تاریکی رات کی، تاریکی مچھلی کے پیٹ کی تاریکی تہ دریا کی تاریکی پیٹ کی بچہ کے لیے ۔ تاریکی بچہ دان کی، تاریکی اس جھلّی کی جس میں وہ ہوتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کنایہ ہے کدورت طبعی اور ہوائے نفسانی اور صفات حیوانی سے۔

**ظَلمَانی** ۔ ع۔ وہ شے جو شفاف نہو تاریک واضح ہو کہ یہ منسوب ہے طرف ظلم بمعنی تاریکی کے اور الف ونون ماقبل یائے کا بعض الفاظ میں زائد آتا ہے، جیسے نورانی، حقّانی، جسمانی،

**ظلمت** ۔ ع۔ تیرگی، اندھیرا۔

**ظَلَمَہ** ۔ ع۔ جمع ظالم کی

**ظُلُول** ۔ ع۔ سایہ کرنا۔

**ظَلُوم** ۔ ع۔ سخت ظالم، بڑا ظلم کرنے والا۔

**ظُلّہ** ۔ ع۔ سائبان، چھجہ، ابر جو آفتاب کو چھپالے وہ چیز جو سایہ کرے

**ظَلِیف** ۔ ع۔ بدحال، خراب، خوار، زمین سخت اور اونچی نیچی، کام سخت و دشوار، سختی، مشکل، رائگاں چیز۔

**ظَلِیل** ۔ ع۔ دائمی سایہ، سایہ دار

جگہ، وہ چیز جو سایہ کرے۔

ظَلِیم ۔ع۔ جسپر ظلم ہوا ہو، مظلوم

### فصل ظا۔ مع میم

ظما ۔ع۔ پیاس، پیاسا ہونا

ظماء ۔ع۔ جمع ظمآن یعنی پیاسے کی

ظمآن ۔ع۔ تشنہ، پیاسا

### فصل ظا۔ مع نون

ظن ۔ع۔ گمان، وہم، تہمت

ظنار ۔عج۔ اونٹنی کی ناک کپڑے سے باندھنا تاکہ دوسرے کے بچے کی بو نہ سونگھ سکے

ظِنب ۔ع۔ درخت کی جڑ۔

ظنّت ۔ع۔ تہمت

ظُنبوب ۔ع۔ پیر سے لیکر پنڈلی تک کا حصۂ جسم

ظنون ۔ع۔ جمع ظن یعنی گمان

ظَنُون ۔ع۔ مرد بدگمان، مرد ضعیف اور کم حوصلہ، کنواں کم پانی کا

ظَنِین ۔ع۔ وہ شخص جس پر تہمت لگائی گئی ہو۔

ظنّی ۔ع۔ منسوب طرف ظن کے

### فصل ظا۔ مع واؤ

ظُوَار ۔ع۔ دیگ کے پائے۔

ظُواہر ۔ع۔ زمین کی بلندیاں، زمین سے اُگی ہوئی چیزیں۔

### فصل ظا۔ مع ہائے ہوز

ظِہار ۔ع۔ ہم پشت ہونا، موافق ہونا، کنا مرد کا اپنی منکوحہ عورت سے کہ تو مجھ پر مثل پشت ماں میری کے ہے۔ شرع میں اس کہنے سے مرد پر وہ عورت حرام ہوجاتی ہے اور جب تک مرد کفارہ نہ دے حلال نہیں ہوتی اور کفارہ اس کا یہ ہے کہ بردہ آزاد کردے اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو دو مہینے روزے پیہم یعنی لگاتار رکھے اور اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلادے اور واجب و لازم ہے کہ کفارہ قبل جماع کے دے

ظِہارہ ۔ع۔ رزائی وغیرہ کا ابرہ یعنی اوپر والا کپڑا اور استر کو بطانہ کہتے ہیں۔

ظَہارت ۔ع۔ پیٹھ، پشت

ظَہَر ۔ع۔ درد پشت، پیٹھ کا درد

ظُہر ۔ع۔ زوال آفتاب کا وقت

ظُہور ۔ع۔ ظاہر ہونا، کوٹھے پر چڑھنا

ظَہیر ۔ع۔ ہم پشت، مددگار، پشت پناہ، وہ شخص جس کی پیٹھ میں درد ہوتا ہو، یہ لفظ جمع اور مفرد دونوں آیا ہے۔

ظُہیرہ ۔ع۔ دن، دوپہر کا وقت جو بہت گرم ہو۔

### فصل ظا۔ مع یائے تحتانی

ظَیان ۔ع۔ جنگلی چمیلی، شہد

ظِئر ۔ع۔ دائی یعنی انّا۔ جو دوسرے شخص کے بچہ کو دودھ پلادے

# باب عین مہملہ

### فصل عین۔ مع الف

عابث ۔ع۔ کھیل کود کرنے والا

عابد ۔ع۔ عبادت کرنے والا۔ پجاری

عابر ۔ع۔ راہ سے گذرنے والا پل پر سے اُترنے والا، پار

دریا کے جانے والا۔

عاتق ۔ ع۔ رہا شدہ آزاد، پرانی شراب، بڑی مشک، نوجوان عورت، وہ عورت جس نے ابھی شوہر نہ کیا ہو، ہر چیز پرانی مگر غیر جاندار۔

عاتی ۔ ع۔ حد سے گذر جانے والا سرکش، نافرمان، مغرور، متکبر

عاج ۔ ع۔ ہاتھی دانت اور کبھی مراد سفیدی سے ہوتی ہے۔

عاجز ۔ ع۔ ناچار جس سے کچھ نہ ہو سکے۔

عاجل ۔ ع۔ جلد باز، جلدی کرنے والا اور کبھی مراد دُنیا سے

عاجلہ ع۔ بے مہلت، دنیا، یہ جہاں

عاد ۔ ع۔ ہود پیغمبر کی قوم کا نام اور یہ لوگ، عاد بن سام بن نوح کی نسل سے تھے۔

عادات ۔ ع۔ جمع ہے عادت کی

عادت ۔ ع۔ خو، خصلت، اور کبھی ایام حیض بھی مراد لیے جاتے ہیں۔

عادِل ۔ ع۔ منصف، انصاف کرنے والا، برابر کرنے والا پرہیزگار جو فاسق نہ ہو وہ شخص جس کی شرع میں گواہی معتبر ہو۔

عادی ۔ ع۔ خوگرفتہ جس کو کسی چیز کی عادت پڑ گئی ہو، ہر چیز کی عادت ہو جائے منسوب طرف عادت کے، عادت کی تائے مصدری یائے نسبت کے ملنے سے گر گئی اور منسوب طرف قوم عاد کے اور بمعنی دشمن و ظالم

عاذر ۔ ع۔ زخم کا نشان، خون استحاضہ، آدمی کا پاخانہ یعنی گوہ

عاذل ۔ ع۔ ملامت کرنے والا

عار ۔ ع۔ شرم، عیب۔

عارج ۔ ع۔ اوپر چڑھنے والا۔

عارض ۔ ع۔ فوج کا بخشی، لشکر کا شمار کرنے والا، سالار فوج۔ ملنے والا، لاحق ہونے والا، ابر سیاہ، رخسارہ اور بمعنی مطلق ابر کے بھی

عارضہ ۔ ع۔ حاجت، رنج، بیماری، اس کی جمع عوارض ہے

عارضی ۔ ع۔ لاحقی جو اصلی نہ ہو،

عارضین ۔ عج۔ مدعی اور مدعا علیہ اور گواہ و وکیل وغیرہ

عارف ۔ ع۔ پہچاننے والا جاننے والا، صبر کرنے والا، ولی خدا،

عارفہ ۔ ع۔ عورت پہچاننے والی، صبر کرنے والی۔ اور جاننے والی

عاری ۔ ع۔ ننگا، برہنہ، خالی،

عاریت ۔ ع۔ مانگا، مانگ کر کوئی چیز لینی، کوئی چیز مانگے دینی، یہ لفظ منسوب ہے طرف عار کے، اس لئے کہ مانگنا شرم کی بات ہے اور یہ لفظ یائے تحتانی کی تشدید سے بھی آیا ہے۔

عازم ۔ ع۔ قصد اور ارادہ کرنیوالا

عاسل ۔ ع۔ شہد نکالنے والا۔

عاسی ۔ ع۔ بہت بوڑھا شخص

عاشر ۔ ع۔ دسواں حصہ ۱/۱۰

عاشق ۔ ع۔ عشق رکھنے والا چاہنے والا۔

عاشورا ۔ ع۔ دسویں تاریخ خصوصاً ماہ محرم کی دسویں تاریخ۔

**عاشورا** ۔ ع۔ اس کے آخر میں بجائے الف ہائے ہوز لکھنا اس طرح "عاشورۃ" غلط ہے

**عاصف** ۔ ع۔ تیز آندھی اور وہ روز جس میں سخت آندھی چلے۔

**عاصفہ** ۔ ع۔ بہت تیز ہوا، سخت آندھی، عواصف اسکی جمع ہے،

**عاصم** ۔ ع۔ باز رکھنے والا، نگاہ رکھنے والا، نام ایک قاری کا جن کے شاگرد حفص ہیں

**عاصمہ** ۔ ع۔ پایۂ تخت دار السلطنت

**عاصی** ۔ ع۔ گنہگار، مجرم، خطاکار نافرمان، وہ سیاہ ابر جو برسے نہیں اور طبیبوں کی اصطلاح میں معدہ عاصی وہ جو مسہل کا اثر قبول نہ کرے اور رگ عاصی وہ جو فصد میں خون نہ دے۔

**عاطر** ۔ ع۔ خوشبودار

**عاطف** ۔ ع۔ مڑنے والا، مہربانی کرنے والا،

**عاطفت** ۔ ع۔ مہربانی کرنا، مہربانی،

**عاطل** ۔ ع۔ برہنہ، ننگا، خالی، بے کار،

**عاف** ۔ ع۔ خطا معاف کرنے والا

**عافیت** ۔ ع آرام،

**عافین** ۔ ع۔ معاف کرنے والے خطاؤں کے، یہ جمع عاف کی ہے۔

**عاق** ۔ ع۔ سرکش ماں باپ کے ساتھ۔

**عاقب** ۔ ع۔ پیچھے آنے والا، وہ شخص جو کسی کا نائب ہو۔

**عاقبت** ۔ ع۔ آخر، انجام

**عاقد** ۔ ع۔ گرہ لگانے والا، عہد کرنے والا۔

**عاقر** ۔ ع۔ بانجھ جس کے لڑکا پیدا نہ ہو مرد خواہ عورت، اسمیں مذکر اور مؤنث برابر ہے،

**عاقل** ۔ ع۔ عقلمند، زیرک، دانا،

**عاقلہ** ۔ ع۔ عقلمند عورت

**عاکف** ۔ ع۔ گوشہ نشین مسجد میں ایک گوشہ کے اندر عبادت کے لئے بیٹھنے والا۔

**عاکفان** ۔ ف۔ جمع فارسی ہے عاکف کی۔

**عاکفین** ۔ ع۔ جمع عربی ہے عاکف کی

**عالم** ۔ ع۔ جو چیز کہ سوائے خدائے تعالےٰ کے ہے وہ عالم ہے۔ جہان، مخلوقات اور بعضی انواع مخلوقات کے بھی آتا ہے اور محاورہ فارسی میں بمعنی حالت اور صورت کے بھی ہے۔

**عالم** ۔ ع۔ جاننے والا، علم والا، پڑھا ہوا۔

**عالم آب** ۔ ف۔ کنایہ ہے نشۂ شراب سے۔

**عالم امر** ۔ ع۔ عالم ارواح، اور عالم ملائکہ۔

**عالم اسباب** ۔ ع۔ دنیا

**عالم برزخ** ۔ موت اور قیامت کے درمیان میں روحوں کے رہنے کا مقام،

**عالم جبروت** ۔ ع۔ مرتبہ صفات خدا کا۔

**عالم لاہوت** ۔ ع۔ عالم ذات خدا کا

**عالم ملکوت** ۔ ع۔ مرتبہ اسمائے الٰہی کا۔

**عالم معنیٰ** ۔ ع۔ وہ عالم جو محسوس نہ ہوسکے۔

**عالم ناسوت** ۔ ع۔ عالم فانی، دنیا۔

**عالم ہیولانی** ۔ ع۔ عالم اجسام کا۔

**عالمی** ۔ ع۔ عالم کا رہنے والا،

دُنیا کا۔
**عالمیان** ۔ ف۔ جمع ہے عالمی کی
**عالی** ۔ ع۔ بلند، برتر۔
**عالیجناب** ۔ ع۔ بلند درگاہ بلند مرتبہ
**عالی حضرت** ۔ ع۔ بلند مرتبہ کا آدمی
**عام** ۔ ع۔ برس، سال۔
**عام** ۔ ع۔ پھیلا ہوا، مشہور، کُل کو گھیرے ہوئے آدمی، عام ضد خاص کا۔
**عامر** ۔ ع۔ آباد کرنے والا، آباد
**عامرہ** ۔ ع۔ اور بنی عامر نام ہے ایک قبیلے کا۔
**عامری** ۔ ع۔ منسوب طرف قبیلہ بنی عامر کے۔
**عامل** ۔ ع۔ حاکم عمل کرنے والا، کارگیر۔
**عامل دریا** ۔ ف۔ م کنایہ آفتاب
**عامل کان** ۔ ف۔ سے۔
**عامہ** ۔ ع۔ مشہور، عام، ضد خاصّہ
**عامی** ۔ ع۔ ناخواندہ، جاہل
**عاند** ۔ ع۔ دشمن، عناد رکھنے والا،
**عانہ** ۔ ع۔ موضع زیر ناف، پیڑو
**عاہات** ۔ ع۔ آفتیں، سختیاں
**عاہت** ۔ ع۔ آفت، بلا، سختی،

**عاہر** ۔ ع۔ حرام کار، زنا کرنے والا
**عاہل** ۔ ع۔ وہ عورت جس کے شوہر نہ ہو،
**عاہن** ۔ ع۔ محتاج، تہی دست کاہل۔
**عائب** ۔ ع۔ عیب کرنے والا، ہجی
**عائد** ۔ ع۔ اُلٹ کر آنے والا، عود کرنے والا،
**عائق** ۔ ع۔ روکنے والا، حائل مانع۔
**عائل** ۔ ع۔ فقیر، درویش،
**عائلی** ۔ ع۔ فقیری، درویشی،

## فصل عین مع بائے موحدہ

**عُبّ** ۔ ع۔ آستین
**عَبّ** ۔ ع۔ دمبدم پانی پینا
**عبا** ۔ کملی نام ایک لباس خاص کا۔
**عُباب** ۔ ع۔ بڑی بہیا اور اول ہر چیز کا، پانی کی بہیا
**عِباد** ۔ ع۔ خدا کے بندے جمع عبد کی
**عُبّاد** ۔ ع۔ عبادت کرنے والے جمع عابد کی۔
**عبادت** ۔ ع۔ پوجا، بندگی۔

**عبارت** ۔ ع۔ بات بیان کرنا، بیان
**عبّاس** ۔ ع۔ شیر درندہ، نام حضرت رسول صلعم کے چچا صاحب کا انھیں کی اولاد میں خلفائے عباسیہ ہوئے ہیں، نام حضرت علی علیہ السلام کے صاحبزادے کا جو ام البنین کے بطن سے تھے اور کربلا میں شہید ہوئے۔
**عبّاسی** ۔ ع۔ منسوب طرف عباس کے، نام ایک رنگ کا جو سرخ مائل بہ کبودی ہوتا ہے اور کنایہ رنگ سیاہ سے بھی اس لیے کہ خلفائے عباسیہ نے سیاہ رنگ اپنے لیے خاص کر لیا تھا۔
**عبّاسیان** ۔ ع۔ اولاد حضرت عباس آنحضرت صلعم کے چچا صاحب کی۔
**عَبَث** ۔ ع۔ بے فائدہ، بیہودہ،
**عَبد** ۔ ع۔ بندہ، غلام
**عبدالمطّلب** ۔ ع۔ نام حضرت رسول کے دادا صاحب کا۔
**عبدالمناف** ۔ ع۔ نام حضرت رسول

صلعم کے دادا صاحب کے دادا صاحب کا،
عَبدُ الجَنّہ ۔ ع۔ کابوس وہ بیماری جس میں آدمی سوتے میں ڈرتا ہے۔
عَبُدَہ ۔ ع۔ عبادت کرنے والے جمع عابد کی۔
عَبر ۔ ع۔ خواب کی تعبیر کہنا، انجام کی خبر دینا۔
عُبر ۔ ع۔ ہر چیز بہت گروہ، گرمی آنکھ کی، نام قبیلہ کا وہ عورت جس کا فرزند مرگیا ہو۔
عِبر ۔ ع۔ محصول جو کشتی سے اُترتے ہوئے اور دریا سے پار جاتے ہوئے لیا جاتا ہے
عَبر ۔ ع۔ دریا کا کنارہ، گھاٹ
عُبرا ۔ ع۔ دریا کا کنارہ، گھاٹ
عِبر ۔ ع۔ عبرت پکڑنا، رونا
عِبرت ۔ ع۔ اندیشہ بنصیحت پکڑنا
عِبرَہ ۔ ع۔ وہ محصول جو کشتی اور جہاز کے مسافروں سے لیا جائے، لاہداری کا محصول اور بمعنی عبور کے بھی آیا ہے اور کبھی مجازاً بمعنی خراج مالک کے بھی آتا ہے۔
عَبرہ ۔ ع۔ آنکھ کا آنسو، رونا،
عِبری ۔ ع۔ زبان اہل کنعان
عبرانی ۔ ع۔ ای
عَبَس ۔ ع۔ ترش روئی، کج خلقی بول پیشاب، سوکھا گوہ
عَبَب ۔ تج۔ زبیج۔ حب کا کنج
عَبَق ۔ ع۔ خوشبودار چیز
عَبقَری ۔ ع۔ لباس لطیف جو عجیب و غریب ہو، ہر چیز جو نفیس اور عمدہ ہو
عُبُودِیّت ۔ ع۔ بندگی، غلامی
عُبُور ۔ ع۔ راہ سے گذر جانا، پل کے پار جانا، دریا کو پار کر جانا۔
عَبُوس ۔ ع۔ ترش رو، بد خُلق درندہ خاص کر شیر،
عُبُوس ۔ ع۔ ترش روئی، نام ایک مرض کا جس سے پیشانی پر شکنیں پڑجاتی ہیں
عُبُوست ۔ ع۔ ترشروئی،
عَبہَر ۔ ع۔ زرد نرگس اور جو نرگس سیاہ ہوتی ہے اسکو شہلا کہتے ہیں
عَبِید ۔ ع۔ بہت سے غلام، یہ جمع عبد کی نہیں ہے بلکہ اسم جمع ہے جو معنی جمع کے رکھتا ہے۔
عُبَید ۔ ع۔ چھوٹا غلام یہ تصغیر عبد کی ہے۔
عَبِیر ۔ ع۔ نام ایک خشک خوشبو کا ہے۔ جو مشک صندل گلاب اور زعفران ملاکر بناتے ہیں اور کپڑوں پر چھڑکتے ہیں۔

## فصل عین مع تائے فوقانی

عِتاب ۔ ع۔ ملامت کرنا، غصہ کرنا ناز کرنا، خفگی، غصّہ، ناز
عِتاد ۔ ع۔ سفر کی تیاری، اسباب سفر کا،
عِتاق ۔ ع۔ آزاد ہونا، لونڈی اور غلام وغیرہ کا۔
عِتاقت ۔ ع۔ آزاد ہونا،
عَتَب ۔ ع۔ غصہ کرنا، خفگی ظاہر کرنا،
عَتَبہ ۔ ع۔ دہلیز، آستانہ، چوکھٹ
عَتَبات ۔ ع۔ چوکھٹیں، سختیاں بلائیں۔
عِترت ۔ ع۔ اولاد، اپنے،

یگانے، عزیز،

عُتُق ۔ع۔ آزادی، آزاد ہونا۔

عتق ۔ع۔ کہنہ ہونا، پُرانا ہونا

عُتُل ۔ع۔ سخت آواز، بہت کھانے والا اور ظالم

عُتُو ۔ع۔ سرکشی

عِتِیّ ۔ع۔ حد سے گزر جانا، غرور کرنا، انتہا کے بڑھاپے کو پہونچنا۔

عَتِیب، ع۔ یائے مجہول سے امالہ عتاب کا۔

عَتِید ۔ع۔ حاضر، مہیا، موجود

عَتِیق ۔ع۔ پرانا بزرگ۔ برگزیدہ آزاد،

عَتِیل ۔ع۔ تشنہ، پیاسا، مزدور خادم۔

## فصل عین مع ثائے مثلثہ

عِثَار ۔ع۔ }
عِثَارَت۔ ع } سر کے بل گرنا

عثر ۔ع۔ گر پڑنا

عَثَرَات۔ ع۔ لغزشیں، سر کے بل گرنا۔

عثرت ۔ع۔ لغزش، سر کے بل گرنا۔

## فصل عین مع جیم

عُجَاب ۔ع۔ انوکھا، تعجب انگیز

عُجَاج ۔ع۔ گرد و غبار

عُجَادات۔ ع۔ انگور کے دانے

عَجَاف ۔ع۔ دُبلے اور لاغر لوگ

عُجَالَت ۔ع۔ جلدی کرنا۔

عُجَالہ ۔ع۔ جو چیز کہ بہت جلد حاضر کی گئی ہو۔

عَجَائِب ۔ع۔ جمع ہے عجیب کی

عَجَائِز ۔ع۔ جمع ہے عجوز کی بڑھیا عورتیں

عُجَب ۔ع۔ تعجب خیز، انوکھاپن

عُجَّب ۔ع۔ مرد متکبر، صاحب غرور

عُجب ۔ع۔ تکبر، غرور، خود بینی

عَجز ۔ع }
عَجَزَت ۔ع } عاجز ہونا، ناتوانی عاجزی

عُجُز ۔ع۔ چوتڑ، ہر چیز کا پیچھا

عَجَزہ ۔ع۔ جمع ہے عاجز کی

عَجَس ۔ع۔ کسی چیز کو پنجہ میں پکڑنا اور اونٹنی کا راستہ بھول جانا۔

عَجَف ۔ع۔ لاغری، دُبلاپا

عَجِف ۔ع۔ لاغر، دبلا

عِجل ۔ع۔ بچھڑا، گائے کا بچہ نام ایک قبیلے کا،

عَجِل ۔ع۔ دوڑنے والا،

عَجَلَت ۔ع۔ بالکسر شتابی، جلدی

عَجَم ۔ع۔ حرفوں پر نقطے دینا، حرفوں کے اعراب

عُجم ۔ع۔ کند زبان لوگ، ملک عجم کے باشندے، گونگے لوگ، گونگے حیوان،

عَجَم ۔ع۔ وہ ملک جو سوائے عرب کے ہو، خصوصاً یعنی ملک ایران و توران اور روم غیر عرب کو بھی عجم کہتے ہیں، چھوہارے اور انگور اور ہر چیز کی گٹھلی اور تخم یعنی بیج۔

عَجَمی ۔ع۔ جو شخص باشندہ عرب کا نہ ہو اکثر مراد ایرانی اور فارسی سے ہوتی ہے۔

عَجَن ۔ع۔ آٹے وغیرہ کا خمیر کرنا

عَجُوز ۔ع۔ بُڑھیا، بوڑھی عورت اور عجوزہ ہائے ہوز کے ساتھ غلط ہے۔

عَجُوزِ فرتوت ۔ع۔ کنایتہً دنیا کو مراد لیا جاتا ہے۔

عَجُوس ۔ع۔ مسلسل رہنے والا ابر۔

عَجُول ۔ع۔ بہت دوڑنے والا حیران،

عُجَبَہ ۔ ع۔ نام مرغی کے انڈوں کا
عُجبَہ ۔ ع | خاگینہ جو تلا جاتا ہے
عجیب ۔ ع۔ انوکھا، وہ شے جس سے تعجب پیدا ہو،
عجز ۔ ع۔ ناتوانی
عجز ۔ ع۔ جو جماع پر قادر نہ ہو نامرد،
رعجیل ۔ ع۔ پھرتیلا، جلدی کرنے والا،
عجین ۔ ع۔ خمیر،

## فصل عین۔ مع دال مہملہ

عدّ ۔ ع۔ شمار کرنا، گننا،
عِدَا ۔ ع۔ جمع عدو یعنی دشمن کی
عُدات ۔ ع۔ جمع عادی کی، ظلم کرنے والا، حد سے گذر جانے والے، دشمن
عِداد ۔ ع۔ شمار، بخشش، وقت موت،
عَدالت ۔ ع۔ انصاف، برابری عادل ہونا، لائق گواہی کے ہونا، مجازاً یعنی انصاف کی کچہری کے بھی
عَداوت ۔ ع۔ دشمنی
عِدّت ۔ ع۔ شمار، گنتی، وہ مدت کہ جس میں عورت بعد طلاق کے دوسرا شوہر نہ کر سکے واضح ہو کہ یہ مدت طلاق والی کے لئے تین مہینے یا تین حیض ہیں اور بیوہ کے لئے چار مہینے اور دس روز اور حاملہ عورت کے لئے جب لڑکا پیدا ہو جائے
عُدّت ۔ ع۔ ہر چیز کی درستی اور تیاری اور موجودگی جس سے حاجت رفع ہو۔
عَدَد ۔ ع۔ گنتی، شمار، ہندسہ
عَدَس ۔ ع۔ مسور مشہور غلہ ہے
عدل ۔ ع۔ برابر کرنا، انصاف انصاف کرنے والا، نیک مرد، جو شرعاً گواہی کے لائق ہو۔ اور یعنی مثل، نظیر، مانند،
عدلیت ۔ ع۔ دو مرد نیک لائق گواہی کے۔
عَدَم ۔ ع۔ نہیں، نفی، نہونا، نیستی اور فقیری، گم کرنا، منع کرنا،
عُدم ۔ ع۔ فقیر، محتاج۔
عَدْن ۔ ع۔ جگہ ہمیشہ رہنے کی، کسی جگہ میں ہمیشہ رہنا، بہشت کے باغ جس میں بہشتی لوگ ہمیشہ رہیں گے اس دال کو فتحہ غلط ہے
عَدَن ۔ ع۔ نام ایک جزیرہ کا حدود یمن میں جہاں سے عمدہ موتی حاصل ہوتا ہے
عدنان ۔ ع۔ نام ایک شخص فصیح کا اجداد حضرت رسول صلعم سے اور عربوں کا نسب الغیس تک بالاتفاق ثابت ہوتا ہے۔
عَدُو ۔ ع۔ دشمن، بیری
عُدوان ۔ ع۔ دشمنی کرنا، ظلم و ستم اور جمع عادی یعنی دشمن وظالم کی۔
عُدُول ۔ ع۔ پھر جانا راہ سے، روگردانی کرنا، منہ پھیر لینا اور جمع عادل کی بھی
عَدُول ۔ ع۔ گواہ، مقبول، سچا آدمی، پرہیزگار، نیک مرد عادل،
عُدْوَة ۔ ع۔ ندی اور دریا کا کنارہ
عِدْوہ ۔ ع۔ جائے دور، دور کی جگہ

عُدْوَہ ۔ ع۔ بلند جگہ

عُدْوی ۔ ع۔ تجاوز کرنا، حد سے زیادہ ظلم کرنا۔

عدید ۔ ع۔ مثل نظیر، مانند گنتی، گنی ہوئی چیز مجازاً بمعنی فراواں یعنے بہت کے بھی آتا ہے،

عَدِیل ۔ ع۔ قدر اور مرتبہ میں برابر، وہ دو شخص جو ایک کجاوہ میں دونوں طرف بیٹھیں، ہر ایک دوسرے کا عدیل ہوا۔

عَدِیم ۔ ع۔ ناپیدا، گم، نایاب درویش، فقیر، نادان، دیوانہ،

## فصل عین مع ذال معجمہ

عذاب ۔ ع۔ عذاب،

عذابُ الہون ۔ ع۔ ذلت کا عذاب

عذابُ الحریق ۔ ع۔ آگ سے جلانے کا عذاب، مراد عذاب دوزخ سے۔

عِذار ۔ ع۔ رخسار، چہرہ

عَذُب ۔ ع۔ پانی میٹھا اور خوش مزہ اور خوش گوار، بمعنی خوش مزہ اور شیریں کھانے کی چیز بھی اور نام ایک درخت کا۔

عَذَب ۔ ع۔ کوڑا کرکٹ، بعد لڑکا پیدا ہونے کے جو کچھ کہ عورت کے بچہ دان سے مثل خون وآنول وغیرہ کے نکلے، ترازو کے اٹھانے کا ڈورا جو ڈنڈی کے بیچ میں ہوتا ہے۔

عِذْب ۔ ع۔ پانی جس پر کائی جمی ہوئی ہو،

عُذر ۔ ع۔ بہانہ، معذور رکھنا

عذرا ۔ ع۔ لڑکی کنواری، بن بندھا موتی، نام وامق کی معشوقہ کا، نام برج سنبلہ کا کہ وہ بھی لڑکی کی شکل پر ہے، واضح ہو کہ کنواری لڑکی کو عذرا اس لیئے کہتے ہیں کہ مرد کو اس کے ساتھ جماع کرنا متعذر یعنی دشوار اور مشکل ہوتا ہے،

عُذری ۔ ع۔ معذور رکھنا، عذر چاہنا

عذر زنان ۔ ف۔ کنایہ حیض سے

عُذرِ لنگ ۔ ف۔ بہانہ سست اور ضعیف جو قابل قبول کرنے کے نہو۔

عَذِرَہ ۔ ع۔ آدمی اور چوپایہ کا گوہ،

عُذُوبَت ۔ ع۔ پانی کی خوش مزگی مٹھاس اور بمعنی شیرینی دوسری چیزوں کے مجازاً ہے۔

عُذیوط ۔ ع۔ وہ شخص جس کا بہ مجرد انزال کے پائخانہ بے اختیار نکل پڑے، یہ ایک مرض سخت ہے اور کبھی مجازاً مرض مذکور پر بھی اس لفظ کا اطلاق ہوتا ہے،

## فصل عین مع رائے مہملہ

عَرا ۔ ع۔ درگاہ، مکان کا صحن۔

عُرا ۔ ع۔ وہ جنگل جس میں گھاس تک نہ ہو۔

عُرات ۔ ع۔ جمع عاری بمعنی ننگ دبرہنہ۔

عَرابہ ۔ ع۔ بیل گاڑی، چھکڑا

عُرادہ ۔ ع۔ چھوٹا منجنیق جس میں

پتھر رکھ کر گھما کر دشمن پر مارتے ہیں۔

**عُراضہ** ۔ ع۔ کسی قسم کا تحفہ جو مسافر اپنے دوستوں کے واسطے لاوے۔

**عِراق** ۔ ع۔ واضح ہو کہ عراق دو ہیں، (۱) عراق عجم اسمیں خراسان اور اصفہان داخل ہیں (۲) عراق عرب اس میں وہ ملک داخل ہیں جو از روئے دریائے دجلہ کے داخل ہیں بغداد بھی اس میں شامل ہے۔ عراق کے اصلی معنی لغت میں کنارہ دریا کے ہیں۔ چونکہ یہ دونوں ملک دریا کے کنارے واقع ہیں اسلیے ان کو عراق کہتے ہیں پس عراق عجم دریائے جیحون کے کنارہ پر ہے اور عراق عرب دریائے دجلہ و فرات کے کنارے اور عراق نام ایک مقام کا بھی ہے موسیقی میں پہرون چڑھے گاتے ہیں۔

**عِراقین** ۔ ع عراق کا تثنیہ ہے یعنی عراق عرب و عراق عجم اور کبھی اس لفظ سے مراد کوفہ اور بصرہ ہوتی ہے،

**عَرّاک** ۔ ع۔ انبوہی کرنا،

**عَرّاک** ۔ ع۔ خوب نکنے والا، گوشمالی دینے والا کان اینٹھنے والا، جنگ کرنے والا۔

**عَرائِس** ۔ ع۔ جمع عروس کی عورت ہو یا مرد، جس کی ابھی شادی ہوئی ہو، مگر اکثر اس کا اطلاق نئی دُلہن ہی پر ہوتا ہے۔

**عَرَب** ۔ ع ملک مشہور ہے اس ملک کے رہنے والوں کو بھی عرب کہتے ہیں۔

**عُرُب** ۔ ع۔ ملک عرب کے شہروں کے رہنے والے لوگ

**عُربان** ۔ ف۔ جمع فارسی عرب کی ہے یعنی وہ لوگ جو باشندے شہر کے ہیں ملک عرب سے۔

**عربچی** ۔ ع۔ گاڑی بان۔

**عربدہ** ۔ ع۔ لڑائی جنگ، بدخوئی،

**عربستان** ۔ ف۔ عرب کا ملک

**عربی** ۔ ع۔ منسوب طرف عرب کے۔

**عرج** ۔ ع۔ لنگڑا ہونا، پیدائشی لنگڑا پن۔

**عُرجُون** ۔ ع۔ خرما وغیرہ کی شاخ خشک و کج۔

**عُرّخو** ۔ ع۔ کتّے کے بھونکنے اور بلّی کے غُرّانے کی آواز جو وقت غصہ کے

**عِرس** ۔ ع۔ خاوند والی عورت زن شوہر دار کو بھی کہتے ہیں،

**عُرْس** ۔ ع۔ } کھانا شادی
**عُرُس** ۔ ع } یا نکاح وغیرہ کا طعام عروسی مجازاً اُس کھانے کو بھی کہتے ہیں جو کسی بزرگ کے روز وفات سال بھر کے بعد فاتحہ دلوا کر تقسیم کرتے ہیں۔

**عَرَس** ۔ ع۔ بہت سرد ہونا۔

عُرس ۔ ع۔ شیر مدہوش

عُرش ۔ ع۔ تخت، چھت اور آشیانۂ مرغ کو بھی کہتے ہیں۔

عُرُش ۔ ع۔ گردن کی ایک طرف کا گوشت۔

عُرشان۔ ع۔ گردن کے دونوں طرف کا گوشت۔

عرشیان ۔ ف۔ مراد فرشتے۔

عَرصہ ۔ ع۔ میدان، بساط، شطرنج کی، مکان کا صحن مجازاً بمعنی فاصلہ۔

عَرصات۔ ع۔ جمع عرصہ کی اور بمعنی قیامت۔

عَرض ۔ ع۔ ظاہر کرنا کسی چیز کا کسی شخص پر، چوڑان اسباب گھر کا، ملامت دیوانگی،

عَرَض ۔ ع۔ وہ چیز جو دوسری چیز کے سبب سے قائم ہو، خلاف جوہر کے کہ یہ بذات خود قائم ہوتا ہے مثل رنگ اور کپڑے کے کہ رنگ عرض ہے اور کپڑا جوہر، وہ بیماری جو بسبب کسی مرض کے ہو جیسے دردسر کہ بسبب تپ کے ہو۔

عِرض ۔ ع۔ ناموس، آبرو، عزت جسم، بدن، جسد

عُرض ۔ ع۔ جانب، طرف، کنارہ

عرض بیگی ۔ ف۔ وہ شخص جو لوگوں کی حاجتوں اور سوالوں کو بادشاہ سے عرض کرے

عرضِ حیات۔ ع۔ اصطلاح میں زندگی کے زمانہ کو بخوبی اور خوشی سے بسر کرنا،

عَرض عُمر ۔ ع۔ کنایہ زندگی کی لذت سے۔

عرضگاہ ۔ ف۔ میدان شمار فوج کا۔

عَرضہ ۔ ع۔ ایک مرتبہ ظاہر کرنا کسی چیز کا کسی شخص پر ظاہر کرنا عرض کا۔

عُرضہ ۔ ع۔ ہمّت، حیلہ، بہانہ حجّت اور بمعنی ڈھال کے بھی مستعمل ہے۔

عَرعَر ۔ ع۔ چیر کا درخت۔

عَرف ۔ ع۔ بوئے خوش، خوشبو

عُرف ۔ ع۔ پہچان، نیکی، احسان، مشہور

عُرفا ۔ ع۔ جمع عارف کی جس کے معنی گذرے۔

عرفات۔ ع۔ نام ایک میدان فراخ اور کشادہ کا جو مکہ سے نو کوس پر واقع ہے یہاں نویں ذالحجہ کو جو روز عرفہ اور روز حج ہے حاجی لوگ کھڑے ہو کر اعمال حج ادا کرتے ہیں۔

عِرفان ۔ ع۔ پہچاننا، لیکن بمعنی پہچاننے اور معرفت خدائے تعالیٰ کے مستعمل ہے اور بمعنی شرم و حیا کے بھی آیا ہے۔

عَرَفہ ۔ ع۔ نویں تاریخ ذی الحجہ کی اور یہ تاریخ حاجیوں کے کھڑے ہونے کی ہے مقام عرفات میں، یہ لفظ حرف را کے سکون سے غلط ہے

عُرفی ۔ ف۔ تخلص شاعر مشہور کا۔

عِرق ۔ ع۔ بدن کی رگ، نس

درخت کی باریک جڑ، زمین
شور جس میں کچھ نہ اُگے۔
عَرَق ۔ بفتحتین۔ پسینہ۔
عُرُق ۔ ع۔ جسم کا پسینہ، وہ پانی
جو دواؤں کے جوش کے
بخار سے حاصل ہو۔
عَرُق ۔ ع۔ گوشت ہڈی سے
چھڑانا، وہ ہڈی جس میں
مطلق گوشت نہ لگا ہو وہ
راہ جس کو لوگ نہ پہچانیں
عُرَق ۔ ع۔ وہ دودھ جس کا مزہ
بگڑ گیا ہو،
عِرق النسا ۔ ع۔ نام ایک رگ
کا جو جوڑ سے پنڈلی تک
گئی ہے اس رگ کے
درد کا نام بھی یہی ہے۔
ہندی میں اس درد کا نام
راگھن ہے،
عَرَق بہار ۔ ف۔ وہ عرق جو نارنج
اور ترنج کے پھولوں کا
بطور گلاب کے کھینچیں
اور بمعنی شراب کے بھی
آیا ہے،
عَرَق چین ۔ ف۔ پگڑی کے نیچے
کی ٹوپی بمعنی
رومال اور تولیہ کے بھی
آتا ہے۔
عرق ریز ۔ ف۔ خدمت گار خادم
جفاکش، شرمندہ اور
بمعنی شرمندگی دینے
والے کے بھی آیا ہے،
عرق ریختن ۔ ف۔ کسی کام میں
بڑی کوشش کرنا،
شرمندہ ہونا،
عرق کردن ۔ ع۔ شرمندہ کرنا
عرق گیری کردن ۔ فج۔ تھکن دور
کرنے کے لیے گھوڑوں
کا ملنا۔
عرق مدنی ۔ ع۔ نام مرض جس کو
فارسی میں رشتہ اور
ہندی میں نارو کہتے ہیں
عُرَقیہ ۔ ع۔ چھوٹا رومال جس سے
پسینہ پونچھا کرتے ہیں
عرگوزی ۔ ع۔ اصلی معنی اس کے
یاد کے ہیں اس لیے کہ
عر بمعنی چرک اور گوز
بمعنی یاد ہے، مگر اصطلاحاً
بمعنی شور و غوغا کے
بے محل کے مستعمل ہے۔
عَرِم ۔ ع۔ پانی کی روک،
مینڈ،
عَرَمرم ۔ عج۔ لشکر عظیم۔ مسلح۔
عَروب ۔ ع۔ وہ عورت جس کے
ساتھ اس کا شوہر بہت
محبت رکھتا ہو، وہ
عورت جو اپنے شوہر کے
ساتھ بڑی محبت رکھتی
ہو، وہ عورت جو خندہ
پیشانی اور خندہ رو ہو
عروج ۔ ع۔ چڑھنا، بلند ہونا
عَروس ۔ ع۔ دولھا، دلہن، مگر
عرف میں اکثر اطلاق اسکا
دُلہن ہی پر ہوتا ہے،
دختر و پسر نوکتخدا،
عروسان بہاری ف۔ کنایہ گل
اور سبزہ وغیرہ سے جو
فصل بہار میں ہوں،
عُروس جہاں ۔ ف۔ کنایہ چاند سے
عُروسان درخت ۔ فج۔ درختوں
کی تازہ تازہ شاخیں
کونپلیں
عروس عرب ۔ ف۔ کعبۂ شریف
عُروس عدن ۔ ف۔ کنایہ چاند
اور رات سے۔
عروسک ۔ ع۔ گڑیاں، جن سے

لڑکیاں کھیلتی ہیں، بیربہوٹی اور چھوٹا منجنیق گوپھن اور نام ایک میوہ کا، زرد آلو کی قسم سے۔

عُروسی - ع - شادی نکاح کی

عُروض - ع - ظہور، عارض ہونا

عَروض - ع - بالفتح اول، نام علم شعر کا۔

عُروق - ع - جمع عرق کی۔ بدن کی رگیں، درخت کی باریک جڑیں،

عُروہ - ع - ہر چیز کا گوشہ ہر چیز کا دستہ۔ جو ہاتھ سے مضبوط پکڑ سکیں جیسے آفتابہ وغیرہ میں ہوتا ہے۔

عُروۃُ الوُثقیٰ - ع - گرفت، مضبوط

عُریان - ع - ننگا، برہنہ

عَریش - ع - ہودج۔ ٹٹی جس پر انگور کی شاخیں پڑی رہتی ہیں۔

عَریض - ع - چوڑا۔

عَریضہ - ع - عرضی۔ عرض کیا گیا

عَریضۃُ الشکویٰ - ع - عرضی دعویٰ

عَریکہ - ع - طبیعت، اونٹ کی پیٹھ کا کوہڑ۔

عَرِین - ع - وہ جنگل اور صحرا جس میں درخت بہت ہوں اکثر شیر ایسے ہی جنگل میں رہتا ہے اسی لئے شیر کی اس کے ساتھ نسبت کرکے شیر عرین کہتے ہیں اور اکثر ناواقف لوگ جو اس لفظ کو غین نقطہ دار سے سمجھ کر شیر غرین کہتے ہیں وہ غلط ہے۔

## فصل عین مع زائے معجمہ

عِزّ - ع - عزت، ارجمندی

عُزاز - ع - غلبہ کرنا، غلبہ، باران سخت،

عَزا - ع - مصیبت پر صبر کرنا، نسبت کرنا، کسی چیز سے شکایت کرنا، مجازاً ماتم پرسی،

عُزّیٰ - ع - مونث اعزی کا نام ایک بت کا اور یہ ایک درخت تھا جس کو عرب پوجتے تھے۔ بحکم رسول صلعم خالد بن ولید نے اس کو جلا دیا۔

عَزازیل - ع - نام شیطان کا۔

عَزائم - ع - منتر، افسوں اور دعائیں جو واسطے حاضر ہونے جنوں اور پریوں کے پڑھیں۔ قرآن مجید کی آیتیں جو واسطے بیماروں کے شفا کے پڑھتے ہیں اور وہ فریضے خدا کے جو اس نے اپنے بندوں پر واجب کئے ہیں۔

عَزَب - ع - مرد مجرد جس کے جورو نہو اور بمعنے زن بے شوہر کے بھی آیا ہے۔

عِزَّت - ع - حرمت

عِزرائیل - ع - نام ایک فرشتۂ مقرب کا جو روحوں کو قبض کرتے ہیں۔

عَزل - ع - بیکاری، بیکار کرنا، جدا کرنا، عورت سے نزدیکی کرنے میں بغیر انزال کے الگ ہو جانا، ان معنوں میں بضم اول غلط ہے۔

عَزَل - ع - بے ہتھیار کا ہونا

عُزُل - ع - بے سلاح بے ہتھیار

والا۔

**عُزل** ۔ع۔ بے ہتھیار والے

**عزلت** ۔ع۔ گوشہ نشینی، زن و فرزند سے جدا ہو کر بیٹھنا عبادت کے لیے

**عزل و نصب** ۔ع۔ تغیری و بدحالی

**عَزم** ۔ع۔ ارادہ، قصد، ارادہ کرنا، کسی چیز پر قصد دلی کرنا، کسی شخص کو قسم دے دینا، ان معنوں میں یہ لفظ بضم اول بھی آیا ہے

**عَزمات** ۔ع۔ جمع عزم کی۔

**عَزو** ۔ع۔ نسبت کرنا ایک چیز کا دوسری چیز کی طرف، مصیبت پر صبر کرنا

**عَزّوجلّ** ۔ع۔ دونوں صیغے ماضی کے ہیں اور یہ ماضی واسطے دوام کے ہے معنی ان کے غالب ہوا اور بزرگ ہوا۔

**عَزُوم** ۔ع۔ بوڑھی اونٹنی اور بڑھیا عورت

**عَزہات** ۔ع۔ سست جس کی قوت باہ جاتی رہی ہو،

**عُزیر** ۔ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔

**عزیز** ۔ع۔ کمیاب، آرزومند، قادر غالب کسی پر، ارجمند مرغوب، پیارا اب یہ لقب بادشاہ مصر کا ہے اور زمانۂ قدیم میں یہ لقب مصر کے وزیروں کو ملا کرتا تھا،

**عَزیم** ۔ع۔ دشمن قوی، سخت دشمن

**عزیمت** ۔ع۔ قصد دلی، ارادہ خدا کا، فریضہ، منتر، افسون دُعا،

## فصل عین مع سین مہملہ

**عُسُس** ۔ع۔ قدح، بزرگ، بڑا کاسہ۔

**عس** ۔ع۔ رات کو حفاظت کی غرض سے گشت کرنا، چوکیداری اور پہرے کی خدمت انجام دینا،

**عُسّ** ۔ع۔ بڑا پیالہ، بادیہ، قدح،

**عَسیٰ** ۔ع۔ قریب ہے اور نزدیک ہے (کہ ایسا ہو دے) اور بمعنی یقین اور شاید کے بھی یہ لفظ آیا ہے،

**عَسار** ۔ع۔ درویشی، فقیری، مفلسی،

**عُسارت** ۔ع۔ دشواری، سختی، تہی دستی "خالی" ہاتھ ہونا۔

**عَساکر** ۔ع۔ جمع عسکر یعنی لشکر

**عسّالہ** ۔ع۔ شہد کی مکھی، شہد کا چھتہ۔

**عَسجُد** ۔ع۔ زر، طلا، سونا، جواہر مثل موتی اور یاقوت کے

**عُسر** ۔ع۔ دشواری، دشوار ہونا کام کا۔

**عَسِر** ۔ع۔ دشوار، مشکل

**عُسرت** ۔ع۔ تنگی، مفلسی، دشواری

**عَسَس** ۔ع۔ وہ شخص جو حفاظت شہر کی رات کو کرے۔ کوتوال، محافظ شہر،

**عَسقَلان** ۔ع۔ نام ایک شہر کا شام میں۔

**عَسکر** ۔ع۔ پلٹن، لشکر، فوج ہر چیز جو کہ بہت ہو، تاریکی رات کی، نام محلے کا نیشاپور میں، نام سامرہ کا جو ایک قصبہ ہے۔

**عَسکری** ۔ع۔ عسکر کا رہنے والا۔

اور لقب امام حسن عسکری علیہ السلام کا۔

عَسَل ۔ ع۔ شہد۔

عَسل ۔ ع۔ کھانے میں شہد ملانا کسی کی خوب تعریف کرنا عورت کا نکاح کرنا

عَسَلی ۔ ع۔ زرد کپڑا، جو یہود واسطے امتیاز اور شناخت کے اپنے جاموں کے مونڈھوں پر سیتے تھے۔

عَسَم ۔ ع۔ خشک ہو جانا بند دست اور قدم کا اور کج ہو جانا ان کا۔

عُسُن ۔ ع۔ پرانی چربی

عُسُن ۔ ع۔ فربہی، موٹاپا

عَسُوس ۔ ع۔ وہ اونٹنی جو لوگوں کے سامنے دودھ دینے سے گریز کرے۔

عَسِیر ۔ ع۔ دشوار، مشکل

عُسَیلہ ۔ ع۔ لذت جماع اور آب منی

## فصل عین مع شین معجمہ

عُش ۔ ع۔ آشیانہ، یعنی گھونسلہ پرند کا

عَشَا ۔ ع۔ تاریکی رات کی جو وقت نماز عشاء کا ہے اور اس نماز کو بھی عشا کہتے ہیں،

عَشَار ۔ ع۔ وہ کھانا جو رات کو کھاتے ہیں

عَشَا ۔ ع۔ بغیر ہمزہ کے شب کوری اور رتوندی

عُشّاق ۔ ع۔ جمع ہے عاشق کی اور نام ہے ایک راگ کا جو گھڑی دو دن رہے گاتے ہیں

عَشَائِر ۔ ع۔ جمع عشیرہ کی، کنبے قبیلے،

عُشْب ۔ ع۔ ہری گھاس

عُشّت ۔ ع۔ جھونپڑی

عَشر ۔ ع۔ کسی چیز میں دسواں حصہ لینا۔

عُشر ۔ ع۔ دسواں حصہ ( $\frac{1}{10}$ ) اور دس آیتیں قرآن مجید کی۔

عُشَر ۔ ع۔ ایک درخت ہے کڑوا قاتل جس کو آک اور مدار کہتے ہیں اور ہر نبات کو بھی کہتے ہیں جسمیں سے دودھ نکلتا ہے۔

عَشَرَہ ۔ ع۔ (۱۰) دس اور دس عورتیں۔

عَشَرَہ ۔ ع۔ دس مرد اور دس عدد۔

عَشَرَات ۔ ع۔ جمع عشر کی، دہائیاں دس، بیس، تیس وغیرہ

عِشْرَت ۔ ع۔ خوش دلی، خوش زندگانی کرنا، باہم عیش کرنا، یہ لفظ بفتح اول غلط ہے۔

عُشْرخوان ۔ ف۔ لڑکا نو آموز جو قرآن پڑھتا ہو اس لیے کہ لڑکے کو اول دس آیتیں قرآن شریف کی بطریق تبرک کے سبق دیتے ہیں اور بمعنی قاری قرآن شریف کے بھی آیا ہے، اصطلاحاً وہ شخص جو مُردے کی قبر پر قرآن پڑھے

عُشرعُشیر ۔ ع۔ بالضم سواں حصہ $\frac{1}{100}$

عشرہ کاملہ ۔ ع۔ دس چیز کامل اور کنایہ دس روزوں سے جو حاجی لوگ رکھیں، تین روزے ایام حج میں اور سات روزے بعد حج کے اور یہ حکم ان لوگوں پر ہے جو

قربانی کی قدرت نہیں رکھتے۔

عِشرِین ۔ ع۔ بیس (۲۰) عدد۔

عِشق ۔ ع۔ کسی شے کو نہایت دوست رکھنا، بعض طبیب کہتے ہیں کہ عشق ایک مرض ہے قسم جنون سے جو شکل حسین دیکھنے سے پیدا ہو جاتا ہے یہ لفظ ماخوذ ہے عشقہ سے جس کو لبلاب اور عشق پیچاں بھی کہتے ہیں اور اس بنات کا قاعدہ ہے کہ جس درخت پر لپٹتی ہے اس کو خشک کر دیتی ہے پس یہی حالت عشق کی بھی ہے کہ جس کو ہوتا ہے اس کو خشک اور زرد کر دیتا ہے۔

عِشق باز ۔ ف۔ عاشق چاہنے والا

عشق پیچاں۔ ف۔م } ایک نہایت
عشقہ ۔ ف } مشہور بیل کا نام ہے جو درخت پر پھیلتی ہے، اس کا پھول سرخ ہوتا ہے۔

عَشم ۔ ع۔ خشک روٹی

عَشُوق ۔ ع۔ بڑا عشق کرنے والا۔

عَشْوَہ ۔ ع۔ چھپا کر کام کرنا، آگ جو رات کو دور سے دکھائی دے، تاریکی

عِشوہ ۔ ف۔ ناز و فریب، وہ حرکت معشوق کی جو عاشق کو فریفتہ کرے۔

عِشّی ۔ ع۔ اول شام، سر شام

عَشی ۔ ع۔ رات کا کھانا۔

عشیت ۔ ع۔ شام کا وقت

عَشیر ۔ ع۔ وہ شخص جو دوسرے شخص کے ساتھ ایک جگہ پر زندگی بسر کرے۔ کنبے کا آدمی، ہمسایہ دسواں حصہ کسی چیز کا۔

عشیرہ ۔ ع۔ کنبہ، قبیلہ اہل خانہ

عَشیقہ ۔ ع بمعنی معشوقہ۔

## فصل عین۔ مع صاد مہملہ

عَصَا ۔ ع۔ لاٹھی

عِصَابہ ۔ ع۔ وہ چیز جس سے سر وغیرہ کو باندھیں، پٹی دستار، پگڑی ایک قسم کی بردیمانی کی، گروہ آدمیوں کا۔

عُصَات ۔ ع جمع عاصی یعنی گنہگار

عُصَّار ۔ ع۔ روغن گر، تیلی۔

عُصَارَہ ۔ ع۔ ہر چیز نچوڑی ہوئی کا پھوک اور ہر چیز نچوڑی ہوئی کا روغن، رس، پانی۔

عَصَافِیر ۔ ع۔ جمع عصفور بمعنی کنجشک، ہندی چڑیاں۔

عِصَام ۔ ع۔ وہ تسمہ جو اٹھانے کے لئے مشک میں لگاتے ہیں۔ ڈول کی رسی، نام ایک مرد نیک خصلت کا جو نعمان بن منذر کے دربان تھے۔

عَصَب ۔ ع۔ پے۔ پٹھے، یہ جمع ہے عصبہ بمعنی پٹھا کی مگر محاورہ میں اکثر بجائے مفرد کے استعمال ہوتا ہے۔

عَصَبات ۔ ع۔ خویشان اور فرزندان نرینہ جو باپ کی طرف سے ہوں۔

عَصَبہ ۔ ع۔ پٹھا جس سے مضبوطی اور حس و حرکت اعضاء کی رہتی ہے۔ جمع اسکی عصب ہے اور اعصاب

ہے۔ خویش اور فرزند نرینہ جو
باپ کی طرف سے ہو،
عُصْبہ ۔ ع۔ گروہ مردوں کا دس
سے چالیس تک،
عَصَبِیَّتْ ۔ ع۔ طرفداری، مضبوطی
اور خویشاوندی
عَصْر ۔ ع۔ زمانہ، روزگار، آخر
روز، نام نماز کا، نچوڑنا انگور
وغیرہ کا،
عَصْرانہ ۔ ع۔ سہ پہر کا ناشتہ
عُصْعُص ۔ ع۔ دونوں چوتڑ کی
درمیان کی ہڈی، جو قریب
مقعد کے ہے دم غزہ
عُصْفُر ۔ ع۔ گل کازیرہ، ہندی
کسبغہ اور جو کپڑا کہ اس کے
رنگ میں رنگا جاتا ہے
اس کو معصفر کہتے ہیں اور
اس کے پھول کو گل معصفر
کہنا جیساکہ عوام میں مشہور
ہے خطا ہے۔
عُصْفُور ۔ ع۔ کنجشک، چڑیا
عِصْمَتْ ۔ ع۔ گناہ سے اپنے کو باز
رکھنا، اس طرح کہ تمام عمر
میں کبھی کوئی گناہ کبیرہ
نہ کیا ہو۔

عُصْمُور ۔ ع۔ پانی بھرنے کی گراری
پانی بھرنے کا ڈول، عصایر
اس کی جمع ہے۔
عَصْو ۔ ع۔ لاٹھی سے کسی کو مارنا
عَصُوف ۔ ع۔ ہوا کا بہت تیز چلنا
عَصُوف ۔ ع۔ آندھی
عَصُوم ۔ ع۔ بہت کھانے والا۔
عِصْیان ۔ ع۔ یہ مصدر ہے اصلی
معنی سخت ہونا اصطلاح
گناہ، اس لئے کہ گناہ
کرنے سے آدمی سخت
دل ہو جاتا ہے۔
عَصِیب ۔ ع۔ طرفدار، استوار،
رشتہ دار،
عَصِیدہ ۔ ع۔ ایک قسم ہے حلوے
کی۔
عَصِیر ۔ ع۔ انگور وغیرہ کا نچوڑا
ہوا شیرہ، ہر چیز کا نچوڑا
پانی وغیرہ اور کبھی بمعنی
شراب انگوری کے بھی
آتا ہے۔

## فصل عین مع ضاد معجمہ

عض ۔ ع۔ دانت سے کاٹنا۔
عضاد ۔ ع۔ چھوٹے قد اور موٹے
ڈیل کا خواہ مرد ہو، یا
عورت
عَضَاد ۔ ع۔ کنگن عورتوں کا
زیور مشہور ہے
عُضَادہ ۔ ع۔ لکڑی کے دروازہ
کا بازو۔
عُضَال ۔ ع۔ دشوار کام، سخت
بیماری،
عضایت ۔ عج۔ ایک قسم کی لوٹری
ہوتی ہے،
عَضَب ۔ ع۔ اصلی معنی اس کے
قطع کے ہیں۔ مگر بمعنی
تلوار مستعمل ہے۔
عَضَبِیَّت ۔ ع۔ تیز زبانی
عُضُد ۔ ع۔ بازو، نام عضد الدولہ
دیلمی، بادشاہ شیراز کا۔
عَضُد ۔ ع۔ مدد کرنا، یاری کرنا،
عَضَل ۔ ع۔ باز رکھنا، بیوہ عورت
کو دوسرا شوہر کرنے سے
سخت اور دشوار ہونا کام
کا کسی پر، سخت کام۔
عِضِّل ۔ ع۔ بد زشت، بہت
برا،
عَضَل ۔ ع۔ سختیاں، بلائیں،
عُضْلَہ ۔ ع۔ جمع عضلہ کی۔

عَضَلہ ۔ ع۔ وہ گوشت کا ٹکڑا جسکے ہر ہر ریشے میں چربی ملی ہوئی ہو۔
عُضو ۔ ع۔ بالضم ٹکڑا بدن کا۔ عضو رکن
عَضُوب۔ ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
عَضُوب۔ ع۔ جمع عضب کی تلواریں۔
عَضُوم ۔ ع۔ بسیار خوار، بہت کھانے والا،

## فصل عین مع طائے مہملہ

عَطا ۔ ع۔ بخشش دینا۔
عَطّار ۔ ع۔ خوشبو بیچنے والا، عطر بیچنے والا گندھی اور یہ جو عوام میں عطار بمعنی دوا فروش بنیا اور غلّہ فروش مستعمل ہے کراہت سے خالی نہیں
عَطَارِد ۔ ع۔ بدھ، یہ ستارہ مشہور دوسرے آسمان پر ہے اس کو دبیر فلک بھی کہتے ہیں، علم اور عقل اس سے متعلق ہیں، شرف اسکا سنبلہ میں اور وبال اس کا قوس میں ہوتا ہے، اور کیمیا گروں کی اصطلاح میں بمعنی جست کے ہے۔
عَطَّار کرخ ۔ ع۔ نام ایک محلہ کا بغداد میں
عُطَّاس۔ ع۔ چھینک اور وہ عارضہ کہ جس سے چھینکیں آویں
عَطَاش ۔ ع۔ تشنگان، پیاسے
عُطَاش ۔ ع۔ پیاس کا مرض کہ جس قدر پانی پیا جاوے پیاس نہ بجھے۔ جلندر
عَطَایا ۔ ع۔ جمع عطیہ کی، بخششیں۔
عطائے کبریٰ۔ ع۔ کنایہ ہے عمر طبیعی سے جس کی مدّت ایک سو بیس برس ہے
عَکَب ۔ ع۔ پنبہ روئی۔
عَطْب ۔ ع۔ نرمی، نازکی
عَطَب ۔ ع۔ ہلاک ہونا، ہلاکی
عِطر ۔ ع۔ بوئے خوش، خوشبو
عَطر ۔ ع۔ خوشبو کرنا، خوشبو ہونا
عطرسائے۔ ف۔ عطر ملا ہوا
عطریات ۔ ع۔ خوشبودار چیزیں
عَطَس ۔ ع۔ چھینکنا۔
عَطْسہ ۔ ع۔ چھینک۔
عَطْسۂ شب ۔ فج۔ کنایۂ صبح صادق مراد ہوتی ہے۔
عَطَش ۔ ع۔ تشنگی، پیاس
عطشان۔ ع۔ تشنہ، پیاسا
عَطْف ۔ ع۔ پھر جانا، لپیٹنا، خواہش کرنا،
عطل ۔ ع۔ قربانی، دامن کی سنجاف۔
عَطَل ۔ عورت بدون زیبائش اور بغیر زیور کی، بغیر نقطہ کا حرف جیسے ح، د، ر، س، ل، م وغیرہ
عُطْلَت ۔ ع۔ بیکاری
عُطُوف ۔ ع۔ مہربان، شفیق
عَطُوفہ ۔ ع۔ مہربان عورت
عُطُوفت، ع۔ مہربان شفقت۔
عطیات ۔ ع۔ جمع عطیہ کی، بخششیں،
عَطِیّہ ۔ ع۔ بخشش وانعام، دی ہوئی چیز۔

## فصل عین مع ظائے معجمہ

عِظام ۔ ع۔ بالکسر جمع عظیم کی، بزرگ لوگ اور جمع عظم کی ہڈیاں

**عَظم** ۔ ع۔ استخوان، ہڈی

**عُظم** ۔ ع۔ بزرگی، بڑائی

**عِظم** ۔ ع۔ کلانی، ضد، صغر یعنی بڑاپن خلاف چھوٹے پن کے۔

**عُظَمَا** ۔ ع۔ جمع عظیم کی، بزرگ لوگ،

**عُظمیٰ** ۔ ع۔ بزرگ عورت، ہر مونث چیز جو بڑی اور بزرگ ہو،

**عُظمت** ۔ ع۔ بزرگی، قدر، یہ لفظ حرف دوم کے سکون سے غلط ہے۔

**عَظیم** ۔ ع۔ بزرگ، بڑا۔

## فصل عین۔ مع فا

**عَفَارِیت** ۔ ع۔ جمع عفریت یعنی دیو۔

**عِفَاف** ۔ ع۔ پارسائی، پرہیزگاری

**عِفّت** ۔ ع۔ پرہیزگاری، پارسائی حرام چیزوں سے بچنا خصوصاً شہوت حرام سے،

**عِفریت** ۔ ع۔ دیو خبیث، نہایت بد۔

**عَفَش** ۔ ع۔ اسباب سامان،

**عَفَص** ۔ ع۔ مازو ایک مشہور دوا ہے۔

**عَفَص** ۔ ع۔ ہر چیز کہ مزا اس کا کڑوا اور کسیلا ہو، اور کھانے میں گلا پکڑے اور زبان اینٹھا دے

**عَفعَف** ۔ ع۔ آواز کتے کی

**عَفَن** ۔ ع۔ خراب ہونا ہوا کا، سڑ جانا گوشت اور ہر شے کا

**عِفَن** ۔ ع۔ گندہ بو

**عَفو** ۔ ع۔ خطا کا معاف کر دینا حالت قدرت میں کسی سے بدلہ اور عوض نہ لینا

**عَفُو** ۔ ع۔ بہت بڑا خطا کا معاف کر دینے والا۔

**عُفُوصَت** ۔ ع۔ کسیلاپن۔

**عُفُونَت** ۔ ع۔ بدبو، سڑاہند۔

**عَفِیف** ۔ ع۔ پارسا، پرہیزگار، جو شخص کہ حرام کاری نہ کرتا ہو۔

**عَفِیفَہ** ۔ ع۔ عورت پارسا اور پرہیزگار۔

## فصل عین۔ مع قاف

**عِقَاب** ۔ ع۔ عذاب کرنا، عذاب دکھ،

**عُقَاب** ۔ ع۔ نام ایک پرند شکاری کا، ہر چیز جو بلند ہو چھوٹا ڈورا جو کان کے سوراخ میں ڈالیں واسطے لٹکانے گوشوارے کے، کیمیاگروں کی اصطلاح میں بمعنی نوشادر

**عقاب افگن** ۔ ف۔ کنایہ حلقہ بگوش سے اس لیے کہ عقاب بمعنی کان کے ڈورے کے ہے۔ پس مراد اس سے غلام، مطیع، خادم تابعدار،

**عقاب آسمان** ۔ ف۔ چند ستارے ہیں بصورت عقاب کے آسمان پر ان کو نسر طائر بھی کہتے ہیں بعض کہتے ہیں کہ عقاب کرگس یعنی گدھ کو کہتے ہیں۔

**عقاب فرانسہ** ۔ ج۔ فرانسیسی

حکومت کا مارکہ فرانسیسی سرکاری مونوگرام

**عَقَابَین** ۔ ع۔ دو لکڑیاں لمبی زمین میں گاڑ کے اسکے اوپر گنہ گاروں کو باندھ دیتے ہیں،

**عَقَابِین** ۔ ع۔ لوہے کے کانٹے جو دشمنوں کی راہ میں بچھا دیتے ہیں۔

**عُقَار** ۔ ع۔ شراب اور ایک قسم کا کپڑا جو سُرخ ہوتا ہے

**عَقَار** ۔ ع۔ پانی زمین کی کھیتی، درخت خرما، گھر کا اسباب، گاؤں کی زمین،

**عُقَار** ۔ ع۔ دوا جو گھاس کی جڑ کی قسم سے ہو۔

**عَقَارب** ۔ ع۔ جمع عقرب بمعنی بچھو کی۔

**عَقَاقِیر** ۔ ع۔ جمع عقار کی، وہ دوائیں کہ جو بیخ بنات کی قسم سے ہوں۔

**عِقَال** ۔ ع۔ وہ رسّی جس سے اونٹ اور دوسرے چوپایوں کے پیر باندھیں

**عقائد** ۔ ع۔ جمع عقیدہ کی وہ چیزیں جن کو حق اور سچا جان کر دل میں مضبوط کرلیں،

**عِقَب** ۔ ع۔ پاشنہ، ایڑی پاؤں کی اور بمعنی بیٹا، پوتہ

**عُقُب** ۔ ع۔ انجام، عاقبت کام کا اخیر۔

**عَقَب** ۔ ع۔ پے جس سے کمان کا چلہ بناتے ہیں بعضے محققین کہتے ہیں کہ عصب زرد پٹھے کو کہتے ہیں اور عقب سفید کو

**عَقَب** ۔ ع۔ کسی چیز کے پیچھے آنا، یہ مصدر ہے۔

**عَقَبات** ۔ ع۔ راہیں دشوار گزار یہ جمع عقبہ کی ہے

**عَقبَانُ** ۔ ع جمع عقاب بمعنی عذاب کی۔

**عقبان** ۔ ع۔ جمع عقاب پرندہ مشہور کی

**عُقبیٰ** ۔ ع۔ آخرت، دوسرا جہاں۔

**عقبہ** ۔ ع۔ وہ راہیں جس سے گذرنا نہایت مشکل ہو

اور مراد امر سخت وعظیم سے بھی،

**عَقْد** ۔ ع۔ گرہ لگانا، عہد کرنا نکاح کرنا، بیع کرنا، بیچنا

**عُقْد** ۔ ع۔ بات کرنے میں زبان کا لکنت کرنا،

**عُقُد** ۔ ع۔ موتیوں وغیرہ کا ہار۔

**عُقَد** ۔ ع۔ جمع عقدہ بمعنی گرہ

**عقد انقطاعی** ۔ ع ج۔ وہ معاملہ جو کسی وقت خاص تک کے لئے کیا گیا ہو، اور باصطلاح حضرات شیعہ متعہ کو کہتے ہیں۔

**عَقدِ رواں** ۔ ف۔ نکاح متعہ جو مذہب امامیہ میں ہوتا ہے

**عقد زفاف** ۔ ع۔ کنایہ نکاح سے

**عقدہ** ۔ ع۔ گرہ، کنایہ مشکل بات سے۔

**عَقْر** ۔ ع۔ بانجھ ہونا، عورت ہو یا مرد، پاؤں باندھ دینا چوپایہ کا جس میں وہ چل نہ سکے۔ چوپایہ کا پیر کاٹ ڈالنا،

**عُقْر** ۔ ع۔ عورت کا زرمہر، وہ

روپیہ جو شبہ سے جماع کرنے
میں واجب ہوتا ہے، مرد
خواہ عورت کا بانجھ ہو جانا۔

**عَقَر** ۔ ع۔ خوف سے پیروں کا
کانپنا۔

**عَقْرَب** ۔ ع۔ بچھو، نام آٹھویں
برج کا آسمان پر جو بشکل بچھو
ہے اور مجازاً بمعنی منحوس کے
بھی آتا ہے اور اب جدید
عربی زبان میں عقرب گھڑی
کی سوئیوں کو بھی کہتے ہیں۔

**عَقْرَبی** ۔ ع۔ ایک قسم ہے عمدہ لال
کی جو منجملہ جواہر کے ہے،

**عَقْعَق** ۔ ع۔ ایک پرندہ ہے سیاہ
رنگ اور تیز اڑنے والا
منتخب میں لکھا ہے کہ یہ جنگلی
کوا ہے۔

**عقل** ۔ ع۔ خرد، دانائی اور حکیموں
کی اصطلاح میں بمعنی فرشتہ

**عَقْلِ اوّل** ۔ ع۔ پہلا فرشتہ منجملہ دس
فرشتوں کے جو حکماء کے
نزدیک معیّن ہیں اور اسکو
جوہر اول بھی کہتے ہیں اور
کنایہ ہے حضرت جبرئیل اور
نور رسول مقبولؐ اور عرش
اعظم سے۔

**عُقَلا** ۔ ع۔ جمع عقیل بمعنی عقلمندی
کے۔

**عقلِ فعّال** ۔ ع۔ دسواں فرشتہ جسکو
عقل عاشر بھی کہتے ہیں
اور حکماء کے نزدیک اسی
نے تمام عالموں کو پیدا کیا
ہے اور حضرت جبرئیل بھی
عقل فعال میں بموجب
قول فیصل کے۔

**عقلِ کُل** ۔ ع۔ کنایہ حضرت جبرئیل
اور نور محمدی سے اور کبھی
کنایہ عرش اعظم سے بھی

**عُقلہ** ۔ ع۔ بند اور نام ایک شکل
کا رمل کی شکلوں سے اس
صورت پر۔ ÷

**عَقلی** ۔ ع۔ جو بات صرف ذہن میں
آوے اور خارج میں موجود
نہ ہو۔

**عَقُوبا** ۔ ع۔ ایک خاردار بوٹی
ہوتی ہے جس کو دہی میں
ملا کر طالبان قوت باہ کو
کھلایا جاتا ہے۔

**عقوبت** ۔ ع۔ عذاب، دکھ، سزا،

**عُقود** ۔ ع۔ جمع عقد کی جس کے
معنی گذرے۔

**عقود** ۔ ع۔ کاٹنے والا کتّا

**عُقُوق** ۔ ع۔ نافرمانی ماں اور
باپ کی کرنا۔

**عُقُول** ۔ ع۔ جمع عقل کی دانائیاں
فرشتے۔

**عُقُولِ عشرہ** ۔ ع۔ دس فرشتے
جنھوں نے مذاہب حکما
کے بموجب حکم خدا سے کل
عالم کو پیدا کیا اور سارا
انتظام کر لیا۔

**عَقْوہ** ۔ ع۔ میدان، مکان کا
صحن

**عِقیان** ۔ ع۔ زر، سونا۔

**عقیب** ۔ ع۔ پیرو جو چیز کہ پیچھے ہو

**عقیدہ** ۔ ع۔ بھروسا دل کا مذہب

**عقیدت** ۔ ع۔ جس پر یقین کرنے
سے اس مذہب میں شامل
ہو سکے۔

**عَقِیر** ۔ ع۔ بانجھ، نا اُمید۔

**عقیق** ۔ ع۔ نام ایک سرخ پتھر
کا جو یمن کی طرف سے آتا
ہے اور مراد لب یعنی ہونٹھ
سے اور سکندر نامے میں مراد
روشنک دارا کی بیٹی سے۔

**عقیقہ** ۔ ع۔ لڑکے کا نام رکھنے کی ضیافت، بچہ کے سر کے بال مونڈنا ساتویں دن پیدائش سے وہ بکری وغیرہ کہ جو پیدائش مولود کے پہلے ہفتہ میں واسطے بچہ کے قربان یعنی ذبح کرتے ہیں۔

**عقیل** ۔ ع۔ مرد بزرگ اور بڑا عقلمند نام ابی طالب علیہ السلام کے بیٹے کا جو بہ نسبت قریش کے بڑے عقلمند تھے۔

**عقیلہ** ۔ ع۔ مطلق عورت عقلمند۔ لیڈی، شریف زادی بیگم اور سردار قوم کی ہر چیز جو اپنی جنس میں بہتر اور بہت مقبول ہو، بزرگ، مروارید موتی، چوپایہ کے پاؤں باندھنے کی رسی

**عقیم** ۔ ع۔ بانجھ خواہ مرد ہو خواہ عورت، بانجھ عورت وہ جس کو حمل نہ رہے اور بانجھ مرد وہ جس کے نطفے سے حمل نہ رہے لفظ عقیم میں مذکر اور مونث برابر ہے۔

## فصل عین - مع کاف

**عکاشہ** ۔ ع۔ عنکبوت، مکڑی

**عکاظ** ۔ ع۔ نام بازار کا جو درمیان نخلہ اور طائف کے ہے

**عکرمہ** ۔ ع۔ مادہ کبوتر، کبوتری

**عکس** ۔ ع۔ الٹا کرنا، الٹنا، کوٹنا اور وہ شکل جو کسی چیز کی آئینہ یا پانی میں دکھائی دے۔

**عکہ** ۔ ع۔ ایک قسم جنگلی کوے کی جو ابلق ہوتا ہے اور بعض کہتے ہیں کہ ایک پرند ہے جس کو عقعق کہتے ہیں نام مقام کا۔

**عُکہ** ۔ ع۔ گھی وغیرہ رکھنے کا برتن، بالو کا تودہ، جو دھوپ سے جلنے لگے گرمی کی سختی،

**عکیس** ۔ ع۔ ایک قسم کا کھانا ہوتا ہے جو آٹے اور دودھ سے تیار کیا جاتا ہے۔

## فصل عین - مع لام

**علا** ۔ ع۔ بلندی، بزرگی۔

**علی** ۔ ع۔ اوپر

**علات** ۔ ع۔ سندان جس پر لوہا پیٹا جاتا ہے ہندی میں اس کو نہائی اور اہرن بھی کہتے ہیں

**علاج** ۔ ع۔ چارہ، تدبیر۔

**علیحدہ** ۔ ع۔ جدا، الگ۔

**علاف** ۔ ع۔ گھاس کا بیچنے والا

**علاقہ** ۔ ع۔ دل کا لگاؤ، کسی چیز سے تعلق مناسبت درمیان دو چیز کے، کسی کے ساتھ دلی ربط رکھنا خواہ دوستی ہو خواہ دشمنی خواہ نوکری، روزی حاصل کرنے کا ذریعہ

**عَلاقہ** ۔ ع۔ (بالفتح اول) جو چیز کسی دوسری چیز کے ساتھ ظاہر میں لگی ہو یا بندھی ہو تعلق۔ لگاؤ۔

**علاقۂ دستار** ۔ ع۔ پگڑی کا طرہ

**علی الخصوص** ۔ ع۔ خاص کر کے خصوصاً

**علی الدوام** ۔ ع۔ ہمیشہ۔

**علی الصباح** ۔ ع۔ صبح تڑکے۔

**علی الحال** ۔ ع۔ بہت جلد ابھی

**علی الرغم** ۔ ع۔ برخلاف، برعکس یعنی مجازی ہیں اس لئے کہ رغم کے معنی ذلیل ہونا اور خاک آلودہ ہونا آپ لیں برخلاف

کسی کے کام کرنا گویا اس کا
ذلیل کرنا ہے۔

**علی الاطلاق** ۔ ع۔ بے قید۔

**علالا** ۔ ع۔ شور و غوغا، غل،
نعرہ،

**علالہ** ۔ ع۔ ہر چیز کی باقی تھوڑی
شے۔

**علام** ۔ ع۔ بہت بڑا دانا، جاننے
والا،

**علامات** ۔ ع۔ جمع ہے علامت کی

**علامت** ۔ ع۔ نشان و پتہ

**علامت امتیازیہ** ۔ ع۔ بیچ نشان افسروں
کا بِکّہ وغیرہ

**علامہ** ۔ ع۔ بہت ہی بڑا دانا اور
**علامی** ۔ ع۔ جاننے والا واضح
ہو کہ تائے فوقانی علامہ میں
اور یائے تحتانی علامی میں
واسطے تانیث اور نسبت
کے نہیں ہیں بلکہ واسطے
مبالغہ کے ہیں یا یہ کہ ان دونوں
لفظوں میں وہ دو علامت
مبالغہ ہیں مگر اطلاق ان
دونوں لفظوں کا حق تعالے
پر نہیں کرتے ہیں، برخلاف
علام کے اس لئے کہ ان میں
شائبہ تائے تانیث اور
یائے نسبت کا پایا جاتا ہے

**علانیہ** ۔ ع۔ ظاہر، کھلم کھلا

**علاوہ** ۔ ع۔ بالکسر ایک بوجھ دوسرے
بوجھ کے اوپر رکھیں ہر چیز
جو دوسری چیز پر رکھی
جاوے سوا، ماسوا، اسکے
سوا۔

**علائق** ۔ ع۔ جمع علاقہ کی۔

**علت** ۔ ع۔ مرض، سبب، وجہ

**علت اولیٰ** ۔ ع۔ کنایہ عقل اول
**علت اصل** ۔ ع۔ سے۔

**علت آفتاب** ۔ ف۔ کنایہ مرض
یرقان سے۔

**علت تامہ** ۔ ع۔ سبب کامل

**علت صوری** ۔ ع۔ صورت ظاہری جو
بعد بننے کی اس چیز کے
ہو گئی ہو۔

**علت غائی** ۔ ع۔ فائدہ اُس شے کا
یعنی جس کام کے لیے وہ
چیز بنائی گئی ہو۔

**علت فاعلی** ۔ ع۔ جس نے کوئی شے
بنائی ہو۔

**علت مادی** ۔ ع۔ وہ مادہ اور اسباب
جس سے وہ شے بنی ہو۔

**علت شائخ** ۔ ع۔ ایک بیماری ہے
کہ جو سوداوی یبوست یعنی
خشکی سے بعضے بوڑھوں
کی مقعد میں کھجلی پیدا
ہو جاتی ہے اور اس سبب
سے وہ اغلام کرانے لگتے
ہیں۔

**علف** ۔ ع۔ چوپایوں کا چارہ جو
وہ کھاتے ہوں، گھوڑے
کی گھاس۔

**علف بر** ۔ ف۔ گھسیارہ

**علف خانہ** ۔ ف۔ مراد دنیا

**علق** ۔ ع۔ جما ہوا خون، ہر چیز
جو دوسری چیز میں لٹکی
ہوئی یا چمٹی ہوئی ہو، نام
ایک کیڑے سیاہ رنگ کا
جس کو آپ جونک کہتے ہیں

**علل** ۔ ع۔ جمع علت یعنی سبب
و مرض۔

**علم** ۔ ع۔ جھنڈا اور فوج کا
نشان، کوہ پہاڑ، چونکہ
ان دونوں میں نمود اور
بلندی ہوتی ہے لہذا بمعنی
مشہور و معروف مستعمل ہے
اور بمعنی نام خاص ہے جو

کسی دوسرے کا ہوتیں ۔ وہ نام جس کو کوئی عورت خواہ مرد مشہور ہو اور معنی نقش جامہ یعنی کپڑے پر جو بیل بوٹے بنے ہوتے ہیں۔

**عِلم** ۔ ع۔ آگاہ ہو جانا، جاننا عقل۔

**عِلم افگندن** ۔ ف۔ کسی کے مقابلہ سے بسبب خوف وغیرہ کے بھاگ جانا اور مقابلہ کرنا

**عِلمُ الصَّیدلہ** ۔ ع۔ کمپونڈری، دوائیں کو بنانے اور تیار کرنے اور بونے وغیرہ کا فن۔

**عِلم الیقین** ۔ ع۔ جاننا کسی چیز کا کمال یقین کے ساتھ مع اس کی کیفیت اور ماہیت کے اس طور پر کہ اصلا شک وشبہ کی بو تک اس میں نہ ہو، باوجودیکہ اس چیز کو دیکھا نہ ہو اور یہ پہلی قسم ہے تین قسموں یقین سے اور وہ یہ ہیں عِلمُ الیقین، عَینُ الیقین حقُّ الیقین،

**عِلم نظر** ۔ ع۔ علم مناظرہ، جس میں بحث کرنے کے ادب مذکور ہوتے ہیں۔ اور معنی علم عقلی جیسے منطق، حکمت

**عَلَن** ۔ ع۔ ظاہر، ظاہر ہونا۔

**عَلَم شدن** ۔ ع۔ ظاہر اور مشہور ہونا

**علم کلام** ۔ ع۔ کنایہ اس علم سے جس میں مقدمات نقلی کو عقلی دلیلوں سے ثابت کرتے ہیں اس علم والوں کو متکلمین بھی کہتے ہیں۔

**عِلم لَدُنی** ۔ ع۔ وہ علم جو حق تعالیٰ کسی کو محض اپنے فضل و کرم سے عطا فرمائے بغیر اس کے کہ وہ شخص کسی اُستاد سے پڑھے۔ لدن بمعنی نزدیک ہے۔

**عُلُوّ** ۔ ع۔ بلندی، اونچائی فارسی میں کبھی بغیر تشدید واؤ کے بھی آتا ہے۔

**عَلُوق** ۔ ع۔ لٹکنا، چمٹنا، دوست رکھنا، عورت کے رحم میں خون کا جمنا، مرد کے نطفے کے ہمراہ ابتدائے ایام حمل میں۔

**عُلُوفہ** ۔ ع۔ خوردنی، خورش، خوراک۔

**عُلُوم** ۔ ع۔ جمع ہے علم کی۔

**عَلَوی** ۔ ع۔ وہ سید جو اولاد علی علیہ السلام سے ہو علاوہ بطن اطہر حضرت فاطمہ علیہا السلام کے

**عُلوی** ۔ ع۔ آسمانی جیسے فرشتہ ستارہ

**عَلَویان** ۔ ع۔ گروہ سادات

**عُلویان** ۔ ف۔ فرشتے، ستارے

**عَلِی** ۔ ع۔ بلند، نام حق تعالیٰ کا، نام حیدر کرار علیہ السلام کا۔

**عُلیا** ۔ ع۔ جو چیز بہت بلند ہو اور یہ لفظ مؤنث ہے اعلیٰ کا۔

**عَلیقہ** ۔ ع۔ توبڑہ جس میں دانہ رکھ کر گھوڑے کے منہ میں باندھتے ہیں کھانے کیلیے

**عَلیل** ۔ ع۔ بیمار، مریض

**عَلیم** ۔ ع۔ جاننے والا، صاحب علم۔

**علیّہ** ۔ ع۔ بلند، بلند مرتبہ

**عِلّیّین** ۔ ع۔ اونچی کھڑکیاں، بہشت کی، بلند مکان بہشت

کے نیک بندوں کے اعمال کی کتاب، بعض کہتے ہیں کہ علیین اسم مفرد ہے بمعنی بہشت کے

## فصل عین۔ مع میم

**عَم** ۔ ع۔ چچا، باپ کا بھائی

**عَمَا** ۔ ع۔ گمراہی، اندھاپن، ابر غلیظ

**عِمَاد** ۔ ج۔ ستون، کھمبے، بلند عمارتیں، یہ جمع عماد کی ہے مگر یہ لفظ بمعنی مفرد و جمع دونوں آیا ہے جدید عربی زبان میں عماد کے معنی بپتسمہ کے لئے بھی جاتے ہیں۔

**عمادات** ۔ ع۔ عمارت کے ستون

**عمارت** ۔ ع۔ مکان، آبادی، آباد کرنا اور بمعنی مرمت کے بھی آیا ہے۔

**عماری** ۔ ع۔ اونٹ کی محمل، ہودج جو ہاتھی کی پیٹھ پر کسا جاتا ہے۔ یہ منسوب ہے طرف عمار کے جو اس کا واضع تھا اور عماری بغیر تشدید میم سے کے بھی آیا ہے اور بمعنی تابوت مردہ کے بھی آیا ہے

**عُمّال** ۔ ع۔ جمع ہے عامل کی، حاکم، کارگزار جو سرکار کی طرف سے مقرر ہوں۔

**عِمَامہ** ۔ ع۔ بالکسر "عین" دستار پگڑی اور میم کی تشدید سے بھی آیا ہے۔

**عُمّان** ۔ ع۔ نام شہر کا یمن میں دریائے محیط کے کنارے پر اسی لیے دریائے اعظم کو اس کی طرف نسبت کرکے دریائے عمان کہتے ہیں۔

**عُمّان** ۔ ع۔ نام شہر کا شام میں

**عَمان** ۔ ف۔ جمع فارسی ہے عم بمعنی چچا کی اور جمع عربی عم کی اعمام ہے۔

**عَمائم** ۔ ع۔ جمع عربی عم کی بمعنی پگڑی

**عَمْد** ۔ ع۔ بسکون "میم" اپنے اختیار سے کام کرنا قصد الارادہ، ستون کھڑا کرنا، گرز مارنا

**عمداً** ۔ ع۔ قصداً، ارادہ سے قصد سے۔

**عُمدہ** ۔ ع۔ وہ جس پر اعتماد کیا جائے کمیٹی، مجلس، نفیس تحفہ، تجربہ

**عُمر** ۔ ع۔ زندگی۔

**عِمران** ۔ ع۔ آبادی، نام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد ماجد کا، نام حضرت مریم علیہ السلام کے والد شریف کا نام حضرت ابو طالب جناب رسول مقبول صلعم کے چچا صاحب کا۔

**عمرانات** ۔ ع۔ آبادیاں، جمع عمران کی۔

**عمر طبعی** ۔ ع۔ کنایہ ایک سو بیس برس کی عمر سے۔

**عمرو لیث** ۔ ع۔ واو زائد غیر ملفوظ سے، نام ایک بادشاہ کا جس نے شیراز بسایا تھا۔

**عَمَش** ۔ ع۔ کمزوری بینائی کی، ضعف بصر، مرض کے سبب سے آنکھوں سے آنسو کا بہنا۔

**عُمق** ۔ ع۔ کنویں اور دریا وغیرہ کی تہ گہرائی۔

عمق ۔ ع۔ گہرا ہونا۔
عمل ۔ ع۔ کار، کام، عُہدہ
عمل خانہ ۔ ف۔ کارخانہ، دیوانخانہ
عمل گیسو ۔ ف۔ نام ایک راگ کا جس کو ہندی میں دھناسری کہتے ہیں۔
عَملۃ ۔ ع۔ کار، کام، عمل
عَملہ ۔ ع۔ نیکی۔
عَمَلہ ۔ ع۔ کام کرنے والے جو اپنے ہاتھ سے کام کریں، جمع عامل کی،
عَمَلی ۔ ع۔ جو منسوب عمل کی طرف ہو۔
عَملیہ ۔ ع۔ آپریشن، زخم کی چیر پھاڑ کرنا
عَمْو ۔ ع۔ گمراہی، خرابی، عاجزی،
عَمُو ۔ ف۔ چچا باپ کا بھائی لفظ عم پر واؤ زیادہ کرکے عمو بنالیا اسی طرح خال سے خالو بنالیا گیا مگر اب خالو عرف میں شوہر خالہ کو کہتے ہیں
عَمُود ۔ ع۔ ستون، کھمبا، جڑ کی ہڈی، گرز، ترازو کی ڈنڈی کے بیچ کی رسی یا گانٹھ، سردار قوم کا اور کنایہ ہے آلہ تناسل سے بھی اور علم ہندسہ کی اصطلاح میں سیدھا خط جو سیدھے خط پر واقع ہو اور زاویہ قائمہ پیدا کردے، جدید عربی زبان میں عمود بول کر اخبار کا کالم بھی مراد لیتے ہیں،
عمور ۔ ع۔ گوشت دانتوں کے بیچ کا اور گوشت دانتوں کی جڑوں کا مسوڑھے۔
عموم ۔ ع۔ عام ہونا سب جگہ ہونا سب کو گھیر لینا، بے قید ہونا،
عُمُومیہ ۔ ع۔ پبلک، عام لوگ یا عام باتیں۔
عَمَّہ ۔ ع۔ پھوپھی، باپ کی بہن،
عَمی ۔ ع۔ آنکھ اور دل کی بینائی کا جاتا رہنا۔
عُمی ۔ ع۔ جمع اعمیٰ بمعنی اندھے
عُمیا ۔ ع۔ اندھی عورت، ہر چیز مونث جو اندھی ہو، پوشیدگی، چھپی ہوئی چیز
عَمید ۔ ع۔ قوم کا پیشوا،
عَمیق ۔ ع۔ گہرا اور بمعنی دور دراز کے بھی آیا ہے۔
عَمیم ۔ ع۔ عام، شامل، سب کو گھیرنے والا۔

## فصل عین۔ مع نون

عَن ۔ ع۔ بمعنی از سے۔
عَنَا ۔ ع۔ تکلیف، دکھ، رنج مشقت،
عُنَّاب ۔ ع۔ انگور بیچنے والا۔
۔ ع۔ نام میوہ مشہور کا
۔ ع۔ کنایہ اشک سرخ سے۔
عِنَاد ۔ ع۔ دشمنی، بیر، لڑائی لڑنا،
عَنَادِل ۔ ع۔ بلبلیں، جمع عندلیب کی۔
عناصر ۔ ع۔ جمع عنصر کی جس کے معنی آگے مذکور ہیں۔
عَنَاق ۔ ع۔ بکری کا بچہ جو مادہ ہو مگر چار مہینہ کا، سختی بلا، کام سخت اور دشوار لمسوڑا، خوش گردن، نام جانور جس کو سیہ گوش کہتے ہیں۔

عِناق ۔ ع۔ آپس میں گلے ملنا۔
عِنان ۔ ع لگام، باگ
عنان بر عِنان ۔ ف۔ ہمسر، برابر
عِنان برکشیدن ۔ ف۔ گھوڑا دوڑانا،
عنان باز کشیدن ۔ ف۔ ترک کرنا، چھوڑ دینا۔
عِنان تاب ۔ ف۔ وہ گھوڑا جو فقط لگام کے اشارہ پہ پھر جائے۔
عنان تاب شدن ۔ ف۔ روانہ ہونا
عنان تافتن ۔ ف۔ عاجز ہونا مقابلہ سے پیٹھ پھیر لینا۔ روگردانی کرنا۔
عنان تازی ۔ ف۔ جرارت کرنا
عنان خوش کردن ۔ ف۔ جانا اور آنا،
عنان در عنان آوردن ۔ ف مقابل ہونا، برابر ہونا؛ ہمسر ہونا،
عنان دادن ۔ ف۔ گھوڑا دوڑانا
عنان ذر دیدن ۔ ف ترک کرنا چھوڑ دینا
عنان راندن ۔ ف رواں ہونا۔

عِنان زنان رفتن ۔ ف۔ کنایہ ہے سوار کے بہت جلد اور نہایت تیز جانے سے۔
عِنان کشیدن ف۔ اطاعت کرنا۔
عِنان گراں کردن ۔ ف۔ کھڑا ہو جانا سوار کا
عنان گردش ۔ ف۔ گھوڑے کا کاوہ پر لگانا،
عناقید ۔ ع۔ جمع عنقود بمعنی خوشہ انگور
عِنَایت ۔ ع۔ مہربانی، قصد کرنا کسی چیز کا اہتمام کرنا۔
عنایت ۔ ع۔ دوسرے کے کام وغیرہ کے لئے آپ رنج و تکلیف اُٹھانا،
عِنَب ۔ ع۔ انگور مشہور میوہ ہے
عنبر ۔ ع۔ نام ایک عمدہ خوشبو مشہور کا ہے بعض کہتے ہیں کہ ایک قسم کی دریائی گائے کا گوبر ہے اور صحیح یہ ہے کہ ایک خوشبو موم ہے جو بعض کوہستان ہند اور چین میں شہد کی مکھیوں سے حاصل ہوتا ہے اور چونکہ یہ آگ پر پگھلتا ہے یہی دلیل قوی ہے اس کے موم ہونے کی

عنبر چہ ۔ ف۔ }
عنبرینہ ۔ ف۔ } ایک قسم کا عورتوں کا زیور ہے جو بشکل دھگدھگی کے گلے میں پہنا جاتا ہے، اندر اسکے عنبر بھرا ہوتا ہے اور اوپر موتی ٹنکے ہوتے ہیں۔
عنبرین ۔ ف۔ عنبر کی سی خوشبودار شے، ہر چیز خوشبو سیاہ رنگ۔
عِنَبِیَّہ ۔ ع۔ نام تیسرے طبقہ کا آنکھ کے سات طبقوں میں سے اور اس کا رنگ مختلف ہوتا ہے کسی کی آنکھ کا سیاہ ہوتا ہے اور کسی کی آنکھ کا بھورا اور کسی کا نیلا ہوتا ہے۔
عَنَت ۔ ع۔ گناہ، زنا، فساد ہلاکی، خرابی، عاجزی، سخت کام میں پڑنا
عِنْدَ ۔ ع۔ نزدیک۔
عَنْتَرہ ۔ ع۔ بڑی
عَندلیب ۔ ع۔ بلبل ہزار داستان

عَنْصُر ۔ ع۔ اصل، بنیاد، جزو اصلی اور طبیبوں کی اصطلاح میں ایک ان چاروں میں سے، پانی، آگ، ہوا خاک، عناصر اس کی جمع ہے۔

عُنْصُرِی ۔ ع۔ منسوب طرف عنصر کے اور تخلص ایک مشہور فارسی شاعر کا

عُنْصُل ۔ ع۔ جنگلی پیاز، اس کو پیاز نرگس اور پیاز موش بھی کہتے ہیں۔

عُنْف ۔ ع۔ سختی اور درشتی کرنا لڑنا تیزی، تندی، غصہ

عُنْفُوَان ۔ ع۔ اوّل ہر شے کا، آغاز جوانی

عُنُق ۔ ع۔ گردن

عُنُقا ۔ ع۔ لمبی گردن کی عورت، سیمرغ، سختی، بلا، زمانہ کا حادثہ،

عنقا ۔ ع۔ ایک خیالی طائر کا نام جس کا وجود نہیں۔

عنقائے مغرب ۔ ع۔ اس طائر عظیم الجثہ کا عنقا نام اس لیے ہوا کہ اس کی گردن بہت لمبی تھی اور مغرب اس کی صفت اس لیے ہوئی کہ یہ بڑے بڑے جانوروں اور آدمیوں کے بچوں کو نگل جاتا تھا یا یہ کہ عجیب الخلقت تھا یعنی ڈیل ڈول بہت بڑا لمبی گردن، چار پاؤں، منہ شکل آدمی کے، پر بہت بڑے بڑے طرح بہ طرح رنگ کے، یہ طائر زمین اصحاب الرس میں پیدا ہوا تھا، آخر بہ دعائے حضرت حنظلہ بن صفوان علیہ السلام کے جو اس وقت کے پیغمبر تھے، یہ بلا دفع ہوئی اور حق تعالیٰ نے اس کو کسی جزیرے میں ڈال دیا اور بعضے مغرب کو معنی مخفی اور نابود کے کہتے ہیں۔

عَنْقَرِیب ۔ ع۔ نزدیک ابھی

عُنْقُود ۔ ع۔ انگور کا خوشہ۔

عنکبوت ۔ ع۔ مکڑی مشہور جانور ہے

عَنْکَبُوتِیہ ۔ ع۔ چوتھا طبقہ آنکھ کے سات طبقوں میں سے اور ایک کی جھلی باریک ہے شکل مکڑی کے جالے کے

عُنْوَان ۔ ع۔ سرنامہ، سرخی مطلب کی، دیباچہ اول ہر چیز کا۔ خط کا پتہ۔

عُنُود ۔ ع۔ ناحق اور بیجا کام کرنا، لڑنا،

عَنُود ۔ ع۔ گمراہ لڑنے والا۔

عَنِید ۔ ع۔ لڑاکا سرکش۔

عَنِیف ۔ ع۔ تند سخت خو، لڑاکا، سخت بات،

عَنِیق ۔ ع۔ گردن، دوسرے کے گلے میں باہیں ڈالنا،

عِنِّین ۔ ع۔ نامرد جو مرد عورت کے کام کا نہ ہو، یعنی جماع پر قادر نہ ہو۔

## فصل عین۔ مع واؤ

عَوَّا ۔ ع۔ وہ کتا جو فریاد بہت کرے۔

عُو ۔ ع۔ بھیڑیے، کتے اور گیدڑ، لومڑی اور ہرن کی آواز،

عَوَار ۔ ع۔ عیب، شگاف، کپڑے کا پھٹ جانا ہر

چیز میں جو عیب ہو۔

**عُوّار** ۔ ع۔ پرستو، ابابیل، جو ایک پرند بہت مشہور ہے وہ کوڑا جو آنکھ کے اندر پڑ جائے، ناتوان، کم طاقت، بددل عوار پر جمع ہے۔

**عَوَارت** ۔ ع۔ بہت سے عیب۔

**عَوَارِض** ۔ ع۔ جمع ہے عارضہ کی، مراد حاجت، رنج بیماری اس کے علاوہ ٹیکس کو بھی عوارض یعنی مفرد استعمال کیا جاتا ہے

**عَوَارِض** ۔ ع۔ نام ایک پہاڑ کا دیار طے میں کہ حاتم کی قبر وہاں پر ہے۔

**عَوَارِف** ۔ ع۔ پہچاننے والے، صبر کرنے والے، احسان کرنے والے خوشبوئیاں اور مجازاً یعنی بخششوں کے بھی آیا ہے۔

**عُوّارہ** ۔ ع۔ بددل، کم طاقت۔

**عَوَاصِف** ۔ ع۔ سخت اور تیز آندھیاں

**عَوَاطِف** ۔ ع۔ مہربانیاں

**عَوَاقِب** ۔ ع۔ پیچھے آنے والے وہ چیزیں جو کسی چیز کے پیچھے آویں، کاموں کے انجام۔

**عَوَالِم** ۔ ع۔ جمع عالم یعنی جہان کی۔

**عَوَالی** ۔ ع۔ بلند چیزیں جمع عالیہ کی۔

**عَوَامّ** ۔ ع۔ جمع عامہ کی، کُل آدمی، عام لوگ۔

**عَوّام** ۔ ع۔ گھوڑا خوش رفتار

**عَوَامِل** ۔ ع۔ جمع عامل کی، عمل کرنے والا، حاکم لوگ، کارندے۔

**عَوَان** ۔ ع۔ شوہر والی عورت، ادھیڑ عورت، ادھیڑ گائے، ہر شے میانہ سال

**عَوّان** ۔ ع۔ ظالم، سخت گیر جھڑکنے والا، بادشاہی سرہنگ۔

**عَوَائِد** ۔ ع۔ جمع عائدہ کی واپس آنے والے لوگ۔ منفعتیں، فائدہ، مہربانیاں،

**عَوَائِق** ۔ ع۔ جمع عائقہ کی، روکنے والی چیزیں، حادثے، موانع

**عُوج** ۔ ع۔ نام ایک شخص بہت بڑے لمبے قد کا جو آدم علیہ السلام کے وقت میں پیدا ہوا اور موسیٰ علیہ السلام کے زمانے تک زندہ رہا، عمر اسکی تین ہزار یا پانچ سو برس کی ہوئی، اس قدر دراز قد تھا کہ حضرت نوح علیہ السلام کا طوفان جس میں اونچے پہاڑوں کے اونچے درخت تک ڈوب گئے تھے وہ پانی اس کی کمر تک تھا، آخر بحکم خدا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنا عصا اس کو مارا اور وہ اس کے ٹخنے پر پڑا اور مر گیا اس کے باپ کا نام عوق تھا اور لوگوں میں جو اس کا نام عوج بن عنق مشہور ہے محض غلط ہے۔ صحیح عوج بن عوق ہے۔

**عَوَج** ۔ ع۔ کج ہونا، ٹیڑھا ہونا،

**عِوَج** ۔ ع۔ کجی، ٹیڑھاپن

**عُود** ۔ ع۔ ہر درخت کی لکڑی

نام ایک لکڑی خاص کا جو سیاہ رنگ کی ہوتی ہے اور آگ پر جلانے سے خوشبو دیتی ہے ہندی میں اس کو اگر کہتے ہیں، نام بربط مشہور باجے کا۔

عَوْد ۔ ع۔ لوٹنا، پھرنا، بوڑھا اونٹ،

عُودُ الصَّلِیب۔ ع۔ نام ایک درخت خاص کا کہ جس کی لکڑی کی "عیسائی" صلیب بناتے ہیں۔

عُودسوز ۔ ف۔ انگیٹھی۔

عودقماری ع۔ وہ عود جو شہر قمار سے لایا جاوے اور یہ بہت عمدہ ہوتا ہے۔

عُودِی ۔ ع۔ وہ رنگ جو مشابہ عود کی لکڑی سے ہو اور یہ رنگ سیاہ اور مائل بہ سفیدی اور سرخی ہوتا ہے، ایک قسم کا کپڑا ریشمی سیاہ رنگ کا۔

عَوْذ ۔ ع۔ پناہ مانگنا۔

عَوْذَہ ۔ ع۔ پناہ مانگنا۔

عَوْر ۔ ع۔ ننگا برہنہ

عَوِر ۔ ع۔ ایک آنکھ اندھی ہونا کانا ہونا۔

عَوِر ۔ ع۔ بدباطن آدمی

عَوْرَت ۔ ع۔ مرد وزن کی شرم گاہ وہ چیز جسے دیکھنے اور دکھانے سے شرم آوے۔ عورت کو مجازاً اس لئے عورت کہتے ہیں کہ سر سے پاؤں تک اس کا تمام جسم عورت ہے یعنی قابل پوشیدہ کرنے اور چھپانے کے اور کبھی مجازاً یعنی دشواری اور سختی کے بھی آتا ہے۔

عَوْرَتُ مَرْد ۔ ع۔ مرد کا عضو تناسل

عَوْز ۔ ع۔ انگور کا دانہ

عَوَز ۔ ع۔ حاجت، فقیر ہونا، گم ہونا۔

عَوْص ۔ ع۔ دشواری، سختی

عِوَض ۔ ع۔ بدلہ کسی چیز کا، قائم مقام۔

عَوْق ۔ ع۔ باز رکھنا، رد کرنا، پھیر دینا۔ قید کرنا، وہ شخص جس میں خیر نہ ہو۔ وہ شخص جو لوگوں کو خیر کرنے سے باز رکھے۔

عُوق ۔ ع۔ نام عوج کے باپ کا

عوق ۔ ع۔ روکنے والا، منع کرنے والا۔

عَوَق ۔ ع۔ گرسنگی، بھوک۔

عَوْل ۔ ع۔ کسی کا روٹی کپڑا اپنے ذمہ لینا اور اس کو اپنے عیال میں لینا بہت عیالدار ہونا، بخشش بہت کرنا، دوسرے کا حصہ زیادہ لگانا، غلبہ کرنا، ظلم کرنا، اپنے عیال کو روٹی کپڑا دینا، دشوار ہونا کام کا، کسی پر غالب ہونا کسی کو بدنام کرنا، زیادہ ہونا، اوپر چڑھنا، رونے کی آواز بلند کرنا۔

عَوَل ۔ ع۔ رونے میں آواز بلند کرنا۔

عَوِل ۔ ع۔ اعتماد اور بھروسہ کسی پر کرنا، یاری، مدد چاہنا۔

عَوْن ۔ ع۔ یاری، مددگاری، مدد کرنا،

عَوَن ۔ ع۔ میانہ سال یعنی ادھیڑ ہونا،

عُوَیْسِیَّہ ۔ فج۔ قلم تراش چاقو

عَوِیص ۔ ع۔ } مشکل، دشوار۔
عَوِیصَہ ۔ ع۔ }

**عَوِیل** ۔ع۔ آواز رونے کی بلند کرنا

## فصل عین۔ مع ہائے ہوز

**عَہد** ۔ع۔ زمانہ، روزگار، پیمان سوگند، زینہار، نصیحت وصیت، امان، نگہداشت حیا، رعایت، حرمت، پہچاننا، چھاننا، قول کو وفا کرنا، خدا کو ایک جاننا۔

**عَہِد** ۔ع۔ وہ شخص جو کسی کام کی ذمہ داری کرے۔

**عُہدہ** ۔ع۔ منصب، رتبہ، ذمہ داری۔

**عَہر** ۔ع۔ حرام کاری کرنا، زنا کرنا

**عُہر** ۔ع۔ حرام کاری، زنا۔

**عِہن** ۔ع۔ اون رنگی ہوئی، پشم رنگین۔

**عَہن** ۔ع۔ کسی جگہ مقیم ہونا، کسی جگہ سے نکلنا، کسی کام میں کوشش کرنا، جلدی سے کسی کی مراد بر لانا، خشک ہو جانا، درخت خرما کے پتوں کا۔

**عُہود** ۔ع۔ جمع ہے عہد کی

**عُہون** ۔ع۔ جمع عہن بمعنی پشم رنگین

**عَہِید** ۔ع۔ ہم قسم، ہم پیمان، ہم عہد، کہنہ، دیرینہ، ہم زبان، ہم عصر۔

## فصل عین مع یائے تحتانی

**عِیادت** ۔ع۔ بیمار پرسی، مطب وہ مقام جہاں بیماروں کی دیکھ بھال ہوتی ہے۔

**عِیاذ** ۔ع۔ پناہ، پناہ لینا۔

**عیاذاً باللہ** ۔ع۔ پناہ خدا کی۔

**عِیار** ۔ع۔ چاشنی سونے اور چاندی کی جس کو ہندی میں بانگی کہتے ہیں، کسوٹی لگانا سونے اور چاندی کا اچھا برا آزمانا، تولنے کا کانٹا۔

**عَیار** ۔ع۔ تولنا سونے چاندی کی چاشنی لینا۔

**عَیارۃُ الشَّعر** ۔ع۔ مصنوعی چوٹی

**عیّار** ۔ع۔ مرد چالاک، بہت آمد و رفت اور بڑا حرکت کرنے والا، بہت چلنے والا۔

**عیّاری** ۔ع۔ چالاکی

**عَیّاش** ۔ع۔ بہت عیش کرنے والا اچھی اور خوش زندگانی کرنے والا اور جدید عربی زبان میں عیاش روٹی بیچنے والے کو کہتے ہیں۔

**عِیال** ۔ع۔ بالکسر زن و فرزند، جو رو لڑکے اور دوسرے رشتہ دار وغیرہ جن کا روٹی کپڑا وغیرہ اس شخص نے اپنے ذمہ کیا ہو۔

**عِیان** ۔ع۔ بالکسر آنکھ سے دیکھنا مجازاً بمعنی ظاہر، یہ لفظ بالفتح اول غلط ہے۔

**عَیب** ۔ع۔ برائی، نقصان، کمی

**عیب کُردن** ۔ف۔ ظاہر کرنا عیب کا

**عَیبہ** ۔ع۔ چمڑے کا صندوق جامہ دان، چمڑے کا تھیلا ہتھیار رکھنے کا بکس

**عِید** ۔ع۔ خوشی اور جشن کا روز جو چیز کہ بار بار آوے چونکہ روز جشن ہر سال عود کرتا ہے یعنی پھر آتا ہے اس لیے عید کہا۔

**عید الاضحیٰ** ۔ع۔ عید قربان، بعض لوگ اس کو عید الضحیٰ لکھتے اور پڑھتے ہیں، یہ غلط ہے

**عید المیلاد** ۔ع۔ کسی کی پیدا ہونے کی یاد میں خوشی منانا، اور

اصطلاح میں کرسمس ڈے اور بارہ وفات کو بھی کہتے ہیں۔

**عَیر** ۔ ع۔ جنگلی گورخر، شہری گدھا۔

**عِیر** ۔ ع۔ قافلہ، ہر چوپایہ جس پر غلہ لادیں۔

**عِیسُ** ۔ ع۔ اونٹ سفید رنگ سرخی مائل اور کبھی مراد قافلے سے بھی ہوتی ہے۔

**عَیسُوب** ۔ ع۔ ایک دوا کا نام ہے جس کو مرزنجوش بھی کہتے ہیں۔

**عیسیٰ** ۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔

**عَیشُ** ۔ ع۔ خوش زندگانی کرنا، ناز و نعمت میں زندگانی بسر کرنا

**عیش افرنجی** ۔ ع۔ نان پاؤ، ڈبل روٹی،

**عَیشہ** ۔ ع۔ اچھی زندگانی، رحم مادر

**عِیص** ۔ ع۔ درخت بہت گھنا، نام حضرت اسحٰق پیغمبر کے بیٹے کا جن کی اولاد سے رومی ہیں۔

**عَیقہ** ۔ ع۔ ندی کا کنارہ، ساحل

**عَیلُ** ۔ ع۔ فقیر ہونا، سیر کرنا بہت پھرنا۔

**عِیلہ** ۔ ع۔ درویشی، فقیری۔

**عین** ۔ ع۔ آنکھ، پانی کا چشمہ، آفتاب کا چشمہ، اشرفی، زرسرخ، مال، مینھ باراں وہ ابر جو قبلہ کی طرف سے اٹھے۔ بہتر، سردار ہر چیز عمدہ۔ ہر شے کی ذات۔ وہ بھائی جن کے ماں اور باپ ایک ہوں، شخص، ایک آدمی، نفس، حقیقت ہر چیز کی، اہل خانہ، قوم، جاسوس، دیدبان، پانی جاری ہونے کی جگہ، دیدار نظر کرنا، اہل شہر، کسی چیز کو نظر لگانا، پیشوا، انگور زانو، گھٹنا، حرف مشہور وغیرہ۔

**عِینُ** ۔ ع۔ جمع عینا کی، زنان خوش چشم۔

**عَینا** ۔ ع۔ خوش چشم عورت۔

**عَینُ الحیوٰۃ** ۔ ع۔ آب حیات کا چشمہ۔

**عَینُ القطر** ۔ ع۔ چشمہ رال کا، چشمہ گندھک کا، چشمہ پگھلے ہوئے تانبہ کا۔ روغن درخت چیڑ کا، نام ایک روغن سیاہ اور بدبو کا جو خارشتی اونٹوں کی جلد پر ملا جاتا ہے۔

**عَینُ الہِر** ۔ ع۔ ایک جوہر ہے قیمتی جو بلی کی آنکھ سے مشابہ ہوتا ہے۔ ہندی اسکی لہسنیا ہے۔

**عَینُ الدیک** ۔ ع۔ آنکھ مرغ کی ایک دانہ سرخ رنگ ہے جس کا سر سیاہ ہوتا ہے، ہندی میں اس کو گھونگچی کہتے ہیں۔

**عَینُ الکمال** ۔ ع۔ وہ چشم زخم جو اچھی چیزوں کو ضرر پہونچاوے

**عَینُ الیقین** ۔ ع۔ بعد دیکھنے کسی چیز کے کیفیت اور ماہیت کو بخوبی دریافت کرلینا نہایت یقین کے ساتھ، واضح ہو کہ یقین کے تین درجے ہیں (۱) علم الیقین، کسی چیز کی ماہیت اور کیفیت بغیر دیکھے معلوم کرلینا نہایت یقین کے ساتھ جس میں ذرا بھی شک و شبہ نہ ہو جیسے کہ آدمی جانتا ہے کہ زہر کھالینا مار ڈالتا ہے،

(۲) عین الیقین جسکا بیان گذرا جیسے کسی کے روبرو کسی نے زہر کھایا اور مرگیا (۳) حق الیقین، اُس یقین کا درجہ سب سے زیادہ ہے یعنی وہ شخص اس چیز میں داخل ہوگیا یا وہ چیز خود بن گیا یا اسمیں محو ہوگیا، جیسے خود زہر کھا لیا اور مرنے لگا۔

**عَیْنُ اللّٰہ** ۔ ع۔ یعنی حفظ خدا، لقب حضرت علی علیہ السلام

**عین کافور** ۔ ع۔ مراد سینۂ محبوب سے

**عَیْنِیَّتْ** ۔ ع۔ عینک، اصلیّت

**عَیْنَیْن** ۔ ع۔ دونوں آنکھیں۔

**عُیُوب** ۔ ع۔ جمع عیب کی۔

**عَیُّوق** ۔ ع۔ نام ایک ستارے کا آسمان پر جو نہایت سرخ رنگ اور بہت روشن ہے داہنے کنارہ پر کہکشاں کے

**عُیُون** ۔ ع۔ آنکھیں پانی کے چشمے جمع عین کی، نام کتاب حکمت کا بو علی سینا سے۔

**عَیُون** ۔ ع۔ شور چشم، بدنظر، وہ شخص جس کی نظر اچھی چیز کو ضرر پہونچاوے۔

**عُیُول** ۔ ع۔ درویشی، فقیری،

**عَیُول** ۔ ع۔ سیر کرنا، بہت پھرنا۔

**عَیِّ** ۔ ع۔ بیمار۔

# باب غین معجمہ

## فصل غین۔ مع الف

**غَاب** ۔ ع۔ جنگل صحرا خصوصاً وہ جنگل جس میں شیر رہے۔ یہ جمع غابہ کی ہے

**غابات** ۔ ع۔ بہت سے جنگل

**غابہ** ۔ ع۔ جنگل، زمین، نشیب

**غَابِرْ** ۔ ع۔ آنے والا اور جانے والا۔ ہلاک ہونے والا، باقی ماندہ۔

**غَابِنْ** ۔ ع۔ وہ شخص جو کام کرنے میں سست ہو۔

**غَادِر** ۔ ع۔ بے وفا، جو عہد پورا نہ کرے۔

**غَادِیَہ** ۔ ع۔ صبح وہ ابر جو صبح کو پیدا ہو، صبح کے وقت کا باراں یعنی مینھ۔

**غاذیہ** ۔ ع۔ نام ایک قوت کا جو غذا میں تصرف کرتی ہے اور اس کو مشابہ جوہر بدن کے کرتی ہے اور کل اعضا کو پہنچاتی ہے۔

**غَارْ** ۔ ع۔ گڑھا، پہاڑ کی کھوہ، جنگلی جانوروں کے رہنے کا بل، زمین پست۔

**غَارُو غور** ۔ فج۔ ہرج مرج، آشوب فتنہ، حوادث،

**غارج** ۔ فج۔ ایک قسم کی شراب ہوتی ہے۔

**غَارِ ژرف** ۔ ف۔ مراد دنیا سے۔

**غَارَت** ۔ ع۔ لوٹ، مال لوٹ لینا

**غَارتیدن** ۔ ع۔ لوٹنا، غارت کرنا یہ مصدر ہے، فارسیوں نے غارت سے بنالیا ہے جو لفظ عربی ہے، مثل طلبیدن وفہمیدن وغیرہ کے۔

**غَارِس** ۔ ع۔ درخت بونے والا باغبان۔

**غَارِق** ۔ ع۔ غریق۔ وہ شخص جسکے سر سے پانی اونچا ہوجاوے

ڈوب جانے والا۔
غاریقون۔ ع۔ نام ایک دوائے مسہل بلغم کا
غاز۔ ع۔ گیس اور مرغابی کی طرح ایک پرند ہوتا ہے اس کو بھی غاز کہتے ہیں۔
غازہ۔ ف۔ گلگونہ ایک قسم کی سرخی ہوتی ہے جو عورتیں اپنے منھ پر ملتی ہیں۔
غازی۔ ع۔ قتل کرنے والا کافروں کا، جنگ یعنی لڑائی میں
غازی۔ ف۔ دارباز، ہندی نٹ۔
غاسق۔ ع۔ چاند، پروین، رات
غاشیہ۔ ع۔ گھوڑے کا زین پوش یالان، قیامت، دوزخ کی آگ۔ وہ بیماری جو اندر جسم کے ہو، بیہوش کرنے والی اور ڈھانپ لینے والی
غاشیہ بردار۔ ف۔ رکاب دار، لگام پکڑنے والا اور چلنے والا کنایۃً حضرت جبرئیل علیہ السّلام کی ذات
غاشیہ بافان ریش۔ ف۔ مسخرے لوگ۔

غاصب۔ ع۔ غیر کا حق بہ جبر لینے والا۔
غافر۔ ع۔ چھپانے والا، گناہ بخشنے والا۔
غافل۔ ع۔ بے خبر، غفلت والا
غاق۔ ع۔ آواز کوّے کی
غالاق۔ ع۔ قفل کنجی بنانے والا
غالب۔ ع۔ زبردست غلبہ والا
غالی۔ ع۔ گراں، مہنگا، حد سے گذر جانے والا۔
غالیچہ۔ ف۔ اونی بچھونا، گلکاری کیا ہوا۔
غالیہ۔ ع۔ مشہور خوشبو ہے جو عنبر، مشک اور کافور وغیرہ سے مرکب کر کے بناتے ہیں۔
غالیہ سا۔ ف۔ خوشبو فروش، پرفیومرس، عطر و تیل والا
غامض۔ ع۔ گڑھا، گہرا زمین پست، کلام، پوشیدہ اور دیرفہم۔
غانما۔ ع۔ اس حالت میں کہ مال غنیمت یعنی لوٹ کا مال رکھنے والا۔
غانی۔ ع۔ تونگر، دولت مند،

بے نیاز، راگ گانے والا۔
غانیہ۔ ع۔ وہ عورت جو حسن و جوانی کے سبب سے زیور اور زینت سے بے نیاز ہو یا وہ عورت جو سوائے اپنے شوہر کے اور مردوں کی پروا نہ کرے یا وہ عورت پارسا کہ باوجود جوانی کے اس کو خواہش مرد کی نہ ہو، خواہ اس کا شوہر ہو یا نہ ہو۔ غوانی اس کی جمع ہے
غاوی۔ ع۔ گمراہ
غائب۔ ع۔ جو موجود نہ ہو۔
غائب باز۔ ف۔ بڑا کامل شطرنج کھیلنے والا کہ آپ دور بیٹھا رہے اور دوسرے کے واسطے مُہرے خانوں میں رکھوائے اور اپنے حریف کو مات دے۔
غایت۔ ع۔ کسی چیز کی انتہا، آخر، عَلَم۔ نشان، جھنڈا، غرض مطلب۔
غائر۔ ع۔ ہر چیز جو نیچے سے چلی جاوے، زمین پست گھس جانے والی شے۔
غائص۔ غوطہ مارنے والا پانی میں

غائط ۔ ۔ آدمی کا پاخانہ یعنی گوہ
غائلہ ۔ ع۔ شر، بدی، آفت، ناگہانی۔ بلا وغیرہ،
غائی ۔ ع منسوب طرف غایت کے جو یعنی کسی چیز کی انتہا ہو

## فصل غین مع بائے موحدہ

غِب ۔ ع۔ وہ تپ جو ایک روز درمیان دے کے آوے۔ باری کا بخار، ہفتہ میں ایک مرتبہ کسی کی ملاقات کرنا، یا ایک روز آنا اور ایک روز نہ آنا، ہر چیز کی نہایت۔
غُب ۔ ع۔ چوپایہ کا ایک دن بیچ پانی پینا۔
غَبّ ۔ ع۔ دریا بہت موج مارنے والا جس کا پانی کناروں سے بہہ نکلے
غُبار ۔ ع۔ مٹی ملی ہوئی ہوا، گرد اور مراد رنج و کدورت سے بھی۔
غبار برآمدن۔ ف۔ مراد بے رونق ہونا،
غَباوت ۔ ع۔ کند ذہنی، کم فہمی
غَبَب ۔ ۔ ٹھوڑی کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت اور اس کو طوق گلو بھی کہتے ہیں اور یہ حسن میں داخل ہے۔
غَبْرا ۔ ع۔ زمین گرد آلود، یہ مؤنث اغبر کا ہے اور کبھی نظم میں ہمزہ گر جاتا ہے۔
غَبَرہ ۔ ع۔ گرد و غبار، وہ زمین جس میں درخت بہت سے ہوں۔
غُبْرہ ۔ ع۔ سیاہی، تیرگی۔
غِبْطہ ۔ ع۔ آرزو کرنا، کسی کے مال کی بدون اس کے کہ اس سے اس کے مال کا زوال چاہے برخلاف حسد کے کہ حاسد دوسرے کا زوال نعمت چاہتا ہے۔
غبغب ۔ ع۔ گوشت لٹکا ہوا نیچے ٹھوڑی کے یہ پُر گوشت موٹے آدمی کے حسن اور خوبصورتی کی دلیل ہے۔
غَبَن ۔ ع۔ خطا واقع ہونا، تدبیر اور رائے میں سُستی عقل ہونا اور بھول جانا، کسی چیز کا خرد برد کرنا۔
غَبْن ۔ ع۔ خرید و فروخت میں نقصان اٹھانا، فراموشی بھول، تغلب۔
غبن فاحش ۔ ع۔ صریح خسارہ اور بڑا نقصان جو کسی چیز کی خرید میں پہونچے۔
غَبُوق ۔ ع۔ آخر روز اور سر شام کی شراب۔
غَبی ۔ ع۔ کند ذہن، کم عقل۔
غُبَیب ۔ ع۔ نام مقام مدینہ اور یمامہ میں۔
غَبِین ۔ ع۔ ضعیف رائے، سست عقل۔

## فصل غین مع ثائے مثلثہ

غَثّ ۔ ع۔ لاغر دُبلا، فاسد، خراب، سڑ جانا گوشت وغیرہ کا مجازاً سڑا ہوا گوشت اور پیپ۔
غُثْر ۔ ع۔ مرد فربہ، کمینہ
غَثَی ۔ ع۔ جی کا متلانا۔
غَثَیان ۔ ع۔ متلی۔

## فصل غین مع جیم فارسی

غچک ۔ ف۔ نام ایک باجے کا جو بہت مشہور ہے، ہندی

سازگی۔

## فصل غین۔ مع دال مہملہ

غَدُ ۔ ع۔ آیندہ، کل کے دن کی صبح
غَدَا ۔ ع۔ آیندہ کل اور فردا
غَدَار ۔ ع۔ صبح کے وقت کا کھانا کھانا جیسے عشارات کے وقت کا کھانا،
غِدَاۃ ۔ ع۔ وقت صبح
غَدَّار ۔ ع۔ بہت بڑا غدر کرنے والا بہت بڑا بے وفا آدمی
غُدَّد ۔ ع۔ جمع غدّہ کی جسکے معنی آگے مذکور ہیں۔
غَدَر ۔ ع۔ بیوفائی، بیوفائی کرنا۔
غُدَرُ ۔ ع۔ بے وفا۔
غُدَر ۔ ع۔ تاریک ہونا رات کا۔
غُدُق ۔ ع۔ آب بسیار، بہت پانی
غُدُوّ ۔ ع۔ وقت صبح
غَدُو ۔ ع۔ فردا، کل کا روز
غُدْوہ ۔ ع۔ صبح صادق سے طلوع آفتاب تک۔
غُدُور ۔ ع۔ بہت بڑا بے وفا۔
غُدّہ ۔ ع۔ گرہ کے مانند ایک چیز سخت اور گول ہوتی ہے۔ گوشت اور چربی میں۔
غَدِیر ۔ ع۔ تالاب جس میں پانی بارش اور سیل کا جمع ہو جاوے
غدیر ۔ ع۔ بہت بڑا بے وفا۔

## فصل غین۔ مع ذال معجمہ

غذ ۔ ع۔ زخم سے پیپ کا جاری ہو جانا۔
غَذَار ۔ ع۔ خوراک جس سے بدن کی پرورش ہو۔
غَذَا ۔ ع۔ بغیر ہمزہ کے اونٹ کا پیشاب۔
غَذِی ۔ ع۔ امالۂ غذا بمعنی خوراک کا

## فصل غین۔ مع رائے مہملہ

غَرَ ۔ ع۔ مرد غافل اور نوآزمودہ کار۔
غَرّ ۔ غرہ کرنا، غرور کرنا، وہ دانہ جو پرندا اپنے بچہ کو بھراتا ہے، تلوار کی تیزی۔
غُرر ۔ ع۔ مشہور لوگ اور بزرگ لوگ اور پیشانیوں کی سفیدیاں۔
غَرّ ۔ ف۔ بددل، عورت فاحشہ اور قحبہ۔
غُر ۔ ف۔ ایک مرض ہے جس سے خصیہ بڑا ہو جاتا ہے یا گلے میں گھینگا نکل آتا ہے۔
غَرَا ۔ ع۔ سریش، چپکنے والی چیز۔
غَرّا ۔ ع۔ ہر چیز مؤنث جو سفید اور روشن ہو۔
غُرَاب ۔ ع۔ زاغ، کوّا، ایک قسم کی کشتی جو دریا میں چلتی ہے
غُرابُ البین ۔ ع۔ ایک قسم جنگلی کوّے کی جو سیاہ رنگ اور سرخ چونچ کا ہوتا ہے۔ عرب ایسے کوّے کو نحوس جانتے ہیں اور انکا اعتقاد ہے کہ اگر کسی کام کو جاتے ہوئے ایسے کوّے پر نظر پڑ جائے تو ایسے شخص میں اور اس کے مقصد میں جدائی ہو جائے یعنی حاجت روا نہ ہو اور اگر دوستوں کے سامنے آکر بیٹھے تو آپس میں جدائی ہو جاوے۔ اسی سبب سے اسکو غراب البین یعنی جُدائی کا کوّا نام ہے۔
غُراب سیہ ۔ ع۔ مرادرات سے۔

**غرّاث** ۔ع۔ پن چکّی

**غرار** ۔ع۔ کمی اور نقصان ہر چیز میں، کم عقلی، نادانی، روش طرز، نمونہ، طریقہ، طور تیزی تلوار کی، مقدار اور مدت کسی چیز کی، کم ہو جانا دودھ کا، کاسد ہونا بازار کا۔

**غرارہ** ۔ع۔ ناآزمودہ کار ہونا، کسی کے فریب میں آجانا۔

**غرارہ** ۔ع۔ غلّہ کی گون

**غرام** ۔ع۔ حرص، لالچ، عشق محبت، شیفتگی، ہلاکت عذاب، دائمی بدی

**غراماطیق** ۔ع۔ گرامر۔ صرف و نحو

**غرامت** ۔ع۔ تاوان، تاوان زدہ ہونا، پشیمانی، عذاب

**غرّان** ۔ف۔ شور کرنے والا، غصہ سے چیخنے والا سخت اور ڈراؤنی آواز نکالنے والا۔

**غرانیق** ۔ع۔ جمع غرنوق کی جس کے معنی آگے مذکور ہیں۔

**غرانیق العلا** ۔ع۔ مراد بتوں سے

**غرائب** ۔ع۔ جمع غریب کی، اشیائے غریب۔

**غرائر** ۔ع۔ جمع غرارہ کی، غلہ کی گونیں اور جمع غریر کی نیک خصلتیں۔ ضامن لوگ وہ جوان جو کار آزمودہ نہ ہوں اور جمع غرار کی، جس کے معنی ابھی گذرے

**غرب** ۔ع۔ بڑا ڈول پانی بھرنے والا، پانی رکھنے کا برتن، تلوار اور زبان کی تیزی ہر چیز کی تیزی، گھوڑا تیز رفتار، چاند اور سورج کے ڈوبنے کی جگہ دور ہونا فراق، جدائی، چھپ جانا نیچے بیٹھ جانا، گوشہ چشم کا ناسور۔

**غرب** ۔ع۔ نام ایک درخت خاردار کا۔

**غرب** ۔ع۔ وطن سے دور ہو جانا

**غرب** ۔ع۔ عجیب و غریب نادر

**غربا** ۔ع۔ جمع غریب یعنی مسافر

**غربال** ۔ع۔ آٹا چھاننے کی چھلنی وہ مرد جو سخن چین یعنی لترا ہو اور بمعنی دف کے بھی آیا ہے

**غربت** ۔ع۔ مسافرت

**غربی** ۔ع۔ ایک رنگ ہے سرخ خرما کی شراب وہ چیز جو منسوب طرف غرب کے ہو۔

**غربیلہ** ۔ع۔ ہندی نخرہ

**غرث** ۔ع۔ گرسنگی۔ بھوک۔

**غرثان** ۔ع۔ گرسنہ، بھوکا۔

**غرچیک** ف۔ احمق، نادان

**غرچہ** ف۔ نادان۔ زبون۔ بیز نامرد۔

**غردل** ۔ف۔ بزدل، بودا، ڈرپوک اس لیے کہ غر بمعنی زن قحبہ کے ہیں۔

**غرر** ۔ع۔ روشنی، خطر، شرط، جو کسی چیز کی خرید و فروخت میں کریں۔

**غرر** ۔ع۔ جمع غرہ کی، سفیدیاں پیشانی کی سفیدیاں اول ہر چیزوں کی، چیزیں بہتر اور عمدہ قوم کے سردار لوگ اور غر موتی عمدہ اور بہتر اور اچھے

**غرس** ۔ع۔ زمین میں درخت بٹھانا وہ درخت جو زمین میں بٹھایا گیا ہو۔ کالا کوا۔

**غرّس** ۔ف۔ غصہ میں شور کرنا

غرض ۔ ع۔ تشنہ، مجازاً، حاجت مقصد۔
غرغر ۔ ع۔ وہ شخص جو غصہ میں بڑبڑانے کا عادی ہو
غرغر ۔ ف۔ رسّی کھینچنے کی چرخی
غرغرہ ۔ ع۔ پانی حلق میں بھرانا وہ آواز جو گلا گھوٹنے میں نکلے، آواز دیگ کی، بروقت جوش کے روح کے اٹکنے کی آواز گلے میں وقت موت کے۔ ہندی گھرا
غُرُف ۔ ع۔ جمع غرفہ بمعنی کھڑکی
غَرَنج ۔ ع۔ وہ آلہ جس سے آگ جلائی جاتی ہے، جیسے چقماق وغیرہ
غَرفنج ۔ ف۔ اس آدمی کو کہتے ہیں جس کے بھپنوں میں پانی اُتر آیا ہو۔
غُرفہ ۔ ع۔ بالاخانہ جو کوٹھے کے کنارہ پر ہو، دریچہ کھڑکی ایک چلو پانی
غَرفہ ۔ ع۔ ایک مرتبہ چلو میں پانی بھرلینا۔
غِرفہ ۔ ع۔ چلو سے پانی اُٹھانا۔

غِرق ۔ ع۔ مصدر ہے بمعنی ڈوب جانا اور سر سے پانی کا اونچا ہو جانا، مگر مشہور اور مستعمل رائے مہملہ کے سکون سے ہے۔
غَرَق ۔ ع۔ ڈوبا ہوا، غریق
غرقاب ۔ ع۔ ف۔ بڑا گہرا پانی، یہ لفظ بقلب اضافت ہے۔
غرقاب شدن ۔ ف۔ کنایہ شرمندہ ہونے سے۔
غرقِ چشمۂ قیر ۔ ف۔ کنایہ آفتاب کے ڈوبنے سے
غرقہ ۔ ع۔ اس میں یائے نسبت ہے بمعنی غریق، ڈوبا ہوا۔
غَرَم ۔ ع۔ تاوان، نقصان۔
غُرم ۔ ف۔ پہاڑی بھیڑ،
غِرنوق ۔ ع۔ م
غِرنیق ۔ ع
ایک پرندہ ہے پانی میں رہنے والا، سیاہ رنگ، دراز گردن بعضے کہتے ہیں کہ یہ کلنگ ہے اور وہ جوان جو گورا رنگ خوبصورت نازک بدن ہو، اور نام ایک بت کا بھی۔
غَرْو ۔ ع۔ آخر میں واؤ، وہ نَے

جس کا قلم بناتے ہیں۔
غُروب ۔ ع۔ ڈوبنا چاند و سورج وغیرہ کا،
غُرور ۔ ع۔ گھمنڈ فریب۔
غَرور ۔ ع۔ فریب دینے والا۔ فریب دینا، شیطان، دواؤں کا پانی۔ جس سے غرغرہ کریں۔
غُرّہ ۔ ع۔ گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی جو ایک درم کی مقدار سے زیادہ ہو، سردار، بہتر اور عمدہ چیز ہر چیز سے مجازاً پہلی تاریخ چاندکی۔
غُرّہ ۔ ع۔ فریفتگی، غرور، غافل
غَرّہ ۔ ع۔ فریفتہ ہونا، غرور کرنا
غریب ۔ ف۔ نادر مسافر، مجازاً بمعنی محتاج۔
غریب زادہ ۔ ف۔ اصطلاحاً کسی کے پیٹ کا لڑکا۔
غریبی ۔ ف۔ گھر بار سے جدائی، مسافرت۔
غُرّیدن ۔ ف۔ ڈراؤنی آواز سے چلّانا۔
غَریزہ ۔ ع۔ خصلت نیک ضامن

وہ جوان جو نا آزمودہ کار ہو

غُرُز ۔ ع۔ اصل، طبیعت، سرشت،

غُرُزت ۔ ع۔ سرشت، طبیعت،

غُریزی ۔ ع۔ اصلی، طبعی، خلقی

غُرے فشر ۔ ت۔ کیچڑ،

غَریق ۔ ع۔ ڈوبا ہوا۔

غَریم ۔ ع۔ تاوان زدہ، قرضدار

غُرین ۔ ف۔ یہ لفظ جو شیر کی صفت میں واقع ہوتا ہے یعنی چیخنے والے کے محض خطا ہے صحیح عین مہملہ سے ہے یعنے اُس بیشہ اور جنگل کے جس میں شیر رہتا ہو۔

غَریو ۔ ف۔ یائے مجہول سے شور زیاد، غل چیخ کی آواز غوغا

غَریوان ۔ ف۔ شور کرنے والا اور چیخنے والا۔

## فصل غین مع زائے معجمہ

غَزا ۔ ع۔ جہاد جنگ کرنا کافروں سے۔

غُزات ۔ ع۔ جمع غازی بمعنی قاتل کفار

غَزال ۔ ع۔ ہرن کا بچہ، ہرنوٹا آفتاب۔

غَزّال ۔ ع۔ رسّی بیچنے والا۔

غَزالہ ۔ ع۔ ہرن کا بچہ جو مادہ ہو، آفتاب۔

غَزّالی ۔ ع۔ منسوب طرف غزّالہ کے نام جو ایک قریہ کا ہے دیہات طوس سے، امام محمد غزّالی اسی گاؤں میں پیدا ہوئے تھے۔

غزٹ ۔ ع۔ گورنمنٹ گزٹ، سرکاری اطلاعات۔

غَزل ۔ ع۔ کاتنا، رسّی بُننا، سوت، رسّی۔

غَزَل ۔ ع۔ وہ کلام جسمیں عورتوں کے حسن و جمال کی تعریف اور عشق و عاشقی کا ذکر ہو

غَزَل ۔ ع۔ وہ شخص جو عورتوں کی اور ان کے عشق کی باتیں کرے۔

غزمہ باشی ت۔ پولیس انسپکٹر

غزنہ ۔ ع۔ تینوں طرح سے درست ہے نام ایک شہر کا جس میں کہ سلطان محمود غزنوی پیدا ہوا تھا

غزنی ۔ ع۔

غزنین ۔ ع۔

غُزد ۔ ع۔ آخر میں دال، جہاد لڑنا اور جنگ کرنا مسلمانوں کا کافروں سے۔

غَزَوات ۔ ع۔ جمع غزوہ کی۔

غَزوہ ۔ ع۔ جنگ مسلمانوں کی کافروں سے دین اسلام کے لیے بشرطیکہ رسول صلعم یا امام وقت اس جنگ میں ہمراہ ہوں ورنہ اس جنگ کو سریہ کہیں گے

## فصل غین مع زائے فارسی

غُژ ۔ ف۔ امر ہے غژیدن کا یعنی بیٹھے بیٹھے چوتڑ ول کے بل رستہ چل۔

غُژب ۔ ف۔ انگور کا دانہ جو کہ پختہ اور تازہ ہو۔

غژغا ۔ ت۔ گائے کی ایک قسم ہے جو ملک خطا اور ہندوستان کے بیچ میں ہے

غژگاؤ ۔ ف۔ ایک قسم کی گائے جس کی دم کا مورچھل بناتے ہیں، ہندی میں سری گائے۔

غَژم ۔ ف۔ انگور کا دانہ جو پختہ و تازہ ہو۔

**غژندن** ۔ ف۔ مثل لڑکوں کے چوتڑوں کے بل بیٹھے بیٹھے ہاتھوں کو زمین پر ٹیک کر چلنا۔

## فصل غین مع سین مہملہ

**غسّاق** ۔ ع۔ گندی اور بدبو چیز، مثل پیپ کے۔

**غُسالہ** ۔ ع۔ وہ پانی جس سے ہاتھ منہ دھوئیں، وہ پانی جو بعد دھونے کے کسی جگہ گرے دھوون

**غَسَق** ۔ ع۔ اول شب کی تاریکی

**غَسَک** ۔ ف۔ ایک جانور ہے چھوٹا کاٹنے والا اور ہندی میں اس کو کھٹمل کہتے ہیں۔

**غُسل** ۔ ع۔ تمام بدن سے نہانا

**غَسل** ۔ ع۔ مطلق دھونا ہر چیز کا کسی کو مارنا اس طرح کہ اس کے درد بھی ہونے لگے۔ عورت سے بہت جماع کرنا، نر کا مادہ سے بہت جفتی کھانا۔

**غِسل** ۔ ع۔ وہ پانی جس سے سر دھوئیں، دھونے کی چیز مثل کھلی، بیسن وغیرہ

**غسلخانہ** ۔ ف۔ کنایہ حمام سے۔

**غِسلین** ۔ ع۔ وہ پانی جس سے زخم وغیرہ کو دھویا ہو، وہ خون، پیپ اور گندہ پانی جو اہل دوزخ کے بدنوں سے جاری ہوگا، نام ایک درخت کا دوزخ میں نام ایک چشمہ کا دوزخ میں جس میں کافروں کی کثافتیں جمع ہوں گی۔

**غَسُول** ۔ ع۔ وہ پانی جس سے کثافتیں یا اور کوئی چیز دھوئی جائے وہ چیز جس سے سر وغیرہ دھوئیں، جیسے زرد مٹی اور کھلی وغیرہ۔

**غَسِل** ۔ ع۔ دھویا گیا نہلایا گیا

## فصل غین مع شین معجمہ

**غِشاء** ۔ ع۔ پوشش، پردہ، غلاف جھین ایک پوست جس کو ہندی میں جھلّی کہتے ہیں۔

**غِشّ** ۔ ع۔ کدورت، عیب، خیانت، کینہ، بددردی بدباطنی، خیانت، کھوٹاپن

**غَشّ** ۔ ع۔ ظاہر کرنا خلاف اُس بات کے کہ جو دل میں ہو منافق پن، خیانت کرنا ملانا کم قیمت چیز کا سونے چاندی اور شراب وغیرہ میں اور معنی بے ہوش کے اس معنی میں یہ لفظ اصل غشی تھا۔ فارسیوں نے اس کی یائے تحتانی کو حذف کر دیا ہے۔

**غَشّ** ۔ ع۔ منافق، خیانت کرنے والا، دغاباز، بدخواہ بدباطن۔

**غِشاوہ** ۔ ع۔ غشاوہ، جھلّی، پردہ

**غَشی** ۔ ع۔ بے ہوش ہونا، بے ہوش کرنا، عورت سے جماع کرنا، پوشیدہ کرنا، چھپانا، تازیانہ یعنی کوڑا مارنا، کسی کے پاس آنا، خیانت کرنا،

**غشیان** ۔ عورت سے جماع کرنا۔

**غَشَیان** ۔ ع۔ بے ہوش ہونا۔

## فصل غین مع صاد مہملہ

**غَصَب** ۔ع۔ کسی کی چیز کو ظلم سے چھین لینا، کسی کا حق جبر سے نہ دینا

**غُصَص** ع۔ جمع ہے غصہ کی

**غُصن** ۔ع۔ درخت کی شاخ

**غُصُون** ۔ع۔ جمع غصن کی درخت کی شاخیں۔

**غُصّہ** ۔ع۔ اندوہ گلوگیر، وہ رنج جس سے گلا گھٹ جائے، مجازاً بمعنی خفگی، مگر تحقیق یہ ہے کہ مجازاً غصہ اُس خفگی کو کہیں گے جو کسی کے خوف سے ضبط کرے اور دل ہی دل میں گھٹ کے رہ جائے۔ اس صورت میں معنی حقیقی سے کچھ مناسبت باقی رہتی ہے اسی سبب سے فصیح لوگ اطلاق غصہ کا حق تعالیٰ کی نسبت جائز نہیں رکھتے ہیں بلکہ ایسے مقام پر الفاظ قہر و غضب استعمال کرتے ہیں۔

## فصل غین۔ مع ضاد معجمہ

**غَض** ۔ع۔ آنکھوں کا بھینچ کر بند کرنا، دھیمی آواز سے بولنا تحمل اور برداشت کرنا کسی بُری اور مکروہ بات اور کسی نقصان کا۔

**غَضَارِیف** ۔ع۔ جمع ہے غضروف کی

**غَضَب** ۔ع۔ غصہ، غصہ کرنا، خفگی، قہر،

**غَضِب** ۔ع۔ بڑا غضبناک، آدمی ہو یا سانپ۔

**غَضبان** ۔ع۔ وہ شخص جو غصہ اور قہر میں بھرا ہو، خشمناک قہرناک اور استعمال فارسی میں اُس پتھر کو بھی کہتے ہیں جو منجنیق سے دشمن کی طرف پھینکتے ہیں

**غَضَنج** ۔ع۔ تالاب، تیز تلوار، نہائی لوہاروں کی۔

**غُضرُوف** ۔ع۔ وہ ہڈی نرم جو چبانے کے قابل ہو، ہندی میں کُرکُری کہتے ہیں۔

**غَضَنفَر** ۔ع۔ شیر درندہ، شیر نر

**غَضُوب** ۔ع۔ بڑا غضبناک، بڑا خشمگین

**غَضِیض** ۔ع۔ نازک کلی، درخت کی تازہ،۔

## فصل غین۔ مع طائے مہملہ

**غِطَار** ۔ع۔ پردہ پوشش

**غِطرِس** ع م } مرد ظالم اور صاحب غرور
**غِطرِیس** ع

**غِطرِیف** ۔ع۔ بزرگ، شریف جوان مرد۔

**غَطَش** ۔ع۔ پانی کا گندلا ہونا، آہستہ آہستہ رستہ چلنا، بیماری یا بڑھاپے کے سبب سے۔

**غَطَش** ۔ع۔ ضعف بصر

**غَطِیط** ۔ع۔ آواز خرخر کی جو بعض آدمیوں کے گلے سے سوتے میں نکلتی ہے وہ آواز جو گلا گھوٹنے اور ذبح کرتے وقت گلے سے نکلے۔

## فصل غین۔ مع فا

**غَفّار** ۔ع۔ بڑا چھپانے والا، بڑا بخشنے والا، ایک نام ہے حق تعالیٰ کے ناموں میں سے

**غِفَار** ۔ع۔ نام ہے بدر قبیلہ کا اور اسی قبیلے سے ابوذر غفاری ہیں۔

**غفارہ** ۔ ع ۔ پنڈلی، پیشانی اور گردن گدی اور داڑھی کے دونوں جانب کے بال

**غفر** ۔ ع ۔ چھپانا، گناہ کا بخشنا اسباب کا چھپا کر رکھنا، بالوں پر خضاب لگانا۔

**غُفران** ۔ ع ۔ بخشش، گناہ معاف کرنا۔

**غفص** ۔ ع ۔ گلدار گیبز سے بطور عربی بنا لیا ہے،

**غفلت** ۔ ع ۔ بھول، چوک، چوک جانا،

**غفور** ۔ ع ۔ بڑا بخشنے والا گناہوں کا، ایک نام ہے حق تعالیٰ کا اُس کے ناموں میں سے

**غفیر** ۔ ع ۔ چھپانے والا، لوہے کا خود جو تمام سر کو چھپائے اور جم غفیر اتنا بڑا گروہ آدمیوں کا جو روئے زمین کو چھپا لے اتنا بڑا گروہ کہ جس کی انتہا دکھائی نہ دے جم یعنی گروہ

## فصل غین ۔ مع لام

**غُل** ۔ ع ۔ لوہے کا طوق، بند، تشنگی، پیاس، پیاس کی شدت، سوزش قلب

**غِل** ۔ ع ۔ کینہ، خیانت کدورت کھوٹا پن، کسی طرف سے کینہ رکھنا۔

**غلا** ۔ ع ۔ قحط، گراں ہونا، نرخ غلہ اور ہر چیز کا

**غَلّات** ۔ ع ۔ جمع غلہ یعنی اناج کی۔

**غُلات** ۔ ع ۔ جمع ہے غالی کی وے شخص جو حد سے گذر گئے ہوں تشدد اور سختی کرنے میں۔

**غِلاظ** ۔ ع ۔ موٹا، دلدار درشت سخت۔

**غِلاظ** ۔ ع ۔ جمع غلیظ کی جس کے معنے آگے ذکر ہیں۔

**غلاظت** ۔ ع ۔ موٹاپن، درشتی، سختی

**غلاف** ۔ ع ۔ اوپر کا پردہ، خول پوشش، ٹائٹل کتاب کا گردپوش۔

**غِلالہ** ۔ ع ۔ شلوکہ جو کپڑوں یا زرہ وغیرہ کے نیچے پہنتے ہیں

**غُلالہ** ۔ ف ۔ فارسی میں یعنی زلف معشوق ہے۔

**غُلام** ۔ ع ۔ لڑکا، مجازاً نوکر بندہ

**غلبہ** ۔ ع ۔ زبردستی زور، غالب ہونا،

**غَلَبا** ۔ ع ۔ ایسا مقام جہاں پر بہت سے درخت گھنے اور آپس میں ملے ہوئے ہوں غلبا غین کے ضمہ سے غلط ہے۔

**غُلبہ** ۔ ع ۔ یہ جمع ہے غلبا یعنی مذکور کی۔

**غلبات** ۔ ع ۔ جمع ہے غلبہ کی

**غلبیز** ۔ ف ۔ تانت کی بنی ہوئی چھلنی

**غلت** ۔ ع ۔ سہو کرنا، غلط کرنا۔

**غلتبان** ۔ ف ۔ مراد بے حمیت، دیوث، بھڑوا اس کو قلتبان بھی کہتے ہیں۔

**غلس** ۔ ع ۔ آخر شب کی اندھیری

**غلط** ۔ ع ۔ خطا کرنا سخن میں اور حساب وکتاب میں اور بعضوں نے کہا ہے کہ غلط ہے طائے حطی سے خطائے سخن کو کہتے ہیں اور غلت تائے فوقانی سے خطائے حساب کو اور لفظ غلط یعنی فاعل یعنی غلط کرنے والا

اور بمعنی مفعول یعنی غلط کئے گئے کے بھی آتا ہے اور غلطی یائے تحتانی کی زیادتی سے ناواقفوں کا محاورہ ہے، واضح ہو کہ غلط دو طرح پر ہے ایک غلط عام جیسے کہ لفظ مُنصَب بفتح صاد مشہور ہے، اور اصل میں یہ صاد کے کسرہ سے ہے، پس یہ معیوب نہیں ہے۔ اسلیے کہ تمام شعراء منصب کا قافیہ لب اور عَنبَب کے ساتھ باندھ گئے ہیں، دوسرا غلط عوام جیسے لفظ طراوت کہ اس کو عوام الناس تراوٹ بولتے ہیں اور یہ معیوب ہے۔

**غِلتاق** ۔ ت۔ کرتہ۔

**غلط آواز** ۔ ف۔ گنگری جو کپڑے کی ایک خاص آواز ہوتی ہے

**غَلطان** ۔ ف۔ لڑھکتا ہوا۔

**غلطک** ۔ ف۔ کروٹ بدلنا، گاڑی کا پہیہ، پھرکی، چکر گھنی وغیرہ۔

**غلط کردن** ۔ ف۔ ضائع کرنا۔

**غَلطیدن** ۔ ع۔ لوٹنا، کروٹ سے لیٹنا۔

**غَلِظ** ۔ ف۔ موٹاپن، دلدار ہونا۔

**غَلَظ** ۔ ع۔ زمین سخت اور ناہموار

**غِلظت** ۔ ع۔ موٹاپن، دل، موٹائی

**غَلغَل** ۔ ف۔ پرندوں خصوصاً بلبلوں کا شور کرنا مستی سے

**غُلغُلہ** ۔ ف۔ شور وغل وغوغا۔

**غَلفت** ۔ ع۔ کسی چیز کا غلاف میں کرنا۔

**غُلُف** ۔ ع۔ جمع ہے غلاف کی۔

**غَلَفت** ۔ ع۔ ختنہ نہ کرنا، فراخی عیش کی

**غَلق** ۔ ع۔ دروازہ کا بند کرنا۔

**غَلَق** ۔ ع۔ وہ چیز یادہ لکڑی جس سے دروازہ کو بند کریں اس کو مغلاق بھی کہتے ہیں اور فارسی میں اس کو کلیدان بھی کہتے ہیں۔

**غلق** ۔ ع۔ بند دروازہ۔

**غلِق** ۔ ع۔ سخن بستہ اور مشکل

**غلق** ۔ ع۔ ایک برتن جس سے گھڑے وغیرہ کا منھ اوپر چمڑے سے منڈھ کر ایک سوراخ اس میں کر کے پیسے اور روپے محصول والے اس میں ڈالتے رہتے ہیں اس کو غولک بھی کہتے ہیں اور فارسی میں غلہ دان،

**غَلَک** ۔ ع۔ چھنگلیا۔

**غَلَل** ۔ ع۔ سوزش، جلن، تشنگی، پیاس،

**غُلَل** ۔ ع۔ جمع غلیل بمعنی پیاسا

**غِلمان** ۔ ع۔ جمع ہے غلام بمعنی مرد لڑکے کی، بہشت میں بھی ایک مخلوق بصورت مرد لڑکوں کے اہل جنت کی خدمت میں رہیں گے، اگرچہ یہ جمع ہے مگر فارسی میں بمعنی مفرد مستعمل ہے۔

**غَلمت** ۔ ع۔ تیز شہوت ہونا۔

**غُلمت** ۔ ع۔ تیزی شہوت کی اور غلبہ اس کا۔

**غِلمہ** ۔ ع۔ جمع غلام بمعنی امرد لڑکے کی۔

**غُلّو** ۔ ع۔ ہاتھ بلند کرنا جہاں تک

بلند ہو سکے اور بمعنی ہجوم اور بمعنی حد سے گذرنے کے بھی آیا ہے اور علم معانی کی اصطلاح میں ایک قسم ہے مبالغہ کی جو عقل اور عادت دونوں کے لحاظ سے محال ہو۔

**غُلُو** ۔ ف۔ فارسی میں بمعنی شور وغوغا۔

**غِلُوفیریا** ۔ ی۔ ایک دوا کا نام ہے جس کو اصل السوس بھی کہتے ہیں

**غُلُول** ۔ ع۔ اسباب غنیمت میں خیانت کرنا۔

**غُلُول** ۔ ع۔ وہ کھانا جو بوڑھے اور کمزور کے پیٹ میں جلد ہضم ہو جائے۔

**غَلُولہ** ۔ ع۔ گولی،

**غَلّہ** ۔ ع۔ اناج

**غَلّی** ۔ ع۔ اُبلنا دیگ وغیرہ کا

**غَلَیَان** ۔ ع۔ جوش مارنا، اُبلنا، جوش فارسی میں بسکون لام بھی آتا ہے۔

**غَلیان** ۔ ف۔ قلیان، حقہ

**غَلیُون** ۔ ع۔ سگریٹ کا پائپ

**غَلِیثَت** ۔ ع۔ جو اور گیہوں ملا ہوا

**غَلِیظ** ۔ ع۔ موٹا، دلدار، مجازاً ناپاک۔

**غَلِیل** ۔ ع۔ پیاس، شدت پیاس کی، دل کی سوزش، کینہ بغض، تشنہ، پیاسا،

**غَلِیواز** ۔ ع۔ چیل مشہور پرند ہے

## فصل غین۔ مع میم

**غم** ۔ ع۔ رنج دکھ مگر فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید میم کے مستعمل ہے۔

**غِماد** ۔ ع۔ وہ شخص جو بیہوش ہو یہ لفظ جمع اور مفرد دونوں آیا ہے۔

**غِماد** ۔ ع۔ مکان کی چھت

**غمار** ۔ ع۔ انبوہی، لمباری، کثرت۔

**غَمّاز** ۔ ع۔ آنکھ سے اشارہ کرنے والا، طعنہ کرنے والا سخن چیں، چغلخور

**غماض** ۔ ع۔ اونگھنا

**غَمَام** ۔ ع۔ } سحاب، ابر
**غَمَامہ** ۔ ع۔ }

**غُمّان** ۔ ع۔ غمناک، رنجیدہ

**غمائم** ۔ ع۔ جمع غمامہ بمعنی ابر

**غمخوار** ۔ ف۔ یار، دوست

**غمخوردن** ۔ ف۔ غم کھانا،

**غمخورک** ۔ ف۔ بگلا جو دریائی پرندہ ہے۔

**غِمد** ۔ ع۔ چھری اور تلوار کا میان۔

**غَمدان** ۔ ف۔ کنایہ دنیا سے۔

**غَم دیدن** ۔ مج۔ سڑ جانا، کسی چیز کا بو دینے لگنا۔

**غَمر** ۔ ع۔ بہت پانی، پانی کا کسی چیز کو چھپا لینا، انبوہی کثرت، کینہ کرنا، پیاسا ہونا، جوان مرد، سخی آدمی

**غِمر** ۔ ع۔ ناداں، کینہ، تشنگی پیاس

**غُمر** ۔ ع۔ ناداں، ناآزمودہ کار احمق،

**غمرات** ۔ ع۔ سختیاں، آدمیوں کی کثرتیں۔

**غَمز** ۔ ع۔ آنکھ سے اشارہ کرنا، سخت نچوڑنا، تنگ بھینچنا تہمت کرنا، سخن چینی، چغلخوری۔

**غَمز** ۔ ع۔ مال زبوں، مرد ضعیف ۔ ف۔ غمزدہ ہونا۔

**غمزه** ۔ف۔ آنکھوں بھوؤں سے معشوق کا اشارہ کرنا، سخت نچوڑنا، تنگ کھینچنا۔

**غمزۂ گل** ۔ف۔ کنایہ پھولوں کے کھلنے سے۔

**غَمص** ۔ع۔ پانی میں ڈبو دینا، ستارہ کا ڈوبنا

**غَمَص** ۔ع۔ آنکھ کی کیچڑ، حرکِ چشم

**غَمض** ۔ع۔ پست زمین، گڑھا سخن کا پیچیدہ اور دوراز فہم ہونا،

**غُمض** ۔ع۔ اونگھنا۔

**غمکَدہ** ۔ف۔ غم کا گھر، کنایہ دُنیا سے۔

**غمگسار** ۔ف۔ دُکھ دُور کرنے والا، غمخوار، اس لئے کہ گساردن بمعنی خوردن ہے

**غَمُوص** ۔ع۔ جھوٹی قسم جو جان بوجھ کر کھالے اور یہ قسم قسم کھانے والے کو بھی ڈبو دیتی ہے گناہ میں اور اسکو دوزخ میں ڈبو دیتی ہے، غموس امس جھوٹی قسم کو کہتے ہیں جس سے کسی کا حق پامال وغیرہ تلف اور ضایع ہو جائے۔

**غموس** ۔ع۔ نام ایک قلعہ کا خیبر کے قلعوں سے اور بمعنی سوگند دروغ جھوٹی قسم کے بی

**غُموض** ۔ع۔ ہر فن کی مشکلیں ہر علم و ہنر کی پوشیدگیاں،

**غُموم** ۔ع۔ جمع ہے غم کی۔

**غُمّہ** ۔ع۔ اندوہ، غم، پوشیدہ کام دریا اور ہر چیز کی تہ

## فصل غین۔ مع نون

**غِنا** ۔ع۔ توانگری، بے نیازی اور دولتمندی

**غَنا** ۔ع۔ ہمزہ کے ساتھ گانا راگ، نغمہ

**غَنّاء** ۔ع۔ سود، نفع، فائدہ،

**غُنّار** ۔ع۔ جائے انبوہ کسی چیز کی جیسے غنّار، وہ گاؤں جس میں لوگ بہت بسے ہوں اور روضۂ غنّاء وہ باغ جس میں درخت بکثرت ہوں۔

**غَنائم** ۔ع۔ جمع غنیمت کی، لوٹ کا مال۔

**غَنج** ۔ع۔ معشوق کا کرشمہ اور ناز بمعنی حرکت چشم و ابرو کے بھی۔

**غَنجار** ۔ف۔ گلگونہ اور ایک دوا ہے مرکب ہے جو عورتیں زیادتی حسن کے لیے منہ پر ملتی ہیں۔

**غنجر** ۔ت۔ اُبٹن

**غنجرش** ۔ت۔ مینڈک

**غنچہ** ۔ف۔ جیم عربی سے اور بقول ضعیف جیم فارسی سے بھی، کلی بغیر کھلا ہوا پھول،

**غُنچۂ آب** ۔ف۔ حباب پانی کا بلبلہ

**غَنَم** ۔ع۔ بکری، مشہور جانور ہے

**غُنودن** ۔ف۔ اونگھنا

**غُنّہ** ۔ع۔ ناک میں بولنے کی آواز

**غَنی** ۔ع۔ بے پروا، دولتمند،

**غنیت** ۔ع۔ بے نیازی، دولتمندی

**غَنیم** ۔ع۔ لوٹنے والا، لٹیرا دشمن۔

**غنیمت** ۔ع۔ لوٹ کا مال، لوٹ،

## فصل غین۔ مع واؤ

**غَوادِی** ۔ع۔ جمع غادیہ کی وقت

صبح کے ابر

غُواشی ۔ع۔ جمع غاشیہ کی، پردے خیمے، بیہوش کرنے والے اندرونی بیماریاں، زیارت کرنے والے زین پوش

غَوّاص ۔ع۔ دریا میں غوطہ لگانے والا، واسطے نکالنے موتی کے۔

غَوامِض ۔ع۔ کلام کی پوشیدگیاں اور دقّتیں، باریک معانی،

غَوانی ۔ع۔ جمع غانیہ کی، وہ عورتیں جو اپنے شوہروں سے خوش ہوں اور جو اپنے حسن و جوانی کے سبب زیور اور آرائش سے بے پرواہ ہوں، یا وہ عورتیں جن کو باوجود جوانی کے خواہش مردوں کی نہ ہو

غَوایت ۔ع۔ گمراہی

غَوائِل ۔ع۔ جمع غائلہ کی، سختیاں بُرائیاں، بدیاں، بلائیں

غُوت ۔فج۔ بواؤ مجہول گوچھن اور غوطہ لگانے کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔

غَوث ۔ع۔ فریادرس، فریاد۔

غُوچ ۔ع۔ بینڈھا تا خدار لڑائی کا۔

غُوچی ۔ف۔ چھوٹا گڑھا

غوچہ ۔ت۔ مرغ کی کلغی

غُور ۔ع۔ گہراؤ ہر چیز کی گہرائی اور تہ، پست زمین نیچے جانا، فائدہ پہونچانا

غَور ۔ف۔ واؤ مجہول سے نام ایک مُلک کا نزدیک قندھار کے،

غُورہ ۔ع۔ واؤ مجہول سے کچا انگور جس کا مزہ ترش یعنی کھٹا ہوتا ہے۔

غَورَہ ۔ف۔ روئی کا پھل جو ابھی چٹکا نہ ہو۔

غُوشا ۔ف۔ جنگلی کنڈے۔

غُوص ۔ع۔ پانی میں غوطہ مارنا،

غُوطہ ۔ع۔ پانی کے اندر جانا اس میں واؤ معروف ہے اس لئے کہ لفظ عربی میں واؤ مجہول نہیں آتا اور نام ایک شہر کا۔

غُوغا ۔ع۔ شور و غل آدمیوں کی بڑی جماعت کثیر،

ٹڈی دل، بڑی فریاد۔

غوغائیانِ گلبن ۔ف۔ کنایہ بلبلوں سے۔

غُوک ۔ف۔ بینڈک عربی ضفدع

غُول ۔ع۔ واؤ معروف سے ایک قسم دیو اور جن کی جو جنگلوں میں رہتے ہیں اور رنگ برنگ کی شکلوں پر اپنے کو ظاہر کرتے ہیں۔

غُول ۔ف۔ واؤ مجہول سے گوش کان، فوج کا انبوہ گروہ

غُول ۔ت۔ وہ فوج جس میں سردار بھی ہو۔

غُولِ سیہ ۔ف۔ کنایہ رات سے۔

غوی ۔ع۔ گمراہ، کجرو

## فصل غین مع یائے تحتانی

غَیّ ۔ع۔ گمراہی، گمراہ ہونا، نام ایک صحرا کا جہنّم میں۔

غیاث ۔ع۔ وہ چیز جو دوسری چیز کو چھپالیوے غائب ہونا، گہراؤ، کنوئیں اور دریا وغیرہ کی تہہ۔

غیاث۔ ع۔ فریادرسی، فریاد، فریاد کو پہونچنے والا جس کے

سبب سے مخلصی پاویں

**غیار** ۔ع۔ وہ زرد کپڑا جو یہودی لوگ اپنے کپڑے پر نزدیک شانہ کے سی لیتے ہیں تاکہ معلوم ہو کہ یہ یہودی ہے۔

**غیاف** ۔ع۔ جس کی داڑھی بہت بڑی لمبی ہو۔

**غیب** ۔ع۔ پوشیدگی، ناپدیدگی، ناپدید ہونا، پست زمین، شک، گمان۔

**غیبت** ۔ع۔ غائب ہونا، پیٹھ پیچھے غیر موجودگی۔

**غیبت** ۔ع۔ کسی کے پیچھے اس کو برا کہنا اور اس کا عیب بیان کرنا۔

**غیبوبت** ۔ع۔ ناپدید ہونا، غائب ہونا مجازاً بمعنی جدائی اور مفارقت کے بھی۔

**غیبہ** ۔ع۔ تیروں کا ترکش

**غیث** ۔ع۔ بارانِ مینھ۔

**غیداق** ۔ف۔ نام مقام کا ترکستان میں

**غیداقی** ۔ع۔ ایک قسم تیر کی جو نہایت آبدار اور مضبوط ہوتا ہے یہاں تک کہ پتھر کو بھی توڑ جاتا ہے یہ شہر غیداق سے آتا ہے۔

**غیر** ۔ع۔ سوائے علیحدہ شے۔

**غیر مکرر** ۔ف۔ کنایہ ہے شخص اجنبی سے جس سے پہلے کی ملاقات نہ ہو

**غیرت** ۔ع۔ رشک کرنا، شرم

**غیر متناہی** ۔ع۔ جس کی انتہا نہ ہو۔

**غیر واقع** ۔ع۔ جھوٹ، خلاف دستور

**غیر وقوعی** ۔ع۔ ناشائستگی، نالائقی وہ امر جس کا وجود نہ ہو بے اصل

**غیض** ۔ع۔ پانی کا گھٹ جانا، مراد اس سے بہت تھوڑا پانی، صحرا، جنگل، مجازاً بمعنے تھوڑی بخشش کے بھی۔

**غیص** ۔ع۔ شگوفہ، کلی،

**غیطہ** ۔ع۔ صحرا، جنگل۔

**غیظ** ۔ع۔ سخت غصہ۔

**غیف** ۔ع۔ پرند جانوروں کا گروہ

**غیل** ۔ع۔ صحرا، جنگل، نیستان

**غیل** ۔ع۔ وہ دودھ جو عورت جماع کرانے میں لڑکے کو پلاوے، یہ دودھ لڑکے کے حق میں بڑا نقصان رکھتا ہے۔

**غیلان** ۔ع۔ جمع غول بمعنی دیو۔

**غیم** ۔ع۔ وہ ابر جو آسمان کو چھپاوے

**غیم ہاطل** ۔ع۔ ابر برسنے والا۔

**غین** ۔ع۔ ابر، وہ ابر جو آسمان کو چھپالے، تشنگی، پیاس، تیرگی اندھیری، سیاہی، نام ایک حروف کا حروف تہجی سے مجازاً بمعنی بلبل اس لیے کہ بلبل کو فارسی میں ہزارہ کہتے ہیں اور غین کے عدد ہزار ہیں۔

**غیوب** ۔ع۔ جمع ہے غیب کی۔

**غیور** ۔ع۔ بڑا رشک کرنے والا، بڑا شرم کرنے والا، بڑا غیرت دار

**غیوران شب** ۔ف۔ مراد شب بیداری کرنیوالا

**غیوم** ۔ع۔ جمع غیم بمعنی ابر

# باب فا

## فصل فا۔ مع الف

**فا** ۔ع۔ فا بمعنی یا جیسے فا او گفت بمعنی او یا گفت۔

**فابریقہ شکریہ** ۔ع۔ شوگرمل، شکر بنانے کا کارخانہ

**فئہ** ۔ع۔ آدمیوں کا گروہ۔

**فِئَتَین** ۔ ع۔ تثنیہ فئہ کا۔ آدمیوں کے دو گروہ۔

**فاتح** ۔ ع۔ شروع کرنے والا، کھولنے والا،

**فاتحہ** ۔ ع۔ نام قرآن شریف کی پہلی صورت کا، کھولنے والی عورت، یہ مؤنث ہے فاتح کا، مجازاً دیباچہ اول اور شروع کسی چیز کا۔

**فاتحۂ سال** ۔ ف۔ دلیہ، سالانہ عرس

**فاتر** ۔ ع۔ سست زبون، نیم گرم پانی

**فاتق** ۔ ع۔ پھاڑنے والا

**فاتک** ۔ ع۔ دلیر، شجاع، بہادر

**فاتن** ۔ ع۔ فریفتہ کرنے والا، گمراہ کرنے والا، مفتون کرنے والا، شیطان۔

**فاجر** ۔ ع۔ مرد بدکردار، گنہگار حرام کار، زانی، زنا کرنے والا۔

**فاجرہ** ۔ ع۔ بدکار اور حرام کار عورت۔

**فاحش** ۔ ع۔ بدی میں حد سے گذرنے والا، ہر بدی جو حد سے گذر جائے۔

**فاحشہ** ۔ ع۔ فاحشہ، بدعورت، زن بدکار، عورت زنا کرنے والی، برا کام، سخت گناہ بدی، ہر چیز جس کا شرع میں کرنا منع ہو۔

**فاختہ** ۔ ع۔ مشہور پرندہ ہے فارسی لوگ اس کو حائے نقطہ دار کے جزم سے استعمال کرتے ہیں۔

**فاختہ ضرب** ۔ ف۔ ایک نوع ہے اصول موسیقی سے جس کو اصول فاختہ ضرب بھی کہتے ہیں۔

**فاخر** ۔ ع۔ فخر کرنے والا، تحفہ عمدہ، معزز،

**فاخرہ** ۔ ع۔ ہر چیز عمدہ اور بیش قیمت۔

**فار** ۔ ع۔ بہت سے چوہے، جمع فارہ کی اور بعضی نافہ مشک کے بھی۔

**فاراب** ۔ ع۔ نام ایک شہر کا اطراف ترکستان سے جہاں معلم ثانی شیخ ابونصر فارابی پیدا ہوا تھا، اور یہ سوائے فاریاب کے ہے۔

**فارحہ** ۔ ع۔ عورت خوش طبع۔

**فارد** ۔ ع۔ جدا، اکیلا، یگانۂ زمانہ،

**فارس** ۔ ع۔ گھوڑے کا سوار گھوڑے کا مالک، نام ایک ولایت کا ایران میں جس کے چار شہر ہیں۔ (۱) شیراز (۲) اصفہان (۳) کرمان (۴) یزد بعضے کہتے ہیں کہ فارس معرب ہے پارس بہ سکون را کا۔

**فارغ** ۔ ع۔ خالی۔ بے کام۔

**فارغ البال** ۔ ع۔ فارغ دل جس کو کچھ کام نہ ہو، بے اندیشہ، بے فکر،

**فارغخطی** ۔ ف۔ لادعوی اور آزادی نامہ

**فارق** ۔ ع۔ فرق کرنے والا، جدا کرنے والا۔

**فاروق** ۔ ع۔ فرق کرنے والا، درمیان حق اور باطل کے لقب خلیفہ دوم کا، نام تریاق کا جو مرض کو صحت سے جدا کرتی ہے۔

**فارہ** ۔ ع۔ نام ایک چوہے کا۔ مشک نافہ۔

فَارِہ ۔ ع۔ تیز رفتار، عقلمند
فَارِیاب۔ ع۔ نام ایک شہر کا خراسان میں جو وطن ہے ظہیر فاریابی ایک شاعر مشہور کا۔
فَاژَہ ۔ ف۔ دہن درہ، ہندی جماہی اور بمعنی انگڑائی کے بھی آیا ہے۔
فَاس ۔ ع۔ لکڑی چیرنے کی کلہاڑی
فَاسِخ ۔ ع۔ تباہ اور فاسد کرنے والا، تباہ اور فاسد ہونے والا، بیع وغیرہ کا فسخ کرنے والا، یعنی پھیر لینے والا ارادہ اور قصد کا توڑ دینے والا۔
فَاسِد ۔ ع۔ بد، بگڑا ہوا، خراب تباہ
فَاسِق ۔ ع۔ بدکار مرد
فَاسِقَہ ۔ ع۔ بدکار عورت
فَاش ۔ ف۔ ظاہر، آشکارا
فَاصِل ۔ ع۔ جدا کرنے والا۔
فَاصِلَہ ۔ ع۔ دوری، فرق
فَاضِل ۔ ع۔ خوب صاحب فضل، افزوں۔
فَاضِلَہ ۔ ع۔ بزرگ، افزوں، زیادہ عطا، بخشش، عورت صاحب فضل،
فَاطِر ۔ ع۔ پیدا کرنے والا خالق
فَاطِن ۔ ع۔ دانا، عقلمند
فَاعِل ۔ ع۔ کرنے والا، کام کرنے والا،
فَاق ۔ ع۔ صیغہ ماضی کا ہے یعنی فوقیت لے گیا، فائق ہو گیا
فَاق ۔ ت۔ تیر کا سوفار، یا چلّہ کمان میں جو ڈورا بندھا ہوتا ہے جس میں تیر کے سوفار کو پھنسا کر کھینچتے ہیں
فَاقِد ۔ ع۔ گم کرنے والا۔
فَاقِدُ الْبَصَر ۔ ع۔ اندھا آدمی
فَاقِع ۔ ع۔ زرد رنگ، ڈہڈہا
فَاقَہ ۔ ع۔ بھوکا رہنا، فقیری، حاجت۔
فَاکِر ۔ ع۔ کسی کام میں فکر کرنے والا۔
فَاکِہَہ ۔ ع۔ میوہ مثل انگور انار و سیب وغیرہ کے فواکہ اسکی جمع ہے۔
فَاکِہَانِیہ ۔ ع۔ کھٹکن، میوہ فروش عورت
فَال ۔ ع۔ شگون
فَالِج ۔ ع۔ نام مرض کا جس میں آدھا بدن جوڑ ان میں ڈھیلا، سست، اور بے حرکت ہو جاتا ہے۔
فَالِق ۔ ع۔ پھاڑ کر نکالنے والا کسی چیز کا۔
فَالِقُ الْاِصْبَاح ۔ ع۔ نکالنے والا صبح کی سفیدی کا رات کی سیاہی سے یعنی حق تعالیٰ
فالک باز ۔ ف۔ اُس فال دیکھنے والے کو کہتے ہیں جو سڑکوں اور بازاروں میں بیٹھ کر اس خدمت کو انجام دیا کرتے ہیں۔
فَالُودَہ ۔ ع۔ چاولوں کی پیچ جما کر بناتے ہیں۔
فَالُوذ ۔ ع۔ } فالودہ مشہور شے ہے۔
فَالُوذَج ۔ ع۔ }
فَام ۔ ف۔ رنگ، لون۔
فَانُوس ۔ ع۔ سخن چین، لترا فانوس جس میں شمع جلاتے ہیں اس کا یہ نام اس لئے ہوا کہ فانوس سے روشنی باہر آتی ہے، تو گویا فانوس سخن چین اور لترا ٹھہرا۔

فانوس خیال - ف } وہ فانوس کہ جسمیں
فانوس خیالی - ف } شمع وغیرہ جلا کے
گرد اس کے کاغذ کی تصویر
کسی طرح کی کاٹ کر کسی
چیز پر چپکا کے وصل کرتے ہیں
اور اس چیز کو گردش دیتے
ہیں روشنی میں ان تصویروں
کا گھومنا بڑا لطف دیتا ہے۔

فانی - ع - مرنے والا، فنا ہونے
والا وہ شخص جو بہت بوڑھا ہو

فانیذ - ع - شکر سفید مصری

فائت - ع - نیست ہونے والا

فائح - ع } خوشبو - اور وہ چیز
فائحہ - ع } جس میں سے خوشبو
آوے۔

فائدہ - ع - نفع - سود

فائزہ - ہ - عج - رندہ -

فائز - ع - پہونچنے والا، پانے والا
خلاصی، رہائی، فتح اور مراد
پانے والا۔

فائض - ع - فیض دینے والا سود

فائق - ع - بلند ہونے والا، فوقیت
اور بزرگی رکھنے والا، بہتر او
برگزیدہ، افزوں نام ایک
کتاب کا علم حدیث میں مراد جار اللہ

زمخشری صاحب تفسیر کشاف
سے۔

## فصل فا مع بائے موحدہ

فبہا - ع - لغوی معنی اس کیساتھ
پس ساتھ اس کے لیکن
مجازاً بمعنی بہتر اور بہت خوب
کے ہے۔

## فصل فا مع تائے فوقانی

فتا - ع - مرد جوان بہادر سخی

فتات - ع - عورت جوان

فتاتہ - ع - ہر چیز کا ریزہ

فتاح - ع - کھولنے والا حکم کرنے
والا اور ایک نام ہے خدا
کے ناموں میں سے

فتادن - ف - گرنا پڑنا حرف اول
کے کسرہ سے غلط مشہور ہے

فتان - ع - فتنہ انگیز، چور شیطان
سنار، پیشہ ور، فسادی،

فتح - ع - کھولنا مجازاً جیتنا ملک کا

فتح الباب - ع - کشادگی کاموں کی
شروع اور آغاز موسم
برسات کا۔

فتحہ - ع - زبر جیسے حد کی ح پر ہے

فتر - ع - کشادگی درمیان انگوٹھے
اور شہادت کی انگلی کے۔
فرق درمیان دو چیز کے

فتر - ع - سستی، ناتوانی

فتراک - ع - تسمہ جو داہنے اور بائیں
زین کے لٹکاتے ہیں،
واسطے باندھنے شکار کے۔

فترات - ع - جمع فترت کی

فترت - ع - ضعف، سستی، ناتوانی
وہ زمانہ جو درمیان دو
پیغمبروں کے ہو۔

فتش - ع - جستجو کرنا، کھودنا،

فتق - ع - کشادگی، پھاڑنا، نام
ایک بیماری کا جس سے خصیہ
بڑا ہو جاتا ہے۔

فتن - ع - جمع فتنے کی۔

فتنہ - ع - عذاب، دیوانگی، آزمائش
حیرت، تعجب، گمراہی، کفر
رسوائی، گمراہ کرنا، دیوانہ ہونا
مال اولاد، اصطلاحاً بمعنی
عاشق فریفتہ اور بمعنے
معشوق کے بھی آیا ہے۔

فتنہ بر چیزے شدن - ف - کسی
چیز پر عاشق اور فریفتہ ہونا

فتوی - ع - حکم شرع، شرعی، فرعی

فیصلہ

**فُتُوّت** ۔ع۔ جوانمردی، مروت۔

**فُتُوح** ۔ع۔ کشائش، جمع ہے فتح کی اور مصدر بھی بمعنی کشائش اور شادی کے۔

**فتوحات** ۔ع۔ جمع ہے فتوح کی۔

**فُتُور** ۔ع۔ سستی، سست ہونا مجازاً بمعنی خرابی اور برائی کے مستعمل ہے۔

**فتیٰ** ۔ع۔ جوانمرد، بہادر، جوان ابتدائے بلوغ سے چالیس برس تک اور بمعنی سخی کے بھی آیا ہے۔

**فُتِیّ** ۔ع۔ جوان لوگ۔

**فتیٰ** ۔ع۔ مرد جوان

**فِتیان** ۔ع۔ جوان لوگ جوان مرد لوگ۔

**فَتَیان** ۔ع دو جوان، رات اور دن۔

**فَتیلہ** ۔ع۔ بٹی ہوئی چیز، بتی

## فصل فا۔ مع جیم

**فجّ** ۔ع۔ راہ کشادہ، درمیان دو پہاڑ کے

**فِجّ** ۔ع۔ خام، کچا، ناپختہ،

**فُجاءَ** ۔ع۔ }
**فُجاءۃ** ۔ع۔ } ناگاہ، یکایک، پکڑنا

**فُجاجت** ۔ع۔ خامی، کچاپن، ناپختگی

**فُجّار** ۔ع۔ جمع فاجر، بمعنی بدکار

**فَجّار** ۔ع۔ بڑا بدکاری کرنے والا

**فجر** ۔ع۔ پانی جاری کرنا، سفیدی صبح کی یعنی صبح تڑکا، گناہ اور زنا پر آمادہ ہوجانا

**فَجَر** ۔ع۔ جوانمردی، کرم، بخشش، احسان۔

**فُجُر** ۔ع۔ جمع فاجر بمعنی بدکار

**فَجَرہ** ۔ع۔ زناکار لوگ، بدکار لوگ۔ یہ جمع فاجر کی ہے۔

**فَجعت** ۔ع۔ دردمندی، مصیبت

**فُجل** ۔ع۔ مولی، مشہور ترکاری ہے

**فَجل** ۔ع۔ سست ہونا۔

**فُجُور** ۔ع۔ گناہ کرنا، حق سے ناحق کی طرف پھر جانا، دین سے برگشتہ ہونا بیماری سے اچھا ہونا، بینائی کا کم ہوجانا، جھوٹ بولنا، نافرمانی کرنا، نماز کا ضائع کرنا، زناکار۔

**فُجُورا** ۔ع۔ مرد بدکار، حرام کار

**فَجوہ** ۔ع۔ دو پہاڑوں کے درمیان کا شگاف، زمین کشادہ، گڑھا۔

**فَجیعت** ۔ع۔ درد سخت، مصیبت۔

## فصل فا۔ مع حائے مہملہ

**فُحّاش** ۔ع۔ بہت بڑا بدکار، بڑا بدزبان،

**فَحّام** ۔ع۔ کوئلے والا۔

**فَحاوِی** ۔ع۔ جمع فحویٰ بمعنی مطلب

**فحش** ۔ع۔ حد سے گذرنا بدی کا

**فحشا** ۔ع۔ برا کام، زنا، حرامکاری

**فحص** ۔ع۔ جستجو کرنا، کسی چیز کو ڈھونڈھنا

**فَحل** ۔ع۔ نر مادہ کا ضد، ستارہ سہیل۔

**فحم** ۔ع۔ زگال، ہندی کوئلہ

**فحویٰ** ۔ع۔ }
**فحوا** ۔ع۔ } مضمون بمعنی مطلب

**فحول** ۔ع۔ مرد لوگ مادہ جانوروں کے نر، یہ جمع فحل بمعنی نر کی ہے۔

## فصل فا۔ مع خائے معجمہ

**فَخّ** ۔ع۔ ایک قسم کا پھندا جس سے پرند جانوروں کا

تکار کرتے ہیں

فَخّار ۔ ع۔ مٹی کا برتن پکایا ہوا کمہار، کوزہ گر۔

فِخار ۔ ع۔ ناز کرنا، فخر کرنا،

فَخّار ۔ ع۔ بڑا ناز کرنے والا،

فَخامت ۔ ع۔ بزرگی، قدر، بلندی موٹاپن۔

فَخت ۔ ع۔ روشنی چاند کی

فَخُذ ۔ ع۔ } ران، جانگھ۔
فَخذ ۔ ع۔

فَخر ۔ ع۔ گھمنڈ، غرور، ناز

فخرالدولہ ۔ ع۔ انسپکٹر جنرل، خفیہ پولیس،

فَخرز ۔ ف۔ فربہ، قوی ہیکل۔

فَخری ۔ ع۔ ایک قسم انگور کی۔

فخفزہ ف۔ جو ایک غلہ مشہور ہے اور گیہوں کے آٹے کی بھوسی،

فَخور ۔ ع۔ بہت بڑا ناز گھمنڈ کرنے والا،

فُخور ۔ ع۔ ناز کرنا، غرور کرنا۔

فَخیر ۔ ف۔ مہمیز گھوڑوں کی ایڑ دینے والی۔

فَخیم ۔ ع بزرگ، قدر، ہر چیز بزرگ

## فصل فا مع دال مہملہ

فِدا ۔ ع۔ سربہا اور سر خرید یعنی کسی قیدی کی اپنا ہو یا غیر اپنے مال کو دے کر جان بچالینا یا اپنے کو خلاص کر لینا اور خرید لینا اپنا مال دے کر اور جو چیز کہ تصدق کی جائے۔

فَدامت ۔ ع۔ درشتی، جفاکاری

فِدّان ۔ ع۔ جوا جو بیلوں کی گردن پر ہل یا گاڑی وغیرہ میں جوتتے ہیں۔

فَدفَد ۔ ع۔ صحرا زمین ہموار۔

فَدَک ۔ ع۔ نام ایک گاؤں کا جس میں حضرت رسول صلعم کا ایک باغ خرمے کا تھا۔

فِدوی ۔ ع۔ قربان ہونے والا کسی کے عوض اپنی جان دینے والا۔

فِدیہ ۔ ع۔ وہ مال جو عوض کسی قیدی کے دے کر اس کو سرکار سے خرید لیں، سربہا صدقہ۔

## فصل فا مع رائے مہملہ

فَرّ ۔ ع۔ بھاگنے والا بھاگنے والے جمع اور مفرد دونوں آیا ہے۔

فَر ۔ ف۔ شان، شوکت، دبدبہ، نور، زیبا لفظ فرخ اسی سے مرکب ہے۔

فَرا ۔ ف۔ آگے، نزدیک، دور اور پر بلند اور یہ کلمہ کبھی زائد بھی آتا ہے۔

فَرا ۔ ع۔ گورخر مشہور جانور ہے

فَرّا ۔ ع۔ پوستین سینے والا، لقب ایک نحوی کا۔

فَرابرز ۔ ف۔ نام ایک پہلوان کا دارا بادشاہ کے سپہ سالاروں میں۔

فُرات ۔ ع۔ آب شیریں، میٹھا پانی نام ایک ندی کا عرب میں جو نزدیک کوفہ کے جاری ہے

فَراتر ۔ ف۔ بیشتر

فَراجہ ۔ ع۔ برقعہ

فَراخ ۔ ف۔ وسیع، کشادہ، چوڑا اور کبھی مجازاً بمعنی بہت کے بھی آتا ہے۔

فراختن ۔ ف ۔ بلند کرنا، اونچا لے جانا
فراخوری ۔ ف ۔ شائستگی، لیاقت سزاواری،
فراخور ۔ ف ۔ شائستہ، لائق، سزاوار،
فراخی، ف ۔ کشادگی وسعت۔
فُرادیٰ، ع ۔ ایک ایک الگ الگ تنہا تنہا ۔ یہ جمع فرد کی ہے
فَرادیس ۔ ع ۔ جمع فردوس کی بمعنی بہشت۔
فرار ۔ ع ۔ بھاگنا، بھاگ جانا، ڈرنا،
فرّار ۔ ع ۔ بھاگنے والا۔
فراسیدن ۔ ف ۔ پہونچنا، آگے پہونچنا
فرارفتن ۔ ف ۔ جانا ۔ آگے بڑھنا۔
فراری ۔ ف ۔ بھاگا ہوا، بھگوڑا
فراز ۔ ف ۔ کھلا ہوا، بھیڑا ہوا، بندھا ہوا، کشادہ، بند اوپر، بلند، نشیب، نیچے پست اور بمعنی بر جیسے فراز چشم یعنی بر چشم، چوڑا چکلا عقب، پیچھے ۔ قریب نزدیک آگے ۔ حضور، روشن، جمع، اکٹھا، فراہم بلندی، پستی، سرکشی، آلت تناسل اور زائد بھی آتا ہے

فرازی ۔ ف ۔ بلندی
فرازدن ۔ ف ۔ ظاہر کرنا کسی بات کا۔
فرازندہ ۔ ف ۔ بلند کرنے والا۔
فرازیدن ۔ ف ۔ بلند کرنا، کھڑا کرنا
فراس ۔ ع ۔ شیر درندہ۔
فرّاس ۔ ع ۔ گھوڑے کا خادم، سائیس۔
فراست ۔ ع ۔ دانائی، عقلمندی، تیزی فہم کی، قیافہ، اور قیافہ ایک علم ہے کہ آدمی کی صورت دیکھ کر اس کی سیرت معلوم کرلیں۔
فَراست ۔ ع ۔ گھوڑے کی سواری کرنا، گھوڑوں کے اچھے بُرے ہونے کی شناخت
فراست شناس ۔ ف ۔ قیافہ شناس
فرستوک ۔ ف ۔ ابابیل ایک پرندہ مشہور ہے
فراسخ ۔ ع ۔ جمع فرسخ کی معنی آگے مذکور ہیں۔
فرّاش ۔ ع ۔ جامہ خواب، شب خوابی کپڑے، مطلق فرش بچھونا، عورت رات کو ساتھ سونے والی، بچھونا بچھانا، پرند کا جھونجھ،

فَرَاش ۔ ع ۔ پروانے جو رات کو شمع اور چراغ وغیرہ پر گرکر جل جاتے ہیں ۔ جمع فراشہ کی۔
فرّاش ۔ ع ۔ فرش بچھانے والا، مکان صاف کرنے والا، نوکر۔
فراشہ ۔ ع ۔ ایک "پروانہ" جو شمع پر گرتا ہے۔
فرّاشہ ۔ ع ۔ مجازاً بمعنی جاروب جھاڑو،
فراغ ۔ ع ۔ کام سے فرصت پانا
فراغبالی ۔ ف ۔ بیکاری، فرصت
فراغت ۔ ع ۔ خالی ہونا، فرصت۔
فراق ۔ ع ۔ جدائی۔
فراگرفتن ۔ ف ۔ سیکھنا، اپنے قبضہ میں کرنا، یاد کرلینا، معلوم کرنا۔
فرامرز ۔ ف ۔ نام رستم پہلوان کے بیٹے کا۔
فرامش ۔ ف ۔ مخفف فراموش کا
فراموش ۔ ف ۔ بھول، چوک
فراموشیدن ۔ ف ۔ بھولنا، بھول جانا،

فرامین ۔ ف۔ جمع فرمان کی بادشاہی پروانے۔
فرامان ۔ ع۔ بہت کثیر، زیادہ
فرادیز ۔ ف۔ دامن کی سنجاف۔
فرائیدہ ۔ ف۔ نیلام۔
فراہ ۔ ع۔ نام ایک شہر کا جہاں ابونصر فراہی صاحب نصاب الصبیان مشہور ہیں
فراہت ۔ ع۔ اُستاد ہونا کسی فن میں عقلمندی، اُستادی، گھوڑے کی خوش رفتاری۔
فراہم ۔ ف۔ اکٹھا، جمع
فرائج ۔ ع۔ جمع فروج کی، گھر کی مرغی کے چوزے
فرائد ۔ ع۔ جمع فریدہ بمعنی تنہا کی
فرائض ۔ ع۔ جمع فریضہ کی فرمودہ خدا کا جس کا بجالانا واجب ہے مثل نماز روزہ زکوٰۃ وغیرہ کے نام علم تقسیم میراث کا۔
فربہ ۔ ف۔ موٹا
فربہی ۔ ف۔ موٹاپا
فربی ۔ ف۔ فربہ کلاں انوری شاعر اپنے کلام میں لائے
فرفرت ۔ ف۔ شتابی، جلدی

فرتوت ۔ ف۔ نہایت بوڑھا بڑی عمر کا جو کسی کام کے قابل نہ رہا ہو، یہ لفظ پیر یعنی بوڑھے کی صفت واقع ہوتا ہے
فرث ۔ ع۔ سرگیں، گوبر
فرج ۔ ع۔ عورت یا مرد کی اندام نہانی مگر استعمال اسکا عورت ہی کی شرمگاہ کے لئے آتا ہے اور بمعنی رخنہ سوراخ، چھید، شگاف دراز، کھڑکی، کھولنا چیرنا دو چیز کے درمیان کی کشادگی زائل اور برطرف ہونا رنج وغم کا۔
فرج ۔ ع۔ کشائش، آسائش آرام،
فرج ۔ ع۔ جمع فرجہ بمعنی شگاف
فرجاد ۔ ف۔ فاضل ودانشمند
فرجار ۔ ف۔ پرکار جو نقاشی کے کام میں آتا ہے۔
فرجام ۔ ف۔ انجام، انتہا، آخر، اور بمعنی عاقبت درلائق بھی جیسے نافرجام یعنی بدعاقبت اور نالائق کے
فرجد ۔ ف۔ دادا کا باپ، پردادا
فرجود ۔ ع۔ معجزہ، ایسی بات جو

طاقت بشری سے باہر ہو
فرجہ ۔ ع۔ کشادگی، تھوڑا فرق جو درمیان دو چیز کے ہو کسی چیز کا شگاف
فرجہ ۔ ع۔ تنگی اور دشواری سے باہر ہونا
فرجہ جو ۔ ف۔ فرصت ڈھونڈھنے والا۔
فرح ۔ ع۔ شادی، خوشی، سرور
فرح ۔ ع۔ شادال، خوش، مسرور،
فرح آباد ۔ ف۔ نام شہر کا ایران میں۔
فرحت ۔ ف۔ شادی، خوشی، خرمی،
فرخ ۔ ع۔ گھر کی مرغی کا چوزہ، ہر پرند کا بچہ، افراغ اس کی جمع ہے۔
فرخ ۔ ف۔ مبارک، ہمایوں، خوبصورت۔
فرخار ۔ ف۔ نام ایک شہر کا ترکستان میں، جہاں کے آدمی نہایت حسین خوبصورت ہوتے ہیں اور بمعنی بتخانہ کے بھی آیا ہے۔

فرخج ۔ ع۔ زشت، برا، بدصورت

فرخشو ۔ ت۔ پیغمبر و قاصد

فرخ روز ۔ ف۔ موسیقی کے ایک پردہ کا نام ہے۔

فرخندہ ۔ ف۔ مبارک، ہمایوں زیبا رُخ

فرد ۔ ع۔ طاق، تنہا، یگانہ

فردا ۔ ف۔ کل کا دن جو آویگا

فردوس ۔ ع۔ وہ باغ کہ جس میں کل باغوں کے میوہ دار درخت وغیرہ موجود ہوں نام بہشت کا اور بعضوں نے کہا ہے کہ نام طبقہ اعلیٰ بہشت کا۔

فردوسی ۔ ف۔ نام شاعر مصنف شاہنامہ ساکن شہر طوس کا

فرز ۔ ع۔ مخفف فرزین کا جو شطرنج میں ایک مہرہ بمنزلہ وزیر کے ہوتا ہے۔

فرزان ۔ ف۔ حکمت، علم، دانش

فرزانگی ۔ ف۔ دانائی، عقلمندی

فرزانہ ۔ ف۔ حکیم، دانا، عقلمند

فرزجہ ۔ ف۔ وہ کپڑا جو دواؤں میں تر اور آلودہ کر کے دُبر یعنی مقعد اور عورت کی قُبل یعنی آگے اندام نہانی میں رکھیں۔

فرزد ۔ ع۔ سبزہ، نرم گھاس

فرزدق ۔ ع۔ لقب ایک مشہور شاعر کا ملک عرب میں نام انکا حمام بن غالب تھا۔

فرزند ۔ ف۔ بیٹا ہو خواہ بیٹی۔

فرزند بکر ۔ ف۔ پلوٹھی کا لڑکا، متبنّیٰ

فرزین ۔ ف }
فرزِین ۔ مب } نام مہرہ شطرنج کا جو بمنزلہ وزیر ہوتا ہے اور رفتار اس کی کج ہوتی ہے۔

فرزین نہادن ۔ ف۔ کنایہ کج نہادن یعنی خراب آدمیوں سے اس لیے کہ فرزین کی چال کج ہوتی ہے۔

فرس ۔ ع۔ گھوڑا۔

فُرس ۔ ع۔ فارس کے ملکوں کے رہنے والے

فرس افگندن ۔ ف۔ عاجز اور مغلوب کرنا

فرس طنبور ۔ ف۔ خرک یعنی وہ لکڑی یا ہڈی جو طنبور اور ستار وغیرہ کے تونبے پر چسپاں کر کے تار اسپر سے دوڑاتے ہیں، ہندی میں اس کو کھرج کہتے ہیں۔

فرسگشتن ۔ ف۔ کنایہ کمال کوشش اور دوڑ دھوپ کرنے سے۔

فرسلوس ۔ ف۔ ایک پتھر کا نام ہے جس کو سکندر نے بحر ظلمات میں پایا تھا۔

فرستادن ۔ ف۔ بھیجنا۔

فرستند ۔ ف۔ یعنی بھیجیں صحیح ہے اور فرستید بجائے اس کے غلط ہے۔

فرسخ ۔ مب }
فرسنگ ۔ ف } تین میل کی مقدار اور ہر میل چار ہزار گز کا ہوتا ہے اور ہر گز چھ مٹھی یا چوبیس انگل کا۔

فرسنگ سار ۔ ف۔ وہ علامت جو راستے میں فرسنگ کی مقدار جاننے کے لیے بنائی جاتی ہے۔

فرسودن ۔ ف۔ گھسنا۔

فرسودہ ۔ ف۔ چیز پرانی، اور بے کام۔

فرسودہ روزگار ۔ ف۔ تجربہ کار اور زمانہ کا نشیب و فراز جھیلا ہوا۔
فرش ۔ ع۔ بچھونا، بچھانے کی چیز۔
فرشتہ ۔ ف۔ بکسر "فا و را"، اصل اس کی فرستہ تھی، خدا کا بھیجا ہوا، خدا کا قاصد نورانی
فُرَص ۔ ع۔ جمع فرصت کی۔
فرص ۔ ع۔ کاٹنا، چیرنا، پھاڑنا
فرصاد ۔ ع۔ شہتوت۔ مشہور میوہ ہے
فرصت ۔ ع۔ آرام پانا، مہلت دینا
فرض ۔ ع۔ کسی چیز کا وقت معین کرنا، مشخص کرنا، بخشش کرنا، اندازہ کرنا، حکم خدا کا واجب کیا ہوا خدا کا۔
فرط ۔ ع۔ زیادتی، نہایت غلبہ
فرع ۔ ع۔ شاخ درخت کی ٹہنی
فُرَعل ۔ ع۔ بجو کا بچہ۔
فرعون ۔ ع۔ لقب ہے ایک بادشاہ مصر کا جو حضرت موسیٰ کے وقت میں تھا اور خدائی کا دعویٰ کیا تھا مجازاً بمعنی سرکش اور مغرور
فرعی ۔ ع۔ جو اصلی نہ ہو، منسوب فرع سے۔
فَرغَر ۔ ف۔ چھوٹا تالاب
فرغل ۔ عرب۔ معرب ہے فرگل لفظ فارسی کا روئی بھرا ہوا لبادہ
فَرغُند ۔ ف۔ اکاس بیل جو خاردار درختوں پر پھیلتی ہے۔
فَرفخہ ۔ ف۔ مخفف ہے فرفیخہ کا
فَرفخ ۔ معرب۔ خرفہ کا ساگ یہ معرب ہے پرپہن کا معنی اس کے چوڑا پر۔
فَرفَر ۔ ف۔ جلد جلد، شتاب، شتاب۔
فُرفَرہ ۔ ف۔ گول چکنی چمڑے یا کاغذ کی جس میں سوراخ کر کے ڈورا ڈال کے لڑکے دونوں ہاتھ سے کھینچتے ہیں اور وہ گھومتی ہے ہندی میں اس کو پھرکی کہتے ہیں۔
فَرفُورس ۔ ف۔ ایک پتھر کا نام ہے جسکو گھس کر لگانے سے زخم بھر جاتا ہے۔
فَرق ۔ ع۔ کسی چیز کو آپس سے جدا کرنا، سر کے بالوں کے بیچ کی آشادگی جس کو ہندی میں مانگ کہتے ہیں اور معنی سر بھی
فِرق ۔ ع۔ بکری، ہرن یا گائے وغیرہ کا گلہ، پہاڑ، پشتہ، ٹیلہ، شگاف۔ دراز، کسی چیز کا ٹکڑا،
فُرق ۔ ع۔ جدائی، قرآن شریف
فَرق ۔ ع۔ ڈرنا، صبح، سفیدہ صبح کا۔
فَرَق ۔ ع۔ ڈرنے والا، ہری اور چھوٹی گھاس پھیلی ہوئی جو زمین کو چھپالے جس کو سبزہ کہتے ہیں۔
فِرق ۔ ع۔ آدمیوں کے گروہ جمع فرقہ کی،
فُرقان ۔ ع۔ فرق کرنے والا، درمیان حق اور باطل کے، نام قرآن شریف۔
فُرقَت ۔ ع۔ جدائی۔
فرقد ۔ ع۔ گوسالہ، گائے کا بچھڑا ایک ستارہ، اُن دو ستاروں میں سے جو نزدیک قطب شمالی کے ہیں۔
فرقدان ۔ ع۔ نام اُن دو ستاروں
فرقدین ۔ ع۔ کا جو قطب شمالی

کے پاس ہیں اور گرد قطب
کے گھومتے ہیں اور شام
سے صبح تک ظاہر رہتے ہیں
چھپتے نہیں ہیں۔

**فرقہ** ۔ع۔ قوم۔ گروہ

**فرفیر** ۔ع۔ بنفشہ کا پھول۔

**فرکند** ۔ف۔ وہ زمین جس میں بسبب پانی سیلاب یا بہیا کے گڑھے پڑ گئے ہوں اور جا بجا پانی بھرا ہو۔

**فرکندن** ۔ف۔ زمین کا خراب ہو جانا پانی کی رو یا سیلاب سے۔

**فرمان** ۔ف۔ حکم شاہی، بادشاہی پروانہ،

**فرمانفرما** ۔ف۔ گورنر جنرل، وائسرائے

**فرمانده** ۔ف۔ حاکم بادشاہ

**فرمان رسیدن** ۔ف۔ کنایہ موت کے آنے سے ہے

**فرمائش** ۔ف۔ بطور حاکم سفارش کرنا بطور حکم کچھ کام کرانا یا کچھ مانگنا۔

**فرمہ** ۔ف۔ دستخط، نشان، قلم

**فرمودن** ۔ف۔ فرمانا، حکم دینا

**فرنجک** ۔ف۔ کابوس جس سے آدمی سوتے میں ڈرتا ہے اور

ہر صبح اٹھتا ہے۔

**فرند** ۔معرب۔ یہ معرب ہے پرند کا تلوار کا جوہر، ریشمی سادہ کپڑا بغیر پھول کا، ریشمی سادہ چادر

**فرنگ** ۔ف۔ یورپ نصاریٰ کا ملک اور کنایہ گورے اور سفید رنگ سے۔

**فرنگیس** ۔ف۔ افراسیاب بادشاہ توران کی بیٹی کا نام جو سیاوش کے نکاح میں تھی اور کیخسرو اسی کے پیٹ سے تھا۔

**فرو** ۔ف۔ کم نیچے، کم رتبہ۔

**فرو** ۔ع۔ بروزن سرو لومڑی کا پوستین۔

**فروتر** ۔ف۔ بہت کم، بہت نیچا

**فروترین** ۔ف۔ عاجز، تواضع کرنے والا۔

**فروتن** ۔ف۔ بہت ہی نیچا۔

**فروتنی** ۔ف۔ اپنے کو حقیر جاننا عاجزی۔

**فروج** ۔ع۔ جمع فرج کی جو معنی شگاف اور عورت کی شرمگاہ کے ہے۔

**فردج** ۔ع۔ **فروجہ** ۔ع۔ گھر کی

پلی ہوئی مرغی کا چوزہ

**فروخت** ۔ف۔ بیچنا، بیچا

**فروختار** ۔ف۔ بیچنے والا، بائع۔

**فروختہ** ۔ف۔ بیچا گیا اور بیچنا روشن۔

**فروختن** ۔ف۔ بیچنا۔

**فروخوردن** ۔ف۔ تحمل اور بردباری کرنا۔

**فرود** ۔ف۔ زیر، نیچے، پائیں

**فرودست** ۔ف۔ زیر حکم، کم رتبہ اور بمعنی ناطاقت اور کمزور کے بھی

**فرودگاہ** ۔ف۔ جگہ اترنے کی جو سفر میں قیام کیا جائے۔

**فروردین** ۔ف۔ مدت رہنے آفتاب کی برج حمل میں اور یہ پہلا مہینہ اکتیس روز کا فارسی میں ہوتا ہے۔ اور مطابق اس کے ہندی میں تقریباً بیساکھ اور انگریزی میں اپریل کا مہینہ۔

**فروز** ۔ف۔ تابش روشنی آفتاب کی چمک اور معنی فروغ بھی آیا ہے۔

**فروز** ۔ف۔ مخفف فراویز کا جس کے معنی سنجاف دامن جامہ

کے ہیں۔

فروزان ۔ ف۔ روشن

فروزینہ ۔ ف۔ وہ چیز جس سے آگ سلگائیں مثل تنکے و خس وغیرہ کے اور بمعنی چقماق کے بھی

فروس ۔ ع۔ جمع فرس بمعنی گھوڑا

فروست ۔ ع۔ گھوڑے کی سواری

فروسیلت ۔ ع۔ گھوڑے کی پہچان

فروش ۔ ف۔ بیچنا، بیچنے والا۔

فروشندہ ۔ ف۔ بیچنے والا۔

فروع ۔ ع۔ شاخیں، درخت کی ٹہنیاں جمع فرع کی اصطلاحاً بمعنی فقہ۔

فُروغ ۔ ف۔ روشنی، شعاع، آفتاب اور آگ کی تپش۔

فُرُوق ۔ ع۔ فرق کرنا، جدا کرنا۔

فَرُوق ۔ ع۔ فرق کرنے والا، جدا کرنے والا۔

فروکش ۔ ف۔ اُترنے والا کسی جگہ کسی مکان میں رہنے والا۔

فروکش شدن ۔ ف۔ اترنا کسی جگہ کسی مقام میں رہنا۔

فروکوفتن ۔ ف۔ ٹھوکنا، دے مارنا

فردگذاشت ۔ ف۔ چھوڑنا، بھول جانا معاف کر دینا، بھول، سہو

فروگذاشتن ۔ ف۔ چھوڑ دینا، قصور معاف کر دینا، بھول جانا۔

فرماندہ ۔ ف۔ عاجز۔

فرو ماندگان ۔ ف۔ عاجز لوگ۔

فرو ماندگی ۔ ف۔ عاجزی، ناچاری

فرو ماندن ۔ ف۔ ناچار ہونا، عاجز ہونا

فرو مایگان ۔ ف۔ کمینے لوگ۔ نالائق۔

فرو مایہ ۔ ف۔ کمینہ، نالائق، بد اصل۔

فرّہ ۔ ف۔ شان و شوکت دبدبہ

فِرَہ ۔ ع۔ زیادتی غلبہ، سبقت ظفر، فتح، زیادہ افزول غالب، فتحمند۔

فَرِہ ۔ ع۔ خوش منش۔

فَرَہ ۔ ع۔ انتہا سے زیادہ خوش ہونا۔

فَرِہ ۔ ع۔ انتہا سے زیادہ خوش اور شاد فرہین اس کی جمع ہے۔

فرہاد ۔ ع۔ نام ایک سنگ تراش مشہور کا جو شیریں پر عاشق ہوا تھا۔

فرہنگ ۔ ف۔ عقل، ادب ہر چیز کا نگاہ رکھنا، مجازاً کتاب فارسی لغتوں کی جیسے فرہنگ رشیدی وغیرہ۔

فرہیختہ ۔ ف۔ ادب سکھایا ہوا۔

فرِہین ۔ ع۔ حد سے زیادہ خوش لوگ۔

فریاد ۔ ف۔ غل واسطے مدد مانگنے کے۔ دہائی دینا، دُہائی۔

فریادی ۔ ف۔ دُہائی دینے والا،

فِریب ۔ ف۔ بکسر "فا"، دغا، مکر عشوہ ناز اور بمعنی طلسم کے بھی۔

فَریبرز ۔ ف۔ امالہ فرابرز کا جو نام ایک پہلوان مشہور کا ہے اور نام ایک بادشاہ کا بھی

فَرید ۔ ع۔ } اکیلا، تنہا، بے مثل
فریدہ ۔ ع ۔ } بے مانند، جدید عربی زبان میں کاغذ کے ایک دستہ کو بھی جو ۲۵ تختہ کا ہوتا ہے فریدہ کہتے ہیں۔

فریدون ۔ ف۔ نام ہے ایک بادشاہ عظیم الشان فارس کا جو ضحاک کو قتل کر کے آپ بادشاہ ہوا تھا۔

**فریز** ۔ ف۔ یائے معروف سے ایک گھاس خوشبودار ہے جس کو ہندی میں مرچیا کہتے ہیں۔

**فریسہ** ۔ ع۔ وہ شکار جس کی گردن کٹی یا شیر یا چیتے نے توڑ ڈالی ہو اور بمعنی بادل کے بھی آیا ہے۔

**فریش** ۔ ع۔ یائے مجہول سے لوٹ لینا۔ تاخت و تاراج

**فریضہ** ۔ ع۔ حکم خدا کا، واجب کیا ہوا خدا کا بندوں پر جیسے روزہ نماز۔

**فریفتن** ۔ ف۔ یائے مجہول سے فریب کھانا، فریب دینا۔ مجازاً عاشق ہونا،

**فریفتہ** ۔ ف۔ یائے مجہول سے فریب خوردہ، فریب کھایا ہوا، مجازاً بمعنی عاشق

**فریق** ۔ ع۔ وہ گروہ جو کسی قوم سے جدا ہو کر دوسرے موضع میں جا وے، بڑا گروہ،

**فریہ** ۔ ع۔ جھوٹ، دروغ افترا

## فصل فا۔ مع زائے معجمہ

**فزا** ۔ ف۔ افزائش، زیادہ کرنا

**فزع** ۔ ع۔ خوف، گھبراہٹ، ڈر

**فزع** ۔ ع۔ ترسان، ڈرنے والا

**فزع اکبر** ۔ ع۔ مراد قیامت سے۔

**فزغند** ۔ ف۔ میلی اور بدبودار چیز

**فزودن** ۔ ف۔ زیادہ کرنا، زیادہ ہونا۔

**فزونی** ۔ ف۔ بڑھوتری، زیادتی،

## فصل فا۔ مع سین مہملہ

**فساد** ۔ ع۔ تباہی لینا مال کا ظلم و جبر سے تباہ ہونا، زخم کا نکلا ہوا مواد، پیپ۔

**فسار** ۔ ف۔ گھوڑے کا تسمہ جو چمڑے کا ہوتا ہے، اور گھوڑے کے گلے پر رہتا ہے اور مخفف افسار کا بھی بمعنی باگ ڈور

**فسان** ۔ ف۔ بفتح اول ایک قسم کا پتھر ہے جس پر چھری تلوار وغیرہ تیز کرتے ہیں، اور اُس پتھر کو بھی کہتے ہیں جو جوڑا اور گول بناتے ہیں اور اس کو گردش دے کر چھری وغیرہ پر باڑھ رکھتے ہیں، ہندی سان۔

**فسانہ** ۔ ف۔ مخفف افسانہ کا بمعنی ماجرا اور سرگذشت اور گذرا ہوا قصہ اور بمعنی قصہ بے اصل کے مجاز ہے۔

**فسانیدن** ۔ ف۔ افسوں کرنا، منتر کرنا

**فسائیدن** ۔ ف۔ تابعدار کرنا۔

**فسائندہ** ۔ ف۔ افسوں گو، منتر کرنے والا۔

**فستق** ۔ مب۔ معرب ہے پستہ کا جو کہ ایک مشہور میوہ ہے۔

**فستقی** ۔ مب۔ معرب ہے پستی کا جو ایک مشہور رنگ ہے سبز بہ زردی مائل مشابہ مغز پستہ کے رنگ سے۔

**فسحت** ۔ ع۔ فراخی جگہ کی، مکان کی کشادگی، وسعت۔

**فسخ** ۔ ع۔ قصد کا پھیر دینا رائے کا توڑ دینا فکر اور ارادہ کا بدل دینا، نکاح اور بیع کا باطل کر دینا۔

**فسدہ** ۔ ع۔ فساد کرنے والا۔

**فسر** ۔ ع۔ مطلب کا کھول کر بیان کرنے والا کسی پوشیدہ بات کا ظاہر کرنا، ہم معنی تفسیر کا نظر کرنا، طبیب کا

مریض کے پیشاب کو

فُسُردگی ۔ ف۔ سردی کے سبب سے جم جانا ٹھٹھرنا، ٹھٹھراپن

فُسُردن ۔ ف۔ سردی سے جم جانا ٹھٹھرنا۔

فُسْقُر ۔ ع۔ فاسفورس

فِسق ۔ ع۔ خدا کا حکم نہ ماننا، بدکام کرنا، گناہ کرنا۔

فَسَقَہ ۔ ع۔ جمع فاسق کی، گنہگار لوگ۔

فِسْقِیَہ ۔ ع۔ حوض جس میں پانی بھرا ہو۔

فَسَکُل ۔ ع۔ مرد بے مروت، بچے کو دودھ سے روکنا۔

فَسْنَس ۔ ف۔ نادان، بیوقوف۔

فسوس ۔ ف۔ واؤ مجہول سے بازی دل لگی، ظرافت، خوش طبعی، مسخراپن، دریغ، حسرت، افسوس۔

فسوس ۔ ع۔ نام شہر رتیپانوس کا اور یہ واؤ معروف سے ہے۔

فُسُوس ۔ ف۔ مخفف افسوس کا۔

فُسُوق ۔ ع۔ بمعنی فسق یعنی گناہ کرنا

فسون ۔ ف۔ منتر، جادو، افسوں

فسیح ۔ ع۔ وسیع فراخ مکان

فسیحہ ۔ ع۔ کشادہ، فراخ

فسیق ۔ ع۔ وہ شخص جو ہمیشہ گناہ کے کام اور خلاف شرع کام کیا کرتا ہو۔

## فصل فا۔ مع شین معجمہ

فِش ۔ ف۔ ہم معنی فش یعنی مانند کا پگڑی کا سرا جو لٹکا ہوتا ہے اور یعنی گھوڑے کی یال کے بال۔

فشار ۔ ف۔ نچوڑنا، بھینچنا۔

فشار ۔ ف۔ ہذیان، بیہودہ گالی

فشاردن ۔ ف۔ نچوڑنا، بھینچنا۔

فِشافِش ۔ ف۔ آواز پے در پے تیروں کے مارنے کی لڑائی میں۔

فِشان ۔ ف۔ جھاڑتا ہوا جھاڑنے والا۔

فشاندن ۔ ف۔ جھاڑنا۔

فِشُر ۔ ف۔ ہذیان، بیہودہ گالی

فشردن ۔ ف۔ نچوڑنا

فشردہ ۔ ف۔ نچوڑا گیا۔

فِش فِش کردن ۔ ف۔ خوشامد کرنا

## فصل فا۔ مع صاد مہملہ

فَص ۔ ع۔ نگینہ جو انگوٹھی وغیرہ پر جڑتے ہیں اور بکسر اول اور بضم اول بھی آیا ہے۔

فصاحت ۔ ع۔ خوش گوئی، تیز زبانی اور کشادہ سخن ہونا اور اصطلاح علم معانی میں خالی ہونا کلام کا الفاظ ثقیل اور مشکل سے اور ترکیب غیر مانوس اور تعقید وغیرہ سے۔

فَصّاد ۔ ع۔ فصد کھولنے والا۔

فصال ۔ ع۔ مفارقت، جدائی، لڑکے کا دودھ چھڑالینا اور جمع فصیل کی۔

فِصّال ۔ ع۔ بہت بڑا جدا کرنے والا اور کبھی مجازاً بمعنی دربان کے بھی آتا ہے۔

فَصْد ۔ ع۔ خون نکالنا رگ سے

فَصْل ۔ ع۔ ایک موسم سال کے چار موسموں میں سے۔ کلام کا ایک ٹکڑا، کتاب کا ایک حصہ، جدا کرنا، جدا ہونا دو چیزوں کے درمیان کا پردہ، باز رکھنا، کاٹنا۔

فصل الخطاب ۔ ع۔ احادیث نبوی کہ وہ حق کو باطل سے جدا

کردیتی ہے ہر کلام فصیح اور
روشن، زیادہ اور صاف
صاف اور جدا کرنے والا
حق کو باطل سے۔
فُصُوص۔ ع۔ جمع فص بمعنی نگینہ۔
نام ہے ایک کتاب کا علم
تصوف میں شیخ محی الدین
ابن عربی سے بیان اسرار
حقیقت الٰہیہ میں
فُصُول۔ ع۔ جمع ہے فصل کی
فصولِ چہارگانہ ع۔ جاڑا، گرمی
ربیع اور خریف۔
فصیح۔ ع۔ خوش گو، صحیح کلام
کرنے والا
فصید۔ ع۔ جس کی فصد کھولی
گئی ہو۔
فَصِیل۔ ع۔ شہر پناہ، دیوار قلعہ کی
چار دیواری شہر کی، اونٹنی
کا بچہ جس کا دودھ پینا
چھڑادیا جائے یعنی اسکی
ماں سے جدا کرلیا گیا ہو۔

## فصل فا مع ضاد معجمہ

فَضا۔ ع۔ کشادہ زمین، زمین کی
فراخی، کشادگی مکان کے
صحن کی کھلا ہوا میدان
بکسر اول غلط ہے۔
فَضَاحت۔ ع۔ رسوائی،
فُضَالہ۔ ع۔ ہر چیز کی زائد اور
بیکار شے مثل پھوک اور
چھلکے وغیرہ کے درخت
کی ٹہنیاں بے موقع قابل
چھانٹ ڈالنے کے درخت
کے پتے گرے ہوئے،
آگے کا بچا ہوا کھانا وغیرہ
جھوٹا، نام حضرت رسول
صلعم کے ایک غلام کا جو
ہندی میں آیا تھا۔
فضالہ چین۔ ف۔ کنایہ باغبان سے
کہ وہ زائد شاخوں کو کاٹ
ڈالتا ہے۔
فَضَائح۔ ع۔ جمع فضیحت کی
رسوائیاں۔
فَضَائل۔ ع۔ زیادتیاں، افزونیاں
بلند درجے، عمدہ ہنر، جمع
فضیلت کی اور بعضوں
نے کہا ہے کہ فضائل باطنی
نعمتیں اور فواضل ظاہری
نعمتیں
فضائلِ اربعہ۔ ع۔ حکمت، شجاعت
عفت، عدالت۔
فَضح۔ ع۔ رسوائی۔
فضل۔ ع۔ افزونی، زیادتی
بخشش غلبہ کرنا کسی پر
فضیلت میں، نام شاعرہ
فُضَلا۔ ع۔ جمع فاضل کی۔
فُضَلَات۔ ع۔ جمع فضلہ کی۔
فضل بن ربیع۔ ع۔ ہارون رشید
کے وزیر کا نام جو بڑا نیک
اور سخی تھا۔
فُضُلہ۔ ع۔ آگے کا بچا ہوا کھانا
وغیرہ، وہ شاخیں جو بعد
توڑ لینے پھل کے دوبارہ
قابل پھلنے کے نہ رہیں، ہر
چیز کی زائد اور بیکار شے۔
پھوک ثقیل اور طبیبوں
کے نزدیک غذا کا وہ پھوک
جو معدہ، مثانہ، مقعد اور
دماغ وغیرہ سے خارج
ہوتا ہے۔
فَضُوح۔ ع۔ رسوائی
فُضُول۔ ع۔ مصدر ہے بمعنے
افزونی اور زیادتی کے
اور جمع فضل کی بھی بمعنی
افزونیاں، زیادتیاں،

بزرگیاں

**فضول** ۔ع۔ زیادہ گو، وہ شخص جو غیر ضروری کام اور باتیں بیکار کرے۔

**فضول نفس**۔ ف۔ کنایہ ہے وعظ کرنے والے اور نصیحت کرنے والے سے۔

**فضولی** ۔ع۔ بیہودہ، زیادہ گو

**فضّہ** ۔ع۔ نقرہ، چاندی

**فضیحت** ۔ع۔ رسوائی، بدنامی

**فضیل** ۔ع۔ نام ایک ولی کامل کا

**فضیلت** ۔ع۔ بزرگی، بڑائی

## فصل فا۔ مع طاء مہملہ

**فِطام** ۔ع۔ لڑکے کی دودھ بڑھائی بعد پورے ہونے دو برس کے اور بمعنی شستگی اور مفارقت اور جدائی کے ہر چیز سے

**فطانت** ۔ع۔ دانائی، عقلمندی

**فَطر** ۔ع۔ چیرنا، پھاڑنا، پیدا کرنا، شروع کرنا کسی کام کا، روزہ کھولنا روزہ دار کا، اونٹوں کے دانت کا شگفتہ ہونا،

**فِطر** ۔ع۔ روزہ کشائی، روزہ کھولنے والا، روزہ کھولنے والے، مفرد اور جمع دونوں آیا ہے، آٹا گوندھنا۔

**فُطرت** ۔ع۔ پیدائش، دانائی، دین اسلام، صدقہ عید رمضان کا۔

**فِطری** ۔ع۔ خلقی پیدائشی، منسوب ہے طرف فطرت کے۔

**فَطِس** ۔ع۔ چوڑی ناک والا۔

**فَطَن** ۔ عقلمند ہونا، عقلمندی

**فَطِن** ۔ زیرک، دانا، عقلمند

**فطنت** ۔ع۔ زیرکی، دانائی عقلمندی

**فطور** ۔ع۔ وہ چیز جس سے روزہ کھولیں

**فَطیر** ۔ع۔ تازہ وگندھا ہوا آٹا، خمیر کی ضد

**فِطّیس** ۔ع۔ بڑا ہتوڑا کہ جس سے لوہا کوٹیں۔ ہندی میں اس کو گھن کہتے ہیں۔

**فطیم** ۔ع۔ وہ لڑکا جس کا دودھ چھڑایا گیا ہو۔

## فصل فا۔ مع ظائے معجمہ

**فَظ** / **فظیع** } ۔ع۔ بدخو، بدخصلت، سخت دل، درشت سخن، بدزبان

**فظع** ۔ع۔ کسی کام کا دشوار ہو جانا کسی شے سے برتن کا بھر جانا یعنی لبالب ہونا، کسی کام سے تنگ آجانا۔

**فظیع** ۔ع۔ حد سے زیادہ قبیح اور بُری چیز۔

## فصل فا۔ مع عین مہملہ

**فِعل** ۔ع۔ کام، کردار، کار، حرکت جنبش آدمی کی، اور ہر مادہ کی فرج۔

**فَعَال** ۔ع۔ کار نیک، سخاوت، ہر کام میں مروت خواہ نیک کام ہو خواہ بد۔

**فِعَال** ۔ع۔ جمع فعل بمعنی کام کی۔ آپس میں مل کر کام کرنا، تبر اور بسولے کا دستہ۔

**فَعّال** ۔ع۔ بہت بڑا کام کرنے والا۔ ایک نام خدا کے ناموں سے اور عقل فعال دسویں عقل

**فعل** ۔ع۔ کرنا۔

**فعلگی** ۔ف۔ اُجرت، مزدوری

**فعل و انفعال** ۔ع۔ فعل بمعنی کام جیسے حرکت بڑھئی کی لکڑی کاٹنے میں اور انفعال بمعنی اثر

کا قبول کرنا، جیسے لکڑی کا کٹنا، بڑہئی کے کاٹنے سے

## فصل فا۔ مع غین معجمہ

**فغ** ۔ف۔ بُت
**فغاک** ۔ف۔ نادان، بیوقوف اور بعضوں نے بمعنی حرامزادہ اور بدذات اور شریر کے بھی لکھا ہے۔
**فُغان** ۔ف۔ نالہ، فریاد، واضح ہو کہ فغان نالہ سے بلندتر ہے
**فُغانی** ۔ف۔ تخلص ایک شاعر مشہور کا۔
**فغفور** ۔ف۔ نام ایک بادشاہ چین کا۔ فغفور اصل میں فغپور تھا۔ فغ بمعنی بت اور پور بمعنی پسر چونکہ اسکے ماں اور باپ نے اس کو بت کی نذر کر دیا تھا اسلئے اس کا یہ نام ہوا۔
**فغم** ۔ع۔ خوشبو کا سونگھنا، عورت کا بوسہ لینا۔
**فَغَم** ۔ع۔ کسی جگہ ہمیشہ کے لئے مقیم ہونا، کسی چیز پر لالچ کرنا۔

## فصل فا۔ مع فا

**فف** ۔ع۔ دونوں ہونٹوں کو زور سے بھینچ کر سانس کا نکالنا۔ ہندی پھونک

## فصل فا۔ مع قاف

**فُقاح** ۔ع۔ گل، پھول، شگفتہ
**فُقَارُ** ۔ع۔ پیٹھ کی گریاں کمر سے گردن تک۔
**فُقَاع** ۔ع۔ مرد سُرخ رنگ۔
**فُقاع** ۔ع۔ جَو کی شراب، بوزہ
**فُقَاہ** ۔ع۔ دانائی، عقلمندی
**فُقَاہت** ۔ع۔ دریافت کرنا، جاننا عقلمندی
**فَقْد** ۔ع۔ گم کرنا، گم ہونا۔
**فُقْدان** ۔ع۔ گم ہونا، کھویا جانا، گم کرنا۔
**فقر** ۔ع۔ افلاس، فقیری،
**فُقرا** ۔ع۔ جمع ہے فقیر کی
**فِقَرات** ۔ع۔ پیٹھ کی گریاں، گردن سے کمر تک، یہ جمع ہے فقرے کی۔
**فِقْرہ** ۔ع۔ پیٹھ کی ایک گریہ، عبارت نثر کا ایک ٹکڑا بمنزلہ مصرعہ بیت کے۔
**فقط** ۔ع۔ بس
**فَقَعْ** ۔ع۔ سخت دوڑنا، چوری کرنا نہایت زرد ہونا خالص ہونا خالص کرنا، بلوغ کی حد کو پہونچنا۔
**فُقَع** ۔ع۔ مخفف فقاع بمعنی بوزہ کا۔
**فَقَعْ** ۔ع۔ سماروغ اور یہ ایک سفید پھول شل چتر کے ہوتا ہے کہ جو نمناک جگہ پر اُگتا ہے اور ہندی میں اس کو بھین چھتر اور کگرمتہ کہتے ہیں۔
**فقع کشادن** ۔ف۔ اصطلاحاً فخر کرنا بڑائی کرنا، گپ مارنا، تعریف
**فُقوع** ۔ع۔ خالص ہونا۔ زرد۔ ڈھڈھا ہونا
**فقہ** ۔ع۔ دریافت کرنا۔ جاننا علم کا اگرچہ یہ لفظ مخصوص ہو گیا ہے علم معرفت احکام شریعت سے اور اس میں ہائے ملفوظ ہے۔
**فقہا** ۔ع۔ جمع فقیہ کی ہے یعنی جاننے والے علم شریعت کے
**فقید** ۔ع۔ نایاب

**فقید المثل** ۔ع۔ بے مانند، بے مثل

**فقیر** ۔ع۔ مفلس، درویش، واضح ہو کہ فقیر وہ کہ جس کے پاس ایک روز کا کھانا اس کے اہل وعیال کا ہو اور مسکین کا درجہ اس سے بڑھا ہوا ہے، وہ شخص جسکے پاس کچھ نہ ہو۔

**فقیع** ۔ع۔ مرد سُرخ رنگ

**فقیہ** ۔ع۔ عالم دانا، علم فقہ کا جاننے والا۔

## فصل فا۔ مع کاف

**فک** ۔ع۔ ملی ہوئی دو چیزوں کا آپس میں سے جدا کرنا، خلاص کرنا، آزاد کرنا، جبڑا جس میں دانت پیوست ہوتے ہیں۔

**فک اسفل** ۔ع۔ نیچے کا جبڑا۔

**فک اعلیٰ** ۔ع۔ اوپر کا جبڑا

**فِکاک** ۔ع۔ جدا کرنا، خلاص کرنا

**فَکاہت** ۔ع۔ خوش طبع ہونا۔

**فکاہت** ۔ع۔ مزاح، خوش طبعی

**فِکر** ۔ع۔ فکر، سوچ، اندیشہ اور یہ لفظ حرف اول کے فتحہ سے بھی آیا ہے۔

**فِکر** ۔ع۔ بمعنی اندیشہ

**فِکرت** ۔ع۔ سوچ۔ اندیشہ

**فکیف** ۔ع۔ پس۔ کیونکر اور اس لفظ کو استفہام کے واسطے بھی بولتے ہیں۔

**فِگار** ۔ف۔ بمعنی زخم اور زخمی دونوں کے آتا ہے۔ اسی واسطے عاشق کو دل فگار کہتے ہیں اور جو لوگ دل فگار کے معنی معشوق تصور کرتے ہیں، محض غلط ہے۔

**فکانہ** ۔ف۔ وہ بچہ جو ایام ولادت مقررہ کے پہلے پیٹ سے نکل پڑے۔

**فگندن** ۔ف۔ ڈالنا۔

## فصل فا۔ مع لام

**فَلا** ۔ع۔ بیابان، وہ صحرا

**فلات** ۔ع۔ جس میں پانی اور گھاس تک نہ ہو۔

**فلاح** ۔ع۔ رستگاری، فیروزی بقا خیریت نیکی۔

**فلّاح** ۔ع۔ کشاورز، کھیتی کرنے والا۔

**فَلاحت** ۔ع۔ زراعت، کھیتی کرنے والا۔

**فَلاخن** ۔ف۔ مخفف ہے فلاخن کا، یہ آلہ ہے پتھر مارنے کا۔ ہندی میں گوپھن بضم فا غلط ہے۔

**فلاخان** ۔ف۔ بمعنی فلاخن ہے۔

**فلّاس** ۔ف۔ پیسے بیچنے والا۔

**فلاسفہ** ۔ع۔ حکیم لوگ، دانشمند لوگ، یہ جمع ہے فلسفی کی بمعنی حکیم۔

**فلاسنگ** ۔ف۔ بمعنی فلاخن اور بیابان۔

**فلاطون** ۔ی۔ نام ایک مشہور حکیم کا

**فلاطوس** ۔ف۔ نام ایک مقام مشہور کا جہاں کے آدمی بڑے عقلمند مشہور ہیں۔

**فلاکت** ۔ع۔ فلک زدگی، ناداری مفلسی، گردش زمانہ کی محتاجی۔

**فُلان** ۔ع۔ شخص غیر معلوم۔ بفتح اول غلط ہے۔

**فُلانی** ۔ع۔ شخص غیر معلوم۔ یہ فارسیوں کا تصرف ہے کہ

لفظ عربی میں یائے تحتانی زیادہ کی ہے مثل قربان اور قربانی وغیرہ کے یہ لفظ بفتح اول غلط ہے۔

**فلخودن** ۔ ف } روئی کا دھنکنا
**فلخیدن** ۔ ف }

**فلذہ** ۔ ع۔ پارہ جگر۔ کلیجہ کا ٹکڑا

**فِلِز** ۔ ع۔ وہ جوہر کانی جو آگ میں گھل سکے جیسے چاندی سونا، تانبا وغیرہ معدنیات

**فلزات** ۔ ع۔ جمع فلز کی

**فلزی** ۔ ع۔ معدنی، کانی

**فَلس** ۔ ع۔ تانبے کا پیسہ، مچھلی کا کھپرا

**فلسطین**۔ ع۔ بکسر "فا" نام ایک ملک کا شام میں۔

**فلسفہ** ۔ ع۔ حکیم ہونا، دانشمند ہونا علم موجودات کا۔

**فلسفی** ۔ ع۔ حکیم، دانشمند، یہ منسوب ہے طرف فلسفہ کے جو بمعنی حکیم اور دانشمند ہونے کے ہے۔

**فلع** ۔ ع۔ چیرنے والا، پھاڑنے والا، لکڑی چیرنے کی بڑی کلہاڑی، تبر۔

**فِلفل** ۔ مرب۔ معرب ہے پلپل کا، سیاہ مرچ

**فَلق** ۔ ع۔ چیرنا، پھاڑنا

**فلق** ۔ ع۔ صبح صادق کا سپیدہ

**فُلک** ۔ ع۔ کشتی، کشتیاں، یہ لفظ جمع اور مفرد دونوں آیا ہے۔

**فلک** ۔ ع۔ آسمان، افلاک جمع ہے

**فُلُک** ۔ ع۔ جمع فلک بمعنی آسمان

**فلکِ اطلس**۔ ع۔ عرش۔ واضح ہو کہ اطلس درم بے سکہ کو کہتے ہیں پس جس طرح درم بے سکہ نقوش حرف سے سادہ ہوتا ہے، یہ نواں آسمان ستاروں سے سادہ اور خالی ہے۔

**فلکُ الافلاک** ۔ ع۔ عرش اعظم یعنی نواں آسمان۔

**فلکُ البُروج** ۔ ع } فلک ثامنہ
**فلک ثابتہ** ع } آٹھواں آسمان ہے جس پر وہ ستارے ہیں جن کو حرکت نہیں ہے اس آسمان کو شرع میں کرسی کہتے ہیں اور حکما فلک البروج

**فلکہ** ۔ ع۔ بادریسہ، اور یہ ایک لٹو گول سوراخدار ہوتا ہے جو ستون خیمہ پر نصب کرتے ہیں اور اس چھوٹی گول لکڑی سوراخدار کو بھی کہتے ہیں کہ جو چرخہ کے تکلے میں ہوتی ہے۔

**فلکی** ۔ ع۔ آسمانی۔

**فُلُو** ۔ ع۔ لڑکے کا دودھ چھڑا دینا۔

**فُلُوّ** ۔ ع۔ گدھے یا گھوڑے کا بچہ ایک سال کا جو دودھ سے چھڑا لیا گیا ہو۔

**فُلُوس** ۔ ع۔ جمع فلس بمعنی پیسہ

**فلوکیہ** ۔ یو۔ چھوٹی کشتی

**فُلّو** ۔ ع } بعد بچہ پیدا ہونے
**فَلَہ** ۔ ع } کے جو حیوان کا دودھ تین دن تک نکلتا ہے۔ ہندی میں اس کو پیوسی یا کھیچ کہتے ہیں۔

**فلہذا** ۔ ع۔ پس اسی واسطے۔

**فِلیو** ۔ ف۔ یائے مجہول سے بمعنی بیہودہ، نالائق، بے فائدہ احمق۔

**فلیوان** ۔ ف۔ جمع فلیون کی ہے۔

## فصل فا۔ مع میم

**فَم** ۔ ع۔ دہان، منھ اور یہ لفظ حرف کے کسرہ اور ضمہ سے اور میم کی تشدید سے بھی آیا ہے۔

**فم معدہ** ۔ ع۔ معدے کا منھ، کوڑی

**فَمیلہ** ۔ ع۔ خاندان، فیملی

## فصل فا۔ مع نون

**فَنّ** ۔ ع۔ حال، گونہ، طرح، نوع، قسم، ہر چیز کی قسم نوع۔ مگر فارسی میں بغیر تشدید نون کے بمعنی ہنر اور کشتی کے داؤں کے مستعمل ہوتا ہے۔

**فِنَا** ۔ ع۔ حوالی، نواحی، گرداگرد مکان کا، مکان کے دروازے کے آگے کا کشادہ صحن۔

**فَنَا** ۔ ع۔ نیست و نابود ہونا، مرنا، ہلاک ہونا۔

**فَنَا روز** ۔ ف۔ سمرقند کے اطراف میں ایک مقام کا نام ہے

**فِنجان** ۔ ع۔ چھوٹی پیالی قہوہ وغیرہ پینے کی۔

**فنجوش** ۔ ف۔ لوہے کا سیل مصنوعی

**فن خوردن** ۔ ف۔ کسی کی دغا میں گر جانا۔

**فِند** ۔ ع۔ بڑا پہاڑ، وہ زمین جس پر مینھ کا پانی نہ برسا ہو، درخت کی ٹہنی، اگروہ، جماعت نوع، گونہ، طرح، قسم۔

**فَنَد** ۔ ع۔ دروغ، خطا، جھوٹ عقل کی کمی اور سستی خواہ مرض سے ہو خواہ بڑھاپے سے مگر استعمال فارسی میں بسکون نون بمعنی مکر، دغا اور فریب کے مستعمل ہے۔

**فُندُق** ۔ ع۔ ایک میوہ مشہور ولایت کا جو سرخ رنگ بیر کے برابر آدمی کی انگلیوں کے سروں سے مشابہ ہوتا ہے۔ شاعر لوگ کبھی اس سے معشوق کے ہونٹ کو مثال دیتے ہیں اور کبھی مہندی سے رنگین انگلیوں کے سروں کو اور اس کو عربی میں بندق بھی کہتے ہیں، کارواں سرا، جو سر راہ ہو کھیلنے کا گیند۔

نام ایک مقام کا۔

**فندق بستن** ۔ ف۔ انگلیوں کی پوروں کو مہندی سے رنگنا۔

**فندق شکستن** ۔ فہ کنایہ ہے معشوق کے بوسہ لینے سے

**فَنَن** ۔ ع۔ شاخ، ٹہنی، افنان اس کی جمع ہے اور افانین جمع الجمع ہے۔

**فنون** ۔ ع۔ جمع فن بمعنی ہنر

## فصل فا۔ مع واؤ

**فوات** ۔ ع۔ گذر جانا، مرجانا، کھویا جانا

**فَواحِش** ۔ ع۔ جمع فاحشہ کی، بدکار اور حرامکار عورتیں، بُرے کام، بدیاں، بڑے گناہ وہ چیزیں جن کا کرنا شرع شریف میں منع ہے۔

**فُواد** ۔ ع۔ قلب دل، افئدہ جمع ہے۔

**فَوارہ** ۔ ع۔ وہ چیز جو دیگ میں آگ پر جوش مارے۔

**فَوّارہ** ۔ ع۔ بہت بڑا جوش مارنے والا۔

**فواصل** ۔ ع۔ قرآن مجید کی آیتوں

کے آخری کلمات جو بمنزلہ قافیوں کے ہیں شعر میں

فواضل ۔ع۔ بخششیں، بزرگ بڑے انعام جمع ہے فاضلہ کی، واضح ہو کہ فواضل وہ نعمتیں ہیں جو دوسروں کی طرف بھی جا سکیں اور یہ شخص دے سکے مثل علم و ہنر عطا وغیرہ اور فضائل وہ نعمتیں ہیں جو اس شخص کی ذات میں ہوں نہ یہ دے سکے اور نہ دوسرا لے سکے مثل خوبصورتی عقل طاقت، حیا، شرم اصالت وغیرہ کے۔

فواق ۔ع۔ ہچکی، وہ ہوا جو سینہ سے نکلتی ہے اس کو ہچک کہتے ہیں اور بمعنی اس حالت کے بھی ہے جو نزع کے عالم میں آدمی پر طاری ہوتی ہے

فواکہ ۔ع۔ جمع فاکہہ بمعنی میوہ۔

فُوّال ۔ع۔ باقلہ بیچنے والا۔

فوائح ۔ع۔ جمع فائحہ کی، خوشبو دینے والی چیزیں، خوشبوئیں۔

فوائد ۔ع۔ جمع فائدہ کی ہے۔

فَوت ۔ع۔ مرنا، گم ہونا، گذر جانا

فوج ۔ع۔ لشکر، جنگی، سپاہ، گروہ۔

فوحات ۔ع۔ خوشبوئیں

فَوْر ۔ع۔ ہنگام وقت، ساعت جلد شتاب، جلدی جوش مارنا، جوش خواہ دیگ کا ہو خواہ چشمہ وغیرہ کا۔

فُور ۔ف۔ واو معروف سے نام بادشاہ قنوج کا

فُوَران ۔ع۔ جوش، اُبال

فُوران ۔ف۔ نام شہر قنوج کا

فوز ۔ع۔ خلاص ہونا، رہائی پانا، رہائی، مطلب کو بخوبی پہونچنا۔

فوطہ ۔ف۔ کمربند، بے سیا ہوا، کپڑا نہانے کی لنگی، وہ روپیہ جو رعایا خزانہ سرکاری میں داخل کرے تھیلی، خصیہ اور بمعنی پگڑی اور رومال کے بھی آیا ہے۔

فوفل ۔ب۔ معرب ہے پوپل کا ڈلی اور سپاری جو پان میں کھاتے ہیں۔

فوق ۔ع۔ اوپر

فوقَ الادب ۔ع۔ بفتح قاف۔ ادب پر۔

فوقانی ۔ع۔ اوپر کا، اوپر والا۔

فول ۔ع۔ باقلا۔

فولاد ۔ب۔ معرب ہے پولاد کا، لوہا ہے جو ہر دار جو بہت مشہور ہے۔

فُوم ۔ع۔ سیر اس کو ہندی میں لہسن کہتے ہیں۔ اور بمعنی گیہوں اور چنے کے بھی آیا ہے۔

فَوہ ۔ع۔ دہان، منھ، جمع ہے افواہ کی۔

فَوہ ۔ع۔ بوئے خوش، خوشبو

فُوَّہ ۔ع۔ ہائے مختفی سے ہندی مجیٹھ، جس سے کپڑے سرخ رنگے جاتے ہیں۔

فوہات ۔ع۔ جمع فوہ بمعنی منھ کی

## فصل فا مع ہائے ہوز

فہام ۔ع۔ بہت بڑا سمجھنے والا۔

فہد ۔ع۔ یوز چیتا۔ جانور شکاری ہے۔

فہرس ۔ ب۔ معرب ہے فہرست کا
فہرست ۔ ف۔ تفصیل ناموں اشیائے مندرجہ کتاب وغیرہ کی جو اول کتاب پر یا علیحدہ ہوتی ہے اور بطریق اختصار کے۔
فہم ۔ ع۔ سمجھ، عقل، دانائی۔
فہمانیدن ۔ ف۔ سمجھانا،
فہمیدن ۔ ف۔ سمجھنا۔
فہو ۔ ع۔ بھول جانا، بھول چوک،
فہوم ۔ ع۔ جمع فہم کی، عقول
فہیم ۔ ع۔ عقلمند، سمجھدار

## فصل فا مع یائے تحتانی

فئ ۔ ع۔ سایہ ہر چیز کا جو زمین پر پڑتا ہے، بعد زوال آفتاب یعنی دو پہر دن کے بعد اور ظل اس سایہ کو کہتے ہیں جو قبل زوال آفتاب یعنی دو پہر دن کے پہلے پڑتا ہے اور بمعنی خراج غنیمت، لوٹ، جماع
فی ۔ ع۔ ایک حرف ہے جارہ سے یعنی کسرہ دینے والا، ترجمہ اس کا فارسی میں دَر ہندی میں بیچ۔
فیاح ۔ ع۔ بہت بڑا دریا۔
فیاد ۔ ع۔ بوم نر، نر اُلّو
فیاض ۔ ع۔ فیض پہنچانے والا، بہت بڑی بخشش کرنے والا
فیافی ۔ ع۔ جمع فیفا بمعنی بیابان کی۔
فیال ۔ ع۔ پیلبان، ہاتھی والا۔
فی الجملہ ۔ ع۔ حاصل کلام، حاصل سخن
فی الحال ۔ ع۔ فوراً، ابھی
فی المثل ۔ ع۔ کہاوت میں
فی الواقع ۔ ع۔ حقیقت میں، دراصل
فیثاغورس ۔ ع۔ فیثا غورث ممّی ایک
فیساغورس یونانی فلسفی کا نام ہے جو جزیرہ ساموس کا باشندہ تھا
فیجن ۔ ع۔ سداب، تتلی، دوا مشہور ہے۔
فیح ۔ ع۔ خوشبو کا پھیلنا، فصل بہار کی، زیادتی، فراخی، ارزانی
فید ۔ ع۔ اٹھلا کر چلنا، مال کا تلف ہو جانا، مرجانا، ہلادینا پینا، پسی ہوئی زعفران نام ایک قلعہ کا راہ مکہ معظمہ میں کہ فید نامی ایک شخص نے اس کو بنا کیا تھا، نام ایک موضع کا راہ مکہ میں، نام ایک شہر کا راہ مکہ میں۔
فیروز ۔ مب۔ معرب ہے یائے معروف سے پیروز کا جو یائے مجہول سے ہے بمعنی کامیاب فتحمند۔
فیروزمند ۔ ف۔ کلمہ مند زائد ہے بمعنی کامیاب
فیروزہ ۔ مب۔ معرب ہائے معروف سے ہے پیروزہ کا، نام ایک پتھر کا سبز رنگ کا جو بہت مشہور ہے اور بفتح اول بھی آیا ہے۔
فیروزۂ بو اسحاقی ۔ ف۔ ایک قسم ہے بہت عمدہ فیروزہ کی کہ جس کی کان ابو اسحاق نامی ایک شخص نے نیشاپور میں پیدا کی تھی۔
فیروزۂ حبابی ۔ ف۔ وہ فیروزہ جو بہ شکل حباب بیچ میں سے اُٹھا ہوا ہو۔
فیروزۂ خرگاہ ۔ ف۔ کنایہ آسمان سے۔

فیروزۂ طارم - ف - کنایہ آسمان دنیا سے
فیروزۂ کاخ - ف - کنایہ آسمان سے
فیروزۂ مرقدیہ فج - کنایۃً مراد دنیا -
فیروزی ف - فتحمندی، فتح -
فیصل - ع - حاکم اور نیاؤ کرنے والا جو مقدموں کے حق اور باطل کو آپس سے جدا کر دے مگر فارسی لوگ مجازاً بمعنی انفصال اور جھگڑا چکانے کے استعمال کرتے ہیں، جھگڑا چکانا -
فیصلہ - ع - جھگڑا چکانا
فیصلی - ف - حاکم، پنچ -
فیضور - ع - ایک شہر کا نام ہے جہاں کا کافور بہت عمدہ خیال کیا جاتا ہے -
فیض - ع - نہر کا پانی اس قدر زیادہ ہونا کہ کناروں سے بہنے لگے، پانی کا گرانا، بڑی بخشش، فائدہ کثیر خیر کا ظاہر ہو جانا -

فیضان - ع - پانی کا چھلکنا، پانی کا جاری ہو جانا، مگر فارسی لوگ بہ سکون حرف دوم استعمال کرتے ہیں -
فیف - ع - وہ صحرا جس میں پانی نہ ہو
فیفا - ع - بیابان ہموار -
فیل - ع - مب، معرب ہے پیل بمعنی ہاتھی کا فیول اور افیال اس کی جمع ہے -
فیل - ع - سست رائے، ضعیف العقل
فیلاؤس - ی - نام ایک حکیم کا -
فیلبان - ف - ہاتھی کا خادم -
فیلباران - ف - آخر برسات کا مینھ جو کہ بڑے زور شور سے برستا ہے ہندی ہتیا -
فیل تن - ف - تو وہ کسی چیز کا جو ہاتھی کے قد کے برابر ہو -
فیلسوف - ی - حکیم عقلمند اور بمعنی ترکیبی اس کے دوستدار علم و حکمت کا اس لئے کہ زبان

یونانی میں فیل بمعنی دوست ہے اور سوف بمعنی علم و حکمت کے
فیلقوس - ع - نام سکندر بادشاہ کے باپ کا، نام ایک حکیم کا -
فیل مرغ - ع - نام ایک مشہور رِند کا ہے
فیلولہ - ع - عقل اور تدبیر کا ضعف وقت نماز عصر کے سو رہنا اور یہ باعث جنون ہے -
فیما بین - ع - درمیان، بیچ میں -
فی نفسہ - ع - اپنی اصل میں، اپنی ذات میں -
فیوح - ع - جمع فیح کی ہے خوشبو دل کا پھیلنا، بہار کی ارزانیاں فراخیاں -
فیوحات - ع - یہ جمع الجمع فیح کی ہے
فیوض - ع - جمع ہے فیض کی -
فیوضات - ع - جمع فیوض کی اور جمع الجمع فیض کی ہے -
فیول - ع - جمع فیل بمعنی ہاتھی سول
فیہج - ع - شراب، پیمانہ شراب کا -

# باب قاف

## فصل قاف - مع الف

قاآن - ت - بادشاہ جو بہت عادل، سخی اور عاقل ہو، یہی نام چنگیز خاں کے بیٹے کا بھی تھا، اب یہ لقب بادشاہ ترکستان کا ہے مجازاً ہر ایک بادشاہ جلیل القدر کا
قاب - ت - طباق، بڑا برتن، بطور رکابی کے، تھال

کھانے کا خوان۔

قاب ۔ ف۔ عینک اور آئینہ کا خانہ وہ ہڈیاں جن سے جوا کھیلتے ہیں۔ ہندی پانسہ، کھنی کی ہڈی، پاؤں کے گھٹے کی ہڈی۔

قاب ۔ ع۔ قبضہ کمان کے بیچ کا حصۂ کمان اور چلّہ کے بیچ کا فاصلہ، مقدار کسی چیز کی۔

قاب خانہ ۔ ف۔ قمار خانہ، جوا کھیلنے کا مکان اس لیے کہ قاب بمعنی پانسہ کے ہے۔

قاب قوسین ۔ ع۔ مقدار دو کمان۔

قابض ۔ ع۔ قبض کرنے والا۔

قابل ۔ ع۔ آگے آنے والا، قبول کرنے والا۔ سال آئندہ، سزاوار، پسندیدہ، ضامن

قابلہ ۔ ع۔ آگے آنے والی قبول کرنے والی، سزاوار، پسندیدہ، متکفل، ضامن مگر بمعنی دائی جنائی کے جو لڑکا پیدا ہوتے وقت زچہ اور بچے کی خدمت کرتی ہے مستعمل ہے۔

قابلیّت ۔ م۔ بہ تشدید یائے، قابل ہونا، لائق ہونا، لیاقت۔

قابو ۔ ت۔ بمعنی فرصت۔ موقع ہونا۔

قابوس ۔ مب۔ معرب ہے کاؤس کا جو نام ایک بادشاہ مشہور کا ہے نام ایک حکیم کا۔

قابوق کردن ۔ ت۔ پھانسی دینا۔

قابول ۔ ت۔ کوٹھے کا پرنالہ، یا پانی نکلنے کی جگہ۔

قابو ۔ ت۔ بمعنی دروازہ۔

قابوچی ۔ ت۔ بمعنی دربان۔

قاپی ۔ ت۔ بمعنی دروازہ۔

قاتل ۔ ع۔ قتل کرنے والا۔

قادر ۔ ع۔ قدرت والا، طاقت رکھنے والا۔ ایک نام حق تعالیٰ کے ناموں میں سے

قادر انداز ۔ ف۔ تیرانداز، کامل ہنر، جس کا نشانۂ تیر کبھی خطا نہ کرے اور اس کو قدر انداز بھی کہتے ہیں۔

قادر علی الاطلاق ۔ ع۔ ہر کام پر بہت بڑا صاحب قدرت مراد حق تعالیٰ سے۔

قادن ۔ ت۔ بیگم، بیوی، اہلیہ۔

قاذورہ ۔ ع۔ نجاست، پلیدی۔

قاذورات ۔ ع۔ نجاستیں، پلیدیاں

قار ۔ ف۔ بمعنی برف۔

قار ۔ ع۔ بمعنی قیر جو ایک روغن سیاہ اور چکنے والا ہوتا ہے

قار ۔ ع۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے قرار سے بمعنے قرار پکڑنے والا،

قارن ۔ ف۔ نام ایک پہلوان کا جو رستم کے زمانے میں تھا، نام پسر خانخاناں کا۔

قارع ۔ ع۔ قرعہ پھینک کر فال دیکھنے والا رمال، وہ شخص جس کے سر کے بال کسی مرض کے سبب سے گر گئے ہوں، مشورہ کا قبول کرنے والا اور دروازہ کا کھٹکھٹانے والا۔

قارعہ ۔ ع۔ سختی زمانہ کا حادثہ، گذشتہ اور آئندہ بات بتانے والی، گنجی، کوٹنے والی اور بمعنی قیامت۔

قارو ۔ ع۔ ناچ ہنس پر ند مشہور ہے۔

قارورہ ۔ ع۔ حقہ بلورین، شیشی، وہ

گول شیشی جو بصورت مثانہ بنا کر مریض کا پیشاب اس میں رکھ کر طبیب کو دکھاتے ہیں اور یہ جو پیشاب کو قارورہ بولتے ہیں یہ مجازاً ہے اور اسی کو تسمیہ حال باسم محل کہتے ہیں۔
قارون ۔ع۔ یہ ایک شخص بڑا مالدار تھا اس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ بے ادبی کی تھی، اس سبب سے حق تعالیٰ نے اس کو مع اس کے مال کے دھلنسا دیا زمین میں، قصہ اس کا بڑا ہے، یہ حضرت موسیٰ کا چچازاد بھائی تھا۔
قاری ۔ع۔ خوانندہ، پڑھنے والا،
قارہ ۔ت۔ نام ایک پرند مشہور کا، بڑی بط۔
قارغان۔ت۔ تانبے کی دیگ، لوہے کی کڑاہی۔
قاسر ۔ع۔ جبر کرنے والا، زبردستی سے کسی کو کسی کام پر رکھنے والا۔
قاسم ۔ع۔ باٹنے والا، تقسیم کرنے والا۔
قاسی ۔ع۔ سخت دل، سیاہ دل
قاش ۔ت۔ لمبا ٹکڑا جو کسی میوہ کی بلبان سے کٹا ہو، ہندی پھانک
قاشر ۔ع۔ چھلکا اتارنے والا۔
قاشق۔ت۔ چمچہ۔
قاص ۔ع۔ قصہ خوان، واعظ، کسی کی خبر دینے والا۔
قاصب ۔ع۔ کاٹنے والا، گوشت کا، ذبح کرنے والا جانور
قاصد ۔ع۔ ارادہ کرنے والا سیدھی راہ چلنے والا، قصد کرنے والا، لکڑی کا توڑنے والا، اور کبھی یہ لفظ فارسی میں بمعنی مستعد قتل کے بھی آتا ہے۔
قاصد چرخ ۔ف۔ کنایۂ آفتاب و مہتاب کو کہتے ہیں۔
قاصر ۔ع۔ کوتاہی کرنے والا۔
قاصرات الطرف۔ع۔ وہ عورتیں جو اپنے شوہروں کے سوا کسی دوسرے مرد کو آنکھوں سے بھی نہ دیکھیں۔
قاصی ۔ع۔ کسی چیز کی نہایت کو پہونچنے والا اور بمعنی دور والا۔
اور باشندہ راہ دور کے مستعمل ہے۔
قاضی ۔ع۔ جھگڑا چکانے والا، حکم کرنے والا، ادا کرنے والا قرض کا۔
قاضی بیضا ۔ع۔ صاحب تفسیر بیضاوی اور بیضا ایک شہر ہے فارس میں۔
قاضی چرخ ۔ف۔ ستارہ مشتری اور یہ ستارہ سعد اکبر ہے۔
قاطبۃً ۔ع۔ ہمہ، تمام، سب۔
قاطر ۔ت۔ خچر
قاطع ۔ع۔ قطع کرنے والا، کاٹنے والا۔
قاطع الطریق۔ع۔ قطاع الطریق بمعنی رہزن، لٹیرا، راہ میں لوٹنے والا۔
قاطعین ۔ع۔ مسافر لوگ۔
قاطن ۔ع۔ مقیم رہنے والا ساکن
قاطنین ۔ع۔ مقیم لوگ۔ باشندہ
قاع ۔ع۔ زمین ہموار اور فراخ
قاعد ۔ع۔ بیٹھنے والا، بیٹھا ہوا۔ وہ عورت کا جس کا حیض اور جننا موقوف ہو گیا ہو۔
قاعدہ ۔ع۔ بیندا، تلی نیچے کی۔

مقدار، قانون، دستور، عورت بیٹھی ہوئی، بنیاد۔

**قاعدۂ اول۔** ع۔ کمانڈر انچیف۔

**قاعدۃ العربہ۔** ع۔ کوچبان، گاڑی ہنکانے والا۔

**قاف۔** ع۔ نام پہاڑ کا جو گرداگرد تمام عالم کے ہے کہتے ہیں کہ یہ زمرد سبز کا ہے اور اسی کے عکس سے آسمان کا رنگ نیلگوں ہے نام حرف مشہور کا

**قاف تا قاف۔** ف۔ مراد تمام جہان

**قاف و دال۔** ف۔ مزین و خوش نما

**قافلہ۔** ع۔ میدانی، گروہ مسافروں کا۔

**قافیہ۔** ع لفظ بیت کے آخر کا جو بدلتا جاتا ہے۔

**قافیہ تنگ شدن۔** ف۔ عاجز ہونا کسی سے گفتگو میں یا کسی کام میں۔

**قاق۔** ع۔ سکھایا ہوا گوشت کہ اس کو گھی میں تل کے کھاتے ہیں۔ بمجازاً لاغر، دبلا اور خشک اندام آدمی

**قاق۔** ع۔ بڑے لمبے قد کا آدمی

**قاقلہ۔** ع۔ بڑی الائچی۔

**قاقلیتن۔** ع۔ چھوٹی بڑی الائچی۔

**قاقم۔** ع۔ نام ایک جانور کا ہے جس کا پوست بہت سفید اور ملائم ہوتا ہے اور اس کی پوستین بناتے ہیں اور وہ بہت بیش قیمت ہوتی ہے

**قال۔** ع۔ گفتگو، مباحثہ۔

**قالب۔** ع۔ لام کے کسرہ اور فتح سے دونوں طرح درست ہے، اینٹ وغیرہ کا سانچہ وہ چیز جس سے چھینٹ وغیرہ پر نقش کرتے ہیں ہندی میں چھاپہ اور یعنی جسم بدن۔

**قالب۔** ع۔ پھیرنے والا، الٹا کرنے والا، اوندھا کرنے والا۔

**قالب تہی کردن۔** ف۔ بے ہوش ہو جانا، مرجانا، جان دینا

**قالب صابون۔** ع۔ صابون کی بٹی

**قال کردن۔** ف۔ گفتگو کرنا، گانا،

**قال مقال۔** ع۔ بڑی گفتگو۔

**قالی۔** ع۔ نام قوم کا، غالیچہ اور مخفف قالین کا۔

**قالیچہ۔** ع۔ چھوٹا بچھونا ایک قسم کا جو مشہور ہے۔

**قالین۔** ت۔ بڑا بچھونا ایک قسم کا جو بہت مشہور ہے

**قامت۔** ع۔ قد۔

**قامع۔** ع۔ توڑنے والا، ذلیل کرنے والا

**قامعہ۔** ع۔ توڑنے والی۔ خوار کرنے والی۔

**قاموس۔** ع۔ دریائے عمیق، نام ایک کتاب کا لغت عرب میں۔ تصنیف مجد الدین ابن یعقوب فیروزآبادی اور مطلق ڈکشنری کو بھی کہتے ہیں۔

**قان۔** ت۔ یعنی خون۔

**قانت۔** ع۔ فرمانبردار، نماز میں دعا مانگنے والا، خاموش، چپکا، حق تعالیٰ کا حکم ماننے والا۔

**قانتین۔** ع۔ جمع قانت کی۔

**قانط۔** ع۔ مایوس، نا امید۔

**قانطین۔** ع۔ جمع قانط یعنی ناامیدگی

**قانع۔** ع۔ تھوڑی چیز پر صبر کرنے والا۔

**قانون۔** ع۔ اصل ہر چیز کی، مسطر ہر کتاب کا، اندازہ ہر چیز کا مجازاً یعنی قاعدہ دستور

نام ایک کتاب کا بوعلی سینا سے علم طب میں، نام ایک مشہور باجہ کا۔

**قَانُونُ الجَزا** ۔ ع۔ مجموعہ تعزیرات ضابطہ حکومت۔

**قَانی** ۔ ع۔ حد سے زیادہ سرخ

**قَادُس** ۔ ع۔ بڑا جہاز

**قَاہر** ۔ ع۔ قہر کرنے والا، زورآور ایک نام خدا کے ناموں میں سے۔

**قَاہرہ** ۔ ع۔ غالب، زبردست نام ایک شہر کا مصر میں

**قاہ قاہ** ۔ ف۔ زور کی ہنسی ٹھٹھا

**قَائد** ۔ ع۔ اندھے کو اس کی لاٹھی پکڑ کر لے جانے والا آگے سے کھینچنے والا برخلاف سائق کے کہ وہ معنی پیچھے سے ہنکانے والے کے ہے، فوج کا سردار، حاکم

**قَائف** ۔ ع۔ قدم کا نشان پہچاننے والا، قیافہ جاننے والا، شگونیا۔

**قَائل** ۔ ع۔ کہنے والا، قیلولہ کرنے والا یعنی دوپہر کو سونے والا، مجازاً وہ شخص جو اپنی خطا کا اقرار کرے۔

**قَائِلَہ** ۔ ع۔ کہنے والی، دوپہر کو سونے والی۔

**قَائِم** ۔ ع۔ کھڑا ہونے والا، کھڑا ہوا اور شطرنج بازوں کی اصطلاح میں یہ کہ دونوں کھیلنے والے آپس میں برابر رہیں۔

**قائم انداز** ۔ ف۔ شطرنج باز کامل اور بے نظیر اصطلاحاً بمعنی غالب۔

**قائم رِنجِیدَن** ۔ ف۔ مغلوب اور عاجز ہونا۔

**قَائمہ** ۔ ع۔ بمعنی پایہ، پورے درجہ کا زاویہ، بل بیجک حساب کا پرچہ۔

**قائمہ راہ** ۔ ف۔ سڑک کی موڑ۔

**قَائن** ۔ ت۔ شوہر کا بھائی یعنی دیور یا جیٹھ یا زوجہ کا بھائی یعنی سالہ۔

## فصل قاف مع بائے موحدہ

**قَبَا** ۔ ع۔ پوشاک مشہور ہے۔

**قُبَا** ۔ ع۔ ایک موضع ہے نزدیک مدینہ منورہ کے کہ مسجد قبا جس کی طرف منسوب ہے۔

**قِبَاب** ۔ ع۔ جمع ہے قبہ کی اور قبہ کو ہندی میں کلس کہتے ہیں۔ بضم اول غلط مشہور ہے۔

**قَباچہ** ۔ ف۔ چھوٹی قبا۔

**قَبا تنگ شدن** ۔ ف۔ کنایہ بے طاقت لاغر اور عاجز ہونے سے۔

**قَبَاحت** ۔ ع۔ زشتی، برائی، زبونی

**قُبَاد** ۔ ف۔ نام ایک بادشاہ کیانی کا نام نوشیرواں کے باپ کا جو آل ساسان سے تھا، ہر بادشاہ عظیم الشان کو بھی کہتے ہیں،

**قبا کردن** ۔ ف۔ جامہ اور پیراہن وغیرہ کا چاک چاک کرنا

**قَبَالہ** ۔ ع۔ سند مکان کی، کاغذ مکان کا، ضامنی نامہ۔ خط شرعی بکسر اول غلط ہے۔

**قَبَّان** ۔ ع۔ بڑی ترازو۔

**قَباہ** ۔ ع۔ بمعنی قبا۔

قبائح ۔ ع ۔ جمع قبیح کی یعنی برائیاں

قبائل ۔ ع ۔ جمع قبیلے کی، آدمیوں کا گروہ۔

قبب ۔ ع ۔ جمع ہے قبہ کی۔

قبج ۔ مب ۔ معرب ہے کبک کا جو یعنی چکور ہے اور یہ ایک پرند مشہور ہے۔

قبچاق ۔ ت ۔ نام ایک جنگل کا درمیان توران اور ترکستان کے یہاں لیٹرے ہوتے ہیں مجازاً قبچاق یعنی بیباک کے بھی آتا ہے۔

قبح ۔ ع ۔ برائی، بدی، زشتی

قبر ۔ ع ۔ گور جس میں مردہ دفن ہوتا ہے۔

قبرستان ۔ ف ۔ جہاں بہت قبریں ہوں،

قبرغہ ۔ ع ۔ پہلو، استخوان، پہلو پسلی ۔

قبرہ ۔ ع ۔ چکانک ایک پرندہ مشہور ہے۔ اور بعضوں نے یعنی سرخاب لکھا ہے

قبس ۔ ع ۔ آگ لگانا، بتی وغیرہ جلانا۔

قَبَس ۔ ع ۔ آگ کا انگارا بغیر دھوئیں کا۔

قَبَص ۔ ع ۔ انگلیوں کے سرے سے کوئی چیز پکڑنا۔

قبض ۔ ع ۔ درد شکم، درد جگر شادمانی خوشی، بزرگی۔

قِبض ۔ ع ۔ شادماں، خوش۔

قَبَض ۔ ع ۔ درد اور گرفتگی شکم۔

قَبض ۔ ع ۔ پنجہ سے پکڑنا کسی شے کا پکڑنا، گرفتگی، بندش ملک۔

قبضہ ۔ ع ۔ وہ جو مٹھی بھر ہو، وہ مقدار کسی چیز کی جو مٹھی میں سما سکے۔ وہ چیز جس کو مٹھی میں پکڑیں، دستہ تلوار اور چھری وغیرہ کا۔ گرفت کی جگہ قابو مالک۔

قبطی ۔ ع ۔ اولاد قبط کی، اور قبط نام ہے نوح علیہ السلام کے ایک پوتے کا مصر میں جو قبطی لوگ تابعان فرعون سے تھے وہ اسی قبط کی اولاد سے تھے۔

قبق ۔ ت ۔ گول کدو ترکاری مشہور ہے۔

قبق انداز ۔ ف ۔ تیرانداز نشانہ کا خوب اڑانے والا اس لیے کہ زمانہ قدیم میں ترک لوگ کدو لٹکا کے اس پر تیر لگاتے تھے اور نشانہ کے اڑانے کی مشق کرتے تھے۔

قبقاب ۔ ع ۔ نعلین چوبین یعنی کھڑاؤں بٹہ دار، دروغ گوئی، اونٹ مستی سے بلبلانے والا، شیر ڈکارنے والا۔ مہرہ جس سے کپڑے اور کاغذ پر مہر کرتے ہیں۔

قُبُل ۔ ع ۔ عورت کی شرمگاہ آگے کی اندام نہانی، فرج۔

قُبُل ۔ ع ۔ بہت سے گروہ آگے سامنے برخلاف دُبر کے یعنی جانب پشت کے ہے

قِبَل ۔ ع ۔ طرف، جہت، جانب اور مجازاً یعنی طریق کے بھی آیا ہے۔

قَبل ۔ ع ۔ پیش، پہلے، بعد کا ضد۔

قُبل ۔ ع۔ بلندی زمین کی۔
قُبلہ ۔ ع۔ بوسہ، مچھی، چومہ۔
قِبلہ ۔ ع۔ وہ طرف جس کی سمت نماز پڑھتے وقت منہ کرتے ہیں، کعبہ۔
قبلۂ گاہ مجوس ۔ ف۔ آتش، آگ
قبوح ۔ ع۔ زشت، زبون، برا
قبور ۔ ع۔ جمع ہے قبر کی۔
قَبول ۔ ع۔ "بفتح قاف" ماننا قبول کرنا اور یہ وزن مصدر کا شاذ ہے اور اکثر استعمال فارسی میں بمعنے مقبول کے آتا ہے۔
قبول ۔ ع۔ آگے آنا،
قبولیت ۔ ع۔ یہ غلط مشہور ہے۔
قبولی ۔ ف۔ ایک قسم ہے بے گوشت پلاؤ کی جو چاول اور چنے کی دال میں ملا کر پکاتے ہیں
قُبّہ ۔ ع۔ گول عمارت مثل گنبد وغیرہ کے اور بمعنی عماری چھتر، حقہ، چھتری، خیمہ کنگرہ، کلس کے بھی آتا ہے اور شرح خاقانی میں بمعنی سواد شہر کے بھی لکھا ہے اور جدید عربی زبان میں کالر کو بھی قبہ کہتے ہیں۔
قُبۂ آب ۔ ف۔ پانی کا بلبلہ
قبۃ الاسلام ۔ ع۔ لقب شہر بصرہ کا لقب شہر بخارا کا۔
قبیح ۔ ع۔ بد، زبون، برا۔
قبیصہ ۔ ع۔ وہ چیز جو ہاتھ کی انگلیوں کے سروں سے پکڑی جائے۔
قَبیل ۔ ع۔ پذیرفتار اور بمعنی گروہ مردم۔
قبیلہ ۔ ع۔ قبیلہ گروہ، وہ جماعت جس میں سب لوگ ایک باپ کی اولاد سے ہوں۔

## فصل قاف مع تائے فوقانی

قتال ۔ ع۔ آپس میں جنگ کرنا ہتھیاروں سے لڑائی لڑنا لڑائی، جنگ۔
قَتّال ۔ ع۔ بہت بڑا قتل کرنے والا
قتام ۔ ع۔ گرد و غبار۔
قتق ۔ ع۔ ترشی، کھٹائی جو سالن میں پڑتی ہے، کھٹادہی۔
قتل ۔ ع۔ تلوار وغیرہ ہتھیار سے مار ڈالنا۔
قتلیٰ ۔ ع۔ بہت سے مقتول جمع قتیل کی۔
قُتی ۔ ت۔ چھوٹا صندوق، صندوقچہ۔
قتیل ۔ ع۔ مقتول، کشتہ، قتل کیا گیا خواہ عورت ہو یا مرد۔

## فصل قاف مع ثائے مثلثہ

قِثاء ۔ ع۔ ککڑی۔
قُثد ۔ ع۔ کھیرا۔
قثد ۔ ع۔ کھیرا کھانا، بڑا اونٹ

## فصل قاف مع جیم فارسی

قچ ۔ ت } لڑائی کا مینڈھا
قوچ ۔ ت } شاخ دار۔

## فصل قاف مع حائے حطی

قَح ۔ ع۔ سادہ خالص، بے لونی کا، نیکی، بدی درشت اور ظالم آدمی وغیرہ سے، کچا خربزہ۔
قحاب ۔ ع۔ سرفہ، کھانسی۔
قحب ۔ ع۔ کھانسنا، وہ جس کو کھانسی آتی ہو۔ بڑھا بڑا۔
قحبہ ۔ عورت بدکار اور فاحشہ

یہ مشتق ہے قحاب یعنی کھانسی سے چونکہ عرب کی فاحشہ اور بدکار عورتیں مردوں کو کھنکھار کر بلاتی تھیں اس لئے یہ نام رکھا گیا ہے۔

**قحط** ۔ ع۔ خشک سالی، کال مہنگا ہو جانا غلہ کا بہ سبب نہ برسنے پانی کے۔

**قحط سالی**۔ ف۔ خشک سالی۔

**قحطان** ۔ ع۔ سام بن نوح علیہ السلام کے ایک پوتے کا نام

**قحف** ۔ ع۔ کاسہ سر یعنی دماغ کے اوپر کی ہڈی، کھوپڑی۔

**قحوط** ۔ ع۔ پانی کا آسمان سے نہ برسنا

## فصل قاف۔ مع دال مہملہ

**قُدّ** ۔ ع۔ لمبان میں کسی چیز کا چیرنا یا پھاڑنا، جڑ سے کاٹ ڈالنا، کوتاہ کرنا سخن کا، جنگل کا کاٹنا، کسی چیز کی بلندی کا کم کر دینا، بالا قامت، بدن کی لمبائی اور لفظ قد بغیر تشدید دال کے بھی آیا ہے۔

**قُدام** ۔ ع۔ دیرینہ، کہنہ، پرانا بادشاہ،

**قَدَام** ۔ ع۔ سردار، بزرگ، قوم ہمیشگی۔

**قُدّام** ۔ ع۔ آگے، سامنے، سفر یا کسی جگہ سے آنے والے لوگ

**قدامت**۔ ع۔ دیرینہ ہونا، کہنہ ہونا پرانا ہونا، ہمیشگی، پرانا پن

**قَدَح** ۔ ع۔ چیرنا پھاڑنا، توڑنا دانت یا لکڑی کو کیڑے کا کھانا آگ لگا دینا، عیب لگانا، طعنہ دینا، کسی کی ہجو کرنا۔

**قَدَح** ۔ ع۔ بڑا پیالہ، کاسہ، تیر بے پھال کا۔

**قدح خوار** ف۔ مراد شراب خوار سے

**قدح مریم**۔ ع۔ ایک بوٹی ہے جو سنگ مثانہ کے زائل کرنے میں اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

**قدح لاجوردی** ع۔ کنایۃً مراد آسمان

**قدر** ۔ ع۔ تانبے کی دیگ خواہ پتیلہ ہو خواہ پتیلی مٹی کا ہنڈا خواہ ہنڈیا۔

**قَدْر** ۔ ع۔ ع۔ ت، بزرگی، بزرگ کہنا، اندازہ کسی چیز کا، اندازہ کرنا، قسمت روزی دولت مندی، بے نیازی طاقت۔

**قدر** ۔ ع۔ قضا، حکم، نہایت اندازہ کسی چیز کا، حکم الٰہی، اندازہ کیا ہوا حکم خدا کا واسطے بندہ کے تقدیر اور یعنی برابر شریک اور مطلق اندازہ کے بھی آیا ہے۔

**قدر انداز**۔ ف۔ وہ تیر انداز جس کا تیر نشانہ سے کبھی خطا نہ کرے

**قُدرت**۔ ع۔ طاقت، قوت،

**قدر خان**۔ ف۔ لقب بادشاہ چین کا اور بعضے کہتے ہیں لقب بادشاہ ترکستان کا

**قدردان**۔ ف۔ قدر جاننے والا۔

**قدر مایہ**۔ ف۔ تھوڑی مقدار۔

**قدرے**۔ ف۔ تھوڑا، کم، قلیل۔

**قُدُس** ۔ ع۔ پاکیزگی، پاک ہونا،

**قُدُس** ۔ ع۔ } نام ایک پہاڑ کا عرب میں۔

**قدسیان**۔ ف۔ فرشتے، نیک بندے اولیا اللہ، جمع قدسی کی۔

قدچی ۔ ف۔ تاکید کرنے والا دربان چوبدار، سرکاری پیادہ۔

قدکشیدن۔ ف۔ ظاہر اور نمایاں ہونا

قِدَم ۔ع۔ پرانا ہونا، دیرینہ پرانا قدیم ہونا، کہنگی، ایک صفت خدا کی۔

قَدَم ۔ع۔ آگے آنا۔

قُدُم ۔ع۔ آگے جانا۔

قَدَم ۔ع۔ پیر، پاؤں، دونوں پاؤں کا فاصلہ چلنے میں، نشان اثر۔

قُدُم ۔ع۔ کسی کام پر بڑا اقدام کرنے والا۔

قُدَما ۔ع۔ جمع قدیم کی۔ اگلے لوگ پرانے وقت کے آدمی۔

قدم برسر چیزے نہادن۔ ف۔ کنایہ اس چیز کے ترک کر دینے سے

قدامت۔ع۔ دیرینہ ہونا، کہنگی۔

قدم سنجی۔ ف۔ راہ چلنا۔

قدم صدق۔ع۔ نشان نیک۔

قُدُور ۔ع۔ جمع قدر یعنی دیگ مٹی یا دیگ گلی کی۔

قُدّوس۔ع۔ بڑا پاک ایک نام ہے خدا کے ناموں میں سے۔

قُدُوم ۔ع۔ کسی جگہ سے آنا، سفر سے واپس آنا یہ مصدر ہے۔

قدوم ۔ع۔ بڑھئی کا بسولہ، نام ایک مقام کا جہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنا ختنہ کیا تھا، بڑا اقدام کرنے والا۔

قُدوہ ۔ع۔ پیشوا، برگزیدہ۔

قدید ۔ع۔ وہ گوشت جو دھوپ میں خشک کر کے رکھ چھوڑا ہو کھانے کے لئے۔

قَدیر ۔ع۔ بڑا صاحب قدرت، طاقت اور توانا، قادر، نام خدا کا، اور وہ چیز جو دیگ میں پکائی جاوے۔

قدیم ۔ع۔ کہنہ، دیرینہ، پرانا، ہمیشہ جو ہمیشہ سے ہو۔

قدیم ۔ع۔ بادشاہ۔ پیشوا۔

قدیمی ۔ع۔ یہ لفظ غلط ہے۔

## فصل قاف۔ مع ذال معجمہ

قُذُر ۔ع۔ پلیدی، نجاست

قَذِر ۔ع۔ نجس، پلید۔

قُذعمل ۔ع۔ اونٹ، فربہ، یعنی موٹا

قَذْف ۔ع۔ پتھر مارنا، گالی دینا، زنا اور حرام کاری اور بدی سے کسی کو نسبت کرنا استفراغ یعنی قے کرنا۔

قُذُف ۔ع۔ بڑا جنگل۔

قُذَف ۔ع۔ کنگرے جمع قذفہ کی

قُذف ۔ع۔ ایک کنگرہ۔

قذی ۔ع۔ آنکھ میں خس وخاشاک پڑ جانا،

قَذی ۔ع۔ کوڑا کرکٹ۔

قذی ۔ع۔ خاک باریک، غبار

## فصل قاف۔ مع رائے مہملہ

قُرّ ۔ع۔ سردی، سردی کی فصل جاڑا،

قُرّ ۔ع۔ وہ چیز جو سرد اور ٹھنڈی ہو۔

قُریٰ ۔ع۔ جمع قریہ یعنی گاؤں کی،

قِریٰ ۔ع۔ مہمانی، مہمانداری

قِرا ۔ع۔ مہمانی کرنا۔

قُرّا ۔ع۔ جمع قاری کی، پڑھنے والے اور قرآن خوان لوگ۔

قَرّاء ۔ع۔ عبادت کرنے والا، پارسا، پرہیزگار اس صورت میں یہ لفظ مفرد ہے۔

قرا ۔ ع۔ خوش خوان، خوش آواز پڑھنے والا۔

قرا ۔ ع۔ رنگ سیاہ۔

قراءت ۔ ع۔ } یہ لفظ بروزن ہدایت
قرأت ۔ ع۔ } اور حکمت دونوں طرح آیا ہے، پڑھنا اصطلاحاً حرفوں کا مخارج سے نکالنا۔

قراءت خانہ ۔ نج۔ دارالمطالعہ، لائبریری

قراب ۔ ع۔ تلوار خنجر وغیرہ کا نیام آپس میں نزدیک ہونا، نزدیکی۔

قرابت ۔ ع۔ رشتہ داری، قریب ہونا

قرابہ ۔ ع۔ بڑا شیشہ عرق رکھنے کی صراحی، شراب کا شیشہ

قراح ۔ ع۔ پانی صاف، ہر چیز خالص۔

قراد ۔ ع۔ چچڑی مشہور جانور ہے جو اکثر کتے کے جسم میں ہوتی ہے۔ سرپستان یعنی ڈھنپی، سر تضیب یعنی سپاری۔

قرار ۔ ع۔ سکون، آرام، مجازاً اقرار و رزولیوشن۔

قرارت ۔ ف۔ خوراک اور روزینہ یا تنخواہ سپاہیوں کی۔

قرار داد ۔ ف۔ اقرار، جو بات بعد مباحثہ کے مقرر ہو جاوے

قراضہ ۔ ع۔ سونے یا چاندی کا ریزہ اور اصلی معنی اس کے یہ ہیں، ریزہ ہر چیز کا جو قینچی سے کٹ کر زمین پر گر پڑے مگر بمعنی ریزۂ زر کے مستعمل ہے۔

قراقر ۔ ع۔ جمع قرقرہ کی، وہ آوازیں جو پیٹ کے اندر ہوا کرتی ہیں، یعنی پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔

قرام ۔ ع۔ ہلکا اور باریک پردہ اور بمعنی پردۂ منقش اور رنگین کے بھی۔

قران ۔ ع۔ نزدیک ہونا، قریب ہونا ایک شے کی نزدیکی دوسری شے سے حج اور عمرہ کو ملا کر کرنا اور علم نجوم کی اصطلاح میں یکجا ہونا دو ستاروں کا، سات ستاروں، سیارہ یعنی چلنے والوں میں سے ایک برج میں سوائے سورج کے۔

قرآن ۔ ع۔ کلام اللہ، یہ لفظ مصدر ہے بمعنی پڑھنے کے مگر بمعنی مفعول کے مستعمل ہو کر نام کتاب خدا کا ہو گیا ہے۔

قراول ۔ ت۔ وہ شخص جو بندوق سے شکار کرے۔ شکاری آدمی جو شخص شکار کراوے ہبلیا وہ سپاہی جو واسطے تعین مکان جنگ کے مقرر ہوں، پیشرو، لشکر یعنی ہراول، وہ چند سپاہی جو لشکر کے آگے آگے چلیں تاکہ دشمنوں کی خبر دیتے رہیں

قراول خانہ ۔ ف۔ پولیس کی چوکی۔

قرائن ۔ ع۔ جمع قرینے کی۔

قرب ۔ ع۔ نزدیکی۔

قرب ۔ ع۔ جمع قربہ کی بمعنی پانی کی مشکیں۔

قرب ۔ ع۔ تلوار کا کاٹھی میں کرنا

قرب ۔ ع۔ کمر جو عضو مشہور ہے۔

قرب ۔ ع۔ درد کمر سے چلانا

قربیٰ ۔ ع۔ نزدیکی، خویشی۔

قربان ۔ ع۔ وہ چیز جو خدا کی راہ میں تصدق کریں تاکہ خدا سے نزدیکی حاصل ہو۔

قربان ۔ ف۔ فارسیوں کے محاورہ میں بمعنی کماندان کے ہے

اور یہ ایک تسمہ چمڑے کا ترکش میں سیاہ ہوتا ہے جس کے ذریعہ سے ترکش کو گردن میں مثل حمائل ڈال لیتے ہیں اور اسی تسمہ میں کمان کو بھی اٹکا لیتے ہیں اور یہ ترکش مع کمان پیٹھ کے پیچھے رہتا ہے۔

**قُربان** ۔ع۔ نزدیک ہونا اور کنایہ جماع سے۔

**قُربانی** ۔ ف۔ اونٹ، گائے، بکری وغیرہ جو بقرعید کے دن ذبح کریں۔

**قُربت** ۔ع۔ نزدیکی، پاس ہونا۔

**قربوس** ۔ع۔ گھوڑے کے زین کے آگے کی بلندی جس کو حنائے زین کہتے ہیں۔

**قِربہ** ۔ع۔ مشک پانی سے بھری ہوئی،

**قِرت** ۔ ت۔ خشک دہی۔

**قرح** ۔ع۔ زخم کرنا، گھاؤ کرنا وہ زخم جو فساد پیدا کرے۔

**قَرحہ** ۔ ع۔ وہ زخم جس میں پیپ پڑ گئی ہو۔

**قُرحہ** ۔ ع۔ جراحت۔ زخم۔

**قِرد** ۔ع۔ بوزینہ، کپی، بندر۔

**قرارہ** ۔ع۔ کھانے کی کھرچن جو دیگ کے پیندے میں لگ جاتی ہے۔

**قَرش** ۔ع۔ نام ایک دریائی جانور عظیم الجثہ کا جو تمام دریائی جانوروں پر غالب ہے۔ اس کی تصغیر قریش ہے جو بسبب غلبہ کے لقب قبیلہ عرب کا ہو گیا۔

**قرشی** ۔ع۔ وہ شخص جو منسوب طرف قبیلہ قریش کے ہو اور اس قبیلہ کے جد اعلیٰ النضر بن کنانہ تھے جو اجداد حضرت رسول صلعم سے تھے

**قُرص** ۔ع۔ ٹکیا۔

**قرص روئین** ۔ ف۔ گھڑیال، گھنٹہ

**قرص گرم و سرد** ۔ ف۔ کنایہ چاند و سورج سے۔

**قُرص ہفت روز** ۔ف۔ کنایہ آفتاب سے

**قُرط** ۔ع۔ گوشوارہ اور برہان میں لکھا ہے، پانی کے گھونٹ کی آواز۔

**قرطاس** ۔ع۔ کاغذ۔

**قرطبوس** ۔ع۔ بلائے عظیم، سخت حادثہ،

**قرطعب** ۔ع۔ قلیل شے، تھوڑی چیز۔

**قُرطق** ۔ مب۔ معرب کرتہ کا، جو پیراہن مشہور ہے۔

**قَرطل** ۔ تج۔ ٹوکری، ڈلیا۔

**قُرطم** ۔ع۔ مشہور دوا ہے۔

**قرطہ** ۔ع۔ ایک گوشوارہ۔

**قرطین** ۔ع۔ دو گوشوارہ اور کنایہ حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین علیہما السلام سے۔

**قَرع** ۔ع۔ لوکی مشہور ترکاری ہے اور بمعنی کوٹنا، مارنا، کوٹنا، سر کے بالوں کا گر جانا مرض سے۔

**قَرَع** ۔ع۔ جمع قرعہ بمعنی پانسہ۔

**قُرعہ** ۔ع۔ پانسہ، تانبے، پیتل یا جست وغیرہ کا جس کو پھینک کر رمال غیب کی بات بتاتے ہیں۔

**قَرعہ** ۔ع۔ ہرا کدو، لوکی۔

**قرق** ۔ع۔ مرغ کی آواز۔

**قرق** ۔ ت۔ دنبہ۔

**قرق** ۔ ت، نگہبان، منع کرنا روکنا۔

**قرقار**۔ ت۔ بغداد میں کبوتر دل کی ایک قسم ہوتی ہے۔

**قرقرہ** ۔ ع۔ کبوتر، اونٹ اور پیٹ کے اندر کی آواز، زور کی ہنسی ٹھٹھا،

**قرق شدن**۔ ف۔ منع ہونا، بند ہونا،

**قرقف** ۔ ع۔ بمعنی شراب۔

**قرقور** ۔ ع۔ بڑی کشتی، جہاز۔

**قرم** ۔ ع۔ اونٹ، سردار قوم۔

**قرمز** ۔ ع۔ وہ چیز جس سے ریشم کو سُرخ رنگ رنگیں، لال سُرخ رنگ۔

**قرمزی** ۔ ع۔ منسوب طرف قرمز کے سرخ رنگ۔

**قرمساق**۔ ت۔ وہ شخص جو اپنی جورو کو دوسروں کے پاس بھیجے اور اس کی کمائی کھائے

**قرل** ۔ ع۔ اونٹنی کا بچہ۔ "نر"

**قرمد** ۔ ع۔ بھٹہ یا پجاوہ کی پکی ہوئی اینٹ۔

**قرن** ۔ ع۔ حیوان کی شاخ یعنی سینگ گیسو، سّو برس کی مدت، خواہ اسی برس کی خواہ تیس برس کی اور اسی تیس برس کی مدت پر اکثروں کا اتفاق ہے۔ نام ایک مقام کا نزدیک طائف کے

**قرن** ۔ ع۔ نام پدر قبیلہ کا یمن سے جس میں سے اویس قرنی تھے۔

**قرنا** ۔ ف۔ بڑی تر ہی۔

**قرناس** ۔ ع۔ پہاڑ کی چوٹی، نام دیو کا

**قرناق** ۔ ت۔ لونڈی، غلام، خدمت گار۔

**قرنفل** ۔ ع۔ لونگ۔

**قرنق** ۔ ت۔ لونڈی، غلام خدمتگار،

**قرو** ۔ ع۔ جمع قرا کی جس کے معنی آگے ذکر ہیں۔

**قرواط** ۔ ع۔ سفینہ، کشتی وہ خالی مشک جس کو پھلا کر اس کا منھ مضبوط باندھ دیتے ہیں اور بوقت ضرورت اس پر بیٹھ کر دریا سے پار اُترتے ہیں۔

**قروت** ۔ ت۔ پنیر، خشک دہی۔

**قرت شدن صحبت** ۔ ف۔ صحبت کا برہم ہو جانا۔

**قروح** ۔ ع۔ جمع قرحہ بمعنی زخم۔

**قرطبہ** ۔ ع۔ اندلس میں ایک شہر ہے۔

**قرون** ۔ ع۔ جمع قرن بمعنی شاخ اور زمانۂ دراز۔

**قرون خالیہ**۔ ع۔ زمانہ ہائے گذشتہ

**قرہ** ۔ ع۔ خنکی، سردی اور بعضوں نے بمعنی راحت اور روشنی کے بھی لکھا ہے مگر معنی اول زیادہ تر صحیح ہیں اور بمعنی آنکھ کی پتلی کے جو عرف عام میں مشہور ہے محض غلط ہے اور منتخب میں بمعنی روشنی چشم اور لطائف میں بمعنی خنکی اور روشنی چشم کے لکھا ہے۔

**قرء** ۔ ع۔ زمانہ عورت کی پاکی کا درمیان دو حیض کے اور اس کو دو طہر بھی کہتے ہیں اور بمعنی حیض کے بھی آیا ہے۔ اور یہ لغات اضداد سے ہے فرق اتنا ہے کہ قرء بمعنی حیض کی جمع اقراء آتی ہے اور بمعنی طہر کے جمع قروء۔

**قریات** ۔ ع۔ جمع قریہ بمعنی گاؤں۔

**قریب**۔ ع۔ نزدیک۔

**قریحہ** ۔ ع۔ ہر چیز کا اول بہتر اور عمدہ مال، آدمی کی طبیعت

**قریر** ۔ ع۔ خنک چشم یعنی شادمان خوش۔

**قُریش** ۔ ع۔ نام ایک قبیلے کا درمیان عرب کے رسول خدا صلعم اسی قبیلہ سے ہیں

**قریشی** ۔ ع۔ منسوب طرف قبیلۂ قریش کے اور ان معنوں میں قرشی بھی آیا ہے۔

**قریض** ۔ ع۔ شعر یعنی کلام منظوم۔

**قُریض** ۔ ع۔ نام ایک قبیلہ کا یہود سے۔

**قرین** ۔ ع۔ مصاحب، ہم نشین، یار، دوست، ہم صحبت، پاس والا، ملا ہوا اور معنے مثل اور نظیر کے بھی آیا ہے

**قرینہ** ۔ ع۔ مناسبت ظاہری، درمیان دو چیز کے پیوستہ ہونا ایک چیز کا دوسری چیز سے مناسبت باطنی درمیان دو امر کے۔

**قریہ** ۔ ع۔ گاؤں۔

## فصل قاف مع زائے معجمہ

**قز** ۔ معرب کژ کا، کچا ریشم۔

**قزّاق** ۔ ت۔ راہزن اور لٹیرا ڈاکو

**قزاگند** ۔ ف۔
**قزاغند** ۔ ف۔ } چلتہ اور یہ ایک قسم کا لباس ہے جو بروز جنگ پہنتے ہیں اور اس کے اندر کچا ریشم بھرتے ہیں تاکہ تلوار اس پر اثر نہ کرے۔

**قزح** ۔ ع۔ نام ایک پہاڑ کا مزدلفہ میں نام ایک فرشتہ کا جو موکل ابر ہے نام ایک بادشاہ کا بادشاہان عجم سے

**قِزح** ۔ ع۔ تخم پیاز، سانپ کا گوہ، گرم مسالہ جو کھانے میں پڑتا ہے۔

**قَزح** ۔ ع۔ گرم مسالہ دیگ میں ڈالنا، کتے کا پیشاب، کتے کا موتنا۔

**قزحہ** ۔ ع۔ رنگا رنگ جس پر زرد، سرخ اور سبز لکیریں ہوں۔

**قَزغان** ۔ ت۔ بہت بڑا پتیلہ دیگ،

**قِزِل** ۔ ت۔ لال، سرخ۔

**قزل** ۔ ع۔ لنگڑا۔

**قِزِل** ۔ ت۔ لال، سرخ۔

**قزل ارسلان** ۔ ت۔ لقب ایک بادشاہ کا جو ممدوح ظہیر فاریابی کا تھا اصلی معنی اس کے شیر سرخ رنگ اس لیے کہ قزل ترکی میں بمعنی سرخ اور ارسلان بمعنی شیر اور چونکہ یہ بادشاہ لنگڑا تھا اس لئے اس کو اس صورت میں قزل ارسلان کہنا چاہیئے، اب یہ مرکب ہو گیا، ایک لفظ ع۔ل اور ایک ترکی ہے اس لئے کہ قزل عربی میں بمعنی لنگڑا اور ارسلان ترکی میں بمعنی شیر ہے۔

**قزلباش** ۔ ت۔ قزل کے معنی سرخ اور باش کے معنی سر یعنے لال سر والا اور یہ کنایہ ہے فوج کے سپاہی سے اسلئے کہ شاہ اسمٰعیل صفوی نے اپنی فوج کے کل سپاہیوں کو لال ٹوپی کی وردی پہنائی تھی اور چونکہ یہ بادشاہ مذہب امامیہ رکھتا تھا، اسلئے ہر ٹوپی کے بارہ کونے رکھتا

تھا موافق شمار عدد بارہ اماموں کے اس روز سے یہ لقب ایران میں فوج کے تمام سپاہیوں کا ہو گیا۔

**قزدین** ۔ ف۔ نام ایک شہر کا ایران میں۔

## فصل قاف مع سین مہملہ

**قسّام** ۔ ع۔ تقسیم کرنے والا، حصّہ دینے والا، بہت قسم کھانے والا۔

**قسام** ۔ ع
**قسامت** ۔ ع } خوبی حسن، خوبصورتی

**قساوت** ۔ ع۔ سخت دل اور سیاہ دل ہونا۔

**قسب** ۔ ع۔ ایک قسم کا خشک خرما ہوتا ہے۔

**قسر** ۔ ع۔ زبردستی سے کسی کو کسی کام پر رکھنا، یز در کسی سے کوئی کام لینا اور دور قسری اور حرکت قسری وہ دور اور وہ حرکت جس کا محرک دوسرا شخص ہو۔

**قسط** ۔ ع۔ بیداد اور ظلم کرنا پراگندہ کرنا، جدا کرنا، حق سے پھر جانا

**قسط** ۔ ع۔ داد۔ عدل و انصاف و حصّہ، نصیب کسی چیز کا ٹکڑا، اندازہ ترازو۔

**قُسط** ۔ ع۔ نام دوا کا اور یہ ایک لکڑی ہوتی ہے دو قسم کی تلخ اور شیریں، تلخ کو ہندی میں کٹ کہتے ہیں۔

**قسط** ۔ ع۔ گردن کی خشکی اور یہ ایک مرض ہے جو خشکی کے سبب سے ہوتا ہے، آفتابہ وضو کرنے کا جس میں نصف ساع یعنی ایک سو ستر تولہ پانی سماتا ہو۔

**قُسطا** ۔ ع۔ نام کتاب کا جو احکام دین آتش پرستی میں ہے اور اس کو لوقا نام ایک حکیم نے تصنیف کیا ہے۔

**قسطاس** ۔ ع۔ بڑی ترازو جس کو ہندی میں ٹک کہتے ہیں۔

**قسط بندی** ۔ ف۔ روپیہ کی کسی مقدار مقرری کے حصّہ کر کے ادا کرنا۔

**قسطلانی** ۔ ع۔ منسوب عرف قسطلہ کے جو نام ایک شہر کا ہے، بضم اول غلط ہے۔

**قسطنطین** ۔ ع۔ نام ایک بادشاہ کا جو بانی شہر قسطنطنیہ کا تھا جو اب استنبول کے نام سے روم میں مشہور ہے۔

**قسطنطنیہ** ۔ ع۔ نام شہر دار الملک روم کا۔

**قَسَم** ۔ ع۔ قسم، سوگند مشہور لفظ ہے

**قِسم** ۔ ع۔ حصہ، بہرہ، بھانت طرح۔

**قسم** ۔ ع۔ حصہ کرنا، تقسیم کرنا

**قسمت** ۔ ع۔ حصّہ کرنا۔

**قِسمت** ۔ ع۔ حصّہ، نصیب

**قسوت** ۔ ع۔ سخت دل اور سیاہ دل ہونا،

**قسورہ** ۔ ع۔ یعنی شیر درندہ۔

**قسوط** ۔ ع۔ ظلم کرنا، حق سے پھر جانا، پراگندہ کرنا، جدا کرنا، بے انصافی کرنا،

**قسوہ** ۔ ع۔ سخت دل ہونا۔

**قسیس** ۔ ع۔ عالم اور دانا دین نصاریٰ کا۔

**قَسیم** ۔ ع۔ حصّہ کرنے والا، شریک اور یعنی خوبصورت اور حسین کے بھی

**قسیمہ** ۔ ع۔ مشک کا نافہ۔

---

## فصل قاف - مع شین معجمہ

**قش** - ع - بعد دُبلا پے کے موٹا ہونا آدمی خواہ چوپایہ کا۔

**قشر** - ع - میوہ کا چھلکا، درخت کی چھال، حیوان وغیرہ کی کھال، غرضکہ ہر پوست کو قشر کہتے ہیں۔

**قشعریرہ** - ع - یکایک جسم پر رونگٹوں کا کھڑا ہو جانا کسی باعث سے کیوں نہ ہو۔

**قشف** - ع - دھوپ کی تیزی سے منھ کے پوست کا جل جانا فقیری اور تنگی معاش اور تکلیف سے منھ کا مرجھا جانا

**قشف** - ع - وہ شخص جس کے چہرہ کا رنگ بسبب تکلیف اور مصیبت کے متغیر ہو گیا ہو

**قشقہ** - ف - تلک، ٹیکہ، صندل وغیرہ کا جو ہندو لوگ ماتھے پر لگاتے ہیں۔

**قشلاق** - تر - گرم مکان جاڑوں کے رہنے کے قابل ہیتال وغیرہ۔

**قشور** - ع - جمع قشر یعنی پوست

**قشور** - ع - دوا چہرے پر ملنے کی، جس سے رنگ چہرہ کا صاف اور روشن ہو جائے

**قشور** - ع - وہ عورت جس کو حیض نہ آتا ہو۔

**قشون** - ت - فوج کا ایک گروہ

**قشیب** - ع - نیا کپڑا نئی چیز۔

## فصل قاف - مع صاد مہملہ

**قص** - ع - کاٹنا، کترنا، استخوان سینہ،

**قصاب** - ع - کاٹنے والا گوشت کا قصائی۔

**قصابگان** - ف - جمع قصاب کی بطور فارسی کے لیکن خلاف قیاس۔

**قصابک** - ف - ایک مرغ یعنی پرند ہے نہایت تیز پرواز خوش رفتار کہ اکثر ندیوں کے کنارہ بیٹھتا ہے۔

**قصادہ** - ع - پلنگ۔

**قصار** - ع - گازر، دھوبی۔

**قصارت** - ع - کپڑا دھونا، دھوبی کا پیشہ

**قصاص** - ع - قاتل کو قتل کرنا بعوض مقتول کے۔ عوض لینا، زخم کا زخم سے، دی ہوئی چیز کا پھیر لینا، بدلہ لینا۔

**قصاص** - ع - قصہ خوان، داستان گو

**قصائد** - ع - جمع قصیدہ کی۔

**قصب** - ع - نرکل، جو چیز مثل نرکل کے ہو مثل قلم وغیرہ کے، ایک قسم کپڑے کی جو کتان اور ریشم ملا کے بنا جاتا ہے

**قصب** - ع - کاٹنا اور لفظ قصاب کا اسی سے بنایا گیا ہے۔

**قصب الحبیب** - ع - ایک قسم ہے خرما کی اور ایک گھاس ہے جسمیں تھوڑی سی مٹھاس ہوتی ہے اور کہتے ہیں کہ یہ کانس کی جڑ ہے جو دریا کے نزدیک اُگتی ہے۔

**قصب الجب** - ع - جب یعنی کنواں پس یہ ایک قسم کی نئے ہے جو جنگل میں پرانے کنوؤں کے درمیان سے اُگتی ہے

**قصب الجیب** - ع - بعضوں نے بفتح جیم کہا ہے اس وجہ سے کہ اکثر قاصد لوگ امیروں یا بادشاہوں کے

خطوں کو لپیٹ کر حفاظت
کے لئے نرکل کے چھوٹے
ٹکڑوں میں رکھ کر اپنی
جیب کی تھیلی میں ڈال کے
دور دراز ملکوں میں لے
جاتے تھے۔

**قصب الجیب** ۔ ع۔ نیشکر، گنّا،
اس صورت میں گلستاں
کے فقرہ کو یوں پڑھنا چاہئے
(قصب الجیب حدیثش را
ہمچو شکر میخورند) یعنی مع نقل
وغیرہ مثل شکر کے۔

**قصب السبق** ۔ ع۔ نرکل، پیش دستی
کا اور یہ گھوڑ دوڑ کی ایک
قسم ہے یعنی ایک نرکل فاصلہ
دور پر زمین پر گاڑ دیا، ایک
مقام مقرر سے سب سواروں
نے گھوڑے دوڑائے جس
سوار نے پہلے پہونچکر اس
نرکل کو جھک کے اکھیڑ لیا
وہ شرط جیتا۔

**قصب السبق بردن** ۔ ع۔ غالب آنا
سبقت، پیش دستی کرنا۔

**قصب السکر** ۔ ع۔ گنّا۔

**قصب الذریرہ** ۔ ع۔ جرائتہ مشہور دوا
ہے۔

**قصبات** ۔ ع۔ جمع قصبہ کی۔

**قصبہ** ۔ ع۔ بفتحتین، چھوٹا شہر،
بڑا گاؤں، نئے جو چیز نرکل
کے مانند خولدار ہو جیسے قلم
کا نیزہ وغیرہ، گلے کا نرخرہ،
یہ لفظ صاد کے جزم سے غلط
مشہور ہے۔

**قصد** ۔ ع۔ ارادہ، اعتدال،
ہر چیز جو معتدل ہو، سیدھی
راہ جانا، راہ کی راستی،

**قصد کردن** ۔ ف۔ کسی کے قتل کا ارادہ
کرنا۔

**قصر** ۔ ع۔ کوتاہی، کمی، کپڑے
کا دھونا، مکان عمدہ، محل

**قصص** ۔ ع۔ جمع قصہ کی کہانیاں

**قصص** ۔ ع۔ مصدر ہے بمعنی حکایت
کرنا اور بعضوں کے نزدیک
بمعنی قصّہ ہا اس صورت
میں قصہ کا اسم جمع ہے نہ
قصّہ کی جمع۔

**قصعہ** ۔ ع۔ بہت بڑا کاسہ۔

**قصویٰ** ۔ ع۔ انتہا، نہایت، آخر
بہت دور، یہ صیغہ مؤنث
اقصی کا ہے۔

**قصور** ۔ ع۔ کوتاہی، عاجز ہونا،
قاصر رہنا، جمع قصر بمعنی محل،
نام ایک شہر کا توابع لاہور
سے

**قصہ** ۔ ع۔ کہانی، بیان کسی شخص
کا،

**قصیدہ** ۔ ع۔ دلدار، گو وہ کسی چیز
کا اور شاعروں کے نزدیک
وے اشعار جن میں کسی کی
تعریف یا مذمت ہو اور پندرہ
سے کم نہ ہوں، زیادہ جس
قدر کہ ہوں۔

**قصیر** ۔ ع۔ کوتاہ، کوتاہی کرنے
والا، نام ایک غلام کا ہے
جو بڑا باوفا تھا۔

**قصیل** ۔ ع۔ غلہ جو کانیا اگا ہوا اور
کچا فارسی میں اس کو خوید
کہتے ہیں۔

## فصل قاف ۔ مع ضاد معجمہ

**قضا** ۔ ع۔ حکم کرنا، ادا کرنا، واجب
کا ادا کرنا، پیدا کرنا، تمام
کرنا، بیان کرنا، وہ عبادت
جس کا وقت گذر گیا ہو
حکم خدا کا جو مخلوقات کے

حق میں دفعۃً واقع ہو جائے

**قُضَات** ۔ ع۔ جمع قاضی کی اور ضاد کی تشدید سے یہ لفظ غلط مشہور ہے۔

**قضارا** ۔ ف۔ ناگہانی، اتفاق یکایک اس لفظ میں کلمۂ را بمعنی از ہے پس اصل اسکی یوں سمجھنا چاہیئے (از قضارا)

**قُضَاعَہ** ۔ ع۔ ایک حیوان ہے بشکل کتّے کے جو دریا میں ہوتا ہے اسی کا خصیہ جند بیدستر کہلاتا ہے، نام ایک قبیلۂ عرب کا۔

**قضا و قدر** ۔ ع۔ یعنی تقدیر اور قسمت

**قَضَائے بد** ۔ ع ج۔ کنایہ بلائے ناگہانی سے۔

**قَضَایا** ۔ ع۔ جمع ہے قضیہ کی، جملے عبارت کے فقرے، جھگڑے خبریں، احکام۔

**قضبان** ۔ ع۔ شاخیں درخت کی جمع ہے۔ قضیب بمعنی شاخ درخت کی۔

**قَضِیب** ۔ ع۔ درخت کی شاخ تلوار تیز، تازیانہ، کوڑا وہ کمان جو شاخ درخت سے بنی ہو مجازاً ذکر یعنی آلۂ تناسل خواہ مرد کا ہو، خواہ کسی حیوان کا

**قَضِیم** ۔ ع۔ ارد ادا جو کا جو گھوڑوں وغیرہ کو دیا جاتا ہے۔

**قَضِیَّہ** ۔ ع ج۔ رزولیوشن، مقصد مطلوب ادا کرنا، خبر، حکم جملہ خبریہ جس پر سچ ہونے اور جھوٹ ہونے دونوں کا احتمال ہو، جملہ فقرہ، اور بمعنی جھگڑے کے بھی مستعمل ہے۔

**قضیۂ منعکسہ** ۔ ع۔ محاورہ میں مراد ہے اُس مقدمہ سے جو خواہش کے خلاف واقع ہو۔

## فصل قاف مع طائے مہملہ

**قط** ۔ ع۔ سخت چیز کا کاٹنا اور اسی بنا ہے قط قلم، نرخ غلہ کا گراں ہونا۔

**قِطّ** ۔ ع۔ حصہ نصیب، قبالہ کتاب محاسبہ کی، نامہ ان معنوں میں جمع اس کی قطوط آتی ہے اور بمعنی گربۂ نرینہ، بلاؤ اور اس کی جمع قطاط آتی ہے۔

**قَطّ، قُطّ، قَطُ، قِطُ** ۔ ع۔ چاروں طرح سے بمعنی ہرگز، ہمیشہ۔

**قط** ۔ ع۔ بمعنی بس اور اسی بنا پر ہے۔ فقط۔

**قَطا** ۔ ع۔ ایک پرند ہے جس کو فارسی میں سنگخوار کہتے ہیں جنگل میں اس جانور کے بولنے سے مسافروں کو معلوم ہو جاتا ہے کہ یہاں کسی جگہ پر چشمہ کا پانی ضرور ہے۔

**قِطَاب** ۔ ع۔ جریب یعنی گریبان جامہ

**قُطَاب** ۔ ع۔ ایک قسم سنبوسہ کی اور سنبوسہ غذائے لطیف مشہور ہے۔

**قِطَار** ۔ ع۔ کم سے کم دس اونٹ آگے پیچھے اور برابر ایک چال چلنے والے بفتح اول غلط ہے۔ مگر اب اطلاق اس کا ہر چیز کی جمع پر جو آگے پیچھے ہو واقع ہوتا ہے۔

**قَطَارُ الخُصُوصی** ۔ ع۔ اسپشل ٹرین

**قَطَارُ البَضَائع** ۔ ع۔ گڈس ٹرین، مال گاڑی۔

**قِطَارُ الرُّکّاب** ۔ ع۔ پسنجر ٹرین۔

**قُطَّاع** ۔ ع۔ کسی چیز کے کاٹنے والے۔

**قُطّاعُ الطّرِیق** ۔ ع۔ رہزن، لٹیرے
**قِطاف** ۔ ع۔ کل میووں کا خصوصًا انگور کے توڑنے کا وقت
**قَطَام** ۔ ع۔ نام ایک عورت کا عرب میں۔
**قَطّامَہ** ۔ ع۔ عورت پُرشہوت، یہ ماخوذ ہے قطم سے جو بمعنی تیزی شہوت کے ہے۔
**قَطَائِف** ۔ ع۔ ایک حلوا ہے نفیس جس میں بادام بھی پڑتے ہیں، بادام کی لوزہ روغنی روٹی جس میں بادام بھی پڑے ہوں، رسویاں جو میدہ کی بنتی ہیں اور اس کو رشتۂ قطائف بھی کہتے ہیں اور جمع قطیفہ کی جو بمعنے چادر پیچیدہ اور جامۂ مخمل کے ہے
**قُطَب** ۔ ع۔ بفتح طا، لوہے کی کیل جس پر چکی گھومتی ہے سردار قوم کا، افضل اور برتر شخص جس پر مدار کار ہو، ہر چیز کی اصل وہ نقطہ زمین کا جو شمال اور جنوب پر ساکن ہے اور وہ دو ستارے جو ان دونوں قطبوں کے محل پر واقع ہیں پس ہر ایک کو ان میں سے بھی مجازاً قطب کہتے ہیں لقب اس ولی کا کہ جس کے قبضہ قدرت میں انتظام کسی ملک کا عالم معنوی میں خدا کی جانب سے سپرد ہو
**قَطْر** ۔ ع۔ باران، مینھ، ٹپکنا پانی کا۔
**قِطْر** ۔ ع۔ پگھلا ہوا تانبا۔
**قُطْر** ۔ ع۔ طرف کنارہ کسی چیز کا اقطار اس کی جمع ہے اور علم ہندسہ کی اصطلاح میں وہ خط مستقیم ہے جو مرکز پر دائرے کے گذر کر اس کے دو ٹکڑے کر دے۔
**قَطَرات** ۔ ع۔ جمع قطرہ کی بوندیں۔
**قُطْران** ۔ ع۔ نام ایک شاعر کا، نام ایک شہر کا، نام ایک روغن کا جو نہایت سیاہ اور بدبودار ہوتا ہے اور خارشتی اونٹوں کی جلد پر ملا جاتا ہے۔ اور یہ درخت چیر کا تیل ہے اور یہ لفظ بمعنی روغن ملا۔ مذکور تین طرح پر ہے۔ قَطِرَان، قُطْرَان، قِطْرَان
**قُطْرُب** ۔ ع۔ ایک قسم ہے جنون کی اور قطرب اصل میں ایک کیڑا ہے سیاہ رنگ جو پانی پر چاروں طرف دوڑتا پھرتا ہے اور کسی طرح قرار نہیں پکڑتا ہے اسی مناسبت سے اس مرض کا نام رکھا گیا کہ صاحب اس مرض کا بھی کہیں قرار نہیں پکڑتا ہے اور سب سے بھاگتا پھرتا ہے اور بمعنی دزد، چور، چوہا، بھیڑیا جیسے تمام بدن کے بال جھڑ گئے ہوں، جاہل، بے دل، مصروع، یعنی جس کو مرگی کا عارضہ ہو، نام ایک دانشمند نحوی کا شاگرد سیبویہ کا جو علم کی طلب میں ہر طرف پھرا کرتا تھا۔
**قَطْرہ** ۔ ع۔ بوند پانی کی، دوڑ کر چلنا
**قطرۂ آب** ۔ ف۔ سکندر نامہ میں ایک مقام پر مراد نطفہ یعنی مرد کی منی سے اور کنایۃً چکدا۔ تلوار و تیر کو بھی کہتے ہیں۔
**قطرہ برداشتن** ۔ ف۔ دوڑنا سعی کرنا،
**قطرۂ دزد** ۔ ف۔ کنایہ ابر سے۔

قطرہ پوُن ف۔ دوڑ کر چلنے والا، سعی اور کوشش حد سے زیادہ کرنے والا۔

قطرہ زدن ۔ ف م جھپٹ کر چلنا، دوڑنا، تیز چلنا سعی اور کوشش حد سے زیادہ کرنا
قطرہ فشاندن ف
قطرہ کردن. ف
قطرہ کشیدن. ف

قط زن ۔ ف۔ اصل میں یہ لفظ یا تو کاتب پر صادق آتا ہے یا چاقو پر اور یہ جو اس لکڑی وغیرہ پر اطلاق کرتے ہیں جس پر قلم رکھ کر قط لگاتے ہیں یہ بطور مجاز کے ہے. عربی میں اس کو مقط بھی کہتے ہیں۔

قطع ۔ ع۔ گلا گھونٹنا، کاٹنا۔

قطع ۔ ع۔ پچھلی رات کی تاریکی چھوٹی کملی۔

قطع ۔ ع۔ ٹکڑے جمع قطعہ کی

قَطعاً ۔ ع۔ یعنی ہرگز۔

قَطعُ التذکرہ۔ ع۔ ٹکٹ چک کرنا۔

قطعہ۔ ع۔ ہر چیز کا ٹکڑا اور اصطلاح شاعری میں وہ نظم جو دو بیت سے کم نہ ہو زیادہ ہو مگر مطلع نہ ہو۔

قَطِف ۔ ع۔ چھیلنا، میوہ وغیرہ توڑنا، چوپایہ کا آہستہ آہستہ راہ چلنا۔

قِطف ۔ ع۔ میوہ درخت کا، پختہ پھل۔

قَطف ۔ ع۔ سرمق، بتھوے کا ساگ۔

قط گیر ۔ ف۔ وہ چیز جس پر قلم کو قط لگاتے ہیں۔

قَطَم ۔ ع۔ شہوت کی زیادتی۔

قطمیر ۔ ع۔ باریک پوست جو خرمے کی گٹھلی پر ہوتا ہے یا سفید نقطہ جو پشت خرما پر ہوتا ہے یا خرمے کی گٹھلی کا شگاف یا وہ ریشہ جو درمیان خرمے کی گٹھلی کے شگاف کے ہوتا ہے، غرضکہ کنایہ قلیل شے اور حقیر شے اور نہایت چھوٹی چیز سے ہے، نام اصحاب کہف کے کتے کا۔

قطن ۔ ع۔ روئی، پنبہ۔

قطن ۔ ع۔ وہ ہڈی جو درمیان دونوں چوتڑوں کے ہے ریڑھ کی ہڈی یعنی ڈھڈی مرغ کے دُم کی جڑ۔

قُطنی ۔ ع۔ روئی کا کپڑا یعنی سوتی کپڑا اور جامہ مشروع بھی جس کا تانا ریشم کا اور بانا سوت کا ہوتا ہے۔

قُطور ۔ ع۔ وہ پتلی دوا جو ناک اور کان میں ٹپکائیں بضم اول غلط ہے۔

قُطُور ۔ ع۔ دوڑ کر چلنا، تیز چلنا، رواں ہونا، ٹپکنا پانی وغیرہ کا۔

قُطُوط ۔ ع۔ قلم پر قط لگانا۔

قطوف ۔ ع۔ میوے۔ جمع قطف کی۔

قطیع ۔ ع م بکری، گائے اور گھوڑے وغیرہ کا گلہ۔
قطیعہ۔ ع

قطیعت ۔ ع۔ بریدگی، جدائی اور دُور ہونا۔

قطیعہ ۔ ع۔ چادر پیچیدہ، جامہ مخمل جو مشہور ہے۔

## فصل قاف مع عین مہملہ

قعد ۔ ع۔ بات کی تہ، گہرا پن بات کا، بڑا پیالہ جس میں پانی پینے سے ایک آدمی

خوب سیراب ہو جائے۔

**قَعدَہ** ۔ ع۔ بیٹھنا۔

**قَعُدَہ** ۔ ع۔ ایک طرح کی نشست

**قُعُدَہ** ۔ ع۔ سواری کا مرکب۔

**قعر** ۔ ع۔ کنویں کا عمق، یعنی گہراؤ کنویں یا دریا وغیرہ کا

**قَعقَعَہ** ۔ ع۔ کاغذ اور خشک چمڑے اور ہتھیار کی آواز یعنی کھڑکھڑاہٹ۔

**قَعلَبچی** ۔ ف۔ میر شکار۔

**قَعُود** ۔ ع۔ مطلق بیٹھنا، کھڑے سے بیٹھنا، سوتے سے اٹھ کر بیٹھنا۔

**قُعُود** ۔ ع۔ جوان اونٹ جو پہلے پہل سواری یا باربرداری میں آیا ہو۔

**قَعُود** ۔ ع۔ نہایت گہرا کنواں۔

**قَعِید** ۔ ع۔ ہم نشین مرد۔

**قعیدہ** ۔ ع۔ ہم نشین عورت۔

## فصل قاف۔ مع فا۔

**قَفَا** ۔ ع۔ گدی، گردن کی پشت مجازاً مطلق پیچھے اور پس پشت کے مستعمل ہے اور کبھی وقت غلبت کے بھی اور وہ گھونسہ جو کسی کی گدی پر ماریں۔

**قفا خاریدن** ۔ ف۔ شرمندہ ہونا

**قَفار** ۔ ع۔ روکھی روٹی یعنی بغیر دال سالن کے۔ وہ زمین جو پانی اور گھاس سے خالی ہو۔

**قَفر** ۔ ع۔ وہ زمین جس پر گھاس اور پانی نہ ہو، بھوکا رہنا آدمی کا غذا سے۔

**قَفُر** ۔ ع۔ کم ہونا مال کا، کم گوشت یعنی دبلا ہونا۔

**قفس** ۔ ف۔ } پرندوں کا پنجرہ

**قفص** ۔ ع۔ } یہ لفظ سین اور صاد دونوں سے آیا ہے مگر اتنا فرق ہے کہ فارسی میں تو سین اور صاد دونوں سے آتا ہے اور عربی میں فقط صاد ہے۔

**قُفل** ۔ ع۔ تالا۔

**قُفَہ** ۔ ع۔ زمین بلند، مگر کبھی بلند اور بلند مقام کے مستعمل ہے

**قفہ منار** ۔ ع۔ وہ نشست کا مقام جو منار اوپر بیٹھنے کے لئے بناتے ہیں۔

**قَفِیز** ۔ ع۔ ایک پیمانہ ہے بارہ صاع کا اور ایک صاع آٹھ رطل کا ہوتا ہے، اور ایک رطل آدھ سیر کا اور زمین پیمائش میں قفیزہ ایک سو چوالیس گز شرعی کو کہتے ہیں۔

## فصل قاف۔ مع قاف

**قَقنَس** ۔ ی۔ یہ لفظ یونانی ہے مخفف لفظ قوقوس کا جو یونانی ہے، یہ ایک پرند کا نام ہے کہ جس کی رنگ برنگ آواز سے حکیموں نے علم موسیقی کو نکالا ہے۔ کہتے ہیں کہ عمر اس کی ہزار برس کی ہوتی ہے اور جوڑا اس کا یعنی مادہ اس کی نہیں ہے اور پیدائش اس کی اس طرح بیان کرتے ہیں کہ جب یہ جانور بوڑھا ہو جاتا ہے تو لکڑیاں جمع کر کے ان میں جا بیٹھتا ہے اور اپنی چونچ سے جس میں بہت سوراخ ہوتے ہیں اور ہر سوراخ

سے ایک علیحدہ راگ نکلتا ہے آواز کرنے اور بولنے لگتا ہے۔ پس منجملہ سب سوراخوں کے ایک سوراخ سے دیپک۔ کا راگ بھی نکلتا ہے اور اسی وقت وہ اسی سوراخ پر زیادہ زور دیتا ہے پس دیپک کا راگ اور اس کی خاصیت سے ان لکڑیوں میں آگ لگ جاتی ہے اور وہ جانور اسی آگ میں جل بھُن کر راکھ ہو جاتا ہے پس بہ قدرت الٰہی اس راکھ پر مینھ برستا ہے اور اس راکھ میں ایک انڈا پیدا ہوتا ہے اور کچھ دنوں میں اس انڈے سے ویسا ہی جانور پیدا ہوتا ہے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ اس کی چونچ میں تین سو ساٹھ سوراخ ہوتے ہیں اور ہر سوراخ سے ایک علیحدہ راگ نکلتا ہے بس جب اس کی موت آتی ہے تو یہ جانور لکڑیاں جمع کر کے ان میں بیٹھتا ہے اور گانے یعنی بولنے لگتا ہے اور اپنی آواز سے آپ ہی مست ہو کر پروں کو جھاڑتا اور بازوؤں کو پھٹپھٹاتا ہے، یہاں تک کہ اس کے پروں سے آگ جھڑنے لگتی ہے اور لکڑیاں بھڑک اُٹھتی ہیں اور وہ اسی جگہ میں جل جاتا ہے باقی حال پیدائش بدستور اور اس مُرغ کو فارسی میں آتش زن کہتے ہیں۔

## فصل قاف - مع لام

**قُل** ۔ع۔ صیغہ امر کا ہے، کہہ بول

**قَل** ۔ت۔ غلام

**قَلَاد** ۔ع۔ دشمنی، دشمن رکھنا کسی کو

**قَلَّاب** ۔ع۔ قُلَّابہ، حلقہ

**قَلَّاب** ۔ع۔ بدل دینے والا خالص کو غیر خالص سے، یعنی دغاباز فریبیا۔

**قُلَّابہ** ۔ع۔ حلقہ، مچھلی پکڑنے کا کانٹا۔

**قلّابی** ۔ف۔ کھوٹی چیز بیچنا، دغابازی۔

**قلّاج** ۔ت۔ زور سے کسی چیز کا کھینچنا مقدار درازی دونوں ہاتھ کی۔

**قَلَاچ** ۔ت۔ گھوڑے کا کودنا، بدکنا، چھلانگ لگانا۔

**قَلَادہ** ۔ع۔ گلوبند، کتّے وغیرہ کا پٹّہ۔

**قَلَانسگ** ۔تج۔ گوکھن جو کہ ریشم وغیرہ کا بہت مضبوط بنایا جاتا ہے۔

**قَلّاش** ۔ع۔ مفلس بے ننگ و نام لچا، بدمعاش، مرد مجرّد۔

**قَلَاع** ۔ع۔ جمع قلعہ کی۔

**قُلَاع** ۔ع۔ جوشش دہن، منہ کا آنا۔

**قَلَاق** ۔ت۔ نام ایک ملک کا ترکستان میں، نام ایک قوم کا ترکوں سے۔

**قلاق** ۔ت۔ گوش، کان۔

**قلاوز** ۔ت۔ راہبر، راستہ بتانے والا۔ جو ساتھ ساتھ چلے، سوار محافظ لشکر کے جو فوج کے آگے چلیں۔

**قُلاوزی** - ت۔ رہبری، پیش روی

**قَلَائِد** - ع۔ جمع قلادہ بمعنی گلوبند وغیرہ کی۔

**قَلب** - ع۔ اُلٹا ہوا، اوندھا دل اور کہتے ہیں کہ دل کا قلب نام اس لیے ہوا کہ دل سینے میں اُلٹا لٹکا ہوا ہے۔ ہر چیز کا بیچوں بیچ درمیان شے کا، کھوٹی چاندی، کھوٹا سونا فوج درمیان لشکر کی جس میں بادشاہ یا سردار رہتا ہے خود عقل۔

**قُلب** - ع۔ کلائی پر پہننے کی چیز مثل کنگن وغیرہ کے سفید رنگ کا سانپ۔

**قُلَّب** - ع۔ مرد حیلہ گر، دغا باز، کاموں وغیرہ کو دوسرے رنگ میں پھیر دینے والا عقلمند۔

**قَلَب** - ع۔ برگشتگی لب یعنی ہونٹ

**قَلبِ فلک** - ع۔ عالم برزخ۔

**قَلبِ عقرب** - ع۔ برقعہ (عقرب کا عکس برقعہ ہی ہوتا ہے) اُور قمر کی ۲۸ منزلوں میں سے بیسویں منزل کا نام۔

**قُلبَہ** - ع۔ زمین جوتنے کا ہل۔

**قُلبہ خوار** - فج۔ کُٹنا، دلال، نائکہ

**قُلبہ ران** - ف۔ ہل جوتنے والا۔

**قَلبی** - ع۔ بدلا ہوا، اُلٹا کیسا ہوا دلی۔

**قَلپاق** - ف۔ کلاہ، ٹوپی۔

**قِلَّت** - ع۔ کمی، کمیابی۔

**قَلَت** - ع۔ بیماری سے صحت پانا مفلسی اور فقیری سے رہائی

**قِلِت** - ف۔ کھڑے ماش، اُرد

**قَلتبان** - ف } دیوث جس کی جورو
**قلتبان** - ف } بدکار ہو اور وہ اس امر پر راضی ہو یا مطلق عورتوں کا دلّال۔

**قُلَّتَین** - ع۔ دو مٹکے جن میں ایک ہزار اور دو سو رطل عراقی پانی سما سکے اور بموجب مذہب شافعی اس قدر پانی استعمال کرنے سے نجس نہیں ہوتا ہے۔ یہ تثنیہ قلّہ کا ہے۔

**قَلچاق** - ت۔ لوہے کا دستانہ

**قُلح** - ع۔ دانتوں کی زردی اور میلاپن۔

**قُلزم** - ع۔ نام ایک شہر کا ہے درمیان مصر اور مکہ کے نزدیک کوہ طور کے اس شہر سے منسوب کر کے اس دریا کو کہ جس کے کنارے پر وہ واقع ہے: بحر قلزم کہتے ہیں۔

**قُلزُمِ پنج شاخ** - ف۔ کنایہ سخی کی ہتھیلی اور صاحب ہمت سے۔

**قَلَس** - ع۔ گلے سے غذا کا ایک دفعہ نکل پڑنا اور جو غذا دو تین مرتبہ کر کے حلق سے نکلے اس کو قے کہتے ہیں۔

**قَلَع** - ع۔ اکھیڑنا، نام ایک کان کا ہے جس میں سے خالص رانگا ملتا ہے۔

**قَلعَہ** - ع۔ ابر کا ٹکڑا، پتھر کا مکان اور حصار محفوظ جس میں بادشاہ وغیرہ رہتے ہیں۔

**قلعۂ بغداد** - ف۔ لوطیوں کی اصطلاح میں شکم یعنی پیٹ کو کہتے ہیں

**قَلعی** - ع۔ منسوب طرف قلع کے جو نام ایک کان کا ہے کہ جس میں سے خالص رانگا نکلتا ہے۔

قُلفہ ۔ ع۔ سرِ ذکر یعنی عضو تناسل کا سر بغیر ختنہ کیا ہوا،

قَلَق ۔ ع۔ بے قراری، بے آرامی

قَلِق ۔ ع۔ بے قرار، بے آرام ڈرپوک،

قُلقاش ۔ ع۔ اروی مشہور ترکاری ہے۔

قُلقاص ۔ ع۔ آلو مشہور ترکاری ہے

قَلقان ۔ ع۔ سپر، ڈھال۔

قلقچی ۔ ع۔ نوکر، خدمت گار مگر بادشاہ کے نوکر کو قلقچی نہ کہیں گے۔

قلقطار ۔ ف۔ زاک، ہندی پھٹکری

قُلقُل ۔ ع۔ آواز پانی یا شراب کے گرنے کی شیشہ یا صراحی کے گلے سے۔ مجازاً اہمل کلام۔

قَلقَلہ ۔ ع۔ جوش، بیقراری، ملانا حرف ساکن کا اس کے مخرج میں اور حروف قلقلہ پانچ ہیں، قاف، دال، طا، با، جیم،

قُلقُلہ ۔ ع۔ آواز صراحی یا شیشہ کی بروقت اُنڈیلنے پانی یا شراب کے۔

قُلَل ۔ ع۔ پہاڑ کی چوٹیاں۔ جمع قلہ کی۔

قَلم ۔ ع۔ کاٹنا، تراشنا، ناخن لینا۔

قَلَم ۔ ع۔ تراشا ہوا یعنی بنا ہوا قلم، جو چیز کہ کٹی ہو اور تراشی ہوئی ہو۔ وہ تھوڑے بال جو دونوں طرف کان اور بھوؤں کے درمیان لٹکا کر قینچی سے کاٹ دیتے ہیں۔

قَلَّما ۔ ع۔ اندک، تھوڑا، قلیل

قَلَمُ الحَجَر ۔ ع۔ سلیٹ کی بتی۔

قَلَمُ الرَّصاص ۔ ع۔ پنسل۔

قَلماش ۔ ت۔ بیہودہ۔ بدتمیز۔

قلم بند ۔ ف۔ بنانے والا موئے قلم کا جس سے نقاشی کرتے ہیں۔ اور وہ چیز جسپر لکھیں

قلم بہ ناخن شکستن ۔ ف۔ سزا کو پہونچانا۔

قلم بہ دم شمشیر افتادن ۔ ف۔ تلوار کی باڑھ مڑ جانا تلوار کی دھار میں دندانے پڑ جانا۔

قلم در کشیدن ۔ ف۔ معاف کرنا مٹا دینا۔

قلم در سیاہی نہادن ۔ ف۔ کسی کو سزا دینا، کسی کے نام پر بُرے کلمات لکھنا۔

قلم دست ۔ ف۔ بغیر اضافت کے یعنی تحریر۔

قلم دست و پا ۔ ف۔ ہاتھ کی کلائی اور پاؤں کی پنڈلی کی ہڈی،

قَلَمرو ۔ ف۔ سلطنت، ملک راجدھانی۔

قلمزن ۔ ف۔ محرر، مصور۔

قلم کار ۔ ف۔ وہ کپڑا جس پر رنگ برنگ کے نقش اور بیل بوٹے ہوں، چھینٹ۔

قلم موئے ۔ ف۔ بالوں کا قلم مصوری کا۔

قلم نیست ۔ ف۔ یعنی حساب اور پرسش نہیں ہے۔

قلمہائے مشکیں ۔ ف۔ مراد کاکلوں سے

قلمی ۔ ف۔ لکھی ہوئی چیز، وہ ایک قسم چادر کی جس پر سیدھے لمبے خطوط ہوں۔

قلندر ۔ ف۔ اصل میں یہ لفظ کلندر تھا یعنی کندۂ ناتراش اصطلاحاً وہ فقیر جو بے پروا ہو اور پابند شرع نہ ہو،

بیباک، رند،

قَلَندَری ۔ ف۔ ایک قسم ہے خیمے کی

قلنسہ ۔ ع۔ کلاہ ٹوپی، ظاہرًا

قَلَنسُوَہ ۔ ع۔ قلنسہ مخفف ہے

قلنسوہ کا۔

قَلَنعَہ ۔ ت۔ محاصرہ کرنا، گھیر لینا

خوراک پیادے کی، جو

گاؤں پر دستک دینے جائے

قلوب ۔ ع۔ جمع قالب یعنی دل

کی،

قَلُوص ۔ ع۔ جوان اونٹنی۔

قُلَّہ ۔ ع۔ پہاڑ کی چوٹی، ہر چیز

کے سر کی نوک، بڑا مٹکا جس میں

چھ سو رطل پانی آوے۔

قَلَہ ۔ ف۔ بغیر تشدید لام کے

گھوڑے کی ایک قسم رنگ

کی جو مائل بزردی ہوتا ہے

مثل بادام کے اور ایال کے

بالوں سے دُم تک ایک خط

سیاہ پیٹھ پر ہوتا ہے۔

قلی ۔ ت۔ غلام۔

قلی ۔ ع۔ ماہی توے میں کسی چیز

کا بھوننا۔

قلّی ۔ ع۔ سجی مشہور کھار ہے۔

قلیان ۔ ف۔ حقہ۔

قلیب ۔ ع۔ پرانا، کچا کنواں

قلیچ ۔ ت۔ شمشیر، تلوار

قلیدس ۔ ع۔ نام ایک حکیم کا، نام

اس کی کتاب کا، اشکال

ہندسہ میں یہ مخفف اقلیدس

کا ہے۔

قلیہ ۔ ع۔ ماہی توے میں گوشت

بھنا ہوا اگر استعمال اس

لفظ کا اس گوشت پر ہے

جو گھی اور مسالہ وغیرہ کے

ساتھ پتیلی میں شوربہ دار

پکاتے ہیں۔

## فصل قاف مع میم

قُم ۔ ع۔ صیغہ امر کا ہے، اٹھ

کھڑا ہو۔

قُم ۔ ع۔ نام شہر کا نزدیک

اصفہان کے۔

قُم ۔ ع۔ گھر میں جھاڑو دینا۔

قُما ۔ ت۔ کنیزک، لونڈی

قُماچ ۔ ت۔ ایک قسم روٹی کی

اور اس کو کماچ بھی کہتے

ہیں۔

قِمار ۔ ع۔ ہر بازی کہ جس میں شرط

لگائی جاوے کہ وہ بازی

کہ جس میں روپیہ کی لین

دین کی شرط ہو۔ ہندی

جُوا،

قمار ۔ ع۔ نام ایک موضع کا

بلاد ہند سے جہاں اگر

بہت عمدہ پیدا ہوتا ہے

اور اسی شہر کی طرف

منسوب کر کے عود قماری

مشہور ہے۔

قمار باختن ۔ ف۔ جوا کھیلنا۔

قمار بازی ۔ ف۔ جوا کھیلنا۔

قُماری ۔ ع۔ عود کی صفت ہے۔

منسوب طرف شہر قمار کے

اور جمع قمری پرند مشہور کی

قماش ۔ ع۔ اسباب گھر کا اسباب

کپڑے ریشمی وغیرہ اور یعنی

جوہر اور صفت کے بھی۔

قَمّاش ۔ ع۔ بزاز، کلاتھ مرچنٹ۔

قماط ۔ ع۔ وہ کپڑا جس میں نئے

پیدا ہوئے لڑکے کو خوب

لپیٹ کے باندھ دیتے

ہیں فقط منہ کھلا رکھتے ہیں

اور یہ رسم ولایت کی ہے،

فارسی میں اس کو غنداق

کہتے ہیں۔

قُمامہ ۔ع۔ گھر کا کوڑا کرکٹ جو بھاڑ دے کر ایک جگہ پھینک دیا جاتا ہے آدمیوں کا گوہ

قمچی ت۔ تازیانہ، کوڑا، چابک

قمح ۔ع۔ گیہوں بھنے ہوئے اناج کا آٹا جس کو ہندی میں ستو کہتے ہیں۔

قُمَحْدُوَہ ۔ع۔ پس سر یعنی وہ مقام کھوپڑی کا جو چت لیٹنے میں زمین سے مل جاتا ہے

قمر ۔ع۔ جوے میں اپنے حریف پر غالب آنا۔

قُمر ۔ع۔ چیزیں سفید روشن جمع قمر کی۔

قمر ۔ع۔ چاند، واضح ہو کہ چاندرات سے تین شب تک چاند کو ہلال کہتے ہیں اور پھر آخر مہینے تک قمر اور کیمیاگروں کی اصطلاح میں قمر چاندی کو کہتے ہیں

قمرا ۔ع۔ چاندنی، روشنی ماہ

قمران ۔ع۔ دونوں تثنیہ قمر کا ہے

قمرین ۔ع۔ اور مراد اس سے چاند اور سورج یہ تثنیہ تغلیبی کہلاتا ہے، اس لیے کہ محاورۂ عرب میں قمر مذکر ہے اور شمس یعنی سورج مؤنث ہے جس طرح ماں اور باپ کو والدین کہتے ہیں اسلیے کہ مرد غالب ہوتا ہے عورت پر والدتین نہیں کہتے۔

قمرغہ ۔ت۔ شکارگاہ۔

قمرہ ۔ع۔ جوا، جوے کا گھر، قمارخانہ

قُمری ۔ع۔ نام مشہور پرند کا

قمری ۔ع۔ منسوب قمر سے۔

قِمَطْر ۔ع۔ موٹا اور نرم، چھوٹے قد کا آدمی، وہ صندوق جس میں کتابوں کو رکھیں اور بمعنی کتابوں کے جزدان کے بھی لکھا ہے۔

قمع ۔ع۔ توڑنا، خراب کرنا، گرز مارنا کسی چیز پر۔

قمقام ۔ع۔ بڑا جھرا، دریا، سردار قوم۔

قُمقُمہ ۔ع۔ نام ایک چھوٹے گول ظرف کا جس کو فارسی میں کوزہ کہتے ہیں۔ گلاب پاش

قمل ۔ع۔ سپش جوں

قمل ۔ع۔ جوؤں کا پڑ جانا، شکم کلاں یعنی بڑے پیٹ کا ہونا

قمّل ۔ع۔ کہنہ، ہندی چچڑی، کلنی،

قمم ۔ع۔ جمع قمہ کی، ہر چیز کے سروں کی نوکیں، مجازاً بلندیاں۔

قمہ ۔ع۔ بلندی ہر چیز کی، ہر چیز کے سر کی نوک، بلندی کلس۔

قُمہ ۔ت۔ نام ایک ہتھیار کا۔

قمی ۔ع۔ منسوب طرف قم کے جو نام شہر کا ہے ایران میں، تخلص ایک شاعر کا۔

قمیص ۔ع۔ کرتہ، پیراہن۔

قمین ع۔ سزاوار، لائق۔

## فصل قاف مع نون

قنات ۔ع۔ چھوٹی نہر، نیزہ استخوان، مہرہ پشت۔

قنات ۔ت۔ پردہ، دلدار جو قائم مقام دیوار کے ہوتا ہے اور مشہور ہے۔

قنّاد ۔ع۔ قند بنانے والا، حلوائی،

**قنادخانہ** ۔ ف۔ وہ مقام جہاں حلوائی شکر اور قند وغیرہ بنائیں ہندی کھنڈسال۔

**قنادیل** ۔ ع۔ جمع قندیل کی

**قنار** ۔ ع۔ وہ لکڑی یا لوہے کی سلاخ وغیرہ جس پر قصاب لوگ ساری بکری کو بعد ذبح کرنے کے کھال وغیرہ صاف کر کے لٹکا دیتے ہیں اور ٹکڑے ٹکڑے کر کے بیچتے ہیں۔

**قناع** ۔ ع۔ ایک پردہ دوسرا جو اوپر مقنعہ کے ڈال لیتے ہیں اور بعضوں نے بمعنی مقنعہ کے بھی لکھا ہے۔

**قناعت** ۔ ع۔ راضی ہونا تھوڑی چیز پر۔

**قنال** ۔ ع۔ نہر غالبًا یہ کینال سے عربی بنایا گیا ہے۔

**قنب** ۔ ع۔ ایک درخت ہے جس کی پتی نشہ لاتی ہے، ہندی بھنگ۔

**قنبر** ۔ ع۔ نام حضرت علیؑ کے غلام کا۔

**قندورہ** ۔ ع۔ ایک قسم کا لباس زنگین جس کے دامن چھوٹے ہوتے ہیں اور بند اسمیں بہت ہوتے ہیں، وہ تسمہ جو جراب پر باندھ لیتے ہیں تاکہ گرد اس کے اندر نہ جائے۔

**قند** ۔ ع۔ سفید شکر

**قنداق** ۔ ت، وہ لکڑی جسمیں بندوق کی نال چسپاں کرتے ہیں عرف میں اس کو کندہ کہتے ہیں۔

**قندز** ۔ ف۔ نام ایک ولایت کا قریب ظلمات کے، نام ایک جانور سیاہ رنگ کا مشابہ کتے کے جو کہ ترکستان میں ہوتا ہے، اس کی کھال کا بہت عمدہ پوستین بنتا ہے۔ مجازًا اس جانور کے پوست کو بھی قندز کہتے ہیں، اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ قندز ایک دریائی کتا ہے اس کا پوست نہایت گرم ہوتا ہے اور اسی کا خصیہ جند بیدستر کہلاتا ہے جو نہایت مقوی باہ ہوتا ہے۔

**قند مکرر** ۔ ف۔ وہ قند جس کو دوبارہ صاف کرتے ہیں اور اس مرتبہ یہ نہایت صاف اور براق ہو جاتا ہے، اور اکثر قند مکرر سے معشوق کے ہونٹ مراد ہوتے ہیں

**قندیل** ۔ ع۔ فانوس جس میں چراغ جلاتے ہیں اور بہ فتح قاف غلط مشہور ہے۔ جمع قنادیل۔

**قندیل آب** ۔ ف۔ وہ شیشہ کا ظرف جس میں آدھی دور پانی بھر کے اوپر تیل ڈالتے ہیں اور بتی اس کے اندر رکھ کے روشن کرتے ہیں۔ جمع قنادیل۔

**قنص** ۔ ع۔ شکار کرنا، دام بچھانا

**قنصل** ۔ عج۔ کونسل۔

**قنطار** ۔ ع۔ ایک کھال بیل کی، چاندی یا سونے سے بھری ہوئی اور بعضے کہتے ہیں کہ قنطار ایک سو بیس رطل چاندی یا سونا۔

**قنطرہ** ۔ ع۔ عمدہ اور مضبوط پل کا بنانا، بڑا پل دریا کا، بنائے بلند، اونچی عمارت

قُنفُذ - ع - خارپشت ایک جانور ہے جس کے تمام بدن پر کانٹے ہوتے ہیں ہندی ساہی،

قُنُق - ت - مہمان -

قِنو - ع - خوشہ خرمائے تازہ

قِنوات - ع - جمع قنات کی چھوٹی نہریں۔

قِنوان - ع - جمع قنو کی، خوشہ خرمائے تازہ کے اور تثنیہ بھی ہے یعنی دو خوشہ خرما

قُنُوت - ع - فرمانبرداری تابعداری دُعا مانگنا، خاموشی، نام دُعائے مشہور کا جو نماز میں پڑھی جاتی ہے، چھوٹی نہریں، پیٹھ کی ہڈی کی گڑیاں،

قُنُوط - ع - ناامیدی، ناامید ہونا

قَنُوط - ع - ناامید، مایوس۔

قُنوع - ع - قانع ہونا، راضی رہنا، کم چیز پر۔

قَنُوع - ع - بڑا قانع - ہر حال میں راضی،

قِنیہ - ع - سرمایہ، پونجی، دولت

قِنینہ - ع - شیشہ اور صراحی شراب کی۔

قِنیلنہ - عج - بوتل، بڑی شیشی

## فصل قاف - مع واؤ

قُوا - ع - جمع قوت کی۔

قَوّاد - ع - دلاّل، کٹنا، قرم، دیّوث

قَوارِع - ع - جمع قارعہ کی سختیاں زمانے کے حادثے، بلائیں،

قُوارہ - ع گول ٹکڑا کسی چیز کا، گول کپڑا جو درزی لوگ گریبان وغیرہ میں سے بطور چھانٹن کے نکالتے ہیں۔

قَوّاس - ع - کمان بنانے والا۔

قواعد - ع - جمع قاعدہ کی، نام کتاب کا۔

قَوافِل - ع - جمع قافلہ کی

قَوّال - ع - گویّا، ڈوم، کلاونت اور اصلی معنی اس کے مرد زبان آور اور بسیار گو

قَوام - ع - راستی، سچائی، عدل

قِوام - ع - نظام - اصل کسی چیز کی اور بمعنی آراستگی، باقی رہنا، کھڑا ہونا، کسی چیز کی بقا یعنی بندش کے بھی آیا ہے۔

قَوانین - ع - جمع قانون کی۔

قوائم - ع - جمع قائمہ کی، کسی چیز کے پائے جن کے سبب سے وہ چیز تھمی رہے آدمی اور کل جانوروں کے ہاتھ اور پاؤں۔

قُوبا - ع - نام مرض کا، ہندی داد،

قُوّت - ع - طاقت، زور

قُوت - ع - خوراک، کھانا۔

قُوّۃ الظہر - ع - طاقت پیٹھ کی اور کنایہ حامی مددگار، اور پشت پناہ سے۔

قورچ - ع - لڑائی کا بینڈھا شاندار اور یہ لفظ بحذف واؤ معروف بھی آیا ہے۔

قَوَد - ع - قاتل کو قتل کرنا مقتول کے عوض میں قصاص

قُور - ت - واؤ مجہول سے سلاح ہتھیار۔

قُورُت ت - واؤ معروف سے خشک دہی۔

قورچی۔ ت۔ ہتھیار بند سپاہی سلاحدار یعنی جس کے پاس ہتھیار رہیں، لوہانہ اہتمام کرنے والا دربار بادشاہی کا۔

قورچی باشی۔ ت۔ سردار سپاہیوں کا داروغہ، سلاح خانہ

قورخانہ۔ ت۔ وہ مکان جس میں ہتھیار رہیں۔

قورمہ۔ ت۔ مطلق بھنی ہوئی شے خصوصاً گوشت بھنا ہوا۔

قوری گل۔ ت۔ مٹی کی چائے دانی

قوس۔ ع۔ کمان، ٹکڑا دائرہ کا، نام ایک برج آسمان کا۔

قوس السّمار۔ ع۔ قوس قزح، دھنک۔

قوسِ قُزح۔ ع۔ دھنک جو رنگ برنگ کی ہوتی ہے اور اکثر برسات میں بعد کھلنے ابر کے آسمان پر دکھائی دیتی ہے اور اس کو کمان رستم اور کمان شیطان بھی کہتے ہیں قزح ماخوذ ہے قزح سے، جس کے معنی زرد اور سرخ اور سبز کے ہیں، یا ماخوذ ہے قزح سے جس کے معنی بلندی کے ہیں یا منسوب ہے قزح سے جو نام ایک فرشتہ موکل ابر کا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ قزح نام شیطان کا ہے اسی سے اس کو کمان شیطان اور کمان رستم بہ مناسبت اس کے بڑے ہونے کے کہتے ہیں

قوسِ مشکیں۔ ف۔ کنایہ ہے معشوق کی بھوؤں سے۔

قوشِ۔ ت۔ پرند شکاری مثل شکرہ جرہ اور شاہین خصوصاً باز کے۔

قوشچی۔ ت۔ میر شکار۔

قوطی کبریت۔ ع۔ دیاسلائی کی ڈبیہ

قوغرہ۔ ع۔ کانگریس۔

قوقہ۔ ت۔ گریبان وغیرہ کا تکمہ۔

قول۔ ع۔ گفتار، گفتگو، کہنا بات کا اور موسیقی کی اصطلاح میں وہ گیت جسمیں عبارت عربی بھی شامل ہو۔

قُول۔ ت۔ رومیوں کی فوج، انبوہ سپاہ کا

قو بفچی۔ ت۔ نوکر، خدمت گار

قولنامہ۔ ف۔ اقرار نامہ وہ کاغذ کہ جس میں قول و قرار لکھا جائے۔

قُولنج۔ ع۔ وہ درد شدید جو قولون انتڑی میں پیدا ہوتا ہے بفتح لام بھی درست ہے۔

قَوم۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا۔

قومیسیون۔ ع۔ کمیشن

قَومہ۔ ع۔ ایک مرتبہ اٹھنا، ایکبار کھڑا ہونا،

قوۃ۔ ع۔ طاقت، استعداد، امکان،

قَوِی۔ مضبوط، طاقت والا۔

قوی پشت۔ ف۔ بہادر، دلیر، شجاع۔

قَوِیم۔ ع۔ سیدھا، راست، استوار

قَویمہ۔ ع۔ ہر چیز مؤنث جو سیدھی اور مضبوط ہو۔

## فصل قاف مع ہائے ہوز

قہّار۔ ع۔ بڑا قہر کرنے والا اور صفت خدائے تعالیٰ کی ہے

قہر۔ ع۔ زبردستی کرنا، زور کرنا

قہرمان۔ معرب۔ معرب کہرمان کا، وکیل کارفرما، خزانچی، حاکم

صاحب غلبہ مجازاً دہ حکومت
اور حکم جو قہر اور جلال کے
ساتھ ہو۔
**قہستان** ۔ ف ۔ نام ایک ملک
کا خراسان میں۔
**قہقاہ** ۔ ع ۔ کھلکھلا کر ہنسنا، زور
**قہقہہ** ۔ ع ۔ کی ہنسی، ٹھٹھا اور
قہقہہ نام ایک قلعہ کا ہے
ایران میں۔
**قہوہ** ۔ ع ۔ نام ایک تخم کا جو کسیلا اور
سیاہ ہوتا ہے ہندی میں اس کو
بن کہتے ہیں اس کو پانی
میں جوش کر کے پیتے ہیں۔

## فصل قاف - مع یائے تحتانی

**قے** ۔ ع ۔ ابکائیوں کے ساتھ
کھایا ہوا اگل دینا۔
**قیادت** ۔ ع ۔ رہبری کرنا، راستہ
بتانا اور مجازاً بمعنی قرساقی
اور دلالی کے بھی آتا ہے۔
**قیاس** ۔ ع ۔ اندازہ، اندازہ کرنا،
درمیان دو چیز کے برابر
کرنا ایک کو ساتھ دوسرے
کے کسی بات میں اور منطق
کی اصطلاح میں ایک
قول ہے مرکب دو جملوں
سے جس سے نتیجہ نکلے اور
اس کو اصطلاح منطق میں
شکل بھی کہتے ہیں۔
**قیاس مع الفارق** ۔ ع ۔ قیاس
کرنا ایک چیز کا دوسری چیز
پر بغیر اس کے کہ ان دونوں
چیزوں میں کچھ مناسبت
اور مشارکت ہو۔
**قیاسی** ۔ ع ۔ وہ چیز جو موافق قیاس
اور قاعدے کے ہو منسوب
قیاس سے۔
**قیافہ** ۔ ع ۔ صورت دیکھ کر اچھی یا
بری علامت کے دریافت
کر لینے کا علم۔
**قیام** ۔ ع ۔ کھڑا ہونا، استادہ ہونا
**قیامت** ۔ ع ۔ مصدر ہے بمعنی قائم
ہونا اور قیامت مشہور کو
قیامت اسی وجہ سے کہتے
ہیں کہ اس روز تمام مردے
زندہ ہو کر کھڑے ہو جائیں گے
اور فارسی میں لفظ قیامت
بمعنی نہایت اور بہت اور
کار عجیب کے بھی مستعمل ہوتا
ہے جیسے فلاں طفل قیامت
شوخ است
**قیامت کردن** ۔ ف ۔ عجیب و غریب
کام کرنا کسی کام میں طاقت
سے زیادہ کوشش کرنا۔
**قینان** ۔ ع ۔ جمع قینہ کی، گانے
والی لونڈیاں۔
**قینچی** ۔ ت ۔ مقراض، ہندی کترنی
کپڑا کاٹنے کا آلہ۔
**قیح** ۔ ع ۔ پیپ جو زخم میں پڑ جاتی
ہے۔
**قید** ۔ ع ۔ بندھ، بیڑی، کتاب کا
شیرازہ، شکنجہ جس میں کتاب دبا
دیتے ہیں۔
**قید اللسان** ۔ ع ۔ دانتوں کی جڑوں کا
گوشت جس کو ہندی میں
مسوڑھا کہتے ہیں۔
**قیدافہ** ۔ ف ۔ نام نوشابہ کا جو ملک
بردع کی ملکہ تھی، اس کا
قصہ سکندر نامہ میں مذکور ہے
**قید بند** ۔ ف ۔ حصار نام ایک قلعہ
کا ہے۔
**قیدی** ۔ ف ۔ بندھا ہوا، نظر بند
**قیر** ۔ ع ۔ ایک قسم کا روغن ہے
سیاہ جو خارشتی اونٹوں پر
ملا جاتا ہے اور ایک قسم

گوند ہے سیاہ اور نہایت
چپکنے والا جو جہازوں اور
کشتیوں کی درازوں میں
بھر دیتے ہیں تاکہ پانی اندر
نہ آوے اور بعضوں نے
معنی رال لکھا ہے۔

**قیراط** ۔ ع۔ آدھا دانگ یعنی چار جَو
کی مقدار یا ایک انچ۔

**قیروان** ۔ ع۔ نام ایک ملک کا
نزدیک افریقہ کے۔

**قیروطی** ۔ ی۔ موم، روغن۔

**قیس** ۔ ع۔ عرب میں نام ہے ایک
قبیلہ کا جو قیس کی اولاد سے
ہے نام مجنون عاشق لیلیٰ کا۔

**قیصر** ۔ ع۔ لقب بادشاہ روم کا جو
کوئی ہو واضح ہو کہ زبان
رومی میں قیصر اُس بچہ کو
کہتے ہیں جس کی ماں اس
بچہ کے جننے کے دنوں
میں مر جائے اور پھر اس
عورت کا پیٹ چاک کر کے
وہ بچہ نکال لیا جاوے
چونکہ پہلا بادشاہ روم کا
اغسطوس نام کا اسی طرح
پیدا ہوا تھا اس لئے اس کا
خطاب قیصر ہوا۔ اس روز
سے اب ہر بادشاہ روم کا
لقب ہوگیا۔

**قیصریہ** ۔ ع۔ نام شہر کا۔

**قیصور** ۔ ع۔ نام شہر کا جہاں کافور
نہایت عمدہ پیدا ہوتا ہے

**قیطون** ت۔ جو کہ نخ ابریشم سے تار
سونے یا چاندی کے ملمع
کے لگا کر بنتی ہے۔

**قیفال** ۔ ع۔ نام ایک رگ کا ہے
جس سے خون نکالنا سر اور
چہرے اور اکثر گلے کی بیماریوں
کو دُور کرتا ہے اسی لیے
اس کو عرف میں سرارو
کہتے ہیں۔

**قیل** ۔ ع۔ نام ایک بیابان کا
کنایہ کلام اور سخن سے اس
صورت میں یہ قیل وقال
کا مخفف ہے۔

**قیل** ۔ ع۔ نام ایک مرد کا، دوپہر
کو شراب پینا۔ وہ شخص جو
دوپہر کو سوتا ہو اور بعضی
بادشاہ اور اس معنی کر کے
اقیال جمع ہے۔

**قیل وقال** ۔ ع۔ گفتگو خواہ اچھی ہو
یا بُری ہو۔

**قیلولہ** ۔ ع۔ دوپہر دن چڑھے
کے وقت سونا۔

**قیلہ** ۔ ع۔ ایک قسم کی بیماری
جس میں خصیہ بڑا ہو جاتا
ہے اور یہ فتق کی ایک قسم
ہے۔

**قیم** ۔ ع۔ جمع ہے قیمت کی۔

**قیّم** ۔ ع۔ نگاہ رکھنے والا اور قائم
رکھنے والا کسی چیز کا، ایک
نام خدا کے ناموں سے۔

**قیماز** ۔ ت۔ لونڈی، خدمت گار

**قیماق** ۔ ت۔ دودھ کی ملائی

**قیمت** ۔ ع۔ مول، قدر۔

**قیمتی** ۔ ع۔ جو شے قیمت والی ہو۔

**قیمہ قیمہ کردن** ۔ ف۔ ریزہ،
ریزہ کرنا۔

**قین** ۔ ع۔ آہنگر، لوہار

**قین** ۔ ت۔ زوجہ، چھری اور
تلوار کا میان۔

**قینچی کردن** ۔ ف۔ کاٹنا۔ تراشنا
جیب کترنا۔

**قینہ** ۔ ع۔ گانے والی لونڈی

**قیود** ۔ ع۔ جمع قید کی، قیدیں۔

**قیودان** ۔ تج۔ کپتان۔

**قیوّم** ۔ ع۔ صیغہ مبالغے کا ہے۔ بہت بڑا قائم ہونے والا بہت بڑا نگاہ رکھنے والا اور ایک نام خدائے تعالیٰ کے ناموں میں سے۔

# باب کاف عربی

## فصل کاف مع الف

**کابک** ۔ ف۔ پرندوں کا آشیانہ عموماً اور گھر کبوتروں کا خصوصاً۔

**کابوس** ۔ ع۔ ایک حالت ہے کہ سوتے ہوئے آدمی کو لاحق ہوتی ہے اس طرح کہ آدمی کوئی شکل ڈراؤنی یا کوئی ہنگامہ آفت کا خواب میں دیکھ کے ڈرتا ہے اور تمام جسم اس کا بوجھل ہوجاتا ہے اور باوجود یکہ سوتے میں غل مچاتا ہے مگر آواز نہیں نکلتی اور اس کا نام عربی میں ضاغوطہ بھی ہے اور فارسی میں سکاچہ کہتے ہیں۔

**کابیشہ** ۔ ت۔ یائے معروف سے گل عصفر ہندی میں کسبنھ کہتے ہیں۔

**کابین** ۔ ف۔ وہ روپیہ جو شوہر بروقت نکاح زوجہ کو دینا منظور کرتا ہے۔ عربی میں اس کو مہر کہتے ہیں۔

**کات** ۔ ف۔ نام ایک شہر کا خراسان سے جو نزدیک خوارزم کے واقع ہے اور ایک درخت کی لکڑی کا عصارہ جو پان میں کھاتے ہیں، ہندی کتھا۔

**کاتب** ۔ ع۔ لکھنے والا، منشی، اصطلاحاً خوشنویس۔

**کاتمُ الاَسرار** ۔ ع۔ پرائیوٹ سکریٹری محافظ دفتر۔

**کاج** ۔ ع۔ احول، بھینگا اور کلمہ تمنا اور افسوس کا اس کے معنی ہیں کاش کی شین جیم عربی سے بدل گئی ہے۔ نام درخت کا قسم صنوبر سے۔

**کاجیرہ** ۔ ف۔ یائے معروف سے گل عصفر ہندی میں کسنبھ کہتے ہیں۔

**کاچار** ۔ ف۔ گھر کا اسباب، گھر گرہستی۔

**کاچال** ۔ ف۔ اسباب خانہ۔

**کاچک** ۔ ف۔ سر کے اوپر کی ہڈی مغز کے اوپر کی ہڈی، چندیا

**کاچہ** ۔ ف۔ زنخ، ٹھوڑی

**کاخ** ۔ ف۔ عمارت، بلند محل

**کاخ مشتری** ۔ ف۔ برج حوت، ایک ستارے کا نام۔

**کاخ مجازی** ۔ ف۔ کنایہ دنیا سے۔

**کاد** ۔ ف۔ حرص، لالچ

**کادی** ۔ ہ۔ نام ایک درخت کا، جس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔

**کاذی** ۔ ع۔ نام ایک درخت کا جس کا پھل نہایت خوشبودار ہوتا ہے ہندی میں اس کو کیوڑہ کہتے ہیں۔

**کاذب** ۔ ع۔ جھوٹا، دروغ گو۔

**کار** ۔ کام مجازاً بمعنی پیشہ ہنر

**کاربند** ۔ ف۔ کام کرنے والا،

اطاعت کرنے والا۔

**کاربستن**۔ ف۔ عمل میں لانا۔

**کار بجان رسیدن**۔ ف۔ قریب بہ ہلاکت پہونچنا۔

**کارد**۔ ف۔ رائے موقوف، چاقو، چھری اور بفتح رائے مہملہ غلط ہے۔

**کاردار**۔ ف۔ عامل کارگزار، وزیر بادشاہ کے آگے کام کرنے والا۔

**کاروان**۔ ف۔ کام جاننے والا، عاقل ہنرمند، بادشاہ کا وزیر۔

**کارد باستخوان رسیدن**۔ ف۔ کنایہ نہایت تنگ آنے اور قریب ہلاکت پہونچنے سے۔

**کار دست بستہ**۔ ف۔ مشکل کام جو آسانی سے نہ ہوسکے۔

**کارزار**۔ ف۔ جنگ، لڑائی، مقابلہ

**کارشناس**۔ ف۔ کام کو پہچاننے والا

**کارطلب**۔ ف۔ کنایہ شجاع اور بہادر سے۔

**کارفرما**۔ ف۔ کام بتلانے والا۔

**کار کسی ساختن**۔ ف۔ کسی کو مار ڈالنا۔

**کار کسی شدن**۔ ف۔ کسی کا مرجانا۔

**کارکن**۔ ف۔ کام کرنے والا، کارندہ

**کارکیا**۔ ف۔ یہ مقلوب الاضافت ہے یعنی کیائے کار یعنی صاحب کار جس کے متعلق بہت سے کام ہوں مراد اس سے بادشاہ وزیر، کارفرما، کارگزار کارندہ۔

**کارکیائی**۔ ف۔ بادشاہی، کارفرمائی

**کارگاہ**۔ ف۔ ہر چیز کے بنانے کی جگہ عموماً اور کپڑا بننے کا مقام خصوصاً۔

**کارگر**۔ ف۔ کام کرنے والا، ہنرور اور زلیخا میں ایک جگہ کنایہ خالق سے۔

**کارگزار**۔ ف۔ نوکر، کارندہ۔

**کارمند**۔ ف۔ خدمتگار، ملازم نوکر۔

**کارنامہ**۔ ف۔ تصویروں کا مرقع جو نقاش اپنے اظہار کمال کے لئے تیار کرتے ہیں۔ جنگنامہ، کتاب تواریخ کی، کتاب قوانین ریاست اور عدالت کی جس کو کتاب آئین اور دستور العمل بھی کہتے ہیں۔

**کاروان**۔ ف۔ قافلہ، گروہ۔

**کاروان سرائے**۔ ف۔ سرا جس میں قافلہ اور مسافر اُترے۔

**کاریدن**۔ ف۔ بیج کا بونا۔

**کاریز**۔ ف۔ یائے مجہول سے نالی پانی دینے کی کھیت میں۔ وہ نالی جو ندی سے کھود کر کھیت میں لے جاویں تاکہ کھیت میں پانی دیا جاوے پنجابی زبان میں اس کو کول کہتے ہیں۔

**کاربگرد کردن**۔ ف۔ قطع معاملہ کرنا دوستی اور محبت کا قطع کرنا۔

**کاریگر**۔ ف۔ مزید علیہ کارگر کا، ہنرمند کام کرنے والا۔

**کاز**۔ ف۔ پلیٹ فارم، جالی

**کازٹ**۔ ع۔ سرکاری اخبار، گزٹ

**کازہ**۔ ف۔ وہ گڑھا جس میں صیاد چھپکر بیٹھتا ہے شکار پکڑنے کی تاک میں۔ اور اس گڑھے کے منہ کو درخت کی ٹہنیوں سے چھپا لیتے ہیں تاکہ شکار دیکھ کر بھڑکے نہیں، کھیت والوں اور غریب آدمیوں کا جھونپڑا جو نرکل اور پھوس کا ہو۔

جھولا رسّی کا جو درخت وغیرہ پر ڈال کر جھولتے ہیں۔

**کاژ** ۔ ف۔ احول، بھنگا، ایک قسم صنوبر کی۔

**کاژیرہ** ۔ف۔ یائے معروف سے گل عصفر جس کو ہندی میں کسنبھ کہتے ہیں۔

**کاس** ۔ ف۔ نقارہ، خوک سوار

**کاس** ۔ ع۔ پیالہ شراب سے لبالب اور بمعنی مطلق جام کے بھی آیا ہے۔

**کاسات** ۔ ع۔ جمع کاسہ یعنی پیالے کی۔

**کاسب** ۔ ع۔ کسب کرنے والا، کمانے والا، پیشہ سے پیدا کرنے والا،

**کاستن** ۔ ف۔ گھٹنا، گھٹانا

**کاسد** ۔ ع۔ بے رواج کھوٹا، جس چیز میں کھوٹ ملی ہو اور اس وجہ سے کوئی اس سے خریدنے کی رغبت نہ کرے۔

**کاسر** ۔ ع۔ توڑنے والا

**کاسف** ۔ ع۔ چھپانے والا پوشیدہ کرنے والا، بدحال ترش رو،

**کاس موئے** ۔ ف۔ یعنی موئے کاس یعنی اس کے سور جیسے بال، اس لیئے کہ کاس بمعنی سور ہے۔

**کاسہ** ۔ ع۔ پیالہ

**کاسہ بازی** ۔ ف۔ ایک قسم کا تماشہ کہ جو بازیگر کرتے ہیں مجازاً بمعنی مکاری

**کاسہ بر سر کسے شکستن** ۔ ف۔ کسی کو رسوا کرنا کسی کا عیب ظاہر کرنا،

**کاسہ بند کردن** ۔ ف۔ خوشامد کرنا، کسی سے کسی شے کی اُمید اور طمع کرنا۔

**کاسۂ فغفور** ۔ ف۔ چینی کا پیالہ

**کاسہ لیسان** ۔ ف۔ لالچی فقیر، کمینے خوشامد کرنے والے پست ہمت لوگ۔

**کاش** ۔ ف۔ خدا کرے، اُمید یوں ہے۔ یہ کلمہ تمنا اور آرزو کا ہے اور بمعنی شیشہ بھی۔

**کاشانہ** ۔ ف۔ ع۔ جھونپڑا، چھوٹا گھر، یہ کلمہ تحقیر کا ہے جاڑوں کے رہنے کا وہ مکان کہ

جس میں چاروں طرف روشندانوں میں شیشے لگے ہوں، مثل حمام کے تاکہ روشنی آوے اور ہوا نہ آسکے اس لئے کہ کاش بمعنی شیشہ ہے۔

**کاشت** ۔ ف۔ کھیتی کرنا، یہ ماضی بمعنی مصدر ہے۔

**کاشتن** ۔ ف۔ بونا، بیج بونا۔

**کاشف** ۔ ع۔ کھولنے والا، دُور کرنے والا، ظاہر کرنے والا، برہنہ یعنی ننگا کرنے والا،

**کاش کہ** ۔ ف۔ یہ کلمہ بھی تمنا اور آرزو کا ہے۔

**کاظم** ۔ ع۔ غصہ مارنے والا، غصہ کا کھانے والا، لقب حضرت امام موسیٰ بن جعفر صادق علیہ السلام کا۔

**کاغ** ۔ ف۔ نام ایک پرند کا کوّے کی آواز، نالہ و فریاد چرپایوں کی جگالی، آگ

**کاغذ** ۔ مب۔ معرب کاغذ مجازاً نامہ

**کاغذ باد** ۔ ف۔ ہندی کنکوا

**کاغذ حلوا** ۔ ف۔ ہر چیز ناقص اور

ناکارہ اور وجہ مناسبت کی یہ ہے کہ جس کاغذ میں حلوا رکھا اور لپیٹا جاتا ہے۔ وہ کاغذ پھر لکھنے وغیرہ کے کام کا نہیں رہتا اور بعضوں نے کہا ہے کہ ایک قسم کاغذ نفلیس کی ہے۔

**کاغذ خانہ** ۔ ف۔ پیپر مل، وہ جگہ جہاں کاغذ بنتا یا بنا کر ذخیرہ کیا جاتا ہے۔

**کاغذ خشک کن** ۔ ء بلاٹنگ پیپر جاذب۔

**کاغذ زر** ۔ ف۔ تمسک، قبالہ، ہنڈی روپیہ کی، نوٹ

**کاف** ۔ ع۔ باز رکھنے والا، بچانے والا، بوڑھا اونٹ جس کے دانت گھس گئے ہوں

**کافتن** ۔ ف۔ کھودنا، چیرنا۔

**کافر** ۔ ع۔ پوشیدہ کرنے والا، چھپانے والا چونکہ بیدین حق کو چھپاتا ہے اور اسلام کی طرف نہیں پھرتا ہے اس لئے کافر کہا اور فارسیوں نے اس کو بفتح فا بھی استعمال کیا ہے، خنجر اور اختر کے ساتھ اس کا قافیہ باندھا ہے اور کافر بمعنی بڑی نہر اور اندھیری رات کے بھی مجازاً آیا ہے

**کاف ران** ف۔ کنایہ عورت کی شرم گاہ سے۔

**کافر ماجرا** ۔ ف۔ وہ شخص جس کا حال مثل کافر کے حال کے ہو

**کافر ماجرائی** ۔ ف۔ مجازاً بمعنی ظلم و بیداد کے۔

**کافر نعمت** ۔ ف۔ چھپانے والا نعمت کا ناسپاس، ناشکرا۔

**کافل** ۔ ع۔ ضامن

**کافور** ۔ ع۔ نام دوائے سفید اور خوشبو کا جس کو ہندی میں کپور کہتے ہیں، نام بہشتی چشمہ کا۔

**کافور خوار** ۔ ف۔ کنایہ نامرد سے۔

**کافور خوردن** ف۔ نامرد ہونا، کنایہ ہے عدم رجولیت سے اسلئے کہ کافور کا مزاج سرد و خشک ہے تیسرے درجہ میں اور مشہور ہے کہ اس کے کھانے کی کثرت سے شہوت زائل ہو جاتی ہے۔

**کافور و عنبر** ۔ ف۔ سکندر نامہ میں ایک مقام پر مراد کاغذ کی سفیدی اور روشنائی کی سیاہی سے

**کافوری عمامہ** ۔ ف۔ مراد دستار سفید سے۔

**کاف و نون** ۔ ف۔ کنایہ لفظ کن سے ہے جو کہ حق تعالیٰ نے کل مخلوقات کے پیدا فرمانے سے پہلے ارشاد فرمایا تھا اور اس لفظ کے فرماتے ہی سب پیدا ہو گئے کن کلمہ عربی ہے بمعنی موجود ہو جا۔

**کافہ** ۔ ع۔ سردار لشکر۔

**کافہ** ۔ ع۔ کل، ہمہ، سب، تمام

**کافۃ الانام** ۔ ع۔ سب لوگ، کل آدمی

**کافی** ۔ ع۔ کفایت کرنے والا، ضامن، نام کتاب حدیث کا مذہب امامیہ میں مجازاً بمعنی دانا، عقلمند، کارگزار، کارندہ، پیشکار، ہندی میں نام راگنی کا۔

**کاک** ۔ ف۔ روٹی کی ایک قسم جو ٹکیہ کے مثل ہوتی ہے بعض کہتے ہیں کہ روغنی ٹکیا

**کاکا** - ف۔ بڑا بھائی، گھر کا بوڑھا، غلام،

**کاکل** - ف۔ زلف، بال سر کے آگے لٹکے ہوئے گھوڑوں کی گردن کے بال۔

**کاکل شمع** - ف۔ دھواں جو شمع کے سر پر ہوتا ہے۔

**کاکل صبح** - ف۔ صبح صادق

**کالا** - ف۔ گھر کا اسباب غیر جاندار۔

**کالبُد** - ف۔ لام موقوف سے قالب یعنی سانچہ ہر چیز کا، تن بدن اور جسم آدمی اور دوسرے حیوانوں کا بفتح با بھی آیا ہے۔

**کالسکہ سرباز** - ف۔ فٹن، بگھی۔

**کالسکہ شتری** - ف۔ اونٹ گاڑی

**کالم** - ف۔ وہ عورت جو کنواری نہ ہو، وہ عورت جس کا شوہر مرگیا ہو، وہ عورت جس کے شوہر نے اس کو طلاق دے دی ہو۔

**کالوج** - ف۔ چھوٹی انگلی ہاتھ کی

**کالیدہ** - ف۔ یائے معروف سے پریشان

**کالیدن** - مج۔ پریشان ہونا۔

**کالیو** - ف۔ یائے مجہول سے سرگشتہ و حیران پریشان احمق دیوانا بہرا۔

**کالیوگی** - ف۔ سرگشتگی، حیرانگی دیوانگی، سراسیگی۔

**کام** - ف۔ مراد، مقصد، مطلب حلق کی چھت جسکو ہندی میں تالو کہتے ہیں اور زبان ہندی میں یعنی شہوت اور جماع۔

**کام پرست** - مج۔ شہوت پرست خودغرض۔

**کام پُرشکر شدن** - ف۔ منہ میٹھا ہونا،

**کامخ** - ف۔ چٹنی، اچار

**کام دل** - ف۔ مراد معشوق سے۔

**کامران** - ف۔ جس کا مطلب ہوگیا ہو

**کامگار** - ف۔ کامیاب مقدور

**کامگر** - ف۔ مخفف کامگار کا۔

**کامل** - ع۔ پورا نام ایک بحر کا، اُنیس بحروں اشعار سے

**کام ناکام** - ف۔ چار و ناچار

**کامن** - ع۔ چھپا ہوا، پوشیدہ اور پوشیدہ ہونے والا۔

**کامہ** - ف۔ مراد مقصود کام اور ایک چیز ہے ترش مزہ جس کے ساتھ روٹی کھاتے ہیں۔

**کامیاب** - ف۔ کام پانے والا، جس کا مطلب ہوگیا ہو، فتحیاب

**کان** - ف۔ معدن، کھان

**کانون** - ع۔ آتشدان مطلقاً خواہ لوہاروں کی بھٹی ہو، خواہ بھاڑ وغیرہ، دو مہینوں کا نام، زبان رومی میں جن کا ذکر آگے ہوتا ہے۔

**کانون الاول** - ع۔ ہندی میں تقریباً ماہ پوس اور انگریزی میں ماہ دسمبر

**کانون الآخر** - ع۔ ہندی میں تقریباً ماہ ماگھ اور انگریزی میں ماہ جنوری

**کانی** - ف۔ کھان کی چیز، معدنی

**کاوُ** - ف۔ امر ہے کاویدن سے یعنی کھود!

**کاواک** - ف۔ نالی، بے مغز، کھوکھلی چیز۔

**کاوُس** - ف۔ ایک بادشاہ تھا

عظیم الشان اسکے لوگ کردن
میں سے رستم پہلوان بھی تھا
اور اس کو کیکاؤس بھی
کہتے ہیں۔

**کاوش** ۔ ف۔ کھوج لگانا تلاش
کرنا،

**کاوکاو** ۔ ف۔ تلاش، تجسّس،
کاوش اور بعضوں نے
بمعنی آواز کے بھی لکھا ہے

**کاوہ** ۔ ف۔ نام ایک لوہار کا،
جس نے ضحاک پر خروج
کرکے فریدون کو تخت پر
بٹھایا تھا۔

**کاوی** ۔ ع۔ کسی عضو پر آگ سے
داغ دینے والا۔

**کاویانی درفش**۔ ف۔ فریدون کی
فوج کا علم منسوب طرف
کاوہ لوہار کے اور یہ پلنگ
کا پوست یعنی کھال تھی،
جس کو کاوہ کام کرتے وقت
اپنی کمر پر باندھ لیتا تھا،
فریدوں نے ضحاک سے
جنگ کرتے وقت اس
چمڑے کو اپنی فوج کے
علم پر باندھا تھا، بعد فتح
اس کو مرصع کیا۔

**کاویدن** ۔ ف۔ کھودنا

**کاہ** ۔ ف۔ سوکھی کٹی ہوئی گھاس

**کاہ بن** ۔ ف۔ درخت کا ٹھونٹ یا
موٹی موٹی جڑیں۔

**کاہ رُبا** ۔ ف۔ درخت جوز رومی کا
گوند ہے اور بعض لوگوں
کا بیان ہے کہ یہ حدِ شوروس
میں ایک چشمہ ہے جو جوش
کھاتا رہتا ہے اور ہوا
لگنے سے جم جاتا ہے۔

**کاہ دردہان گرفتن** ۔ ف۔ کنایہ
عاجزی کرنے اور امان
چاہنے سے۔

**کاہش** ۔ ف۔ کم ہونا نقصان
قبول کرنا۔

**کاہکشان** ۔ ف۔ اس کو کہکشاں
بھی کہتے ہیں، وہ لمبی راہ
جو کبھی کبھی آسمان پر رات
کو نظر آتی ہے اور یہ مہین
مہین ستاروں کی ہوتی ہے
جو آپس میں ملے ہوئے
اور گھنے ہوتے ہیں اور
اس کو کاہ کشاں اس لیے
کہتے ہیں کہ یہ مشابہ ہے اس
لکیر کے جو زمین پر گھاس
پھوس کے کھینچنے سے
پڑ جاتی ہے۔

**کاہ کہنہ بباد دادن** ۔ ف۔ گذرے
ہوئے زمانہ کی باتوں اور
چیزوں کا ذکر اپنی بڑائی
کے لئے کرنا، غرور کرنا،
فخر کرنا، گپ مارنا،

**کاہل** ۔ ع۔ سست

**کاہلی** ۔ ع۔ سستی

**کاہن** ۔ ع۔ فال گو، جادوگر،
شگون لینے والا جانوروں
کی آواز سے غیب کی
باتوں کا بتانے والا۔

**کاہو** ۔ ف۔ نام دوائے مشہور کا

**کاہیدن** ۔ ف۔ گھٹنا، گھٹانا،

**کائد** ۔ ع۔ مکار، فریبیا۔

**کائن** ۔ ع۔ ہونے والا، موجود

**کائنات** ۔ ع۔ دنیا، موجودات،

## فصل کاف مع بائے موحدہ

**کباب** ۔ ف۔ گوشت کو کوٹ کر
گول کرکے اور کئی طرح
سے آگ پر بھونتے ہیں۔

**کبابہ** ۔ ت ۔ گلاس

کباب تر - ف. کنایہ برف سے.
کباب دررسانیدن ف. کباب کا پکانا.
کباد - ع - درد جگر.
کبادہ - ع - بالکل نرم کمان، لیزم جس کا چلّہ لوہے کی کٹوریوں کا ہوتا ہے اور اس کو پہلوان لوگ ہلاتے ہیں.
کبار - ع - جمع کبیر کی، بزرگ لوگ.
کبار - ع - بزرگ ہونا.
کبّار - ع - جمع کبیرہ کی بڑے گناہ.
کبائر - ع - جمع کبیرہ کی، بڑے گناہ.
کبت - ع - خوار کرنا، ذلیل کرنا، ہلاک کرنا، منہ کے بل گرا دینا.
کبد - ع - جگر، کلیجہ، جو عضو رئیس داہنی طرف پہلو میں ہے. اکباد جمع ہے.
کبدا عجلت کرنا اور فربہ - اور بمعنی سناروں ٹھٹھیروں کی چیزوں کے جوڑنے کے اوزار

کبد - ع - سختی، رنج، بلا.
کبر - ع - بزرگی، بڑائی، بزرگ ہونا.
کبر - ع - کلاں سالی، بڑھاپا بوڑھا ہونا.
کبر - ع - ایک میوہ ہے ترش مزہ اس کا اچار پڑتا ہے اور خراسان میں بہت پیدا ہوتا ہے.
کبراء - ع - جمع کبیر کی، بزرگ لوگ.
کبریٰ - ع - ہر چیز مؤنث جو بڑی بزرگ ہو.
کبرسن - ع - کلاں سالی، بڑہاپا
کبریا - ع - بزرگی، بزرگ پن، عظمت.
کبریت - گوگرد، گندھک، دیاسلائی اور بمعنی خالص چاندی اور سونے کے بھی
کبریت احمر - ع - سُرخ گندھک اور کنایہ اکسیر سے اس لیے کہ سُرخ گندھک سے اکسیر بنتی ہے. مگر سُرخ گندھک نایاب ہے.

کبس - ع - کنویں کا خاک سے پاٹ دینا، گریبان میں سر کا ڈالنا، شب خون مارنا.
کبس - ع - گڑھے میں منہ کے بل گرنا.
کبس - ع - وہ مٹی جس سے کنواں پاٹا جاوے
کبش - ع - مینڈھا جنگی، شاخدار
کبک - ف. چکور پرند مشہور ہے
کبوتر - ف. مشہور پرندہ ہے.
کبوتر دم - ف. کنایہ بوسہ خاطر خواہ سے.
کبود - ف. نیلگوں، نیلا.
کبیب - ع - منہ کے بل گرا ہوا.
کبیر - ع - بزرگ. بڑا.
کبیرہ - ع - بڑا گناہ.
کبیسہ - ع - کنواں خاک سے پٹا ہوا، گول ہانڈی مٹی سے بھری ہوئی، اور اصطلاح میں لوند کے دن ۱۱ ہ دن بحساب سال شمسی کے مقابلہ میں حساب قمری سے جو زائد آتے ہیں ان کو تین برس کے بعد جمع کر کے ایک

ہیلینہ لونڈا کا جو ہندو پڑھاتے ہیں۔

کُبَیشَہ ۔ ع۔ حضرت رسول صلعم کے ایک غلام کا نام ہے۔

## فصل کاف مع بائے فارسی

کَپان ۔ ف۔ بڑی ترازو جس سے لکڑی وغیرہ تولتے ہیں۔ ہندی میں اس کو تک کہتے ہیں۔

کپسر کردن ۔ ف۔ چھپر چھانا۔

کپنک ۔ ف۔ گدڑی جو محتاج آدمی جاڑے میں اوڑھتے ہیں

کپی ۔ ف۔ بوزنہ، بندر، بعضے کہتے ہیں کہ سیاہ بندر یعنی لنگور۔

## فصل کاف۔ مع تائے فوقانی

کِتاب ۔ ع۔ لکھا ہوا، لکھنا، نامہ فرض کیا ہوا، آزاد کرنا، غلام اور لونڈی کا بعوض ان کے مال کے۔

کُتّاب ۔ ع۔ جمع تکسیر کاتب کی یعنی لکھنے والے مجازاً بمعنی مکتب کے جہاں لڑکے پڑھیں۔

کُتّاب ۔ ع۔ مکتب

کِتابت ۔ ع۔ لکھنا

کتابچہ بغلی ۔ مج۔ نوٹ بک جزدان میں لٹکا کر لے جانے والی حمائل شریف وغیرہ

کتابون ۔ ع۔ قیصر روم کی بیٹی کا نام جو گشتاسپ کے نکاح میں تھی اور اسی کے پیٹ سے اسفندیار پیدا ہوا تھا۔

کِتابہ ۔ ع۔ وہ عبارت جو مسجد و ں مقبروں اور امیروں کے دروازوں پر لکھتے ہیں یا پتھر پر کھود کے نصب کرتے ہیں

کُتّابی ۔ ع۔ منسوب طرف کتّاب کے جو بمعنی مکتب اور دبستان کے ہے۔

کتابی ۔ ع۔ کافر کتابی جو دین منسوخ رکھتا ہو

کتارہ ۔ ف۔ یہ وہ حربہ ہے جس کو ہند کے لوگ کٹار کہتے ہیں اور بعضوں نے بمعنی خنجر اور تلوار کے بھی لکھا ہے۔

کتام ۔ ع۔ بھید کا پوشیدہ رکھنا

کتان ۔ ع۔ السی جس کا تیل نکلتا ہے اور ایک قسم کا کپڑا ہے جو نہایت باریک جس کو کتّسر کہتے ہیں۔

کتائب ۔ ع۔ جمع کتیبہ بمعنی لشکر کی۔

کُتُب ۔ ع۔ جمع کتاب کی۔

کتبہ ۔ ع۔ مصدر ہے بمعنی ایک بار لکھنا فارسی میں کبھی بمعنے مفعول یعنی لکھی ہوئی چیز کے بھی آتا ہے۔

کَتَبَہ ۔ ع۔ جمع کاتب یعنی لکھنے والے کی۔

کتخدا ۔ ف۔ اس کی اصل کدخدا ہے۔ یعنی گھر کا مالک صاحب خانہ اور بمعنی لائق اور سزاوار کے بھی آیا ہے، گھر والا، گھر والی۔

کتخدائی ۔ ف۔ شادی، بیاہ۔

کتف ۔ ع۔ شانہ، کندھا یہ اعراب اصلی ہیں۔ اور کِتف اور کَتف فرع ہے۔

کتکو ۔ ف۔ موٹا ڈنڈا۔

کُتَل ۔ ف۔ ٹیلہ جو جنگل میں ہو۔

کُتم ۔ ع۔ چھپانا، بھید پوشیدہ رکھنا مجازاً بمعنی پوشیدگی پردہ۔

کَتَم ۔ ع۔ ایک گھاس ہے جس سے

خضاب کرتے ہیں، نیل کی پتی۔

**کِتمان** ۔ع۔ گواہی کا چھپانا، بھید کا پوشیدہ رکھنا، پوشیدگی

**کُتُب** ۔ع۔ یائے معروف سے لکھی ہوئی چیز

**کُتیب** ۔ع۔ یائے مجہول سے امالہ کتاب کا

**کُتیبہ** ۔ع۔ فوج لشکر، نام ایک قلعہ کا بھی ہے، خیبر کے قلعوں میں سے۔

## فصل کاف مع ثائے مثلثہ

**کثافت** ۔ع۔ بھدا ہونا، موٹا ہونا گاڑھا ہونا، اکٹھا ہونا ضد لطافت

**کُثب** ۔ع۔ بالو کے بلند تودے

**کُثبان** ۔ع۔ جمع کثیب بمعنی بالو کے تودے بلند

**کثرات** ۔ع۔ جمع کثرت کی

**کثرت** ۔ع۔ بہت ہونا، زیادتی بہتات مجازاً انبوہ آدمیوں کا، علائق دنیا کے

**کثیب** ۔ع۔ بالو کا بلند تودہ

**کثیر** ۔ع۔ بہت زیادہ۔

**کثیف** ۔ع۔ جو لطیف نہ ہو، دلدار، گدلا، غلیظ، موٹا

## فصل کاف مع جیم

**کَج** ۔ف۔ ٹیڑھاپن۔ کُب، خم۔

**کُجا** ۔ف۔ کہاں، کس جگہ اور بمعنی ہر جا کے بھی آیا ہے

**کجاوہ** ۔ف۔ اونٹ پر ایک کاٹھی اس طرح پر باندھتے ہیں جس پر دو شخص مقابل ایک دوسرے کے بیٹھتے ہیں اس کو کجاوہ بولتے ہیں۔

**کجدار ومریز** ۔ف۔ وہ حکم جس کا بجا لانا نہایت مشکل ہو، بلکہ نہ ہو سکے۔

**کجک** ۔ف۔ آنکس، ہاتھی ہانکنے کا جو فیلبان کے ہاتھ میں ہوتا ہے، نقارہ بجانے کی چوب۔

**کجکول** ۔ف۔ وہ کاسہ جو فقیروں کے پاس ہوتا ہے جس میں بھیک کی چیزیں مانگ کر رکھتے ہیں۔

**کجمج** ۔ف۔ وہ شخص جس کی گفتگو فصیح نہ ہو، مہمل الفاظ بولنے والا، توتلا آدمی۔

**کجواج** ۔ف۔ کج۔ خم، اوندھا۔

**کجہ** ۔ف۔ انگلی میں پہننے کا چھلا چاندی وغیرہ کا جو بہت مشہور ہے۔

**کجبہ** ۔ف۔ کپڑے کا گول گیند جس کو لڑکے بنا کر آپس میں کھیلتے ہیں۔

**کجی** ۔ف۔ ٹیڑھاپن، کبڑاپن

**کجیم** ۔ف۔ } برگستوان، ہندی

**کجین** ۔ف۔ } پاکھر جو گھوڑے پر بروز جنگ ڈالتے ہیں۔

## فصل کاف مع حائے مہملہ

**کُحال** ۔ع۔ سرمہ لگا دینے والا، وہ حکیم جو لوگوں کی فقط آنکھ کا علاج کرے۔

**کُحل** ۔ع۔ قحط کا برس، سال قحط، آنکھ میں سرمہ لگانا

**کَحل** ۔ع۔ سرمہ۔

**کُحَل** ۔ع۔ سیاہ رنگ، سرمہ گوں ہونا آنکھ کا۔

**کُحلا** ۔ت۔ گاؤزبان

**کحل الجواہر** ۔ع۔ وہ سُرمہ جس میں سار، بن، حو بدھے موتی وغیرہ جواہر پڑتے ہیں اور اس طرح کا سُرمہ آنکھوں کی روشنی کو بہت قوت دیتا ہے۔

**کُحلی** ۔ع۔ سُرمئی رنگ۔ نام ایک کپڑے کا جو نفیس اور سیاہ رنگ ہوتا ہے اور اکثر ولایت کی عورتیں اس کو پہنتی ہیں۔

**کَحِیل** ۔ع۔ وہ شخص جس کی آنکھوں میں سُرمہ لگا ہو۔

## فصل کاف مع خائے معجمہ

**کخ** ۔ف۔ نام ایک گھاس کا جس سے بوریا بنایا جاتا ہے۔ وہ کیڑا جو میوہ وغیرہ میں پڑ جاتا ہے وہ صورت ڈراؤنی جس سے بچوں کو ڈراتے ہیں جیسے بیجا وغیرہ

**کخ** ۔ف۔ کڑوا مزہ، اور کلمہ نفرت اور منع کرنے کا بھی ہے۔

**کخ کخ** ۔ع۔ یہ وہ کلمہ ہے جو محل نفرت میں کہتے ہیں اور ہنسی کی آواز۔

**کُخ کُخ** ۔ف۔ کھانسی کی آواز

## فصل کاف مع دال مہملہ

**کَد** ۔ف۔ خانہ، گھر، گاؤں

**کُدام** ۔ف۔ کون شخص، کون چیز، یہ کلمہ استفہام کا ہے انسان اور غیر انسان اور کُل اشیاء پر بولا جاتا ہے

**کدبانو** ۔ف۔ گھر کی مالکہ، بیوی گھر کی، گھر کی بیگم، صاحب خانہ۔

**کدخدا** ف۔ صاحب خانہ، مالک گھر کا، اصطلاحاً وہ مرد اور عورت جس کی شادی ہوگئی ہو، گھر والا، گھر والی اور جدید فارسی زبان میں کدخدا اسٹی مجسٹریٹ کو بھی کہتے ہیں۔

**کدر** ۔ع۔ تیرہ۔ گدلا، مکدر، گدلاپن، گدلا ہونا،

**کُدر** ۔ف۔ نام ایک درخت خوشبودار کا جس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے ہندی کیوڑا۔

**کدس** ۔ع۔ خرمن ناکوفتہ

**کدو** ۔ف۔ نام ایک ترکاری مشہور کا۔

**کُدوئے حجّام** ۔ف۔ چھوٹا سا کدو گول ہوتا ہے جو بعد پچھنہ مارنے کے پچھنے کے زخم پر ایک خاص تدبیر سے چپکا دیتے ہیں تاکہ اسمیں خون کھنچ آوے ہندوستان میں بجائے کدو کے مٹی کی کلھیا وغیرہ ہوتی ہے کہ اسمیں بانڈو وغیرہ جلا کے دھواں جب بھر جاتا ہے فوراً چپکا دیتے ہیں۔ اور اس ترکیب سے خون کھنچ آتا ہے یا سینگی کے ذریعہ سے دم کی کشش سے کھینچتے ہیں۔

**کدوخ** ۔ مکان گرم، حمام، جام

**کَدُود** ۔ف۔ کنواں، چاہ۔

**کَدُورت** ۔ف۔ گندلاپن، تیرگی۔

**کَدَہ** ۔ف۔ خانہ۔ گھر۔ وہ گاؤں

**کدیرہ**۔ ف۔ مکدّر، گدلا، پوشیدہ

**کدیور** ۔ف۔ بائے مجہول سے کسان کھیتی کرنے والا، باغبان

مالی، صاحب خانہ، گاؤں کا رئیس

## فصل کاف۔ مع ذال معجمہ

**کذا** ۔ ع۔ ایسا

**کذاب** ۔ ع۔ جھوٹ بولنے والا۔

**کذّاب** ۔ ع۔ بہت بڑا جھوٹ بولنے والا۔

**کذا و کذا** ۔ ف۔ یعنی چنان و چنیں اور کنایہ دشنام یعنی گالی سے۔

**کِذب** ۔ ع۔ دروغ، جھوٹ

**کَذِب** ۔ ع۔ جھوٹ بولنے والا، جھوٹ

**کذوب** ۔ ع۔ بڑا جھوٹا بڑا کاذب

**کذبۂ اپریل** ۔ ع۔ اپریل فول۔

## فصل کاف۔ مع رائے مہملہ

**کَر** ۔ ف۔ بہرا، جس کو کم سنائی دے۔

**کَر** ۔ ف۔ پھیر دینا، ہٹا دینا دشمن پر حملہ کرنا، وہ رسی جسکو پکڑ کے درخت پر چڑھیں

**کرا** ۔ ع۔ کرایہ دینا، کرایہ، بھاڑا

**کِرا** ۔ ف۔ کس کے تئیں، کس کو

**کرّات** ۔ ع۔ بہت دفعہ، بہت مرتبہ یہ جمع کرّۃ کی ہے۔

**کُرات** ۔ ع۔ یہ جمع کرہ کی، گول چیزیں۔

**کُرّاث** ۔ ع۔ ایک قسم کا ساگ ہے۔

**کُرّاثی** ۔ ع۔ گندنا کی طرح کا رنگ

**کراچیدن** ۔ ف۔ مرغی کا کڑ کڑانا انڈا دینے کے وقت۔

**کرّار** ۔ ع۔ ہٹا دینے والا، دشمن پر برابر حملہ کرنے والا، لقب حضرت علی علیہ السلام کا اس وجہ سے کہ وہ حضرت لڑائی میں دشمنوں کی صف پر بے خوف و خطر برابر حملہ فرماتے تھے۔

**کراریس** ۔ ع۔ کتاب کے جزو قرآن شریف کے پارے یہ جمع کراسہ کی ہے۔

**کراز** ۔ ع۔ بوتل شیشی، وہ کوزہ جس کا منھ تنگ ہو۔

**کُرّاسہ** ۔ ع۔ کتاب کا ایک جزو، قرآن شریف کا ایک ٹکڑا یعنی ایک پارہ

**کُراسہ** ۔ ع۔ قرآن مجید، مطلق کتاب

**کُراع** ۔ ع۔ بکری یا گائے کے پائے۔

**کرام** ۔ ع۔ جمع کریم کی بمعنی سخی اور بزرگ لوگ۔

**کَرَم** ۔ ع۔ بزرگی، سخی، کریم

**کُرّام** ۔ ع۔ بہت بڑا کریم، بڑا سخی

**کرامت** ۔ ع۔ بزرگی

**کَران** ۔ ع۔ نام ساز کا بربط

**کِران** ۔ ف۔ کنارہ اور انتہا کسی چیز کی۔

**کرانہ** ۔ ف۔ ہر چیز کا کنارہ

**کراہت** ۔ ع۔ ناپسندی، ناخوشی
**کراہیت** ۔ ع۔ } اور ناپسند رکھنا

**کرایہ** ۔ ع۔ کسی چیز کا بھاڑا۔

**کُرَب** ۔ ع۔ غم، رنج، دکھ، درد

**کَرب** ۔ ع۔ غمگین اور بے آرام ہونا۔

**کرباس** ۔ مب۔ معرب کرپاس کا

**کرپاس** ۔ ف۔ پنبہ، روئی اور مجازاً بمعنی سوتی کپڑے کے مستعمل ہے۔

**کُرباسو** ۔ ف۔ چلپاسہ، چھپکلی

**کُربت** ۔ ع۔ دکھ، رنج، مصیبت

**کُربس** ۔ ف۔ چلپاسہ، چھپکلی

**کربلا** ۔ ع۔ نام شہر کا جہاں حضرت امام حسین علیہ السلام شہید

ہوئے ہیں، اصل اس لفظ کی کرب بلا نفی بائے اول حسب قاعدہ گر گئی ہے کیونکہ جب دو کلموں کو ترکیب دیں گے اور کلمۂ اول کا حرف اخیر اور کلمۂ دوم کا حرف اول ایک جنس کا ہوگا تو کلمہ اول کے حرف اخیر کو حذف کر دیتے ہیں۔

کرت ۔ ع۔ نوبت، باری، دفعہ

کرۃ الاقدام ۔ ع۔ فٹ بال

کرخ ۔ ف۔ مخفف کرخت بمعنی سخت۔

کرخ ۔ ع۔ نام ایک گاؤں کا قریب بغداد کے یا نام ایک محلہ کا بغداد میں۔

کرخت ۔ ع۔ وہ عضو جو بے حس و حرکت ہو جائے اور بمعنی سخت کے بھی مستعمل ہے

کرکرکردن ۔ نج۔ بہت زور سے ہنسنا۔

کرد ۔ ف۔ } کار، عمل، کام
کرد ۔ ف }

کرد ۔ ع۔ نام ایک گروہ کا جس کے لوگ جنگل میں رہتے ہیں اکراد اس کی جمع ہے اور وہ قطعہ زمین کا جس کے کنارے بلند ہوں، اور بیچ میں کچھ بویا ہو ہندی میں اس کو کیاری کہتے ہیں اور یہ لفظ بمعنی شان کے بھی آیا ہے۔

کردار ۔ ف۔ طرز، روش، کار، کام، عمل، فعل،

کردر ۔ ف۔ سخت زمین، بلند پشتہ۔

کردستان ۔ ف۔ نام ملک کا ایران سے۔

کردک ۔ ف۔ قوی ہیکل، پہلوان

کردک ۔ ف۔ بے حیا، زبان آور۔

کردگار ۔ ف۔ ترکیبی معنی اس کے خداوندگار اس لئے کہ کرد بمعنی کار اور گار بمعنی خداوند ہے، پس مراد حق تعالی جل شانہ سے ہے

کردن ۔ ف۔ کرنا اور کردن بمعنی شدن کے بھی آیا ہے۔

کرس ۔ ع۔ گوبر۔

کرسنہ ۔ ف۔ نام غلہ کا، ہندی مٹر۔

کرسی ۔ ع۔ چھوٹا تخت، چوکی آٹھواں آسمان، اور کرسی، خط کی کنایہ ہے حرفوں کے اپنے مقام پر ہونے اور دائروں کے برابر ہونے سے اور کرسی مکان کی مراد ہے بلندی زمین سے۔

کرش ۔ ع۔ } جگالی کرنے والے
کرش ۔ ع } چوپایوں کا شکنبہ جیسے آدمیوں کا معدہ۔

کرشم ۔ ف۔ } بکسر "کاف و را"
کرشمہ ۔ ف } ادا، ناز، غمزہ آنکھ اور بھوؤں کا اشارہ

کرفس ۔ ع۔ نام دوا کا جس کی بو ناخوش اور تیز مانند اجوائن کے ہوتی ہے۔ ہندی اجمود

کرفش ۔ ف۔ چلپاسہ، چھپکلی

کرکم ۔ ف۔ زعفران، کیسر

کرکما ۔ ت۔ ایک پرندہ ہے جسکو صعوہ یا مولا کہتے ہیں۔

کرکن ۔ ف۔ ہر غلہ کچا جسکو آگ میں بھون کے کھائیں،

خواہ نرسلوں کی ڈالیاں ہوں خواہ گیہوں اور جَو کی بالیاں۔

کُرکی ۔ ع۔ کلنگ ایک پرند مشہور ہے۔

کرک ۔ ف۔ مخفف کرگدن کا

کرگدن ۔ ف۔ ایک جانور چوپایہ مشہور ہے جس کو ہندی میں گینڈا کہتے ہیں، یہ جانور بڑا زبردست اور ڈیل ڈول میں بھینسے سے بڑا اور ہاتھی سے چھوٹا ہوتا ہے اس کا چمڑا بڑا سخت اور پیشانی پر ایک سیدھا سینگ بڑا مضبوط ہوتا ہے جو سخت اور قوی حربہ اس کا ہے۔

کرگس ۔ ف۔ ایک پرند مردارخوار جس کو ہندی میں گدھ کہتے ہیں، تیروں میں اکثر اس کے پر کو لگاتے ہیں اور مجازاً تیر کے پروں کو بھی کرگس کہتے ہیں۔

کرگسان گردوں ۔ ف۔ وہ آسمان پر دو ستارے ہیں بصورت کرگس ایک کو نسر طائر اور دوسرے کو نسر واقع کہتے ہیں۔ نسر عربی میں کرگس کو کہتے ہیں، جس کے معنی گدھ کے ہیں۔

کَرَم ۔ ع۔ مروت، سخاوت، عزیزی، مردمی، بزرگواری جوانمردی، مجازاً مہربانی

کَرْم ۔ ع۔ درخت انگور کا۔

کُرَم ۔ ع۔ بڑا غم، سخت اندوہ

کِرْم ۔ ف۔ کیڑا۔

کرمان ۔ ف۔ کیڑے، جمع کرم کی

کرمان ۔ ع۔ نام ایک شہر کا جہاں زیرۂ سیاہ خوب پیدا ہوتا ہے اور مشہور بزیرۂ کرمانی ہے اور فرش بھی یہاں کا بہت نفیس ہوتا ہے۔

کرم پیلہ ۔ ف۔ ریشم کا کیڑا۔

کرمک شب تاب ۔ ف } ہندی
کرمک شب افروز ۔ ف } جگنو

کرم کلہ ۔ ف۔ ایک قسم گوبھی کی ہے۔

کرمَن وارمَن ۔ ف۔ کنایہ مشرق اور مغرب سے۔

کَرْنا ۔ ف۔ بڑی ترہی۔

کَرَنب ۔ ع } کرم کلہ نام ایک
کرنب ۔ ع } ترکاری مشہور کا۔

کرنگ ۔ ف۔ گھوڑا سرخ رنگ

کرد ۔ ف۔ چھوٹی کشتی دریا کی۔

کُرُوب ۔ ع۔ جمع کربت بمعنی رنج کی۔

کَرُوبی ۔ ع۔ فرشتۂ مقرب

کروپ خانہ ۔ ف۔ توپخانہ

کُرُور ۔ ع۔ پھرنا، ظاہر ہونا، حملہ کرنا،

کُرُوم ۔ ع۔ انگور کے درخت بہت سے غم، بہت سے رنج واندوہ۔

کُروہ ۔ ف۔ کوس اس کی مقدار مسافت چار ہزار گز کی ہے۔

کردیا ۔ ف۔ ایک قسم زیرہ کی جو مقوی معدہ ہے اور ہاضم طعام ہے۔

کُرَہ ۔ ع۔ گیند جس سے کھیلتے ہیں، ہر چیز گول اور مدور گولا۔

کُرّہ ۔ ف۔ گھوڑے کا بچہ اور

بمعنی تازیانہ ہندی کوڑا۔

کُرَہ ۔ ف۔ مخفف کردہ بمعنی کوس کا

کُرُوہ ۔ ع۔ ہائے ہوز کے اظہار کے ساتھ بمعنی رنج، غم، سختی ناخوشی، مصیبت۔

کَرْہ ۔ ف۔ ع۔ ہائے ہوز کے اظہار کے ساتھ بمعنی جبر، نارضامندی

کُرّۂ آب ۔ ف۔ کنایہ موج دریا سے

کُرّۂ ناکشاد ۔ ف۔ وہ گھوڑے کا بچھڑا جس پر ابھی سواری نہ کی ہو

کَری ۔ ف۔ بہرا پن۔

کریاس ۔ ع۔ وہ طہارت خانہ جو کوٹھے پر بنا ہو مگر مستعمل ان معنوں میں ہے یعنی بالاخانہ کوٹھے پر کا مکان بادشاہ اور امیروں کا دربار اور عالیشان محل۔

کَرِیچَہ ۔ ت۔ جھونپڑی۔ چھپرا۔

کَرِیْم ۔ ع۔ سخی، بزرگ، گناہ بخشنے والا۔

کَرِیْما ۔ ف۔ اے کریم۔ اے سخی! اے خدا! اور نام حضرت سعدی کی ایک دینی و اخلاقی منظوم کتاب کا۔

کَرُوہ ۔ ف۔ ٹیلہ۔

کَرِیہہ ۔ ع۔ ہائے ملفوظ کے ساتھ مکروہ، بھونڈا، بدشکل

## فصل کاف مع زائے عربی و فارسی

کَژ ۔ ف۔ کج، خم، ٹیڑھا، کچا، پشم کم قیمت جس کا معرب قز ہے۔

کُزاز ۔ ع۔ نام ایک درد کا جو انتہائی سردی سے گردن اور سینہ کے جوڑوں میں بسبب تشنج یعنی کھنچنے اور اینٹھنے پٹھوں کے پیدا ہوتا ہے۔

کَزبُرہ ۔ ع۔ کشنیز سبز یعنی ہرا دھنیا

کَژترازو ۔ ف۔ کنایہ بدمعاملہ آدمی سے اس لیے کہ کژ بمعنی کج ہے

کَژدم ۔ ف۔ / گَژدم ۔ ف } بچھو، عقرب

کَژخمہ ۔ ف۔ بدعمل، دغاباز، وہ شخص جس کی مضراب ساز کے تار پر سیدھی نہ پڑے۔

کَژک ۔ ف۔ فیلبان کی آنکس۔

کَزلک ۔ ف۔ چھوٹی چھری، چاقو

کَزم ۔ ف۔ حوض و نہر کے کنارہ کا سبزہ

کَژمژزبان ۔ ف۔ وہ شخص جس کی زبان سے صاف الفاظ نہ نکل سکیں وہ لڑکا جو ابھی تتلا کے بولتا ہو۔ غیر فصیح۔

کَژدہ ۔ ف۔ وہ گوشت کا ٹکڑا جو آدمی کے حلق میں لٹکا ہوتا ہے ہندی کوّا/وہ بڑا چھرا خدار جس سے گوشت کا قیمہ بناتے ہیں۔

## فصل کاف۔ مع سین مہملہ

کَس ۔ ف۔ یار، ساتھی، رفیق، مرد شریف، لائق آدمی اور بمعنی مطلق آدمی کے بھی ہیں

کُس ۔ ف۔ عورت کی شرمگاہ

کِسا ۔ ع۔ چادر، گلیم، کملی

کَساد ۔ ع۔ ناروا جی، متاع کی بے رواجی۔

کَسادی ۔ ع۔ اشیاء کی عدم خریداری اسباب وغیرہ کی، کسادی بزیادت یائے تحتانی بھی کساد کے ہم معنی ہے۔

کَسالت ۔ ع۔ سستی، سست ہونا۔

کِسائی ۔ ع۔ نام ایک شخص قاری اور نحوی کا جو مشہور ہیں اور اس نام کی وجہ یہ ہے کہ وہ اکثر

کمی اوڑھا کرتے تھے۔

**کَسْب** - ع. کسب حاصل کرنا، پیدا کرنا اور مجازاً بمعنی ہُنر و پیشہ

**کُسْب** - ع. روغن کا ثفل، کھلی

**کَسْبی** - ع. پیشہ ور، ہُنر والا، مجازاً بمعنی زن فاحشہ، بازاری عورت۔

**کُسْتک** - ت. گھڑی کی چین۔

**کُسْتن** - ف. ملنا، کوٹنا۔

**کُسْتی** - ف. دو شخصوں کا کھڑے ہو کر آپس میں زور کرنا، کُشتی

**کَس خانہ** - ف. مراد صاحب خانہ

**کَسْر** - ع. توڑنا، شکستگی، ٹوٹا ہوا اور حرکت زیر کی، ٹکڑا حصہ۔

**کُسُر** - ع. جمع ہے کسرہ کی۔

**کَسْرہ** - ع. زیر جیسے دِن کی دال کے نیچے۔

**کِسْریٰ** - مب. معرب ہے خسرو کا لقب نوشیرواں بادشاہ کا خصوصاً۔ اور لقب بادشاہان فارس اور ملکوں کا عموماً اس لئے اس کی جمع اکاسرہ آتی ہے اور خسرو بمعنی واسع الملک ہے۔

**کَسَل** - ع. بفتحتین کاہلی و سستی

**کَسْلان** - ع. سست و کاہل

**کَسْنی** - ف. مخفف کاسنی کا۔

**کُسُوت** - ع. جامۂ پوشیدنی، لباس۔

**کُسُور** - ع. جمع ہے کسر کی۔

**کُسُوف** - ع. بدحال ہونا، گہن لگنا، چاند کا، گہن لگنا سورج کا، مگر عرف میں چاند کے گہن کو خسوف اور سورج کے گہن کو کسوف کہتے ہیں۔

**کَس و کُو** - ف. متعلقین، اقربا، رفقا

**کَسے** - ف. کوئی شخص، کوئی آدمی یہ لفظ فقط آدمی کے نکرہ کے لئے آتا ہے۔

**کَسِیدہ** - ع. کھوئی چیز۔ متاع بے رواج۔

**کَسِیر** - ٹوٹا ہوا۔

**کَسِیف** - ع. پوشیدہ، بدحال، ترش رو

## فصل کاف - مع شین معجمہ

**کَش** - ف. بغل۔ سینہ۔ کمر، تہیگاہ بھی، نام ایک شہر کا ماوراءالنہر سے نزدیک نخشب کے اسی شہر کش کے اطراف میں ایک کنواں تھا جس میں سے ابن مقنع حکیم ہرات کو ایک چاند نکالا کرتا تھا، اور اس کی روشنی رات بھر بارہ میل مربع میں رہا کرتی تھی

**کُشاد** - ف. صیغہ ماضی کا کشادن سے اور بمعنی فراخ، خوشی، فتح اور بمعنی تیر کمان سے چھوڑنے کے بھی آیا ہے۔

**کشادگی**. ف. وسعت، کشادہ ہونا۔

**کشادن** - ف. کھلنا، کھولنا۔

**کشادنامہ** - ف. بادشاہی فرمان، معافی کا پروانہ، طلاق نامہ خط آزادی۔

**کشادن عالم** - ف. تمام عالم پر قبضہ کرنا

**کُشادہ** - ف. کھلا ہوا۔

**کشادہ نفس** - ف. زیادہ گو۔ بڑے دل والا

**کَشّاف** - ف. بہت کھولنے والا، بہت ظاہر کرنے والا، بڑا، پردہ اٹھانے والا اور نام تفسیر کا جاراللہ زمخشری کی۔

**کشاکش** - ف. کھینچا کھینچی اور کنایہ غم و الم و رنج سے۔

**کشاورز** - ف. کسان، دہقان

**کشائش** - ف. کشادگی، فراخی۔

**کِشْت** - ف. کھیتی اور شطرنج کی

اصطلاح میں شاہ کا اس گھر میں ہونا کہ اگر اس گھر میں سوائے شاہ کے کوئی اور دوسرا مہرہ ہوتا تو پٹ جاتا۔

**کُشت** - ف۔ مارا قتل کیا۔

**کُشتار** - ف۔ قتل عام۔

**کشتبان** - ت۔ انگشتانہ جو سیتے وقت پہنا جاتا ہے۔

**کِشت زار** - ع۔ کھیت۔

**کِشت کار** - ف۔ کھیتی کرنے والا

**کِشتن** - ف۔ بونا۔

**کُشتن** - ف۔ مار ڈالنا، قتل کرنا

**کِشتہ** - ف۔ بوئی ہوئی چیز، آلو بخارا یا شفتالو یا زرد آلو وغیرہ میوے جن کی گٹھلیاں نکال کر ان کو خشک کر لیا ہو نام ایک خوشبو کا جو اگر، لوبان اور صندل، مشک اور گلاب سے ترکیب دے کر یکساں بنا رکھتے ہیں اور آگ پر جلانے سے خوشبو دار دھواں نکلتا ہے۔

**کُشتہ** - ف۔ مقتول، قتل کیا ہوا اور بمعنی عاشق کے بھی مجازاً آتا ہے۔

**کَشتیُ** - ف۔ ناؤ جو دریا میں ہوتی ہے اور ایک قسم کا پیالہ شراب کا۔

**کُشتی** - ف۔ اصل اس لفظ کا سین مہملہ سے ہے منسوب طرف کست کے جو کستن بمعنی کوٹنے کے ہے اس لیے کہ جب دو آدمی آپس میں کشتی لڑتے ہیں تو ہر شخص یہی چاہتا ہے کہ حریف کو زمین پر دے مارے مگر رواج اس لفظ کا ان معنوں میں شین نقطہ دار سے ہے۔

**کشتی بان** - ف۔ ملاح

**کش خان** - ف۔ دیوث، بھڑوا

**کِشری** - ف۔ کھچڑی۔

**کش زدن** - ف کشتی کی اصطلاح میں اپنے حریف کی گردن میں ہاتھ ڈال کے یکبارگی زور کر کے زمین پر پچھاڑ دینا

**کشِش** - ف۔ کھینچنا، جذب کرنا۔

**کَشُف** - ع۔ پردہ اٹھا دینا کسی چیز پر سے۔ کھولنا، برہنہ کرنا، ننگا کرنا،

**کَشَف** - ف۔ کچھوہ ایک جانور دریائی ہے اس کو عربی میں سلحفاۃ اور فارسی میں باخر اور سنگ پشت بھی کہتے ہیں

**کَشفِ طبّی** - ع۔ ڈاکٹری معائنہ کرنا

**کَشک** - ع۔ آش جو، جو مقشر، سو کھا دہی، نام ایک کھانے کا جس کو ہریسہ کہتے ہیں۔

**کُشک** - ف۔ مخفف کوشک کا قصر، محل۔

**کِشکِک** - ف۔ پاسبانی، چوکیداری

**کشکاب** - ف۔ آش جو۔ جو کی بھوسی، جو الگ کر کے پانی میں پکا کے بیماروں کو پلاتے ہیں۔

**کشکچی** - ف۔ }
**کشک دار** - ف } پاسبان، چوکیدار

**کش کش** - ف۔ لیس، فیتہ۔

**کشکنجیر** - ف۔ وہ چیز جس سے قلعہ کی دیواروں کو توڑیں۔ مجازاً بمعنی گولہ توپ۔

**کشکول** - ف۔ واؤ معروف سے بروزن مقبول بڑا پیالہ بھیک کا جو فقیروں کے پاس ہوتا ہے۔

**کشمیر** ۔ ف۔ مخفف کاشمیر جو نام صوبے کا ہے۔

**کشمش** ۔ ف۔ ایک قسم کے سوکھے انگور۔ اور یہ لفظ مشہور ہے

**کشنیز** ۔ ف۔ دھنیا مشہور ہے

**کشوث** ۔ ع۔ نام ایک دوائے مشہور کا، جس کے بیج کو سُریانی میں دینار کہتے ہیں اور شربت دینار اسی سبب سے نام شربت کا ہوا۔

**کشودن** ۔ ف۔ کُھلنا، کھولنا۔

**کشور** ۔ ف۔ ملک ولایت۔ واضح ہو کہ سات اقلیم ہیں اور سات ستارے جو چلتے ہیں ایک اقلیم ایک ستارہ سے متعلق ہے چنانچہ ہند زحل سے اور چین مشتری سے اور ترکستان مریخ سے اور خراسان آفتاب سے اور ماوراء النہر یعنی توران زُہرہ سے اور روم عطارد سے اور بلخ چاند سے

**کشور کُشائی** ۔ ف۔ کامیابی، فتح۔

**کشور گردی** ۔ ف۔ سیر و سیاحت۔

**کشیدہ کمر** ۔ ف۔ مراد مستعد سے۔

**کشیدن** ۔ ف۔ کھینچنا، مجازاً جماع کرنا۔

**کشیش** ۔ ف۔ پیشوا، معلّم اور پادری، زاہد اور عابد نصرانیوں اور بُت پرستوں کا یہ لفظ یائے معروف سے بروزن حریص ہے۔

**کشیشان** ۔ ف۔ جمع کشیش کی ہے۔

## فصل کاف ۔ مع عین مہملہ

**کَعْب** ۔ ستالنگ، ٹخنہ جو کر ہڈی کا پانسہ جس سے جوا کھیلتے ہیں، اور اصطلاح علم حساب میں تیسرا درجہ عدد کا اور نام پدر قبیلہ کا عرب میں نام لڑکوں کے ایک کھیل کا، نام ایک صحابی کا یعنی کعب بن زبیر جو حضرت رسول صلعم کے مداح تھے۔

**کعب الغزال** ۔ ع۔ ایک قسم ہے
**کعب غزال** ۔ ع۔ شکر پارہ کی اور بعض کہتے ہیں کہ اسکو ہندی میں بتاشہ کہتے ہیں

**کعبتین** ۔ ع۔ دو پانسے ہوتے ہیں جو کوڑی کے چھوٹے اور شش پہلو جن کے ہر پہلو پر ایک سے چھ تک کے عدد کھدے ہوتے ہیں، اور ان پانسوں سے جوا کھیلتے ہیں۔

**کعب گرگ پیکان** ۔ ف۔ بھیڑیے کے ٹخنے کی ہڈی جس کو پیک یعنی قاصد لوگ اپنے پاؤں میں باندھتے ہیں اور اس کی خاصیت کے سبب سے چلنے میں تھکتے نہیں ہیں۔

**کعب لنگری** ۔ ف۔ نام ایک شخص کا جو نہایت لالچی تھا، خصوصاً کھانے پر۔

**کعبہ** ۔ ع۔ نام بیت اللہ یعنی خدا کے گھر کا جس کی طرف نماز میں سجدہ کرتے ہیں۔ اصلی معنی اس کے بلند کے ہیں چونکہ کعبہ زمین بلند پر ہے یا از روئے مراتب کے بلند ہے اس لیے یہ نام ہوا۔

**کعک** ۔ ف۔ معرب کاک کا۔

ایک قسم کی روٹی ہے چھوٹی اور موٹی اور بعضے کہتے ہیں کہ میٹھی روغنی روٹی اور بعضے کہتے ہیں نان تنک یعنی باریک چپاتی۔

**کونبت** ۔ ع۔ نحوست، دشواری

**کنیت** ۔ ع۔ بلبل جو پرند مشہور ہے۔

## فصل کاف - مع فا۔

**کف** ۔ ع۔ پنجہ، ہاتھ کی ہتھیلی، پوشیدہ ہونا، اندھا کرنا خرقہ، لقمہ گرانا ساتویں حرف رکن بحر کا مثل نون فاعلاتن کے۔

**کفش** ۔ ف۔ ہاتھ کی ہتھیلی، پاؤں کا تلوا، پھین، پھینا، جھاگ، چقماق کا سوختہ۔

**کفات** ۔ ع۔ جمع کافی کی، عقلمند اور کارگزار اور ضامن لوگ

**کُفّار** ۔ ع۔ جمع ہے کافر کی۔

**کفار** ۔ ع۔ اندھیری رات، کسان، ندی، دریا، بڑا ناشکرا، بڑا کافر۔

**کفارہ** ۔ ع۔ چھپانے والا گناہوں کا یعنی عوض خطا یا گناہ کا شرعی طور پر۔

**کفاف** ۔ ع۔ اندازہ اور اس قدر معاش جو کفایت کرے، روزمرّہ کا خرچ۔

**کَفَالت** ۔ ع۔ ضامن ہونا، کفیل ہونا، اپنے ذمہ پر کوئی کام لینا، ذمہ داری،

**کفّ الخضیب** ۔ ع۔ نام ایک ستارے کا جو سُرخ رنگ کا اُتّر کی طرف آسمان پر ہے۔

**کفانیدن** ف۔ پھٹوانا، شق کرانا۔

**کِفارت** ۔ ع۔ ہم مثل ہونا، ہم مانند ہونا۔ ہم معنی ہونا۔

**کفایت** ۔ ع۔ بس ہونا، کافی ہونا نفع لینا، ضامن ہونا۔

**کفِ پا** ۔ ع۔ پاؤں کا تلوا

**کفت** ۔ ف۔ یہ صیغہ ماضی کا ہے کفتن سے شق کیا ہوا، چیرا، پھاڑا۔

**کفتار** ۔ ف۔ نام ایک جنگلی جانور درندہ کا جس کو ہندی میں ہنڈار کہتے ہیں اور بعضی زن ساحرہ یعنی جادوگرنی کے بھی ہے جو فقط گھورنے سے آدمی خصوصاً بچوں کا کلیجہ نکال کر کھالیتی ہیں ہندی میں اس کو ڈائن کہتے ہیں۔

**کُفتن** ۔ ف۔ شق ہونا، چیرنا، پھاڑنا،

**کُفتین** ۔ ع۔ تثنیہ کفہ کا ہے یعنی تولنے کی ترازو کے دونوں پلے۔

**کفچہ** ۔ ف۔ ڈوئی، کفگیر، سانپ کا پھن۔

**کفِ خضیب** ۔ ف۔ ہتھیلی ہاتھ کی، رنگین دست حنا بستہ۔

**کف دست** ۔ ف۔ ہاتھ کی ہتھیلی۔

**کفر** ۔ ع۔ ناشکری، خدا کو واحد نہ جاننا۔

**کَفر** ۔ ع۔ چھپانا، بڑا کوزہ۔

**کُفران** ۔ ع۔ ناشکری نعمت کی۔

**کَفَرہ** ۔ ع۔ جمع ہے کافر کی۔

**کف زناں** ۔ ف۔ تالیاں بجاتا ہوا

**کفش** ۔ ف۔ جوتی۔

**کفش دوز** ۔ ف۔ موچی۔

**کفشک** ۔ ف۔ چھوٹی جوتی تنگ جوتی۔

**کفشل** ت۔ کٹھل جو مشہور

کانٹے دار پھل ہوتا ہے۔

**کفک** ۔ ف۔ ہاتھ کی ہتھیلی پانی اور صابون اور دودھ وغیرہ کا پھین۔

**کف کردن** ۔ ف۔ اصطلاحاً کوئی چیز کھانا۔

**کفگیر** ۔ ف۔ ڈوئی، بڑا چمچہ۔

**کفل** ۔ ع۔ سرین چوتڑ آدمی یا حیوان کا۔

**کِفل** ۔ ع۔ بہرہ، کسی چیز کا حصہ، ٹکڑا، وہ کملی جو چوپائے کی پیٹھ پر ڈالتے ہیں۔

**کفل پوش** ۔ ف۔ لمبی عبا جو چوتڑ کو چھپالے اور عبا ایک لباس مشہور ہے۔

**کفل گرد کردن** ۔ ف۔ مراد موٹے ہونے سے۔

**کَفن** ۔ ع۔ مُردے کا لباس جس میں اس کو لپیٹ کر دفن کرتے ہیں فارسی میں کبھی حرف دوم کے سکون سے بھی آیا ہے۔

**کفن پارہ کردن** ۔ ف۔ بیماری سے صحت پانا۔ ضعف اور آفت وغیرہ سے نجات پاجانا

**کفنی** ۔ ف۔ وہ کپڑا جو ایک خاص طور کا ہوتا ہے اور مُردے کے گلے میں پہناتے ہیں اور فقیر لوگ بھی ویسا ہی پہنتے ہیں۔

**کُفو** ۔ ع۔ ہم جنس، ہم نسب، مانند مثل اور یہ لفظ حرف دوم کے جزم سے بھی آیا ہے

**کُفُور** ۔ ع۔ ناشکری، ناسپاسی

**کَفُور** ۔ ع۔ بڑا ناشکری کرنے والا

**کُفّہ** ۔ ع۔ پیراہن کا حاشیہ۔

**کفہ** ۔ ع۔ نیم کوفتہ بالی جس میں دانہ موجود ہو۔

**کِفّہ** ۔ ع۔ ترازو کا ایک پلہ اور جو چیز مثل ترازو کے پلّے کے گول ہو۔

**کُفِیتَ** ۔ ع۔ صیغہ ماضی مجہول کا ہے یعنی کفایت کیا گیا تو، بچایا گیا تو۔

**کفیدن** ۔ ف۔ پھٹنا

**کفیدہ** ۔ ف۔ پھٹا ہوا، چرا ہوا۔

**کفیل** ۔ ع۔ ذمہ دار اور ضامن دوسرے کا۔ کام اپنی خوشی سے اپنے ذمہ لینے والا۔

---

## فصل کاف۔ مع لام

**کَلْ** ۔ ت۔ بال جس کے سر پر نہ ہوں گنجا۔

**کَلّ** ۔ ع۔ گونگا، گرانی، بھاری بوجھ وہ شخص جس کا نہ باپ ہو نہ فرزند، یتیم عاجز ہونا، کُند ہونا زبان، آنکھ کا چوندھیا جانا۔

**کُلّ** ۔ ع۔ تمام، پورا، جمیع، سب واضح ہو کہ یہ لفظ مفرد ہے کہ معنی جمع کے آتا ہے اور اصطلاح صوفیا میں کل واحد مطلق کو کہتے ہیں یعنی حق تعالیٰ اور فارسی میں کل بغیر تشدید لام کے آتا ہے۔

**کَلّا** ۔ ع۔ یہ ایک حرف ہے جو پہلے کلام کی رد کے واسطے کہتے ہیں یعنی یہ بات اس طرح پر ہرگز نہیں ہے اور کبھی واسطے سلم رکھنے سخن غیر کے آتا ہے، اس صورت میں یہ اسم بمعنی حق ہے۔

کَلَأ ۔ ع۔ ہری گھاس

کِلَا ۔ ع۔ یہ ایک لفظ موضوع ہے واسطے معنی تثنیہ کے اور اس حالت میں یہ لفظ بغیر اضافت کے مستعمل نہیں ہوتا ہے۔

کِلَاب ۔ ع۔ جمع کلب بمعنی کتے کی۔

کلابہ ۔ ف۔ سوت کی گُرگُٹی

کلاپیسہ ۔ ف۔ آنکھ کا بدل جانا اپنی حالت اصلی سے اس طرح کہ سیاہی آنکھ کی چھپ جاوے، خواہ زیادتی لذتِ شہوت سے خواہ بسبب ضعف کے۔ خواہ انتہائے غصہ وغیرہ امور سے۔

کلات ۔ ف۔ قریہ، گاؤں پہاڑ کے اوپر جو قلعہ ہو۔ نام ایک پیچ کا کشتی کے۔

کِلاتہ ۔ ت۔ چھوٹا گاؤں کھیت۔

کلاسہ ۔ ع۔ جو چیز چونے سے بنی ہو یعنی پختہ ماخوذ کلس سے جو بمعنی چونہ اور گچ کے

کلاشکن ۔ ف۔ ایک قسم ہے حلوے کی جو نہایت سخت ہوتا ہے جیسے حلوا سوہن کی پپڑی

کلاغ ۔ ف۔ جنگلی کوا

کلاغ زدن ۔ ف۔ } طعنہ دینا
کلاغ گرفتن ۔ ف۔ } کسی کی ہجو کرنا۔

کَلَافہ ۔ ف۔ سوت کی گُرگُٹی

کَلَال ۔ ع۔ سستی اعضا کی، تکان، تھکن۔

کلال ۔ ف۔ وہ شخص جو مٹی کے برتن بناوے۔ ہندی کمہار، کسگر۔

کَلَالَہ ۔ ع۔ ماندہ ہونا، سست ہونا کند ہونا، بے باپ اور ماں کا ہونا بے فرزند کا ہونا وہ شخص جو مر جائے اور باپ اور بیٹے کو چھوڑ نہ جائے۔

کلالہ ۔ ف۔ گھونگھر والے بال زلف پیچدار

کَلَام ۔ ع۔ بات کرنا اور اصطلاح علم نحو میں وہ عبارت جو مرکب ہو دو کلموں سے۔

کلام مستدام ۔ ع۔ کنایہ کلام الہی اور وحی سے۔

کلان ۔ ف۔ لمبا۔ بڑا۔

کلانی ۔ ف۔ بڑائی۔ لمبائی۔

کلاوہ ۔ ف۔ گُرگُٹی سوت کی، کچا سوت جو چرخہ کے تکلہ پر لگا ہوا ہو۔

کُلاہ ۔ ف۔ ٹوپی اور بمعنی تاج شاہی بھی۔

کلاہ افگندن ۔ ف۔ } مراد تعظیم
کلاہ انداختن ۔ ف۔ } کرنے سے
کلاہ برکشیدن ۔ ف۔ } اس لئے کہ بعض ملکوں میں واسطے تعظیم دوسرے کے اپنے سر سے ٹوپی اتار لیتے ہیں جیسا کہ معمول اہل فرنگ کا ہے اور بمعنی عاجزی کرنے کے بھی۔

کلاہ بر آسمان انداختن ف۔ } کنایہ
کلاہ بہوا انداختن ف۔ } ہے کمال ذوق، خوشی اور خوشحالی اور شادمانی سے

کلاہ گوشہ شکستن ۔ ف۔ کنایہ ہے فخر اور غرور کرنے اور ٹیڑھی ٹوپی پہننے سے۔

کِلَاتہ ۔ حفاظت۔ نگہبانی۔

**کلب** ۔ ع۔ سگ، کتا

**کلِب** ۔ ع۔ کاٹنے والا، دیوانہ

**کلبُ الماء** ۔ ع۔ اود بلاؤ۔

**کلبُ عوّا** ۔ ع۔ کتا بہت فریاد کرنے والا، نام ایک منزل کا چاند کی منزلوں سے۔

**کَلَبُ کلِبُ** ۔ ع۔ دیوانہ کتا، کاٹنے والا کتا۔

**کلبَہ** ۔ ت۔ چھوٹا سا گھر، تنگ وتاریک اور ایک معنی گوشہ وحجرہ ودکان کے بھی آیا ہے۔

**کلبتان** ۔ ع۔ سنڈاسی، سنسی

**کلبتین** ۔ ع۔ } گرم لوہا پکڑنے کا اوزار، زنبور، ظاہرا یہ دونوں لفظ کلبہ کا تثنیہ ہیں کہ سنسی کے ایک پرہ کو کلبہ کہتے ہیں اور معنی گلگیر شمع کے بھی آیا ہے۔

**کلپترہ** ۔ ف۔ نادرست، بیہودہ بے معنی۔

**کُلتبان** ۔ ف۔ دیوث، بے شرم بھڑوا۔

**کلتہ** ۔ ف۔ اندک، تھوڑا دُم کٹا، توتلا۔ ڈنڈا، سونٹا گنگہ، اصلی معنی اس کے بُریدہ اور مقطوع کے ہیں اس لئے کلتہ دم، دم کٹے اور کلتہ پر کٹے اور کلتہ زبان گونگے اور توتلے کو کہتے ہیں، اب ہر شے ناقص کو بطور مجاز کے کلتہ کہتے ہیں۔

**کَلَس** ۔ ع۔ ایک سفید چونہ، وہ چونا جس سے عمارت بنتی ہے یعنی کانپ۔

**کَلَفُ** ۔ ع۔ چھائیاں یعنی داغ جو منھ پر پڑ جاتے ہیں اور معنی عشق کے بھی ہے

**کَلَف** ۔ ع۔ کسی چیز پر عاشق ہونا

**کُلفت** ۔ ع۔ تکلیف، رنج، سختی، کدورت،

**کلفت** ۔ ف۔ گندہ، سخت ناہموار۔

**کِلک** ۔ ف۔ ہر ایک نے جو اندر سے خالی ہو خصوصًا قلم کا نیزہ۔

**کُلک** ۔ ف۔ خاکستر، راکھ بھڑبھونجے کا بھاڑا، فصد کھولنے کا نشتر۔ بچھنہ اور معنی شوم نامبارک بلا، سختی، دردسر۔

**کَلکَش** ۔ ف۔ بغل، آغوش۔

**کلکک** ۔ ف۔ دُنبہ کے نرم بال

**کلکج** ۔ ف۔ لڑنے جھگڑنے والا۔

**کلک خُسپ** ۔ ف۔ نہایت محتاج مفلس اور پریشان حال جو ناداری کی وجہ سے گرمی میں زمین پر اور جاڑے میں بھاڑ پر بستر کرتا ہو۔

**کلکلُ** ۔ ف۔ بیہودہ گوئی۔

**کَلَل** ۔ ف۔ پروں کا جیغہ اور کلغی۔

**کَلَل** ۔ ع۔ گونگاپن۔

**کَلْم** ۔ ع۔ زخمی کرنا۔

**کَلِم** ۔ ع۔ } جمع ہے کلمے کی۔
**کلمات** ۔ ع۔

**کَلُما** ۔ ع۔ درخت انگور۔

**کلمح البرق** ۔ ع۔ مثل چمکنے بجلی کے یعنی نہایت جلدی اور بہت جلدی۔

**کلمرغ** ۔ ف۔ ایک قسم گدھ سرخ سبز کی جس کے سر پر پر نہیں ہوتے۔

**کلمکل** ف۔ شور، غل، غوغا

**کلمہ** ۔ ع۔ لفظ مفرد جو بامعنی ہو اور منطقی لوگ کلمہ فعل کو کہتے ہیں۔

**کلنبہ** ۔ ف۔ ایک قسم کا کلیچہ جس میں حلوا اور مغز بادام بھر کے پکاتے ہیں

**کلند** ۔ ف۔ بروزن سمند زمین کھودنے اور کھیت گوڑنے کا آہنی آلہ۔ ہندی میں اس کو کستی اور پھاوڑا کہتے ہیں۔

**کلنگ** ۔ ف۔ مبدل کلند کا اسلیے کہ فارسی میں دال کاف سے بدل جاتی ہے پھاوڑا

**کلنگ** ۔ ف۔ نام ایک پرند مشہور کا جو سارس سے مشابہ ہے جس کو کونج بھی کہتے ہیں۔

**کلو** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے رئیس محلہ۔

**کلوا** ۔ ع۔ صیغہ جمع حاضر کا، کھاؤ۔

**کلوب** ۔ ع۔ سنسی گرم لوہا پکڑنے کی۔

**کلوخ** ۔ ف۔ ڈھیلا مٹی کا۔

**کلوخ انداز** ۔ ف۔ گوپھن میں رکھ کر پتھر کا مارنے والا، قلعہ کی دیوار کے رندے یعنے سوراخ جن میں سے پتھر یا بالفعل بندوق دشمن کی فوج پر مارتے ہیں۔

**کلوخ خشک برلب مالیدن** ۔ف کنایہ ہے کسی بات کے مخفی اور پوشیدہ رکھنے سے

**کلوخ کوب** ۔ ف۔ بڑے ڈھیلوں کے کوٹنے کا آلہ، موگری دارمٹ۔

**کلوم** ۔ ع۔ جراحتہا، بہت سے زخم۔

**کلہ** ۔ ف۔ ہائے ملفوظ سے مخفف کلاہ یعنی ٹوپی اور یعنی آلت تناسل اور حرکات جماع کے بھی آیا ہے۔

**کلّہ** ۔ ع۔ باریک اور مہین کپڑے کا چھوٹا خیمہ جو فقط مکھی اور مچھر کے نہ آنے کے لیے بناتے ہیں۔

**کلہ برکلہ کسے زدن** ۔ ف۔ کسی کے ساتھ دعوی برابری کرنا۔

**کلہداری** ۔ ف۔ بادشاہی۔

**کلہ قند** ۔ ف۔ قند کا کوزہ۔

**کلی** ۔ ف۔ جس کے مفہوم میں بہت سے افراد شامل ہوں، جیسے حیوان۔

**کلی فروش** ۔ ف۔ تھوک مال بیچنے والا، تھوک فروش

**کلیات** ۔ ع۔ جمع ہے کلی کی

**کلیچہ** ۔ ف۔ میدے کی خمیری روٹی۔

**کلیچہ شدن** ۔ف۔ کنایہ مجتمع ہونے سے۔

**کلید** ۔ ف۔ کنجی، تالی،

**کلیدان** ۔ ف۔ قفل۔

**کلیسا** ۔ف۔ بکسر کاف۔ یائے مجہول سے گرجا۔ مندر عبادت خانہ یہود اور نصاری وغیرہ کا۔

**کلیل** ۔ ع۔ توتلی زبان، کند تلوار، ہر چیز کند جو اپنے کام میں ناقص ہو۔

**کلیلہ** ۔ ف۔ نام ایک گیدڑ کا

جس کا قصہ کتاب کلیلہ دمنہ میں لکھا ہے۔

**کلیم** ۔ ع۔ سخن گو، ہم سخن، بات کرنے والا، مجروح زخمی، لقب حضرت موسیٰ کا اس لیے کہ آپ اکثر خدا سے کلام کرتے تھے، تخلص فارسی شاعر کا۔

**کُلّیہ** ۔ ع۔ تمام و کمال اور جدید عربی زبان میں کلیہ یونیورسٹی اور دارالعلوم کو بھی کہتے ہیں

**کُلیہ** ۔ ع۔ گردہ جو ایک عضو اندرونی ہے۔

**کُلیتین** ۔ ع۔ دونوں گردے تثنیہ کلیہ کا۔

## فصل کاف۔ مع میم

**کم** ۔ ع۔ چند، کتنا، بسیار، بہت۔

**کُم** ع۔ جمع ضمیر مذکر مخاطب کی یعنی تم۔

**کَم** ۔ ع۔ مقدار کسی چیز کی

**کُم** ۔ ع۔ آستین، اکمام، جمع ہے

**کِم** ۔ ع۔ غلاف۔ شگوفہ، اکمام اس کی بھی جمع ہے۔

**کم** ۔ ف۔ تھوڑا، واضح ہو کہ لفظ کم اور اند کے اگرچہ معنی تقلیل کے ہے لیکن اکثر استعمال ان دونوں لفظوں کا معنی نفی مطلق کے ہوتا ہے

**کَمَاۃ** ۔ ع۔ سماروغ، اور یہ ایک چیز ہے سفید بشکل انڈے یا چھتر کے جو اکثر موسم برسات میں زمین سے اگتی ہے ہندی کُکرمُتا۔

**کُماۃ** ۔ ع۔ سپاہی لوگ، دلاور لوگ، یہ جمع کمی بمعنی دلاور کی ہے۔

**کماج روغن**۔ ف۔ روغنی روٹی۔

**کماچ** ۔ ت۔ ایک قسم کی موٹی روٹی،

**کماچ دان**۔ تج۔ دیگچی یہ تیلی۔

**کماحقہ** ع۔ جیسا چاہیے جیسا اسکا حق ہے۔ بہت ہی ٹھیک

**کماد** ۔ ع۔ بمعنی تکمید۔ ٹکور لگانا، کسی عضو کا سینکنا۔ کسی چیز سے جس کو آگ پر گرم کر لیا ہو۔

**کمال** ۔ ع۔ تمام، تمام ہونا، تخلص دو شاعر مشہور ایک ساکن اصفہان اور دوسرے ساکن خجند کا۔

**کمالات**۔ ع۔ جمع ہے کمال کی

**کمام** ۔ ع۔ وہ چھینکا جو اونٹ کے منھ پر باندھ دیتے ہیں تاکہ وہ کسی کو کاٹ نہ سکے اور نہ کسی کا کھیت وغیرہ چر سکے۔

**کمان** ۔ ف۔ اصل میں خمان ہے منسوب خم سے مشہور آلہ ہے تیر پھینکنے کا۔

**کمان پشت** ۔ ف۔ کبڑا

**کمانچہ** ۔ ف۔ نام ایک ساز مشہور بمعنے گز۔ یعنی بجانے کا آلہ جو بشکل کمان ہوتا ہے اور مراد خود مضراب سے بھی۔

**کماندار** ۔ ف۔ کمان رکھنے والا۔

**کمان رستم** ۔ ف۔ } قوس قزح۔
**کمان شیطان** ف۔ } دھنک

**کمان کشیدن**۔ ف۔ کسی کا ہم مقابل ہونا، کسی پر غالب آنا۔

**کمان گروہہ**۔ ف۔ وہ کمان جس میں مٹی وغیرہ کا گلہ لگا کر مارتے ہیں، ہندی غلیل۔

**کمانہ** ۔ ف۔ بڑھئی کی کمان برمہ چلانے کی۔

کماہی ۔ ع۔ جیسا کہ وہ ہے اور محاورہ فارسی میں بسکون یا مستعمل ہے۔

کما ینبغی ۔ ع۔ جیسا چاہیئے۔

کم بخت ۔ ف۔ بدنصیب

کم بودگی ۔ ف۔ ناداری، مفلسی

کمتر ۔ ف۔ بہت کم۔

کمتر روزگار ۔ ف۔ تھوڑی مدت

کمترین ۔ ف۔ بہت ہی کم

کمثری ۔ ع۔ نام ایک میوے کا جس کو امرود کہتے ہیں۔

کم چیزے گرفتن ۔ ف۔ کسی چیز کو معدوم، نابود اور ناشدہ جان لینا واضح ہو کہ لفظ کم نفی مطلق کے مقام میں مستعمل ہوتا ہے۔

کمخاب ۔ ف۔ ایک قسم کا کپڑا ہے زریں تاروں سے بنا ہوا خاب بمعنی ریشم باریک یعنی رواں اور کم نفی مطلق کے لئے یعنی اس کپڑے میں رواں نہیں ہوتا یہی وجہ تسمیہ رشیدی میں لکھی ہے۔

کم خویش گرفتن ۔ ف۔ اپنے کو معدوم اور نابود سمجھنا

کمر ۔ ف۔ میان کمر اور بمعنی میان بند یعنی پٹکہ کہ جو کمر میں لپیٹتے ہیں۔ مجاز ہے۔

کمرا ۔ ت۔ وہ جگہ جہاں رات کے وقت چوپایوں کو بند کیا جاتا ہے۔ اونچی محراب طاق، بلند دیوار اور زنار کو بھی کمرا کہتے ہیں۔

کمر باختن ۔ ف۔ ہمت ہار دینا۔ غم و رنج یا خوف و دہشت سے بے طاقت ہو جانا۔

کمر بر کمر ۔ ف۔ بلندی پر بلندی، اس لئے کہ کمر بمعنی بلندی کے بھی ہے اور بمعنی برابر کے بھی۔

کمر بستن ۔ ف۔ مستعد خدمت کا ہونا کسی کام کے کرنے پر آمادہ ہونا۔

کمر بستہ ۔ ف۔ موجود۔ مستعد اور کنایہ ہے نوکر اور خادم سے بھی

کمر بند ۔ ف۔ پٹکہ۔ کمر باندھنے کی شے۔ نوکر، خادم، چاکر، ازار بند۔

کمر گشادن ۔ ف۔ کسی کام کا ترک کر دینا۔

کمرزن ۔ ف۔ کم ہمت اور بمعنی ذکر کم کن یعنی ذکر ترک کر دے چپ رہ۔

کمک ۔ ت۔ اعانت اور مدد خواہ جنگ اور لڑائی میں ہو خواہ کاروبار میں۔

کمکام ۔ ع۔ گول ڈیل کا آدمی

کم گرفتن ۔ ف۔ کسی چیز کا کم لینا، اور کنایہ ہے کسی کو حقارت سے دیکھنے سے۔

کمم ۔ ف۔ نام ایک تالاب کا کشمیر میں

کمند ۔ ف۔ اصل میں خمند تھا اس لئے کہ اس میں خم و پیچ بہت ہوتے ہیں، یہ ایک قسم کا پھندا بہت مشہور ہے۔

کمند حلقہ کردن ۔ ف۔ جنگ اور لڑائی اور شکار کرنے پر مستعد اور آمادہ ہونا

کمون ۔ ع۔ نام دوا کا ہندی زیرہ

کمہ ۔ ع۔ ہائے ملفوظ سے مادرزاد اندھا پیدا ہونا۔

کمی ۔ ع۔ سپاہی، دلاور اور دلیر آدمی جو ہتھیار بند ہو
کمیاب ۔ ف۔ جو کم دستیاب ہو
کمیت ۔ ع۔ سُرخ شراب انگوری جو مائل بہ سیاہی ہو، ایک قسم گھوڑے کی سُرخ رنگ کی جو سیاہی مائل ہوتا ہے اور یال اور دُم اس کی سیاہ ہوتی ہے۔ نام ایک شاعر عرب کا۔
کمیت ۔ ع۔ چندگی، مقدار، مقدار اُس چیز کی جو تولی ناپی یا گنی جائے۔
کمیز ۔ ف۔ بروزن گریز، پیشاب، بول،
کمیزدان ۔ ف۔ پیشاب کا پھکنا
کمین ۔ ع۔ کسی جگہ پوشیدہ ہو کر بیٹھنا، دشمن یا شکار کے واسطے کسی کی گھات میں بیٹھنا۔
کمین آوردن ۔ ف۔ بے خبر دوڑنا
کمین گاہ ۔ ف۔ وہ جگہ جہاں کوئی شخص کسی کی گھات میں چھپ کر بیٹھے۔
کمینہ ۔ ف۔ کم رتبہ، نیچ۔

## فصل کاف ۔ مع نون

کُن ۔ ع۔ صیغہ امر کا ہے، بمعنی ہوجا، ہو اور اشارہ ہے طرف حکم سبحانہ جل شانہ کے جو روز ازل میں موجودات کے پیدا ہونے کے وقت میں ہوا تھا۔
کِن ۔ ع۔ پردہ۔ پوشش۔
کن ۔ ف۔ گردہ۔
کن ۔ ف۔ کھود۔
کن ۔ ت۔ پس، عقب، پیچھا
کنار ۔ ت کنارہ کسی چیز کا، گوشہ۔ طرف۔
کَنار ۔ ف۔ بغل، آغوش
کُنار ۔ ت۔ نام پھل کا، ہندی بیر۔
کنارِ آب رفتن ۔ ف۔ حاجت ضروری سے فراغت کے لئے جانا۔
کِنارہ ۔ ف۔ کونا، طرف۔
کنّاس ۔ ع۔ خاکروب، حلال خور بھنگی چوڑھا اور بمعنی جلاد اور گردن مارنے والے کے بھی آیا ہے۔

کِنَاس ۔ ع۔ وہ مقام جہاں ہرن اور بارہ سنگھا رہتا اور سوتا ہے۔
کُنَاسہ ۔ ع۔ کوڑا کرکٹ، وہ چیز جو جھاڑو سے بہاری جائے
کِنافہ ۔ تج۔ میٹھا سنبوسہ۔
کُنَام ۔ ع۔ چوپائے، جانوروں کی آرام گاہ، جنگلی پرندوں کا جھوجھ، چراگاہ۔
کَنانہ ۔ ع۔ کہنہ، پرانا۔
کِنانہ ۔ ع۔ ترکش جس میں تیر رہتے ہیں۔
کنایہ ۔ ع۔ سخن پوشیدہ، پوشیدہ کنایات کا۔
کَنائس ۔ ع۔ جمع ہے کنیسہ کی، سند یہود اور نصاریٰ وغیرہ کے عبادت خانے۔
کَنَب ۔ ف۔ بھنگ کے بیج اور پتی۔
کُنَب ۔ ف۔ نام شہر قم کا اور کھیرے کی ایک قسم کو بھی کُنب کہتے ہیں۔
کُنُب ۔ ع۔ ہاتھ اور پاؤں کی چرک اور میل
کُنّتہ ۔ ع۔ منکوحہ پسر، بیٹے کی زوجہ

**کُنّہ** ۔ ع۔ دروازہ کا چھجہ، سائبان

**کُنج** ۔ ف۔ کونا، گوشہ

**کُنجارہ** ۔ ف۔ تل یا السی وغیرہ کا تیل نکالنے کے بعد جو ثفل باقی رہے ہندی اس کی کھلی۔

**کُنجُد** ۔ ف۔ تل ایک قسم کا غلہ ہے جس سے تیل نکالا جاتا ہے

**کُنجشک** ۔ ف۔ بضم و بکسر جیم چڑیا ایک مشہور پرند ہے۔

**کُنج کاوی** ۔ ف۔ تجسس، تلاش دقت، غور و فکر، سوچ

**کَنْد** ۔ ف۔ شکر سفید قند اسی کا معرب ہے نام ایک شہر کا خجند سے۔ جراحت زخم اور بمعنی بھاگنے کے بھی آیا ہے اور تیر اندازوں کی اصطلاح میں کمان کو خوب کھینچ کر تیر چھوڑتے وقت جو کسی قدر اور کشش دے کر چھوڑتے ہیں اور اس طرح کا تیر توڑ اور ریلہ خوب کرتا ہے۔

**کُنْد آور** ۔ ف۔ دانا، حکیم، پہلوان

**کُنْد پیر** ۔ ف۔ عورت بڑھیا، پھوس

**کُنْدُر** ۔ ع۔ نام ایک گوند کا جو کہ مشابہ مصطکی کے ہوتا ہے۔

**کَنْدَن** ۔ ف۔ کھودنا اور بمعنی رمیدن یعنی بھاگنے کے بھی آیا ہے۔

**کُنْدُو** ۔ ف۔ بڑی مٹھور جس میں غلہ بھرتے ہیں۔

**کندوری** ۔ ف۔ دستارخوان طعام

**کُنْدہ** ۔ ف۔ ہر لکڑی جو بہت موٹی اور بڑی ہو، وہ لٹھ سوراخدار جس کے سوراخ میں گنہگار کا پاؤں دے کے میخ سے بند کر دیتے ہیں۔

**کَنْدَہ** ۔ ف۔ خندق اسی کا معرب ہے۔

**کندہ شدن** ۔ ف۔ بند ہونا، قید ہونا،

**کندہ کاری** ۔ ف۔ کسی چیز پہ کچھ کھودنا۔

**کندیدن** ۔ ف۔ کھودنا۔

**کنز** ۔ عرب۔ معرب گنج کا خزانہ نام کتاب کا علم فقہ میں، نام کتاب کا لغت میں

**کُنِش** ف۔ کینہ، دلی بیر۔

**کنش** ۔ ف۔ کردار۔ عمل۔

**کُنِشْت** ۔ ف۔ بتخانہ، آتشکدہ یہود اور نصاریٰ وغیرہ کا عبادت خانہ۔

**کَنْشلر** ۔ ع۔ چانسلر، یونیورسٹی کا افسر اعلیٰ۔

**کَنْعان** ۔ ع۔ حضرت نوح علیہ السلام کے بیٹے کا نام جو کافر تھا، نام حضرت یعقوب علیہ السلام کے شہر کا، نام نمرود کے باپ کا

**کَن غوزہ** ۔ ع۔ کانگریس۔

**کَنِف** ۔ ع۔ جانب۔ کنارہ، پناہ

**کن فکان** ۔ ع۔ کنایہ عالم موجودات سے

**کن فیکون** ۔ ع۔ کنایہ عالم موجودات سے۔

**کنک** ۔ ف۔ فربہ، موٹا، قوی ہیکل۔

**کنک** ۔ ف۔ بے حیا، زبان آور

**کنگ** ۔ ف۔ انسان کا بازو، پرند جانور کا پر، درخت کی ٹہنی۔

**کنگاش** ۔ ف۔ مشورہ، باہم صلاح کرنا۔

**کنگر** ۔ ف۔ مخفف کنگرہ کا۔

**کنگرہ** ۔ ف۔ جو عمارت کے اوپر بناتے ہیں۔ چاروں طرف

مشہور ہے۔

کنگرۂ فرنگی۔ ف۔ بھٹکٹیا

کنگش۔ ف۔ مشورہ مخفف کنگاش کا۔

کن کُن۔ ف۔ کنایہ زبردستی اور حکومت سے۔

کنندۂ درِ خیبر۔ ف۔ کنایہ حضرت علیؑ سے۔

کَنُود۔ ع۔ ناسپاس، ناشکرا وہ زمین کہ جس میں گھاس نہ اُگے،

کُنُود۔ ع۔ ناسپاسی، ناشکری

کنوز۔ ع۔ جمع ہے کنز کی، خزانے۔

کُنُون۔ ف۔ اب اس وقت، مخفف اکنون کا۔

کُنہ۔ ع۔ بالضم ہائے ملفوظ سے۔ حقیقت، ماہیت انتہا کسی چیز کی، جوہر۔

کُنہ۔ ف۔ ہائے غیر ملفوظ سے ایک کیڑا ہے چھوٹا جو کتے وغیرہ کے جسم سے چمٹ کر خون پیتا ہے اور ہندی میں اسکو چچڑی کہتے ہیں

کُنُدُت۔ ع۔ بروزن نُدرت نون

کو بستہ د بولنا غلط ہے۔ وہ نام جس کے اول میں لفظ (اب) یا (ام) یا (ابن) یا (بنت) ہو جیسے ابو الحسن ابی بکر، ابا ہریرہ، ام الکتاب ابن حاجب، بنت عنب بمعنی شراب انگوری، بنت الصدر بمعنی اندیشہ اور کبھی لفظ کنیت کا فارسی میں بمعنی مطلق لقب کے بھی مستعمل ہے۔

کنیز۔ ف۔ باندی، لونڈی اور بمعنی کنواری لڑکی کے بھی آیا ہے۔

کنیزک۔ ف۔ اس لفظ کے آخر کا کاف کلمہ کا جزو نہیں ہے بلکہ واسطے تحقیر یا تصغیر کے ہے۔

کنیسہ۔ ع۔ معبد، مندر، یہود اور نصاریٰ وغیرہ کا عبادت خانہ۔

## فصل کاف۔ مع واؤ

کُو۔ ف۔ گلی کوچہ اور بمعنی محلہ اور گھر کے بھی آیا ہے اور یہ کلمہ واسطے استفہام ذوی العقول کے بھی آتا ہے جیسے مصرع کو دوستے کہ حال مرا پرسش کند۔

کواعب۔ ع۔ بمعنی زنان نارپستان اور یہ جمع کاعب کی ہے

کواعب النجم۔ ع۔ بنات النعش اور یہ سب سات ستارے ہیں قریب قطب شمالی کے

کَوَاکب۔ ع۔ جمع کوکب روشن ستارے۔

کوالیدن۔ ف۔ کھیتی وغیرہ کا پھیکنا

کُوب۔ ع۔ وہ کوزہ کہ جس میں نہ دستہ ہو نہ ٹونٹی۔ جمع اس کی اکواب آتی ہے اس کے علاوہ اُس آلہ کو بھی کہتے ہیں جس سے ہاتھی کو ہنکاتے ہیں۔

کوبہ۔ ف۔ موگری۔

کوبیدن۔ ف۔ کوٹنا۔

کوپال۔ ف۔ واؤ معروف سے لوہے کا گرز۔

کوپلہ۔ ف۔ واؤ مجہول سے حباب بلبلہ جو پانی اور

رقیق شے میں پڑتا ہے،
شگوفہ، قفل، کلاہ، ٹوپی،

**کوتاہ** ۔ ف۔ چھوٹا۔

**کوتاہ بین** ۔ ف۔ ناعاقبت اندیش اور بمعنی پست ہمت کے بھی۔

**کوتاہی** ۔ ف۔ چھوٹائی۔

**کوتر** ۔ ف۔ بمعنی کبوتر۔

**کوتل** ۔ ت۔ گھوڑا سواری خاص کا۔

**کوتوال** ۔ ف۔ سفرس یعنی فارسی بنایا گیا ہے لفظ ہندی سے۔ اصل اسکی کوٹوال تھی۔ بمعنی صاحب قلعہ۔ محافظ قلعہ۔

**کوتہ** ۔ ف۔ ہائے ملفوظ سے مخفف کوتاہ کا۔

**کوتہ نظر** ۔ ف۔ ناعاقبت اندیش پست ہمت

**کوثر** ۔ ع۔ بڑا سخی، بڑی بخشش کرنے والا، نام ایک نہر کا جو درمیان جنت کے ہے۔

**کوچ** ۔ ف۔ روانہ ہونا، سفر کرنا۔

**کوچک** ۔ ف۔ چھوٹا نام ایک مقام کا، بارہ مقاموں موسیقی سے۔

**کوچک ابدال** ۔ ف۔ قلندروں کی اصطلاح میں اس مرید کو کہتے ہیں جو اور مریدوں سے سن میں چھوٹا ہو۔

**کوچک دل** ۔ ف۔ بے رحمی، پست ہمتی اور بمعنی نازک دلی و ترحم کے بھی لکھا ہے۔

**کوچہ** ۔ ف۔ گلی۔

**کوچہ بن بستہ** ۔ ف۔ وہ گلی جو آگے چل کر بند ہو گئی ہو۔

**کوچہ بند** ۔ ف۔ بمعنی محفوظ اور وہ گلی جس کے دونوں طرف نکاس پر دروازے لگے ہوں کہ بروقت اندیشہ کسی آفت کے دونوں دروازوں کو حفاظت کے لئے بند کر دیں۔

**کوچہ خموشان** ۔ ف۔ قبرستان

**کوچہ دادن** ۔ ف۔ کسی کے لئے رستہ چھوڑ دینا تاکہ وہ نکل جائے

**کوچہ سلامت** ۔ ف۔ ایک رستہ مثل خندق کے بہت کج اور ٹیڑھا بنائے ہیں تاکہ فوج کے سپاہی اس راستہ کی گولیوں کی آڑ میں بچتے ہوئے نزدیک قلعۂ غنیم کے پہونچ جائیں

**کوچۂ نو** ۔ ف۔ مراد کسبیوں کے محلہ سے۔

**کوچہ یافتن** ۔ ف۔ رستہ پانا۔

**کوخ** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے خانۂ بے روزن، اندھیرا مکان، ایک گھاس ہوتی ہے جس سے بوریا بنایا جاتا ہے اور بمعنی کرم یعنی کیڑا، جیسا کہتے ہیں کہ اور فلاں چیز کوخ افتادہ، یعنی فلاں چیز میں کیڑے پڑ گئے۔

**کود** ۔ ف۔ واؤ معروف سے غلہ کی کھلیان کا تودہ یعنی انبار۔

**کود آب** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے نام ایک آش کا جس کو شیرۂ انگور میں ڈال کر پکاتے ہیں

**کودش** ۔ ت۔ بھنگی، حلال خور غلیظ اٹھانے والا۔

**کودک** ۔ ف۔ لڑکا۔ بچہ۔

**کُودَن** ۔ع۔ مرد، ٹٹو جو اچھی طرح چل نہ سکے وہ خچر اور ٹٹو وغیرہ کہ جو بوجھ لادنے کا ہو مجازاً وہ شخص احمق اور بے وقوف ہو۔

**کور** ۔ع۔ افزونی، زبونی فراغت اور دستار یعنی پگڑی کا پیچ۔

**کُور** ۔ف۔ اندھا۔

**کُوراب**۔ ف۔ وہ شخص جو پیاسا ہو مگر مقداراً پانی کم پیتا ہو اور بمعنی شراب بھی آیا ہے۔

**کورچشم** ۔ف۔ ایک قسم ہے کپڑے کی

**کورچشم حریر**۔ ف۔ ایک قسم ریشمی کپڑے کی

**کوردین**۔ ف۔ بروزن پوستین بالوں کا موٹا کپڑا، کمبل۔

**کورمقری**۔ ف۔ اندھا مادرزاد۔

**کورنش** ۔ف۔ بروزن بلبل، کسی کو خم ہو کر یعنی جھک کر ادب سے سلام کرنا۔ اس میں واؤ علامت ضمہ ماقبل کی ہے ملفوظ نہیں ہے۔

**کورنشات**۔ ف۔ جمع ہے کورنش کی

**کورہ** ۔ع۔ آتشدان بھٹی، پزاوہ جہاں اینٹیں وغیرہ پکائی جائیں، شہر قصبہ آبادی، یہ لفظ واؤ معروف سے ہے اور جدید عربی زبان میں کورہ بمعنی خانقاہ مستعمل ہے

**کُوری** ۔ف۔ اندھاپن

**کُوز** ۔واؤ معروف سے کوزہ اور ہر برتن جس میں دستہ لگا ہو۔

**کُوز** ۔ف۔ خمیدہ، کبڑا،

**کوزپشت** ۔ف۔ جس کی پیٹھ کبڑی ہو گئی ہو۔

**کوزہ پشت**۔ ف۔ جس کی پیٹھ کبڑی ہو گئی ہو۔

**کوزہ** ۔ف۔ برتن دستہ دار۔

**کوس** ۔ف۔ واؤ مجہول سے بڑا نقارہ اور بمعنی کوفتن یعنی کوٹنا نقارہ کو اسی مناسبت کوفتن سے کوس کہتے ہیں اور بمعنی آسیب یعنی صدمہ، لشکر کی صف قطار، فوج کا برا سپاہیوں کا انام ایک قسم کی بازی کا مشابہ شطرنج کے گوشہ اور کنارہ جامہ کا، ایما، اشارہ،

**کُوست** ۔ف۔ صدمہ۔

**کُوستَن** ۔ف۔ بروزن و معنی کوفتن

**کوسنج** ۔ مرب۔ معرب ہے کوسہ کا وہ شخص جس کے باوجود درازی سن کے داڑھی کے بال نہ نکلے ہوں۔

**کوس زدن** ۔ف۔ مقابلہ حریف کا کرنا، لشکر کے پرے کو آراستہ کرنا۔

**کوسہ** ۔ف۔ جس کی داڑھی کے بال نہ نکلیں۔

**کُوشاسبد**ت۔ نیند اور بمعنی احتلام و مرض کابوس کے بھی آیا ہے جس میں انسان سوتے سوتے چونک پڑتا ہے اور بالکل بے ہوشی کی حالت میں جاگنے والوں کے سے کام کرنے لگتا ہے۔

**کوشش**۔ ف۔ سعی۔

**کُوشک**۔ف۔ بلند مکان۔ محل قصر

**کوشیدن**۔ ف۔ کوشش کرنا۔

**کوف** ۔ف۔ واؤ معروف سے بوم اُلو۔

**کوفتن**۔ ف۔ کوٹنا۔

**کوفتہ** ۔ف۔ وہ شخص جس کو صدمہ پہونچا ہو، یا بیمار ہو یا محنت

سفر وغیرہ سے تھک گیا ہو
قیمہ، گوشت کے ایک
قسم مشہور کے کباب اور
قرمی اور کٹنا پے اور
دیوانی کی وجہ سے جو کچھ
حاصل ہو اس کو کلمی کوفتہ
اصطلاحاً کہتے ہیں۔

**کوفیہ** ۔ ع۔ گلوبند۔

**کوک** ۔ ف۔ واؤ معروف سے آواز جو بہت بلند اور باریک ہو، تخم کا ہو جو مشہور ہے۔

**کوک** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے سب سازوں اور باجوں کا باہم سُروں میں ملانا، موافق کرنا باجہ کے تاروں کی آوازوں کا۔ گانے والوں کا آپس میں اپنی آوازوں کو ملانا اور بمعنی سُرفہ یعنی کھانسی کے بھی ہے۔ اسی سبب سے پوست کے ڈوڈے کو کوکنار کہتے ہیں کہ وہ کھانسی کو مفید اور فائدہ مند ہے

**کوکبا** ۔ ف۔ واؤ معروف سے ترکی میں کبود اور نیلے رنگ کو کہتے ہیں۔

**کوکب** ۔ ع۔ ستارہ روشن اور بڑا

**کوکبہ** ۔ ع۔ ستارہ، انبوہ، جماعت گروہ مجازاً بمعنی شکوہ، حشمت، بزرگی، فوج بادشاہ کی سواری کے آگے کا جلوس۔

**کوک شدن** ۔ ف۔ موافق ہونا سازوں کا باہم سُروں میں

**کوک کردن** ۔ ف۔ موافق کرنا سازوں کا باہم سُروں میں اور موافق کرنا اپنی آواز کا

**کوکلتاش** ۔ ت۔ برادر رضاعی یعنی دودھ شریکا بھائی واضح ہو کہ جن دو بچوں نے ایک دایہ کا دودھ پیا ہو وہ آپس میں ایک دوسرے کا کوکلتاش کہلاتا ہے۔

**کوکن** ۔ ف۔ بروزن مومن بوم، الو

**کوکنار** ۔ ف۔ پوست کا ڈوڈا یہ لفظ مرکب ہے کوک بمعنی کھانسی اور نار بمعنی انار سے اس لئے کہ یہ کھانسی کو مفید ہے۔

**کوکو** ۔ ف۔ آواز فاختہ کی، ایک قسم کا پلاؤ جو مرغی کے انڈوں سے تیار ہوتا ہے

**کوکہ** ۔ ف۔ دودھ شریک بھائی

**کول** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے تالاب گڑھا۔

**کُولیزہ** ۔ تج۔ ہیضہ ایک مشہور بیماری ہے۔

**کُولِندَہ** ۔ ت۔ ہوٹل۔

**کولاب** ۔ ف۔ تالاب۔

**کون** ۔ ف۔ ہونا، ہو جانا بست ہونا اور بمعنی دُنیا اور اس جہان کے مستعمل ہے واضح ہو کہ کون مصدر ہے بمعنی موجود ہو جانا کسی چیز کا جو پہلے سے نہ تھی اب پیدا ہو گئی۔

**کُون** ۔ ف۔ مقعد پاخانہ کا مقام

**کون خاریدن** ۔ ف۔ بمعنی پشیمان ہونا

**کون خر** ۔ ف۔ نادان، احمق بے وقوف، بے عقل بے تمیز۔

**کونستہ** ۔ ف۔ بروزن گلدستہ

آدمی کا جوڑ

کون و فساد - ف - موجود ہونا اور پھر تباہ ہو جانا، ہو کر مٹ جانا۔

کونین - ع - یہ جہان اور وہ جہان یعنی دُنیا اور دین

کونیہ - ع - منسوب کون سے۔

کُوہ - ف - پہاڑ،

کوہان - ف - واؤ مجہول سے اونٹ کی پیٹھ کا کوبڑ، بَیل کے شانہ کی بلندی

کوہ پایہ - ف - زمین دامن کوہ اور معنی پہاڑ کے بھی مستعمل ہے۔

کوہچہ - ف - ٹیلہ۔

کوہِ رحمت - ف - نام پہاڑ کا قریب مکہ کے۔

کوہستان - ف - جہاں بہت سے پہاڑ ہوں۔

کوہ سنج - ف - بڑا جفاکش اور بُردبار آدمی۔

کوہکن - ف - لقب فرہاد کا جو شیریں پر عاشق تھا اس لئے کہ خسرو پرویز بادشاہ نے جو شیریں کا شوہر تھا فرہاد سے براہ فریب شیریں کے وصل کا وعدہ کر کے بے ستون نامی پہاڑ کو کھدوا کے راہ برابر نکلوائی تھی۔

کومہ - ف - واؤ مجہول سے برآمدگی یعنی اُبھراپن ہر چیز کا، اونٹ کی پیٹھ اور بیل کے کندھے کی اونچان مجازاً انسان کا کندھا اور معنی حملہ اور نہیب کے بھی آیا ہے۔

کُوئے - ف - گلی - کوچہ۔

## فصل کاف مع ہائے ہوّز

کہ - ف - مخفف کاہ کا، سوکھی کٹی ہوئی گھاس۔

کُہ - ف - مخفف کوہ کا پہاڑ

کِہ - ف - چھوٹا کوچک، کم رُتبہ۔

کہ - ف - جو - وہ۔

کہانت - ع - غیب کی بات بتلانا، فال گوئی۔

کُہبد - ف - زاہد اور درویش کوہ نشیں۔

کہند - ف - صرّاف، خزانچی

کِہتر - ف - بہت چھوٹا، نہایت حقیر۔

کُہَر - ف - گھوڑے اور خچر کا مخصوص ایک رنگ جسکو کمیت کہتے ہیں۔

کَہرُبا - ف - گھاس اُٹھانے والا، یہ ایک قسم کا گوند زرد رنگ چمکدار ہوتا ہے اس کی خاصیت یہ ہے کہ اگر اس کو کپڑے پر خوب گھسیں اور جب یہ گرم ہو جاوے اور اس کو گھاس کے باریک تنکے کے پاس لے جائیں تو یہ اس کو کھینچ لیتا ہے۔

کہرُبائیہ - ف - برقی قوت والی چیز

کہف - - غار، گڑھا، پناہ

کہکشاں - ف - ایک لمبی سفیدی باریک باریک ستاروں کی جو آسمان پر راتوں کو مشابہ لمبی گلی کے معلوم ہوتا ہے خصوصاً اخیر موسم برسات میں اس کا نام کہکشاں اس لئے ہوا کہ

مشابہ اس کے ہے جیسے کوئی گھاس کے پولے کو بالو کی زمین پر رگڑتا اور کھینچتا ہوا لے جائے اور اس سے زمین پر سیدھے خطوط اور لکیر پڑتی جائے

**کَہَل** ۔ ع۔ درمیانہ سال یعنی جو شخص نہ جوان ہو، نہ بوڑھا، ادھیڑ،

**کَہلَہ** ۔ ع۔ ادھیڑ عورت۔

**کُہَن** ۔ ف۔ } پرانا۔
**کُہنَہ** ۔ ف۔ }

**کَہنَہ** ۔ ع۔ جمع کاہن بمعنی فال دیکھنے والے اور غیب کی بات بتانے والے کی

**کُہنہ سوار** ۔ ف۔ شہسوار، بڑا پہلوان، کشتی گیروں کا خلیفہ۔

**کُہنَہ فِعلَہ** ۔ ف۔ مکّار، حیلہ گر، تجربہ کار۔

**کَہُول** ۔ ع۔ وہ شخص جس کی داڑھی میں سفید اور سیاہ بال ہوں، ادھیڑ،

**کَہُولَت** ۔ ع۔ دو مو ہونا، یعنے بالوں کا سیاہ اور سفید ہو جانا، ادھیڑ ہونا۔

**کَہی** ۔ ع۔ وہ تھوڑے سپاہی یا سوار جو لشکر سے آگے چلیں اور اطراف و جوانب میں جا کر لشکر کے واسطے لکڑی، گھاس اور دانہ وغیرہ لا دیں اور دشمن کی خبر بھی لیتے رہیں

**کُھید شدن** ۔ ف۔ بیائے معروف فقیر ہونا۔

**کَہِین** ۔ ف۔ } کوچک تر اور
**کَہِینَہ** ۔ ف۔ } بہت چھوٹا۔

## فصل کاف مع یائے تحتانی

**کے** ۔ ف۔ یہ کلمہ واسطے استفہام زماں کے آتا ہے، بمعنی کب اور بمعنی شہنشاہ بلند قدر، عادل، لطیف اصیل کے بھی آتا ہے۔

**کَیّ** ۔ ع۔ بمعنی داغ کہ لوہے کو آگ میں گرم کر کے کسی عضو کو داغ دیتے ہیں۔

**کیا** ۔ ف۔ پہلوان، خداوند پاکیزہ۔

**کَیّاد** ۔ ع۔ بڑا مکار، بڑا حیلہ گر

**کَیاسَت** ۔ ع۔ دانائی، زیرکی، عقلمندی یہ لفظ کاف فارسی سے غلط ہے۔

**کَیّال** ۔ ع۔ ناپنے والا، تولنے والا کسی چیز کو پیمانہ سے پیمائش کرنے والا۔

**کَیان** ۔ ف۔ بادشاہ عظیم الشان اور یہ چار بادشاہ گذرے ہیں (۱) کیکاؤس، (۲) کیخسرو (۳) کیقباد۔ (۴) لہراسپ۔

**کَیانی** ۔ ف۔ منسوب طرف کیان کے جو جمع ہے کَے کی پس کیانی وہ چیز جو لائق عظیم الشان بادشاہوں کے ہو۔

**کَیتَ وَذَیتَ** ۔ ع۔ بمعنی چنیں و چناں۔

**کَید** ۔ ع۔ مکر و فریب۔ حیلہ بدسگالی،

**کید** ۔ ہ۔ یائے مجہول سے۔ مخفف کیدار کا نام ایک ہند کے راجہ کا جو ہمعصر سکندر کا تھا۔ اور نام ایک ہندوؤں کے دیوتا

کا اور نام ایک ستارہ منحوس کا جس کو کیت کہتے ہیں۔

**کیدُ قاطع** - ف۔ ظاہراً یہ مفرس کیت کا، نام ایک ستارہ منحوس دُمدار کا جو قطع کرنے والا عمروں یعنی زندگیوں کا ہے۔

**کیخسرو** - ف۔ نام ایک بڑے بادشاہ عجم کا۔

**کیر** - ف۔ آلت مرد کا، پیشاب کرنے کا عضو۔

**کیّس** - ع۔ زیرک، دانا، عقلمند

**کیس** - ع۔ کیسہ، تھیلی

**کیس فدا** - ف۔ وہ روپے کی تھیلی جو مخالف بروقت اپنے بھاگنے کے پھینک دیتا ہے تاکہ لوگ اس روپیہ کے لوٹنے میں مشغول ہو جاویں اور اس کا پیچھا نہ کریں۔

**کیسُہ** - ف۔ تھیلی۔

**کیستُ** - ف۔ کون ہے، یہ لفظ فقط واسطے ذوی العقول کے مستعمل ہوتا ہے۔

**کیش** - ف۔ یائے مجہول سے۔ خو عادت دین مذہب۔ ترکش جس میں تیر رکھتے ہیں، نام شہر کا جزیرۂ بحر فارس میں، نام ایک جانور کا جس کی کھال کی پوستین بناتے ہیں اور بمعنی درخت شمشاد اور ایک لفظ ہے جو بوقت شطرنج کھیلنے کے ایک موقع پر کہتے ہیں جس کو آجکل کے لوگ کشت کہتے ہیں، مگر یہ غلط ہے اس لئے کہ کیش صیغہ امر کا ہے بمعنی دور ہو، اور شطرنج کھیلنے میں اس موقع پر یہی معنی مراد ہوتے ہیں۔

**کَیفَ** - ع۔ چگونہ، کیونکر۔ یہ لفظ واسطے پوچھنے احوال کے آتا ہے اور اصطلاح میں وہ عرض جو بذاتہ تقسیم قبول نہ کرے جیسے سیاہی سفیدی اور مجازاً بمعنی نشہ اور مستی وہ چیز جو نشہ اور بیہوشی لاوے۔

**کیف دان** - ف۔ وہ ڈبہ جس میں نشہ کی معجونیں وغیرہ رکھیں

**کیفر** - ف۔ بدی کا بدلہ۔ بُرے کام کی سزا۔

**کیفَ ما اتَّفق** - ع۔ جس طرح سے کہ اتفاق پڑے۔

**کیف ما ینفق** - ع۔ جس طرح سے کہ اتفاق پڑتا ہے۔

**کیف وکم** - ع۔ چگونہ و چند

**کیفیّت** - ع۔ چگونگی، حالت اور وہ وصف جو کسی چیز میں حاصل ہو گیا ہو۔ فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید یائے دوم کے آتا ہے۔

**کیقباد** - ف۔ لفظی معنی اس کے عادل برحق اس لئے کہ (کے) بمعنی عادل اور (قباد) اصل میں غباد تھا غین نقطہ دار سے بمعنی برحق، یہ نام ہے ایک بادشاہ عظیم الشان کا عجم کے، یہ بادشاہ بڑا عیاش تھا اور اس نے نو برس بادشاہت کی ہے اور لقب ہے معز الدین بادشاہ دہلی

ممدوح امیر خسرو کا۔

**کیک** ۔ ف۔ پسّو ایک کیڑا مشہور ہے اور برہان میں لکھا ہے ایک کیڑا کاٹنے والا سُرخ رنگ۔

**کیک در شلوار افتادن** ف بیقرار

**کیک در موزہ افتادن** ف اور مضطرب ہونا۔

**کیکاؤس** ۔ ف۔ نام ایک بادشاہ عظیم الشان کا، ایران کے اسی کے رفیقوں میں رستم پہلوان ملازم تھا اور نام معز الدین کیقباد دہلی کے بادشاہ کے بھائی کا۔

**کَیل** ۔ ع۔ پیمائش کرنا، تولنا، ناپنا، آنکنا اناج وغیرہ کا کسی پیمانہ سے اور یہ لفظ بمعنی پیمانہ کے بھی آیا ہے۔

**کیلوس** ۔ ف۔ وہ غذا جو معدہ میں پہلی مرتبہ پکتی ہے اور شکل آش جو کے ہوتی ہے۔

**کیلچہ** ۔ ف۔ مٹکا، بڑا گھڑا۔

**کیلوگرام** ۔ ع۔ کیلوگرام

**کیلہ** ۔ ع۔ پیمانہ

**کیمخت چرم** ۔ ف۔ مراد سختی اور درشتی سے۔

**کیموس** ۔ ع۔ نام ہے اس صورت غذا کا جو دوسرے طبخ میں درمیان جگر کے پختہ ہوتی ہے

**کیمیا** ۔ ع۔ مکر و حیلہ، اصطلاح میں بسبب ملانے روح و نفس اور اجساد ناقصہ کے ان کو مرتبہ کمال پر پہنچانا یعنی رانگ کو چاندی اور تانبے کو سونا بنا دینا اور چونکہ یہ عمل خالی مکر اور فریب سے نہیں ہے اس لئے اسکو کیمیا کہتے ہیں اور فارسی کی اصطلاح میں پیر و مرشد کامل کی نظر اور عشق کو کیمیا کہتے ہیں اور عشق بازی کو کیمیاگری اور ارزیز خالص کو بھی کہتے ہیں۔

**کیمیاگر** ۔ ف۔ فریب کرنے والا، مکّار اور کیمیا بنانے والا۔

**کَین** ۔ ع۔ فرج زن یعنی عورت کی شرمگاہ کے اندر کا گوشت

**کینونت** ۔ ع۔ ہونا، آفرینش، پیدائش

**کینہ** ۔ ف۔ بغض، دشمنی، عداوت

**کینہ توز** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے کینہ اندوز یعنی دل میں رکھنے والا، کینہ نکالنے والا۔

**کینہ کش** ۔ ف۔ جو شخص دشمنی رکھتا ہو

**کیوان** ۔ ع۔ نام ہے ستارۂ زحل کا جو ساتویں آسمان پر ہے اور مجازاً ساتویں آسمان کو بھی کیوان کہتے ہیں۔

**کیوبت** ۔ ع۔ شکستگی بدحالی۔

**کیوس** ۔ ع۔ جمع کاسہ یعنی پیالہ۔

**کیومرث** ۔ مب۔ معرب ہے کیومرس کا جو کاف فارسی اور تائے فوقانی سے ہے ترکیبی معنے اس کے مالک زمین کا اسلیے کہ کیو بمعنی زمین کے ہے اور مرث بمعنی پیشوا اور صاحب یہ نام ہے ایک بادشاہ عظیم الشان کا جس نے پہلے پہل جہان میں بادشاہی کی ہے

**کیہان** ۔ ف۔ بروزن ایشان یعنی جہان، زمانہ، دنیا اور یہ لفظ بفتح اول بھی آیا ہے اور کاف فارسی سے بھی۔

# باب کاف فارسی

## فصل کاف فارسی مع الف

گار ۔ ف۔ بمعنی کرنے والے کے آتا ہے جیسے ستمگار گنہگار خدمت گار اور لائق کے معنی میں بھی آتا ہے جیسے دستگار یعنی لائق رہائی پانے کے اور بمعنی سبب کے بھی جیسے روزگار بمعنی سبب روز وشب اور یادگار بمعنی سبب کسی کے یاد آنے کا اور جدید فارسی زبان میں گارڈ ریلوے اسٹیشن کو بھی کہتے ہیں۔

گاز ۔ ف۔ قینچی، مقراض، گلگیر جس سے شمع کا گل کترتے ہیں اور بمعنی ہری گھاس کے بھی جو خوراک گھوڑے وغیرہ کی ہے۔

گازر ۔ ف۔ دھوبی۔

گازردار ۔ ف۔ نام کشتی کے ایک پیچ کا جس کو ہندی میں دھوبی پاٹ کہتے ہیں۔

گازردن۔ ف۔ نام ایک مقام کا

گازہ ۔ ف۔ جھولا جس پر لڑکے وغیرہ جھولتے ہیں۔

گاژ ۔ ف۔ جگہ، جا، مقام

گال ۔ ف۔ نام ہے ایک بہت چھوٹے غلّہ کا جس کو ہندی میں کنگنی کہتے ہیں اور بمعنی فریاد اور فریب اور مکر کے بھی ہے اور بمعنی گیدڑ کے بھی ہے۔ جو جانور مشہور ہے۔

گالری ۔ ف۔ گیلری۔

گام ۔ ف۔ قدم، پیر، وہ فاصلہ جو راستہ چلنے والوں میں دونوں پاؤں کے بیچ میں ہوتا ہے اور بمعنے گھوڑے کی لگام کے بھی ہے۔

گام کشادن ۔ ف۔ روانہ ہونا، چلنا

گان ۔ ف۔ لائق، سزاوار

گان ۔ ف
گانہ ۔ ف } یہ الفاظ عدد کے آخر میں واسطے تعین تعداد کے آتے ہیں جیسے دوگان، سہ گان، ہفت گانہ، ہشتگانہ وغیرہ،

گاؤ ۔ ف۔ بیل جو جانور مشہور ہے اور ایک قسم کی صراحی جو بصورت گائے کے بنتی ہے

گاؤ آہن ۔ ف۔ ایک لوہا ہوتا ہے نوکدار جو ہل میں لگا ہوتا ہے اور اس سے کھیت کی زمین جوتی جاتی ہے ہندی میں پھارا کہتے ہیں۔

گاؤ پرواری۔ ف۔ وہ بیل جس کو گرمی کی فصل میں سرد مکان میں رکھ کر عمدہ غذا دے کر موٹا اور تیار کرتے ہیں۔

گاؤ تازی ۔ ف۔ دشمن کے مقابلے میں اپنی بڑائی کے کلمے کہنا تاکہ اس کے دل میں اس کی طرف سے خوف پیدا ہو۔ غلبہ کرنا۔

گاؤ در خرمن کردن ۔ ف۔ کسی کا

کام خراب کرنا، رسوا کرنا، کسی کو تباہ کرنا۔

**گاؤ دم** ۔ ف۔ قرنائے جس کو کرنائے بھی کہتے ہیں، بگل، نفیری، ترہی۔

**گاؤ دوش** ۔ ف۔
**گاؤ دوشہ** ۔ ف ۔ گائے وغیرہ کے دودھ دوہنے کا خاص برتن۔

**گاؤرش** ۔ ف۔ نام ایک غلّہ مشہور کا جس کو ہندی میں باجرا یا چینا کہتے ہیں اور اسی کا معرب جاؤرس ہے۔

**گاؤرس نقرہ گون** ۔ ف۔ مراد تلوار کے جوہر سے، جوہر خراسانی اور اصفہانی فولادی تلواروں میں ہوتا ہے۔

**گاؤریش** ۔ ف۔ احمق، مسخرہ، لالچی

**گاؤزادن** ۔ ف۔ میراث اور ترکہ پانا، بڑا نفع حاصل ہونا۔

**گاؤزین** ۔ ف۔ وہ بیل جس کی پیٹھ پر زین ہے اور وہ بیل بھی کی پیٹھ پر ہے۔

**گاؤزور** ۔ ف۔ کشتی لڑنے والا، پہلوان۔

**گاؤزوری** ۔ ف۔ کشتی لڑنے کی قوت، بزور کشتی لڑنے کی خواہش کرنا۔

**گاؤسار** ۔ ف۔
**گاؤسر** ۔ ف ۔ نام فریدون کے گرز کا جس کا سر بصورت بیل کے بنا تھا اور اسی سے یہ نام رکھا گیا۔

**گاؤسفالین** ۔ ف۔ مراد خم شراب سے۔

**گاؤعنبر** ۔ ف۔ ایک جانور ہے دریائی گائے سے مشابہ کہتے ہیں کہ عنبر اسی کا گوبر ہے اور اصطلاح میں گاؤ عنبر کنایہ ہے اس امیر اور مالدار سے جس سے لوگوں کو فائدہ پہونچے۔

**گاؤکون** ۔ ف۔ احمق، نادان، مسخرہ،

**گاؤگردوں** ۔ ف۔ کنایہ ہے برج ثور سے۔

**گاہ** ۔ ف۔ وقت، جگہ، خیمہ تخت بادشاہی اور جوے کا داؤ۔

**گاہ گاہ** ۔ ف۔ کبھی کبھی۔

**گائیدن** ۔ ع۔ عورت سے جماع کرنا۔

## فصل کاف فارسی مع بائے عربی و فارسی

**گپ** ۔ ف۔ کلام، سخن، صحبت اختلاط اور بمعنی جھوٹ بولنے بڑائی کرنے اور شیخی مارنے اور فضول بکنے کی بھی آیا ہے۔

**گبر** ۔ ف۔ قوم آتش پرست، آتش پرست، آگ کا پجاری

**گبز** ۔ ف۔ دلدار، موٹا، سخت اسی کو بطور عربی کے بنالیا ہے اور عفص کہتے ہیں۔

## فصل کاف فارسی مع جیم فارسی

**گچ** ۔ ف۔ عمارت کا چونہ مرکب

## فصل کاف فارسی مع دال مہملہ

**گد** ۔ ف۔ مخفف گدیہ کا بمعنی گدائی۔

**گدا** ۔ ف۔ فقیر، بھیک مانگنے والا۔

**گداختن** ۔ ف۔ پگھلنا، پگھلانا

**گدارہ دماغ** ۔ فج۔ ناک کا بانسہ۔

**گدازش** ۔ ف۔ پگھلاہٹ، گلنا۔

**گدائی** ۔ ف۔ بھیک مانگنا۔

**گدائے شب کوک** ۔ ف۔ وہ فقیر جو رات کو ہر شخص کے دروازے پر جا کر بھیک مانگے اور ولایت میں ایک طرح کے فقیر ہوتے ہیں کہ ہر ایک اپنے اپنے محلے میں اس طرح بھیک مانگتا ہے کہ رات کو اس محلہ میں کسی منار کسی درخت یا کسی ٹیلے پر یا جو چیز کہ اونچی ہوئی چڑھ گیا اور اس محلے کے ہر شخص کو نام بنام دعائیں دیا کیا، اونچی چیز پر اس لئے چڑھ جاتا ہے تاکہ سب محلہ والے اس کی آواز سنیں، پس صبح کو وہ فقیر ہر شخص کے دروازے پر جاتا ہے اور لوگ اس کو صدقہ دیتے ہیں۔

**گدیہ** ۔ ف۔ بھیک مانگنا، گدائی

## فصل کاف فارسی مع ذال معجمہ

**گذار** ۔ ف۔ راہ، ادا کرنا، ادا۔

**گذاردن** ۔ ف۔ چھوڑ دینا، ترک کر دینا اس لیے کہ از روئے تحقیق یہ بات ہے کہ گذاردن ذال سے بمعنی ترک کرنا ہے اور زائے ہوز سے بمعنی ادا کرنا۔

**گذارش** ۔ ف۔ ادا کرنا، یہ لفظ زائے ہوز سے بھی صحیح ہے

**گذارہ** ۔ ف۔ جو چیز کہ حد سے گذر جائے اور بمعنی بے حد و بے حساب، کامل، بہت

**گذاشتن** ۔ ف۔ چھوڑ دینا۔

**گذر** ۔ ف۔ راہ، راستہ اور صیغہ امر کا بھی بمعنی گذر تو۔

**گذران** ۔ ف۔ گذرتی ہوئی خرچ کرتی ہوئی۔

**گذرانیدن** ۔ ف۔ گذرانا، گذر کرانا

**گذربان** ۔ ف۔ راہ دار، محافظ راہ کا۔

**گذرگاہ** ۔ ف۔ جگہ گذرنے کی گھاٹ۔

**گذرنامہ** ۔ ف۔ راہداری کا پروانہ

**گذشت** ۔ ف۔ صیغہ ماضی کا ہے بمعنی گذرا اور بمعنی راہگذر گذرگاہ اور بمعنی پیچھے اور بعد کے بھی آیا ہے۔

**گذشت خواستن** ۔ ف۔ معافی چاہنا

**گذشتن** ۔ ف۔ گذرنا۔

## فصل کاف فارسی مع رائے مہملہ

**گر** ۔ ف۔ اگر، جو، مرض خارش اور ایک کلمہ ہے بمعنی بنانے والا اور کرنے والا، جیسے شیشہ گر، حیلہ گر اور بمعنی صاحب اور رکھنے والے کے بھی جیسے خصومت گر توانگر۔

**گرا** ۔ ف۔ حجام یعنی پچھنے مارنے والا، غلام

**گراز** ۔ ف۔ خوک نر، سور جو نر ہو اور بہ مناسبت اس کی دلیری اور شجاعت کے بمعنی مرد دلیر اور بہادر کے بھی آتا ہے اور مرد ظالم اور ستمگر کو بھی کہتے ہیں اور بمعنی ناز سے اٹھلا کر چلنے کے بھی آیا ہے اور بمعنی پھاوڑا اور کدال جس سے زمین کھودی جاتی ہے۔

**گرازاں** ۔ ف۔ خراماں اٹھلا کر چلتا ہوا

**گرازی** ۔ ف۔ کنایہ جرأت اور

دلیری سے۔

**گرازیدن** - ف۔ ناز سے اٹھلا کر چلنا

**گرامی** - ف۔ بزرگ۔

**گران** - ف۔ بھاری، مہنگا، بیش قیمت اور اُس شخص کو بھی کہتے ہیں جس کی موجودگی لوگوں پر دشوار ہو، اور یہ لفظ بفتح اول بھی آیا ہے

**گران ارزش** - ف۔ } بیش قیمت۔ قیمتی
**گران بہا** - ف۔ }

**گران جان** - ف۔ مرد سخت جان اور وہ شخص جو بڑا کاہل اور سست ہو اور بمعنی بوڑھا

**گرانجانی** - ف۔ سستی، کاہلی سخت جانی،

**گرانخواب** - ف۔ کنایہ اس شخص سے جو دیر میں سوئے اور دیر ہی میں اُٹھے،

**گران رکاب** ف۔ سخی، باتمکین، بُردبار، صاحبِ وقار وہ شخص جو لڑائی اور جنگ میں ثابت قدم ہو، اور دشمن کے حملہ سے پیچھے نہ ہٹے۔

**گران سایہ** - ف۔ بلند مرتبہ، عالی قدر، صاحب شکوہ، پُرتمکین۔

**گران سر** - ف۔ گراں سر، مغرور و متکبر

**گران سنگ** - ف۔ باتمکین، باوقار صابر، بھاری بھرکم قناعت والا۔

**گران سرشت** - ف۔ کنایہ مرد متکبر اور صاحب غرور و وقار سے اور کاہل آدمی کو کہتے ہیں۔

**گران کردنِ رکاب** - ف۔ بمعنی سوار ہونا۔

**گرانمایہ** - ف۔ بیش قیمت، عمدہ اور بلند مرتبہ۔

**گرانمایگان** - ف۔ مراد سرداروں سے۔

**گرانی** - ف۔ بھاری پن، بوجھ مہنگی۔

**گرائے** - ف۔ میل، رغبت، خواہش، قصد اور صیغہ امر کا بھی انہی معنوں میں

**گرایش** - ف۔ خواہش کرنا، رغبت میل۔

**گرائیدن** - ف۔ خواہش کرنا، رغبت کرنا

**گربال** - ف۔ آٹا چھاننے کی چھلنی

**گربز** - ف۔ مکار، دغاباز، حیلہ گر۔ اصل میں یہ لفظ گرگ بزبھا یعنی گرگ بصورت بز، مطلب یہ کہ ظاہر میں بکری کی طرح غریب اور باطن میں بھیڑیے کی طرح خونخوار

**گربہ** - ف۔ بلّی۔

**گربہ بید** - ف۔ نام ایک قسم کا درخت بید کی ستر قسموں میں سے۔ مثل خر بید، بید مجنوں، مشک بید، بید موش۔ بید طبری، بید سادہ، بید سُرخ، بید سفید، بید مولہ وغیرہ کے

**گربہ در انبان** - ف۔ مکر، حیلہ، مکّار

**گربہ در بغل داشتن** - ف۔ مکر و حیلہ

**گربہ گون** - ف۔ مکّار، حیلہ گر، دغاباز،

**گرج** - ف۔ نام ایک ولایت کا جس کو گرجستان کہتے ہیں

**گرچ** - ف۔ خربوزہ وغیرہ کی پھانک۔

**گرچ** - ف۔ کرتے اور پیراہن

کے گریبان کا شگاف، یعنی کنٹھا
**گرج** - ف۔ گچ جو عمارت کے کام آتی ہے۔
**گرچہ** - ف۔ اگرچہ۔
**گرد** - ف۔ دھول اور بمعنی شہر ایک قسم کا نفیس ریشم، آفتاب، غم، نفع،
**گُرد** - ف۔ دلاور، پہلوان
**گرد** - ف۔ گول حلقہ
**گرداب** - ف۔ بھنور
**گرداگرد** - ف۔ چاروں طرف، سب طرف۔
**گردانیدن** - ف۔ لپیٹنا، لوٹانا۔
**گردآوری** - ف۔ حکومت۔
**گردباد** - ف۔ بگولا۔
**گردبالش** - ف۔ گول تکیہ، گول تکینی
**گردبر** - ف۔ بڑھئی کا برمہ
**گردبرآوردن** - ف۔ پامال کرنا، ہلاک کرنا، برباد کرنا، خراب کرنا، مٹا دینا
**گردبرآمدن** - ف۔ کسی چیز کی تلاش اور تجسس میں چاروں طرف پھرنا،
**گردپاک کُن** - ف۔ برش،

بھاڑن
**گردتاج** - ف۔ سیخ جس پر گوشت وغیرہ لگاکر کباب پکاتے ہیں۔
**گردش** - ف۔ دورہ
**گردک** - ف۔ خیمہ۔ حجرہ ایک قسم کی راوٹی چلیتان جس کو بہیلی کہتے ہیں۔ چوز
**گردکردن** - ف۔ گول کرنا، جمع کرنا،
**گردگان** - ف۔ اخروٹ مشہور میوہ ہے۔
**گردن** - ف۔ پہلوان، دلاور، بہادر،
**گردنان** - ف۔ بہت سے پہلوان اور دلاور
**گردن باریک** - ف۔ ملائم، مطیع تابعدار
**گردن برافروختہ** - ف۔ قوی زورمند عزت دار، طاقت دار
**گردن بند** - ف۔ کنٹھائی، یعنی وہ رومال جو گریبان کے اگلے حصہ میں گردن کے نیچے باندھا جاتا ہے۔
**گردن پیچیدن** - ف۔ انکار کرنا

کسی کے حکم سے نافرمانی کرنا،
**گردن دادن بہ کسے** - ف۔ مراد ہے مطیع اور تابعدار ہونے سے۔
**گردن فراز** - ف۔ معزز صاحب مرتبہ
**گردن کشادن** - ف۔ غرور کرنا
**گردون** - ف۔ آسمان، ارابہ گاڑی، چھکڑا اور بمعنی رتھ اور بہل کے بھی ہے اور بمعنی چرخی کے بھی جو اسباب جرثقیل سے ہے۔
**گردون کاسہ پشت** - ف۔ کنایہ آسمان سے۔
**گردون گرائے** - ف۔ سربلند، نامور۔
**گُردہ** - ف۔ مشہور عضو ہے۔
**گردہ** - ف۔ ٹکیا ایک قسم ہے روٹی کی۔
**گردہ** - ف۔ مصوروں کا خاکہ۔
**گردیدن** - ف۔ پھرنا، ہونا۔
**گرزم** - ف۔ نام اسفندیار کے حقیقی بھائی کا۔
**گرزہ** - ف۔ بڑے سانپ کا پھن۔

گرس ۔ ف مخفف گرسنگی، بمعنی بھوک۔
گرستن ۔ ف۔ مخفف گریستن، بمعنی رونا،
گرسنگی ۔ ف۔ بھوک
گرسنہ ۔ ف۔ } بھوکا
گرسنہ ۔ ف }
گرسنہ چشم ۔ ف۔ کنجوس، بخیل، لالچی فقیر،
گرسنہ چشمی ۔ ف۔ حرص، گدائی، بخیلی، فقیری،
گرفت ۔ ف۔ صیغہ ماضی کا گرفتن سے اور یہ صیغہ ماضی کا اکثر بمعنی مصدر کے آتا ہے اور بمعنی گیپ، طعنہ اعتراض مواخذہ کے بھی آتا ہے اور گرفت لازم اور متعدی دونوں آیا ہے جیسے کہتے ہیں (آواز فلاں گرفت) یعنی آواز بند ہوگئی۔
گرفتار ۔ ف۔ پھنسا ہوا پکڑا ہوا اور بمعنی گرفتاری کے بھی آیا ہے۔
گرفتاری ۔ ف۔ پکڑنا، قید کرنا۔
گرفتم ۔ ف۔ مجازاً بمعنی فرض کیا میں نے۔
گرفتن ۔ ف۔ پکڑ لینا اور بمعنی کاٹنا جیسے گرفتن ناخن اور بمعنی بند کرنا، جیسے در را گرفتن، اور بمعنی اکھاڑنا دندان گرفتن۔ اور بمعنی بجھا دینا گرفتن چراغ، اور بمعنی شروع کرنا اور فرض کرنا۔
گرفتن خاطر ۔ ف۔ خاطر کا رنجیدہ ہونا،
گرفتہ ۔ ف۔ گپ، جھوٹ، طعنہ،
گرفتہ زن ۔ ف۔ طعنہ دینے والا، جھوٹ بولنے والا، گپ مارنے والا۔
گرفتہ لب ۔ ف۔ کنایہ مردم خاموش۔
گرگ ۔ ف۔ بھیڑیا۔
گرگ ۔ ف۔ نام شہر کا
گرگ آشتی ۔ ف۔ نفاق، کسی مصلحت سے بطریق فریب دشمن سے ظاہری صلح کر لینا۔
گرگان ۔ ف۔ نام شہر کا ایران سے اسی کا معرب جرجان ہے۔
گرگ باران دیدہ ۔ ف۔ وہ شخص آزمودہ کار گرم و سرد زمانہ کا دیکھے ہوئے۔
گرگ بند ۔ ف۔ وہ شخص جو چند بھیڑیوں میں پھنس جائے اور ایسا آدمی جانبر نہیں ہوتا، کنایہ شخص زبول اور قیدی سے۔
گرگ بندی ۔ ف۔ آدمی کا چند بھیڑیوں کے درمیان پھنس جانا کہ وہ پھر زندہ نہیں رہ سکتا۔
گرگ پیر ۔ ف۔ کنایہ اس شخص سے کہ جو زمانے کا گرم و سرد دیکھے ہوئے آزمودہ کار۔
گرگ مست ۔ فج۔ کنایہ معشوق سے
گرگ مسیحا دم ۔ ف۔ کنایہ صبح سے
گرگین ۔ ف۔ نام ایک بڑے پہلوان ایرانی کا۔
گرگین ۔ ف۔ صاحب مرض خارش۔
گرگینہ ۔ ف۔ مطلق پوستین کو کہتے ہیں۔

گرم ۔ ف۔ تتا، سرد کا ضد، جلد، شتاب۔
گرمابہ ۔ ف۔ حمام، غسل خانہ
گرمادہ ۔ ف۔ گرم۔
گرم جوشیدن ۔ ف۔ بہت محبت کرنا۔
گرم جوشی ۔ ف۔ محبت اور اختلاط کرنا،
گرم خون ۔ ف۔ بڑا دوست، بڑا یار،
گرم خیز ۔ ف۔ چالاک
گرم دماغی ۔ ف۔ کنایہ غرور اور تکبر سے۔
گرم راندن ۔ ف۔ دوڑنا، جلدی کرنا۔
گرم سیر ۔ ف۔ گرم ولایت، آب ہوا گرم۔
گرمک ۔ ف۔ تصغیر گرم کی اور ایک قسم ہے خربزہ کی، جو سردہ کے مقابلہ میں ہوتا ہے اور یہ گرمک سفید رنگ کا خربوزہ ہوتا ہے بہت میٹھا۔
گرمی ۔ ف۔ مراد محبت سے
گرمیخ ۔ ف۔ اُس کھونٹے یا میخ کو کہتے ہیں جس میں گھوڑوں کو رسّی سے باندھا جاتا ہے
گرنج ۔ ف۔ چاول جو دھان سے نکلتا ہے۔
گرَو ۔ ف۔ رہن، شرط، داؤ اور مجازاً بمعنی قید کے بھی آتا ہے
گرُنج ۔ ن۔ شکن و تیوری
گرو بستن ۔ ف۔ شرط باندھنا۔
گرو گر ۔ ف۔ بروزن کبوتر، نام ہے حق تعالیٰ کے ناموں سے معنی اس کے مراد دینے والا۔
گرُوہ ۔ ف۔ "بضم کاف" غول آدمیوں کی جماعت۔
گروہہ ۔ ف۔ بندوق کی گولی غلیل کا غلّہ
گرویدن ۔ ف۔ رغبت کرنا۔
گرِہ ۔ ف۔ گانٹھ۔
گرہ ۔ ف۔ گھڑا، ٹھلیا،
گرہ بباد زدن ف۔ غیر ممکن اور ناپائیدار اور بے بقا کام پر بھروسہ کرنا یا ایسے کام کا ارادہ کرنا، جو نہ ہو سکے
گرہ بر گرہ ۔ ف۔ غم پر غم، رنج پر رنج، اندیشہ پر اندیشہ فکر بالائے فکر،
گرہ گوشت ۔ ف۔ غدود، گلٹی
گریال ۔ ف۔ گھڑیال۔
گریان ۔ ف۔ رونے والا، روتا ہوا،
گریانیدن ف۔ رُلانا۔
گریبان ۔ ف۔ بکسر کاف۔ فارسی کنٹھا یہ لفظ مرکب ہے گری بمعنی گردن اور بان بمعنی محافظ سے۔
گریختن ۔ ف۔ بھاگنا۔
گریز ۔ ف۔ بھاگنا اور اصطلاح شعرا میں ایک مضمون سے دوسرے مضمون پر آجانا
گریزانیدن ۔ ف۔ بھگا دینا۔
گریز پا ۔ ف۔ وہ لونڈی یا غلام جو بار بار بھاگ جایا کرے
گریستن ۔ ف۔ رونا۔
گریستن ہوا ۔ ف۔ مینھ کا برسنا۔
گریغ ۔ ف۔ یائے مجہول سے مبدل گریز کا۔
گریوہ ۔ ف۔ پشتہ یعنی زمین، بلند ٹیلہ،
گریہ ۔ ف۔ رونا، رقّت۔

## فصل کاف فارسی مع زائے معجمہ

گز ۔ ف۔ آلہ پیمائش کرنے کا، کپڑے اور زمین وغیرہ کا، جھاؤ کا درخت۔

گزاد ۔ ف۔ فصد کھولنے کا نشتر، پچھنہ مارنے کا نشتر، تصویر بنانے کا خاکہ اور صیغہ امر کا گزاردن سے۔

گزاردن ۔ ف۔ ادا کرنا، رہا کرنا چھوڑنا میر نور اللہ احراری نے شرح گلستاں میں لکھا ہے کہ گذاردن "ذال" سے غلط مشہور ہو گیا ہے۔

گزارش ۔ ف۔ ادا کرنا۔

گزارندگان ۔ ف۔ مراد ادا دیوں سے۔

گزاف ۔ ف۔ بضم بھی آیا ہے۔

گزافہ ۔ ف۔ باد روغ، جھوٹ بیہودہ، شیخی، گپ، بڑائی فریب اور بمعنی بے حد اور بے حساب کے بھی آیا ہے

گز الہٰی ۔ ف۔ مراد اکبری گز سے اور یہ گز اکتالیس انگل کا ہوتا ہے۔

گزان ۔ ف۔ کاٹا ہوا۔

گزانیدن ۔ ف۔ کٹوانا۔

گز بازی ۔ ف۔ ایک قسم کا ناچ ہے

گز پا ۔ ف۔ سارس ایک پرند مشہور ہے اس وجہ سے کہ اس کی ٹانگیں بہت لمبی ہوتی ہیں۔

گزر ۔ ف۔ زردک ہندی گاجر

گزر ۔ ف۔ راستہ، راہ

گز کردن ۔ ف۔ پیمائش کرنا، ناپنا

گزلک ۔ ف۔ چھری، چاقو، اور یہ لفظ کاف عربی سے بھی صحیح ہے۔

گزم ۔ ف۔ جھاؤ کا درخت

گزند ۔ ف۔ صدمہ، دکھ، تکلیف رنج، آسیب، آفت، نظر بند،

گزہ ۔ ف۔ نقارہ بجانے کی چوب۔

گزیت ۔ ف۔ وہ روپیہ جو حکام رعایا سے ہر سال لیتے ہیں جس کو خراج یا مالگزاری کہتے ہیں اسی طرح اس رقم کو جو زبردست بادشاہ کسی زیردست بادشاہ یا مسلمان ذمی کافروں سے لیتے ہیں، کہتے ہیں

گزیت ۔ ف۔ پسندیدہ و منتخب۔

گزید ف۔ } باج، خراج،
گزیدہ ف۔ } محصول۔

گزیدہ ۔ ف۔ پسندیدہ، اختیار کیا ہوا،

گزیدہ ۔ ف۔ کاٹ کھایا ہوا۔

گزیدن ۔ ف۔ کاٹ کھانا دانت سے کاٹنا، ڈنک مارنا جیسا سانپ اور بچھو کا کام ہے

گزین ۔ ف۔ پسند کرنا، اختیار کرنا، منتخب کرنا، چن لینا۔

گزیر ۔ ف۔ چارہ علاج

گزین ۔ ف۔ پسندیدہ، عمدہ اور صیغہ امر کا بھی گزیدن سے

گزیہ ۔ ف۔ خراج جو کافروں سے لیا جائے اسی کا معرب جزیہ ہے۔

## فصل کاف فارسی مع سین مہملہ

گسار ۔ ف۔ بمعنی کھانے والا، جیسے غمگسار۔

گساردن ۔ ف۔ چھوڑنا، کھانا،

گسُلو ۔ ت۔ کنجیا، یعنی وہ دانہ

جو آنکھوں کے بیرونی گوشوں میں نکل آتا ہے۔

**گُست** ۔ تج۔ قبیح، ناز یبا۔

**گُستاخ** ۔ ف۔ شوخ، چالاک، بے ادب اور بمعنی دلیر اور بے باک کے بھی۔

**گستاخ دست** ف۔ چابک دست۔

**گستاخ روئی** ۔ ف۔ بے شرمی، بے حیائی۔

**گستاخی** ۔ ف۔ بے ادبی

**گستراندن** ۔ ف۔ بچھوانا۔

**گستردن** ۔ ف۔ بچھانا۔

**گستہم** ۔ ف۔ بروزن محترم نام نوذر بن منوچہر بادشاہ کے بیٹے کا، نام ایک بہت بڑے پہلوان ایرانی کا،

**گُسستن** ۔ ف۔ ٹوٹنا، توڑنا

**گسل** ۔ ف۔ صیغہ امر کا بمعنی توڑ

**گسلانیدن** ۔ ف۔ کاٹنا، توڑنا

**گسیختن** ۔ ف۔ ٹوٹنا

**گسیل** ۔ ف۔ یائے مجہول سے دفع کرنا، رخصت کرنا، روانہ کرنا، بھیجنا، اور بمعنی رخصت کے بھی آیا ہے۔

## فصل کاف فارسی مع شین معجمہ

**گش** ۔ ف۔ خوب، خوش رفتار خوش۔

**گشاد** ۔ ف۔ فتح، ظفر، خوشی، برآمد کار، کمان کا خوب کھینچ کر تیر کو چٹکی سے رہا کرنا اور یہ لفظ ان معنوں میں کاف عربی سے بھی آیا ہے۔

**گشت** ۔ ف۔ ہوا، ہو گیا، پھرنا سیر۔

**گشت برگشت** ۔ ف۔ ایک گھاس کا نام ہے جو پیچ در پیچ رسی کے مانند لپٹی ہوتی ہے اس کا دوسرا نام عشق پیچاں بھی ہے۔

**گشتاسپ** ۔ ف۔ نام ایک بادشاہ کا جو اسفندیار روئیں تن کا باپ تھا۔

**گشتَر** ۔ ف۔ خوش تر، خوب تر۔

**گشتن** ۔ ف۔ ہونا، پھرنا، سیر کرنا

**گشتہ** ۔ ف۔ ہوا، شدہ

**گشن** ۔ ف۔ بروزن چمن، بسیاری وانبوہی ہر چیز کی بہتات اور یہ لفظ ان معنوں میں بسکون شین بھی آیا ہے۔

**گشن** ۔ ف۔ نر جو بمقابلہ مادہ کے ہوتا ہے مادہ کا نر کو طلب کرنا، مادہ کا گابھن ہونا، درخت خرما میں پھل لگنا،

**گشنی** ۔ ف۔ نر کا مادہ سے جفتی کھانا،

**گشنیز** ۔ ف۔ دھنیا مشہور ہے۔

## فصل کاف فارسی مع فا

**گُفتار** ۔ ف۔ بات، چیت، گفتگو، تقریر،

**گُفتگو** ۔ ف۔ بات چیت۔

**گُفتن** ۔ ف۔ کہنا اور بمعنی کردن کے بھی آیا ہے۔

**گُفتہ** ۔ ف۔ کہا ہوا۔

## فصل کاف فارسی مع لام

**گُل** ۔ ف۔ پھول واضح ہو کہ جس جگہ لفظ گُل بغیر اضافت کے تنہا مذکور ہوتا ہے تو خاص گُلِ سُرخ یعنی گلاب کا پھول مراد ہوتا ہے، اور اگر مضاف کسی درخت کی طرف ہوتا ہے تو اُسی درخت

کا پھول مراد ہوتا ہے، جیسے گلِ نرگس، گلِ سوسن وغیرہ اور بمعنی آگ کا انگارہ اور مجازاً بمعنی نتیجہ و بہتر و خوب کے بھی آیا ہے اور اصطلاحاً کنایہ عورت کی شرمگاہ سے بھی۔

**گِل** - ف۔ مٹی، خاک پانی میں ملی ہوئی اور کبھی بمعنی خاک منجمد اور خشک کے بھی آتا ہے۔

**گُلاب** - ف۔ گلاب کے پھولوں کا عرق، نام ایک قسم کے پھول کا اور کنایہ آنسو اور معشوق کے رخسار کے پسینہ سے۔

**گُلِ ابر** - ف۔ بدلی کا ٹکڑا، ابر کا لکہ۔

**گُلِ آفتاب** - ف۔ سورج مکھی۔

**گلابِ گلگوں** - ف۔ مراد شراب سُرخ سے۔

**گِلابہ** - ف۔ پانی میں گھلی ہوئی مٹی جس سے دیوار لیپتے ہیں

**گُلابی** - ف۔ ایک قسم کا شیشہ چھوٹا گول ور نگین منقّش اور ایک قسم امرود کی۔

**گُلِ آتشی** - ف۔ سدا گلاب، جو سُرخ ہوتا ہے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ یہی گل سُرخ ہے جس کا عرق کھنچتے ہیں۔

**گلاج** - ف۔ ایک قسم کا حلوا ہے

**گلالہ** - ف۔ گھونگھر والے بال اور بمعنی زلف بھی۔

**گلان** - ف۔ ایک قسم کی میدہ کی روٹی۔

**گلانی** - ف۔ پھول بیچنے والا، باغبان۔

**گُلبام** - ف۔ موسیقی کے ایک لحن کا نام۔

**گُلبانگ** - ف۔ آواز قلندروں کی، آوازِ بلبل کی، آوازِ خوش۔ خوش خبری کی آواز لیکن بمعنی مطلق شورِ مردم جو شادی کے وقت میں ہوتا ہے مستعمل ہے۔

**گُلبرگ** - ف۔ گلاب کے پھول کی پنکھڑی اور کنایہ معشوق کے ہونٹھ سے۔

**گُلبُن** - ف۔ گلاب کا درخت

**گلبند** - ف۔ ایک قسم کا کپڑا رنگین جس کو ہندی میں باندھنو کہتے ہیں۔

**گُلِ بیگانہ** - ف۔ گلِ خود رَو، جو خود بخود بغیر بوئے ہوئے اُگے،

**گُل بیز** - ف۔ پیارے مجہول چھلنی غربال،

**گُل پیادہ** - ف۔ وہ پھول جس کا درخت چھوٹا ہو مثل نرگس لالہ اور سوسن کے، اور بعضوں نے بمعنی گل خودرَو لکھا ہے۔

**گُل تسبیح** - ف۔ تسبیح کا امام۔

**گُلِ جعفری** - ف۔ ایک پھول ہے زرد رنگ گیندے کی قسم سے۔

**گُل حیا** - ف۔ ایک پھول ہے جسے طین المصطگی بھی کہتے ہیں

**گُل چشم** - ف۔ آنکھ کی پھُلّی مرض مشہور ہے۔

**گُلچہر** - ف۔ وہ شخص جس کا چہرہ مثل گلاب کے پھول کے ہو، مراد معشوق سے۔

**گُل چیدن** - ف۔ پھول چُننا، تماشہ دیکھنا۔

**گُل چیں** - ف۔ پھول چننے والا، تماشہ دیکھنے والا۔

گلِ حکمت ۔ ف ۔ پتلی مٹی میں کپڑے کو لتھیڑ کر مٹی یا شیشے کے برتن پر وصل کرتے ہیں اور پھر اس پر مٹی چڑھاتے ہیں تاکہ وہ برتن آگ میں پھٹ نہ جائے۔

گُلخن ۔ ف۔ آگ کی جگہ، بھٹّی بھاڑ جس میں غلہ بھونتے ہیں، آتش خانہ، اس لئے کہ گل بمعنی آگ کا انگارہ اور خن مخفف خانہ ہے اور مجازاً وہ جگہ جہاں کوڑا کرکٹ ڈالیں۔

گُلخن افروز ۔ ف۔ بھڑبھونجہ

گل خواندن۔ ف۔ ولایت کے جواریوں کی اصطلاح میں اپنے کُل مال کو ایک ہی مرتبہ داؤ پر رکھ دینا۔

گُلِ خود رَو۔ ف۔ وہ پھول جو بنیر بوئے ہوئے خود بخود اُگے مثل لالہ کوہی وغیرہ کے۔

گُلدستہ ۔ ف۔ پھولوں کا مُٹھا بندھا ہوا۔

گلرُخ ۔ ف۔ وہ شخص جس کے رخسار گلاب کے پھول کے مثل ہوں

گل سَرسبد۔ ف۔ چوٹی کا پھول رونق مراد معشوق سے۔

گلِ رعنا۔ ف۔ وہ پھول جو دو رنگ کا ہو، اندر سے سُرخ، باہر سے زرد،

گل رنگ ۔ ف۔ وہ چیز جس کا رنگ مثل گلاب کے پھول کے ہو۔

گل ریز۔ ف۔ ایک قسم کی آتشبازی جس کو ہندی میں پھلجھڑی کہتے ہیں۔

گُلزار ۔ ف۔ باغ، چمن۔

گلزارِ ابراہیمؑ۔ ف۔ نمرود نے حضرت ابراہیم علیہ السّلام کو آگ میں ڈالا تھا اور وہ آگ بحکم خدا پھولوں کا باغ بن گئی تھی۔

گلِ زرد۔ ف۔ گیندے کا پھول، زرد رنگ کا پھول اور مراد چہرۂ زرد سے۔

گل زمین ۔ ف۔ قطعہ زمین خوب کا۔

گلستان ف۔ } پھول کی جگہ
گلستان ف } باغ

گلستان زادہ ف۔ باغ کا سبزہ، لونڈی اور غلام کا لڑکا۔

کی چیز وہ شے جو اپنی ہم جنس میں عمدہ اور بہتر ہو باغبانوں کا قاعدہ ہے کہ جو پھول سب پھولوں میں اچھا اور بڑا ہوتا ہے اس کو ٹوکری میں سب پھولوں کے اوپر رکھتے ہیں، وہ پھول گُلِ سرسبد کہلاتا ہے۔

گل شدن۔ ف۔ ظاہر کرنا، بتانا۔

گلُ شکر ۔ ف۔ گلقند۔

گلُ شکری ۔ ف۔ ایک قسم کا حلوا۔

گل شگفت۔ ف۔ یعنی عجیب وغریب امر ظاہر ہوا۔

گلِ شگفتہ ۔ ف۔ کھلا ہوا پھول اور مراد دہکتے ہوئے آگ کے انگارے سے۔

گُلشن ۔ ف۔ پھول کا مقام باغ یہ لفظ مرکب ہے گل بمعنی پھول اور شن کلمہ نسبت سے

گُلِ صد برگ۔ ف۔ گلاب کا پھول، نام پھول زرد رنگ کا ہندی گیندا۔

گل غنچہ ۔ ف۔ } گلگونہ جو عورتیں
گلغونہ ۔ ف۔ } اپنے چہرے پر ملتی ہیں، اُبٹن۔

**گلفام** ۔ ف۔ گل رنگ گلاب کے پھول کی طرح کا رنگ مراد معشوق سے۔
**گلفشان** ۔ ف۔ ایک قسم آتشبازی کی جس کو ہندی میں پھلجھڑی کہتے ہیں۔
**گلقند** ۔ ف۔ مشہور دوا ہے اور کنایہ معشوق کے ہونٹ سے
**گل کرد** ۔ ف۔ ظاہر ہوا۔
**گل کردن** ۔ ف۔ ظاہر اور نمودار ہونا، ظاہر اور نمودار کرنا اور یعنی چراغ کے روشن کر دینے اور بجھا دینے کے بھی آیا ہے۔
**گلِ کُشتی** ۔ ف۔ وہ پھول جو ایک پہلوان کُشتی کرنے کی خواہش سے دوسرے پہلوان کے پاس بھیجتا ہے اور یہ رسم ولایت میں بہت ہے، نام ایک مثنوی کا جو میر نجات نے کُشتی کی اصطلاح میں تصنیف کی ہے۔
**گُلگُجہ** ۔ ف۔ وہ شادی اور خوشی جو بچے کے عقیقہ کے دن کرتے ہیں۔

**گُل گز** ۔ ف۔ جھاؤ کے درخت کے پھول سے مشابہ رنگ اور یہ رنگ سُرخ ہوتا ہے کسی قدر مائل بہ کبودی ہندی عباسی رنگ۔
**گلگشت** ۔ ف۔ مرغوب مکانوں کی سیر، اصطلاحاً چمن کی سیر۔
**گلگون** ۔ ف۔ سُرخ رنگ اور نام شیریں فرہاد اور خسرو پرویز کی معشوقہ کے گھوڑے کا، مجازاً ہر گھوڑے عمدہ اور بہتر کو کہتے ہیں۔
**گلگونہ** ۔ ف۔ نام ایک رنگ کا جو عورتیں اپنے چہرے پر ملتی ہیں واسطے صاف ہونے رنگ کے اس کو غازہ بھی کہتے ہیں۔
**گلگیر** ۔ ف۔ شمع کے گل کترنے کی قینچی۔
**گلماله** ۔ ف۔ کرنی جس سے معمار لوگ گارا وغیرہ دیوار اور اینٹوں پر ملتے ہیں۔
**گُلِ مشکی** ۔ ف۔ نام ایک پھول سیاہ رنگ کا۔

**گل مہتاب** ۔ ف۔ نام ایک سفید پھول کا۔
**گل میخ آویزاں کردن** ۔ مج۔ کھونٹی میں لٹکانا، ٹانگنا۔
**گل میزان** ۔ ف۔ ستارۂ زہرہ اسلیے کہ برج میزان خانۂ زہرہ ہے،
**گلنار** ۔ ف۔ } ایک قسم ہے
**گلنار فارسی** ۔ ف۔ } انار کے درخت کی جس میں بجز پھول کے پھل نہیں لگتا ہے، اور پھول اس کا بڑا اور صد برگ ہوتا ہے یعنی اس میں پنکھڑیاں بہت ہوتی ہیں اور برابر گلاب کے پھول کے ہوتا ہے۔
**گلِ ناشگفتہ** ۔ ف۔ مراد کنواری عورت سے۔
**گل نشاط** ۔ ف۔ کنایہ شراب سے
**گلو** ۔ ف۔ گلا۔
**گلوبند** ۔ ف۔ وہ رومال جو گلے سے باندھیں۔
**گلوسوز** ۔ ف۔ خوش نما، خوش آیند میٹھا شیریں، اس لیے کہ جو چیز زیادہ میٹھی ہوتی ہے

وہ کھاتے وقت گویا گلے کو جلاتی ہے لہذا شیریں کو گلوسوز کہا اور حسن گلوسوز کنایہ ہے میٹھے حسن یعنی گورے رنگ سے برخلاف سانولے رنگ کے کہ اسکو حسنِ ملیح یعنی نمکین کہتے ہیں۔

**گلو شاخ شاخ** - ف۔ کنایہ اُن داستانوں سے جو لوگوں کے مجمع میں بآواز بلند کہیں

**گلوکش** - ف۔ پھانسی۔

**گلولہ** - ف۔ گولی، گولہ۔

**گلوئے آسیا** - ف۔ چکی کے درمیان کا سوراخ جس سے غلہ وغیرہ ڈالا جاتا ہے۔

**گلہ** - ف۔ شکایت

**گلہ** - ف۔ ریوڑ، جانوروں کا غول۔

**گلہ دوست** - ف۔ دردگلو۔

**گلہ بان** - ف۔ ریوڑ والا گڈریا۔

**گلہ بانی** - ف۔ نگہبانی کرنا گلہ کی

**گل ہم چشمی** - ف۔ گل کشتی اور گل ہمکاری ۔ ف۔ اس کی تحقیق اوپر آچکی ہے۔

**گلی** - ف۔ مٹی کی چیز۔

**گلیم** - ف۔ بکسر اول، کمل، کملی

**گلین گوئے** - ف۔ کنایہ زمین سے

## فصل کاف فارسی مع میم

**گم** - ف۔ کھویا جانا۔

**گماشتن** - ف۔ مقرر کرنا۔

**گماشتہ** - ف۔ مقرر کیا ہوا وہ شخص جو کسی کی طرف سے کام کے لئے مقرر ہو۔

**گمان** - ف۔ یعنی شک۔

**گم بودی** - ف۔ ڈر جانا، ہراسان ہونا،

**گمراہ** - ف۔ راہ بھولا ہوا۔

**گمراہی** - ف۔ راہ بھولنا۔

**گمرک** - ف۔ پروانۂ راہداری، پاسپورٹ۔

**گمرک خانہ** - ف۔ چنگی گھر، میونسپل بورڈ۔

**گمزان** - ف۔ نیست اور معدوم کرنے والا۔ خراب کرنے والا

**گمزدہ** - ف۔ گمراہ۔

**گم کردن** - ف۔ ضائع کرنا۔

**گم گرفتن چیزے** - ف۔ کسی چیز کو نیست اور معدوم جانکر اس کا قصد نہ کرنا۔

**گم گم** - ف۔ سیند دینے اور سرنگ لگانے میں زمین کھودنے کی آواز۔

**گم شدہ لب دریا** - ف۔ کنایہ اُس شخص سے جو پیرنا نہ جانتا ہو اور غرق ہو جائے۔

**گمیز** - ف۔ یائے معروف سے بول پیشاب۔

## فصل کاف فارسی مع نون

**گناہ** - ف۔ خطا۔

**گناہگار** - ف۔ خطاکار جس نے گناہ کیا ہو۔

**گنبد** - ف۔ گول عمارت اور کنایہ چوتڑ سے بھی۔

**گنبدِ آب** - ف۔ حباب، پانی کا بلبلہ۔

**گنبد تیز گشت** - ف۔ کنایہ آسمان سے

**گنبد چار بند** - ف۔ کنایہ دنیا سے بلحاظ اربعۂ عناصر کے اور بعضے کہتے ہیں کہ کنایہ آسمان سے، باعتبار پورب پچھم اُتر دکھن سے۔

**گنبدِ لاجوردی** - ف۔ کنایہ آسمان سے۔

**گنج** ۔ ف۔ مال کثیر، خزانہ، واضح ہو کہ خسرو پرویز کے آٹھ گنج تھے۔ گنج عروس یہ خزانہ خود اس نے جمع کیا تھا۔ (۲) گنج بادآورد (۳) گنج دیبا خسروی، (۴) گنج افراسیاب۔ (۵) گنج سوختہ یہاں لفظ سوختہ بمعنی سنجیدہ ہے (۶) گنج خضرا (۷) گنج شادآورد (۸) گنج یار

**گُنج** ۔ ف۔ بمعنی گنجائش، اور اُس حصّہ کو بھی کہتے ہیں جو تھوڑے لوگوں میں بحصہ رسد پہونچایا جائے اور زمین کے اندر دفن شدہ موتی کو بھی کہتے ہیں۔

**گُنجارہ** ۔ ف۔ بمعنی گلگونہ جس کے معنی گذرے۔

**گنج الٰہی** ۔ ف۔ کنایہ قرآن مجید سے۔

**گنجائش** ۔ ف۔ سمائی، جگہ، موقع

**گنج بادآورد** ۔ ف۔ خسرو پرویز کے ایک خزانے کا نام اس کے نام کی یہ وجہ ہے کہ قیصر روم نے اسی پرویز کے خوف سے چند جہاز زر سُرخ سے بھر کے کسی جزیرے کی طرف پوشیدہ کرنے کے لئے بھیجے تھے باد مخالف سے وہ جہاز تباہ ہو کر پرویز کے ملک کی طرف آنکلے، پرویز نے اس مال پر قبضہ کر لیا تو گویا خزانہ ہوا لے آئی تھی اور اصطلاح میں گنج باد آورد مالِ مفت کو کہتے ہیں۔

**گنج با اژدہا** ۔ ف۔ مراد مال بے فیض سے۔

**گنجدان** ۔ ف۔ خزانہ کی پوشیدگی کی جگہ۔

**گنج دیوار بست** ۔ ف۔ وہ خزانہ جو دیوار کی نیو میں گڑا ہو اور نام اُس خزانہ کا بھی جو ایک شخص نے اپنے مرتے وقت اپنے بیٹے کے واسطے جو نہایت خُرد سال تھا دیوار کے نیچے دفن کرا کے اس پر دیوار اُٹھا دی تھی، بعد مدت کے وہ دیوار قریب گرنے کے ہو گئی تھی، پس حضرت خضر علیہ السلام نے بہمراہی حضرت موسیٰ کے اُس گرتی ہوئی دیوار کو از سرِ نو درست اور مضبوط کر دیا تھا کہ مال یتیم کا غیروں کے ہاتھ سے محفوظ رہے۔

**گنج روان** ۔ ف۔ کنایہ گنج قارون سے اس لئے کہ قارون کا خزانہ روز قیامت تک زمین کے نیچے دھنستا چلا جائے گا۔

**گنج شایگان** ۔ ف۔ یہ بھی گنج بادآورد کا نام ہے دو معنی کر کے، ایک تو یہ کہ شایگان بمعنی فراخ، لائق، بہتر خوب اور عمدہ کے ہے اس لئے کہ شائگان اصل میں شاہگان تھا یعنی لائق بادشاہ کے، چونکہ یہ خزانہ بہت بڑا اور عمدہ تھا اس لیے یہ نام

ہوا دوسرے شاہگان یعنی کار بے مزدوری یعنی بیگار کے چونکہ یہ خزانہ مفت اور بے مشقت خسرو پرویز کے ہاتھ آیا اس لیے یہ نام ہوا۔

**گنجفہ** ۔ ف۔ چند ورق گول، ایک کھیل کے ہوتے ہیں بہت مشہور چیز ہے۔

**گنجفی** ۔ ف۔ گنجفہ کھیلنے والا۔

**گنج قارون** ۔ ف۔ اس کافر کے پاس اتنے خزانے تھے کہ بقول امام فرا کے ان خزانوں کی کنجیاں چالیس آدمیوں کا بوجھ تھیں آخر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بددعا سے قارون مع ان تمام خزانوں کے زمین میں دھنس گیا اور تا قیامت نیچے کو دھنستا چلا جائے گا

**گنج گاؤ** ۔ ف۔ نام ایک خزانہ کا جمشید کے خزانوں سے جو بہرام گور کے زمانہ میں ظاہر ہوا تھا، اور یہ ایک بہت بڑی عمارت زمین کے نیچے تھی اور اس میں تمام سونے کے بیل جواہر سے جڑاؤ بھرے ہوئے تھے اور قسم قسم کے جانور بھی سونے کے جڑاؤ اس میں تھے۔ بہرام گور نے اس تمام خزانہ کو لے کر فقیروں اور محتاجوں کو خیرات کر دیا۔

**گنجور** ۔ ف۔ خزانہ رکھنے والا، خزانچی، خزانہ کا مالک، یہ لفظ مرکب ہے لفظ گنج بمعنی خزانہ اور بمعنی صاحب سے پس ماقبل واؤ کو واسطے تخفیف کے ضمہ دیا اور واؤ کو ساکن کر دیا اور یہی حال ہے رنجور اور مزدور کا کہ یہ بھی اصل میں رنج ور اور مزدور تھے۔

**گنجہ** ۔ ف۔ نام شہر کا ایران میں درمیان تبریز اور شیروان کے جہاں نظامی رہتے تھے۔

**گنجیدن** ۔ ف۔ سمانا۔

**گنجینہ** ۔ ف۔ خزانہ جائے گنج منسوب طرف گنج کے اور کبھی اطلاق ظرف کا مظروف پر کر کے مجازاً بمعنی مال کثیر کے بھی آتا ہے۔

**گند** ۔ ف۔ بدبو، بوئے بد

**گندپیر** ۔ ف۔ یائے معروف سے بوڑھی عورت جو نہایت بڈھی ہو۔

**گندم** ۔ ف۔ گیہوں مشہور غلہ ہے

**گندم گون** ۔ ف۔ گیہواں رنگ

**گندنا** ۔ ف۔ نام ایک قسم کی سبزی کا مثل لہسن کے بہت مشہور ہے۔

**گندنازار** ۔ ف۔ گندنے کا کھیت

**گندناگون** ۔ ف۔ کنایہ سبز رنگ سے جو تھوڑا مائل بہ سیاہی ہو۔

**گندہ** ۔ ف۔ مقابل ہے باریک کے یعنی موٹا دلدار اور آٹے کا پیڑا جو روٹی پکانے کے لئے گول کرتے ہیں۔

**گندہ** ۔ ف۔ ناپاک بدبو۔

**گندہ مغز** ۔ ف۔ مغرور، بڑے بول بولنے والا۔

**گنج** - ف - مال کثیر، خزانہ، واضح ہو کہ خسرو پرویز کے آٹھ گنج تھے۔ گنج عروس یہ خزانہ خود اس نے جمع کیا تھا۔ (۲) گنج بادآورد (۳) گنج دیبا خسروی، (۴) گنج افراسیاب۔ (۵) گنج سوختہ یہاں لفظ سوختہ بمعنی سنجیدہ ہے (۶) گنج خضرا، (۷) گنج شادآورد (۸) گنج یار

**گُنج** - ف - بمعنی گنجائش، اور اُس حصّہ کو بھی کہتے ہیں جو تھوڑے لوگوں میں بحصہ رسد پہونچایا جائے اور زمین کے اندر دفن شدہ موتی کو بھی کہتے ہیں۔

**گُنجارہ** - ف - بمعنی گلگونہ جس کے معنی گذرے۔

**گنج الٰہی** - ف - کنایہ قرآن مجید سے۔

**گنجائش** - ف - سمائی، جگہ، موقع

**گنج بادآورد** - ف - خسرو پرویز کے ایک خزانے کا نام اس کے نام کی یہ وجہ ہے کہ قیصر روم نے اسی پرویز کے خوف سے چند جہاز زر سُرخ سے بھر کے کسی جزیرے کی طرف پوشیدہ کرنے کے لئے بھیجے تھے بادمخالف سے وہ جہاز تباہ ہو کر پرویز کے ملک کی طرف آنکلے، پرویز نے اس مال پر قبضہ کر لیا تو گویا خزانہ ہوا لے آئی تھی اور اصطلاح میں گنج بادآورد مالِ مفت کو کہتے ہیں۔

**گنج باژدہا** - ف - مراد مال بے فیض سے۔

**گنجدان** - ف - خزانہ کی پوشیدگی کی جگہ۔

**گنج دیوار بست** - ف - وہ خزانہ جو دیوار کی نیو میں گڑا ہو اور نام اُس خزانہ کا بھی جو ایک شخص نے اپنے مرتے وقت اپنے بیٹے کے واسطے جو نہایت خُرد سال تھا دیوار کے نیچے دفن کرا کے اس پر دیوار اُٹھادی تھی، بعد مدت کے وہ دیوار قریب گرنے کے ہو گئی تھی، پس حضرت خضر علیہ السلام نے بہمراہی حضرت موسیٰ کے اُس گرتی ہوئی دیوار کو ازسرنو درست اور مضبوط کر دیا تھا کہ مال یتیم کا غیروں کے ہاتھ سے محفوظ رہے۔

**گنج رواں** - ف - کنایہ گنج قارون سے اس لئے کہ قارون کا خزانہ روز قیامت تک زمین کے نیچے دھنستا چلا جائے گا۔

**گنج شایگان** - ف - یہ بھی گنج بادآورد کا نام ہے دو معنی کر کے، ایک تو یہ کہ شایگان بمعنی فراخ، لائق، بہتر خوب اور عمدہ کے ہے اس لئے کہ شایگان اصل میں شاہگان تھا یعنی لائق بادشاہ کے، چونکہ یہ خزانہ بہت بڑا اور عمدہ تھا اس لیے یہ نام

ہوا دوسرے شاہگان یعنی کار بے مزدوری یعنی بیگار کے چونکہ یہ خزانہ مفت اور بے مشقت خسرو پرویز کے ہاتھ آیا اس لیے یہ نام ہوا۔

**گنجفہ** ۔ ف۔ چند ورق گول، ایک کھیل کے ہوتے ہیں بہت مشہور چیز ہے۔

**گنجفی** ۔ ف۔ گنجفہ کھیلنے والا۔

**گنج قارون** ۔ ف۔ اس کافر کے پاس اتنے خزانے تھے کہ بقول امام فرا کے ان خزانوں کی کنجیاں چالیس آدمیوں کا بوجھ تھیں آخر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بددعا سے قارون مع ان تمام خزانوں کے زمین میں دھنس گیا اور تا قیامت نیچے کو دھنستا چلا جائے گا

**گنج گاؤ** ۔ ف۔ نام ایک خزانہ کا جمشید کے خزانوں سے جو بہرام گور کے زمانہ میں ظاہر ہوا تھا، اور یہ ایک بہت بڑی عمارت زمین کے نیچے تھی اور اس میں تمام سونے کے بیل جواہر سے جڑاؤ بھرے ہوئے تھے اور قسم قسم کے جانور بھی سونے کے جڑاؤ اس میں تھے۔ بہرام گور نے اس تمام خزانہ کو لے کر فقیروں اور محتاجوں کو خیرات کر دیا۔

**گنجور** ۔ ف۔ خزانہ رکھنے والا، خزانچی، خزانہ کا مالک، یہ لفظ مرکب ہے لفظ گنج بمعنی خزانہ اور ور بمعنی صاحب سے پس ماقبل واؤ کو واسطے تخفیف کے ضمہ دیا اور واؤ کو ساکن کر دیا اور یہی حال ہے رنجور اور مزدور کا کہ یہ بھی اصل میں رنج ور اور مزد ور تھے۔

**گنجہ** ۔ ف۔ نام شہر کا ایران میں درمیان تبریز اور شیروان کے جہاں نظامی رہتے تھے۔

**گنجیدن** ۔ ف۔ سمانا۔

**گنجینہ** ۔ ف۔ خزانہ جائے گنج منسوب طرف گنج کے اور کبھی اطلاق ظرف کا مظروف پر کر کے مجازاً بمعنی مال کثیر کے بھی آتا ہے۔

**گند** ۔ ف۔ بدبو، بوئے بد

**گندپیر** ۔ ف۔ یائے معروف سے بوڑھی عورت جو نہایت بڈھی ہو۔

**گندم** ۔ ف۔ گیہوں مشہور غلہ ہے

**گندم گون** ۔ ف۔ گیہواں رنگ

**گندنا** ۔ ف۔ نام ایک قسم کی سبزی کا مثل لہسن کے بہت مشہور ہے۔

**گندنا زار** ۔ ف۔ گندنے کا کھیت

**گندنا گون** ۔ ف۔ کنایہ سبز رنگ سے جو تھوڑا مائل بہ سیاہی ہو۔

**گندہ** ۔ ف۔ مقابل ہے باریک کے یعنی موٹا دلدار اور آٹے کا پیڑا جو روٹی پکانے کے لئے گول کرتے ہیں۔

**گندہ** ۔ ف۔ ناپاک بدبو۔

**گندہ مغز** ۔ ف۔ مغرور، بڑے بول بولنے والا۔

گُنده مغزی ف ۔ بڑبولاپن ۔ غرور کے کلمے کہنا شیخی بگھارنا ۔
گندیدن ۔ ف ۔ کسی چیز کا سڑ جانا اور اس میں سے بو کا آنا ۔
گُنگ ۔ ف ۔ گونگا ۔
گنگ ۔ ف ۔ نام دریائے گنگا کا ۔
گنگل ۔ ف ۔ ظرافت، خوش طبعی دل لگی ۔
گنگلاج ۔ ت ۔ اُس شخص کو کہتے ہیں جس کی زبان میں لکنت ہو ۔
گُنہ ۔ ف ۔ مخفف ہے گناہ کا
گنہگار ۔ ف ۔ گناہ کرنے والا ۔

## فصل کاف فارسی مع واؤ

گو ۔ ف ۔ گڈھا، زمین، نشیب اور بمعنی معتبر، شجاع بزرگ بہادر اور مخفف گاؤ بمعنے بیل جس کو عربی میں بقر کہتے ہیں ۔
گو ۔ ف ۔ بمعنی گیند جو چوگان سے کھیلتے ہیں ۔
گوا ۔ ف ۔ مخفف گواہ کا ۔
گوار ۔ ف ۔ کھانے پینے کی شے، خوش ذائقہ
گُوارا ۔ ف ۔ بضم اول وہ چیز جو خوش مزہ اور زود ہضم یعنی جلدی ہضم ہو جانے والی ہو
گوارش ۔ ف ۔ گوارا ہونا، خوش مزہ ہونا، خوش مزگی ہضم طعام ۔ نام دوائے مرکب کا جو واسطے ہضم طعام کے تیار کریں ۔ مگر شرط یہ ہے کہ وہ دوا خوش مزہ بھی ہو، جوارش اسی کا معرب ہے ۔
گواریدن ۔ ف ۔ ہضم ہونا، پسند ہونا
گوال ۔ ف ۔ جوال اسی کا معرب ہے گون جس میں غلہ بھر کے ٹٹو پر لادتے ہیں ۔
گَوالبار ۔ ف ۔ بڑا بوجھ، بار سنگین
گوالیدن ۔ ف ۔ درخت وغیرہ کا پھیچکنا ۔
گُوان ۔ ف ۔ جمع گو بمعنی پہلوان دلاور کے ۔
گواہ ۔ ف ۔ گواہی دینے والا ۔
گواہی ۔ ف ۔ شہادت ۔
گوپال ۔ ف ۔ لوہے کا گرز، نام پہلوان کا ۔
گوتازی ۔ ف ۔ دعوی بے حقیقت گپ، جھوٹ ۔ اپنی جوانمردی کی گپ مارنا ۔
گوج ۔ ت ۔ قوت وزور ۔
گوجی ۔ ف ۔ چھوٹا گڑھا ۔
گُوداب ۔ ف ۔ واؤ مجہول سے نام ایک کھانے کی چیز کا جو پلاؤ کی قسم سے ہوتی ہے اس کے علاوہ شیرہ کو بھی کہتے ہیں ۔
گودبان ۔ ف ۔ اونٹ کی پیٹھ کا کوبڑ ۔
گودرز ۔ ف ۔ نام ایک پہلوان ایرانی کا، نام ایک بادشاہ کا
گوده ۔ ف ۔ تن بدن ۔
گور ۔ ف ۔ واؤ مجہول سے جنگلی گدھا، جس کو گورخر بھی کہتے ہیں اور یہ مخفف گورخر کا ہے اور بمعنی صحرا، دشت ہموار، جنگل، قبر جس میں مردہ دفن کرتے ہیں، اور بمعنی عیش وعشرت آرام نیز شراب ۔
گوراب ۔ ف ۔ اُس میدان کو کہتے ہیں جو گھوڑدوڑ کیلئے خاص کر بناتے ہیں، اور اُس گنبد کو بھی کہتے ہیں جو قبر کے سرہانے ہوتا ہے ۔

**گوران نگار۔** ف۔ وہ نگارستان جس میں گورخروں اور دوسرے حیوانوں کی تصویریں نقش ہوں، یعنی کھنچی ہوں۔

**گورِ پے برکشیدہ۔** ف۔ مراد مغلوب سے

**گورچشم۔** ف۔ ایک کپڑا ہوتا ہے جسکی بناوٹ میں شکل گورخر کی آنکھ کے نقوش ہوتے ہیں، جیسے ہندوستان میں بلبل چشم کپڑا مشہور ہے۔

**گورخاں۔** ف۔ لقب بادشاہ خطا اور ختن کا۔

**گورخر۔** ف۔ جنگلی گدھا اس لئے کہ گور بمعنی جنگلی اور خر بمعنے گدھا ہے۔

**گورستان۔** ف۔ جہاں قبریں بہت ہوں۔

**گورکن۔** ف۔ قبر کھودنے والا، نام ایک جانور چارپایہ کا جس کو ہندی میں بجّو کہتے ہیں۔

**گورگان۔** ف۔ وہ شخص جو لائق عیش وعشرت کے ہو اس لئے کہ گور بمعنی عیش وعشرت و شراب کے ہے اور گان بمعنی لائق اور سزاوار اور لقب شاہ تیمور کا بھی اور مجازاً ہر بادشاہ کو کہہ سکتے ہیں جو جلیل القدر ہو۔

**گوز۔** ف۔ واؤ مجہول سے وہ ہوا جو پائخانہ کی راہ سے بآواز نکلے۔

**گوز۔** ف۔ مخفف گوزن کا ہندی بارہ سنگھا۔

**گوز۔** ف۔ اخروٹ، جوز معرب اس کا ہے۔

**گوزن۔** ف۔ بارہ سنگا مشہور جانور

**گوسالہ۔** ف۔ بچھڑا، گائے کا بچہ، وہ بچہ گائے کا جو ایک سال کا ہو۔

**گوسپند۔** ف۔
**گوسفند۔** ف۔ } بھیڑ اور بعضوں نے لکھا ہے کہ اطلاق اس کا بھیڑ اور بکری دونوں پر آیا ہے۔

**گوش۔** ف۔ کان اور مخفف گوشہ کا بھی اور چودھویں تاریخ ہر مہینہ شمسی کی۔

**گوش بودن۔** ف۔ منتظر رہنا۔

**گوش پیچ۔** ف۔ گوشمالی

**گوشت۔** ف۔ ماس ہندی، عربی لحم

**گوشتِ آہنج۔** ف۔ اس بڑے چمچہ کو کہتے ہیں جس سے سالن وغیرہ نکالا جاتا ہے۔

**گوش تا گوش۔** ف۔ اس سرے سے اس سرے تک، یہاں سے وہاں تک۔

**گوشتِ خر۔** ف۔ کنایہ ایسی ناقص چیز سے جو کسی کام میں نہ آوے

**گوشت رُبا۔** ف۔ چمچہ، آنکڑا وغیرہ جس سے دیگ وغیرہ سے گوشت اور شوربہ وغیرہ نکالا جاتا ہے۔

**گوشتِ خر دندان سگ۔** ف۔ یعنی ناقص اور بُری چیز، بُرے اور ناپاک ہی کے قابل ہوتی ہے۔

**گوشت داشتن۔** ف۔ دیکھنا، نگاہ رکھنا، یاد رکھنا، متوجہ ہونا دل سے سننا

**گوش وادن۔** ف۔ سننا۔

**گوش ساغر مالیدن۔** ف۔ جام شراب کو ہاتھ سے اٹھا کر پینا

**گوش کردن۔** ف۔ سننا۔

**گوش گراں۔** ف۔ بغیر اضافت کے وہ شخص جو بہت اونچا سنے یعنی بہرا۔

گوش لب - ف - وہ جوان لڑکا جس کا خط اور مونچھوں کا اثر ابھی نہ ظاہر ہوا ہو۔
گوش ماہی - ف - صدف، سیپ، پیالہ۔
گوش مالی - ف - سزا، کان ملنا۔
گوش مالیدن - ف - سزا دینا، ہوشیار کرنا۔
گوشوارہ - ف - اہل دفتر کی اصطلاح میں ورق کا بیچ، جہاں کل کی میزان با اختصار مطلب کاغذ کا لکھتے ہیں اور شاعروں کی اصطلاح میں وہ مطلع جو بعد مقطع کے لادیں نام زیور کا جو کان میں پہنتے ہیں۔
گوشہ - ف - کونہ۔
گوشۂ زنجیر - ف - زنجیر کا حلقہ۔
گوشیار - ف - بروزن ہوشیار، لقب ایک حکیم کا جسکا ابوالحسن نام تھا، استاد شیخ ابو علی سینا کا۔
گوگ - ف - چھوٹا گڑھا، چھوٹی خندق۔
گوگرد - ف - گندھک۔

گوگرد سرخ - ف - کنایہ اکسیر سے اس لئے کہ سُرخ گندھک اکسیر کا جزو اعظم ہے۔ اور اس سے اکسیر بنتی ہے۔
گول - ف - واؤ مجہول سے احمق نادان اور بمعنی مکر و فریب کے بھی۔
گول - ف - واؤ غیر ملفوظ سے چھوٹا تالاب۔
گول - ف - فقیروں کے اوڑھنے کی کملی۔
گولخ - ف - وہ بھٹی یا چولھا جو حمام میں جلایا جاتا ہے۔
گولہ - ف - توپ کا گولہ، بندوق کی گولی،
گون - ف - رنگ۔
گوناگوں - ف - رنگ برنگ، طرح طرح۔
گونہ - ف - رنگ، قسم، ڈھنگ طور، وضع، اسلوب۔
گونیا - ف - واؤ معروف سے ڈھیوں اور معماروں کا ایک آلہ لکڑی کا، جس سے کجی اور سدھائی لکڑی اور عمارت کی معلوم کرتے ہیں۔

گوہر - ف - ذات، کسی شے کی اصل، ہر چیز کا جوہر، موتی مطلق جواہر، مثل یاقوت و لعل و زمرد و الماس وغیرہ کے پوشیدہ صفت، عقل دانائی اور بمعنی فرزند، سخن آبدار،
گوہر از لب افشاندن - ف - کنایہ بات کرنے سے۔
گوہر افشانی چشم - ف - مراد رونے سے۔
گوہر آما - ف - موتی پرونے والا۔
گوہر لسند - ف - مراد قدر دان سخن سے
گوہر خاتون - ف - سلطان سنجر کی زوجہ کا نام۔
گوہر خانہ خیز - ف - سکندر نامہ میں مراد ذات آنحضرت صلعم یا علی بن ابی طالب علیہ السلام سے۔
گوہر سنج - ف - تولنے والا، اور پرکھنے والا موتی کا اور مراد شاعر سے۔
گوہر شادی بمژگان سُفتن - ف - خوشی اور شادی کی انتہا میں رونا
گوہر فروش - ف - مراد شاعر سے۔

**گوہر نیم سفت** - ف - وہ کلام جو ہر شخص نہ سمجھ سکے اور اُس کلام کو بھی کہتے ہیں جس میں تمام صنائع و بدائع اہل کلام نہ استعمال کئے گئے ہوں۔

**گوہر یکدانہ** - ف - بیش قیمت اور بے بہا موتی۔

**گوہری** - ف - جوہری۔

**گوئے** - ف - مراد آفتاب سے۔

**گویا** - ف - بولتا ہوا، کلمہ تشبیہ کا۔

**گویائی** - ف - گفتگو کی طاقت۔

- ف - گھنڈی اور حلقہ گوئے بمعنی گھنڈی اور انگلہ بمعنی حلقہ۔

**گوئے بُردن** - ف - غالب ہو جانا، غلبہ پانا۔

**گویز** - ف - یائے مجہول سے زمین ہموار، سراب یعنی وہ بالو جو دور سے پانی معلوم ہوتی ہے اور بمعنی صحرا اور میدان کے بھی۔

**گوئے سیمیں** - ف - کنایہ ستاروں سے۔

**گوئے گریبان** - ف - گریبان کی گھنڈی۔

**گوینده** - ف - کہنے والا۔

**گوئے ہفتاد و رہ** - ف - مراد دنیا سے۔

**گوئی** - ف - صیغہ خطاب کا ہے گفتن سے۔ یعنی کہے تو اور مجازاً بمعنی تشبیہ اور شک کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔

**گوئیا** - ف - بمعنی گوئی، کلمہ تشبیہ کا۔

## فصل کاف فارسی مع ہائے ہوز

**گہ** - ف - جگہ وقت، صبح ستاروں کی گھریا جس میں سونا اور چاندی گلاتے ہیں اور بمعنی زود شتاب، جلدی اور بمعنی کوچک یعنی چھوٹے کے بھی آیا ہے۔ اور مخفف گاہ کا۔

**گہر** - ف - مخفف گوہر کا، موتی۔

**گہگیر** - ف - شریر، گھوڑا جو سواری نہ دے

**گہوارہ** - ف - ایک قسم کی چارپائی ہوتی ہے جو بچوں کو جھلانے کے واسطے بناتے ہیں۔

## فصل کاف فارسی مع یائے تحتانی

**گیا** - ف - مخفف گیاہ کا۔

**گیاه** - ف - ہری گھاس۔

**گیتی** - ف - دنیا، عالم۔

**گیتی نورد** - ف - جہان کا پھرنے والا

**گیج** - ف - یائے مجہول سے پریشان، پراگندہ۔

**گید** - ف - یائے معروف سے غلیواز، چیل۔

**گیدی** - ف - منسوب طرف گید کے، چونکہ چیل چھ مہینے نر اور چھ مہینے مادہ رہتی ہے اس واسطے اطلاق گیدی کا اس مرد پر کرتے ہیں جو بے غیرت اور بے حمیت ہو اور رجولیت یعنی قوت باہ نہ رکھتا ہو۔

**گیر** - ف - پکڑ، صیغہ امر کا ہے۔

**گیرا** - ف - پکڑنے والا۔

**گیرنج** - ف - رحل جس پر قرآن مجید وغیرہ رکھا جاتا ہے۔

**گیرم** - ف - یعنی فرض کیا، اور قبول کیا میں نے۔

**گیر دار** - ف - حکومت، حکمرانی اور بمعنی جنگ اور لڑائی کے بھی آیا ہے اور کنایہ کر و فر سلطنت اور امیری سے

بھی اور میر نور اللہ نے شرح گلستاں میں لکھا ہے کہ، یہ دونوں صیغے امر کے ہیں یعنی اس کو لے اور اس کو نگاہ رکھ جو مقام حکومت میں کہا جاتا ہے،

**گیسو** ۔ ف۔ زلف، لپیٹے ہوئے لمبے بال۔

**گیسو بُریدہ** ۔ ف۔ بے حیا عورت۔

**گیسو دار** ۔ ف۔ غلام زادہ، غلام کا لڑکا اور بمعنی ستارہ دُمدار کے بھی

**گیل** ۔ ف۔ نام ملک کا جسے گیلان کہتے ہیں۔

**گیلان** ۔ ف۔ نام ایک قصبے کا نزدیک بغداد کے، جیلان اسی کا معرب ہے، اسی قصبہ میں شیخ عبد القادرؒ پیدا ہوئے تھے۔

**گیلی** ۔ ف۔ منسوب طرف گیل کے جو ایک ملک ہے طبرستان سے اور کنایۃً عمدہ گھوڑے سے اس لیے کہ وہاں کا گھوڑا بہت خوب ہوتا ہے اور گیلی ایک قوم مغلوں کی بھی ہے۔

**گین** ۔ ف۔ صاحب خداوند اور مخفف آگین کا بمعنی پُر، مملو، لبالب، بھرا ہوا۔

**گیو** ۔ ف۔ یائے مجہول سے گودرز پہلوان ایرانی کے بیٹے کا نام، اور یہ بھی پہلوان تھا۔

**گیہان** ۔ ف۔ روزگار زمانہ، جہان،

# باب لام

## فصل لام۔ مع الالف

**لا** ۔ ع۔ نہیں، یہ کلمہ نفی کا ہے اور کبھی کنایہ لا إلٰہ إلّا اللہ محمدٌ رسولُ اللہ سے۔

**لا** ۔ ف۔ پردہ، تہ اور کنایہ تینچی سے۔

**لااُبالی** ۔ ع۔ صیغہ واحد متکلم کا ہے مضارع منفی سے یعنی پروا نہیں رکھتا ہوں میں مگر فارسی میں مجازاً بمعنی شخص بے پروا اور بے باک کے مستعمل ہے۔ اور بجائے ہمزہ کے واؤ لکھنا غلط ہے

**لا اُحِبُّ الآفِلین** ۔ ع۔ ترجمہ اس کا دوست نہیں رکھتا میں غروب ہونے والوں اور ناپید ہونے والوں کو اور مراد اُن سے ستارے ہیں آسمان کے۔

**لا اُحصی** ۔ ع۔ احاطہ نہیں کر سکتا ہوں میں یہ اشارہ ہے طرف حدیث شریف نبویؐ کے لا اُحصی ثناءً علیک اَنتَ کما اَثنیتَ علی نفسک یعنی شمار نہیں کر سکتا ہوں میں صفتوں کو اوپر تیرے اے خدا جیسا کہ تو نے صفت کی ہے آپ اپنی ذات پر۔

**لا اُبَت** ۔ ع۔ دیر کرنے والا۔

**لا اُبُدّ** ۔ ع۔ ضروری، ناچار، بالضرور، لا حرف نفی اور بُد بمعنی چارہ و عوض۔

لابُد شُدَن ۔ ف۔ مجبور ہونا،
لابُدی ۔ ع۔ ضروری، لازمی
لابرلا ۔ ف۔ تہ بہ تہ
لابِن ۔ ع۔ دودھ پلانے والا، دودھ والا، دودھ کا مالک
لابہ ۔ ف۔ نہایت عاجزی سے اپنی محبت کا ظاہر کرنا تملق چاپلوسی، خوشامد اور بمعنی فریب اور عاجزی اور اخلاص کے مجاز ہے۔
لات ۔ ع۔ نام ایک بُت کا جس کو حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم پوجتی تھی،
لاٹری ۔ ع۔ لاٹری۔
لاٹری انداختن ۔ خج۔ لاٹری ڈالنا۔
لاتذر ۔ ع۔ صیغہ نہی کا، مگذار، نہ چھوڑ،
لاتُعَدُّ ۔ ع۔ بے شمار، بے گنتی
لاثانی ۔ ع۔ بمثل، یگانہ، بے مانند
لاثم ۔ ع۔ بوسہ لینے والا، چومنے والا۔
لاجُرعہ ۔ ع۔ پانی وغیرہ جو چیز کہ پیالہ میں ہو اس کا ایک ہی دفعہ بغیر سانس توڑے ڈگڈگا کے پانی پی جانا۔

لاجَرَمُ ۔ ع۔ بفتحتین ناچار، بالضرور، لاعلاج لا حرف نفی کا اور جرم بمعنی علاج۔
لاجواب ۔ ع۔ جس کا جواب نہ ہو سکے۔
لاجُورَد ۔ ع۔ ایک پتھر ہے کبود رنگ جس کے نگینے بناتے ہیں اور پیس کر کتاب وغیرہ پر رنگ اس کا کرتے ہیں اور کبھی مراد ہوتی ہے ماتمی کپڑوں یعنی جامۂ نیلی سے۔
لاجُوَرد کشیدن ۔ ف۔ کنایہ ہے کتاب پر نقاشی کرنے سے اور عمدہ لکھنے سے۔
لاجُوَردی بساط ۔ ف۔ کنایہ آسمان سے۔
لاجوردی نقاب ۔ ف۔ کنایہ جامۂ ماتم یعنی ماتمی لباس سے۔
لاچار ۔ ف۔ یہ غلط ہے، صحیح ناچار ہے اس لئے کہ لفظ عربی کی ترکیب چار لفظ فارسی کے ساتھ درست نہیں ہے معنی اس کے ضرور، لاعلاج، جس کا چارہ نہ ہو،
لاچین ۔ ت۔ شاہین، شکاری

لاحِق ۔ ع۔ جو پیچھے سے آکر ملے۔
لاحقہ ۔ ع۔ جو کسی چیز سے پیچھے آکر ملے۔
لاحَل ۔ ع۔ جو حل نہ ہو سکے۔
لاحَول ۔ ع۔ نہیں ہے، قوت یہ کلمہ نفرت اور بیزاری کا ہے اور کبھی اس سے مراد لاحول ولاقوۃ الا باللہ ہوتی ہے۔
لاخ ۔ ف۔ جگہ، مقام، مگر بغیر ترکیب کے بولا نہیں جاتا۔ جیسے سنگلاخ یعنی وہ جگہ جہاں پتھر ہوں اور بمعنی بسیاری اور انبوہ کے بھی آتا ہے۔
لاخراج ۔ ع۔ جس پر محصول سرکاری نہ ہو۔
لاد ۔ ف۔ دیوار کا ردہ، ایک قسم کی خوشبو اور بمعنی قلعہ۔ ایک قسم دیبا کی۔
لادادن ۔ ف۔ ضرر دینا، نقصان پہنچانا۔
لادعویٰ ۔ ع۔ بے دعویٰ کسی چیز کو چھوڑ دینا۔
لادِغ ۔ ع۔ کاٹنے والا، ڈنک مارنے والا، نام ایک درد

سخت کا۔
لَادَن ۔ ف۔ نام ایک خوشبو کا اور اس کو عنبر عسلی بھی کہتے ہیں
لَادَنَہ ۔ ف۔ سَن جس کی رسّی بٹتے ہیں۔
لَادَوا ۔ ع۔ جس کی دوا نہ ہو۔
لَاذِعْ ۔ ع۔ جلتا ہوا، جلانے والا،
لَادِی ۔ ع۔ لیڈی، عورت، خاتون۔
لَارَیْب ۔ ع۔ بیشک جس میں شک نہ ہو،
لَازِبْ ۔ ع۔ چسپندہ، چپکنے والا اور ضربت لازب، وہ مار جس کا نشان بعد اچھا ہو جانے کے باقی رہے۔
لَازِدَن ۔ ف۔ ڈینگ مارنا۔
لَازِق ۔ ع۔ ) جو چیز کہ چپکنے والی
لَازِقَہ ۔ ع۔ ) ہو، مثل سریش کے۔
لَازِمْ ۔ ع۔ چمٹا ہوا، لگا ہوا اور مقابل متعدی کا یعنی وہ فعل جس کے معنی میں حاجت مفعول کی ثابت نہ ہو۔
لَازم نیست ۔ ف۔ ذکری کے لئے کوئی جگہ نہیں ہے، ضرورت نہیں ہے۔

لَازِمِی ۔ ع۔ منسوب، طرف لازم کے
لَازِمَہ ۔ ع۔ کنایہ اسباب ضروری سے۔
لَازَوَال ۔ ع۔ ہمیشہ۔
لَازَوَالی ۔ ع۔ جس کو کبھی زوال نہ ہو قدیم جو ہمیشہ رہے۔
لَاس ۔ ف۔ خراب ریشم۔
لَاش ۔ ف۔ تن مردہ کا۔
لَاش ۔ ع۔ مخفف لاشے کا جس سے مراد نیست اور معدوم ہے۔
لَاشَکْ ۔ ع۔ بے شک، بے شبہ
لَاشِگَن ۔ ف۔ نام ایک پہاڑ کا جو قریب ملک روس کے ہے۔
لَاشَہ ۔ ف۔ زبون، لاغر، دبلا، ضعیف خواہ انسان ہو یا حیوان اور اکثر یہ لفظ گھوڑے اور گدھے کی صفت میں واقع ہوتا ہے اور گدھے کے معنی میں بھی آیا ہے اور مردہ آدمی وغیرہ
لَاصِق ۔ ع۔ لگا ہوا، ملا ہوا۔
لَاطَائِل ۔ ع۔ بے فائدہ اس لئے کہ طائل یعنی نفع اور فائدہ کے ہے۔

لَاعِبْ ۔ ع۔ کھیلنے والا۔
لَاغ ۔ ف۔ ہزل، مزاحیہ غزل، ظرافت، خوش طبعی،
لَاغَر ۔ ف۔ دُبلا۔
لَاغِیَہ ۔ ف۔ ایک گھاس ہے شیر دار، نہایت گرم اور تیز۔
لَاغِیَہ ۔ ع۔ باطل، عورت، بیہودہ
لَاف ۔ ف۔ شیخی، گپ۔
لَافِیدَن ۔ ف۔ فضول بکنا۔
لَاقِح ۔ ع۔ وہ ہوا جو ابر پیدا کرے اور درخت کو بار آور کرے۔
لَاقِش ۔ ع۔ عیب کرنے والا۔
لَاقَیس ۔ ع۔ نام اُس دیو کا جو آدمی کے دل میں نماز کے اندر وسوسہ ڈالتا ہے۔
لَاک ۔ ع۔ لکڑی کا پیالہ، طغار جس میں معمار لوگ مسالہ وغیرہ بناتے ہیں۔
لَاک پشت ۔ ف۔ باخہ، ہندی کچھوا،
لَاکَلَام ۔ ع۔ بے شک بے گفتگو وہ بات جس میں کچھ گفتگو کی جگہ نہ رہی ہو۔

لاکن ۔ ف مخفف لاسکن کا جو نام ایک پہاڑ کا ہے ملک روس میں،

لکن ۔ ع نون کی تشدید اور
لاکن ۔ ع تخفیف دونوں طرح سے بمعنی لیکن۔

لال ۔ ت۔ گنگ، گونگا اور بمعنی سرخ رنگ کے مشترک ہے درمیان ترکی اور فارسی زبان کے نام ایک جوہر سرخ رنگ کا جو بہت بیش قیمت ہوتا ہے جس کا معرب لعل ہے

لالا ۔ ت۔ بندہ، غلام، خدمتگار روشن اور درخشاں، مگر استعمال اس کا بمعنی روشن اور دُرخشاں کے اکثر لفظ لؤلؤ بمعنی موتی کے ساتھ ہوتا ہے اور جدید عربی زبان میں لالا بمعنی لالٹین ولیمپ کے بھی آتا ہے۔

لالایان ۔ ف۔ غلامان، خدمتگاران

لالائے چشم ۔ ف۔ کنایہ آنکھ کی پتلی سے باعتبار اُس کی سیاہی کے اس لیے کہ لالا غلام کو کہتے ہیں اور غلام اکثر حبشی ہوتا ہے۔

لالائے فرتوت ۔ ف۔ بوڑھا نوکر

لال شہباز ۔ ف۔ نام ایک فقیر کا جس کے ساتھ قلندر لوگ بڑا اعتقاد رکھتے ہیں اور بھنگ پیتے وقت اس کو یاد کرتے ہیں

لالنگ ۔ ف۔ آگے کا چھوٹا بچا ہوا

لالہ ۔ ف۔ ایک قسم کا پھول سُرخ رنگ بہت مشہور ہے منسوب طرف لال بمعنی سُرخ کے۔ ہا اس کی زائد ہے۔ شل خان اور خانہ کے اور یہ چند قسم کا ہوتا ہے۔ کوہی صحرائی۔ نعمانی، شقائق دل سوختہ، دل سوز، خطائی، خودرو، سفید، زرد، عباسی، پیکانی، مقراضی دختری وغیرہ۔

لآلی ۔ ع۔ بروزن بحالی، بڑے موتی اور یہ جمع لؤلؤ کی ہے

لام ۔ ف۔ نام حرف مشہور کا، جس سے زلف محبوب کو تشبیہ دیتے ہیں اور بمعنی کالبد، قالب، بدن اور ایک قسم کی نمد کی ٹوپی کی جو فقیر لوگ پہنتے ہیں۔

لأم ۔ ع۔ بہت سی زرہیں، جمع لامہ بمعنی ایک زرہ کی۔

لامان ۔ ف۔ فریب، دروغ، جھوٹ بیوفائی، انبوہی، گڑھا،

لامانی ۔ ف۔ دروغ گو، فریبا جھوٹا، چاپلوسی اور شیخی کرنے والا اور بمعنی زرہ پوشی کے بھی آیا ہے۔

لامپ ۔ ف۔ لیمپ۔ لالٹین،

لامحالہ ۔ ع۔ بفتح میم، ناچار، بالضرور اس لئے کہ محالہ بمعنی چارہ و علاج کے ہے۔

لامس ۔ ع۔ چھونے والا۔

لامسہ ۔ ع۔ ایک قوت ہے جسم انسان کی جلد میں جس کے سبب سے وہ ہر شے کی سختی، نرمی، گرمی و سردی وغیرہ چھونے سے معلوم کرلیتا ہے۔

لامع ۔ ع۔ چمکنے والا، روشن۔

لامک ۔ ع
لمک ۔ ع
حضرت نوح علیہ السلام کے والد کا نام ہے بعض ارباب لغت نے اس کو لامخ بجائے معجمہ

بھی تحریر کیا ہے۔

لَامَہ ۔ ع۔ ایک زرہ جو بروقت جنگ سپاہی لوگ پہنتے ہیں اور یہ لوہے کی کڑیوں سے بنائی جاتی ہے۔

لَان ۔ ف۔ نام ایک پہاڑ کا۔

لَانُسَلِّم ۔ ع۔ سلامت نہیں رکھتا ہوں، یعنی قبول نہیں کرتا ہوں میں، مگر فارسی کی نظم میں اس کی میم موقوف آتی ہے۔

لَانَہ ۔ ف۔ بے شہد کی بھڑوں کا چھتّہ، پرند جانور کا جھونجھ۔

لَاد ۔ ف۔ سفید مٹی، جس سے مکان کی دیواریں پوتی جاتی ہیں۔

لَاوَلَد ۔ ع۔ جس کے اولاد نہ ہو۔

لَاوَنَعَم ۔ ع۔ کلمہ نفی و ایجاب کا بمعنی انکار و اقرار کے

لَاوَنْدَر ۔ ع۔ لونڈر۔

لَادَہ ۔ ف۔ نام ایک کھیل کا جسکو ہندی میں گلی ڈنڈا کہتے ہیں

لَاہُوت ۔ ع۔ عالم ذات الٰہی کا جبمیں سالک کو مقام فنا فی اللہ کا حاصل ہوتا ہے، واضح ہو کہ مرتبۂ صفات کو جبروت اور مرتبۂ اسمار کو ملکوت کہتے ہیں۔

لَائے ۔ ف۔ سیاہ مٹی جو حوض وغیرہ کی تہ میں جم جاتی ہے تلچھٹ شراب کی، رسی کی ایک لڑ کاغذ یا کپڑے کی تہ اور بمعنی گفتار و کلام۔

لَارِیحہ ۔ ع۔ اسکیم، پروگرام۔

لَائِح ۔ ع۔ ظاہر، چمکنے والا۔

لَایَزَال ۔ ع۔ بے زوال، دائم، ہمیشہ، اور یہ خدا کی صفت میں واقع ہے۔

لَایَعقِلُ ۔ ع۔ } یہ صفات حیوان میں
لَایَعلَمُ ۔ ع۔ } واقع ہوتے ہیں یعنی یہ ہمیشہ بیوقوف اور گدھا رہے گا۔

لَایَعنِی ۔ ع۔ بے فائدہ، بیہودہ،

لَائِق ۔ ع۔ سزاوار،

لَائِم ۔ ع۔ ملامت کرنے والا۔

لَایَمُوت ۔ ع۔ جس کو کبھی موت نہ ہو اور یہ حق تعالیٰ کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔

لَایَنبَغِی ۔ ع۔ جو نہ چاہیے، نامناسب

لَایَہ ۔ ف۔ ردّہ دیوار کا، کپڑے اور کاغذ کی تہ۔

لَائِیدَن ۔ ف۔ شور کرنا، بیہودہ بکنا، گپ مارنا، شیخی کرنا۔

## فصل لام مع بائے موحدہ

لَب ۔ ف۔ ہونٹھ۔

لُب ۔ ع۔ عقل، خالص ہر چیز کا، خلاصہ، مغز بادام وغیرہ کا۔

لِبَا ۔ ع۔ گاڑھا دودھ جو حیوان کے بعد جننے بچّہ کے تین دن تک رہتا ہے۔ ہندی میں اس کو پیوسی کہتے ہیں۔

لُبَاب ۔ ع۔ مغز خالص ہر چیز کا، اور نام ایک کتاب کا۔

لُباد ۔ ف۔ وہ لکڑی جو گاڑی وغیرہ کے بیل کی گردن پر رکھتے ہیں، ہندی جوا۔

لَباد ۔ ف۔ }
لَبادَہ ۔ ف۔ } جامۂ بارانی۔

لب سفید کردن ۔ ف۔ ہنسنا۔

لب آتش فشاں ۔ ف۔ کنایہ اُس شخص کے ہونٹ سے جس کے منھ سے آہ سوزناک و دردناک نکلے اور لب معشوق سے بھی کنایہ ہوتا ہے

لباس ۔ ع۔ پوشاک۔

لباسات ۔ ف۔ کنایہ تملق، چاپلوسی اور خوشامد سے اور جمع لباس کی بھی۔

لباس الرجل ع۔ کنایہ عورت سے

لباس المراۃ ۔ ع۔ کنایہ مرد سے۔

لباس رسمی ۔ ف۔ درباری کپڑے۔

لباس التقویٰ ۔ ع۔ شرم، حیا، سخت اور موٹے کپڑوں کی پوشاک

لباس عباسی ۔ ف۔ کنایہ سیاہ پوشاک سے اس لئے کہ خلفائے عباسیہ نے سیاہ پوشش اپنے واسطے خاص کر لی تھی۔

لباس عنبر سا ۔ ف۔ کنایہ لباس سیاہ سے۔

لباس نظامی ۔ ف۔ فوجی لباس، فوجی وردی۔

لبالب ۔ ف۔ کنارے تک بھرا ہوا۔

لبان ۔ ع۔ دودھ پلانا دائی کا بچے کو۔

لبان ۔ ع۔ سینہ۔

لبان ۔ ، کندر ایک گوند مشہور ہے

لبان ۔ ع۔ اینٹ بنانے والا۔

لب بلب جستن ۔ ف۔ حد کی تلاش کرنا ہر ایک سے کسی چیز کا سراغ پوچھنا۔

لبث ۔ ع۔ دیر، دیر کرنا۔

لب چرا ۔ ف۔ شل بھنے ہوئے چنوں اور میوے وغیرہ کے جو چند آدمی باہم بیٹھ کر باتیں کرتے ہیں اور ان کو ٹونگار کرتے جاتے ہیں۔

لب چش ۔ ف۔ کسی چیز کا مزہ دریافت کرنے کے لئے چاشنی جو چکھتے ہیں۔

لبد ۔ ع۔ مال کثیر۔

لب داشتن ۔ ف۔ لیاقت و خوبی رکھنا۔

لب را بہ شیر شستن ۔ دائی کا اپنی چھاتی سے بچے کو دودھ پلانا۔

لبریز ۔ ف۔ اتنا بھرا ہوا کہ کنارے سے چھلکنا شروع کر دے۔

لب زدن ۔ ف۔ خاموشی یعنی چپ رہنا، بات کرنا، یہ قسم اضداد سے ہے۔

لبس ۔ ع۔ لباس اور پوشاک

لبس ۔ ع۔ پہننا۔

لبس ۔ ع۔ پہننے کی پوشاک۔

لب شیریں کردن ۔ ف۔ مسکرانا

لبق ۔ ع۔ عقلمندی، ہوشیاری تملق، چاپلوسی، چرب زبانی

لبق ۔ ع۔ عقلمند، ہوشیار چرب زبان۔

لبق ۔ ع۔ لائق ہونا، کام میں استاد ہونا، ہوشیار ہونا۔

لب گزیدن ۔ ف۔ اصلی معنی ہونٹھ کا کاٹ کھانا، اصطلاحی افسوس کرنا، شرمندہ ہونا شرم و حیا کرنا، غصہ ہونا، اشارے سے منع کرنا۔

لبلاب ۔ ع۔ عشق پیچاں کی بیل، یہ ایک قسم گھاس کی مشہور ہے۔

لبن ۔ ع۔ شیر۔ دودھ

لبن ۔ ع۔ دودھ پلانا، لاٹھی سے مارنا۔

لبن ۔ ع۔ کچی اینٹیں، جمع لبنہ کی۔

لبنہ ۔ ع۔ ایک کچی اینٹ۔

لب نان ۔ ف۔ روٹی کا کنارہ۔

لبنان ۔ ع۔ نام ایک پہاڑ کا ملک شام میں نزدیک جبل

عامل کے واضح ہو کہ یہ کوہ لبنان مسکن فقرا ہے۔

**لُبوب** - ع۔ ہر چیز کے خلاصے، میوہ وغیرہ کے مغز۔ جمع لُب کی۔

**لبِ دنداں داشتن** - ف۔ لیاقت اور شائستگی اور خوبی رکھنا۔

**لَبُوس** - ع۔ جامہ، پوشاک، زرہ،

**لَبُون** - ع۔ شیر دار، جس کے دودھ ہو،

**لَبیاب** - ف۔ بڑی نہر یا نالہ۔

**لبیب** - ع۔ مرد دانا، عقلمند

**لبیبہ** - ع۔ عورت عقلمند

**لَبید** - ع۔ چھوٹی گون جس میں غلہ بھر کے ٹٹو وغیرہ پر لادتے ہیں اور نام ایک شاعر مشہور کا عرب میں۔

**لبیشہ** - ع۔ یائے مجہول سے بروزن ہلیشہ پوزمال اسپ مُراد لگام سے۔

**لبیق** - ع۔ عقلمند، ہوشیار، چرب زبان۔

**لَبَّیک** - ع۔ کھڑا ہوں اور موجود ہوں اور حاضر ہوں آپکی خدمت میں اور کبھی اس لفظ کے بعد لفظ سعدیک بھی زیادہ کرتے ہیں معنی سعدیک کے یاری اور مدد کرتا ہوں میں آپ کی جو حق یاری کرنے کا ہے اور یہ دونوں کلمے ایجاب کے ہیں جب مخدوم یعنی مالک اور آقا اپنے خادم کو پکارتا ہے تو خادم لبیک کہتا ہے حاجی لوگ بھی اس لفظ کو مقام عرفات میں بار بار کہتے ہیں۔

**لَبِین** - ع۔ دودھ پلایا ہوا، پرورش کیا ہوا، پالا ہوا۔

## فصل لام - مع تائے فوقانی

**لت** - ف۔ مارنا، کوٹنا، لات ٹکڑا جیسے لت لت کردم، یعنی پارہ پارہ کردم اور لتہ بھی اسی سے ماخوذ ہے بمعنی پارۂ جامہ اور بمعنی شکم یعنی پیٹ کے بھی۔

**لت انبار۔ لت انبان** - ف۔ بڑ پیٹا، وہ شخص جو بہت کھانا کھائے لت بمعنی پیٹ اور انبار بمعنی بہت اور بڑا اور انبان چمڑے کا ظرف مثل مشک کے۔

**لَت لَت** - ف۔ پارہ، پارہ، ریزہ ریزہ،

**لتّہ** - ف۔ کپڑے کا ٹکڑا۔

## فصل لام - مع ثائے مثلثہ

**لِثام** - ع۔ دہان بند، منہ باندھنے کا ڈھاٹا، وہ چیز جس سے منہ بند کر لیں۔

**لَثق** - ع۔ تری، تر ہونا، بہت نمناک ہونا ہوا کا۔

**لِثقہ** - ع۔ ایک قسم بلغمی تپ کی

**لثم** - ع۔ بوسہ لینا، چومنا، منہ پر دہان بند کا باندھنا۔

**لُثوم** - ع۔ بوسہ لینا، چومنا۔

**لِثہ** - ع۔ مسوڑھا دانت کا۔

## فصل لام - مع جیم عربی

**لجا** - ع۔ لکڑی کا بکل۔

**لجام** - ع۔ مب۔ معرب ہے لگام کا۔

لجاج ۔ ع۔ ستیزگاہ، لڑائی لڑنا۔
لجاجت ۔ ع۔ مبالغہ کرنا، لڑنا، جھگڑنا۔
لُجَج ۔ ع۔ جمع لُجّہ بمعنی بھنور کے۔
لجلاج ۔ ع۔ وہ شخص جس کی زبان بات کرنے میں رُکے اور درست لفظ نہ نکل سکے، ہندی ہکلا اور نام ایک شطرنج باز کا جو اس فن میں بڑا کامل تھا۔
لُجْنَہ ۔ ع۔ کمیٹی، جماعت، پارٹی
لجنۂ ننیہ ۔ ع۔ سبجکٹ کمیٹی، مجلس مضامین۔
لجوج ۔ ع۔ بڑا لڑنے جھگڑنے والا،
لُجَّہ ۔ ع۔ دریا کا بیچ، وہ مقام دریا کا، جہاں بہت گہرا پانی ہو، بھنور،
لَجَبَہ ۔ ع۔ آواز، غل، شور، غوغا
لُجّی ۔ ع۔ بہت بڑا دریا جس کا پانی بہت عمیق اور گہرا ہو
لُجَین ۔ ع۔ یائے مجہول سے خالص چاندی۔

## فصل لام، مع جیم فارسی

لُچ ۔ ف۔ برہنہ، ننگا، نام ایک قوم کا، جن کے بزرگ لوگ سابق میں اپنے سینے عریاں یعنی کھلے ہوئے رکھتے تھے۔
لُچک ۔ ت۔ چادر اور چوکور رومال جس پر تکلف کا کام بنا ہو۔
لُچک پُولک ۔ ع۔ چھوٹی کامدانی یعنی فردیوں کا کڑھا ہوا دوپٹہ۔
لُچّن ۔ ف۔ زن قحبہ، بازاری بدکار، عورت، برہنہ، ننگی

## فصل لام۔ مع حائے مہملہ

لِحَا ۔ ع۔ جمع لحیہ کی بمعنی داڑھی
لحاظ ۔ ع۔ کسی چیز کا آنکھ میں خیال رکھنا اور دیکھنا۔
لَحَاظ ۔ ع۔ آنکھ کا دُنبالہ۔
لحاف ۔ ع۔ روئی دار کپڑا، رات کے اوڑھنے کا۔
لحاف کش ۔ ف۔ کٹنا، نرم ساق دلّال،
لَحّام ۔ ع۔ گوشت بیچنے والا۔
لُحام ۔ ع۔ ٹانکا چاندی یا سونے وغیرہ کا، وہ چیز جسکا ٹانکا چاندی یا سونے وغیرہ میں لگادیں۔
لَحَد ۔ ع۔ شگاف قبر، وہ حصّہ اندرونی قبر کا جس میں مردہ رکھا جاتا ہے۔
لَحظہ ۔ ع۔ تھوڑی دیر نظر کرنا، ایک دفعہ کن انکھیوں سے دیکھنا۔
لُحَقَہ ۔ ع۔ جمع لاحق کی، پیچھے سے آکر ملنے والے، لبعد کو پہونچنے والے۔
لَحم ۔ ع۔ گوشت، ماس۔
لَحِمَ ۔ ع۔ خواہشمند گوشت کا ہونا۔
لحم مغرُدم ۔ ع۔ قیمہ کٹا ہوا گوشت
لُحمہ ۔ ع۔ گوشت کا ٹکڑا۔
لُحمۂ ۔ ع۔ باز کی خوراک جو اسکے شکار کئے ہوئے جانور میں سے دیتے ہیں، تاکہ وہ شکار کرنے پر اور حریص ہو، کپڑے کا پود جس کو ہندی میں بانا کہتے ہیں۔

**لحن** ۔ ع۔ آواز خوش اور خوب جو نغمے کے ساتھ ہو، قرآن شریف وغیرہ کو ایک قسم کی خوش آوازی سے پڑھنا وہ خطا جو بات کرنے میں واقع ہو ایک قسم قافیہ معیوب کی شعر میں۔

**لحوق** ۔ ع۔ دو چیز یا زیادہ کا آپس میں ملنا پیچھے سے آکر شامل ہونا۔

**لحوم** ۔ ع۔ جمع لحم بمعنی گوشت۔

**لحیان** ۔ ع۔ لمبی ڈاڑھی والا، نام رمل کی ایک شکل کا اس طرح ـــــ ۔

**لحیانی** ۔ ع۔ لمبی ڈاڑھی والا۔

**لحیم** ۔ ع۔ فربہ، موٹا،

**لحیہ** ۔ ع۔ ڈاڑھی، ریش،

## فصل لام مع خائے معجمہ

**لخ** ۔ ف۔ نام ایک گھاس کا جس کا بوریہ بنتے ہیں اور یہ دریا کے کنارے ہوتی ہے۔

**لخت** ۔ ف۔ لوہے کا گرز، کسی چیز کا ٹکڑا، پارہ، اندک، تھوڑا

**لخت در** ۔ ف۔ دروازے کا پٹ۔

**لخت لخت** ۔ ف۔ پارہ پارہ، ٹکڑے ٹکڑے۔

**لختے** ۔ ف۔ قدرے، تھوڑا

**لخچہ** ۔ ف۔ آگ کا شعلہ، انگارا

**لخشان** ۔ ف۔ ایسی صاف چیز جس پر چلنے سے پاؤں اور چھونے سے ہاتھ پھسلے۔

**لخشہ** ۔ ف۔ آگ کا شعلہ، انگارا

**لخشیدن** ۔ ف۔ پھسلنا۔

**لخلخ** ۔ ف۔ ضعیف، کمزور

**لخلخہ** ۔ ع۔ چند خوشبودار چیزوں کو باہم ملا کر سونگھتے ہیں۔

**لخلخہ ہائے عنبری** ۔ ف۔ کنایہ رات کی گھڑیوں سے۔

## فصل لام مع دال مہملہ

**لدّ** ۔ ع۔ جمع الد کی، بڑے گمراہ، بڑے لڑنے جھگڑنے والے، نام ایک موضع کا شام کے ملک میں۔

**لدّ** ۔ ع۔ سخت دشمنی اور جھگڑا کرنا۔

**لدغ** ۔ ع۔ بچھو اور سانپ کا

**لدغہ** ۔ ع۔ کاٹنا، ابن حاجب نے لکھا ہے کہ جو جانور اپنی دم کی طرف سے ڈنک مارے مثل زنبور اور بچھو وغیرہ کے اس کے کاٹنے کو لدغ اور لسع کہتے ہیں اور جو جانور دانت سے کاٹے مثل کتے اور سانپ وغیرہ کے اس کے کاٹنے کو نہش کہتے ہیں۔

**لدن** ۔ ع۔ بمعنی نزدیک۔

**لدنی** ۔ ع۔ منسوب طرف لدن بمعنی نزدیک کے، وہ چیز جو کسی کو بغیر اس کے سیکھنے اور حاصل کرنے اور بغیر اس کی سعی و کوشش اور تلاش کے حق تعالی محض اپنے فضل سے اس کو عطا کر دے یا بغیر دوسرے کے سکھانے کے وہ شخص اپنے ذہن اور طبیعت سے پیدا کرے۔

**لدود** ۔ ع۔ بڑا لڑنے اور جھگڑنے والا۔

**لدیغ** ۔ ع۔ وہ شخص جس کے سانپ اور بچھو کاٹ کھائے۔

## فصل لام مع ذال معجمہ

لَذّاع ۔ ع ۔ بڑا جلانے والا، بڑی جلن اور سوزش ڈالنے والا
لَذائذ ۔ ع ۔ جمع لذّت کی
لذّت ۔ ع ۔ مزہ، ذائقہ
لَذع ۔ ع ۔ سوزش، جلن، جلانا آگ کا یا کسی کو سوزش دینا
لذیذ ۔ ع ۔ مزے دار، خوش ذائقہ

## فصل لام مع رائے مہملہ

لُر ۔ ف ۔ ایک گروہ ہے جنگلی آدمیوں کا اور بمعنی روستائی اور دہاتی اور مراد احمق اور نادان کے مستعمل ہے
لرزہ ۔ ف ۔ کپکپی، کانپنا
لرزیدن ۔ ف ۔ کانپنا۔

## فصل لام مع زائے معجمہ

لزّاب ۔ ع ۔ بڑا چپکنے والا۔
لزج ۔ ع ۔ چیپ دار شے، جیسے سریش وغیرہ ہوتا ہے۔
لزوجت ۔ ع ۔ چسپیدگی، چیپ۔
لزوق ۔ ع ۔ چپکنا، چپاں ہونا۔
لزوم ۔ ع ۔ لازم ہونا، ضروری ہونا۔

## فصل لام مع سین مہملہ

لِسان ۔ ع ۔ زبان لغت قوم کی۔
لَسّان ۔ ع ۔ فصیح بیان، تیز زبان۔
لِسانُ الحَمَل ۔ ع ۔ ہری بارتنگ کا پتّا۔
لِسانُ الصِّدق ۔ ع ۔ سچی تعریف۔
لِسانُ العصافیر ۔ ع ۔ اندرجو۔
لِسانُ الثّور ۔ ع ۔ گاؤ زبان۔
لِسانُ القوم ۔ ع ۔ ترجمان۔
لسانیّت ۔ ع ۔ تیز زبانی۔
لَسع ۔ ع ۔ کاٹنا سانپ اور بچھو وغیرہ کا ڈنک مارنا۔
لَسِن ۔ ع ۔ فصیح زبان آور۔
لُسُن ۔ ع ۔ جمع لسن بمعنی فصیح
لُسُن ۔ ع ۔ جمع اَلسن کی جو بمعنی فصیح اور زبان آور کے ہے۔
لَسَن ۔ ع ۔ فصاحت، زبان آوری،
لِسن ۔ ع ۔ لسان، زبان

## فصل لام مع شین معجمہ

لشکر ۔ ف ۔ فوج
لشکرکش ۔ ف ۔ سردار، سپہ سالار
لشکرکش ۔ فج ۔ بڑے پہلوان، بڑے بہادر اور بڑے تیغ زن کی تعریف میں بطور مبالغے کے آتا ہے۔
لشکری ۔ ف ۔ مرد سپاہی۔

## فصل لام مع صاد مہملہ

لِصّ ۔ ع ۔ دزد، چور
لصوص ۔ ع ۔ جمع لص بمعنی چور۔
لُصوق ۔ ع ۔ چپاں ہونا۔

## فصل لام مع طائے مہملہ

لطافت ۔ ع ۔ پاکیزگی، باریکی۔
لطائف ۔ ع ۔ جمع لطیفے کی۔
لطائف الحیل ۔ ع ۔ نیکیاں اور خوبیاں حیلوں کی، عمدہ بہانے۔
لَطخ ۔ ع ۔ لتھڑنا، آلودہ ہونا کسی کو بدی کے ساتھ بدنام کرنا۔
لطم ۔ ع ۔ تھپڑ مارنا۔
لطمات ۔ ع ۔ جمع لطمہ بمعنی تھپڑ۔
لطف ۔ ع ۔ نرمی، خوبی، نازکی عمدگی، باریک بینی، مہربانی
لَطیف ۔ ع ۔ نیکوکار، پاکیزہ، نرم

باریک، عمدہ، مہربان

**لَطِیفہ** ۔ ع۔ نحوی، خوبی، چیز نیک عمدہ اور نازک۔

**لَطْمہ** ۔ ع۔ طمانچہ، تھپڑ،

**لَطِیم** ۔ ع۔ تھپڑ کھایا ہوا،

## فصل لام۔ مع ظائے معجمہ

**لَظیٰ** ۔ ع۔ نام دوزخ کا، وہ آگ جو شعلہ مارنے والی ہو۔

## فصل لام۔ مع عین مہملہ

**لُعاب** ۔ ع۔ آب دہن، تھوک اور ہرایک شے کا رس یا پانی جسمیں چسپیدگی یعنی چیک، اور گاڑھاپن ہو۔

**لَعَّاب** ۔ ع۔ کھیلنے والا بازی گر۔

**لُعابِ مگس** ۔ مجز۔ شہد اور کنایہ شراب انگوری سے۔

**لعابِ گاؤ** ۔ ف۔ کنایہ سفید کا نند اور صبح کی روشنی سے۔

**لِعان** ۔ ع۔ آپس میں ایک کا دوسرے کو لعن اور نفرین کرنا اور شرع میں لعان وہ ہے کہ شوہر اپنی زوجہ کو زنا کی تہمت لگادے اور گواہ نہ ہوں، پس دونوں بحکم قاضی بطور مقررہ شرعی آپس میں لعنت کرتے ہیں اور بعد میں اس کے قاضی دونوں میں ہمیشہ کے لئے جُدائی کر دیتا ہے۔

**لَعَّان** ۔ ع۔ بڑا نفرین اور لعنت کرنے والا۔

**لَعِب** ۔ ع۔ }
**لُعْبَت** ۔ ع۔ } کھیل، بازی۔

**لُعْبَت** ۔ ع۔ کھلونا، کھیلنے کی چیز کپڑے کی گڑیا، جس سے لڑکیاں کھیلتی ہیں۔

**لَعَلَّ** ۔ ع۔ حرف اُمید کا ہے یعنی اُمید کرنا ایسی چیز کی جس کا ملنا ممکن ہو اور بمعنی شاید کے بھی آیا ہے

**لَعْل** ۔ مب۔ معرب لال کا ہے بمعنی ہر چیز سُرخ عموماً اور بمعنی ایک جوہر سُرخ رنگ قیمتی کے جو مشہور ہے خصوصاً واضح ہو کہ لعل بہت قسم کا ہوتا ہے، رُمّانی پیازی، تری، لحمی، عنابی بقمی اور بسی دو شابی ہیکانی عقربی، قطبی،

**لعلِ آبدار** ۔ ف۔ }
**لعلِ شکربار** ۔ ف۔ } کنایہ معشوق کے ہونٹ سے۔

**لعلِ خنداں** ۔ ف۔ کنایہ معشوق کے دونوں ہونٹوں سے۔

**لعلِ زر** ۔ ف۔ کنایہ صبح کی روشنی سے۔

**لعلِ مذاب** ۔ ع۔ لعل گلا ہوا، اور یہ کنایہ ہے شراب سُرخ انگوری سے۔

**لعلِ مے پرست**۔ ف۔ کنایہ لب معشوق سے۔

**لَعْلی** ۔ ف۔ ایک رنگ ہے سُرخ جس کو مصوّر اور نقاش کام میں لاتے ہیں۔

**لَعْلِین** ۔ ف۔ بمعنی سُرخ منسوب طرف لعل کے جو ایک جوہر مشہور ہے۔

**لَعْن** ۔ ع۔ نیکی اور رحمت سے دور کرنا لعنت کرنا، نفرین کرنا۔

**لَعْنَت** ۔ ع۔ نفرین، پھٹکار۔

**لَعُوق** ۔ ع۔ دوا جو کم گاڑھی ہو اس طرح کہ موافق چاٹنے کے ہو۔

**لَعِین** ۔ ع۔ ملعون، مردود، نفرین

کیا گیا۔ رحمت سے ہنکایا گیا، یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں آیا ہے۔

## فصل لام۔ مع غین معجمہ

**لُغات** ۔ ع۔ جمع لغت کی۔
**لُغت** ۔ ع۔ زبان کسی قوم کی اور اصطلاح میں وہ لفظ جس کے معنی مشہور نہ ہوں۔
**لَغز** ۔ ع۔ جنگلی چوہے کا سوراخ اور چونکہ یہ سوراخ نہایت پیچدار ہوتا ہے، لہٰذا نام ایک قسم کے مبہم کلام کا جس کو فارسی میں چیستان اور ہندی میں پہیلی کہتے ہیں
**لغزش** ۔ ف۔ پھسلنا پیر کا، غلطی
**لغزان** ۔ ف پھسلتا ہوا۔
**لغزیدن** ۔ ف۔ پھسلنا۔
**لغو** ۔ ع۔ بفتح اول وثانی وثالث ساکن، بیہودہ بکنا کتے کا چلانا سخن، باطل، نکمی چیز، وہ قسم جو دل کے ارادہ سے نہ کھائی ہو، بیہودہ،
**لَغو** ۔ ع۔ زبان قوم کی۔
**لُغوب** ع۔ رنجوری، بیماری، تھک جانا۔
**لُغُونہ** ۔ ف۔ گلگونہ، آرائش۔
**لُغوی** ۔ ع۔ منسوب طرف لغت کے یعنی لغت کا۔
**لغوی** ۔ ف۔ بیہودہ گو، بیہودہ،

## فصل لام۔ مع فا

**لَفّ** ۔ ع۔ لپٹینا۔
**لُفّاح** ۔ ع۔ یبروج بری کا پھل جوزرد اور تیز بو ہوتا ہے اور یبروج ایک نبات ہے بصورت انسان جس کو فارسی میں مردم گیاہ کہتے ہیں۔
**لَفافہ** ۔ ع۔ اوپر کا خول، مردہ کا کفن۔
**لَفّ النشر** ۔ ع۔ پراگندہ کا لپٹینا۔
**لِفُت** ۔ ع۔ شلغم۔ ترکاری مشہور ہے۔
**لَفچ** ۔ ف۔ گوشت کا ٹکڑا بے ہڈی کا، مجازاً موٹا ہونٹ اور کبھی بمعنی مطلق ہونٹ کے آتا ہے اور جیم عربی سے بھی آیا ہے۔
**لفچن** ۔ ف۔ موٹے ہونٹ والا۔
**لفچہ** ۔ ف۔ بے ہڈی کے گوشت کا ٹکڑا۔
**لفظ** ۔ ع۔ جو منھ سے نکلے، بات کہنا، منھ سے کسی چیز کا پھینکنا اور بمعنی مطلق انداختن یعنی پھینکنے کے بھی آیا ہے۔
**لُفق** ۔ ع۔ دو کپڑوں کی درزوں کو آپس میں ملا کر سینا۔
**لَفِیفُ** ۔ ع۔ لپٹی ہوئی چیز، دوست، وہ کلمہ جس میں دو حرف علت ہوں اور حرف علت تین ہیں؛ و۔ ا۔ ی۔

## فصل لام۔ مع قاف

**لُق** ۔ ع۔ بے بالوں کا صاف
**لِقا** ۔ ع۔ دیدار، ملاقات، دکھنا پہنچنا، جنگ کرنا۔
**لَقا** ۔ ع۔ بمعنی جماع کے۔
**لُقاح** ۔ ع۔ پیٹ رہنا، حمل ہونا
**لَقاطہ** ۔ ع۔ ادنیٰ اور بے قیمت چیز
**لقاعہ** ۔ ع۔ مرد بڑ گو اور حاضر جواب۔

**لَقَب** ۔ع۔ وہ نام جس میں معنی تعریف یا مذمت کے نکلیں، برخلاف علم کے کہ اس نام میں کوئی معنی منظور نہیں،

**لُقَط** ۔ع۔ کسی کی گری پڑی چیز جو زمین سے اُٹھائی جائے اور اس میں ضروری ہے کہ اس کے مالک کو تلاش کر کے حوالے کر دے۔

**لقط** ۔ع۔ گری پڑی چیز کا اُٹھالینا

**لَقلَق** ۔مب۔ معرب لکلک کا یہ پرند آبی ہے، سانپ اور مچھلی کا شکار کرتا ہے۔

**لَقلَقہ** ۔ع۔ لق لق جانور کا سخت آواز سے بولنا، مجازاً ہر کڑی آواز اور جدید عربی زبان میں نقلقہ بیباکی کو بھی کہتے ہیں۔

**لُقمان** ۔ع۔ ان کے والد کا نام باعور ہے یہ مرد حکیم تھے حضرت ایوب علیہ السلام کی بہن کے بیٹے یا ان کے خلہ زاد بھائی تھے۔ بعضے کہتے ہیں کہ یہ حضرت داؤد کے شاگرد تھے اور بعضے کہتے ہیں کہ بنی اسرائیل کے یہ قاضی تھے۔ اور یہ دونوں باتیں بھی جمع ہو سکتی ہیں، بعضے کہتے ہیں کہ یہ غلام حبشی تھے، ملک نوبہ کے رہنے والے مگر آزاد تھے۔ اور ان کی نبوت میں اختلاف ہے۔

**لُقمہ** ۔ع۔ نوالہ۔

**لقمہ خلیفہ** ۔ف۔ نام ایک قسم کے حلوے کا جو نہایت نفیس اور خوش ذائقہ ہوتا ہے۔

**لَقن** ۔ع۔ دریافت کر لینا، جلد سمجھ جانا، کسی بات کا کسی سے کوئی بات سیکھ لینا۔

**لَقِن** ۔ع۔ بہت جلد سمجھ جانے والا، بڑا عقلمند، نہایت زود فہم،

**لَقُوماجِیس** ۔ی۔ نام ایک حکیم کا جو ارسطو کا باپ تھا۔

**لَق و دَق** ۔ف۔ زمین ہموار اور سخت جس میں درخت اور گھاس تک نہ ہو۔

**لَقوُہ** ۔ع۔ نام ایک مرض کا جس میں منھ ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔

**لقیط** ۔ع لقیطہ ۔ع۔ ، ، بچہ نوزائیدہ جو راہ میں کسی نے ڈال دیا ہو اور اُس کو کوئی اُٹھا کر اپنے گھر میں لا کر پرورش کرے۔

**لُقیہ** ۔ع۔ ملاقات۔

## فصل لام مع کاف عربی فارسی

**لَکَ** ۔ع۔ واسطے تیرے۔

**لَک** ۔ف۔ بیوقوف نادان، اور عدد معروف یعنی سو ہزار واضح ہو کہ لاکھ بمعنی سو ہزار ہندی ہے اور لک اس کی ایک قسم کی تفریس ہے اس لیے کہ فارسیوں اور تازیوں کے نزدیک سوائے ایک اور دس اور سو اور ہزار کے اور کوئی مرتبہ عدد کا مقرر نہیں ہے۔ لاکھ جو ایک قسم کا گوند ہے۔

**لَک** ۔ت۔ گندا، ڈلدار، موٹا، بُرانا، چلیتھڑا۔ ناتراشیدہ، بے ڈول،

**لُک** ۔ف۔ ایک چیز ہے جس سے سرخ رنگ حاصل کرتے ہیں۔

**لک لک** ف۔ پرانے زمانے کی چکی کی مانی جس میں غلہ ڈالا جاتا ہے

**لگام** ۔ ف۔ گھوڑے کے ساز میں ایک مشہور چیز ہے۔

**لگام ریز** ۔ ف۔ بیائے مجہول بہت جلدی جلدی چلنا۔

**لگد** ۔ ف۔ لات۔

**لگد کوب** ۔ ف۔ لات مارنا۔

**لکلک** ۔ ف۔ ایک پرند آبی کا نام جو سانپ اور مچھلی کا شکار کرتا ہے۔

**لکن** ۔ ع۔ لکنت، ہکلاپن

**لکن** ۔ ع۔ کند زبان، ہکلا۔

**لگن** ۔ ف۔ طشت جس میں ہاتھ دھوتے ہیں، تسلہ، ترکی میں اس کو چلابچی کہتے ہیں، اور بمعنی شمعدان کے نیچے کی تھالی اور انگیٹھی کے بھی آیا ہے۔

**لکنت** ۔ ع۔ ہکلانا۔

**لکنہ** ۔ ف۔ ران کی جڑ سے پاؤں کی انگلیوں تک کو کہتے ہیں

**لکوک** ۔ ف۔ جمع لک کی جو منسوب لاکھ بمعنی سو ہزار کا ہے۔

**لکہ** ۔ ف۔ داغ، دھبہ، ٹکڑا پارچہ اور بہار عجم میں بضم اول لکھا ہے۔

## فصل لام - مع لام

**للہ الحمد** ۔ ع۔ شکر خدا، سپاس خدا کو

## فصل لام - مع میم

**لم** ۔ ع۔ چرا۔ واسطے، مگر محاورۂ فارسی میں یہ لفظ بسکون میم بمعنی علت و سبب و حجت و اعتراض و سبب پرسی کے مستعمل ہوتا ہے اور محاورۂ عربی میں جب اُس کے آخر میں یائے نسبتی ملتی ہے تو اس کی میم کو تشدید سے پڑھتے ہیں،

**لم** ۔ ع۔ حرف نفی کا۔

**لما** ۔ ع۔ بمعنی ہرگاہ اور بمعنی إلّا، اور ایک حرف ہے حروف جازمہ نافیہ سے۔

**لماز** ۔ ع۔ عیب کرنے والا، آنکھ سے اشارہ کرنے والا۔

**لمتر** ۔ ف۔ فربہ، موٹا، قوی

**لمحہ** ۔ ع۔ چمکنا بجلی کا، کسی چیز کو ایک مرتبہ تھوڑا سا دیکھ لینا مجازاً تھوڑا زمانہ، جو بالکل بمقدار قلیل ہو، چشم زدن یعنی آنکھ جھپکنے کی دیر۔

**لمز** ۔ ع۔ عیب کرنا، آنکھ سے اشارہ کرنا۔

**لمزہ** ۔ ع۔ عیب کرنے والا۔

**لمس** ۔ ع۔ چھونا، حاجت، جماع

**لمع** ۔ ع۔ روشن ہونا، چمکنا، روشنی

**لمعات** ۔ ع۔ روشنیاں، نام کتاب کا علم حدیث میں۔

**لمعان** ۔ ع۔ چمکنا، روشن ہونا۔

**لمعہ** ۔ ع۔ روشنی، چمک، تھوڑی روشنی۔

**لمعہ** ۔ ع۔ وہ ٹکڑا عضو کا جو وضو یا غسل کرنے میں خشک رہ جائے۔

**لمم** ۔ ع۔ آلودگی گناہ صغیرہ سے ایک قسم جنون کی۔

**لموع** ۔ ع۔ روشن ہونا، چمکنا اور جمع لمعہ کی بمعنی روشنی و چمک کے۔

**لم یزل** ۔ ع۔ ہمیشہ، برقرار، بے زوال، کنایہ ذات حق تعالیٰ سے۔

## فصل لام - مع نون

**لنبک** ۔ ف۔ نام ایک ملازم بہرام گور

کا جو مروت اور مہمان نوازی میں بڑا مشہور تھا اس کا نون تلفظ میں آواز میم کی دیتا ہے یہ شخص سقہ تھا

لَن تَرانی۔ ع۔ ہرگز نہ دیکھے گا تو مجکو اور مجازاً بمعنی اپنی تعریف آپ کرنے میں بھی مستعمل ہے

لُنج۔ ف۔ مٹک کی چال، ناز ونخرے سے چلنا،

لُنج۔ ف۔ لب، ہونٹ اندر کی جانب رخسارہ کی، اور ہندی میں بمعنی شل آدمی کے یعنی جس کے ہاتھ اور پاؤں حرکت نہ کر سکیں۔

لنگ۔ ف۔ لنگڑا، سفر کے درمیان میں کہیں مقام کرنا، مردوں کا آلہ تناسل، ہندی میں اس کے معنی اخیر کے لئے لِنگ لام کے کسرہ سے بولتے ہیں۔

لُنگ۔ ف۔ لنگی، لنگوٹ

لِنگ۔ ف۔ پنڈلی، ران کی جڑ سے پاؤں کی انگلیوں تک

لنگاں لنگاں رفتن۔ ف۔ لنگڑا کر چلنا۔

لنگ خاکی۔ ف۔ حریف کو زمین پر گرا کے اس کی پیٹھ پر لات مارنا۔

لَنگر۔ ف۔ ایک لوہا ہوتا ہے بڑا وزنی جس کے سبب سے جہاز اور کشتی کو چلنے سے روک دیتے ہیں، وہ جگہ جہاں پر غریبوں اور محتاجوں اور مسافروں کو کھانا تقسیم ہو، وہ کھانا جو محتاجوں کو تقسیم ہو،

لنگر انداختن۔ ف۔ کسی جگہ مقام کرنا، کہیں قرار پکڑنا۔

لنگری۔ ف۔ ایک قسم بہت بڑے طشت کی اور منسوب طرف لنگر کے۔

لنگِ سرکش۔ ف۔ نام ایک پیچ اور فن کانون کشتی سے

لنگِ کمر۔ ف۔ نام ایک پیچ کا کشتی میں۔

لنگہ۔ ف۔ دروازہ۔

لنگہ در۔ ف۔ دروازہ کا ایک پٹ

لنگ لات۔ ف۔ لنکلاٹ اصطلاحاً لٹھا،

لنگیدن۔ ف۔ لنگڑانا۔

## فصل لام۔ مع واؤ

لِوا۔ ع۔ نیزہ، جھنڈا، علم، فوج کا نشان لشکر کا۔ بفتح اول غلط ہے اور جدید عربی زبان میں لوا ضلع کو بھی کہتے ہیں۔

لَواحِظ۔ ع۔ آنکھ کے دنبالے،

لَواحِق۔ ع۔ جمع ہے لاحق کی۔

لِواذ۔ ع۔ آپس میں ایک کا دوسرے کے ساتھ پناہ لینا

لوازِم۔ ع۔ جمع لازم اور لازمہ کی

لَواش۔ ع۔ گیہوں کی چپاتی باریک اور نرم۔

لِواطت۔ ع۔ اغلام کرنا، اغلام کرانا،

لَوّاف۔ ع۔ چھال کے تاروں اور بالوں کا کوڑا اور رسی بنانے اور بیچنے والا۔

لَوامع۔ ع۔ روشن اور چمکنے والی چیزیں۔

لَوّامہ۔ ع۔ سخت ملامت کرنے والا

لَواہب۔ ع۔ جمع لاہب بمعنی آگ شعلہ زن یعنی بھڑکنے والی

لَوائح۔ ع۔ روشنیاں جمع لائحہ کی

اور نام ایک کتاب کا تصوف میں۔

**لوائم** ۔ع۔ جمع لائمہ بمعنی ملامت کنندہ

**لوب** ۔ع۔ واؤ معروف سے وہ پتھریلی زمین جہاں پانی ہو

**لوبیہ** ۔ ف۔ ایک قسم کی پھلی ہوتی ہے جس کی ترکاری پکاتے ہیں۔

**لوت** ۔ ف۔ واؤ معروف سے برہنہ، ننگا۔

**لوت** ۔ف۔ واؤ مجہول سے قسم قسم کے مزیدار کھانے، لڑکا امرد جسکے ابھی ڈاڑھی مونچھ نہ نکلی ہو،

**لوت پوت**۔ ف۔ واؤ مجہول سے ہر قسم کے مزیدار کھانے۔

**لوتکہ** ۔ت۔ مور نکھی

**لوث** ۔ع۔ آمیزش، آلودگی، لتھڑنا

**لوچ** ۔ت۔ واؤ غیر ملفوظ سے برہنہ ننگا، احول، بھنگا،

**لوح** ۔ع۔ تختی، تختہ، ہر چیز چوڑی خواہ ہڈی ہو، خواہ لکڑی خواہ پتھر وغیرہ، چمکنا، بجلی کا پیدا ہونا ستارہ وغیرہ کا۔

**لوح** ۔ع۔ وہ فرق اور وہ ہوا جو درمیان زمین اور آسمان کے ہے۔

**لوح پا** ۔ ف۔ ایک لکڑی ہوتی ہے جس پر جلاہے کپڑا بنتے وقت پاؤں رکھتے ہیں اور اس کو ہلاتے جاتے ہیں۔

**لوح حجری** ۔ع۔ سلیٹ

**لوح سیمیں** ۔ع۔ چاندی کی تختی، اور کنایہ معشوق کے پیٹ اور پیشانی سے۔

**لوحش اللہ**۔ ع۔ فارسی لوگ بروقت تعظیم اور تعجب کے بمعنے خواہش، تحسین اور آرزو کے استعمال کرتے ہیں۔

**لوح طلسم** ۔ ف۔ ایک تختی ہوتی ہے جسپر طلسم کے کھولنے کا طریق لکھ کر بانیان طلسم درمیان طلسم کے رکھ دیتے ہیں۔

**لوح ناخواندہ** ۔ ف۔ بغیر اضافت کے مرد جاہل جو بے پڑھا ہو۔

**لوح ناخواندہ**۔ ف۔ اضافت کے ساتھ کنایہ لوح محفوظ اور علم لدنی اور کتابوں غیر مروج سے۔ اور بیان لدنی کا اوپر گذرا،

**لوخ** ۔ف۔ ایک گھاس ہے جو دریا کے کنارے ہوتی ہے اور اس سے بوریا بنایا جاتا ہے۔

**لوذ** ۔ع۔ پناہ لینا۔

**لودکش** ۔ ف۔ بواؤ مجہول گھوڑوں کی لید اٹھانے والے مہتر۔

**لوذعی**۔ ع۔ زود فہم، نہایت عقلمند۔

**لور** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے وہ زمین جس کو سیلاب نے کاٹ دیا ہو، دھنیے کی کمان جس کو دھنکی کہتے ہیں ۔

**لورکند** ۔ ف۔ گڑھا جو سیلاب کی وجہ سے زمین میں پڑ گیا ہو۔

**لوری** ۔ ف۔ واؤ مجہول سے ایک قوم ہے صحرا نشیں جن میں اکثر ڈاکو اور لٹیرے ہوتے ہیں اور اکثر بازی گری یعنی نٹوں کا کام کرتے ہیں اور اکثر گلی کوچوں میں گاتے پھرتے اور کما کھاتے ہیں۔

**لوریاں** ۔ ف۔ جمع لوری کی۔

**لوز** ۔ع۔ بادام

**لوزہ** ۔ف۔ ایک بادام

**لوزیات** ۔ ف۔ بادام کا حلوا۔

**لوزینہ** ۔ف۔ وہ حلوا جس میں بادام کی گری پڑی ہو۔

**لوزینج** ۔ معرب، معرب لوزینہ کا۔

لوس ۔ ف۔ واؤ مجہول سے چاپلوسی تملق، خوشامد۔

لوسیدن ۔ ف۔ خوشامد اور چاپلوسی کرنا۔

لوش ۔ ف۔ واؤ مجہول سے بے خبر، بے ہوش اور بمعنی کیچڑ، کالی مٹی کیچڑ کی اور بمعنی کج دہن یعنی ٹیڑھے منھ والا۔

لوشاہی ۔ ع۔ نام ایک حکیم یونانی کا۔

لوص ۔ ع۔ دروازہ کے سوراخ سے جھانکنا،

لوصہ ۔ ع۔ درد پشت۔ پیٹھ کا درد

لوط ۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا، آپکی زوجہ کافرہ تھی، اور آپ کی قوم کے لوگ کودک باز تھے۔ آخر قہر الٰہی اس قوم پر نازل ہوا،

لوطی ۔ ع۔ اغلام کرنے والا۔

لوعات ۔ ع۔ دل کی سوزشیں کسی کے عشق اور محبت میں

لوعت ۔ ع۔ دل کی سوزش عشق سے

لوقا ۔ ی۔ نام ایک حکیم یونانی کا۔

لوک ۔ ف۔ }
لوکان ۔ ف }
واؤ مجہول سے وہ شخص جو لسبب سستی ضعف اور شدت ناتوانی کے چل لڑکوں کے ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل رستہ چلے اور لوک بمعنی عاجزی اور زبونی کے بھی آیا ہے۔

لوکاندہ ۔ ت۔ بواؤ مجہول، ہوٹل

لول ۔ ف۔ واؤ مجہول سے بے شرم بے حیا، بے شرمی، بیحیائی، لوٹے کی ٹونٹی،

لولاک ۔ ع۔ اشارہ ہے طرف لولاک لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاک کے ترجمہ اگر نہوتے تم اے محمد صلعم، تو البتہ نہ پیدا کرتا میں آسمانوں کو اور یہ حدیث قدسی ہے اور حدیث قدسی وہ ہے جو آنحضرت صلعم کو خواب میں وحی پہنچتی تھی،

لولب ۔ ع۔ نل کی ٹونٹی۔

لولو ۔ ع۔ بڑا موتی آبدار، بڑے موتی آبدار، یہ اسم جنس ہے قلیل اور کثیر دونوں پر صادق آتا ہے۔

لولہ ۔ ف۔ وہ نلکی جس پر جلاہے تاگہ لپیٹ کر بننے کے لئے کرگھے کے آر پار لاتے اور پھینکتے ہیں۔

لولہ پیچ ۔ ف۔ وہ کپڑا جو نل مکتوب کے لپٹا ہو جیسے اطلس وغیرہ

لولہ دماغ ۔ ف۔ ناک کا نتھنا۔

لولی ۔ ف۔ زن قحبہ، بازاری، کبھی منسوب طرف لول، بمعنے بے حیا۔

لوم ۔ ع۔ ملامت کرنا مجازاً بمعنی بخل اور کنجوسی کے بھی ہے۔

لومت ۔ ع۔ ملامت کرنا۔

لون ۔ ع۔ رنگ،

لون فاتح ۔ ع۔ کھلتا ہوا رنگ، ہلکا اور سبک رنگ۔

لون عاشق ۔ ع۔ گہرا اور شوخ رنگ

لوند ۔ ف۔ رند، بدمعاش۔

لوید ۔ ف۔ یائے مجہول سے دیگ اور بڑا پتیلہ منھ کھلا ہوا۔

لویشہ ۔ ف۔ یائے معروف سے وہ رسی جس سے گھوڑے کو بروقت نعل باندھنے کے بے قابو کر دیتے ہیں۔

## فصل لام مع ہائے ہوز

لہاب ۔ ع۔ لپٹ آگ کی۔ آگ کا شعلہ مارنا۔ آگ کا بھڑکنا شعلہ

لہات ۔ ع۔ وہ گوشت کا ٹکڑا جو حلق

میں لٹکا ہوتا ہے ہندی کوا

**لَہَب** ۔ ع۔ پیاسا ہونا، آگ کا شعلہ لپیٹ آگ کی، غبار اوپر چڑھا ہوا۔

**لَہَث** ۔ ع۔ پیاسا ہونا، زبان کا باہر نکالنا کتے کا پیاس سے۔

**لُہجہ** ۔ ف۔ طعام، ناشتہ، نہاری

**لَہجہ** ۔ ع۔ زبان، محاورہ، آواز خوش آوازہ الفاظ کی لغت کسی قوم کی

**لہذا** ۔ ع۔ اس وجہ سے اس لئے

**لُہراسپ** ۔ ف۔ نام ایک بادشاہ کا جو اسفندیار کا دادا تھا۔

**لَہز** ۔ ع۔ درمیان قوم کے شامل ہونا، کسی کے سینہ پر گھونسا یا برچھی مارنا، بکری وغیرہ کے بچہ کا دودھ پیتے وقت ماں کے تھن میں اپنا سر مارنا

**لَہف** ۔ ع۔ افسوس کرنا، رنجیدہ ہونا

**لُہنہ** ۔ ع۔ طعام ناشتہ یعنی وہ کھانا جو صبح سویرے تھوڑا سا کھالیں اور وہ کھانے کی تھوڑی سی چیز جو مہمان کے آگے رکھ دیتے ہیں کہ وہ اس سے شغل کرے جب تک کہ ضیافت کا کھانا تیار ہو۔

**لَہو** ۔ ع۔ کھیل کود، جماع۔ وہ چیز جو کسی کو نیک کام سے باز رکھے۔

**لَہوُ الحَدِیث** ۔ ع۔ عشق کے قصے گانے اور سرود وغیرہ کی حکایتیں

**لَہِیب** ۔ ع۔ آگ شعلہ مارنے والی

**لَہِیف** ۔ ع۔ افسوس کرنے والا، بیچارہ، غمگین، رنجیدہ

## فصل لام ۔ مع یائے تحتانی

**لِیاذ** ۔ ع۔ پناہ لینا، پناہ مانگنا۔

**لِیاقت** ۔ ع۔ استعداد، قابلیت

**لَیالی** ۔ ع۔ جمع لیل کی، راتیں

**لِیام** ۔ ع۔ بخیل اور کنجوس لوگ یہ جمع لیئم کی ہے۔

**لِیامت** ۔ ع۔ ملامت کرنا۔

**لَیت** ۔ ع۔ ایک کلمہ ہے جو بروقت آرزو کسی چیز کے بولتے ہیں فارسی میں اس کا ترجمہ کاش کے ہے واضح ہو کہ لیت اس چیز کی آواز کے لئے آتا ہے جس کا ملنا ممکن نہ ہو۔ جیسے لیت الشباب یعود یعنی کاش کے جوانی پھر آتی اور ظاہر ہے کہ جوانی جا کے پھر نہیں آتی برخلاف لعل کے کہ وہ اس چیز کی آواز کے لئے استعمال ہوتا ہے جس کا ملنا ممکن ہو۔

**لَیتَ و لَعَلَّ** ۔ ع۔ کنایہ ہے کسی کام میں ڈھیل کرنے اور امروز فردا کہہ کے ٹالنے سے۔

**لَیث** ۔ ع۔ شیر درندہ۔

**لِیشرغش** ۔ ی۔ سرسام بلغمی جو نام ایک مرض مشہور کا ہے۔

**لیُچار** ۔ ف۔ میٹھا اچار یا مربہ

**لیزَم** ۔ ف۔ لبادہ، نرم کمان جس پر کمان کھینچنے کی مشق کرتے ہیں

**لیسیدن** ۔ ف۔ چاٹنا۔

**لیغ** ۔ ف۔ بد دل آدمی۔

**لِیف** ۔ ع۔ یائے معروف سے درخت خرما کی چھال جو بہت باریک ہو

**لیق** ۔ ع۔ ہم صوف جو دوات میں

**لیقہ** ۔ ع۔ ڈال کر سیاہی میں اس کو تر کرتے ہیں۔

**لیک** ۔ ف۔ مخفف لیکن کا، مگر۔

**لیکن** ۔ ف۔ مگر۔

**لیل** ۔ ع۔ رات۔

**لیلا** ۔ ف۔ مفرس لیلیٰ کا جو معشوقہ قیس عرف مجنوں کی تھی۔

لَیْلَةُ الْاَسْرٰی ۔ ع۔ شب معراج آنحضرت صلعم کی۔
لَیْلَةُ الْبَدْر ۔ ع۔ چودھویں رات ہر مہینہ کی جس میں چاند پورا ہوتا ہے۔
لَیْلَةُ الْقَدْر ۔ ع۔ ماہ رمضان کے مہینہ میں ایک رات ہوتی ہے جسکی عبادت ہزار مہینہ کے برابر ہے اس کی تحقیق میں اختلاف ہے مگر بموجب اکثر روایت کے شیعوں کے نزدیک تیئیسویں اور سُنّیوں کے نزدیک ستائیسویں شب رمضان ہے
لَیل لائل ۔ ع۔ اندھیری رات، شب تاریک۔

لیلوپر ۔ ف۔ ایک دریائی پھول کا نام ہے جو طلوع آفتاب کے ساتھ کھلتا ہے۔
لَیْلیٰ ۔ ع۔ نام مجنوں کی معشوقہ
لیلیٰ ۔ ف۔ کا یائے معروف اور
لَیلیٰ ۔ ف۔ مجہول سے دونوں طرح درست ہے۔ مفرس لیلیٰ کا جو معشوقہ مجنوں کی تھی لیلیٰ اصل میں لیلار تھا چونکہ اس کا رنگ سیاہ تھا اس لیے یہ نام رکھا گیا۔
لیمُو ۔ ع۔
لیموں ۔ ع۔ لیمو مشہور پھل ہے۔
لین ۔ ع۔ نرمی، ضد خشونت اور حروف لین، واؤ، الف، یا ہیں جس وقت کہ یہ ساکن ہوں اور ان کا ماقبل مفتوح ہو۔
لَیِّن ۔ ع۔ نرم، ملائم۔
لِیْنَت ۔ ع۔ نرمی۔
لَیُوس ۔ ع۔ بے غیرت، بے شرم
لَئِیم ۔ ع۔ لئیم اور بخیل میں یہ فرق ہے کہ بخیل اس کو کہتے ہیں جو آپ کھائے اور دوسرے کو نہ دے اور لئیم وہ جو نہ آپ کھائے اور نہ دوسرے کو دے، سخت کنجوس ناکس
لئیمان ۔ ف۔ جمع فارسی لئیم کی ہے وہ لوگ جو بڑے کنجوس ہوں۔

# باب میم

## فصل میم۔ مع الف

ما ۔ ع۔ بغیر ہمزہ کے حرف نفی ہے بمعنی نیست اور نہیں، اور کلمہ استفہام کا بھی ہے، یعنی کیا چیز ہے اور اسم موصول بھی ہے بمعنی آنچہ جو کہ۔
ما ۔ ف۔ ہم (صیغۂ جمع متکلم)
ماء ۔ ع۔ ہمزہ سے پانی میاہ اس کی جمع ہے۔
ماءُ الْجُبْن ۔ ع۔ پانی دودھ کا جو اسکو ترشی سے پھاڑ کر نکالتے ہیں
ماءُ الْحَیٰوۃ ۔ ع۔ آب حیات۔ اور اصطلاح میں کیمیاگروں کی ایک دوا کا نام جو شہد سہاگہ اور گھی سے مرکب ہوتی ہے اور خاصیت اس کی یہ ہے کہ جب مری ہوئی دھات میں اسکو ملا کر آنچ دیں زندہ ہو جائے۔
ماءُ الْوَرْد ۔ ع۔ عرق گلاب۔
ماءِ مَعِین ۔ ع۔ وہ جاری پانی جو پاک اور صاف ہوں معین صیغۂ اسم مفعول کا ہے، عین سے جیسے مَبِیع بیع سے۔

**ماٰب** - ع - بروزن شراب، جائے بازگشت، وہ جگہ جہاں آدمی لوٹ کر جاوے جیسے اپنا گھر

**مابعدالطبیعۃ** - ع - وہ چیز جو سوائے طبیعت کے ہے یعنی علم الٰہی۔

**مابقا** - ع - کسی چیز کا باقی بچا ہوا اور بمعنی پس خوردہ کے بھی مستعمل ہے، یعنی آگے کا جھوٹا کھانا جو بچ رہے۔

**مابون** - ع - بولسیا، یعنی وہ شخص جو علت اُبنہ میں گرفتار ہو۔

**مابین** - ع - درمیان، بیچ۔

**مات** - ع - مرگیا اور شطرنج بازوں کی اصطلاح میں تائے موقوف کے ساتھ گرفتار اور قید ہوجانا شاہ شطرنج کا۔

**مأت** - ع - بروزن صفت بمعنی

**مأۃ** - ع - مصدر یعنی سو جو عدد مشہور ہے۔

**مآت** - ع - صدہا، سینکڑوں

**مأتین** - ع - تثنیہ مأۃ کا، دو سو

**ماتح** - ع - کنویں سے پانی کھینچنے والا۔

**ماتقدم** - ع - وہ چیز جو پہلے گذر چکی

**ماتم** - ع - رونا، پیٹنا

**مآثر** - ع - الف کے مد سے نشان نیک، کارہائے عمدہ اور پسندیدہ۔

**مأثم** - ع - مصدر میمی ہے بمعنی اثم یعنی گناہ۔

**مآثم** - ع - الف کے مد سے جمع مأثم بمعنی گناہ بہت سے گناہ

**مأثور** - ع - منقول نقل شدہ اور فارسی میں بمعنی اثر پذیر شدہ کے بھی آتا ہے اور بمعنی بدلہ دئے گئے کے بھی۔

**مأثورہ** - ع - منقولہ، اور ادعیہ ماثورہ وہ دعائیں جو آنحضرت صلعم سے منقول ہیں۔

**مأثوم** - ع - گناہگار

**ماج** - ف - ماہ، چاند

**ماجد** - ع - مرد بزرگوار

**ماجدہ** - ع - زن بزرگوار

**ماجرا** - ع - واردات وہ چیز جو گذر گئی، سرگذشت، زمانہ گذشتہ کا حال۔

**ماجن** - ع - بیباک، مسخرا، ظریف۔

**ماجوج** - ع - یافث بن نوحؑ کی اولاد تاتاری لوگ۔

**ماجور** - ع - اجر دیا گیا، نیک بدلہ دیا گیا، ثواب دیا گیا۔

**ماحول** - ع - گرد و پیش کسی چیز کے، اردگرد کے حالات۔

**ماچ** - ف - بوسہ۔

**ماچین** - ف - ایک ملک ہے چین کے دکھن اور ہندوستان کے پورب طرف اور بمعنی چومی ہوئی چیز کے اس لئے کہ ماچ بمعنی چوما اور بوسہ کے ہے۔

**ماح** - ع - سفیدی جو مرغی کے انڈے میں ہوتی ہے اور مح زردی اس کی۔

**ماحصل** - ع - محصول حاصل کی ہوئی شے، خلاصہ۔

**ماحضر** - ع - جو حاضر ہو جو شے موجود ہو، کھانے وغیرہ کی، مگر خاص کر استعمال اسکا فارسی میں کھانے پر آتا ہے۔

**ماحضرے** - ف - یائے مجہول سے فارسیوں کے تصرف سے اس کا استعمال طعام قلیل اور بے تکلف پر آتا ہے جو بروقت حاجت کے موجود

اور حاضر ہو۔

مَاحِیْ ۔ع۔ محو کرنے والا، نیست اور نابود کر دینے والا۔

مَأخَذ ۔ع۔ مصدر، جگہ اخذ کی، وہ جگہ جہاں سے کوئی چیز لیں

مَأخُوذ ۔ع۔ گرفتار، پکڑا گیا، لیا گیا

مَاخُول ۔ف۔م } بہ تصرف فارسیوں
ماخُولیا ۔ف } کے یہ مخفف مالیخولیا کا جو ایک مرض سوداوی دماغ میں ہوتا ہے اور مجازاً ان لفظوں کا اطلاق صاحب مرض پر بھی ہوتا ہے وحشی سے ماخولیا گرنیستم جویم چرا خونخوارہُ کو قصد جان من کند من جان برائے او دہم ؛ اسیری لاہجی ے کے بود جز شاہد و می رند را دیگر خیال ؛ زاہد ماخول ہر دم در خیال دیگر ست۔

مَادْ ف۔ والدہ، ماں

مَادَام ۔ع۔ یہ افعال ناقصہ میں سے ہے بمعنی تا وقتے اور بمعنی بدام اور ہمیشہ کے بھی آتا ہے۔

مَادُبَہ ۔ع۔ ضیافت، مہمانداری۔

مَادِح ۔ع۔ تعریف کرنے والا۔

مَادِخ ۔ع۔ مرد بزرگ غالب وارجمند

مَادَر ۔ف۔ ماں، والدہ۔

مَادَرَندر ۔ف۔ سوتیلی ماں۔

مادر بخطا ۔ف۔ یہ ایک گالی ہے یعنی تیری ماں حرام کار تھی۔

مَادَر بَخْتَن ۔ف۔ یہ ایک لفظ مہمل ہے مگر بمقابلہ مادر بہ خطا کے کرسی نشین ہے۔ طغرا سے طعنۂ مشک خطائی و مادر بختن ؛ بسکہ پیدا شدہ مادر بخطا در کشمیر۔

مادرزاد ۔ف۔ وہ بچہ جو اپنی ماں کا جنا ہوا ہو۔ اور وہ عیب یا خوبی جو پیدائشی ہو، اسوقت میں یہ لفظ اس عیب یا خوبی کی صفت میں واقع ہوگا جیسے کور مادرزاد وغیرہ

مَادَرِ مادر ۔ف۔ نانی۔

مادری ۔ف۔ ماں کا۔

مَادَرَاندر ۔ف۔ } سوتیلی ماں
مَادَندر ۔ف۔ }

مَادُون ۔ع۔ ماسوا، علاوہ اور بمعنی فروتر کے بھی آیا ہے۔

مادہ ۔ف۔ استری، عورت، جو مقابل نر کے ہے اور اس کا استعمال غیر انسان پر ہوتا ہے

مَادّہ ۔ع۔ ہیولا، اصل ہر چیز کی، ترکیب ہر شے کا سامان، استعداد وہ چیز جس سے کوئی دوسری چیز بنائی جائے وہ شے جو محسوس ہو سکے اور کبھی یہ لفظ بمعنی باب اور مقدمہ کے بھی مستعمل ہوتا ہے جیسے در مادۂ فلاں یعنی در باب فلاں۔

مَادِّی ۔ع۔ منسوب طرف مادّہ کے۔

مادیان ۔ف۔ ایک اسپ مادہ یعنی گھوڑی یہ لفظ مفرد ہے جمع نہیں ہے، اور چونکہ لفظ مادیان فقط گھوڑی کے واسطے خاص ہے، دوسرے حیوانوں کی مادہ کو مادیان نہیں کہتے ہیں اس لئے اسپ مادیان کہنا غلط ہے۔

مَاذَنَہ ۔ع۔ مینار، یا وہ جگہ جہاں سے اذان دی جائے یا کسی چیز کا اعلان اور منادی کی جائے

مَاذُون ۔ع۔ اذان دیا گیا، حکم کیا گیا اجازت دیا گیا۔

مَاذُ ۔ف۔ سانپ اور مراد ظالم اور بے رحم سے۔

مارا ۔ ف۔ ہمارے تئیں، ہم کو

مارِاسفند۔ ف۔ انیسویں تاریخ ہر شمسی مہینے کی۔

مارافسا ۔ف۔ سانپوں کا افسوں گر یعنی منتر پڑھنے والا، اور مجازاً بمعنی مطلق افسوں گر کے بھی آتا ہے۔

مارِب ۔ع۔ مطلب، مقصد۔

مآرِب ۔ع۔ بروزن مقاصد جمع مارب بمعنی مطلب اور حاجت کی اور بمعنی حاجت طلب کرنے کے مقامات۔

ماربرہ ۔ ف۔ دایہ، منہ بولی ماں۔

مارپیچیدہ ۔ ف۔ کنایہ زنجیر سے۔

مارپیچ ۔ ف۔ پرخم، خواہ لشکر کے جھنڈے کا پرچم اور کئی سانپوں کے مانند، باہم پیچیدہ تصویر جو بنی ہو۔

ماربیکر درفش ۔ ف۔ کنایہ رات سے اور کنایہ آسمان سے۔

مارج ۔ بے دھوئیں کی روشن آگ آتش بے دود، نوع جن کے باپ کا نام جس طرح آدمؑ نوع انسان کے باپ کا نام ہے

مارحمیری۔ ف۔ کنایہ ضحاک بادشاہ سے جو قبیلہ حمیر سے تھا۔

مارِس ۔ع۔ انگریزی سن کا تیسرا مہینہ جس کو مارچ کہا جاتا ہے

مارستان ۔ ف۔ ہسپتال

مارضحاک ۔ ف۔ وہ سانپ جو ضحاک بادشاہ کے شانہ میں پیدا ہوا تھا اور ہمیشہ آدمی کے سر کا بھیجا کھاتا تھا اور کنایہ سر زنجیر سے بھی۔

مارِق ۔ع۔ دین سے خارج، گمراہ

مارگرزہ ۔ ف۔ کالا سانپ جس کا بڑا پھن ہو۔

مارمُہرہ ۔ ف۔ ایک مُہرہ ہوتا ہے جو پرانے سانپ کے سر سے نکالتے ہیں اور یہ زہروں کا باطل کرنے والا ہوتا ہے اور بمعنی فادزہر کے بھی ہے اور فادزہر بھی زہروں کی باطل کرنے والی دوا ہے۔

مارِن ۔ع۔ ناک کی پھننگ جس قدر کہ نرم ہوتی ہے۔

مارنہ سر ۔ ف۔ کنایہ آسمان سے اس لئے کہ مجموعۂ آسمان نو طبق ہیں

مارُوت ۔ع۔ نام ایک فرشتہ کا ہے جو بابل کے کنوئیں میں بحکم خدا قید ہے۔

ماری ۔ع۔ ہلاکت۔

مازاغ ۔ع۔ اشارہ ہے طرف آیۂ کریمہ مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَاطَغٰی کے یعنی آنحضرت صلعم نے معراج کی شب مقام قرب الٰہی میں نہ پھیری اپنی آنکھ طرف دوسری چیزوں کے اور نہ نافرمانی کی حکم خدا سے۔

مازِن ۔ع۔ چیونٹی کا انڈا اور نام ایک قبیلہ کا تمیم سے۔

مازِنی ۔ع۔ نام ایک علم نحو کے عالم کا منسوب طرف مازن قبیلۂ مذکور کے۔

مازندران۔ ف۔ ملک طبرستان کا ایران کے توابع سے اور یہ چوتھی اقلیم میں واقع ہے، قدیم زمانے میں یہ ملک دیوؤں کا مسکن یعنی مقام بود و باش تھا۔

مازو ۔ ف۔ نام ایک دوائے مشہور کا

مازِس ۔ع۔ چست و چالاک اور بمعنی الماس کے بھی آیا ہے جس کو ہندی میں ہیرا کہتے ہیں

مازوریتہ ۔ ف۔ مجادلی، غلبۂ آرا،

اکثریت۔

ماسُ ف۔ مخفف آماس جس کو ورم اور سوجن کہتے ہیں

ماسَبَقْ ۔ع۔ گذشتہ، جو پہلے گذر چکا سابقہ۔

ماسُت ۔ف۔ جغرات، دہی۔

ماست بند ۔ف۔ پنیر بنانے والا۔

ماسِخ ۔ع۔ بے مزہ، پھیکا۔

ماسِک ۔ع۔ مرکز بیضوی شکل کا۔

ماسِکہ ۔ع۔ نام ایک قوت کا ہے جو غذا کو معدہ میں ٹھہرا رکھتی ہے پکنے کے لئے۔

ماسَلَفْ ۔ع۔ گذشتہ، گذرے ہوئے

ماسِوَا ۔ع۔ علاوہ۔ سوا۔ اصطلاح میں سوا خدائے تعالیٰ کے تمام مخلوقات اور موجودات کو کہتے ہیں، لغوی حیثیت سے یہ لفظ غلط ہے۔

ماش ۔ع۔ کھڑے مونگ ایک غلہ مشہور ہے اور بمعنی اسبابِ خانہ۔ ہندی میں ماش اُرد کو کہتے ہیں اور اس کی دال کو اُرد کی دال بولتے ہیں۔

ماشِری ۔ع۔ نام ایک ورم دموی کا جو سر اور چہرہ اور پیشانی میں ظاہر ہوتا ہے اور یہ لفظ سُریانی ہے۔

ماشِطہ ۔ع۔ وہ عورت جو دوسری عورتوں کے سَروں میں کنگھی کرتی ہے اور جو دلہن کو سنوارتی ہے اور آرائش دیتی ہے اور اس کو مشاطہ بھی بولتے ہیں یہ لفظ ماخوذ ہے مشط سے جو بمعنی کنگھی کے ہے۔

ماشُو ۔ف۔ غربال، چھلنی۔

ماشورہ ۔ف۔ لوٹے وغیرہ کی ٹونٹی جُلاہوں کے کپڑا بننے کا ایک آلہ، کچے سوت کی لکڑی جو چرخہ کے تکلے پر بنتی ہے۔

ماشہ ۔ف۔ لوہاروں کی سنسی جس سے گرم لوہا پکڑتے ہیں بندوق کا تو تا جس کے منھ میں فتیلہ یعنی توڑا رکھ کر اسکو سلگا کر بندوق داغتے ہیں اور آٹھ رتی کا وزن۔

ماشی ۔ع۔ اپنے پیروں سے چلنے والا۔

ماشین ۔ف۔ مشین۔ کسی چیز کو بنانے اور تیار کرنے والی چیز

ماشین رِشتہ ۔ف۔ سوئیاں بنانے کی مشین۔

ماصّ ۔ع۔ چوسنے والا۔

ماصَدَق ۔ع۔ وہ چیز جو صادق ہو۔ اور محاورہ میں بمعنی مضمون و معنی کے مستعمل ہے۔

ماصِر ۔ع۔ نہایت کھٹا دودھ۔

ماضِغہ ۔ع۔ قوت چبانے کی۔

ماضی ۔ع۔ گذرا ہوا زمانہ، گذشتہ

ماضِیہ ۔ع۔ گذشتہ۔

ماطِر ۔ع۔ برسنے والا۔

ماعِز ۔ع۔ بکرا۔

ماعِزہ ۔ع۔ بزمادہ، بکری

ماعُون ۔ع۔ زکوٰۃ مال کی اور وہ چیزیں جن سے امور خانہ داری میں مدد طلب کریں، جیسے ہانڈی، توا، کڑاہی، فرش وغیرہ، اسباب گھر کا۔

ماغ ۔ف۔ نام ایک پرند سیاہ کا جو اکثر پانی پر بیٹھتا ہے۔ اور بمعنی ابر اور بمعنی اس بخار اور بھاپ کے جو جاڑے کی فصل میں اکثر صبح کے وقت ہوتی ہے۔ ہندی میں اس کو کہرا کہتے ہیں، ایک قسم کا کبوتر

اور بمعنی ابلق یعنی چتکبرے کے بھی آیا ہے۔

**مافات** ۔ع۔ جو چیز فوت ہو گئی، وہ چیز جس کے کرنے کا وقت گذر گیا،

**مافوق** ۔ع۔ اوپر۔

**ماق** ۔ع۔ آنکھ کا کویا، جو ناک کی طرف ہے

**ماقبل** ۔ع۔ پہلے،

**ماقلّ ودلّ** ۔ع۔ کنایہ قلیل کلام سے جو دلالت کرے زیادہ مراد اور بہت مطلب پر

**ماقُوت** ۔ف۔ نام ایک قسم کے حلوے کا۔

**ماقی** ۔ع۔ ناک کی طرف کا آنکھ کا گوشہ۔

**ماکر** ۔ع۔ مکّار، حیلہ باز

**ماکل** ۔ع۔ خوردن کھانا۔ مجازاً کھانے کی شے یہ مصدر میمی ہے۔

**مآکل** ۔ع۔ بروزن مطالب ۔جمع ماکل کی،

**ماکول** ۔ع۔ کھایا گیا، کھانے کی چیز وہ چیز، جو کھائی جائے۔

**ماکو** ۔ف۔ ایک آلہ لوہے کا ہوتا ہے، جلاہوں کا، ہندی میں اس کو نال کہتے ہیں۔

**ماکیاں** ۔ف۔ یہ لفظ مفرد ہے، جمع نہیں ہے، ایک مرغی گھر کی پلی ہوئی اور اس کے نر یعنی مرغ کو خروس کہتے ہیں

**مال** ۔ع۔ دولت، دھن، روپیہ مال کو مال اس لیے کہتے ہیں کہ طبیعت انسان کی اسکی طرف مائل ہوتی ہے۔

**مآل** ۔ع۔ بروزن مقال جائے رجوع جائے بازگشت جگہ لوٹنے کی اور بمعنی انجام کار کے بھی مستعمل ہے۔

**مالاکلام** ۔ع۔ جس میں کچھ کلام باقی نہو۔

**مالامال** ۔ف۔ کثیر، بہت، مجازاً بمعنی پُر، بھرا ہوا لبالب۔

**مالایطاق** ۔ع۔ وہ کام جس کے کرنے کی طاقت اور قدرت نہو۔

**مالاینحل** ۔ع۔ وہ چیز جو قابل کھلنے کے نہو وہ چیز جو قابل حل ہونے کے نہ ہو، مجازاً بمعنی کٹھن سخت، بہت دشوار،

**مالایعنی** ۔ع۔ بیہودہ، وہ چیز جس سے کسی کی کچھ مراد نہ ہو، بیکار بے فائدہ۔

**مانج** ۔ر ب۔ تھولیوں کی کری، معرب مالہ کا۔

**مالح** ۔ع۔ شور، نمکین،

**مالخ** ۔ع۔ گریزندہ، بھاگنے والا، سودا، خلل دماغ، سڑی، سودائی،

**مالش** ۔ف۔ مالیدگی، ملنا طبیعت کا تے کرنے پر مستعد ہونا، جی متلانا، ماندگی، کوفتگی، راہ کی تھکن،

**مالشگری** ۔ف۔ عورتوں سے بوس و کنار کرنا،

**مال ضامن** ۔ف۔ وہ شخص جو اسطرح پر اقرار کرے کہ اگر یہ شخص بھاگ جائے گا تو میں اس قدر مال سرکار میں حاضر کروں گا۔

**مال ضامنی** ۔ف۔ ضمانت مال کی دینا یعنی اتنا مال بھر دوں گا

**مالک** ۔ع۔ صاحب، خداوند آقا۔ نام اس سوداگر کا جس نے حضرت یوسفؑ کو انکے بھائیوں سے خرید کیا تھا، نام اس فرشتہ

جو دوزخ کا مؤکل ہے اور بعضے
کہتے ہیں کہ دربان دوزخ ہی

**مالکانہ** ۔ ف ۔ مالک ہونے کا حق۔

**مالکِ دینار** ۔ ف ۔ لقب ایک ولی کا اور
اس لقب کی یہ وجہ ہوئی
کہ ایک روز آپ کشتی پر
سوار تھے ناخدا کی ایک اشرفی
کھوگئی اس نے آپ پر چوری
کی تہمت لگائی آپ نے رو کر
دعا مانگی، مچھلیوں نے اس
قدر اشرفیاں لالاکر اس
کشتی میں ڈالنا شروع کیں
کہ اگر وہ ناخدا توبہ نہ کرتا تو
کشتی اشرفیوں کے بوجھ سے
غرق ہو جاتی،

**مالکیّت** ۔ ع ۔ مالک ہونا، مالک پن

**مالگذار** ۔ ف ۔ سرکاری محصول دینے
والا،

**مالگذاری** ۔ ف ۔ سرکاری زمین وغیرہ کا
محصول ادا کرنا۔

**مال میری** ۔ ف ۔ انکم ٹیکس۔

**مال ومتاع** ۔ ع ۔ اسباب اور روپیہ

**مالوف** ۔ ع ۔ الفت کیا گیا، خوگرفتہ
دوستی کیا گیا۔

**مالہ** ۔ ف ۔ تھوپیوں کی کرنی جس سے
کہگل اور گارا وغیرہ دیوار پر
ملتے ہیں

**مالی** ۔ ع ۔ پر کرنے والا، پر ہونے
والا۔

**مالیت** ۔ ع ۔ دھن، دولت۔

**مالیخولیا** ۔ ع ۔ خلل دماغ، سودا،
خیال خام یہ ایک قسم کا جنون
ہے مگر اس کا مریض کسی کو
ستاتا نہیں ہے، برخلاف
مانیا کے کہ اس کا مریض
دوسروں کو ایذا پہونچاتا ہے
اصل اس کی مالیخولیا ہے
نون کے ساتھ، اور یہ لغت
یونانی ہے ترجمہ لفظی اس کا
خلط سیاہ ہے چونکہ یہ مرض
سوداوی ہے اور سودا کا رنگ
سیاہ ہے لہذا یہ نام ہوا۔

**مالیدن** ۔ ف ۔ ملنا۔

**مالیدہ** ۔ ف ۔ ملا ہوا اور اسی کا مخفف
ملیدہ ہے جو بہت مشہور ہے۔

**مالیدہ گوش** ۔ ف ۔ ہوشیار، خبردار،

**مام** ۔ ف ۔ مادر، ماں

**ماما** ۔ ف ۔ بڑھیا، بوڑھی عورت۔

**ماماچہ گری کردن** ۔ ف ۔ دائی کا
پیشہ کرنا۔

**مامائے تشنگ** ۔ ف ۔ خوبصورت دائی

**ماماچہ** ۔ ف ۔ دائی، جنائی جو بچہ
جناتی ہے۔

**مامضی** ۔ ع ۔ جو گذر گیا، زمانہ گذشتہ

**مامک** ۔ ف ۔ ماں، والدہ یہ پیار کا
لفظ ہے تصغیر نام کی جو معنی
ماں کے ہے۔ مگر یہ تصغیر پیار
کے طور پر ہے نہ واسطے حقارت
کے اور کبھی پیار سے بیٹی کو
بھی کہتے ہیں۔ اور لڑکوں کے
ایک کھیل کا نام بھی ہے جس کو
سرمایک بھی کہتے ہیں، ہندی
دائی مچولا۔

**مامن** ۔ ع ۔ جائے امن، جگہ آرام کی

**مامن رضا** ۔ ع ۔ یعنی جائے امن رضا
کی یہ اشارہ ہے طرف مشہد
مقدس کے کیونکہ وہاں پر مزار
مطہر حضرت امام علی موسیٰ رضا
کا ہے اور شیعوں کے نزدیک
یہ مزار مقدس حکم کعبہ شریف
کا رکھتا ہے کہ جو گنہگار صدق
دل سے وہاں جا کر زیارت
کرتا ہے پھر اس سے پرسش
گناہ کی دور ہو جاتی ہے گویا
اس نے امن پایا عذاب سے

**مامور** - ع- حکم کیا گیا، امر کیا گیا۔

**مامُول** - ع- اُمید کیا گیا۔

**مامُون** - ع- امن کیا گیا، محفوظ، بے خوف اور نام خلیفہ بغداد کا جو ہارون رشید کا بیٹا تھا

**مامِیثا** - ع- یہ لغت سُریانی ہے، نام ایک گھاس کا جو نہایت بدمزہ ہوتی ہے اور اس کے رس کو مامیثا کہتے ہیں بسین مہملہ اور شین معجمہ سے یہ لفظ غلط ہے۔

**مامِیران** - ع- نام ایک جڑ کا جو ہلدی سے مشابہ ہوتی ہے، یہ آنکھ کے دوا کے لیے کام آتی ہے۔

**مان** - ف- بمعنی خانہ، گھر اور بمعنی متاع اسباب اور بمعنی ما جو ضمیر متکلم کی ہے یعنی (ہم) اور بمعنی مارا اور مرا کے بھی آتا ہے یعنی (ہم کو) اور صیغہ امر کا بھی ہے ماندن سے یعنی (ٹھہر) اور (چھوڑ) اور بمعنی شبیہہ، نظیر اور مانند کے بھی

**مانا** - ف- شبیہ، مانند نظیر، مانند ہونے والا، مشابہ، شاید، تحقیق۔

**مانِح** - ع- سخی، بخشنے والا، کریم۔

**ماندگی** - ف- عاجزی، تھکن

**ماندہ** - ف- عاجز رہا ہوا، تھکا ہوا

**ماندن** - ف- رہنا۔

**مانستن** - ف- مشابہ ہونا۔

**مانستہ** - ف- مانند کیا گیا، مشابہ

**مانِع** - ع- منع کرنے والا، روکنے والا۔

**مانَند** - ف- بفتح نون اول۔ حرف تشبیہ کا ہے، جیسا۔

**مانْدآباد** - ف- عالم برزخ۔

**مانندہ** - ف- مجسمہ

**مانُوس** - ع- جس چیز سے محبت ہو گئی ہو، خوگر، پسند، مرغوب۔

**مانی** - ف- نام ایک بہت بڑے کامل نقاش ساکن روم کا، اس نے جھوٹا دعویٰ نبوت کا کیا تھا اور نقاشی کو اپنا معجزہ گردانا تھا اور کتاب ارژنگ تصنیف کی تھی اور اُس کے احکام کی طرف لوگوں کو دعوت کرتا تھا۔

**مانِیا** - ع- نام ایک قسم کے جنون کا اس کے مریض میں درندوں کی سی خاصیت آجاتی ہے اور لوگوں کو ضرر پہونچانے کا قصد کرتا ہے۔

**مانیدر** - ف- سوتیلی ماں، باپ کی جورو جس کے پیٹ کا یہ نہ ہو۔

**ماوٰی** - ع- جائے بازگشت جائے پناہ اپنا گھر، جگہ پھر کر آنے کی۔

**ماورائے** - ع- وہ چیز جو کسی چیز کے پیچھے ہو، سوا۔ علاوہ۔

**ماوراء النہر** - ع- وہ چیز جو دریا اور نہر کے اس طرف ہو، چونکہ ملک توران ایران سے دریائے جیحون کے اس طرف ہے لہذا ملک توران کو عربی داں ایرانی ماوراء النہر کہتے ہیں۔

**ماورائے نہر** - ع- مخفف ماوراء النہر کا۔

**ماؤف** - ع- بروزن معقول، آفت رسیدہ دکھ پہونچا ہوا۔

**مُاَوَّل** - ع- بروزن مقرر، تاویل کیا گیا۔ یعنی وہ کلام جو ظاہری معنوں سے طرف غیر ظاہری معنوں کے پھیرا گیا ہو۔

**ماہنامہ** - ف- ماہواری۔

**ماہتاب** - ف- چاند، چاندنی، یعنی چاند کی روشنی اور عکس جو زمین پر پڑتا ہے۔

**ماہتاب بگز پیمودن**۔ ف۔ چاندنی کو گز سے ناپنا چونکہ یہ بات غیر ممکن ہے لہذا کنایہ ہے امر محال کے کرنے اور حرکت لغو اور بے فائدہ سے۔

**ماہتابی**۔ ف۔ وہ چبوترہ جو مکان کے صحن اور باغ وغیرہ پر بناتے اور اس پر بیٹھ کر چاندنی کی سیر دیکھتے ہیں۔

**ماہچ**۔ ع۔ بالکل پتلا دودھ۔

**ماہ جلالی**۔ ف۔ کنایہ ماہ شمسی سے جو منسوب ہے طرف تاریخ جلال الدین ملک شاہ سلجوقی کے اور بعضے ماہ جلالی مراد لیتے ہیں ماہ فروردین سے اس لیے کہ آفتاب کو اس مہینہ میں شرف ہوتا ہے اور دوسرے دفتر ابوالفضل کی ابتدا میں ماہ جلالی منسوب ہے طرف تاریخ جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے اور اس کو ماہ الٰہی بھی کہتے ہیں اور ابتدا اس مہینہ کی تحویل آفتاب سے ہے ایک برج سے دوسرے برج میں۔

**ماہچہ**۔ ف۔ مانند چاند کے ایک شکل چاندی یا سونے وغیرہ کی گول بناکر علم پر یا فوج کے جھنڈے پر لگاتے ہیں۔

**ماہ در عقرب**۔ ف۔ ہونا چاند کا برج عقرب میں اور اس وقت خوشی کا کام کرنا منع ہے۔

**ماہر**۔ ف۔ مشاق، اُستاد کامل فن۔

**ماہرو**۔ ف۔ معشوق۔ چاند کے مانند چہرہ۔

**ماہ کنعاں**۔ ف۔ کنایہ حضرت یوسفؑ سے

**ماہ ماہ گفتن**۔ ف۔ ولایت میں عورتیں بچوں کے منہ دھلاتے وقت جب وہ روتے ہیں تو آسمان کی طرف اشارہ کرکے ماہ ماہ کہتی ہیں تاکہ اس بہانے سے نیچے اُدھر متوجہ ہوکر روئیں نہیں۔

**ماہ مقنع**۔ ف۔ وہ چاند ہے جسکو

**ماہ نخشب**۔ ف حکیم بن عطا نے جو بنام ابن مقنع مشہور ہے چند اجزا کو مثل پارے وغیرہ کے ملاکر شعبدے کے طور پر بنایا تھا یہ چاند دو مہینہ تک ہر رات کو ایک کنوئیں سے جو کوہ سیام کے نیچے واقع تھا نکلتا تھا اور بارہ میل تک اس کا نور پہنچتا تھا، نخشب ایک شہر ہے ملک ماوراءالنہر میں اور وہ کنواں نخشب میں چھ میل کے فاصلہ پر ہے۔ مقنع اصل میں اس حکیم کے دادا کا نام تھا اور بعضے کہتے ہیں کہ اس حکیم کا نام عطا تھا اور اس کی کنیت ابن مقنع تھی اس لئے مقنع اس کے باپ کا نام تھا۔

**ماہین**۔ ف۔ خادم، خدمتگار، نوکر۔

**ماہوار**۔ ف۔ ہر مہینے، مہینے، مہینے۔

**ماہور**۔ ف۔ موسیقی کے ایک راگ کا نام ہے۔

**ماہ ورق**۔ ف۔ مراد آسمان سے۔

**ماہکہ**۔ ف۔ برمہ جس سے لکڑی وغیرہ میں سوراخ کرتے ہیں، اور بمعنی ماشہ جو آٹھ رتی کا وزن ہوتا ہے۔

**ماہی**۔ ف۔ مچھلی اور کبھی مراد اس مچھلی سے بھی ہوتی ہے جو زمین کے نیچے ہے۔

**ماہیانہ**۔ ف۔ ماہواری۔

**ماہیت**۔ ع۔ اصل اس کی (ما ہی) ہے

لفظی معنی اس کے (کیا ہے) یہ اس پر (تا) بڑھا کر مصدر بنا لیا ہے۔ یہ مصدر جعلی ہے، اہل منطق و حکمت کا بنایا ہوا۔ اب بمعنی کسی چیز کی حقیقت کے مستعمل ہے۔

**ماہیّہ** ۔ ف۔ مشاہرہ، تنخواہ،

**ماہیچہ** ۔ ف۔ یائے معروف سے میدہ کی سوّیاں جن کو دودھ اور شکر کے ساتھ کھاتے ہیں، عربی اس کی اطریہ ہے۔

**ماہ یمانی**۔ ف۔ سرور کائنات صلعم کے روئے اقدس سے مراد ہے

**مائت** ۔ ع۔ مرنے والا۔

**مایحتاج**۔ ع۔ وہ شے جس کی طرف انسان کو حاجت پڑتی ہے۔

**مائدہ** ۔ ع۔ خوان بھرے ہوئے کھانے اور نعمت سے۔ دستر خوان جس پر کھانا چنا ہو

**مائدہ مسیح**۔ ف۔ ایک خوان پر از طعام حضرت عیسیٰؑ کی دعا سے آپ پر بوساطت ابر مدتوں ہر روز آسمان سے اترا کیا، اس میں بے کانٹے کی ایک مچھلی تلی ہوئی ہوتی تھی جس سے گھی ٹپکتا تھا، اور مچھلی کے سر کے پاس نمک اور دُم کے نزدیک سرکہ رکھا ہوتا تھا، اور پانچ روٹیاں ہوتی تھیں، ایک پر روغن زیتون دوسری پر شہد تیسری پر گھی، چوتھی پر پنیر اور پانچویں پر بھنا ہوا گوشت اور ان سب کے گرد انواع اقسام کی ترکاریاں عمدہ چنی ہوتی تھیں حکم خدا تھا کہ محتاج اسمیں سے کھائیں، جب دولتمند کھانے لگے تب رفتہ رفتہ بکرکے اترنا موقوف ہوگیا۔

**مائع** ۔ ع۔ رقیق اور پتلی شے، جیسے پانی، تیل، سرکہ، شہد وغیرہ

**مایُعرف**۔ ع۔ کنایہ ہے گھر کے اسباب سے اور وہ چیز جو کسی کے قبضہ میں ہو،

**مایُقرء** ۔ ع۔ ایسا لکھا ہوا جس کو آدمی پڑھ سکے۔

**مائل** ۔ ع۔ متوجہ، میل کرنے والا خواہش کرنے والا، شائق، جھکا ہوا۔

**مائن** ۔ ع۔ دروغ گو، جھوٹا۔

**مائین** ۔ ع۔ صدہا، سیکڑوں، یہ بھی جمع مائۃ کی ہے، بحذف تائے فوقانی۔

**مائیہ** ۔ ع۔ انگریزی سن کے پانچویں مہینہ جس کو مئی کہا جاتا ہے۔

**مأیوس** ۔ ع۔ نا امید، بے آس، وہ چیز جس کے ملنے کی امید قطع ہوگئی ہو، اگرچہ یہ لغت کلام عرب میں نہیں آیا ہے مگر فارسی میں بہت مستعمل ہے۔ مستعمل عرب آئس ہے۔

**مایہ** ۔ ف۔ پونجی، اصل، مادہ، مقدار، قدرت، سامان، بنیاد اور بمعنی مادہ جو ضد نر کی ہے نام اس گائے کا جو فریدون کو عالم بے کسی میں بحکم خدا دودھ پلاتی تھی اور مراد اعمال سے بھی۔

**مائی** ۔ ع۔ منسوب طرف ما بمعنی پانی کے یعنی آبی اور مخفف ماوراء النہری کا بھی یعنی ملک ماوراء النہر کا رہنے والا۔

## فصل میم - مع بائے موحدہ

**مبا** ۔ ف۔ مخفف مبادا کا، مت ہو جیو۔

**مبات** ۔ ع۔ کسی جگہ رات کاٹنی وہ جگہ

جہاں رات گذاری جائے۔
مُبَاح ۔ع۔ جائز رکھا گیا، حلال کیا گیا
مُبَاحثہ ۔ع۔ باہم بحث کرنا۔
مَبَاد ۔ف۔ مت ہو جیو یہ کلمہ بددعا کا ہے بضم اوّل غلط ہے۔
مُبَادا ۔ف۔ خدا نہ کرے کہ یوں ہو،
مُبَادَات۔ع۔ ظاہر کرنا۔
مُبَادِر ۔ع۔ جلدی کرنے والا، پیشی اور سبقت لے جانے والا۔
مُبَادَرَت۔ع۔ شتابی کرنا، پیشی لے جانا تیزی کسی کام میں کرنا۔
مُبَادَلہ ۔ع۔ بدلہ کرنا، باہم بدل کرنا،
مُبَادِی ۔ع۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے یعنی ظاہر اور آشکارا کرنے والا
مُبَادِی ۔ع۔ جمع مبدء کی جو صیغہ اسم ظرف یعنی جگہ ظاہر ہونے کے ہے۔ مجازاً ابتدا کی باتیں جو شروع میں سکھائی جائیں،
مبادِی عالیہ ۔ع۔ فرشتے اور عقول عشرہ،
مُبَارا ۔ع۔ اصل میں مبارات تھا۔ یعنی بیزاری زوجہ اور شوہر کی آپس میں۔
مُبَارِز ۔ع۔ کسی کے مقابلہ پر جنگ کے لئے نکلنے والا، سپاہی لڑنے والا۔
مُبَارَزَت۔ع۔ جنگ، لڑائی
مُبَارَک ۔ع۔ برکت کیا گیا، بزرگی کیا گیا، خجستہ، ہمایوں، خوب۔
مُبَاسَطت ۔ع۔ پھیلانا کسی کے ساتھ کشادگی اور فراخی کا برتاؤ کرنا اور کنایہ دوستی اور محبت سے ہے۔
مُبَاسلت ۔ع۔ شجاعت۔ جوانمردی
مُبَاشِر ۔ع۔ کسی کام کا آپ اپنی خوشی سے کرنے والا، جماع کرنے والا، جدید عربی زبان میں منیجر اور سپرنٹنڈنٹ کو کہتے ہیں۔
مُبَاشَرت ۔ع۔ آپ کسی کام میں گھُسنا عورت سے جماع کرنا۔
مُباعدت ۔ع۔ دوری، مفارقت۔
مُبَاقِل ۔ع۔ ترکاری کے کھیت جہاں پر لہسن، پیاز، ساگ، پات بگن، شلغم وغیرہ بوئے ہوں مفرد اس کا مبقلہ ہے۔
مَبَال ۔ع۔ پیشاب کرنے کا مقام مراد اس سے فرج عورت کی اور ذکر مرد کا اور جدید عربی زبان میں، مُبال بم پولیس یعنے بیت الخلا کو کہتے ہیں۔
مُبَالا ۔ مخفف مُبالات۔
مُبَالَات ۔ع۔ ڈر رکھنا، خوف رکھنا اندیشہ کرنا، فکر کرنا۔
مُبَالغہ ۔ع۔ کسی کام میں سخت کوشش کرنا اور اصطلاح میں کسی کی تعریف یا ہجو اس طرح بیان کرنا جو محال معلوم ہو اور اسکی تین قسمیں ہیں اس طرح۔
مُبالغہٗ اغراق ۔ع۔ وہ مبالغہ جو عقل کے نزدیک ممکن ہو مگر بحسب عادت ناممکن ہو۔
مبالغہٗ تبلیغ ۔ع۔ وہ مبالغہ جو بحسب عقل اور عادت کے ناممکن ہو۔
مبالغہٗ غلو۔ع۔ وہ مبالغہ جو بحسب عقل اور عادت دونوں کے ناممکن ہو۔
مَبَانی ۔ع۔ جمع مبنیٰ بمعنی جائے بنا کی بنیادیں اور کبھی بمعنی مضامین کے آتا ہے اور کبھی کنایہ اعضا اور اندام سے بھی ہوتا ہے۔
مُبَاہَات۔ع۔ فخر کرنا، ناز کرنا۔
مُبَاہَجَت ۔ع۔ باہم فخر کرنا، نکوئی اور حسن میں، باہم خوش ہونا۔
مُبَاہَلہ ۔ع۔ ایک دوسرے کو نفرین

کرنا، ایک دوسرے کے حق میں دُعائے بد کرنا۔

**مُباہی** ۔ع۔ ناز کرنے والا، فخر کرنے والا۔

**مُبایعت** ۔ع۔ بیعت کرنا، تابع کرنا،

**مُباینت** ۔ع۔ جُدا ہونا، ایک دوسرے سے علیحدہ ہونا، دوری، جدائی،

**مَبَت** ع۔ ننگ، عار، شرم،

**مُبتدا** ۔ع۔ شروع، اول جزد جملۂ اسمیہ کا۔

**مُبتدِع** ۔ع۔ بدعت کرنے والا، بدعتی

**مُبتدی** ۔ع۔ شروع کرنے والا، ابتدا اور آغاز کرنے والا

**مُبتذِل** ۔ع۔ ذلیل، خوار، بیقدر۔

**مُبتر** ۔ع۔ دُم کٹا ہوا، بے اولاد خراب اور بمعنی دشمن کے بھی آیا ہے۔

**مُبتسم** ۔ع۔ کھلنے والا۔ ہنسنے والا۔

**مُبتغا** ۔ع۔ م چاہا گیا، خواہش کیا

**مُبتغیٰ** ۔ع۔ گیا، اُمید، آرزو۔

**مُبتغیات** ۔ع۔ اُمیدیں، آرزوئیں

**مُبتلا** ۔ع۔ آزمایا گیا، بلا میں پھنسا ہوا، گرفتار بلا و رنج ہیں۔

**مُبتلی** ۔ع۔ آزمانے والا، امتحان لینے والا۔

**مُبتنی** ۔ع۔ بنا کرنے والا، بنا ہونے والا،

**مُبتنیٰ** ۔ع۔ بنا کیا گیا، بنیاد ڈالا گیا

**مُبتہج** ۔ع۔ خوش و خرم،

**مَبثوثہ** ۔ع۔ پراگندہ، پریشان۔

**مَبحث** ۔ع۔ جائے بحث، مقام بحث

**مُبخّر** ۔ع۔ بھاپ اُٹھانے والی شے۔

**مُبخلی** ۔ع۔ بخیل۔ بخل سے نسبت کیا جانا۔

**مُبدَرِق** ۔ع۔ رہبر۔

**مُبدِع** ۔ع۔ آپ کسی چیز کا اپنے دل سے پیدا کرنے والا، بے مادہ بنانے والا۔

**مُبدَّل** ۔ع۔ بدلا ہوا، بدلا گیا۔

**مَبدء** ۔ع۔ صیغہ اسم ظرف کا ہے ثلاثی مجرد سے۔ مقام آغاز کرنے کا، جگہ آشکارا اور ظاہر ہونے کی۔

**مُبدِء** ۔ع۔ صیغہ اسم فاعل کا باب افعال سے شروع کرنے والا، ظاہر کرنے والا، پیدا کرنے والا

**مُبدَء** ۔ع۔ صیغہ اسم ظرف کا باب افعال سے۔ مقام شروع کرنے کا، جگہ ظاہر کرنے کی، واضح ہو کہ اس لفظ سے جو تین طرح پر مذکور ہوا، کبھی ذات حق تعالیٰ کی مُراد ہوتی ہے اور بصورت ظرفیت کے بمعنی مطلع غزل و قصیدہ بھی آتا ہے۔

**مَبدَءِ فَیّاض** ۔ع۔ شروع کرنے والا بڑا فیض رساں مراد خدائے تعالیٰ سے۔

**مُبذِّر** ۔ع۔ اسراف کرنے والا، فضول خرچ بیہودہ اور بے موقع خرچ کرنے والا۔

**مَبذُول** ۔ع۔ خرچ کیا گیا، قبول کیا ہوا بخشی ہوئی چیز۔

**مُبَرّا** ۔ع۔ بیزار شدہ، دور شدہ، بیزار، پاک کیا گیا۔

**مُبرّات** ۔ع۔ ہر چیز مؤنث جو پاک کی گئی ہو۔

**مُبرِد** ۔ع۔ سردی دینے والا، سرد کرنے والا۔

**مُبرَّد** ۔ع۔ نام ایک عالم علم نحو کا، سرد اور ٹھنڈا کیا گیا۔

**مبرد** ۔ع۔ سوہان یعنی سوہن جس سے لوہا وغیرہ رگڑتے ہیں۔

**مُبرّدات** ۔ع۔ سرد کرنے والی چیزیں۔

دو دوائیں سرد جو مزاج سردی
کا بخشیں۔

**مُبَرِّد** ۵ ۔ع۔ سردی بخشنے والی اور سرد
کرنے والی چیز۔

**مَبْرَز** ۔ع۔ مقعد، پاخانہ نکلنے کی راہ

**مُبْرِز** ۔ع۔ ظاہر، روشن، بزرگ،
نامور۔

**مُبَرْقَع** ۔ع۔ نام ایک نغمہ کا موسیقی میں

**مُبْرَم** ۔ع۔ محکم، استوار، مضبوط

**مَبْرُور** ۔ع۔ نیکی کیا گیا، پاک

**مُبَرْہَن** ۔ع۔ دلیلوں سے ثابت کی ہوئی
شے، بہت ظاہر اور روشن۔

**مَبْسُوط** ۔ع۔ پھیلا ہوا۔ فراخ کشادہ
کیا گیا، نام ایک کتاب کا فقہ
میں۔

**مَبْسُوطہ** ۔ع۔ فراخ چیز، کشادہ کی گئی
وہ چیز جو غیر مرکب ہو۔

**مُبَشِّر** ۔ع۔ خوشخبری پہونچانے والا،
بشارت دینے والا۔

**مُبَصِّر** ۔ع۔ بینائی والا، پہچاننے والا

**مَبْصَقہ** ۔ع۔ اگالدان، تھوکنے یا
پیک اور تھوک وغیرہ رکھنے
کا ظرف۔

**مِبْضَع** ۔ع۔ فصد کھولنے کا نشتر۔

**مِبْطان** ۔ع۔ وہ شخص جس کا پیٹ ہمیشہ
بڑا رہے۔ زیادہ کھانے کے
سبب سے۔

**مَبْطَخہ** ۔ع۔ خربزہ کا کھیت۔

**مُبْطِل** ۔ع۔ باطل کرنے والا۔

**مَبْطُون** ۔ع۔ وہ شخص جس کو پیٹ کی
کوئی بیماری ہو۔

**مَبْعُوث** ۔ع۔ اُٹھایا گیا، برانگیختہ کیا
گیا، یعنی پیدا کیا گیا۔

**مَبْقَلہ** ۔ع۔ ترکاری کا ایک کھیت
جس میں ساگ، پیاز، لہسن
بیگن، شلغم وغیرہ بوئے جاتے
ہیں۔ مباقل اس کی جمع ہے

**مُبْقِی** ۔ع۔ باقی رکھنے والا، کسی چیز
کا قائم اور برپا رکھنے والا۔

**مُبِلّ** ۔ع۔ گرانے والا، ترکرنے والا
اشکبار، آنسوؤں کا بہانے
والا۔

**مَبْلَغ** ۔ع۔ جگہ پہنچنے کی، مقام حد،
نہایت مقدار اور بمعنی اندک
یعنی تھوڑے اور بسیار یعنی
بہت کے بھی ہے اور مصدر
میمی بھی ہے جو زر نقد کی صفت
میں بمعنی اسم مفعول واقع ہوتا ہے

**مُبْلَغ** ۔ع۔ پہونچایا گیا صیغہ اسم
مفعول کا ابلاغ سے۔ بعضوں
نے لکھا ہے کہ مبلغ بضم اوّل
بھی زر نقد کی صفت میں واقع
ہوتا ہے۔

**مُبَلَّغ** ۔ع۔ بروزن مُنَقَّش، پہونچایا
گیا۔

**مُبَلِّغ** ۔ع۔ پہونچانے والا۔

**مَبْنِی** ۔ع۔ بنا کیا گیا۔ اور علم صرف
کی اصطلاح میں وہ لفظ
جس کا حرف آخر ہمیشہ اپنی
حالت پر رہے اور باختلاف
عوامل متغیر نہ ہو۔

**مَبْنیٰ** ۔ع۔ جگہ بنا کی، مقام بنیاد کسی
چیز کا۔

**مُبْہَج** ۔ع۔ شادماں، خوش و خرم

**مُبْہِج** ۔ع۔ خوش اور شاد کرنے والا۔

**مُبْہَم** ۔ع۔ پوشیدہ۔ بکار فروبستہ
اور کلام مبہم وہ جو کسی طرح
دریافت نہ ہو سکے کہ اس کا
کیا مطلب ہے۔

**مَبْہُوت** ۔ع۔ حیران، بھوچکا۔

**مُبَہِّی** ۔ع۔ بمعنی پیدا کنندۂ قوت
باہ یہ غلط العام ہے، تحقیق
اس کی لفظ مُنْبِہی میں مرقوم ہے

**مَبِیت** ۔ع۔ کسی جگہ رات گذارنا، شب
گذارنے کا مقام۔

مُبْعِض ۔ ع ۔ قلعی گر۔

مَبِیْع ۔ ع ۔ شے خرید کی ہوئی چیز بیچی ہوئی یہ دونوں معنی پر آتا ہے۔

مُبِیْن ۔ ع ۔ ظاہر، آشکارا، ظاہر اور آشکارا کرنے والا، ظاہر شدہ،

مُبَیِّن ۔ ع ۔ بیان کرنے والا۔

مُبَیَّن ۔ ع ۔ بیان کیا گیا۔

مُبَیِّہ ۔ ع ۔ بروزن مصوّر یہ صیغہ ہے اسم فاعل کا، قوت باہ پیدا کرنے والا۔

مُبَیِّہی ۔ ع ۔ بروزن فہیمی منسوب طرف مُبَیِّہ بروزن مصوّر کے حالت نسبت میں حسب قاعدہ تشدید (یا) کا جاتا رہا

مُبَیِّش ۔ ف ۔ امالہ میاش کا مت جھڑک۔

## فصل میم ۔ مع تائے فوقانی

مَتٰی ۔ ع ۔ کب، کس وقت، جس وقت۔

مَتَاب ۔ ع ۔ لوٹ جانا، جائے رجوع

مُتَابَعَت ۔ ع ۔ تابعداری، اطاعت

مُتَاَثِّر ۔ ع ۔ اثر پذیر، اثر قبول کرنے والا۔

مُتَاجِرَت ۔ ع ۔ باہم سوداگری۔

مُتَاَخِّر ۔ ع ۔ پیچھے آنے والا وہ شخص جو پیچھے رہ گیا ہو۔

مُتَاَخِّرِیْن ۔ ع ۔ پچھلے لوگ، حال کے زمانہ کے لوگ۔

مُتَاَوِّی ۔ ع ۔ پہونچانے والا۔

مُتَاَذِّی ۔ ع ۔ تکلیف پانے والا، آزردہ ہونے والا۔

مُتَاَسِّف ۔ ع ۔ افسوس کرنے والا، رنجیدہ،

مَتَاع ۔ ع ۔ پونجی، اسباب، سوداگری گھر کا اسباب۔

مَتَاعِب ۔ ع ۔ جمع تعب یعنی رنج اور ماندگی، مگر یہ جمع خلاف قیاس ہے۔

مَتَاعِ رویِ دَست ۔ ف ۔ کم قیمت اور حقیر چیز جو ہاتھ پر لے کر بیچتے پھرتے ہیں۔

مَتَاعِ غرقی ۔ ف ۔ کنایہ آلۂ تناسل سے

مَتَاعِ غرور ۔ ع ۔ دنیا۔ کنایہ لتۂ حیض سے بھی۔

مَتَاعِ کَس نخر ۔ ف ۔ وہ اسباب جس کو بوجہ ناقص ہونے کے کوئی نہ خرید کرے۔

مَتَاعِ کم ارز ۔ ف ۔ کم قیمت اور حقیر شے۔

مُتَاَلَّف ۔ ع ۔ تالیف کیا گیا، مرکب کیا گیا، ملایا گیا۔

مُتَاَلِّم ۔ ع ۔ رنج کشیدہ، رنجیدہ، دکھیا، دردناک، دردمند،

مُتَاَلِّہِیْن ۔ ع ۔ خدا کی پرستش کرنے والے خدا کی عبادت کرنے والے وہ حکیم لوگ جو صاحب اسلام تھے۔

مُتَاَمِّل ۔ ع ۔ تامّل کرنے والا، بہت غور اور فکر کرنے والا۔

مَتَانَت ۔ ع ۔ استواری، محکمی۔

مُتَاَہِّل ۔ ع ۔ جورو لڑکوں والا۔

مُتَبَادِر ۔ ع ۔ جلد ذہن میں آنے والا پیشی لے جانے والا۔

مُتَبَایِن ۔ ع ۔ آپس سے جدا ہونے والا ایسے دو مخالف جو ایکدوسرے پر صادق نہ آسکیں۔

مُتَبَحِّر ۔ ع ۔ وہ آدمی جس کو بہت بڑا علم ہو، بڑا عالم۔

مُتَبَخَّر ۔ ع ۔ بخارات بنایا گیا۔

مُتَبَدِّل ۔ ع ۔ بدلا گیا، تبدیل کیا گیا

مُتَبَرِّک ۔ ع ۔ برکت والا، برکت یافتہ

مُتَبَسِّم ۔ ع ۔ مسکرانے والا اور یعنی شگفتہ یعنی کھلے ہوئے کے بھی مستعمل ہے

مُتَبَلِّد ۔ ع ۔ کند ذہن، احمق،
مُتَبَنّٰی ۔ ع ۔ فرزند کیا ہوا، فرزندی میں لیا ہوا، لے پالک
مُتَبَنّاۃ ۔ ع ۔ لے پالک لڑکی۔
مَتْبُوع ۔ ع ۔ پیروی کیا گیا، سردار وہ شخص جس کے لوگ تابع ہوں،
مُتَتَالِیَہ ۔ ع ۔ پے در پے آنے والا ایک دوسرے کے پیچھے جانے والا،
مُتَجاوِز ۔ ع ۔ حد سے گزرنے والا۔
مُتَجاہِل ۔ ع ۔ جان بوجھ کر جاہل ہونے والا، اپنے کو انجان بنانے والا
مُتَجَبِّرَہ ۔ ع ۔ ظالموں کا فرقہ، جماعت ظلم کرنے والوں کی۔
مُتَجَسِّس ۔ ع ۔ تلاش کرنے والا۔ ڈھونڈھنے والا۔
مُتَجَلّی ۔ ع ۔ روشن، آشکارا۔
مُتَحَتِّم ۔ ع ۔ واجب، لازم، یقینی واجب ہونے والا۔
مُتَحَتِّمات ۔ ع ۔ واجب ہونے والی چیزیں، یقینی اور ضروری ہونے والی باتیں۔
مُتَّحِد ۔ ع ۔ ملا ہوا۔
مُتَحَرِّک ۔ ع ۔ حرکت کرنے والا۔

مُتَحَصِّن ۔ ع ۔ قلعہ نشین جس نے قلعہ میں پناہ لی ہو۔
مُتَخَرِّج ۔ ع ۔ سند یافتہ، کسی مدرسہ یا اسکول کا فارغ التحصیل۔
مُتَصَرِّف ۔ ع ۔ گورنر۔
مُتَحَظّی ۔ ع ۔ لذت پانے والا بہرہ مند
مُتْحِف ۔ ع ۔ تحفہ دینے والا۔
مُتْحَف ۔ ع ۔ تحفہ دیا گیا۔
مُتَحَقِّق ۔ ع ۔ تحقیق کیا گیا، درست،
مُتَحَلّی ۔ ع ۔ زیور پہننے والا، زیور سے آراستہ، آراستہ ہونے والا۔
مُتَحَمِّل ۔ ع ۔ برداشت کرنے والا، سہنے والا،
مُتَحَیِّر ۔ ع ۔ حیران، بھوچک۔
مُتَخاصِم ۔ ع ۔ خصومت کرنے والا، دشمن جھگڑالو، دشمنی کرنے والا۔
مُتَخاصِمَیْن ۔ ع ۔ مدعی اور مدعا علیہ وہ آدمی جو آپس میں جھگڑا کریں
مُتَخاصِمِین ۔ ع ۔ بہت سے لوگ جو باہم جھگڑا کریں۔
مُتَخَصِّص ۔ ع ۔ خصوصیت رکھنے والا
مُتَخَلِّل ۔ ع ۔ خلل انداز، خلل ڈالنے والا۔
مُتَخَلْخَل ۔ ع ۔ اندر سے خول، یا جو ٹھوس نہ ہو۔

مُتَخَیَّل ۔ ع ۔ خیال کیا گیا۔
مُتَخَیَّلَہ ۔ ع ۔ خیال کیا گیا اور خیال کا مکان یعنی دماغ۔
مُتَخَیِّلَہ ۔ ع ۔ نام ایک قوت کا جو دماغ میں ہوتی ہے، قوت خیال۔
مُتَدارَکہ ۔ ع ۔ کھوئی ہوئی چیز کا مل جانا۔
مُتَداوَل ۔ ع م دست بدست جو چیز پھری ہو
مُتَداوِلہ ۔ ع } نوبت بنوبت ہاتھوں ہاتھ لی ہوئی شے، مُرَوَّج۔
مُتَدَرِّع ۔ ع ۔ زرہ پوش۔
مُتَدَیِّن ۔ ع ۔ دیندار، پابند صوم و صلوٰۃ
مُتَرادِف ۔ ع ۔ ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونے والا۔ اور وہ دو تین لفظ جو معنی میں باہم شریک ہوں جیسے قلب، جان اور فواد کہ یہ تینوں لفظ بمعنی دل کے ہیں پس ان میں سے ہر ایک دوسرے کا مترادف ہوا اور مترادف بمعنی پے در پے کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔
مُتَراقی ۔ ع ۔ منتر پڑھنے والا۔
مُتَراکِب ۔ ع ۔ باہم بیٹھنے والا۔
مُتَراکِم ۔ ع ۔ باہم مل کر بیٹھنے والا۔ اکٹھا اور جمع ہونے والا۔ انبوہ اور ہجوم کرنے والا۔

مُترَتّب - ع - درست کیا گیا۔
مُترَجَم - ع - بفتح جیم، ترجمہ کیا گیا ایک زبان سے دوسری زبان میں، بیان کیا گیا۔
مُترَجِم - ع - بضم میم اول وبکسر جیم، ترجمہ کرنے والا۔
مُتردِّد - ع - متفکر، فکر کرنے والا اور بمعنی آنے جانے والا۔
مُترَسِّم - ع - لکھنے والا، رسم کرنے والا صاحب رسم۔
مُترسِّل - ع - خط بھیجنے والا۔
مُترِش - ف - داڑھی منڈانے والا۔ اور یہ تصرف فارسیوں کا ہے کہ تراشیدن کلمۂ فارسی میں بطور عربی کے اشتقاق کیا ہے
مُترَشِّح - ع - تراوندہ - ٹپکنے والا۔
مُترَصِّد - ع - اُمیدوار، اُمید رکھنے والا۔
مُترَقَّب - ع - انتظار کیا گیا۔
مُترَقِّب - ع - انتظار کرنے والا منتظر
مُترَقّی - ع - افزوں اور زیادہ ہونے والا، ترقی کرنے والا۔
مُترَنِّم - ع - گانے والا۔
مُترَنَّم - ع - گایا گیا۔
مُترُوک - ع - چھوڑا گیا، ترک کیا گیا۔

مُتزائِد - ع - بڑھنے والا، افزوں اور زائد ہونے والا۔
مُتزلزِل - ع - کانپنے والا، ہلنے والا ڈگمگانے والا۔
متساقِط - ع - باہم نیچے گرانے والا۔
مُتساوی - ع - باہم برابر ہونے والا۔
مُتّسِع - ع - فراخ اور کشادہ ہونے والا۔
مُتَسَلَّط - ع - وہ شخص جس پر غلبہ پایا گیا ہو، مقرر کیا گیا۔
مُتسلِّط - ع - غالب ہونے والا، غلبہ کرنے والا۔
مُتَسِّم - ع - داغ دینے والا مخصوص نشانی کرنے والا۔
مُتَسَّم - ع - داغ کیا گیا، خاص نشان کیا گیا۔
مُتَشابہ - ع - ہم شکل، ہم شبیہ اور جسکے معنی میں کچھ شبہ ہو
متشابہات - ع - قرآن مجید کی وہ آیتیں جن کے معنی مخفی اور پوشیدہ ہیں۔
مُتَشاعِر - ع - جو شخص شاعر نہو اور اپنے کو شاعر جتاوے۔
مُتشکِّل - ع - شکل اختیار کرنے والا۔
مُتشکّی - ع - شک کرنے والا۔

متصاعِد - ع - اوپر چڑھنے والا۔
مُتصدِّع - ع - دردسر پانے والا، تکلیف اور ایذا پانے والا۔ واضح ہو کہ کسی کو خط میں یہ لکھنا (متصدع خدمت می شوم) یہ غلط ہے بلکہ اس مقام پر صحیح لفظ مُصدِّع ہے جو بمعنی دردسر یعنی تکلیف دینے والے کے ہے۔
مُتصدِّی - ع - پیش آنے والا، مراد پیشکار اور آگے کام کرنے والے سے
مُتصرِّف - ع - قابض، تصرف کرنے والا۔
مُتصِف - ع - موصوف صفت کیا گیا۔ وہ شخص جس کے ساتھ کوئی وصف لگا ہو۔
مُتّصِل - ع - پاس، قریب ملا ہوا۔ اتصال رکھنے والا۔
مُتصوَّر - ع - تصور اور خیال کیا گیا۔
مُتضارّ - ع - آپس میں مخالفت
مُتضارہ - ع - کرنے والا۔ باہم مخالف
مُتضایف - ع - باہم دیگر نسبت رکھنے والا
مُتضایِق - ع - آپس میں تنگی کرنے والا۔
مُتضرِّر - ع - ضرر پہونچانے والا۔
مُتضرَّر - ع - ضرر پہونچایا گیا، وہ شخص جس کو ضرر پہونچا ہو۔

**مُتَضَرِّع** ۔ ع ۔ زاری کرنے والا، کنایۃً عاجزی کرنے والے سے۔

**مُتَضَعِّف** ۔ ع ۔ بڑا ضعیف ہونے والا۔

**مُتَضَمِّن** ۔ ع ۔ شامل

**مُتَطَرِّق** ۔ ع ۔ راہ پانے والا، راہ پیدا کرنے والا۔

**مُتَطَوِّع** ۔ ع ۔ والنٹیر، رضاکار۔

**مُتَظَلِّم** ۔ ع ۔ فریادی، دادخواہ۔

**مُتَعَارِف** ۔ ع ۔ معروف، مشہور، باہم تعارف کیا گیا اور پہچانا گیا

**مُتَعَارِک** ۔ ع ۔ کان ملنے والا، گوشمال دینے والا، پھیلنے والا، محو کرنے والا، مٹا دینے والا، حاجت روائی کرنے والا، کامیاب ہونے والا، جنگ کرنے والا، انبوہ ہونے والا،

**مُتَعَاقِب** ۔ ع ۔ پیچھے سے آنے والا ایک دوسرے کے پیچھے دوڑنے والا، کسی کے پیچھے دوڑنے والا

**مُتَعَال** ۔ ع ۔ بلند ہونے والا، بزرگ عالی، بلند، اصل اسکی متعالی تھی۔

**مُتَعَالی** ۔ ع ۔ بلند ہونے والا، بزرگ

**مُتَعَبِّد** ۔ ع ۔ بڑا عبادت کرنے والا، عبادت کرنے والا، تکلف کے ساتھ۔

**مُتَعَدَّد** ۔ ع ۔ شمار کیا گیا، چند

**مُتَعَدِّی** ۔ ع ۔ اپنی حد سے بڑھ جانے والا اور علم صرف ونحو کی اصطلاح میں وہ فعل جو مفعول کو بھی چاہے، برخلاف لازم کے، کہ معنی اس کے فقط فاعل پر تمام ہو جاتے ہیں۔

**مُتَعَذِّب** ۔ ع ۔ خوش مزہ، خوشگوار،

**مُتَعَذِّبَہ** ۔ ع ۔ کھانے اور پینے کی چیز جو خوش مزہ اور خوشگوار ہو عذاب کرنے والا، سزا دینے والا۔

**مُتَعَذِّر** ۔ ع ۔ دشوار، مشکل

**مُتَعَرِّض** ۔ ع ۔ پیش آنے والا، اور روکنے والا۔

**مُتَعَسِّر** ۔ ع ۔ دشوار، مشکل،

**مُتَعَصِّب** ۔ ع ۔ دین کی پچ کرنے والا۔ تعصب کرنے والا۔

**مُتَعَطِّش** ۔ ع ۔ تشنہ، پیاسا۔

**مُتَعَفِّف** ۔ ع ۔ متقی، پارسا۔

**مُتَعَلِّق** ۔ ع ۔ لگاؤ رکھنے والا، تعلق رکھنے والا۔

**مُتَعَلِّم** ۔ ع ۔ تعلیم لینے والا یعنی شاگرد طالب علم۔

**مُتَعَنِّت** ۔ ع ۔ خطا اور سہو کسی شخص کی پکڑنے والا، کسی کا عیب نکالنے والا۔

**مُتَعَنِّد** ۔ ع ۔ عناد رکھنے والا، دشمن دشمنی رکھنے والا۔

**مُتَعَنِّدان** ۔ ع ۔ جمع ہے متعنّد کی۔

**مُتَعَنِّف** ۔ ع ۔ سرزنش کرنے والا۔ درشت خوئی کرنے والا۔

**مُتَعَوِّب** ۔ ع ۔ رنجیدہ، رنج کشیدہ۔

**مُتَعَوِّد** ۔ ع ۔ خوگر۔ عادت کرنے والا،

**مُتَعَہِّد** ۔ ع ۔ ذمہ دار، کام میں مشغول

**مُتَعَیَّن** ۔ ع ۔ مقرر کیا ہوا۔

**مُتَغَیَّر** ۔ ع ۔ تغیر کیا گیا۔ بدلا ہوا۔

**مُتَفَاوَت** ۔ ع ۔ فرق کیا گیا اور تفاوت کیا گیا۔

**مُتَفَاوِل** ۔ ع ۔ فال لینے والا، یہ لفظ واؤ سے لکھنا غلط ہے۔ صحیح متفائل ہے۔

**مُتَفَائِل** ۔ ع ۔ ہمزہ سے لکھنا اور پڑھنا صحیح ہے، فال گیرندہ، فال لینے والا۔

**مُتَفَتِّش** ۔ ع ۔ ڈھونڈھنے والا۔

**مُتَفَحِّص** ۔ ع ۔ تلاش کرنے والا۔

**مُتَفَرَّج** ۔ ع ۔ سیر اور تماشا کی جگہ۔

**مُتَفَرِّع** ۔ ع ۔ کسی چیز سے مثل شاخ کے

باہر نکلنے والا، شاخ ہونے والا

**مُتفرّق** ۔ ع۔ علیحدہ، جُدا۔

**مُتفق** ۔ ع۔ ملا ہوا، اتفاق کرنے والا،

**مُتفکّر** ۔ ع۔ فکرمند، جس کو فکر ہو

**مُتقاضی** ۔ ع۔ تقاضا کرنے والا۔

**مُتقاعِد** ۔ ع۔ پست ہونے والا، سستی کرنے والا۔

**مُتقدّم** ۔ ع۔ پیش ہونے والا، اور آگے بڑھنے والا۔

**مُتقَن** ۔ ع۔ استوار، محکم

**مُتقَنہ** ۔ ع۔ استوار، محکم، مضبوط

**مُتکا** ۔ ع۔ تکیہ گاہ، تکیہ لگانے کی جگہ۔

**مُتکائی رسیمانی** ۔ ت۔ سوت یا اون کی بٹی ہوئی رسّی ہوتی ہے جس سے درویش لوگ بوقت مراقبے کے کمر اور زانوؤں کو باندھ لیتے ہیں اور اس کو کمند وحدت بھی کہتے ہیں، ہندی سیلی۔

**مُتکاثف** ۔ ع۔ گاڑھا، موٹا، دلدار،

**مُتکبّر** ۔ ع۔ مغرور، تکبّر کرنے والا۔

**مُتکسّر** ۔ ع۔ شکستہ ہونے والا، اور ٹوٹنے والا۔

**مُتکفّل** ۔ ع۔ ضامن، کفیل، ذمہ دار

**مُتکلّف** ۔ ع۔ تکلیف کرنے والا۔

**مُتکلّم** ۔ ع۔ بولنے والا۔

**مُتکلّمین** ۔ ع۔ صاحبان علم کلام، اور علم کلام وہ علم ہے جس میں علم منقول کے مقدموں کو عقلی دلیلوں سے ثابت کرتے ہیں۔

**مُتکوّن** ۔ ع۔ ہست اور موجود ہونے والا۔

**مُتّکی** ۔ ع۔ تکیہ کرنے والا۔

**مُتلاشی** ۔ ع۔ پریشان، معدوم، خراب ماخوذ لاشے سے اور بمعنے تلاش کرنے والے کے محض غلط ہے اس لیے کہ تلاش بمعنی جستجو لفظ ترکی ہے اور اس معنی میں فقط (تلاشی) صحیح ہے۔

**مُتلاطِم** ۔ ع۔ آپس میں لطمہ یعنی طمانچہ مارنے والا، اور یہ لفظ اکثر دریائے شدید الموج کی صفت میں واقع ہوتا ہے یعنی متّواج، موجزن۔

**مُتلالی** ۔ ع۔ تاباں، روشن۔

**مُتلبّس** ۔ ع۔ لباس پہننے والا، پنہاں ہونے والا، پوشیدہ

**مُتلذّذ** ۔ ع۔ لذت اُٹھانے والا۔

**مُتلطّخ** ۔ ع۔ آلودہ، لتھڑنے والا۔

**مُتلِف** ۔ ع۔ تلف کرنے والا خراب وضایع کرنے والا۔

**مُتلقّی** ۔ ع۔ ملاقات کرنے والا۔

**مُتلقّیٰ** ۔ ع۔ ملاقات کیا گیا۔

**مُتلوّن** ۔ ع۔ رنگ برنگ ہونے والا۔

**مُتلہّف** ۔ ع۔ افسوس کرنے والا۔ اندوہگیں، غمگیں۔

**مُتمادی** ۔ ع۔ دراز، لمبا، طولانی،

**مُتماثِل** ۔ ع۔ مشابہ، مانند اور ایک دوسرے کا مانند ہونے والا،

**مُتمایِل** ۔ ع۔ میل اور خواہش کرنے والا، خم اور کج ہونے والا۔

**مُتمتّع** ۔ ع۔ برخوردار، فائدہ اور نفع اُٹھانے والا۔

**مُتمثّل** ۔ ع۔ ہم شکل، ہم مانند،

**مُتمرّد** ۔ ع۔ سرکش، نافرمان۔

**مُتمزّق** ۔ ع۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونے والا۔

**مُتمشّی** ۔ ع۔ جاری ہونے والا، رواں ہونے والا۔ چلنے والا

**مُتمکّن** ۔ ع۔ مکان لینے والا، مقام کرنے والا، جگہ پکڑنے والا،

رہنے والا اور اصطلاح نحو میں وہ اسم جس کے آخر میں بہ اختلاف عوامل مختلف اعراب ہو جایا کریں۔

**مُتَمِّم** ۔ع۔ تمام کرنے والا اور کامل کرنے والا۔

**مُتَمِّمات** ۔ع۔ جمع متمم یعنی تمام اور کامل کرنے والا۔

**مُتَمَنّی** ۔ع۔ تمنا کرنے والا، اور آرزو رکھنے والا۔

**مُتَمَنّیٰ** ۔ع۔ آرزو کیا گیا۔

**مُتَمَنّیات** ۔ع۔ آرزو اور امید کی ہوئی چیزیں، جمع متمنی کی۔

**مُتَمَوِّج** ۔ع۔ موج مارنے والا تموج کرنے والا، لہریں مارنے والا

**مَتْن** ۔ع۔ پشت، پیٹھ، استوار، محکم، مضبوط، سخت، جائے بلند مجازاً وہ اصل کتاب جو شرح کرنے کے قابل ہو اور ان معنوں میں تائے فوقانی کے فتحہ سے پڑھنا غلط ہے۔

**مُتَناہی** ۔ع۔ انتہا کو پہونچنے والا۔

**مُتَناہیہ** ۔ع۔ کسی چیز کی انتہا اور آخر کو پہونچنے والا۔

**مُتَنَبِّہ** ۔ع۔ واقف، آگاہ، خبردار،

**مُتَنَعِّم** ۔ع۔ ناز اور نعمت میں گذران کرنے والا، چین میں رہنے والا۔

**مُتَنَفِّر** ۔ع۔ نفرت کرنے والا وحشت کر کے بھاگنے والا۔

**مُتَنَوِّر** ۔ع۔ روشن خیال، تہذیب جدید کا عامل و حامل

**مُتَنَوِّع** ۔ع۔ نوع نوع اور طرح
**مُتَنَوِّعہ** ۔ع۔ طرح اور قسم قسم کا ہونے والا،

**مُتَواتِر** ۔ع۔ پے در پے آنے والا۔

**مُتَواری** ۔ع۔ پوشیدہ ہونے والا، چھپنے والا۔

**مُتَوازی** ۔ع۔ باہم برابر ہونے والا۔

**مُتَواضِع** ۔ع۔ فروتن، عاجزی اور خاکساری کرنے والا۔ ذلت کا اختیار کرنے والا۔

**مُتَوافِر** ۔ع۔ زیادہ ہونے والا اور زیادتی اختیار کرنے والا۔

**مُتَوالی** ۔ع۔ پے در پے آنے والا۔ پیاپے ہونے والا۔

**مُتَوَّج** ۔ع۔ تاج دیا گیا، جس کے سر پر رکھا گیا ہو۔

**مُتَوَجِّہ** ۔ع۔ توجہ کرنے والا دھیان اور خیال کرنے والا۔

**مُتَوَحِّش** ۔ع۔ وحشت اختیار کرنے والا۔

**مُتَوَرِّع** ۔ع۔ پارسائی اختیار کرنے والا، پارسا، پرہیزگار

**مُتَوَزِّع** ۔ع۔ پراگندہ، پریشان۔

**مُتَوَسِّل** ۔ع۔ وسیلہ ڈھونڈھنے والا۔

**مُتَوَصِّل** ۔ع۔ وصل اختیار کرنے والا

**مُتَوَطِّن** ۔ع۔ رہنے والا، باشندہ،

**مُتَوَفّیٰ** ۔ع۔ وفات پایا ہوا، اور مرا ہوا مردہ متوفی غلط ہے۔

**مُتَوَقِّع** ۔ع۔ امید رکھنے والا، توقع رکھنے والا، امیدوار، آرزومند

**مُتَوَقِّف** ۔ع۔ دیر کرنے والا۔

**مُتَوَکِّل** ۔ع۔ خدا پر بھروسہ کرنے والا،

**مُتَوَلِّد** ۔ع۔ پیدا ہونے والا۔

**مُتَوَلّی** ۔ع۔ کام پر رہنے والا، دوستی رکھنے والا، برسرکار رہنے والا۔

**مُتَوَہِّم** ۔ع۔ وہم کرنے والا۔

**مُتَوَہَّم** ۔ع۔ وہم کیا گیا۔

**مَتَہ** ۔ع۔ ف۔ بڑھیوں کا برما جس سے سوراخ کرتے ہیں اور تائے فوقانی کی تشدید سے بھی آیا ہے۔

**متہاون** ۔ سستی کرنے والا، خوار حقیر، سست

**متّہم** ۔ ع۔ جس پر تہمت لگائی جاوے

**متیّم** ۔ ع۔ خوار، ذلیل، دردمند،

**متیمّنات** ۔ ع۔ برکت والی چیزیں۔

**متین** ۔ ع۔ استوار، محکم، مضبوط اور ایک نام حضرت رسول اللہ صلعم کے مبارک ناموں میں سے

## فصل میم مع ثائے مثلثہ

**مثابت** ۔ ع۔ یہ لفظ واسطے تشبیہ کے آتا

**مثابہ** ۔ ع۔ ہے یعنی مانند مشابہ۔

**مثاب** ۔ ع۔ ثواب دیا گیا، بدلہ دیا گیا

**مثاب** ۔ ع۔ جگہ پھر کر آنے کی، جگہ انبوہ پانی اور آدمیوں کی۔

**مثال** ۔ ع۔ شبیہ، نظیر، مانند، تصویر حکمنامہ قاضی کا، بادشاہی فرمان، پروانہ، مطلق حکم۔

**مثالب** ۔ ع۔ زبونیاں، برائیاں۔

**مثالث** ۔ ع۔ تین چیزیں اور کبھی کنایہ گویّوں کے ساز سے بھی ہوتا ہے

**مثالہ** ۔ ع۔ فرمان، بادشاہی

**مثانہ** ۔ ع۔ پھکنا، وہ تھیلی جس میں پیشاب رہتا ہے اور یہ پیٹ میں ہوتی ہے۔

**مثانی** ۔ ع۔ سورۂ فاتحہ اور کبھی مراد تمام قرآن شریف سے اور جمع مثنیٰ بمعنی دو دو کی بھی ہے۔

**مثبّت** ۔ ع۔ لکھا گیا، ثابت کیا گیا۔

**مثبَت** ۔ ع۔ برقرار رکھا گیا۔

**مثقال** ۔ ع۔ ساڑھے چار ماشہ کے وزن کو کہتے ہیں۔

**مثقب** ۔ ع۔ یہ صیغہ اسم آلہ کا ہے یعنی برمہ جس سے سوراخ کیا جاتا ہے۔

**مثل** ۔ ع۔ مانند واضح ہو کہ مثل اس کو کہتے ہیں جو سب صفتوں میں مساوی ہو اور مثال کے لئے سب صفتوں میں برابری شرط نہیں ہے۔

**مَثَل** ۔ ع۔ مانند، مثال، کہاوت، وصف حال، داستان، قصّہ

**مثلّث** ۔ ع۔ سہ تا سہ، گوشہ تین کیا گیا نام ایک خوشبو کا جو مشک اور صندل اور کافور سے مرکب ہوتی ہے۔ ایک قسم ہے شراب کی جو صاف کرتے کرتے سوم حصہ باقی رہ جاتی ہے اور فقہ کی اصطلاح میں ایسے انگور کا شیرہ جس کے دو حصّہ آگ پر جوش دینے سے جل جائیں اور ایک حصہ باقی رہ جائے پس پینے والے کیلئے نفع اس کا شراب کے قریب رہتا ہے اور اہل لغت کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کے حرف اوّل کو فتحہ، کسرہ اور ضمہ تینوں طرح سے پڑہنا صحیح ہو اور ہر حال میں معنی ایک ہی رہیں جیسے صفوت یعنی برگزیدگی کے اور کبھی کنایۂ کلمہ سہ حرفی سے بھی ہوتا ہے جیسے لفظ دہر اور ماہ اور دماغ انسان کی بھی شکل مثلث ہے اور نام ایک شکل علم تعویذ کی شکلوں سے جس کے خانے ہر طرف سے تین ہوتے ہیں، اس طرح ایک قوم نصاریٰ کی جو تین خدا کے قائل ہیں، ایک قسم نشست ادب کی یعنی دو زانو نام ایک سہ گوشہ شکل کا اشکال علم ہندسہ میں اس طرح سے

**مثلّثات الافلاک** ۔ ع۔ مراد ہے آسمان کے کل برجوں سے اور

وہ بارہ ہیں اس تفصیل سے۔
مُثلّثِ آبی۔ ف۔ تین برج آبی ہیں۔
یعنی سرطان، عقرب، حوت
مُثلّثِ آتشی۔ ف۔ تین برج آتشی ہیں
یعنی حمل، قوس، اسد
مُثلّثِ بادی۔ ف۔ تین برج بادی
ہیں، یعنی جوزا، میزان، دلو،
مُثلّثِ خاکی۔ ف۔ تین برج خاکی
ہیں، یعنی ثور، سُنبلہ، جدی،
مُثلّث نشیں۔ ف۔ دوزانو، ادب
سے بیٹھنے والا۔
مُثلہ۔ ع۔ کان اور ناک کاٹنا
عذاب کرنا، مگر یہ مصدر بمعنی
اسم مفعول کے مستعمل ہوتا ہے
جس طرح خلق بمعنی مخلوق کے
یعنی گوش و بینی بریدہ، اور
بعضوں نے بمعنی اعضا بریدہ
کے بھی لکھا ہے
مُثمِر۔ ع۔ پھل رکھنے والا، میوہ
لانے والا، پھل دینے والا،
نتیجہ دینے والا
مُثمّن۔ ع۔ ہشت پہلو، آٹھ کیا گیا اور
کبھی کنایہ بہشت سے اس لئے
کہ بہشت بھی آٹھ ہیں۔
مُثمّن روضہ۔ ع۔ کنایہ آٹھ بہشت سے۔

مُثنّیٰ۔ ع۔ دوبارہ کیا گیا، دوم کیا
گیا۔
مَثنیٰ۔ ع۔ دو دو، دو دو
مثنوی۔ ع۔ منسوب طرف مثنیٰ کے جو
بمعنی دو دو، دو دو کے ہیں، چونکہ
مثنوی کے ہر بیت میں دو قافیہ
علٰحدہ علٰحدہ ہوتے ہیں۔
اس لئے مثنوی نام ہوا،
مَثوُب۔ ع۔ ثواب دیا گیا، بدلہ نیکی کا
دیا گیا، واضح ہو کہ ثواب
عبادت کے عوض کو کہتے ہیں
جو آخرت میں ملے گا۔
مثوُبات۔ ع۔ عوض نیکیوں کے بدلے
بھلائیوں کے، یہ جمع مثوبتہ
کی ہے۔
مثوُبت۔ ع۔ جزائے نیکی، بھلائی کا بدلہ
مثوُبہ۔ ع۔ عبادت کا عوض جو آخرت
میں ملتا ہے۔
مثویٰ۔ ع۔ جائے آرام، قرار کی جگہ
مُثیب۔ ع۔ عوض نیکی کا دینے والا،
مزاج کے اعتدال پر پھر
آنے والا۔
مثیل۔ ع۔ یائے مجہول سے امالہ مثال کا

## فصل میم مع جیم عربی و فارسی

مُج۔ ع۔ کھڑے مونگ جو غلہ مشہور
ہے۔
مُجاب۔ ع۔ جواب دیا گیا، قبول
کیا گیا۔
مجابات۔ ع۔ وہ باتیں جن کا جواب دیا
گیا ہو۔
مُجادل۔ ع۔ لڑنے والا۔
مُجادلہ۔ ع۔ جنگ کرنا، لڑنا۔
مَجاذیب۔ ع۔ جمع مجذوب کی ہے خدا
کی محبت میں کھنچے ہوئے لوگ
آپے سے گذرے ہوئے لوگ
مَجاری۔ ع۔ جمع مجری کی ہے، جگہیں
جاری ہونے کسی کی راہیں
رواں ہونے کسی چیز کی۔
مَجاز۔ ع۔ راہ جگہ گذرنے کی اور
وہ چیز جو حقیقت نہو اور وہ
کلمہ جو اپنے غیر حقیقی معنی میں
مستعمل ہو۔
مجازاً۔ ع۔ مخفف مجازات کا۔
مجازات۔ ع۔ بدلہ دینا نیکی خواہ بدی کا،
عوض دینا، جزا دینا۔
مجازی۔ ع۔ منسوب طرف مجاز کے یعنی
غیر حقیقی۔
مُجازی۔ ع۔ بدلہ اور عوض دینے والا
مُجاعت۔ ع۔ گرسنگی، بھوک۔
مَجال۔ ع۔ جولانگاہ، میدان، مجازاً

بمعنی مواقع و حوصلہ و طاقت و قدرت کے مستعمل ہے۔
مُجالِس ۔ع۔ مصاحب، جلیس، باہم بیٹھنے والا،
مَجالِس ۔ع۔ جمع مجلس کی ہے۔
مُجالَسَت۔ ع۔ ہم نشینی، باہم صحبت میں بیٹھنا۔
مَجالی ۔ع۔ جمع مجلیٰ کی ہے، جگہیں جلوہ کی، مُراد آئینے۔
مَجامِع ۔ع۔ جگہیں جمع ہونے کی۔
مُجامِع ۔ع۔ صحبت کرنے والا، اور جماع عورت سے کرنے والا۔
مُجامَعَت۔ ع۔ صحبت کرنا، جماع کرنا،
مُجامَلَت۔ ع۔ نیکی کرنا۔
مَجّان ۔ع۔ ہرزہ، رائگاں، مفت، بلاقیمت۔
مُجانَبَت ۔ع۔ کسی چیز سے دور ہونا، کسی کام سے یکسو ہونا۔
مُجانَسَت ۔ع۔ ہمجنسی، ہمقومی
مَجانِین ۔ع۔ دیوانے اور سڑی لوگ یہ جمع مجنون کی ہے۔
مُجاوَبَہ ۔ع۔ کسی کو جواب دینا۔
مُجاوِر ۔ع۔ ہمسائگی کرنے والا، ہمسایہ پڑوسی،
مُجاوَرَت ۔ع۔ ہمسایہ پن، پڑوسی، قربت نزدیکی۔
مُجاوِز ۔ع۔ تجاوز کرنے والا، اور درگذر کرنے والا، گذر جانے والا،
مُجاہِد ۔ع۔ کوشش کرنے والا، خدا کی راہ میں کافروں سے لڑنے والا۔
مُجاہِدِین ۔ع۔ جمع مجاہد کی۔
مُجاہَدَہ ۔ع۔ رنج، مشقت، کوشش کافروں سے جنگ کرنا۔
مُجاہِز ۔ع۔ سامان کا درست کرنے والا، اسباب کا رکھنے والا۔
مَجبُور ۔ع۔ وہ عضو جو ہڈی ٹوٹ جانے کے بعد باندھا گیا ہو وہ شخص جو زبردستی کسی کام پر مقرر کیا گیا ہو، ناچار
مَجبُول ۔ع۔ پیدا کیا گیا، پیدائشی کیا گیا
مُجتاز ۔ع۔ چھوڑا گیا، تجاوز کیا گیا
مُجتَبیٰ ۔ع۔ برگزیدہ، پسندیدہ
مُجتَثّ ۔ع۔ جڑ سے اُکھڑا ہوا، اور نام ایک بحر کا شعر میں۔
مُجتَمَع ۔ع۔ جمع کیا گیا، اکٹھا کیا گیا
مُجتَنِب ۔ع۔ کسی چیز سے دوری اختیار کرنے والا۔ پرہیز کرنے والا۔
مُجتَہِد ۔ع۔ کوشش کرنے والا، راہ نیک پیدا کرنے والا۔
مَجد ۔ع۔ بزرگی، بزرگوار ہونا،
مُجِدّ ۔ع۔ کوشش کرنے والا کسی کام میں۔
مُجَدِّد ۔ع۔ کسی کام کو نئے سرے سے کرنے والا، نیا کرنے والا کسی کام کا۔
مُجَدَّد ۔ع۔ نیا پیدا کیا گیا، نئے سر سے پیدا کیا گیا۔
مُجَدَّر ۔ع۔ وہ شخص جس کے چیچک نکلی ہو، وہ شخص جس کے تمام بدن میں آبلے پڑ گئے ہوں، مجازاً بمعنی منقش کے۔
مُجَدَّرَہ ۔ع۔ کھچڑی جو ایک قسم کا کھانا ہوتا ہے اور دال چاول ملا کر پکایا جاتا ہے۔
مَجدُود ۔ع۔ صاحب بخت و روزی نصیب ور، نام حکیم سنائی غزنوی کا۔
مَجذُوب ۔ع۔ کھینچا گیا، خدا کی محبت میں کھینچا ہوا، آپے سے گذرا ہوا،
مَجذُور ۔ع۔ حساب کی اصطلاح میں وہ مضروب جو ضرب سے حاصل

ہو، جیسے دو کو دو میں ضرب دیا چار حاصل ہوئے، پس یہ چار مجذور ہوا،
**مَجذُوم** ۔ع۔ وہ شخص جس کو جذام کی بیماری ہو، کوڑھی
**مُجرا** ۔ع۔ رواں کیا گیا، رواں کرنا
**مُجَرَّب** ۔ع۔ تجربہ کیا گیا، آزمایا ہوا،
**مُجَرِّب** ۔ع۔ آزمانے والا۔
**مُجَرَّد** ۔ع۔ تنہا، اکیلا، تارک الدنیا مرد بے زن، برہنہ کیا گیا عقلا کی اصطلاح میں وہ شے جو مادہ سے پاک ہو جیسے فرشتہ، روح۔
**مُجَرِّد** ۔ع۔ برہنہ کرنے والا۔
**مُجَرَّدات** ۔ع۔ عقول عشرہ اور بعضوں کے نزدیک ارواح، فرشتے
**مُجرِم** ۔ع۔ جرم کرنے والا، گنہگار
**مَجرُوح** ۔ع۔ زخمی، گھائل۔
**مَجَرَّہ** ۔ع۔ کہکشاں، اور یہ ایک سفید لکیر ہے باریک باریک ستاروں کی جو شل راہ کے اکثر راتوں کو آسمان پر دکھائی دیتی ہے۔
**مَجریٰ** ۔ع۔ جگہ جاری ہونے کی رستہ رواں ہونے کا، اور نام ۔

حرکت روی کا شعر میں۔
**مُجَزّا** ۔ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا اور جزو جزو علیحدہ کیا گیا۔
**مَجزُور** ۔ع۔ نام ایک بحر کا شعر میں۔
**مَجزُوم** ۔ع۔ قطع کیا گیا، کاٹا گیا یقین کیا گیا۔
**مَجَسّ** ۔ع۔ طبیب کے ہاتھ رکھنے کی جگہ بیمار کی نبض پر۔
**مِجِسطی** ۔ع۔ نام ایک کتاب کا علم ریاضی جس میں دلائل اور اصول اشکال علم ہندسہ کے بیان ہیں مصنف اس کا حکیم بطلیموس ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مصنف اسکا حکیم اقلیدس ہے اور یہ جو بالفعل مجسطی موجود ہے یہ ترجمہ اس کا ہے جو نصیر الدین طوسی نے تحریر کیا ہے۔
**مجسطی کُشا** ف۔ وہ شخص جو کتاب مجسطی کے مسائل کو حل کرے، بڑا حساب جاننے والا، بڑا ہندسہ داں،
**مُجَسَّم** ۔ع۔ جسم دار شے، جس میں لمبائی، چوڑائی اور گہرائی ہو
**مُجَصَّص** ۔ع۔ پختہ چیز جس پر گچ کی

گئی ہو،
**مُجَعَّد** ۔ع۔ گھونگھر والے بال،
**مُجَفِّف** ۔ع۔ خشک کرنے والا۔
**مُجَلّیٰ** ۔ع۔ صاف، روشن، آشکارا جلا دیا ہوا،
**مُجَلّی** ۔ع۔ جلا دینے والا، چمکانے والا، روشن کرنے والا۔
**مَجلیٰ** ۔ع۔ جگہ روشن کرنے اور چمکانے کی، مراد آئینہ۔
**مُجَلَّد** ۔ع۔ جلد بندی کیا ہوا۔
**مَجلِس** ۔ع۔ جگہ بیٹھنے کی، مجازاً وہ مقام جہاں لوگ جمع ہوں۔
**مُجلِس** ۔ع۔ بیٹھنا۔
**مجلس البلدیہ** ۔ع۔ میونسپل کمیٹی۔
**مجلس التشریع** ۔ع۔ لیجسلیٹیو کونسل۔
**مجلس معطّل** ۔ع۔ ملتوی شدہ مٹنگ
**مجلس نویس** ۔ف۔ اخبار نویس۔ دربار شاہی کا واقعہ نویس۔
**مُچلکا** ۔ت۔ عہد نامہ جو گنہگاروں سے لکھوایا جاتا ہے۔
**مُجَلّہ** ۔ع۔ کتاب، رسالہ،
**مُجَمَّد** ۔ع۔ وہ پتلی شے جو بسبب سردی کے جم گئی ہو۔
**مُجمَر** ۔ع۔ انگیٹھی جس میں آگ رکھیں اور عود وغیرہ جلادیں

**مُجمَع** ۔ع۔ مجلس اور جگہ جمع ہونے کی

**مَجمَعُ البَحرَین** ۔ع۔ وہ مقام جہاں دو دریا جمع ہوئے ہوں، نام اُس مقام کا جہاں موسیٰ علیہ السلام نے خضر علیہ السلام سے ملاقات کی تھی اور اس مقام پر دریائے روم اور فارس جمع بھی ہوئے ہیں۔

**مُجمَعٌ علیہ** ۔ع۔ وہ چیز جس پر لوگوں کا اجماع اور اتفاق ہو، متفق علیہ۔

**مُجمَعہ** ۔ع۔ بڑا طباق یا سینی

**مُجمَل** ۔ع۔ اکٹھا کیا گیا، وہ چیز یا وہ آیت جو محتاج تفصیل کی ہو،

**مُجمَلات** ۔ع۔ وہ آیات قرآنی جن کے معنی محتاج تفصیل کے ہیں

**مَجمُوع** ۔ع۔ تمام و کمال، جمع کیا گیا۔ سب، کل۔

**مِجَن** ۔ع۔ سپر، ڈھال۔

**مُجَنَّح** ۔ع۔ صاحب بازو۔

**مُجَنَّدہ** ۔ع۔ لشکر جمع کیا گیا۔ جگہ جمع ہونے لشکر کی، مجازاً بمعنی پامال اس لئے کہ لشکر جمع ہونے کی جگہ کو پامالی ضرور ہے

**مَجنُون** ۔ع۔ پاگل، دیوانہ، سڑی، لقب قیس کا جو عاشق لیلیٰ تھا

**مَجَنَّہ** ۔ع۔ نام بازار کا قریب مکہ معظمہ کے۔

**مُجَوِّز** ۔ع۔ تجویز کرنے والا، روا اور جائز رکھنے والا کسی کام کا۔

**مُجَوَّز** ۔ع۔ تجویز کیا گیا، جائز رکھا گیا

**مَجُوس** ۔ع۔ قوم آتش پرست جو تابع زردشت کی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ وہ لوگ جو چاند سورج اور آگ کی پرستش کرتے ہیں، یہ لفظ مجمل ہے۔

**مَجُوسی** ۔ع۔ یہ مجوس کا واحد ہے۔

**مُجَوَّف** ۔ع۔ وہ چیز جو اندر سے خالی یعنی کھوکھلی ہو،

**مُجُون** ۔ع۔ بیباکی کرنا، شوخی، بیہودگی

**مِجہَر** ۔ع۔ دور بین یا خرد بین۔

**مَجہُود** ۔ع۔ کوشش کیا گیا۔

**مَجہُول** ۔ع۔ نامعلوم، نادانستہ شدہ اور وہ فعل جس کا فاعل معلوم نہ ہو۔

**مَجِی** ۔ع۔ آنا۔

**مُجِیب** ۔ع۔ جواب دینے والا اور قبول کرنے والا۔

**مَجِیئَت** ۔ع۔ آنا۔

**مَجِید** ۔ع۔ بزرگوار، گرامی، بزرگ

**مُجِیر** ۔ع۔ دستگیر پناہ دینے والا

## فصل میم مع حائے مہملہ

**مُح** ۔ع۔ زردی جو مرغی کے انڈے کے اندر ہوتی ہے۔

**مُحابا** ۔ع۔ چھوڑ دینا، مروت، اعانت، مدد، نگہداشت، لحاظ، رعایت، یہ اصل میں محابات تھا، فارسی لوگ تائے فوقانی کو حذف کر کے اس کا استعمال کرتے ہیں۔

**مُحادثہ** ۔ع۔ آپس میں بات کرنا، گفتگو،

**مُحادثت** ۔ع۔ طلب کرنا، چاہنا۔

**مُحاذی** ۔ع۔ بضم میم۔ع۔ مقابل آمنے سامنے والا، رُوبرُو ہونے والا۔

**مُحاذات** ۔ع۔ مقابلہ، روبرو ہونا، برابر ہونا ایک چیز کا دوسری چیز سے۔

**مُحارِب** ۔ع۔ لڑنے والا، جنگ کرنے والا۔

**مُحارَبہ** ۔ع۔ کسی کے ساتھ جنگ اور کارزار کرنا، لڑائی، جنگ،

**مُحارَبات** ۔ع۔ جمع محاربہ بمعنی جنگ۔

**مَحارِیب** ۔ع۔ جمع ہے محراب کی۔

مُحاسِب ۔ع۔ حساب کرنے والا، حساب جاننے والا،
مُحاسَبہ ۔ع۔ حساب
مَحاسِن ۔ع۔ خوبیاں، بھلائیاں جمع ہے حسن کی خلاف قیاس اور بمعنی مردوں کی ڈاڑھی کے بھی مستعمل ہے۔
مُحاصِر ۔ع۔ گھیرنے والا، محاصرہ کرنے والا
مُحاصَرہ ۔ع۔ چاروں طرف سے کسی کی راہ بند کر دینا، گھیر لینا۔
مُحاضَرات ۔ع۔ معلومات، یاد رکھی ہوئی باتیں، موافق حال کی نقلیں مناسب مقام کی حکایتیں گذری ہوئی کہانیاں بیان کرنا یعنی علم تواریخ
مُحاط ۔ع۔ احاطہ کیا گیا، گھیرا گیا۔
مُحافِظ ۔ع۔ نگہبان،
مُحافَظت ۔ع۔ نگہبانی
مَحافِل ۔ع۔ جمع محفل کی مجلسیں
مُحافہ ۔ع۔ اصل میں یہ لفظ فا کے تشدید سے صحیح ہے اس لئے کہ یہ صیغہ اسم ظرف کا ہے باب مفاعلت سے مگر فارسی لوگ بغیر تشدید کے پڑھتے ہیں معنی اس کے ڈولی پالکی وغیرہ جس میں عورتیں سوار ہوتی ہیں اور کہار اس کو اُٹھاتے ہیں۔
مُحاق ۔ع۔ چاند کا گھٹنا اور ابتدا اس کی پندرھویں تاریخ سے ہوتی ہے اور بمعنی تین تاریخ اخیر چاند کے جن میں چاند غائب رہتا ہے یہ لفظ میم کی تینوں حرکتوں سے آیا ہے۔
مُحاکا ۔ع۔ مخفف محاکات کا ہے۔
مُحاکات ۔ع۔ باہم حکایت کرنا، آپس میں بات چیت کرنا، کہانی کہنا
مُحاکمات ۔ع۔ جمع محاکمہ کی۔
مُحاکمہ ۔ع۔ حاکم کے پاس جھگڑے کے فیصلے کے لئے جانا منصف ہوکر لڑائی جھگڑے کا تصفیہ کرنا۔
مُحال ۔ع۔ ان ہونی بات جس کا ہونا ناممکن ہو، امر غیر ممکن
مَحال ۔ع۔ جمع محل کی، مقامات ضلعے، اُترنے کی جگہیں، یہ اصل میں مَحالِل تھا۔ لام کو لام میں ادغام کر دیا گیا۔
مُحال ۔ع۔ بڑی چرخی، بڑا ڈول،
مِحال ۔ع۔ مکر، حیلہ، مکر کرنا، حیلہ کرنا۔ مینھ کا تھم جانا۔ گھاس کا خشک ہو جانا، حاکم کے سامنے کسی کی چغلی کھانا،
مُحالات ۔ع۔ ناممکنات، غیر ممکن چیزیں
مُحامات ۔ع۔ نگاہ رکھنا کسی سے کسی بُرائی کا دفع کرنا، حفاظت کرنا۔
مَحامِد ۔ع۔ جمع ہے مَحمَدت کی، خوبیاں تعریفیں، نیک خصلتیں۔
مَحامِل ۔ع۔ جمع محمل بمعنی ہودج کی۔
مُحامَلت ۔ع۔ باہم بوجھ اُٹھانا،
مُحامی ۔ع۔ وکیل یا بیرسٹر۔
مُحاوَرت ۔ع۔ جواب دینا۔
مُحاورات ۔ع۔ ہمکلامیاں گفتگوئیں۔
مُحاوَرہ ۔ع۔ آپس میں کلام کرنا، ایک دوسرے کو جواب دینا، گفتگو
مُحاوِل ۔ع۔ گرداگرد پھرنے والا، حوالہ کرنے والا۔
مَحایہ ۔ع۔ زر جس سے لکھا ہوا مٹایا جاتا ہے۔
مُحِب ۔ع۔ دوست رکھنے والا، دوستی کرنے والا، پیار رکھنے والا۔
مَحَبّت ۔ع۔ دوستی، الفت، یہ لفظ میم

کے ضمہ سے غلط ہے اس لئے کہ ثلاثی مجرد سے مصدر میمی بضم اول مستعمل نہیں ہوتا۔

**مُحبَرہ** ۔ع۔ لکھنے کی دوات مجازاً بمعنی قلمدان کے بھی آیا ہے۔

**مَحبَس** ۔ع۔ قیدخانہ، زندان۔

**مَحبُوب** ۔ع۔ پیارا دوست۔

**مَحبُوس** ۔ع۔ قید کیا گیا قیدی

**مُحتاج** ۔ع۔ حاجتمند، غریب، مفلس

**مُحتاط** ۔ع۔ وہ شخص جو بہت احتیاط رکھے، احتیاط کیا گیا۔

**مُحتال** ۔ع۔ مکر و حیلہ کرنے والا مرد۔

**مُحتالہ** ۔ع۔ مکر و حیلہ کرنے والی عورت۔

**مُحتَجَب** ۔ع۔ پردہ میں ہونے والا۔ پوشیدہ، پنہاں، چھپا ہوا

**مُحتَجَبات** ۔ع۔ پردہ نشین عورتیں۔

**مُحتَرِز** ۔ع۔ پرہیز کرنے والا، اپنے کو نگاہ رکھنے والا،

**مُحتَرِف** ۔ع۔ ہم پیشہ

**مُحتَرِفہ** ۔ع۔ پیشہ ور لوگ، کاریگر لوگ، یہ لفظ ہمیشہ صفت لفظ فرقہ یا جماعت کی بنتا ہے اور اطلاق اس کا جمع کے معنی میں ہوتا ہے۔

**مُحتَرِق** ۔ع۔ سوختہ، جلا ہوا۔

**مُحتَرَم** ۔ع۔ عزت کیا گیا، حرمت کیا گیا۔

**مُحتَسِب** ۔ع۔ شمار کرنے والا، حساب کرنے والا، وہ حاکم جو خلاف شرع باتوں کے کرنے کی ممانعت کرے۔

**مُحتَشِم** ۔ع۔ صاحب خدم اور حشم کا یعنی جس کے پاس نوکر اور دولت بہت ہو۔

**مُحتَظ** ۔ع۔ بہرہ یاب، فائدہ مند مجازاً بمعنی خوش اور مسرور کے

**مُحتَکِر** ۔ع۔ وہ غلہ بیچنے والا جو گرانی کی نیت سے غلہ کو رکھ چھوڑے

**مُحتَمَل** ۔ع۔ احتمال کیا گیا، گمان کیا گیا

**مُحتُوم** ۔ع۔ واجب کیا گیا حکم کیا گیا

**مُحتَوِی** ۔ع۔ شامل، گھیرنے والا۔

**مُحَجَّل** ۔ع۔ گھوڑا سرخ رنگ یا سیاہ رنگ جس کے چاروں ہاتھ پاؤں سفید ہوں۔

**مِحجَمہ** ۔ع۔ پچھنہ جس کو سینگی لگا کر مارتے ہیں اور خون نکالتے ہیں

**مِحجَن** ۔ع۔ چوگان، تھاپی، بیڈ۔

**مَحجُوب** ۔ع۔ پنہاں، پوشیدہ۔

**مَحجُوبہ** ۔ع۔ عورت پردہ نشیں۔

**مَحجُور** ۔ع۔ منع کیا گیا، حرام کیا گیا۔

**مُحَدَّب** ۔ع۔ کُب کیا گیا، وہ چیز جو شکل قُبہ کے ہو۔

**مُحَدِّث** ۔ع۔ حدیث بیان کرنے والا، جاننے والا پیغمبر صلعم کی حدیثوں کا، راوی،

**مُحدِث** ۔ع۔ نیا پیدا کرنے والا، نئی بات نکالنے والا۔

**مُحدَث** ۔ع۔ نیا پیدا کیا گیا، اور وہ شخص جس کا وضو جاتا رہے۔

**مَحدُود** ۔ع۔ حد کیا گیا، انتہا کیا گیا۔

**مَحذُور** ۔ع۔ وہ چیز جس سے ڈر لگے ڈرونی شے۔

**مَحذُوف** ۔ع۔ حذف کیا گیا، گرایا گیا کاٹا گیا، وہ گھوڑا جس کی دُم کٹی ہوئی ہو،

**مِحذِی** ۔ع۔ ایک آلہ ہے جس سے موچی چمڑا کاٹتے ہیں، ہندی رانپی

**مِحراب** ۔ع۔ اصلی معنی اس کے اوزار لڑنے کا اصطلاح میں اس طاق کو کہتے ہیں جو بشکل کمان مسجد کے اندر کے درجہ میں بطرف قبلہ بناتے ہیں، چونکہ وہ ایک آلہ ہے شیطان سے لڑائی کا اس لئے اس کا نام

محراب رکھا، اور بمعنی مکان اوّل صدر مجلس کے بھی آیا ہے۔
مُحرابگاہ - ف - } کنایہ مسجد سے۔
مُحرابلہ - ف - }
مُحرابی - ف - ایک قسم خمدار تلوار کی اور مجازاً بمعنی مسجد کے بھی آیا ہے۔
مُحرّاک - ع - بہت حرکت کرنے والا بڑا افسوس کرنے والا، اور ایک نام ہے اسرافیل علیہ السلام کے ناموں سے۔
مُحَرِّر - ع - لکھنے والا، آزاد کرنے والا،
مُحَرَّر - ع - لکھا گیا، آزاد کیا گیا
مُحَرِّص - ع - لالچ اور حرص میں ڈالنے والا۔
مُحَرَّص - ع - لالچ اور حرص میں ڈالا گیا۔
مُحَرِّض - ع - جنگ پر کسی کو آمادہ اور مستعد کرنے والا، ورغلانے والا۔
مُحَرَّض - ع - لڑائی اور جنگ پر مستعد اور آمادہ کیا گیا، ورغلایا گیا،
مُحَرَّف - ع - سدھائی سے پھیرا گیا یعنی ترچھا اور کج۔

مُحرِق - ع - جلانے والا۔
مُحرَق - ع - جلایا گیا۔
مُحرِقہ - ع - ہر چیز مؤنث جلانے والی نام ایک قسم کی تپ شدید کا۔
مُحَرِّک - ع - تحریک کرنے والا، حرکت دینے والا۔
مُحَرَّم - ع - حرام کیا گیا، حرام رکھا گیا نام مسلمانوں کے پہلے مہینہ کا
مُحرِم - ع - وہ شخص جس نے احرام حج کا باندھا ہو، وہ شخص جو حرم کعبہ میں آوے۔
مُحرَم - ع - عورت کا وہ رشتہ دار قریب جس کے ساتھ اس کا نکاح حرام ہو اور مجازاً بمعنی واقف کار کے بھی آیا ہے۔
مُحَرَّمات - ع - حرام چیزیں، وہ باتیں جن کا کرنا جائز نہ ہو۔
مُحرَمان - ف - جمع فارسی محرم بمعنے واقف کار کی ہے۔
مَحرَمِ راز - ف - بھید جاننے والا۔
مَحرُور - ع - حرارت کیا گیا، گرم، دُبلا لاغر۔ گرم مزاج والا۔
مَحرُوس - ع - نگاہ رکھا گیا، نگہبانی کیا گیا۔
مَحرُوسہ - ع - نگہبانی کیا گیا

اور ممالک محروسہ کنایہ ہے اپنے ملکوں سے اس لئے کہ انسان اپنی چیزوں کی خوب نگہبانی کرسکتا ہے اور عرف میں ممالک محروسہ کنایہ ہے بادشاہی ملکوں سے۔
مَحرُوم - ع - روکا گیا، باز رکھا گیا
مَحزُون - ع - غمگین، رنجیدہ
مُحسِن - ع - نیکی اور احسان کرنے والا
مُحسَنات - ع - نیکیاں، خوبیاں، یہ جمع مُحسَنہ کی ہے۔
مُحسَنَہ - ع - نیک کی گئی شے، اور بمعنی نیکی اور خوبی کے بھی مستعمل ہے
مُحسِنین - ع - جمع ہے محسن کی۔
مَحسُوب - ع - حساب کیا گیا، شمار کیا گیا
مَحسُود - ع - حسد کیا گیا، رشک کیا گیا
مَحسُوس - ع - وہ شے جو معلوم ہوسکے۔ جس سے جانی ہوئی شے دریافت ہوسکے اور بمعنی آشکارا اور ظاہر کے بھی
مَحشَر - ع - م جگہ اکٹھا ہونے } لوگوں کی مجازاً قیامت کا دن، میدان حشر۔
مَحشُر - ع - }
مَحشُو - ع - آگندہ، بھرا ہوا، مملو، فارسی میں بغیر تشدید واؤ کے بھی آتا ہے۔

مَحْشُور ۔ ع۔ قیامت کے دن اُٹھایا گیا۔
مَحْشُوش ۔ ع۔ جلا ہوا، آلودہ، مکروہ،
مُحَشّٰی ۔ ع۔ حاشیہ چڑھایا گیا۔
مُحَشِّی ۔ ع۔ حاشیہ چڑھانے والا۔
مُحَصِّل ۔ ع۔ تحصیل کرنے والا، بہت بڑا حاصل کرنے والا۔
مُحَصَّل ۔ ع۔ حاصل کیا گیا۔
مَحْصَل ۔ ع۔ جگہ حاصل ہونے کی
مُحْصِن ۔ ع۔ جورو والا مرد، پرہیزگار
مُحْصِنِین ۔ ع۔ جمع مُحْصِن کی۔
مُحْصَنَہ ۔ ع۔ زن شوہردار، پرہیزگار عورت۔
مُحْصَنَات ۔ ع۔ شوہردار عورتیں۔ پرہیزگار عورتیں، آزاد عورتیں۔
مَحْصُود ۔ ع۔ کھیتی کٹی ہوئی۔
مَحْصُور ۔ ع۔ حصر کیا گیا، گھیرا گیا۔
مَحْصُول ۔ ع۔ حاصل کیا گیا۔
مَحْض ۔ ع۔ خالص دودھ، ہر چیز خالص۔
مَحْضَر ۔ ع۔ نامہ قاضی کا عدالت کی سجل حضور حاضر ہونا، جگہ حاضر ہونے کی وقت حاضری کا، اور نیک محضر وہ شخص جو کسی کو اس کی پیٹھ پیچھے نیکی سے یاد کرے اور جدید عربی میں محضر جلسہ کی کارروائی کے معنی کے لئے استعمال ہوتا ہے۔
مُحْضَرُون ۔ ع۔ حاضر کئے گئے لوگ۔ حاضر شدگان،
مَحْظُور ۔ ع۔ منع کیا گیا، حرام کیا گیا
مَحْظُوظ ۔ ع۔ بہرہ مند، بخت ور، نصیب ور۔
مَحْفِل ۔ ع۔ جگہ جمع ہونے آدمیوں کی
مَحْفِل شکستن ۔ ف۔ کنایہ اٹھ کھڑے ہونے سے۔
مَحْفِل نام وننگ ۔ ف۔ کنایہ قیامت کے دن سے۔
مَحْفُوظ ۔ ع۔ حفاظت کیا گیا۔
مَحْفُوف ۔ ع۔ گرداگرد، گھیرا گیا۔
مَحِفَّہ ۔ ع۔ ڈولی جس پر عورتیں سوار ہوتی ہیں، کہار اس کو اُٹھاتے ہیں۔
مَحْق ۔ ع۔ باطل کرنا، پاک کرنا، گھٹنا گھٹانا، دھوپ کا کسی چیز کو جلانا۔
مُحِق ۔ ع۔ حقدار وہ شخص جسکی طرف حق ہو اور بمعنی امر معقول کے بھی۔
مُحَقَّر ۔ ع۔ ذلیل، حقیر۔
مُحَقِّق ۔ ع۔ تحقیق کرنے والا، وہ شخص جو بات کو دلیل سے ثابت کرے۔ واضح ہو کہ مُدقِّق کا درجہ اس سے بڑھا ہوا ہے کیوں کہ اس کے معنی ہیں بات کو دلیل سے ثابت کرنے والا
مُحَقَّق ۔ ع۔ تحقیق کیا گیا اور نام ایک خط کا خوشنویسی میں۔
مُحَقُوق ۔ ع۔ راست اور درست کیا گیا۔
مِحَک ۔ ع۔ میم کے کسرہ اور فتحہ سے دونوں طرح درست ہے، نام ہے ایک سیاہ پتھر کا جس پر سونے اور چاندی کی آزمائش کی جاتی ہے، ہندی میں اس کو کسوٹی کہتے ہیں۔
مُحْکَم ۔ ع۔ مضبوط، مستعد،
مُحْکَمَات ۔ ع۔ قرآن شریف کی وہ آیتیں جن کے معانی صریح اور ظاہر ہیں۔
مَحْکَمَہ ۔ ع۔ جگہ حکم کرنے قاضی کی، جگہ انصاف کرنے کی، کچہری عدالت کی۔
مَحْکَمَۃُ الاِسْتِیْنَاف ۔ ع۔ اپیلیں دائر کرنے والی کچہری،

مُحکمۂ الاتہام ۔ ع۔ عدالت سشن،
مُحکمۂ جُزئیہ ۔ مج۔ عدالت خفیفہ
مُحکمۂ جنایات ۔ مج۔ عدالت فوجداری
مُحکوم ۔ ع۔ حکم کیا گیا، مطیع، تابعدار
مُحکیہ ۔ ع۔ حکایت کی گئی، نقل کی گئی
مَحَلّ ۔ ع۔ جگہ، مکان، منزل اور مجازاً بادشاہ یا امیر کا مکان، فارسی میں اکثر یہ لفظ بغیر تشدید لام کے آتا ہے۔
مَحَلّات ۔ ع۔ جمع محلّہ کی۔
مَحْلَب ۔ ع۔ وہ برتن جسمیں دودھ دوہیں نام ایک درخت خوشبودار کا جس کے بیج کو حبُّ المحلب کہتے ہیں۔
مَحَلِ توَقُّف ۔ ع۔ ریلوے اسٹیشن۔
مَحَلُّ الاِسْتِقْبَال ع۔ گول کمرہ، ملاقاتی آفس۔
مَحَلِ نَظَر ۔ ف۔ مقام فکر کا اور کنایہ ہے اعتراض کی جگہ سے۔
مَحْلُوج ۔ ع۔ روئی بنولہ سے الگ کی ہوئی دھنکی ہوئی روئی۔
مَحْلُول ۔ ع۔ حل کیا ہوا، باریک پیسا گیا۔
مَحَلّہ ۔ ع۔ جگہ اُترنے کی منزل، وہ مقام جہاں بہت سے لوگ

رہیں، مجازاً قطعہ شہر کا۔
مُحَلّیٰ ۔ ع۔ آراستہ، زیور پہنایا گیا صفت کیا گیا، مجازاً بمعنے چہرہ کے بھی آیا ہے۔
مُحَمَّد ۔ ع۔ بسیار ستودہ شدہ بہت تعریف کیا گیا، نام پیغمبر خدا صلعم کا۔
مَحْمَدَت ۔ ع۔ ستائش، تعریف۔
مُحَمَّدِی ۔ ع۔ وہ شخص جو امت محمد صلعم سے ہو،
مَحْمِل ۔ ع۔ کجاوہ جو اونٹ پر رکھتے ہیں ہودج اونٹ کا، محامل اس کی جمع ہے۔
مِحْمَل ۔ ع۔ تلوار لٹکانے کا تسمہ۔
مَحْمُود ۔ ع۔ تعریف کیا گیا، نام ایک بادشاہ مشہور کا، نام ایک بہت بڑے ہاتھی کا، ان ہاتھیوں میں سے جنکو ابرہہ بادشاہ حبش کے نائب نے واسطے ڈھا دینے کعبہ شریف کے بھیجا تھا، نام ایک بہت بڑے مسخرۂ ایرانی کا جو عہد اکبر میں ہندوستان آیا تھا۔
مَحْمُودہ ۔ ع۔ تعریف کی گئی اور نام ایک دوائے تلخ کا جو مسہل

صفرا اور بلغم کی ہے اور اسکو سقمونیا بھی کہتے ہیں۔
مَحْمُول ۔ ع۔ بوجھ لادا ہوا، گمان کیا گیا اور منطق کی اصطلاح میں خبر کو محمول اور مبتدا کو موضوع کہتے ہیں۔
مَحْمُوم ۔ ع۔ وہ شخص جس کو شدّت کی تپ ہو۔
مِحَن ۔ ع۔ جمع ہے محنت کی۔
مِحْن ۔ ع۔ آزمانا۔
مِحْنَت ۔ ع۔ آزمائش، بلا، دکھ، رنج
مِحْنَت سَرَا ۔ ف۔ کنایہ ہے دنیا سے
مَحْو ۔ ع۔ زائل کرنا، مٹا دینا حرفوں یا نقش وغیرہ کا کاغذ وغیرہ پر سے چھیل ڈالنا چاند کی سیاہی اور صوفیوں کی اصطلاح میں گم اور نابود ہونا اوصاف عادت بشری کا اور فارسی میں بمعنی عاشق اور دیوانہ کے بھی آتا ہے۔
مِحْوَر ۔ ع۔ صیغہ اسم آلہ کا ہے کیلی جس پر کمہار کا چاک گھومتا ہے یا دُھری جس پر پہیہ گردش کرتا ہے یا قطب اسی کے اور علم ریاضی کی اصطلاح میں

ایک خط وہی ہے جسکا ایک سرا قطب شمالی سے اور دوسرا قطب جنوبی سے پیوستہ ہے

مُحَوَّطہ ۔ع۔م جگہ احاطہ کرنے کی جگہ
مُحَوِّطہ ۔ع۔ا جمع کرنے کسی چیز کی

مُحَوِّل ۔ع۔ پھرانے والا، حوالے اور سپرد کرنے والا۔

مُحَوَّل ۔ع۔ سپرد کیا گیا۔

مُحِی ۔ع۔ }
مُحْیِی ۔ع۔ } زندہ کرنے والا۔

مَحْیَا ۔ع۔ زلیست، زندگی،

مُحَیَّا ۔ع۔ }
مُحَیّٰی ۔ع۔ } انسان وغیرہ کا چہرہ

مُحْیَات ۔ع۔ جماعت زندہ کی گئی۔

مَحِیص ۔ع۔ پھرنا کسی چیز سے رہائی پانا، خلاص کرنا، رہائی دینا۔

مَحِیض ۔ع۔ حیض آنا، حالت حیض عورت کی شرمگاہ جس سے حیض آتا ہے۔

مُحِیط ۔ع۔ احاطہ کرنے والا، گھیرنے والا، گھیرا اور گول خط دائرہ کا، سمندر جو تمام زمین کو گھیرے ہوئے ہے، نام کتاب امام محمدؒ کا فقہ میں۔

مُحِیل ۔ع۔ حیلہ گر، مکار مرد۔

مُحِیلہ ۔ع۔ مکار عورت۔

## فصل میم خائے معجمہ

مُخّ ۔ع۔ سر کا بھیجا، ہڈی کا گودا، مجازاً خلاصہ ہر چیز کو کہتے ہیں

مَخَاتِیم ۔ع۔ جمع مختوم کی ہے، اور مختوم کے معنی مہر کیا گیا، پس عہود کو مخاتیم اس لئے کہتے ہیں کہ ان پر بادشاہی مُہر ہوتی ہے۔

مُخَادِع ۔ع۔ مکر اور فریب کرنے والا

مُخَادَعَت ۔ع۔ مکر اور فریب کرنا، مکر، فریب، دغا،

مُخَادَعَات ۔ع۔ بہت سے مکر و فریب۔

مَخَادِیم ۔ع۔ جمع مخدوم کی، بزرگ لوگ۔

مَخَاذِیل ۔ع۔ جمع مخذول بمعنی ذلیل کی۔

مَخَارِج ۔ع۔ جمع مخرج کی اور مخرج کے معنی جگہ نکلنے کی۔

مَخَازِن ۔ع۔ جمع مخزن کی، خزانے

مُخَاصَمَت ۔ع۔م }
مُخَاصَمہ ۔ع۔ } آپس میں دشمنی اور خصومت کرنا۔

مَخَاض ۔ع۔ بچہ جننے کا درد۔

مُخَاط ۔ع۔ آب بینی، ناک کی سنک

مُخَاطِب ۔ع۔ سامنے سے بولنے والا روبرو بات کرنے والا اور کبھی اس لفظ سے مراد ہوتی ہے، غصہ کرنے والا،

مُخَاطَب ۔ع۔ وہ شخص جس سے بات کی جائے لقب دیا گیا خطاب دیا گیا اور کبھی مراد اس شخص سے جس پر غصہ کیا گیا ہو،

مُخَاطَبَات ۔ع۔ آپس میں کلام کرنا گفتگو کرنا اور کبھی مراد مراسلات اور مکاتبات، ناموں اور خطوں سے بھی ہوتی ہے۔

مَخَاطِر ۔ع۔ خطر، اندیشہ اور وہ بات جو ذہن میں آوے۔

مُخَاطِی ۔ع۔ خطا کرنے والا اور ایک قسم بلغم کی جو شل ناک کے پانی کے پتلا ہوتا ہے۔

مَخَافَات ۔ع۔ جمع مخافت کی ہے۔

مَخَافَت ۔ع۔ خوف، ڈر، خوف کرنا، اور یہ مصدر میمی ہے۔

مُخَافِت ۔ع۔ آہستہ پڑھنے والا۔

مُخَافَت ۔ع۔ آہستہ پڑھا گیا۔

مُخَافَتَت ۔ع۔ آہستہ پڑھنا۔

مَخَالِب ۔ع۔ مرغان شکاری شل باز اور چرہ وغیرہ اور شیر وغیرہ

کے جنگل۔
مُخالَطَت ع۔ آپس میں میل جول کرنا کسی سے دوستی کرنا،
مُخالِف ع۔ وہ شخص جو خلاف پر ہو، دشمن، اور نام ایک راگ کا جو پانچ نغموں سے مرکب ہوتا ہے اور بوقت زوال کے گایا جاتا ہے
مخالفت ع۔ دشمنی کرنا، خلاف کرنا،
مَخام ع۔ خیمہ استادہ کرنے کی جگہ
مخاوِف ع۔ خوف کی جگہیں،
مخائِل ع۔ جمع مخیلہ کی خیال کی جگہیں خیال کے محل، گمان کئے جانے کے مقامات، علامتیں، نشانیاں
مُخبِر ع۔ خبر دینے والا، جاسوس اور کبھی مراد چہرۂ انسان سے اس لئے کہ چہرۂ باطن کے حالات کی خبر دیتا ہے۔
مُخبِر صادق ع۔ کنایہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے۔
مُخبَط ع۔ درہم آمیختہ، ملا جلا اور کبھی بمعنی فاسد اور تباہ کے بھی آتا ہے۔
مُختار ع۔ اختیار کیا گیا۔
مُختال ع۔ منکر، انکار کرنے والا۔
مُختَبِط ع۔ کسی شخص سے کسی چیز کا مانگنے والا، بغیر وسیلہ اور اگلی جان پہچان کے بسبب شرم کے رات کو سوال کرنے والا
مُختَرَع ع۔ نیا نکالا گیا، اختراع کیا گیا،
مُختَرِع ع۔ نئی بات نکالنے والا اور نیا کام پیدا کرنے والا۔
مُختَص ع۔ خاص کیا گیا۔
مُختَصَر ع۔ جو طویل نہو، دراز نہو۔
مُختَصِم ع۔ دشمنی کرنے والا،
مُختَل ع۔ خلل پایا گیا اور فارسی میں بغیر تشدید لام کے مستعمل ہے۔
مُختَلُّ الحواس ع۔ بہ تشدید لام" وہ شخص جس کے دماغ میں خلل ہو گیا ہو۔
مُختَلِف ع۔ اختلاف کرنے والا۔
مُختَلَف ع۔ اختلاف کیا گیا اور وہ لغت جس کے فارسی اور عربی ہونے میں اختلاف ہو۔
مُختَتَم ع۔ مُہر لگا ہوا، قفل دیا
مَختوم ع۔ ہوا، بند کیا گیا۔
مَختون ع۔ ختنہ کیا گیا۔
مُخدِّر ع۔ کسی عضو کو سُن کر دینے والی چیز، بے حس کر دینے والی چیز، پردے میں بٹھانے والا،
مُخدَّر ع۔ سُست کیا گیا، سُن کیا گیا، بے حس کیا گیا، پردے میں بٹھایا گیا۔
مُخدَّرہ ع۔ پردہ نشین عورت۔
مُخدَّرات۔ عورتیں پردہ نشین۔
مُخدِّرات۔ ع۔ وہ دوائیں جو اعضا کو سُست کر دیتی ہیں، اور بے خوابی لاتی ہیں یعنی نیند اُچاٹ کر دیتی ہیں۔
مَخدوش ع۔ وسوسہ کیا گیا، خطرناک۔
مَخدوم ع۔ خدمت کیا گیا۔
مَخذول ع۔ ذلیل خوار ذلیل کیا گیا۔
مِخراق ع۔ دُرّہ جو گنہگار کو مارتے ہیں سزا دینے کے لئے۔
مُخرِّب ع۔ برباد کرنے والا، تباہ کار
مَخرَج ع۔ باہر نکلنے کی جگہ۔
مُخرِج ع۔ باہر نکالنے والا۔
مُخرِّق ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا پھاڑنے والا۔
مَخرَقہ ع۔ حیا، شرمندگی، تیرگی،
مِخرَقہ ع۔ لکڑی کی تلوار جس سے لڑکے کھیلتے ہیں اور بعضوں نے بمعنے فقیروں کی گدڑی کے

لکھا ہے۔
مَخرُوش ۔ع۔ چھیلا گیا، تراشا گیا، اور یہ مشتق ہے خرش یعنی خراشیدن سے۔
مَخرُوط ۔ع۔ خراط کیا گیا، تراشا گیا چھیلا گیا۔ اور وہ چیز جو بشکل گاجر کے ہو یعنی سرا پتلا پیندا جوڑا۔
مَخرُوطی ۔ع۔ وہ چیز جو بشکل گاجر کے ہو یعنی ایک سرا باریک اور دوسرا چوڑا،
مَخزَن ۔ع۔ خزانہ کی جگہ، جمع کرنے کی جگہ،
مَخزُون ۔ع۔ خزانہ میں رکھی ہوئی چیز
مَخزُونات ۔ع۔ جمع مخزون کی، اور کنایہ پوشیدگیوں اور مخفی ارادوں سے۔
مَخصُوص ۔ع۔ خاص کیا گیا، (مفعول)
مَخضُوب ۔ع۔ خضاب کیا ہوا رنگین کیا گیا، وسمہ باندھا ہوا،
مَخضُود ۔ع۔ درخت پاک اور صاف کیا گیا کانٹوں سے۔
مُخَطَّط ۔ع۔ لکیروں والا، وہ شے جس پر لکیریں اور نقوش ہوں اور وہ معشوق جس کے خط

نکل آیا ہو
مَخطُوبَہ ۔ع۔ وہ عورت جس کے ساتھ نکاح کی خواستگاری کی گئی ہو
مَخطُور ۔ع۔ اندیشہ، جو دل میں خیال گذرے، ہلاکت کے قریب کیا گیا۔
مَخطُورات ۔ع۔ جمع مخطور کی، فکریں اندیشے، وہ چیزیں جنکا خیال دل میں گزرے، وہ چیزیں جن میں خوف ہو۔
مُخطی ۔ع۔ وہ شخص جو ارادہ نیکی کا کرے اور اچانک اور بے قصد اس سے خطا سرزد ہو جائے اور خاطی وہ شخص جو قصداً اپنے ارادے سے خطا کرے۔
مَخفُت ۔ف۔ صیغہ نہی کا ہے خفتن سے خلاف قیاس یعنی مت سو
مُخَفَّف ۔ع۔ ہلکا کیا گیا، چھوٹا کرنا کم کرنا۔
مَخفُوض ۔ع۔ ٹوٹا ہوا، پست کیا گیا
مَخفی ۔ع۔ پوشیدہ،
مُخِل ۔ع۔ خلل ڈالنے والا، خلل انداز
مِخلات ۔ع۔ وہ توبڑا جس میں دانہ بھر کے گھوڑے کے منہ پر

چڑھا دیتے ہیں۔
مُخلاف ۔ع۔ بڑا وعدہ خلاف۔
مِخلَب ۔ع۔ مرغ شکاری کا چنگل، اور شیر وغیرہ کا پنجہ۔
مُخَلخَل ۔ع۔ وہ چیز جس کے اجزا باہم خوب چپاں اور متصل نہ ہوں، پولا۔
مُخَلَّد ۔ع۔ ہمیشہ، مدام،
مُخلِص ۔ع۔ اخلاص کرنے والا، خالص، سچا دوست۔
مُخَلِّص ۔ع۔ خالص کرنے والا، خلاص کرنے والا، رہائی دینے والا،
مُخَلَّص ۔ع۔ رہائی پایا گیا، خالص کیا گیا۔
مَخلَص ۔ع۔ جگہ اخلاص کی اور مصدر میمی بھی ہے یعنی رہائی، خلاصی،
مَخلَصی ۔ف۔ رہائی، اس لئے کہ مخلص مصدر میمی ہے اور زیادتی یائے مصدری کی بعد مصدر عربی فارسیوں کے تصرف سے ہے، جیسے کہ سلامت سے سلامتی اور فضول سے فضولی۔

مُخلّط ۔ع۔ ملانے والا۔
مُخَلَّط ۔ع۔ ملایا گیا۔
مُخلّع ۔ع۔ خلعت دیا گیا، لباس پہنایا گیا۔
مُخَلَّف ۔ع۔ پیچھے چھوڑا گیا۔
مُخلَف ۔ع۔ نو برس سے زیادہ کا اونٹ،
مَخلُوط ۔ع۔ ملا ہوا، ملا جلا
مَخلُوع ۔ع۔ نکالا گیا، باہر لایا گیا،
مَخلُوق ۔ع۔ پیدا کیا ہوا۔
مخلوقات ۔ع۔ جمع ہے مخلوق کی، فضا اور جو چیز دنیا میں ہے
مُخلّیٰ ۔ع۔ خالی کیا گیا، رہا کیا گیا
مُخلّیٰ بالطبع ۔ع۔ رہا کیا گیا ساتھ طبیعت کے یعنی بلا تکلیف بے اندیشہ
مُخَمَّر ۔ع۔ خمیر کیا گیا، گوندھا گیا ملایا گیا،
مُخَمَّس ۔ع۔ پانچ گوشہ کیا گیا، ایک قسم نظم کی جس کے پانچ مصرع ہوتے ہیں، وہ چیز جس کے پانچ کونے ہوں، یا پانچ چیزیں جو کسی شے میں شامل ہوں، نام ایک قسم کا اصول موسیقی سے جس کو ہندی میں تال کہتے ہیں۔

مَخمَصَہ ۔ع۔ شدت کی بھوک، وہ جلن جو سینہ اور پیٹ میں بھوک کی شدت سے پیدا ہو مجازاً وہ غم عظیم جس سے اضطراب پیدا ہو جائے۔
مَخمَل ۔ع۔ نام ایک مشہور کپڑے کا جو ریشمی اور نرم ہوتا ہے۔
مَخمَل دو خوابہ ۔ف۔ ایک قسم کی مخمل جس کے دونوں طرف رُواں ہوتا ہے نہایت رنگین اور نہایت ملائم ہوتی ہے خواب بمعنے رواں،
مَخمُور ۔ع۔ شراب پیے ہوئے متوالا،
مُخَنَّث ۔ع۔ ہیجڑا جس کو دستکاری سے نامرد بنا دیا گیا ہو،
مُخَنَّق ۔ع۔ } گلا گھونٹا گیا۔
مَخنُوق ۔ع۔ }
مَخُوف ۔ع۔ ڈرا ہوا، خوفناک۔
مُخَوِّف ۔ع۔ خوف دلانے والا، ڈرانے والا اور دھمکانے والا،
مُخَوَّف ۔ع۔ ڈرایا گیا،
مُخِیدہ ۔ع۔ پھسلا ہوا، مجازاً بمعنی خراب۔

مُخَیَّر ۔ع۔ اختیار دیا گیا۔
مُخَیِّر ۔ع۔ دوسرے کو اختیار دینے والا۔ بڑا نیک مرد، بڑا سخی، وہ شخص جو بہت نیکی کرے۔
مَخِیض ۔ع۔ وہ دہی جس میں سے گھی نکال لیا گیا ہو۔
مَخِیط ۔ع۔ سوئی، سوزن،
مَخِیط ۔ع۔ سی ہوئی چیز۔
مُخَیَّل ۔ع۔ خیال کیا گیا۔
مُخَیِّلہ ۔ع۔ محل خیال کا یعنی دماغ
مُخَیِّلہ ۔ع۔ نام ایک قوت کا جسکو خیال بھی کہتے ہیں۔
مُخَیَّم ۔ع۔ } جگہ خیمہ استادہ کرنے کی، جگہ خیمہ لگانے کی۔
مُخَیِّم ۔ع۔ }

## فصل میم - مع دال مہملہ

مُدّ ۔ع۔ نام ایک پیمانہ کا جو نزدیک اہل عراق کے دو رطل کا ہوتا ہے۔
مَدّ ۔ع۔ کشش، افزونی، درازی، زیادتی، تلاحی، کسی چیز کی طرف نظر کرنا، دریا کے پانی کا بڑھنا جس کو ہندی

میں جوار کہتے ہیں، وہ لمبا خط
جو حساب میں لکھتے ہیں، وہ
خط جو الف ممدودہ پر لکھتے
ہیں، دوات میں سیاہی
ڈالنا،

**مدالبصر** ۔ ع۔ نظر پہونچنے کی حد۔

**مدالنہار** ۔ ع۔ بلندی دن کی، وقت
چاشت کھانے کا،

**مدّاح** ۔ ع۔ تعریف کرنے والا،

**مداخل** ۔ ع۔ دخل کی جگہیں اور
بمعنی آمدنی زر کے مستعمل ہے
اور مکانوں اور گھروں کو
بھی کہتے ہیں۔

**مداخلت** ۔ ع۔ دخل دینا،

**مداد** ۔ ع۔ دوات کی سیاہی
جدید عربی زبان میں پنسل
کو بھی مداد کہتے ہیں، اسکے
علاوہ سرگیں یعنی گوبر،
چراغ کا تیل، نمونہ، طریقہ

**مدار** ۔ ع۔ جگہ دورہ کی، جگہ گردش
کی، ستارے کے دور کرنے
کی جگہ اور بمعنی دائرہ اور
دورہ اور حلقہ کے بھی آتا
ہے مجازاً وہ چیز جس پر کوئی
بات ٹھہری ہوئی ہو۔

**مُدارا** ۔ ع۔ رعایت کرنا، صلح کرنا
خاطر تواضع کرنا، دراصل
یہ لفظ عربی میں مدارات تھا
اہل فارس نے "ت" گرا کر
مدارا کر لیا ہے۔

**مُدارات** ۔ ع۔ رعایت کرنا، صلح اور
آشتی کرنا، خاطر و تواضع کرنا

**مدارات** ۔ ع۔ ستاروں کی حرکت
کے دائرے جو حکمائے کرۂ
افلاک پر فرض کئے ہیں، جمع
مدار کی۔

**مدارالمہام** ۔ ع۔ وہ شخص جس سے سب
کاروبار سلطنت کے متعلق
ہوں، وزیر یا فوج کا حاکم یا
ذی اختیار کارندہ۔

**مدارج** ، راہیں، درجے،

**مدارس** ۔ ع۔ جمع ہے مدرسہ کی،

**مُدارست** ۔ ع۔ باہم پڑھنا اور پڑھانا

**مُداعبت** ۔ ع۔ مزاح اور خوش طبعی
بازی اور کھیل کرنا،

**مُدافع** ۔ ع۔ دفع کرنے والا، ہٹانے
والا،

**مُدافعت** ۔ ع۔ ایک دوسرے کو دفع
کرنا،

**مُدام** ۔ ع۔ ہمیشہ ہمیشہ رکھا گیا، اور
بمعنی شراب کے بھی ہے۔

**مُداوا** ۔ ع۔ یہ لفظ مخفف ہے مداوات
کا، دارو درمن کرنا، علاج کرنا

**مُداوات** ۔ ع۔ دوا کرنا، علاج کرنا،

**مُدامت** ۔ ع۔ ہمیشگی، ہمیشگی کرنا۔

**مُداوی** ۔ ع۔ صیغہ اسم مفعول کا ہے
دوا کیا گیا، علاج کیا گیا،

**مُداہن** ۔ ع۔ سستی کرنے والا۔

**مُداہنت** ۔ ع۔ ظاہر کرنا، اس چیز کے
برخلاف جو کہ دل میں ہو جھوٹ
بولنا، نفاق، چرب زبانی،
خوشامد، سستی کرنا،

**مدائح** ۔ ع۔ جمع مدیحہ کی تعریفیں۔

**مدائن** ۔ ع۔ جمع مدینہ بمعنی شہر کی اور
نام ایک شہر کا عراق عرب میں
جو تخت گاہ نوشیرواں بادشاہ
کا تھا۔

**مُدبَر** ۔ ع۔ پیٹھ دیا گیا، یعنی وہ
شخص جس کو اس کے نصیب
اور دولت نے پشت دی ہو
بے نصیب، برگشتہ بخت۔

**مُدبِر** ۔ ع۔ تدبیر کرنے والا، صاحب
تدبیر،

**مُدبَّر** ۔ ع۔ تدبیر کیا گیا، پرورش
کیا گیا، وہ غلام جو بعد مرنے

آقا کے آزاد ہو جائے۔
مُدبُلبُل ۔ ف۔ بلبل کا نالہ۔
مُدّت ۔ ع۔ عرصہ، دیر، مدت۔
مُدّتِ عِدّت ۔ ع۔ وہ زمانہ جس میں عورت دوسرا شوہر نہ کر سکے، اور یہ مدت طلاق دی ہوئی عورت کے لئے اگر حمل سے ہو تو وضع حمل ہے اور اگر حمل نہ ہو تو تین حیض یا تین مہینے ہیں، اور بیوہ کے لئے چار مہینے اور دس روز ہیں، یا وضع حمل۔
مَدح ۔ ع۔ ستائش، تعریف۔
مِدحَت ۔ ع۔ بالکسر تعریف، ستائش
مِدخَنَہ ۔ ع۔ چمنی۔
مَدخَل ۔ ع۔ دخل کرنا، داخل ہونا، اس صورت میں مصدر میمی ہے اور بمعنی جائے دخل، جگہ دخل کی، اس صورت میں اسم ظرف ہے۔
مُدخَل ۔ ع۔ کنجوس۔
مُدخَل ۔ ع۔ جگہ دخل کرنے کی اور بمعنی دخل کیا گیا۔
مَدخُول ۔ ع۔ داخل کیا گیا،
مَدخُولہ ۔ ع۔ وہ عورت جس سے صحبت کی گئی ہو یعنی زن جماع کردہ شدہ۔
مَدّ د ۔ ع۔ ساتھ دینا۔
مَدَدگار ۔ ف۔ مدد کرنے والا۔
مَدَر ۔ ع۔ کلوخ، ڈھیلا مٹی کا، اور کبھی کنایہ زمین سے بھی ہوتا ہے۔
مُدِر ۔ ع۔ پیشاب جاری کرنے والی چیز۔
مِدرار ۔ ع۔ بڑا پانی گرانے والا، ابر بہت برسنے والا، اور بمعنی مینھ کے بھی آتا ہے،
مُدَرِّس ۔ ع۔ پڑھانے والا، اور درس دینے والا۔
مَدرَسہ ۔ ع۔ بفتح را، جگہ پڑھنے اور پڑھانے کی،
مَدرَسۂ اعدادیہ ۔ ع۔ ہائی اسکول۔
مَدرَسۂ کُلّیہ ۔ ع۔ یونیورسٹی دار العلوم
مَدرَسۂ اَمیریہ ۔ ع۔ گورنمنٹ اسکول
مَدرَسۂ اجزائیہ ۔ ع۔ دواسازی سکھانے کا اسکول۔
مَدرَسۃُ الصَّنائع ۔ ع۔ آرٹ اسکول دستکاری سکھانے کا کالج۔
مُدرِک ۔ ع۔ سمجھنے والا، عقلمند، ہوشیار، تحقیق کرنے والا۔
مُدرَک ۔ ع۔ سمجھا گیا، دریافت کیا گیا
مُدرَکات ۔ ع۔ عقلیں، دانشیں،
مُدرِکہ ۔ ع۔ وہ قوت جس سے انسان اشیاء کی حقیقت دریافت کر سکے یعنی عقل اور ذہن۔
مُدرُوس ۔ ع۔ وہ چیز جو پرانی ہو گئی ہو، وہ شے جو غائب اور ناپدید ہو گئی ہو، وہ چیز جو پڑھی گئی ہو اور بمعنی بے رونق بھی آتا ہے،
مُدَّعا ۔ ع۔ کنایہ مطلب اور آرزو
مُدَعَّم ۔ ع۔ نام غلام آنحضرت صلعم کا۔
مُدَّعیٰ ۔ ع۔ دعویٰ کیا گیا، آرزو کیا گیا۔
مُدَّعی ۔ ع۔ دعوے کرنے والا۔
مُدَّعیات ۔ ع۔ جمع مدعی کی خواہشیں آرزوئیں،
مدعیٰ علیہ ۔ ع۔ جس پر دعویٰ کیا گیا ہو۔
مُدغَم ۔ ع۔ وہ حرف جو اپنے ہمجنس حرف میں ادغام کیا گیا ہو، پیوستہ، درہم رفتہ، ملا ہوا، داخل کیا گیا اور بمعنی پوشیدہ کے بھی آیا ہے۔
مَدفَن ۔ ع۔ مقام دفن کا، قبر۔

مَدْفُون ۔ع۔ دفن کیا ہوا (مُردہ)

مُدَقِّق ۔ع۔ باریک کام کرنے والا باریک نکتے پیدا کرنے والا، اور وہ شخص جو دلیل کو دلیل سے ثابت کرے۔

مَدْقُوق ۔ع۔ کوٹا ہوا، باریک کیا گیا۔ لاغر، دُبلا، وہ شخص جس کو تپ دق ہو۔

مُدَلَّل ۔ع۔ جس پر دلیل قائم کی گئی ہو وہ چیز جو دلیل سے ثابت کی گئی ہو

مُدَلِّل ۔ع۔ دلیل سے ثابت کرنے والا۔

مَدْلُول ۔ع۔ اہل منطق کی اصطلاح میں معنی کو کہتے ہیں۔

مُدْلَہِم ۔ع۔ نہایت سیاہ اور تاریک۔

مُدْلَہِمَّات ۔ع۔ جمع مُدلہم کی۔

مُدَمِّل ۔ع۔ وہ چیز جو زخم کو پیپ سے پاک کرکے بھر دے اور برابر کر دے۔

مُدْمِن ۔ع۔ ہمیشہ کرنے والا کسی کام کا

مُدْمَغ یا مُدَمَّغ ۔ع۔ مغرور، متکبر، یہ صرف اُردو میں بولا جاتا ہے۔

مَدَن ۔ع۔ کھڑا ہونا، قائم ہونا۔

مُدُن ۔ع۔ جمع مدینہ یعنی شہر کی

مَدَنی ۔ع۔ شہر کا رہنے والا، منسوب طرف مدینہ کے حالت نسبت میں یا اور ہا مدینہ کی گر گئی۔

مَدّ و جَزْر ۔ع۔ جوار بھاٹا جو سمندر میں آتا ہے۔

مُدَوَّر ۔ع۔ گول۔

مُدَوَّن ۔ع۔ جمع کیا گیا، مرتب۔

مُدُون ۔ع۔ ایک جگہ پر ہمیشہ رہنا۔

مُدْہَامَّتَان ۔ع۔ وہ باغ سبز اور سیراب جو انتہائے سبزی سے سیاہی مائل ہوں اور بعضوں نے معنے دو برگ سبز کے بھی لکھا ہے۔

مِدَّہ ۔ع۔ پیپ جو زخم سے نکلتی ہے

مَدَّہ ۔ع۔ علم صرف کی اصطلاح میں وہ حرف علت ساکن جس کے ماقبل کی حرکت موافق اس کے ہو جیسے واؤ ساکن ماقبل مضموم اور یا ساکن ماقبل مکسور اور الف ساکن ماقبل مفتوح۔

مَدّہ و لین ۔ع۔ مدہ کے معنی تو ابھی بیان ہوئے اور لین واؤ ساکن ماقبل مفتوح اور یا ساکن ماقبل مفتوح ہے۔

مَدْہُوش ۔ع۔ واؤ معروف سے بر وزن مسرور صیغہ اسم مفعول کا ہے بمعنی متحیّر، سرگشتہ، حیران، اور یہ جو فارسی میں واؤ مجہول سے بمعنی مست اور بے ہوش کے آتا ہے یہ ایک قسم کی تفریس ہے

مَدیٰ ۔ع۔ انتہا، نہایت، غایت۔

مُدَایَان ۔ع۔ بڑا قرض کرنے والا۔

مَدِیح ۔ع۔ ستائش، تعریف۔

مَدِیحہ ۔ع۔ ایک تعریف جمع اس کی مدائح آتی ہے۔

مَدِید ۔ع۔ دراز، لمبا، کھنچا ہوا اور نام ایک بحر کا عروض سے۔

مُدِیر ۔ع۔ گول، حرکت دینے والا۔

مَدْیَن ۔ع۔ نام ایک قصبہ کا جس میں حضرت شعیب علیہ السّلام رہتے تھے۔

مَدِین ۔ع۔ بندہ، غلام، قرضداری، مزدوری دیا گیا، خوار کیا گیا۔

مَدِینَہ ۔ع۔ مطلق شہر یا قصبہ، نام ایک شہر کا جس میں مرقد مطہر آنحضرت صلعم کا ہے۔

مَدْیُون ۔ع۔ قرضدار۔

## فصل میم۔ مع ذال معجمہ

مُذ ۔ع۔ ابتدائے زماں، زمانہ

مُذ ۔ف۔ ہم صاحب۔ خداوند اور

مَذ ۔ف۔ اکثر مرکب آتا ہے جیسے

اسفند اُرمذ۔
مَذاب ۔ ع۔ گلا ہوا، پگھلا ہوا۔
مَذاق ۔ ع۔ چکھنا، قوت ذائقہ کا محل یعنی زبان و تالو، اصطلاحاً یعنی خوش طبعی، ظرافت اظہار شوق معشوق کے آگے
مَذاق زدن ۔ ف۔ بوس وکنار کے شوق کی بے اختیاری کا ظاہر کرنا،
مُذاکرہ ۔ع۔ باہم ذکر کرنا،
مَذاکیر ۔ ع۔ جمع ذکر یعنی عضو تناسل کی۔
مَذاہب ۔ ع۔ جمع مذہب کی۔
مَذبح ۔ ع۔ جگہ ذبح کرنے کی۔
مُذَبذَب ۔ ع۔ وہ بات جس میں پس وپیش ہو، کسی بات پر قائم نہ ہونا۔
مَذبُوح ۔ ع۔ ذبح کیا ہوا، بسمل۔
مَذخُورہ ۔ ع۔ ذخیرہ یعنی جمع کیا گیا
مَذرُوع ۔ ع۔ گز سے پیمائش کیا گیا۔
مُذکّر ۔ ع۔ مرد، نر، یاد دلایا گیا۔
مُذکِّر ۔ ع۔ یاد دلانے والا۔
مَذگِرِنمائی ۔ ف۔ وہ مرد جو عورت یعنی اپنی زوجہ کا تابعدار ہو۔
مَذکُور ۔ ع۔ ذکر کیا گیا، اگرچہ یہ صیغہ اسم مفعول کا ہے، مگر فارسی میں بمعنی ذکر کے بھی مستعمل ہے
مُذَکّیٰ ۔ ع۔ بسمل، گلا کٹا ہوا۔
مَذَلّت ۔ ع۔ خوار ہونا، رُسوا ہونا، ذلّت، رسوائی،
مَذَمّت ۔ ع۔ ہجو، بُرائی، بدی
مَذمُوم ۔ ع۔ بد، برا، زشت، اور وہ امر جو بُرا مشہور ہو۔
مَذمُومہ ۔ ع۔ بد اور بُری چیز
مُذنِب ۔ ع۔ گنہگار۔
مَذہَب ۔ ع۔ راہ، راستہ، جگہ جانے اور چلنے کی، مجازاً دین آئین
مُذَہّب ۔ ع۔ سونا چڑھایا ہوا، ملمع کیا گیا
مُذَہِّب ۔ ع۔ سونا چڑھانے والا، ملمع کرنے والا،
مَذہُوب ۔ ع۔ زرنگار، ملمع کیا ہوا سونا چڑھی ہوئی چیز،
مَذی ۔ ع۔ نام ایک رطوبت لسدار کا جو غلبۂ شہوت میں مردوں کے پیشاب کے مقام سے نکلتی ہے
مُذِیب ۔ ع۔ گلانے اور پگھلانے والا
مُذِیبہ ۔ ع۔ گلانے اور پگھلانے والی

## فصل میم۔ مع رائے مہملہ

مُرّ ۔ ع۔ تلخ، کڑوا، نام ایک پدر قبیلہ کا تمیم سے عرب میں، نام دوائے مشہور کا۔
مَرّ ۔ ع۔ گزرنا، جانا، رسی کلہاڑی
مَر ۔ ف۔ عدد پچاس کا اسی سبب سے۔ سو عدد کو دومر کہتے ہیں اور کبھی مجازاً بمعنی شمار کے بھی آتا ہے اور کبھی بمعنی بیحد اور بے حساب اور بہت کے، اور یہ لفظ فائدہ معنی حصر کا بھی دیتا ہے یعنی خاص، اور کبھی زائد بھی آتا ہے، واسطے تحسین کلام کے۔
مَرابح ۔ ع۔ منافع۔ فائدے
مُرابحت ۔ ع۔ نفع اور فائدہ سے بیچنا۔
مُرابط ۔ ع۔ باہم ربط رکھنے والا۔
مُرابطات ۔ ع۔ وہ چیزیں جو باہم رابطہ پیدا کریں۔
مَرابع ۔ ع۔ منزلیں بہت سے مکان
مَرأۃ ۔ ع۔ } زن، عورت،
مَرآت ۔ ع۔ }
مِرآۃ ۔ ع۔ } منہ دیکھنے کا شیشہ۔ آئینہ۔
مِرآت ۔ ع۔ }
مَراتب ۔ ع۔ جمع ہے مرتبہ کی، درجے رُتبے، مرتبے۔
مَراتب چہار گانہ ۔ ف۔ شریعت،

طریقت، معرفت، حقیقت

مَرَاتِع ۔ ع۔ جمع مرتع بمعنی چراگاہ کی

مَرَاثی ع۔ جمع ہے مرثیہ کی۔

مُراجعت۔ ع۔ لوٹنا، رجوع کرنا، اُلٹا پھرنا،

مَرَاح ۔ ع۔ جانا، رواں ہونا، اور بمعنی جائے آسائش و راحت کے بھی،

مُرَاح ۔ ع۔ اونٹوں کے رہنے کا مقام

مِرَاح ۔ ع۔ شادی، خوشی،

مَرَاحِل ۔ ع۔ جمع مرحلہ بمعنی منزل کی

مَرَاحِم ۔ ع۔ جمع مرحمت کی، مہربانیاں

مُراد ۔ ع۔ ارادہ کیا گیا، مطلب، مقصد۔

مُرادَفت ۔ ع۔ باہم ردیف ہونا ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونا،

مُرادِف ۔ ع۔ کسی کے پیچھے سوار ہونے اور بیٹھنے والا، وہ لفظ جو دوسرے لفظ کے ساتھ ہم معنی ہو۔

مَرارت ۔ ع۔ تلخی، کڑواپن،

مَرارَہ ۔ ع۔ پتہ ہر حیوان کا

مُراسِل ۔ ع۔ اُس عورت کو کہتے ہیں جس کی دونوں پنڈلیوں پر بال بہت ہوں اور وہ دراز ہوں، اور وہ عورت جو بیاہ کی خواہش کرنے والے مردوں سے پیغام یا خط و کتابت جاری رکھے، یا وہ عورت جس کو اس کے خاوند سے جدائی ہو گئی ہو، اور وہ دوسروں سے پیغام سلام کرے، یا کلاں سال اور سن رسیدہ ہو۔

مُراسَلہ ۔ ع۔ باہم نامہ و پیغام کرنا۔

مُراسلات۔ ع۔ جمع ہے مُراسلہ کی۔

مَراسِم ۔ ع۔ جمع رسم بمعنی نشان اور آئین کی رسمیں۔

مَراصِد ۔ ع۔ جمع ہے مرصد کی، اور مرصد کے معنی آگے لکھے ہیں

مُراضَعت ۔ ع۔ دودھ پلانا دایہ کا بچے کو۔

مُراعات ۔ ع۔ باہم ملکر چارپایوں کا چرنا نگاہ رکھنا، حفاظت کرنا، گوشۂ چشم یعنی کنکھیوں سے دیکھنا، مجازاً بمعنی سلوک اور رعایت کے۔

مُراعاتُ النَّظیر ۔ ع۔ رعایت کرنا، یعنی جمع کرنا، اس قسم کے لفظوں کا جو آپس میں مناسبت رکھتے ہوں، جیسے گل و خار و بلبل اور تیر و کمان وغیرہ۔

مُراعی ۔ ع۔ رعایت کرنے والا، نگہبانی کرنے والا، جانوروں کا چرانے والا،

مَراعی ۔ ع۔ جانوروں کے چرنے کے مقامات جہاں سبزہ و گھاس بہت ہو اور چرائے گئے جانور اور بمعنی رعایتوں کے بھی آتا ہے۔

مُراغبت ۔ ع۔ خواہش، رغبت،

مَراغہ ۔ ع۔ لوٹنا جانور کا زمین پر خواہ پرند ہو یا چارپایہ اور نام ایک شہر کا ولایت آذربیجان سے

مُرافَعات ۔ ع۔ عرضداشتیں جو بزرگوں کی خدمت میں لکھیں

مُرافعت ۔ ع۔ } حاکم اعلیٰ کے سامنے
مرافعہ ۔ ع۔ } اپنا دعویٰ پیش کرنا

مُرافِق ۔ ع۔ رفاقت کرنے والا، ہمراہ۔

مَرافِق ۔ ع۔ جمع مرفق کی بمعنی کہنی کی اور وہ چیزیں جن سے فائدہ پہونچے۔

مُرافقت ۔ ع۔ ہمراہی اور رفاقت کرنا

مُراقِب ۔ ع۔ اُمید رکھنے والا۔ امیدوار ڈرانے والا، مراقبہ کرنے والا

نگہبان اور جدید عربی زبان میں مراقب سرکاری، پریس رپورٹر کو بھی کہتے ہیں۔

**مُراقبت** ۔ ع۔ اُمید، چشمداشت نگہبانی حفاظت، امید رکھنا

**مُراقبہ** ۔ ع۔ اُمید رکھنا، نگاہ رکھنا حفاظت کرنا، گردن نیچے ڈالنا، اصطلاح میں حضوری دل کی طرف خدا کے۔

**مَراقی** ۔ ع۔ سیڑھیاں، جمع مرقاۃ کی

**مُراقی** ۔ ع۔ منسوب طرف مراق کے کنایہ اس شخص سے جسکو مالیخولیا ہو اس لئے کہ مراق اصل میں نام ایک پردۂ غشائی کا ہے جلد شکم انسان کے نیچے پس جب مادۂ سودامعدہ یا تلی وغیرہ میں جمع ہو جاتا ہے تو پردۂ مراق پھول جاتا ہے اور ابخرے اُٹھ کر دماغ میں جاتے ہیں اور حواس میں خلل پڑ جاتا ہے۔ اور اس شخص کے خیالات فاسد ہو جاتے ہیں، اگرچہ اس عارضہ کا نام مالیخولیائے مراقی ہے لیکن کبھی فقط مراق بھی بولا جاتا ہے۔

**مَراکِب** ۔ ع۔ جمع مرکب کی وہ چیزیں جن پر سوار ہوتے ہیں، خواہ جانور ہو یا کشتی۔

**مراکش** ۔ ع۔ مغرب اقصیٰ کا ایک مشہور شہر ہے۔

**مرام** ۔ ع۔ مطلب، مُراد، مقصد،

**مَرامات** ۔ ع۔ جمع مرام بمعنی مطلب کی

**مُراہق** ۔ ع۔ وہ لڑکا جو قریب بلوغ کے پہونچا ہو۔

**مَراہم** ۔ ع۔ جمع مرہم کی۔

**مِراء** ۔ ع۔ خودنمائی اور جنگ کرنا،

**مَرایا** ۔ ع۔ یہ جمع مِرآۃ کی ہے خلاف قیاس جس کے معنی ہیں آئینہ۔

**مُرائی** ۔ ع۔ خودنما، اپنی کسی بات کا ظاہر کرنے والا۔ مکار، مکر کرنے والا۔

**مُربّیٰ** ۔ ع۔ تربیت کیا ہوا، پرورش کیا ہوا اور وہ چیز جو قند یا شکر کے قوام سے بنائی گئی ہو۔

**مُربح** ۔ ع۔ سودمند، نفع بخش

**مَربِض** ۔ ع۔ بکریوں کے رہنے کی جگہ

**مَربط** ۔ ع۔ جگہ باندھنے کی خصوصًا وہ مکان جہاں حیوان باندھے جائیں۔

**مُربّع** ۔ ع۔ چوگوشہ، ہر چیز جس کے چار کونے ہوں اور لمبان اور چوڑان میں برابر ہو ایک قسم کی نشست جس کو پالتھی مار کے بیٹھنا کہتے ہیں؛ ایک قسم کا تعویذ جس کے سولہ خانہ ہوتے ہیں۔

**مُربّع طُولانی** ۔ ع۔ وہ چیز جس کے چار کونے ہوں اور لمبان زیادہ ہو چوڑان سے۔

**مُربّع مُستطیل** ۔ ع۔ ہر چیز چار گوشہ جو لمبی ہو جیسے تقطیع کتاب کی۔

**مُربّع نشین** ۔ ف۔ چارزانو یعنی پالتھی مار کے بیٹھنے والا۔

**مَربُوب** ۔ ع۔ بمعنی مخلوق۔

**مَربُوط** ۔ ع۔ بندھا ہوا، ربط کیا گیا لگایا گیا۔

**مُربّی** ۔ ع۔ پرورش کرنے والا، تربیت کرنے والا۔

**مَرّۃ** ۔ ع۔ ایک مرتبہ، ایک دفعہ۔

**مُرتاح** ۔ ع۔ عیش و عشرت کرنے والا۔

**مُرتاض** ۔ ع۔ ریاضت کرنے والا اور اہل تصوف کی اصطلاح میں تابعدار اور مغلوب کرنے والا اپنے نفس سرکش کا رنج اُٹھا کے

والا، تحصیل علم و ہنر یا عبادت کرنے میں۔

مُرَتِّب ۔ع۔ ترتیب دینے والا، انتظام کرنے والا، راست و درست کرنے والا۔

مُرَتَّب ۔ع۔ راست و درست کیا گیا اپنے اپنے درجہ اور مقام پر لایا گیا۔

مُرتَبَط ۔ع۔ ربط دیا گیا، لگایا گیا

مَرتَبہ ۔ع۔ درجہ، رُتبہ۔

مُرَتَّبہ ۔ع۔ درست کیا گیا، درجہ بدرجہ اپنے اپنے مقام پر رکھا گیا

مُرتَجا ۔ع۔ اُمید رکھا گیا۔

مُرتَد ۔ع۔ مذہب اسلام سے پھرا ہوا

مُرتَسِم ۔ع۔ نقش قبول کرنے والا۔

مُرتَشی ۔ع۔ رشوت لینے والا اور اس معنی میں راشی غلط مشہور ہے اس لیے کہ راشی بمعنی رشوت دینے والے کے ہے۔

مُرتَضیٰ ۔ع۔ پسندیدہ اور لقب ہے حضرت علی علیہ السّلام کا۔

مُرتَضوی ۔منسوب طرف مرتضےٰ علی علیہ السّلام کے واضح ہو کہ جب لفظ کے آخر میں الف مقصورہ بصورت یا ہوگا اس کے آخر میں جب یائے نسبت آئے گی وہاں الف واؤ سے بدل جائیگا اور یہ بھی واضح ہو کہ یائے نسبت عربی میں مشدّد پڑھی جاتی ہے اور فارسی میں مخفف بغیر تشدید کے۔

مَرتَع ۔ع۔ چراگاہ، وہ سبزہ زار جس میں جانور چرتے ہیں۔

مُرتَعِب ۔ع۔ خائف، ڈرنے والا۔

مُرتَعِش ۔ع۔ رعشہ دار، کانپنے والا۔

مُرتَفَع ۔ع۔ اُٹھایا گیا، بلند کیا گیا، مجازاً دور کیا گیا۔

مُرتَفِع ۔ع۔ بلند ہونے والا کسی جگہ سے باہر ہونے والا، بلند

مُرتَقیٰ ۔ع۔ بلند کیا گیا۔

مُرتَقی ۔ع۔ بلند ہونے والا، اوپر جانے والا۔

مَرتَقَد ۔ع۔ خواب گاہ، سونے کی جگہ

مُرتَکِب ۔ع۔ اختیار کرنے والا، ایک امر کا پسند کرنے والا کسی کام کا شروع کرنے والا، سوار ہونے والا، عمل میں لانے والا

مُرتَہِن ۔ع۔ جس کے پاس رہن کیا جائے۔

مُرتَہَن ۔ع۔ رہن کیا گیا

مُرَثِّیہ ۔ع۔ اوصاف مُردے کے اس طرح بیان کرے کہ سُننے والے کو رحم آوے۔

مَرج ۔ع۔ چراگاہ، چوپایوں کے چرنے کی جگہ۔ چھوڑ دینا دو چیز کا باہم۔

مَرَج ۔ع۔ فساد، تباہی، بگڑ جانا کام کا اسی بنا پر ہے ہَرَج مَرَج اور ہرج کی مناسبت سے مرج رائے مہملہ کے سکون سے پڑھا جاتا ہے۔

مَرجان ۔ع۔ چھوٹا موتی، نہ جیسے لُولُو کہ بڑے موتی کو کہتے ہیں۔ ۔ف۔ ہندی مونگا۔

مَرجان پروردہ ۔ف۔ اشارہ ہے شراب سُرخ کی طرف۔

مُرَجِّح ۔ع۔ غلبہ دینے والا کسی چیز کا کسی چیز پر ترجیح دینے والا

مَرجِع ۔ع۔ جائے رجوع، جگہ بازگشت کرنے کی۔

مِرجَل ۔ع۔ تانبے کی بڑی دیگ۔

مَرجُو ۔ع۔ اُمید کیا گیا۔

مَرجُوح ۔ع۔ عاجز، مغلوب
۔ع۔ رجوع کیا گیا۔

مُرجُم ۔ع۔ ہنکایا گیا، دور کیا گیا

سنگسار کیا گیا۔
مَرَح ۔ ع۔ نہایت خوش ہونا، غرور کرنا،
مُرَحَب ۔ ع۔ کشادہ ہونا، جائے کشادہ نام ایک پہلوان کافر کا عرب میں۔
مَرحَبا ۔ ع۔ شاباش، یہ لفظ عرب میں واسطے تعظیم مہمان کے کہتے ہیں۔
مَرحَلہ ۔ ع۔ منزل کی جگہ، کوچ کا مقام منزل اسباب رکھنے کی جگہ۔ کوچ کرنا، اونٹ پر پالان رکھنا اور مقدار مسافت بارہ میل کی اور ایک طرح کی عمارت کا نام جو جنگی قلعہ کے گرداگرد بناتے ہیں اور اسپر بیٹھ کر دشمنوں سے جنگ کرتے ہیں۔
مَرحَمت ۔ ع۔ مہربانی، رحم، رحم کرنا،
مَرحُوم ۔ ع۔ رحمت کیا گیا، مجازاً وہ شخص جو مر گیا ہو۔
مَرخ ۔ ع۔ جسم پر تیل ملنا۔
مُرَخِّص ۔ ع۔ رخصت کرنے والا۔
مُرَخَّص ۔ ع۔ رخصت کیا گیا
مُرَخَّم ۔ ع۔ نرم کیا گیا، اور وہ کلمہ منادی جس کا حرف آخر تخفیف کے لئے گرا دیا گیا ہو۔
مَرد ۔ ف۔ شخص، آدمی،
مَرد ۔ ع۔ بغیر داڑھی کا ہونا، حد سے گزرنا،
مُرد ۔ ع۔ جمع امرد کی یعنی وہ لڑکے جن کی ابھی داڑھی نہ نکلی ہو۔
مَرد ۔ ع۔ کسی چیز کا ہاتھ سے ملنا، پانی میں کسی چیز کا تر کرنا اور بھگونا۔
مَرَدّ ۔ ع۔ رد کرنا، قبول نہ کرنا۔
مُرداب ۔ ف۔ تالاب۔
مُرداد ف۔ فارسی مہینے کا نام جس میں آفتاب برج اسد میں رہتا ہے ہندی میں تقریباً بھادوں کا مہینہ اور انگریزی ماہ جولائی۔
مُردار ۔ ف۔ مُردہ کی لوتھ، ناپاکی
مَردان ۔ ف۔ جمع ہے مرد کی۔
مُردان ۔ ع۔ جمع امرد کی، لڑکے جن کی ابھی داڑھی نہ نکلی ہو۔
مَردانگی ۔ ف۔ مردپن، مردمی۔
مَردانِ مَرد ۔ ف۔ بہادر سپاہی
مُرَدِّد ۔ ع۔ پھیر دینے والا۔
مُرَدَّد ۔ ع۔ پھیر دیا گیا۔
مُردُشت ۔ ف۔ نام ایک مقام کا۔
مَردَک ۔ ف۔ چھوٹا مرد، یہ حقارت کا کلمہ بطور گالی کے بولتے ہیں
مُردگان ۔ ف۔ مُردے، مرے ہوئے لوگ، یہ جمع ہے مردہ کی
مَردُم ۔ ف۔ ایک آدمی بہت سے آدمی یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں کے لئے مستعمل ہے، پتلی آنکھ کی اور مردمک اسکی تصغیر ہے۔
مَردُمِ آبی ۔ ف۔ جل مانس، یہ ایک قسم کا دریائی جانور ہوتا ہے بصورت انسان سفید پوست نہایت نازک اندام۔
مَردُم آزار ۔ ف۔ ظالم شخص آدمیوں کو تکلیف دینے والا۔
مَردُمان ۔ ف۔ جمع ہے مردم کی۔
مَردُم بیشہ زاد ۔ ف۔ جنگل کے باشندے جنگلی اور وحشی لوگ۔
مَردُم زَن ۔ ف۔ جلاد۔ آدمیوں کا قتل کرنے والا۔
مَردُمَک ۔ ف۔ آنکھ کی پتلی، وہ
مَردُمکِ چشم ف۔ تل جو آنکھ کی سیاہی میں ہوتا ہے۔ اور اسکو مردمک اسی لئے کہتے ہیں کہ اس تل میں تصویر انسان کی

چھوٹی سی معلوم ہوتی ہے۔

مردم گیا ۔ ف۔ گیا مخفف گیاہ یعنی ہری گھاس کا، مردم گیا ایک گھاس ہے جس کی جڑ انسان کے سر سے مشابہ ہوتی ہے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ یہ گھاس بشکل تمام جسم آدمی کے ہوتی ہے اور مادہ اور نر دونوں ہوتی ہے۔

مُرُدمی ۔ ف۔ مردانگی، مروت، حلم بردباری، انسانیت، رعایت

مردمیدان ۔ ف۔ کنایہ ہے مرد حریف اور مقابل اور دلاور سے۔

مُرُدن ۔ ف۔ مرنا، مجازاً بیہوش ہونا،

مُرُدُود ۔ ع۔ رد کیا گیا، نکالا گیا، بے عزت، ذلیل،

مُردَہ ۔ ف۔ مرا ہوا، مجازاً عاشق۔

مُرَدَہ ۔ ف۔ بہادر شخص۔

مَرَدَہ ۔ ع۔ جمع مارد یعنی دیو سرکش کی، مجازاً سرکش لوگ

مُردہ ریگ ۔ ف۔ یائے مجہول سے، ناچیز، کمینہ، فرومایہ، عاجز، ذلیل،

مُردی ۔ ف۔ مردانگی،

مُرُدی ۔ ف۔ کشتی کھینے والا ملاحوں کا بانس، چپو

مُرُدی ۔ ف۔ ہلاک کرنے والا۔

مَرُز ۔ ف۔ زمین۔ زمین آباد وہ زمین جو قابل کھیتی کرنے کے ہو

مُرُز ۔ ف۔ سوراخ مقعد کا اور یعنی مجامعت کے بھی آیا ہے۔

مِرُزا ۔ ف۔ اصل اس کی میرزا ہے یعنی سردار زادہ

مَرُزبان ۔ ف۔ زمیندار، حاکم، مالک زمین، بادشاہ سرحد کا، نگاہ رکھنے والا، نگہبان، سردار، عالم اور بزرگ آتش پرستوں کا

مَرُزُبُوم ۔ ف۔ بغیر واؤ اور بغیر اضافت کے جائے پیدائش

مَرزغان ۔ ف۔ دوزخ، گورستان، قبرستان۔

مَرُزُنگُوش ۔ معرب } ایک قسم ہے
مَرُزنگوش ۔ ف } ریحان کی جو خوشبودار ہوتی ہے زلف اور خط معشوق کو اس سے مثال دیتے ہیں، ہندی اس کی دونہ ہے۔

مَرَزَہ ۔ ف۔ موش، چوہا۔

مَرَس ۔ ع۔ وہ رسّی جو گھوڑے اور کتے وغیرہ کے گلے میں باندھیں بمعنی طبیب اور کحّال کے بھی آتا ہے۔

مُرَس ۔ ع۔ مرد علاج کرنے والا، لڑکے کا انگلی چوسنا۔

مُرُس ۔ ف۔ نام ایک میوہ کا جو میخوش یعنی کھٹ مٹھا ہوتا ہے

مُرَسّح ۔ ع۔ تھیٹر، سوانگ بھر کر دکھانے والا، تماشہ۔

مُرُسِل ۔ ع۔ بھیجنے والا، نامہ بھیجنے والا

مُرُسَل ۔ ع۔ بھیجا گیا نبی، صاحب کتاب۔

مُرُسَلہ ۔ ع۔ بھیجی گئی، لٹکائی گئی، ایک زیور ہے جس کو عورتیں گلے میں پہنتی ہیں ظاہراً اس کو ہندی میں ہار کہتے ہیں۔

مُرسَلین ۔ ع۔ بہت سے نبی، صاحب کتاب

مَرُسُوب ۔ ع۔ تہ میں بیٹھا ہوا ہندی میں اس کو تلچھٹ کہتے ہیں

مَرُسُول ۔ ع۔ } یہ دونوں لفظ غلط ہیں
مَرُسُولہ ۔ ع۔ } بجائے اُن کے مُرسل اور مُرسلہ یعنی فرستادہ شدہ صحیح ہیں۔

مَرُسُوم ۔ ع۔ رسم کیا گیا، آئین اور قاعدہ کیا گیا، نشان کیا گیا اور کبھی اس لفظ سے مراد

درما ہے اور روزینہ ہوتا ہے۔
مُرَشَّح ۔ ع۔ ٹپکا ہوا، سیراب،
مُرشِد ۔ ع۔ ہدایت کرنے والا، راہ نیک اور سیدھی تبلانے والا،
مُرشَد ۔ ع۔ راہ راست، مراشد اس کی جمع آتی ہے۔
مُرَشُّوش ۔ ع۔ ٹپکا ہوا، پانی وغیرہ چھڑکا ہوا۔
مَرصاد ۔ ع۔ راہ کشادہ اور فراغ۔
مَرصَد ۔ ع۔ جگہ نگاہ رکھنے کی، جگہ جمع کرنے کی، مقام امید کا کسی چیز کے انتظار کا موقع، مراصد اس کی جمع ہے۔
مُرَصَّع ۔ ع۔ جڑا گیا، جڑاؤ کیا گیا، وہ چیز جس میں جواہر جڑے ہوں وہ نظم اور نثر جس کے الفاظ اپنے مدمقابل کے ساتھ ہموزن اور ہم سجع ہوں۔
مَرصُود ۔ ع۔ اُمید رکھا گیا، ستاروں کا حال رصد سے معلوم کیا گیا۔
مَرصُوص ۔ ع۔ م رانگ ڈھال کر رکھوں
مَرصُوصہ ۔ ع میں ڈال کر مستحکم اور مضبوط کی ہوئی شے، نہایت استوار اور مضبوط کیا ہوا۔
مَرصُوع ۔ ع۔ مُرَصَّع، سجا ہوا۔ آراستہ۔

مَرَض ۔ ع۔ بفتحتین، بیماری، روگ،
مَرضیٰ ۔ ع۔ جمع مریض کی، بیمار لوگ۔
مَرضَع ۔ ع۔ پستان، چھاتی، جگہ دودھ پینے کی۔
مُرضِع ۔ ع۔ م لڑکوں کو دودھ پلانے
مُرضِعہ ۔ ع۔ والی عورت، انّا
مَرضِی ۔ ع۔ م پسندیدہ، مرغوب
مَرضِی ۔ ع۔ پسند کیا ہوا۔
مِرط ۔ ع۔ بالوں کی کملی اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک قسم کی چادر ہے
مَرطُوب ۔ ف۔ تر بھیگا ہوا، وہ چیز جس میں رطوبت ہو، فربہ، موٹا،
مَرطُوبی ۔ ع۔ موٹا آدمی، بلغمی مزاج جس کا مٹاپا بغیر اسباب ظاہری کے ہو۔
مَرعیٰ ۔ ع۔ چراگاہ، جگہ جانوروں کے چرنے کی۔ ہری گھاس چرنا۔
مُرعَش ۔ ع۔ ایک قسم ہے کبوتروں
مُرعِش ۔ ع میں گرہ بازی جو ہوا پر جاکے بازی لینے کلا کرتے جاتے ہیں اور اونچے ہوتے

جاتے ہیں انوری ۔ شعر
ہمہ جہاں رسیدست بہ مانند کبوتران مُرعّش اور بعضوں نے لکھا ہے کہ اس قسم کا کبوتر اکثر نامہ بر ہوتا ہے۔
مَرعُوب ۔ ع۔ ڈرایا گیا، خوف کیا گیا
مَرعیٰ ۔ ع۔ رعایت کیا گیا، لحاظ کیا گیا۔
مُرغ ۔ ف۔ ایک قسم کی ہری گھاس جس کو ہندی میں دوب کہتے ہیں، جانور اس کو بڑی خوشی سے چرتے ہیں۔
مُرغ ۔ ف۔ آفتاب ہر پرند جانور منقار دار اُڑنے والا، ایک قسم کی صُراحی۔
مَرَغ ۔ ع۔ چوپایہ کا لوٹنا زمین پر یا گھاس وغیرہ پر۔
مَرَغ ۔ ع۔ آب دہن۔ تھوک
مُرغاب ۔ ف۔ نام ایک ندی خراسان کا جو شہر مرد شاہجہاں کے نیچے بہتی ہے۔
مُرغابی ۔ ف۔ مشہور پرند ہے جو دریا میں تیرتا رہتا ہے۔
مُرغ آتشخوار ۔ ف۔ سمندر، اور سمندر میں ایک جانور ہوتا ہے

بشکل بڑے چوہے کے جو آتش کدوں میں پیدا ہوتا ہے اور جب آگ سے باہر نکلتا ہے مر جاتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ سمندر میں ایک جانور پردار ہے جو آگ میں نہیں جلتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مُرغَ آتشخوار کبک کو کہتے ہیں جس کی ہندی چکور ہے۔

**مُرغِ آمین** ۔ ف۔ مشہور ہے کہ ایک فرشتہ ہوا میں اُڑا کرتا ہے اور آمین کہا کرتا ہے پس جس کی دعا اس کی آمین سے برابر ہو جاتی ہے مستجاب ہو جاتی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ مرغَ آمین یعنی ستارہ کف الخضیب ہے اور نجومیوں کے نزدیک مقرر ہے کہ جو شخص اس ستارے کے طلوع کے وقت دُعا کرتا ہے فوراً قبول ہو جاتی ہے۔

**مُرغانِ اولی اجنحہ** ۔ف۔ طائران صاحب بازوہا، اور یہ کنایہ فرشتوں سے ہے اصطلاح میں۔

**مَرغُبات** ۔ ع۔ چیزیں مرغوب و پسندیدہ

**مُرغِ بیضۂ فولاد** ۔ ف۔ فولادی خود جس کو سپاہی بروز جنگ سر پر پہنتے ہیں، ایک تصویر مُرغ کی فولاد سے بنا کر نصب کرتے ہیں۔

**مُرغِ حق گو** ۔ ف۔ ایک پرند ہے جو راتوں کو اپنے دونوں پیروں سے درخت میں اُلٹا لٹک کر آواز بلند سے حق حق کہا کرتا ہے اور اس کو مُرغ زیرک بھی کہتے ہیں۔

**مَرغُز** ۔ ف۔ نام ایک موضع کا ایران میں۔

**مَرغُزار** ۔ ف۔ سبزہ زار، وہ جگہ جہاں مرغ یعنی دُوب جو ایک قسم کی گھاس نرم اور نازک ہوتی ہے بہت اُگی ہوئی ہو۔

**مُرغِ زیرک** ۔ ف۔ ایک پرند مشہور ہے جو درخت میں اُلٹا لٹک کر راتوں کو بلند آواز سے حق حق کہا کرتا ہے اور یعنی طوطی کے بھی لکھا ہے اور بعضوں نے ابلیس سے مُراد لی ہے، اور بعضوں نے ہاروت اور ماروت سے۔

**مُرغِ زَرّیں** ۔ ف۔ ایک پرند ہے مشابہ تیتر کے اور کسی قدر مور سے بھی مشابہت رکھتا ہے بال و پر اس کے سبزی مائل اور مثل سونے کے چمکتے ہیں اور سر پر کلغی بھی رکھتا ہے، قد میں برابر مُرغی کے ہوتا ہے۔

**مُرغِ سلیمان** ۔ ف۔ ہُدہُد مشہور پرند ہے

**مُرغِ سحر** ۔ ف۔ بلبل، مُرغا۔

**مُرغِ شب آہنگ** ف م بلبل

**مُرغِ شب خواں** ۔ ف م اس لئے کہ ایام بہار میں یہ پرند اکثر بوقت شب بولا کرتا ہے۔

**مُرغِ صبح** ۔ ف۔ بلبل، مرغا۔

**مُرغِ عیسیٰ** ۔ ف۔ }
**مُرغِ لب** ۔ ف۔ } کنایہ کلام نظم و نثر سے۔

**مُرغِ مسیحا** ۔ ف۔ چمگادڑ، کہا جاتا ہے کہ حضرت عیسیٰ نے ایک پرند بنایا تھا مگر اس کے پاخانہ کا مقام نہیں بنا سکے تھے کہ اس میں جان پڑ گئی اور وہ اُڑ گیا اور غائب ہو گیا۔ موجودہ چمگادڑ اسی کے مشابہ حق تعالیٰ نے پیدا فرمادیا، اسی بنا پر اُسے مرغ مسیح کہتے ہیں۔

**مُرغِ مجنُوں** ۔ ف۔ وہ پرند جس نے

مجنون عاشق لیلےٰ کے سر کے بالوں میں آشیانہ بنالیا تھا۔

مُرغِ نامہ بَر۔ ف۔ کبوتر، ہُدہُد

مَرغوب۔ ع۔ رغبت کیا گیا، خواہش کیا گیا، پسندیدہ، مقبول

مَرغول۔ ف۔ } پیچ وتاب، مُڑے
مَرغولہ۔ ف۔ } ہوئے بالوں کا گھونگھر

یہ لفظ گھونگھر والے بالوں کی صفت میں آتا ہے۔ خوش آواز پرندوں کی آواز، گویوں کی ایک آوازِ خاص جس کو ہندی میں گٹکری کہتے ہیں۔

مِرفَد۔ ع۔ بڑا پیالہ، کاسہ،

مِرفق۔ ع۔ کہنی۔

مَرفُوع۔ ع۔ بلند کیا گیا، اُٹھایا گیا، حرکت پیش کی دیا گیا۔

مُرفَّہ۔ ع۔ ہائے ملفوظ سے آسودہ، خوش معاش۔

مُرَفَّہُ الحال۔ ع۔ آسودہ حال، امیر

مَرَق۔ ع۔ شوربا۔

مُرَق۔ ع۔ دیگ میں شوربا کرنا۔

مِرقات۔ ع۔ } زینہ، سیڑھی۔
مِرقاۃ۔ ع۔ }

مَرقَد۔ ع۔ خواب گاہ، مجازاً قبر۔

مُرقَّع۔ ع۔ تصویروں کی کتاب، گدڑی فقیروں کی اس لیے کہ ان دونوں میں رقعہ رقعہ اور ٹکڑے ٹکڑے اور پیوند پیوند جمع کئے ہوئے اور سلے ہوئے ہوتے ہیں۔

مَرقُوم۔ ع۔ لکھا ہوا، رقم شدہ،

مُرکَّب۔ ع۔ لکھنے کی سیاہی وہ چیز جو کئی چیز سے مل کر بنی ہو، ترکیب دیا گیا ہو۔

مَرکَب۔ ع۔ وہ چیز جس پر سوار ہوں خواہ چوپایہ ہو یا کشتی، مگر اکثر اس لفظ کا استعمال بمعنی اسپ یعنی گھوڑے کے ہوتا ہے۔

مَرکز۔ ع۔ درمیان چیز کا، کسی چیز کے قائم کرنے کی جگہ، نقطہ بیچوں بیچ دائرے کا جس سے جتنے خطوط محیط تک نکالیں سب برابر ہوں۔

مَرکزِ چرخ۔ ف۔ زمین، وسط کرہ

مَرکزِ خاک۔ ف۔ زمین۔

مَرکزِ مثلث۔ ع۔ زمین باعتبار ابعاد ثلثہ یعنی لمبائی، چوڑائی، گہرائی کے۔

مِرکَن۔ ع۔ لگن، طشت، تغار،

مَرکوب۔ ع۔ سواری کیا گیا، جدید عربی میں مرکوب جوتے کو بھی کہتے ہیں۔

مَرکُوز۔ ع۔ گڑا ہوا، محکم کیا ہوا، یہ لفظ مشتق ہے رکز سے جس کے معنی ہیں زمین میں نیزہ گاڑنا مگر مجازاً بمعنی منظور کے بھی آتا ہے۔

مَرگ۔ ف۔ موت۔

مَرگا مَرگ۔ ف۔ وبائے عام، فصلی ہلاکت خیز بیماریاں،

مَرگ پیچ۔ ف۔ معمول بہادروں کا دستور ہے کہ پگڑی باندھ کر ایک سرا اس کا بل دے کے کان اور گردن کی طرف لٹکا دیتے ہیں پس اس طرح کی پگڑی کو مرگ پیچ اس لئے بولتے ہیں کہ اس کا باندھنے والا ہر وقت اپنے کو گرفتارِ موت جانتا ہے بسبب اپنی بہادری کے اور مستعد ہونے کے مقابلۂ حریف پر،

مَرگِ نو۔ ع۔ فتنۂ تازہ اور بعضوں نے بمعنی عشق کے لکھا ہے۔

مَرگ نو مبارک باد۔ ف۔ یہ اُس مقام پر بولتے ہیں جہاں کوئی

نیا فساد برپا ہوا ہو یا کوئی کسی پر حد سے زیادہ عاشق ہوا ہو۔
مُرگی ۔ ف۔ بمعنی وبا۔
مرمّت ۔ ع۔ کسی چیز کا خلل درست کرنا، اصلاح کرنا، بگڑے کو سنوارنا،
مُرمَد ۔ ع۔ وہ شخص جس کی آنکھیں دکھتی ہوں یعنی آشوب چشم ہو
مُرمَر ۔ ع۔ نام ایک قسم کے پتھر کا ہے جو سفید اور نرم ہوتا ہے اور اس کو رُخام بھی کہتے ہیں
مَرو ۔ ف۔ نام ایک شہر کا خراسان سے اور نام ایک گھاس خوشبودار کا۔
مُروا ۔ ف۔ بمعنی فال نیک۔
مُروارِید ۔ ف۔ موتی۔
مُرُوّت ۔ ف۔ مردانگی، مردی یہ لفظ ماخوذ ہے مَر سے جو بمعنی مرد ہے اور بفتح رائے مہملہ غلط مشہور ہے۔
مُروِّج ۔ ع۔ رواج دینے والا۔
مُروَّج ۔ ع۔ رائج کیا گیا، رواج کیا گیا۔
مُروِّح ۔ ع۔ راحت اور آسائش اور خوشی دینے والا، خوشبودار کرنے والا۔
مُروَّح ۔ ع۔ راحت و آرام دیا گیا۔
مُرُوح ۔ ع۔ شادمان خوش۔
مِروَحہ ۔ ع۔ بادکش، پنکھا۔
مُرُور ۔ ع۔ گزرنا، چلا جانا۔
مَرْؤُس ۔ ع۔ تابعدار، خادم اور کنایہ رعیت سے۔
مروشاہجہاں ۔ ف۔ نام ایک شہر کا ہے خراسان سے۔
مَرُوض۔ ع۔ ریاضت دیا گیا تابعدار کیا گیا۔
مُروِّض ۔ ع۔ ریاضت دینے والا۔
مُروَّض۔ ع۔ ریاضت دیا گیا۔
مَرُوع ۔ ع۔ ڈرایا گیا۔
مُروَّق ۔ ع۔ بالکل صاف کیا گیا ایسا صاف جس میں ذرا تلچھٹ اور میل نہ ہو۔
مُروِّق ۔ ع۔ رواق بنانے والا، یعنی ٹھوی اور معمار اور وہ شخص جو مکان کی چھت میں پردہ یعنی چھت گیری باندھے
مُروِّق ۔ ع۔ تعجب میں ڈالنا کسی کو خوش حال کرنا،
مَروَہ ۔ ع۔ نام پہاڑ کا مکہ معظمہ میں
مَروِی ۔ ع۔ روایت کیا گیا۔
مِرّہ ۔ ع۔ نام ایک خلط زرد رنگ اور تلخ مزہ کا، صفرا۔ اور بمعنی قوت، توانائی، عقل،
مَرّہ ۔ ع۔ یکبار، ایک مرتبہ۔
مَرہم ۔ ع۔ وہ دوا السدار جو زخم کے اچھا ہونے کو لگاتے ہیں۔
مَرہُوب ۔ ع۔ بمعنی ڈرایا گیا، غلط ہے اس لئے کہ رہب بمعنی ڈرنا لازم ہے اور صیغۂ اسم مفعول لازم سے درست نہیں ہو سکتا بجائے اس کے مرعوب صحیح ہے کہ یہ رعب بمعنی ڈرانے سے ہے۔
مَرہُون ۔ ع۔ رہن کیا گیا۔
مَرِی ۔ ع۔ بروزن امیر، ایک جسم ہے گوشت والا مثل آنت کے حلق کے اندر جس کے رستہ سے پانی اور کھانا معدہ میں پہونچتا ہے اور قصبۂ ریہ یعنی نرخرہ جس کے رستہ سے سانس آتی جاتی ہے یہ اس مری کے اوپر ہے اور لفظ مری بمعنی گوارا اور ہضم کے بھی ہے۔
مُرّی ۔ ع۔ آبکامہ، ہندی کانجی،
مِرسے ۔ ف۔ یائے مجہول سے اڑائی

جنگ، کوشش کرنا، کسی کے ساتھ اس کے مرتبہ میں برابری کرنا

**مُرِیْح** ۔ ع۔ آمیختہ، ملا جلا۔

**مُرَیَّح** ۔ ع۔ انتہا سے زیادہ خوش

**مرّیخ** ۔ ع۔ نام ایک ستارہ کا جو پانچویں آسمان پر ہے، منگل

**مرّیخِ زُحل خوار** ۔ ف۔ کنایہ ہے آتشدان اور انگیٹھی سے۔

**مَرِید** ۔ ع۔ سرکش، نافرمان، رانده خدا کے حکم سے باہر ہو جانیوالا

**مُرِید** ۔ ع۔ ارادہ کرنے والا، اور کنایہ دینی شاگرد سے۔

**مَرِیر** ۔ ع۔ مرد توانا اور بہادر، وہ رسّی جو لمبی، مضبوط اور کڑی اینٹھن کی ہو۔

**مریش** ۔ ف۔ یعنی زخمی مت کر، اور مبدل مرنز کا بھی ہے یعنی مت گر اس لئے کہ (ز) (ش) سے بدل جاتا ہے۔

**مَرِیض** ۔ ع۔ بیمار، روگی۔

**مَرِیع** ۔ ع۔ زمین آباد، چراگاہ کشادہ جہاں پانی اور ہری گھاس بہت ہو۔

**مَرْئی** ۔ ع۔ دیکھا گیا، وہ شے جو دکھلائی دے۔

**مَرئیات** ۔ ع۔ وہ چیزیں جو نظر سے دکھائی دیتی ہیں۔

## فصل میم مع زائے معجمہ

**مَز** ۔ ع۔ چوسنا۔

**مُزّ** ۔ ع۔ مزہ ترش اور شیریں ملا ہوا، فارسی میخوش، ہندی کھٹ مٹھا۔

**مزّ** ۔ ع۔ افزونی، زیادتی۔

**مَزابِلہ** ۔ ع۔ جمع مزبلہ کی، نجاست اور گوبر وغیرہ کے ڈالنے کی جگہیں۔

**مزاج** ۔ ع۔ آمیزش، ملنا اور طبیبوں کی اصطلاح میں وہ کیفیت جو چند چیزوں کے ملنے سے پیدا ہو اور انسان کی طبیعت کو اسی وجہ سے مزاج کہتے ہیں کہ ایک کیفیت اربعہ عناصر کے ملنے سے پیدا ہوتی ہے خاصیت خو، عادت،

**مِزاح** ۔ ع۔ خوش طبعی کرنا۔

**مَزّاح** ۔ ع۔ بڑا خوش طبعی کرنے والا۔

**مُزاحَفہ** ۔ ع۔ اصطلاح عروض میں وہ رکن جس میں تغیر ہوا ہو۔

**مُزاحَفات** ۔ ع۔ وہ بحر جن میں زحاف واقع ہوا ہو اور زحاف گونا یک حرف یا دو حرف کا رکن اصلی بحر سے یا زیادہ ہونا حرف کا رکن اصلی پر

**مُزاحِم** ۔ ع۔ کسی پر تنگی کرنے والا۔ کسی کو رنج پہونچانے والا، روکنے والا، انبوہی کرنے والا

**مُزاحمت** ۔ ع۔ کسی پر تنگی کرنا،

**مِزاد** ۔ ع۔ توشہ دان، وہ چیز جسمیں زاد راہ رکھیں

**مُزاد** ۔ ع۔ زیادہ کیا گیا۔

**مزاد کردنِ متاع** ۔ ف۔ اسباب کی فروخت کا نرخ بڑھا دینا۔

**مَزادہ** ۔ ع۔ توشہ دان۔

**مَزار** ۔ ع۔ جگہ زیارت کرنے کی۔ مگر اطلاق اس لفظ کا اکثر قبر پر ہوتا ہے

**مُزارِع** ۔ ع۔ کھیتی کرنے والا کسان

**مَزارِع** ۔ ع۔ جمع مزرع کی جس کے معنی ہیں جگہ بونے اور کھیتی کرنے کی۔

**مَزال** ۔ ع۔ لغزش، جائے لغزش

**مَزالِف** ۔ ع۔ جگہیں انبوہ کی، جگہیں جمع ہونے کی۔

مزالق ۔ ع۔ جگہیں پھسلنے کی۔

مزامیر ۔ ع۔ جمع مزمار۔ بمعنی بانسری کی مجازاً سب سازگویوں کے۔

مزامیر داؤد ۔ ع۔ زبور کی آیتیں جو خوش آوازی سے پڑھتے ہیں۔ دُعائیں جو الحانی سے کی جاتی ہیں۔

مزاولت ۔ ع۔ کسی کام پر ہمیشگی کرنا، کوشش کرنا کسی چیز پر۔

مزایا ۔ ع۔ جمع مزیّت کی، افزونیاں زیادتیاں، فضیلتیں مجازاً بمعنی بخششوں اور انعاموں کے مستعمل ہے۔

مزبر ۔ ع۔ لکھنے کا قلم

مزبلہ ۔ ع۔ گوہ اور گوبر نجاست وغیرہ ڈالنے کی جگہ۔

مزبور ۔ ع۔ لکھا ہوا۔

مزج ۔ ع۔ ملنا، ملانا۔

مزجات ۔ ع۔ اندک، تھوڑا، حقیر بے اعتبار

مزخرف ۔ ع۔ جھوٹی بات جو مانند سچی بات کے آراستہ کی ہوئی ہو۔ ملمع کی ہوئی کوئی شے۔

مزخرفات ۔ ع۔ جمع مزخرف کی، مزخرفات غلط ہے۔

مزد ۔ ف۔ مزدوری اُجرت، خواہ دنیا کی ہو یا دین کی۔

مزدحم ۔ ع۔ اژدہام کیا گیا، انبوہ کیا گیا

مزدحم ۔ ع۔ اژدہام کرنے والا۔ انبوہ کرنے والا۔

مزدلفہ ۔ ع۔ نام ایک مقام کا جو مکہ معظمہ میں ہے۔

مزدوج ۔ ع۔ ہم قرین، ہم صحبت۔ باہم ملا ہوا۔ اور اہل بدیع کی اصطلاح میں بمعنی مثنوی

مزدوجہ ۔ ع۔ ہم قرین، ہم صحبت، آپس میں ملا ہوا۔

مزدور ۔ ف۔ بضم اوّل، مزدوری کرنے والا، یہ مرکب ہے لفظ مزد بمعنی اُجرت اور کلمۂ ور بمعنی صاحب سے یعنی صاحب اُجرت اور یہ لفظ بفتح میم غلط مشہور ہے۔

مزدوری ۔ ف۔ بضم میم۔ اُجرت۔

مزرّد ۔ ف۔ زرہ پوش

مزرع ۔ ع۔ } کھیت
مزرعہ ۔ ع۔ }

مزروع ۔ ع۔ بوئی ہوئی چیز

مزعفر ۔ ع۔ زعفرانی زرد رنگ، ایک قسم میٹھے پلاؤ کی جس کے چاولوں کو زعفران میں رنگتے ہیں۔

مزکّیٰ ۔ ع۔ پاک کیا گیا، وہ مال جسکی زکوٰۃ ادا کر دی گئی ہو۔

مزکیت ۔ ع۔ مسجد، نماز پڑھنے کی جگہ

مزکوم ۔ ع۔ وہ شخص جس کو زکام ہو۔

مزکّی ۔ ع۔ پاک کرنے والا اپنے مال کی زکوٰۃ دینے والا۔

مزلّت ۔ ع۔ پھسلنا، لغزش کرنا۔

مزلّت ۔ ع۔ جگہیں پھسلنے کی۔

مزلّات ۔ ع۔ جگہیں پھسلنے کی، مقامات لغزش کے۔

مزلّف ۔ ف۔ معشوق۔ صاحب زلف وہ معشوق جس کے نیا خط نکلا ہو واضح ہو کہ یہ فارسیوں کا تصرف ہے کہ زلف لفظ فارسی کو بطور صیغہ عربی بنالیا ہے، جیسے نزاکت لفظ نازک سے۔

مزلفہ ۔ ع۔ نزدیک لایا گیا، فراہم اور اکٹھا کیا گیا، انبوہ کیا گیا

مزلق ۔ ع۔ } لغزش دینے والا، اور
مزلقہ ۔ ع۔ } پھسلانے والا۔

مزمار ۔ ع۔ نَے بجانے کی یعنی بانسری اصطلاحاً گویوں کا ہر باجہ۔

مزمر ۔ عود جو ایک قسم کا باجہ مشہور ہے اور بمعنی بربط کے بھی لکھا ہے۔

مزمن ۔ ع۔ دیرینہ، کہنہ، پرانا۔ لنگڑا لُنل، اپاہج۔

مزن ۔ ع۔ ابر، ابر سفید، ابر نیساں۔

**مُزداج** ۔ ع۔ وہ عورت جو بہت شوہر کرے۔

**مُزَوِّر** ۔ ع۔ وہ غذا جو تسلّی بیمار کے لئے پکائیں، نرم غذا جو مریض کو دیں۔

**مُزَوِّر** ۔ ع۔ جھوٹا، مکّار، فریبیا۔

**مَزَہ** ۔ ف۔ لذّت، ذائقہ۔

**مَزِی** ۔ ع۔ مخفف مزیت بمعنی زیادتی کا

**مُزَیَّب** ۔ ف۔ زیب و زینت دیا گیا۔ یہ بھی فارسیوں کا تصرف ہے کہ لفظ زیب کو جو فارسی ہے بطور صیغہ عربی بنایا گیا ہے، جیسے مُلَبّب وغیرہ۔ یہاں زیبا کہنا کافی ہے۔

**مَزِیَّت** ۔ ع۔ افزونی، زیادتی، فضیلت اس کی جمع مزایا آتی ہے۔

**مَزِیج** ۔ ع۔ یائے مجہول سے امالہ مزاج بمعنی طبیعت کا۔

**مَزِید** ۔ ع۔ مصدر میمی ہے بمعنی زیادتی و افزونی اور اسم مفعول بھی ہے بمعنی زیادہ کیا گیا۔

**مَزیدن** ۔ ف۔ بمعنی چوسنا۔

**مَزِیر** ۔ ع۔ سخت، سخت دل۔

**مُزِیل** ۔ ع۔ دور کرنے والا، کسی چیز کے نشانوں کا مٹانے والا۔

**مُزَیَّن** ۔ ع۔ زینت دیا گیا۔ آراستہ

**مُزَیِّن** ۔ ع۔ آراستہ کرنے والا۔

## فصل میم ۔ مع زائے فارسی

**مُژدک** ۔ ف۔ نام ایک شخص کا جو نوشیرواں بادشاہ کے باپ کے وقت میں تھا، یہ شخص بڑا فصیح و بلیغ اور عقلمند تھا۔ اس نے ایک نیا مذہب اختراع کیا تھا جس میں بہت سی حرام باتوں کو حلال کیا تھا جب نوشیرواں بادشاہ ہوا تب اس نے مزدک کو مع اس کے تمام رفیقوں کے قتل کیا۔

**مُژدگانی** ۔ ف۔ وہ نقد یا جنس جو خوشخبری پہونچانے والے کو دیں۔

**مُژدہ** ۔ ف۔ خبر خوش، بشارت

**مِژگان** ۔ ف۔ جمع مژہ کی، آنکھوں کی پلکیں، کبھی اسکا استعمال مفرد پر بھی ہوتا ہے اگرچہ اصل میں یہ لفظ رائے فارسی کے فتحہ سے ہے مگر بیشتر بہ سکون مستعمل ہے۔ مسیح کاشی سے

چشمت بہ دامن مژگاں برکباب
دل: آتش نہ زد کہ بال سمندر شکستہ است۔

**مِژہ** ۔ ف۔ آنکھ کی پلک۔

## فصل میم ۔ مع سین مہملہ

**مَس** ۔ ع۔ چھونا، ہاتھ سے ملنا اور عورت سے جماع کرنا۔

**مِس** ۔ ف۔ تانبا۔

**مَسا** ۔ ع۔ شام کا وقت۔

**مُسابقت** ۔ ع۔ باہم سبقت لے جانا۔

**مَساجد** ۔ ع۔ جمع مسجد کی۔

**مَساح** ۔ ع۔ بڑا پیمائش کرنے والا زمین کا۔

**مَساحت** ۔ ع۔ پیمائش کرنا زمین کا۔ پیمائش بہ لفتح میم غلط ہے۔

**مُسارعت** ۔ ع۔ باہم شتابی اور جلدی کرنا۔

**مُسارقت** ۔ ع۔ باہم چوری کرنا۔

**مِساس** ۔ ع۔ ہاتھ سے ملنا، جماع کرنا ہاتھ پھیرنا۔

**مُساعد** ۔ ع۔ یاری دینے والا، مددگار

**مُساعدت** ۔ ع۔ یاری کرنا، مدد کرنا۔

**مَساعی** ۔ ع۔ کوششیں، جلدیاں،

**مَساغ** ۔ ع۔ جگہ، روانی یعنی کسی چیز کی جگہ رواں ہونے کی۔

**مَسافات** ۔ ع۔ جمع مسافت کی دوریاں

بیابانوں کی۔

**مسافت** ۔ع۔ دوری بیابان کی۔ فاصلہ منزلوں کا۔

**مسافر** ۔ع۔ سفر کرنے والا۔

**مسافرت** ۔ع۔ سفر کرنا۔

**مساق** ۔ع۔ جگہ ہنکانے کی۔

**مساکن** ۔ع۔ جمع ہے مسکن کی معنی اسکے ہیں مکانات۔

**مساکین** ۔ع۔ جمع ہے مسکین کی، غریب ومحتاج ومفلس لوگ۔

**مسالّ** ۔ع۔ لوہے کے بڑے سوئے ٹاٹ وغیرہ سینے کے، یہ جمع مسلّہ کی ہے۔

**مسالک** ۔ع۔ جمع مسلک کی ہے، راستے، راہیں۔

**مسالت** ۔ع۔ پوچھنا، درخواست کرنا۔ سوال کرنا۔

**مسالمت** ۔ع۔ باہم صلح اور آشتی کرنا، صلح، دوستی،

**مسام** ۔ع۔ جمع سم کی، بہت باریک اور چھوٹے سوراخ جو تمام جلد انسان وغیرہ میں ہر ایک بال کے نیچے ہوتے ہیں جن سے پسینہ نکلتا ہے فارسی میں بغیر تشدید میم کے مستعمل ہے

**مسامات** ۔ع۔ بدن کے سوراخ بہت چھوٹے چھوٹے جن سے پسینہ نکلا کرتا ہے یہ جمع فارسی میں مستعمل ہے۔

**مسامح** ۔ع۔ صلح کرنے والا کسی کام میں کسی کے ساتھ آسانی کرنے والا۔

**مسامحت** ۔ع۔ چشم پوشی کرنا، جوانمردی کرنا، طرح دینا، آسان کرنا کام کسی پر، نرمی کرنا، صلح کرنا، کسی چیز کو آسان اور سہل جان کر اس کی طرف توجہ نہ کرنا

**مسامرت** ۔ع۔ قصہ کہنا، کہانی کہنا۔

**مسامع** ۔ع۔ جمع مسمع کی ہے جس کے معنی گوش یعنی کان کے ہیں

**مساوات** ۔ع۔ برابری کرنا، برابری

**مساومت** ۔ع۔ چیز کے بیچنے میں خریدار کے ساتھ دیر کرنا واسطے گراں بیچنے کے۔

**مسئلہ** ۔ع۔ پوچھنا۔ دریافت کرنا۔

**مساوی** ۔ع۔ بمعنی برابر۔

**مساوی** بفتح ۔ع۔ جمع سئیہ کی ہے جو بمعنی بدی اور گناہ کے ہے۔

**مساوی الاضلاع** ۔ع۔ وہ چیز جو تکونہ یا چوگوشہ وغیرہ جس کے سب گوشے برابر ہوں۔

**مساہرت** ۔ع۔ بیداری، کسی کے ساتھ جاگنا۔

**مساہلت** ۔ع۔ آسان، معلوم کرنا سہل جاننا، مجازاً بمعنی سستی کرنے کے بھی مستعمل ہے۔

**مساہم** ۔ع۔ شریک، حصہ دار

**مساہمت** ۔ع۔ شرکت، ساجھا۔

**مسایرت** ۔ع۔ برابری کرنا۔

**مسائل** ۔ع۔ جمع ہے مسئلہ کی، وہ باتیں جو پوچھی جائیں۔

**مسبّح** ۔ع۔ تسبیح کرنے والا۔ خدا کو پاکی کے ساتھ یاد کرنے والا۔

**مسبّحہ** ۔ع۔ انگشت شہادت۔

**مسبّحان بلاد اعلیٰ** ۔ع۔ تسبیح کرنے یعنی خدا کو پاکی کے ساتھ یاد کرنے والے گروہ، یہ اور کنایہ فرشتوں سے ہے۔

**مسبّع** ۔ع۔ سات حصہ کیا گیا، وہ چیز جس کے سات پہلو ہوں ایک قسم شعر کی جس کا ہر بند سات مصرعے رکھتا ہو۔

**مسبوق** ۔ع۔ وہ چیز جس پر کوئی چیز سابق ہو، گذشتہ، گزرا ہوا۔

**مست** ۔ف۔ متوالا، دنیا سے بےخبر،

**مُست** ۔ ف ۔ غم، اندوہ، رنج، حاجت

**مُستاجر** ۔ ع ۔ ٹھیکہ دار، اجارہ لینے والا۔

**مُستاصِل** ۔ ع ۔ جڑ سے اکھڑنے والا برباد کرنے والا۔

**مُستاصَل** ۔ ع ۔ برباد، تباہ اور جڑ سے اکھاڑا گیا۔

**مُستانہ** ۔ ف ۔ مست کے مانند، اور متوالے کے موافق۔

**مُستانِس** ۔ ع ۔ الفت قبول کرنے والا، خوگر، محبت دار،

**مُستانِف** ۔ ع ۔ شروع کرنے والا، ایک طرف کھڑا ہونے والا، تابعدار آہستہ مجازاً بمعنی جدا اور علیحدہ کے۔

**مُستاہِل** ۔ ع ۔ سزاوار، لائق

**مُستبِد** ۔ ع ۔ وہ شخص جو کسی کام کرنے پر اکیلا مستعد ہو۔

**مُستبَدَل** ۔ ع ۔ بدل کیا گیا

**مُستبدِل** ۔ ع ۔ بدل کرنے والا۔

**مُستبشِر** ۔ ع ۔ خوش ہونے والا، خوشخبری طلب کرنے والا۔

**مُستبصِر** ۔ ع ۔ طلب بینائی کی کرنے والا بینا دل ہونے والا۔

**مُستبعِد** ۔ ع ۔ دوری چاہنے والا دور چاہنے والا۔

**مُستبعَد** ۔ ع ۔ دوری ڈھونڈھا گیا دور کیا گیا اور بمعنی بعید، دور اور دشوار کے مستعمل ہے۔

**مُستبِین** ۔ ع ۔ واضح، روشن، ظاہر، آشکارا،

**مُستتبِع** ۔ ع ۔ پیروی کرنے والا۔

**مُستتِر** ۔ ع ۔ پنہاں، پوشیدہ، پردہ میں ہونے والا۔

**مُستتِم** ۔ ع ۔ تمامی کا طلب کرنے والا اور بمعنی تمام کے بھی۔

**مُستثنیٰ** ۔ ع ۔ باہر لایا گیا، خاص کیا گیا، جدا کیا گیا، الگ کیا گیا

**مُستجاب** ۔ ع ۔ جواب دیا گیا، مجازاً بمعنی قبول کیا گیا، مانا گیا،

**مُستجار** ۔ ع ۔ وہ شخص جس سے کوئی پناہ طلب کرے اور امان مانگے

**مُستجمِع** ۔ ع ۔ جمع کرنے والا۔

**مُستجیب** ۔ ع ۔ دعا قبول کرنے والا۔

**مُستجیر** ۔ ع ۔ پناہ ڈھونڈھنے والا۔ امان چاہنے والا، اور بمعنی پناہ اور امان دینے والے کے بھی آیا ہے۔

**مُستحاضہ** ۔ ع ۔ وہ عورت جسکو معمولی ایام حیض سے زیادہ خون آوے

**مُستحب** ۔ ع ۔ دوست رکھا گیا فقیہوں کی اصطلاح میں وہ فعل عبادت کا جس کا ثواب رسول مقبول صلعم نے ارشاد فرمایا ہے یا کبھی اس عمل کو خود کیا ہے۔

**مُستحِث** ۔ ع ۔ اٹھانے والا۔

**مُستحَث** ۔ ع ۔ اٹھایا گیا

**مُستحدَث** ۔ ع ۔ نئی چیز پیدا کی گئی۔

**مُستحدِث** ۔ ع ۔ نئی چیز پیدا کرنے والا۔

**مُستحسِن** ۔ ع ۔ نیک معلوم کرنے والا

**مُستحسَن** ۔ ع ۔ نیک معلوم کیا گیا اور پسند کیا گیا۔

**مُستحفظ القطار** ۔ ع ۔ ریلوے کا گارڈ،

**مُستحق** ۔ ع ۔ حقدار، وہ شخص جس کا حق کسی بات کا ہو۔

**مُستحکم** ۔ ع ۔ مضبوط، استوار،

**مُستحیف** ۔ ع ۔ ظلم و ستم کرنے والا۔

**مُستحیل** ۔ ع ۔ محال، ناممکن، ایک حال سے دوسرے حال پر پھرنے والا، حیلہ کرنے والا بہانہ کرنے والا۔

**مُستخبِر** ۔ ع ۔ خبر ڈھونڈھنے والا۔

**مُستخدِم** ۔ ع ۔ خدمت چاہنے والا۔

**مُستخدَم** ۔ ع ۔ وہ شخص جس سے خدمت

چاہیں۔

**مُسْتَخْرِج** ۔ ع۔ باہر لانے والا۔

**مُسْتَخْرَج** ۔ ع۔ باہر لایا گیا، ایک مطلب نکلا ہوا، باہر نکالا ہوا۔

**مُسْتَخْلَص** ۔ ع۔ چھوڑا گیا اور خلاص کیا گیا۔

**مُسْتَخِیف** ۔ ع۔ ڈرنے والا، خوفناک۔

**مُسْتَدام** ۔ ع۔ ہمیشہ اور ہمیشگی چاہنے والا۔

**مُسْتَدَع** ۔ ع۔ عجیب وغریب جانا گیا۔

**مُسْتَدْعی** ۔ ع۔ خواہشمند، کسی بات کا درخواست کرنے والا۔

**مُسْتَدِل** ۔ ع۔ دلیل مانگنے والا۔

**مُسْتَدِیر** ۔ ع۔ ہر شے گول۔

**مُسْتَذَل** ۔ ع۔ خوار وذلیل رکھا گیا۔

**مُسْتَر** ۔ ع۔ بروزن منور بمعنی پوشیدہ

**مُسْتَرَد** ۔ ع۔ واپس دیا گیا۔

**مُسْتَراح** ۔ ع۔ جائے آرام وآسائش فراغت اور راحت کی جگہ اور مجازاً پاخانہ پھرنے کی جگہ جائے ضرور۔

**مَسْت راح** ۔ ف۔ مست شراب متوالا۔

**مُسْتَرْخی** ۔ ع۔ سست، ڈھیلا، نیچے لٹکا ہوا۔

**مُسْتَرْشِد** ۔ ع۔ طلب ہدایت کرنے والا، سیدھی راہ کا خواہاں، مرید۔

**مُسْتَرْضی** ۔ ع۔ رضا جو، خوشنودی چاہنے والا۔

**مُسْتَرْضِی** ۔ ع۔ راضی، رضامند

**مُسْتَرَق** ۔ ع۔ وہ مال جو چوری ہو جائے اور غلامی میں لیا ہوا۔

**مُسْتَرْوِح** ۔ ع۔ آسودہ ہونے والا، خوشبو سونگھنے والا۔

**مُسْتَرْوَح** ۔ ع۔ جگہ آرام وآسائش کی۔

**مُسْتَزاد** ۔ ع۔ زیادہ کیا گیا، ایک قسم شعر کی جس کے ہر مصرع کے آخر میں ایک کلمہ وزن سے زیادہ لاتے ہیں۔

**مُسْتَسْعِد** ۔ ع۔ نیک بختی اور سعادت ڈھونڈھنے والا، طلب نیکی کی کرنے والا، یاری اور مدد چاہنے والا۔

**مُسْتَسْقی** ۔ ع۔ پینے کے واسطے پانی مانگنے والا اور چونکہ مرض استسقا کی بعض قسم میں پیاس بہت ہوتی ہے اس لیے اس کے مریض کو مستسقی کہتے ہیں۔

**مُسْتَشار** ۔ ع۔ وہ شخص جس سے صلاح اور مشورہ کریں۔

**مُسْتَشْرِق** ۔ ع۔ تاباں، روشن۔

**مُسْتَشْعِر** ۔ ع۔ دل میں خوف رکھنے والا اپنے دل میں پوشیدہ ڈرنے والا، وہ شخص جو شعار پہنے ہوئے ہو اور شعار وہ کپڑا ہے جو سب کپڑوں کے نیچے بدن سے متصل پہنا جائے، طلب شعور کرنے والا

**مُسْتَشِمّ** ۔ ع۔ سونگھنے والا۔

**مُسْتَشْہِد** ۔ ع۔ گواہی طلب کرنے والا۔

**مُسْتَشِیر** ۔ ع۔ مشورہ کرنے والا۔

**مُسْتَصْحِب** ۔ ع۔ صحبت رکھنے والا۔

**مُسْتَضِی** ۔ ع۔ روشنی چاہنے والا روشنی قبول کرنے والا۔

**مُسْتَطاب** ۔ ع۔ خوش، بامزہ، پاک، لذیذ۔

**مُسْتَطاع** ۔ ع۔ تابعدار، فرمانبردار

**مُسْتَطاعَہ** ۔ ع۔ قدرت رکھا گیا۔

**مُسْتَطِیع** ۔ ع۔ صاحب قدرت، اور صاحب استطاعت۔

**مُسْتَطِیل** ۔ ع۔ جسم دراز، لمبی چیز اور اصطلاح ہندسہ میں وہ جسم جس کا طول زیادہ اور عرض کم ہو، جیسے یہ شکل۔

**مُسْتَظْہِر** ۔ ع۔ یاری چاہنے والا، مدد

مانگنے والا، قوی پشت ہونے والا، طلب پشت وپناہ کی کرنے والا،

مُستَعَار ۔ ع۔ عاریت لیا ہوا، چند روز کے لئے مانگا ہوا۔

مُستَعاد ۔ ع۔ سود اور نفع لیا گیا۔

مُستَعَان ۔ ع۔ وہ شخص جس سے مدد طلب کریں، مدد طلب کیا گیا

مُستَعجِل ۔ ع۔ دوڑنے والا، شتابی اور جلدی کرنے والا۔

مُستَعِد ۔ ع۔ مہیا، موجود، تیار

مُستَعذَب ۔ ع۔ شیریں، میٹھا کیا گیا۔

مُستَعمَل ۔ ع۔ عمل میں لایا ہوا کام میں لایا گیا۔

مُستَعِیر ۔ ع۔ رعایت چاہنے والا۔

مُستَعِین ۔ ع۔ اعانت چاہنے والا، مدد مانگنے والا۔

مُستَغَاث ۔ ع۔ وہ شخص جس سے دادرسی اور انصاف چاہیں

مُستَغِیث ۔ ع۔ فریادی، دادخواہ انصاف چاہنے والا

مُستَغرِق ۔ ع۔ غرق ہونے والا، اپنی تمام طاقت سے کوئی کام کرنے والا، کامل، کل پر پہونچنے والا ڈوبنے والا۔

مُستَغرَق ۔ ع۔ ڈوبا ہوا۔ ر کے فتح سے غلط ہے۔

مُستَغفِر ۔ ع۔ گناہوں کی طلب بخشش کرنے والا۔

مُستَغنِی ۔ ع۔ بے پروا، بے نیاز، دولتمند۔

مُستَغِیث ۔ ع۔ فریادی، دادخواہ۔

مُستَفَاد ۔ ع۔ فائدہ لیا ہوا، وہ چیز جو بطور فائدہ کے حاصل ہوئی ہو۔ یعنی حاصل فائدہ۔

مُستَفِید ۔ ع۔ طلب فائدہ کی کرنے والا۔

مستفیض ع۔ طلب فیض کی کرنے والا

مُستَقبَح ۔ ع۔ زشت، بد، برا۔

مُستَقبِل ۔ ع۔ سامنے آنے والا اور زمانہ آئندہ جو مقابل زمانہ ماضی اور حال کے ہے۔

مُستَقبَل ۔ ع۔ مصوروں کی اصطلاح میں تصویر دو چشمی جس کے دونوں رخسارے ظاہر ہوں بمقابلہ نیم رخ کے کہ تصویر یکسہ چشمی کو کہتے ہیں۔

مُستَقَر ۔ ع۔ جائے قرار، جگہ ٹھہرنے کی۔

مُستَقصِی ۔ ع۔ کسی چیز کی انتہا کو پہونچنے والا۔

مُستَقِل ۔ ع۔ مضبوط، صاحب استقلال، مستحکم کسی کام پر تنہا قائم ہونے والا۔ تھوڑا شمار کرنے والا، فارسیوں کی اصطلاح میں یعنی زن منکوحہ کے بھی آتا ہے، اور ان دکانوں کے بھی جو مکان کے نیچے ہوں اور جن کے کرایہ سے مالک مکان کو فائدہ پہونچے۔

مُستَقِیم ۔ ع۔ راست سیدھا جو مقابل میں کج کے ہے وہ چیز جو سیدھی کھڑی ہو۔

مُستَکبِر ۔ ع۔ گردن کش، مغرور، متکبر۔

مُستَکرِم ۔ ع۔ طلب بخشش کی کرنے والا،

مُستَکرِہ ۔ ع۔ مکروہ جاننے والا اور برا جاننے والا، مکروہ، ناخوش۔

مُستَکفِی ۔ ع۔ ہر کام میں کفایت کا چاہنے والا، اور نام خلیفہ بغداد کا۔

مُست گزار ۔ ف۔ وہ مست اور متوالا جس کی مستی حد سے گزر گئی ہو

مُستلذ ۔ ع۔ لذت پانے والا اور مزہ پانے والا۔

مُستلذات ۔ ع۔ مرغوب اور لذت دار چیزیں جن سے لذت حاصل ہو

مُستلزم ۔ ع۔ لازم پکڑنے والا۔

مُستلقی ۔ ع۔ پیٹھ کے بل یعنی چت بستر پر لیٹنے والا۔

مُستمال ۔ ع۔ مائل، رجوع کیا گیا، تسلی اور دلاسا دیا گیا۔

مُستمر ۔ ع۔ } استوار، رواں، دائم

مُستمرہ ۔ ع۔ } پیوستہ، ہمیشہ، دائمی،

مُستمری ۔ ع۔ دوامی وثیقہ، وثیقہ یا پنشن۔

مُستمسک ۔ ع۔ چنگل مارنے والا۔

مُستمع ۔ ع۔ سننے والا۔

مُستملح ۔ ع۔ نمکین، نمکین رنگ

مُستمند ۔ ف۔ اندوہگیں، غمگین مجازاً بمعنی حاجتمند، یہ لفظ مرکب ہے مست بمعنی غم اور حاجت اور مند بمعنی صاحب اور خداوند سے

مُستنبِط ۔ ع۔ باہر لانے والا اور باہر نکالنے والا پانی اور علم وغیرہ کا

مُستنبَط ۔ ع۔ وہ چیز جو باہر لائی گئی اور باہر نکالی گئی ہو، جگہ باہر نکالنے کی اور جگہ باہر لانے کسی چیز کی

مُستنبَطات ۔ ع۔ یہ جمع مستنبط کی ہے۔

مُستنَد ۔ ع۔ وہ چیز جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھیں، وہ شخص جس کی طرف پناہ لے جائیں۔

مُستنِد ۔ ع۔ کسی چیز سے پیٹھ لگا کر بیٹھنے والا، پناہ ڈھونڈھنے والا۔

مُستنکر ۔ ع۔ بد، زشت، بُرا۔

مُستنیر ۔ ع۔ طلب روشنی کی کرنے والا نور ڈھونڈھنے والا اور بمعنے مطلق روشنی کے بھی آیا ہے۔

مُستوثِق ۔ ع۔ مضبوطی پکڑنے والا، مضبوط۔

مُستوجب ۔ ع۔ سزاوار، لائق۔

مُستوحش ۔ ع۔ وحشت ڈھونڈھنے والا۔

مُستودِع ۔ ع۔ امانت پر نگاہ رکھنے والا۔

مُستودَع ۔ ع۔ امانت کی جگہ امانت

مُستودَعات ۔ ع۔ امانتیں، امانت رکھی ہوئی چیزیں۔

مُستور ۔ ع۔ چھپا ہوا، چھپانے والا۔ یہ صیغہ اسم مفعول کا بمعنی اسم فاعل کے بھی آیا ہے، جیسا قرآن شریف میں حجاباً مستوراً

مُستورہ ۔ ع۔ چھپی ہوئی چیز۔

مُستوسِع ۔ ع۔ فراخ، کشادہ۔

مُستوفا ۔ ع۔ } پورا کیا گیا اور تمام

مُستوفیٰ ۔ ع۔ } کیا ہوا۔

مُستوفی ۔ ع۔ پورا اور تمام لینے والا۔ سب کو گھیرنے والا، میر منشی جو اور حساب کرنے والوں سے حساب لے۔

مُستوقِد ۔ ع۔ آگ کا بھڑکانے والا۔

مُستولی ۔ ع۔ غالب، زورآور، کسی پر غلبہ پانے والا، غلبہ کرنے والا

مُستوہب ۔ ع۔ طلب ہبہ کی کرنے والا بخشش چاہنے والا۔

مُستوی ۔ ع۔ ہموار، برابر۔

مَستیہ ۔ ف۔ صیغہ نہی کا ہے ستیہیدن سے بمعنی مستیز یعنی مت لڑ۔

مُستہ ۔ ع۔ خوراک شکاری پرندوں کی مثل باز، جرہ اور شکرہ وغیرہ کے۔

مُستہام ۔ ع۔ سرگشتہ، حیران،

مُستہان ۔ ع۔ ذلیل، خوار، وہ شخص جو لوگوں کی نظروں میں سُبک ہو۔

مُستہجَن ۔ ع۔ مکروہ، زشت، بُرا،

عیب دار۔

مُستَہزِی۔ ع۔ مسخرہ کرنے والا، ہنسی ٹھٹھا کرنے والا، دل لگی کرنے والا۔

مُستَہِل۔ ع۔ نیا چاند دیکھنے والا، مینھ زور شور سے برسنے والا۔

مُستَہلِک۔ ع۔ ہلاک ہونے والا تباہ ہونے والا۔

مُستی۔ ف۔ نشہ، جوش شہوت کا

مُتَیسِر۔ ع۔ آمادہ ہونے والا۔

مُستَیقِظ۔ ع۔ بیدار، جاگتا ہوا، نگاہبانی کرنے والا۔

مَسجِد۔ ع۔ جگہ عبادت کرنے کی۔

مَسجَد۔ ع۔ پیشانی جگہ سجدہ کرنے کی جگہ۔

مَسجِد اقصیٰ۔ ع۔ نام ہے بیت المقدس کی ایک مسجد کا ملک شام میں۔

مُسَجَّع۔ ع۔ سخن باقافیہ۔ مقفیٰ، یعنے قافیہ بندی کیا ہوا۔

مُسجَّل۔ ع۔ نامہ مہر کیا ہوا قاضی کا اور کبھی مجازاً بمعنی درست اور آراستہ کے بھی آتا ہے۔

مَسجُور۔ ع۔ وہ شے جو پانی سے پُر اور لبالب ہو۔

مَسجُون۔ ع۔ قیدی۔

مَسح۔ ع۔ ہاتھ سے ملنا، ہاتھ پھیرنا جماع کرنا۔

مِسحَات۔ ع۔ وہ لوہے کا آلہ جس سے زمین کو کھودیں۔ جیسے بیلچہ، پھاوڑا وغیرہ۔

مِسحَل۔ ع۔ گورخر، مشہور جانور ہے۔

مَسحُوق۔ ع۔ گھسا ہوا، رگڑا ہوا۔ باریک پسا ہوا۔

مَسخ۔ ع۔ کسی گناہ کی بدولت خداوند عالم کی طرف سے چہرہ بگڑ جانا، منہ ٹیڑھا ہو جانا، یا اپنی شکل سے کسی دوسری بُری شکل میں تبدیل ہو جانا تیرہ شخص ہیں جن کو حق تعالیٰ نے بسبب ان کے افعال بد کے مسخ کر دیا ہے۔ (۱) ہاتھی مرد لوطی یعنی اغلام کرنے والا تھا (۲) ریچھ، یہ ایک مرد تھا جو لڑکوں کو ہیجڑا کیا کرتا تھا، (۳) خرگوش، یہ ایک عورت تھی جو حیض سے فراغت کے بعد غسل نہیں کرتی تھی، (۴) بچھو، یہ ایک مرد چغلخور تھا۔ (۵) سوسمار، یعنی گوہ یہ ایک مرد ڈاکو اور لٹیرا تھا۔ (۶) سور، یہ ایک مرد تھا جو خلاف حکم پیغمبر کے کام کرتا تھا (۷) لومڑی، یہ دزد یعنی چور تھا (۸) کچھوا، یہ مرد زانی یعنی حرام کار تھا، (۹) کوا، یہ مرد متکبر تھا (۱۰) فاختہ یہ ایک مرد تھا جو جھوٹی قسمیں کھایا کرتا تھا۔ (۱۱) چڑیا، یہ ایک مرد تھا جو حرام کا مال کھایا کرتا تھا۔ (۱۲) چوہا، یہ ایک عورت تھی جو اُجرت لے کے نوحہ کرتی تھی (۱۳) اُلو، یہ ایک مرد موحد تھا جو اپنا مذہب بدل کر کافر ہو گیا تھا، بعضوں نے ایسے انتیس ۲۹ آدمی لکھے ہیں

مُسَخَّر۔ ع۔ تابع، تسخیر کیا گیا، فرمانبردار مطیع۔

مَسخَرگی۔ ف۔ ٹھٹھہ بازی، دل لگی

مَسخَرہ۔ ف۔ وہ شخص جس پر دوسرے لوگ ٹھٹھا کریں۔

مُسَخِّن۔ ع۔ گرم کرنے والا۔

مُسَخِّنات۔ ع۔ گرم کرنے والیاں، یعنی وہ چیزیں جن سے گرمی حاصل ہو

مَسخُوط۔ ع۔ غصہ کیا گیا۔

مُسَدَّس۔ ع۔ شش پہلو، ایک قسم شعر کی جو اصل بیت پر چار

مصرعے اور زیادہ کرتے ہیں

مُسدُود ۔ ع۔ بند کیا گیا

مَسَرّات ۔ ع۔ سرور ہا، خوشیاں،

مَسَرّات۔ ع۔ خوشی

مُسَرّج ۔ ع۔ وہ گھوڑا جس پر کاٹھی لگائی گئی ہو۔

مَسرَجہ ۔ ع۔ چراغدان

مِسرَد ۔ ع۔ لوہے کا آلہ جس سے چمڑے میں سوراخ کرتے ہیں، ہندی ستالی۔

مُسرِع ۔ ع۔ جلدی کرنے والا، وہ پیک یعنی قاصد جو بہت تیز چلتا ہو۔

مُسرِف ۔ ع۔ بیہودہ خرچ کرنے والا زیادہ اور بے جا خرچ کرنے والا

مَسرُور ۔ ع۔ خوش کیا گیا، خوش

مَسرُوق۔ ع۔ چوری کیا گیا، چرایا ہوا۔

مُسَطَّح ۔ ع۔ پھیلایا ہوا، بچھا ہوا سطح کیا گیا۔

مَسطُور ۔ ع۔ لکھا ہوا سطر بندی کیا گیا

مَسعُود ۔ ع۔ سعادت کیا گیا، نیک بخت

مُسفِر ۔ ع۔ روشن، سفید

مَسقَطُ الرّاس ۔ ع۔ جگہ پیدائش کی۔ وطن جہاں آدمی پیدا ہوا ہو لفظی معنے اس کے جگہ گرنے سر کی چونکہ پیدا ہونے کے وقت بچہ کا سر پہلے زمین پر آتا ہے لہذا خصوصیت سر کی کی گئی۔

مِسک ۔ معب۔ یہ معرب ہے مشک کا جو ایک مشہور چیز ہے۔

مُسکِت ۔ ع۔ چپ کرنے والا۔

مُسکِر ۔ ع۔ نشہ پیدا کرنے والی چیز مستی لانے والی شے۔

مُسکِرات ۔ ع۔ وہ چیزیں جن سے نشہ اور مستی پیدا ہو مثل شراب اور بھنگ وغیرہ کے۔

مَسکَن ۔ ع۔ } جگہ رہنے کی۔ گھر
مَسکِن ۔ ع۔ }

مُسَکِّن ۔ ع۔ تسکین دینے والا اور نیچے بٹھا دینے والا

مَسکَنَت۔ ع۔ مفلسی۔ محتاجی

مَسکہ ۔ ع۔ جھاگ گھی کا، مکھن

مِسکِین ۔ ع۔ بڑا بے حرکت، نہایت بے قوت، خوار، ضعیف، اور مسکین اس کو کہتے ہیں جس کے پاس کچھ نہ ہو اور فقیر اس کو کہتے ہیں جس کے پاس اسقدر مال نہ ہو جس پر زکواۃ واجب ہوتی ہے۔

مِسگر ۔ ف۔ ٹھٹھیرا، تانبے کے برتن بنانے یا بیچنے والا

مُسَلَّح ۔ ع۔ ہتھیار بند۔

مَسلَخ ۔ ع۔ وہ جگہ جہاں چوپایوں کے پوست یعنی کھال کھینچی جائے اور کبھی مجازاً بمعنی ذبح کرنے حیوانوں کے بھی آتا ہے۔

مُسَلسَل ۔ ع۔ سلسلہ بندی کیا گیا، زنجیر سے بندھا ہوا۔ آپس میں پیوند دیا گیا۔ زنجیر بند۔

مُسَلَّط ۔ ع۔ وہ شخص جو کسی پر مقرر کیا گیا ہو اور مجازاً بمعنی مغلوب۔

مُسَلِّط ۔ ع۔ کسی پر کسی آدمی کا مقرر کرنے والا، دوسرے پر تسلط کرنے والا مجازاً بمعنی غالب اور زور آور

مَسلَک ۔ ع۔ راہ، راستہ۔

مُسلِم ۔ ع۔ مسلمان، حکم خدا پر گردن رکھنے والا،

مُسَلَّم ۔ ع۔ تسلیم کیا گیا، مانا گیا، یقین کیا گیا، سلامت رکھا گیا اور سپرد کیا گیا۔

مُسَلِّم ۔ ع۔ ماننے والا تسلیم کرنے والا سلامت رکھنے والا۔

مُسلمان ۔ ف۔ جو شخص مذہب اسلام کا رکھتا ہو۔

مُسلِمِین ۔ ع۔ جمع ہے مُسلِم کی۔

مَسلُوب ۔ ع۔ ہٹایا ہوا، لے گیا ہوا۔

مَسلُوخ ۔ ع۔ صاف کی ہوئی اور کھال کھینچی ہوئی بکری وغیرہ ۔

مَسلُوک ۔ ع۔ جاری کیا گیا، آمد و رفت کیا گیا، راہ سلوک طے کیا ہوا۔

مَسلُول ۔ ع۔ کھینچا ہوا، باہر نکالا ہوا، اور وہ شخص جس کو سل کا مرض ہو اور سیف مسلول یعنی شمشیر برہنہ یعنی تلوار کاٹھی سے باہر کھینچی ہوئی۔

مُسَلَّہ ۔ ع۔ ٹاٹ وغیرہ کے سینے کا سُوا،

مُسَلّی ۔ ع۔ تسلی دینے والا، اس کے علاوہ نام ایک درد شدید کا جس کے مریض کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا کوئی اس کے عضو میں سُوا چبھو نک رہا ہے۔

مَسَمّ ۔ ع۔ ایک باریک سوراخ بدن کا، جمع اس کی مسام ہے انھیں سوراخوں میں بال اُگے ہوئے ہیں۔

مُسَمّٰی ۔ ع۔ نام کیا گیا یعنی صاحب نام۔

مِسمَار ۔ ع۔ لوہے کی میخ، کیلیں کھونٹی۔

مُسَمَّر ۔ ع۔ وہ چیز جس میں کیلیں جڑی ہوں خواہ کیلیں لوہے کی ہوں یا چاندی وغیرہ کی۔

مُسَمَّط ۔ ع۔ ڈورے میں پروئی ہوئی شے موتیوں کی لڑی۔

مِسمَع ۔ ع۔ گوش، کان، پانی بھرنے کے ڈول کے بیچ کا حلقہ۔

مُسَمِّن ۔ ع۔ پیدائشی فربہ یعنی موٹا

مُسَمِّن ۔ ع۔ موٹا کرنے والی شے ۔

مُسَمَّن ۔ ع۔ موٹا کیا گیا۔

مَسمُوع ۔ ع۔ سُنا گیا۔

مَسمُوم ۔ ع۔ زہر دیا گیا۔

مِسَن ۔ ع۔ ایک قسم کا پتھر ہے جس پر چھری وغیرہ تیز کرتے ہیں، فارسی میں اس کو فسان کہتے ہیں اور یہ پتھر علاوہ چرخ کے ہوتا ہے جس کی ہندی سان ہے

مُسِن ۔ ع۔ بہت بوڑھا شخص

مُسَن ۔ ع۔ صاحب سناں، برچھی والا۔

مَسنَد ۔ ع۔ تکیہ گاہ، بڑا تکیہ۔

مُسنَد ۔ ع۔ روزگار زمانہ بسر خواندہ یعنی لے پالک، منہ بولا بیٹا۔ حرامزادہ، وہ چیز جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھیں، وہ شخص جسکی طرف پناہ لے جائیں، وہ چیز جس سے دوسری چیز کو آڑ لگائیں، اور نحو کی اصطلاح میں خبر کو مُسند اور مبتدا کو مسند الیہ کہتے ہیں، اور فعل بھی مُسند ہوتا ہے، جیسے ضَرَبَ زَیدٌ میں ضرب مُسند ہے اور زَیدٌ مُسند الیہ ۔

مُسَنَّد ۔ ع۔ بلند کیا گیا

مَسند آرا ۔ ف۔ گدی نشین

مَسنُون ۔ ع۔ بدبو، گندہ، سڑی ہوئی شے، روشن کیا گیا، اور وہ چیز جس کا کرنا شرع میں سنت ہو

مَسنُونُ الوجہ ۔ ع۔ وہ شخص جس کا چہرہ اور ناک لمبی ہو۔

مِسواۃ ۔ ع۔ ایک لوہے کا آلہ ہوتا ہے مثل پنجہ کے جس سے کھیت کی زمین کو برابر کرتے ہیں۔

مِسواک ۔ ع۔ دتون، وہ لکڑی جس سے دانت صاف کرتے ہیں۔

مُسَوَّدہ ۔ ع۔ سیاہ۔ مجازاً نوشتہ لکھا ہوا اور وہ چیز جو پہلے بطور سرسری لکھی جائے تاکہ دوسری دفعہ صفائی اور خوبی سے لکھیں۔

مُسَہَّد ۔ ع۔ بیدار کیا گیا۔ جگایا گیا۔

مُسْہِل ۔ ع۔ جلاب وہ دوا، جس کے کھانے اور پینے سے دست آویں۔

مُسْئلہ ۔ ع۔ } سوال وہ بات جو دریافت
مَسْئلہ ۔ ع۔ } کرنے اور پوچھنے کے قابل ہو، وہ بات جو لوگوں سے پوچھی جائے جگہ پوچھنے کی عقلی اور نقلی مقدموں میں

مَسْئُول ۔ ع۔ چاہا گیا، سوال کیا گیا

مَسْئُولات ۔ ع۔ وہ مقدمات جو واقعات میں موجود ہوں مگر اکثر لوگوں کو اُنپر اطلاع نہ ہو سوال کئے گئے پوچھے گئے

مُسِی ۔ ف۔ بدکردار، بدافعال گنہگار،

مِسی ۔ ع۔ تانبے کی چیز

مُسِیچَہ ۔ ف۔ مخفف موسیچہ کا، اور یہ ایک پرندہ ہے سفید رنگ مشابہ قمری کے اور بعضے کہتے ہیں کہ یعنی صعوہ ہے جس کو ہندی میں ممولا کہتے ہیں۔

مَسِیح ۔ ع۔ دوست، بڑا پیمائش کرنے والا زمین کا اور بمناسبت ان دو معنوں کے لقب عیسیٰ علیہ السلام کا اس لئے کہ آپ دوست خدا کے تھے اور بہ باعث تجرد کے سیر و سیاحت بہت فرماتے تھے اور بھی معنی مسیح کے جھوٹا اور وہ شخص جسکی ایک آنکھ اور ایک ابرو یعنی بھوں ہو بہ مناسبت ان دو معنوں کے لقب دجال کا بھی ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ لقب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا مسیح ہے اور لقب دجال کا مسیح، اور مسیح اس روپیہ اور اشرفی کو بھی کہتے ہیں جس کا سکہ بالکل گھس گیا اور مٹ گیا ہو

مَسِیحا ۔ ف۔ لقب عیسیٰ علیہ السلام کا، فارسیوں نے مسیح پر الف بڑھالیا ہے۔

مَسِیخ ۔ ع۔ بے مزہ،

مَسِیحِ یکشبہ ۔ ف۔ شراب دوشاب اور دوشاب انگور کا شیرہ جس پر ایک رات گزر جائے اور وہ کھٹا ہو جائے۔

مَسِیر ۔ ع۔ مصدر میمی ہے یعنی جانا اور سیر کرنا اور اسم ظرف بھی ہے یعنی جگہ جانے اور سیر کرنے کی

مَسِیل ۔ ع۔ جگہ جاری ہونے پانی کی،

مُسَیلمہ کذّاب ۔ ع۔ نام ایک کافر کا جس نے آنحضرت صلعم کے بعد دعویٰ نبوت کا کیا تھا۔

## فصل میم ۔ مع شین معجمہ

مُشابہ ۔ ع۔ مانند، مثل، نظیر۔

مُشابہت ۔ ع۔ آپس میں مثل نظیر ہونا

مُشاتمت ۔ ع۔ آپس میں ایک دوسرے کو گالیاں دینا۔

مُشار ۔ ع۔ اشارہ کیا گیا

مُشارٌ الیہ ۔ ع۔ جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو۔

مَشارِب ۔ ع۔ جمع ہے مَشرب کی، پانی پینے کی بہت سی جگہیں

مُشاربت ۔ ع۔ باہم مل کو پانی پینا

مَشارِع ۔ ع۔ جمع مشرع کی، کشادہ راہیں، راستے۔

مُشارِک ۔ ع۔ شریک ہونے والا۔

مَشّاطہ ۔ ع۔ کنگھی کرنے والی عورت یعنی جس کا پیشہ عورتوں کے سروں میں کنگھی کرنے اور دلھنوں کی طرح آرائش

دینے کا ہو اور عرف حال میں مشاطہ اس عورت کو کہتے ہیں جو دلھن دولھا کی شادی بیاہ کرا دے اور فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید شین کے بھی آیا ہے

**مُشاع** ۔ع۔ جس چیز کی تقسیم نہ ہوئی ہو، مشترک شے، آشکارا ظاہر اور اکثر استعمال اس کا زمین پر ہوتا ہے یعنی وہ زمین جو چند آدمیوں کی شرکت میں ہو

**مَشاعِر** ۔ع۔ جمع مَشعَر کی، حاجیوں کی، عبادت کرنے کی جگہیں، قربانی کرنے کی جگہ۔

**مُشاعَرَہ** ۔ع۔ باہم جمع ہو کر شعر پڑھنا اور لوگوں کو سنانا۔

**مَشاعِل** ۔ع۔ جمع ہے مشعل کی۔

**مَشاغِل** ۔ع۔ بہت سے شغل، بہت کام،

**مُشافَہہ** ۔ع۔ روبرو ہونا، سامنے بات اور گفتگو کرنا۔

**مَشاق** ۔ع۔ جمع مشقت کی، اعلیٰ اس

**مُشّاق** ۔ع۔ کسی کام کی بہت مشق کرنے والا۔

**مُشاکِل** ۔ع۔ مانند ہونے والا، اور ہم شکل ہونے والا، نام ایک بحر کا ہے انیس بحروں شعر سے

**مُشاکَلَت** ۔ع۔ مانند ہونا ہم شکل ہونا۔

**مَشام** ۔ع۔ سونگھنے کی قوت کا محل جو ناک کی جڑ اور دماغ کے شروع میں ہے اور استعمال فارسی میں بغیر تشدید دوسری میم کے مستعمل ہے۔

**مُشاوَرَت** ۔ع۔ باہم مشورہ کرنا۔

**مُشاہِد** ۔ع۔ دیکھنے والا۔

**مُشاہَدَہ** ۔ع۔ دیکھنا کسی کے ہمراہ کسی جگہ حاضر ہونا۔

**مُشاہَرَہ** ۔ع۔ ماہ بماہ کسی کو ایک رقم مقررہ دینا، ماہیانہ تنخواہ۔

**مَشاہیر** ۔ع۔ جمع مشہور کی، مجازاً بزرگ اور نامور لوگ۔

**مَشائِخ** ۔ع۔ جمع ہے شیخ کی، بڈھے لوگ، عالم، صوفی، بزرگ۔

**مُشائِع** ۔ع۔ پیچھے سے آکر ملنے والا ہمراہ، مصاحب۔

**مُشائَعَت** ۔ع۔ پیروی کرنا، کسی کے ساتھ یاری کرنا، کسی کے ہمراہ رخصت کرنے کے لئے تھوڑی دور جانا، جنازہ کے ہمراہ جانا

**مَشّائِین** ۔ع۔ جمع مشّار کی ہے وہ گروہ حکما کا جو اشیا کی حقیقتوں کی دریافت دلیلوں سے کرتے تھے یعنی دلیلوں اور علامتوں سے اپنا مقصد پا لیتے تھے، مشی کے معنی چلنے کے ہیں مراد اس جگہ دلیل چلانا۔

**مُشبَع** ۔ع۔ سیر کیا گیا، آسودہ، پیٹ بھرا اور فتحہ ضمہ و کسرہ کو اس قدر پر پڑھنا کہ فتحہ سے الف اور ضمہ سے واؤ اور کسرہ سے یار پیدا ہو جائے۔

**مُشَبَّک** ۔ع۔ جالیدار وہ شے جس میں بہت سوراخ ہوں جالی، جال،

**مُشت** ۔ع۔ مکا، مٹھی

**مُشاع** ۔ع۔ ظاہر اور آشکار کیا گیا۔

**مُشتاق** ۔ع۔ جس کو کسی کا اشتیاق ہو

**مُشتَبَہ** ۔ع۔ جس میں شبہ ہو، شک کیا گیا

**مُشتَّت** ۔ع۔ پراگندہ، پریشان، متردد

مُشتَرِک ۔ ع۔ بفتح "تا و را" لفظ جو کئی معنوں کے لئے بنایا گیا ہو یعنی ہر ایک معنی کے واسطے علیحدہ علیحدہ موضوع ہو جیسے جاریہ کے معنی لونڈی، آفتابہ، کشتی یا وہ چیز جس کے کئی آدمی حقدار ہوں۔

مُشتَرِی ۔ ع۔ خریدار، مول لینے والا اور کبھی بمعنی بیچنے والے کے بھی آتا ہے۔ نام ستارہ کا جو چھٹے آسمان پر ہے اس کو نجومی لوگ سعد اکبر کہتے ہیں اور اس کا نام قاضی فلک بھی ہے فارسی میں اس کو برجلیس کہتے ہیں اور ہندی میں برہسپت اور کیمیاگروں کی اصطلاح میں مشتری رانگے کو کہتے ہیں اور سکندرنامہ میں ایک مقام پر مراد کاغذ سفید ہے۔

مُشت زَن ۔ ف۔ گھونسا مارنے والا، کنایہ کشتی گیر سے۔

مُشتَعِل ۔ ع۔ شعلہ زن، بھڑکنے والا اصطلاحاً غصہ ور۔

مُشتَغِل ۔ ع۔ مشغول ہونے والا اور منہ پھیر لینے والا، بیزار جیسا کہ اس شعر میں سے ؎ ز سودائے جاناں بجاں مشتغل ؎ بہ ذکرِ حبیب از جہاں مشتغل۔ پہلے مصرعہ میں بمعنی مشغول، اور دوسرے میں بمعنی بیزار اور منھ پھیر لینے والا، واضح ہو کہ اشتغال باب افتعال سے ہے اس کے معنی صلہ کے تغیر سے بدل جاتے ہیں جیسے لفظ رغبت کا کہ بمعنی خواہش کے ہی جب اس کا صلہ عَن آتا ہے تو بمعنی روگردانی کے ہو جاتے ہیں جس طرح اس حدیث میں مَن رَغِبَ عَن سُنَّتِی فَلَیسَ مِنِّی یعنی جس نے روگردانی کی، میری سنت سے وہ میری اُمت سے نہیں ہے اسی طرح اشتغال جب لفظ از کے ساتھ جو ترجمہ عَن کا ہے استعمال ہوتا ہے تو معنی اسکے روگردانی کے ہو جاتے ہیں

مُشتَق ۔ ع۔ وہ لفظ جو دوسرے لفظ سے بنایا گیا ہو، فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید قاف کے بھی آتا ہے۔

مُشتِمَال ۔ ف۔ وہ مالش جو کشتی گیر بدن پر کرتے ہیں اور بازوؤں پر گھونسے مارتے ہیں تاکہ جسم طاقت دار اور سخت ہو جائے بدن کا ملنا حمام میں، بدن کی میل چھڑانا۔

مُشتَمِل ۔ ع۔ شامل ہونے والا، کسی چیز پر چھا جانے والا۔

مُشتُوت ۔ ع۔ پراگندہ، الگ الگ

مُشتَہَا ۔ ع۔ مرغوب، خواہش کیا گیا، چاہا گیا، اُمید، آرزو

مُشتَہَر ۔ ع۔ شہرت دیا گیا۔

مُشتَہِر ۔ ع۔ شہرت دینے والا۔

مُشتَہیٰ ۔ ع۔ مرغوب، خواہش کیا گیا۔

مُشتَہِی ۔ ع۔ خواہش کرنے والا، رغبت کرنے والا، آرزومند، اور بمعنی اشتہا پیدا کرنے والی چیز کے غلط مشہور ہے اسلئے کہ مشتہی متعدی بیک مفعول ہے اور بمعنی اشتہا پیدا کنندہ کے مشتہی صحیح ہے کہ یہ متعدی بہ دو مفعول ہے۔

مُشتَہِیَات ۔ ع۔ مرغوب چیزیں، وہ چیزیں جن کی خواہش کی جائے

مُشتے ۔ ف ۔ پائے جھول سے، کنایہ مقدار قلیل اور تھوڑے لوگوں سے۔
مُشجّر ۔ ع ۔ وہ کپڑا جس پر درختوں کی تصویریں بنی ہوں۔
مُشحُون ۔ ع ۔ پُر، بھرا ہوا، بھرا گیا،
مُشخّص ۔ ع ۔ تجویز کیا گیا
مُشدَّد ۔ ع ۔ خوب کس کر باندھا گیا وہ حرف جو تشدید سے پڑھا جائے
مِشراط ۔ ع ۔ فصاد کا نشتر وہ آلہ جس سے کسی عضو کو چیریں۔
مَشرَب ۔ ع ۔ پانی پینا، پانی پینے کی جگہ، چشمہ، مجازاً مذہب، دین رسمیں، طور طریق۔
مِشرَب ۔ ع ۔ پانی پینے کا برتن
مِشربہ ۔ ع ۔ پیالہ، کوزہ۔
مَشربہ ۔ ع ۔ جگہ پانی پینے کی
مُشرِح ۔ ع ۔ کھول کھول کر بیان کرنے والا۔
مُشرَّح ۔ ع ۔ کھول کھول کر بیان کیا گیا۔
مِشرط ۔ ع ۔ نشتر
مَشرع ۔ ع ۔ راستہ، راہ،
مُشرِف ۔ ع ۔ بلند، بلند ہونے والا، خبردار، صدر، محرر، امیر محرر، نزدیک، قریب، قریب ہونا کسی امر کے ظاہر ہو۔ نیز کا خواہ بد ہو خواہ نیک۔
مُشرَف ۔ ع ۔ جائے بلند، بلند مقام
مُشرَّف ۔ ع ۔ بزرگی دیا گیا۔
مُشرَّفہ ۔ ع ۔ وہ نامہ اور خط جو اعلیٰ شخص کی جانب سے ادنیٰ کی طرف ہو۔
مُشرَّفہ ۔ ع ۔ بزرگی دی ہوئی چیز
مَشرِق ۔ ع ۔ جگہ نکلنے سورج کی، پُورب۔
مُشرقات ۔ ع ۔ روشن چیزیں، کنایہ ستاروں سے۔
مَشرقین ۔ ع ۔ کنایہ مشرق اور مغرب سے اور تثنیہ تغلیبی ہے۔
مُشرِک ۔ ع ۔ شریک کرنے والا، وہ شخص جو ایک خدا کا قائل نہو بلکہ کسی اور کو بھی خدا کا شریک کرے۔
مَشرُوب ۔ ع ۔ پیا گیا، پینے کی چیز
مَشرُوح ۔ ف ۔ شرح کیا گیا، کھول کر بیان کیا گیا۔
مَشرُوط ۔ ع ۔ شرط کیا گیا۔
مَشرُوع ۔ ع ۔ جائز امر جو موافق شرع شریف کے ہو اور جدید عربی زبان میں مشروع تجویز اور زرد لیوشن کو بھی کہتے ہیں۔
مُشط ۔ ع ۔ کنگھا، کنگھی۔
مُشعبِد ۔ ع ۔ بازی گر، لعبان متی، شعبدہ کرنے والا۔
مُشعِر ۔ ع ۔ خبر دینے والا۔
مَشعَر ۔ ع ۔ مکہ معظمہ میں وہ جگہ جہاں پر ایام حج میں قربانی کرتے ہیں اور جگہ سر منڈانے حاجیوں کی اور جگہ حاجیوں کے عبادت کرنے کی۔
مَشعرالحرام ۔ ع ۔ نام ایک جگہ کا حج کی قربانی کی جگہوں میں سے۔ نام ایک مقام کا مقامات عبادت میں سے۔
مَشعرہ ۔ ع ۔ جگہ شعر پڑھنے کی،
مُشعشع ۔ ع ۔ تاباں، روشن،
مُشعشہ ۔ ع ۔ شراب پانی ملی ہوئی
مَشعَل ۔ ع ۔ شمع۔
مَشعلچی ۔ ف ۔ مشعل والا اور شمع رکھنے والا۔
مَشعل روز ۔ ف ۔ آفتاب۔
مَشعل کشاں ۔ ف ۔ ایک قوم ہے کافروں کی اور شیاطین
مَشعل وادی ایمن ۔ ف ۔ وہ نور اور تجلی جو وادی ایمن میں موسیٰ علیہ السلام

پراندھیرے میں ظاہر ہوتی تھی

**مَشعَلہ** - ع- مشعل، دیا۔

**مَشغُوف** - ع- شیفتہ، عاشق، محب

**مَشغَلہ** - ع- کام شغل، شور و غل

**مَشغُول** - ع- کام میں لگا ہوا۔

**مَشغُوف** - ع- جس کے دل کے پردہ میں کوئی بات ہو گئی ہو۔

**مُشفِق** - ع- مہربانی کرنے والا، مہربان، دوست، آدمی ڈرنے والا، کسی پر شفقت کی راہ سے

**مَشق** - ع- کسی کام کو ہر روز کرنا۔

**مشق دادن** - ف- ریاض کرنا۔

**مَشَقَّت** - ع- محنت، تکلیف۔

**مَشقی** - ع- وہ کاغذ جس پر حرفوں کی مشق کریں، لکھنے کی وصلی

**مُشک** - ف- کستوری مشہور خوشبو ہے یہ لفظ میم کے کسرہ اور ضمہ سے دونوں طرح درست ہے اس لیے کہ فارس کے لوگ میم کے کسرہ سے اور ماوراءالنہر کے میم کے ضمہ سے پڑھتے ہیں

**مشک بر زخم افشاندن** - ف- کنایہ تازہ کرنے زخم سے اور ایذا پہونچانے سے اس لیے کہ زخم مشک کے چھڑکنے سے خراب، اور تباہ ہو جاتا ہے۔

**مُشک بو** - ف- مشک کی سی خوشبو

**مشک بید** - ف- درخت بید کی ایک قسم ہے جس کا پھول خوشبودار ہوتا ہے۔

**مُشک تر** - ف- مشک خالص

**مشک در شراب کردن** - ف- کنایہ ہے کسی کے بیہوش کرنے سے

**مشک را کافور کردہ** - ف- یعنی سیاہ بالوں کو سفید کر دیا، مراد یہ کہ بوڑھا ہو گیا،

**مشکناب** - ف- کنایہ سیاہی سے۔

**مشک حریر** - ف- مراد سیاہی اور کاغذ سے۔

**مُشکِل** - ع- کٹھن، دشوار۔

**مشکواۃ** - ع- چراغ دان، فانوس، یا طاق جس میں چراغ اور قندیل رکھیں،

**مَشکُور** - ع- ستودہ، پسندیدہ، شکر کیا گیا، یعنی ممنون کہنا غلط ہے

**مشکوک** - ع- شک کیا گیا

**مُشکوئے** - ع- بت خانہ، مجازاً
**مشکوے** - ع- امیروں اور بادشاہوں کا محل۔

**مَشلُول** - ع- جس کے ہاتھ پیر بے حس ہو گئے ہوں، اپاہج۔

**مُشمَر** - ع- وہ شخص جو دوڑنے کیلئے دامن کو کمر میں لپیٹ لے۔

**مُشمَّر** - ع- کنایہ اس تیز رفتار گھوڑے سے جو دوڑنے پر مستعد ہو

**مِشمِش** - ع- زرد آلو جس کو خوبانی بھی کہتے ہیں جو میوہ مشہور ہے

**مَشمُول** - ع- سب طرف سے احاطہ کیا گیا، چاروں طرف سے گھیرا کیا گیا، شامل کیا گیا۔

**مَشمُوم** - ع- وہ چیز جو سونگھی جائے۔ خوشبو سے معطر چیز

**مَشمُومات** - ع- بو یا خوشبو کی چیزیں۔

**مُشنَع** - ع- بد، برا، ملامت کیا گیا۔

**مُشنگ** - ف- بروزن تفنگ، چور، رہزن، ڈاکو، ایک قسم کا غلہ۔

**مِشواز** - ع- دستار، پگڑی

**مَشُوب** - ع- آمیختہ شدہ، ملا ہوا مخلوط، ملا جلا۔

**مِشوَز** - دستار، پگڑی۔

**مَشورَہ یا مَشوَرہ** - ع- صلاح پوچھنا کسی سے کام کا انجام دریافت کرنا، رے اور واو کا فتحہ جیسا کہ مشہور ہے ثابت نہیں ہوتا ہے۔

**مُشَوِّش** - ع- پریشان کرنے والا۔

مُشَوَّش۔ ع۔ پریشان کیا گیا۔
مُشَوِّق۔ ع۔ کسی کو شوق دلانے والا۔
مُشَوَّق۔ ع۔ شوق دلایا گیا۔
مَشُوق۔ ع۔ بسکون واو، شائق، عاشق۔
مَشْؤُم۔ ع۔ بمعنی منحوس
مَشْوِی۔ ع۔ بریاں، بُھنا ہوا۔
مَشْہَد۔ ع۔ جگہ حاضر ہونے کی۔ شہادت کی جگہ، شہادت گاہ قبرستان شہیدوں کا۔ نام ایک شہر کا ایران میں جس کو زمانہ قدیم میں طوس کہتے تھے چونکہ مزار شریف حضرت موسیٰ رضا علیہ السلام کا اس شہر میں ہے اس لئے اس کو مشہد مقدس کہتے ہیں۔
مُشَہَّر۔ ع۔ شہرت دیا گیا۔
مَشْہُود۔ ع۔ حاضر کیا گیا، موجود۔
مَشْہُور۔ ع۔ شہرت دیا گیا، تلوار کاٹھی سے نکالی ہوئی۔
مُشْہِی۔ ع۔ یہ صیغہ اسم فاعل کا ہے متعدی بہ دو مفعول اشتہا پیدا کرنے والا، بھوک لگانے والی چیز۔
مَشْؤُم۔ ع۔ بمعنی منحوس۔

مَشْی۔ ع۔ اپنے پیروں سے آہستہ آہستہ چلنا، ٹہلنا، چہل قدمی کرنا۔
مَشِیَّت۔ ع۔ چاہنا، خواہش، مگر استعمال اس لفظ کا خاص ہو گیا ہے یعنی خواہش اور مرضی حق تعالیٰ کی۔
مُشَیَّد۔ ع۔ وہ عمارت جو گچ اور چونے سے مضبوط اور بلند کی گئی ہو
مُشَیِّد۔ ع۔ گچ اور چونے سے مضبوط اور محکم کرنے والا، استوار کرنے والا۔
مُشَیَّد۔ ع۔ گچ کیا گیا، مجازاً بمعنی محکم مضبوط اور استوار کیا گیا
مُشِیر۔ ع۔ اشارہ کرنے والا، مشورہ دینے والا، صاحب مشورت۔
مُشِیرِ صَدَارَت۔ ع۔ پرائیوٹ سکریٹری
مَشِیمَہ۔ ع۔ وہ جھلی جس میں بچہ ہوتا ہے اور اکثر اسی جھلی میں بچہ لپٹا ہوا پیدا ہوتا ہے، آنکھ کے چھٹے پردے کا نام۔

## فصل میم۔ مع صاد مہملہ

مَصّ۔ ع۔ چوسنا۔
مُصَاب۔ ع۔ مصیبت زدہ، وہ شخص جس کو رنج پہونچا ہو۔
مُصَابَت۔ ع۔ مصیبت، رنج۔
مُصَابَرَت۔ ع۔ سختی پر صبر کرنا۔
مَصَابِیح۔ ع۔ جمع مصباح یعنی چراغ کی، نام کتاب کا علم حدیث میں۔
مُصَاحِب۔ ع۔ ہم صحبت، ہم نشیں۔
مُصَاحَبَت۔ ع۔ باہم صحبت کرنا۔
مَصَاحِف۔ ع۔ جمع مصحف کی جسکے معنی آگے مذکور ہیں۔
مَصَادِر۔ ع۔ جمع مصدر کی جس کے معنی آگے مذکور ہیں۔
مُصَادَرَت۔ ع۔ } تاوان لینا اور
مُصَادَرَہ۔ ع۔ } تاوان دینا۔
مُصَادَقَت۔ ع۔ آپس میں دل سے دوستی رکھنا، دلی دوستی۔
مُصَادَمَت۔ ع۔ باہم صدمہ پہونچانا
مُصَارَعَت۔ ع۔ باہم کشتی لڑنا ایک دوسرے کو زمین پر پچھاڑنا
مَصَارِف۔ ع۔ جمع مصرف کی خرچ کرنے کی جگہیں۔
مَصَاعِب۔ ع۔ دشواریاں، مشکلیں سختی کی جگہیں۔
مَصَاعِد۔ ع۔ بلند جگہیں، اونچے مقام جمع مصعد کی۔
مَصَانِف۔ ع۔ جمع مصنف کی اور تصنف

اسم ظرف ہے یعنی جگہ صف باندھنے کی، پس اگرچہ معنی مصاف کے صف باندھنے کی جگہیں ہیں لیکن فارسی میں بغیر تشدید فا کے بمعنی جنگ اور مقام جنگ کے مستعمل ہے

**مُصَافات** ۔ ع۔ دوستی، اخلاص،

**مُصَافحہ** ۔ ع۔ ہاتھ سے ہاتھ ملانا، وقت ملاقات کے۔

**مَصَانع** ۔ ع۔ جمع مصنع کی جو بمعنی نصیحت و بلیغ کے ہے۔

**مَصَاقل** ۔ ع۔ جمع مصقلہ کی، زنگ چھڑانے اور جلا کرنے کے اوزار۔

**مَصَالح** ۔ ع۔ جمع مصلحت کی، بھلائیاں اور فارسی میں ان معنوں میں بھی مستعمل ہے سامان اور اسباب کسی چیز کی درستی کا، وہ چیزیں جن سے دوسری چیز کی اصلاح کریں، عمارت کے ضروریات جیسے چونہ اور لکڑی اور اینٹ وغیرہ۔

**مُصَالحت** ۔ ع۔ باہم صلح کرنا۔

**مُصَاہَرت** ۔ ع۔ خسر کرنا اور داماد کرنا یہ لفظ دونوں معنوں میں مستعمل ہوتا ہے۔

**مَصَائب** ۔ ع۔ جمع مصیبت کی۔

**مَصَائد** ۔ ع۔ جمع صید کی، خلاف قیاس، اور صید وہ جانور ہے جس کو شکار کریں، اور صید بمعنی مصدر بھی ہے، یعنی شکار کرنا۔

**مَصَبّ** ۔ ع۔ جگہ گرنے پانی وغیرہ کی۔

**مِصْبَاح** ۔ ع۔ چراغ، وہ جام جسمیں شراب پییں، نام کتاب کا علم نحو میں۔

**مُصْبَغ** ۔ ع۔ رنگا ہوا، رنگین

**مَصْبَنہ** ۔ ع۔ صابون بنانے کا کارخانہ

**مُصَحِّح** ۔ ع۔ غلط کو صحیح کرنے والا

**مُصْحَف** ۔ ع۔ وہ کتاب جسمیں رسالے اور صحیفے جمع ہوں، اسی واسطے قرآن شریف کو مُصحف کہتے ہیں کہ اس میں سورتیں جمع ہیں۔

**مُصَحَّف** ۔ ع۔ وہ لفظ جو نقطوں کے فرق سے دوسرا لفظ ہو جائے جیسے عید سے عبد اور توشہ سے بوسہ۔

**مَصْحُوب** ۔ ع۔ ساتھ کیا گیا۔

**مِصْدَاق** ۔ ع۔ آلہ صادق آنے معنی کا یعنی وہ شے جس پر کوئی معنی بولے جاسکیں، مثلاً انسان کے معنی زید پر بولے جا سکتے ہیں تو انسان کے معنی کا زید مصداق ہے، وہ چیز جو موافق دوسری چیز کے ہو اور بمعنی گواہ اور گواہی کے بھی آتا ہے اور بمعنی دلیل راستی سخن کے، اور وہ چیز جس کو لوگ سچ جانیں، اصلی معنی اس کے آلہ صدق، اور سچائی کا۔

**مَصْدَر** ۔ ع۔ جگہ نکلنے کی، جگہ واپس آنے کی، جگہ باہر آنے کی اور وہ کلمہ جس سے افعال اور صفات بنائے جائیں۔

**مُصَدَّر** ۔ ع۔ مقدم رکھا گیا، اول اور ابتدا میں لایا گیا۔

**مُصَدِّع** ۔ ع۔ دردسر پیدا کرنے والا جدا جدا کرنے والا، مجازاً تکلیف دینے والا، جیسے مُصدع خدمت میشوم

**مُصَدِّق** ۔ ع۔ یقین کرنے والا اور

صدقہ لینے والا۔

**مُصدُور** - ع- صادر کیا گیا۔

**مَصدُوق** - ع- صادق کیا گیا۔

**مِصر** - ع- مصر مطلق شہر اور نام خاص شہر مشہور کا اور مصر معنی تیزنا ہر چیز کے بھی آیا ہے اور معنی شمشیر تلوار، حد درمیان دو چیز کے۔

**مُصِر** - ع- اصرار کرنے والا، ایک کام پر استادگی کرنے والا۔

**مِصران** - ع- تثنیہ مصر کا ہے، کنایہ کوفہ اور بصرہ سے۔

**مِصراع** - ع- دروازہ کا ایک پٹ۔

**مِصرَع** - ع- یعنی کواڑ۔ شعر کا آدھا حصّہ۔

**مَصرَع** - ع- جگہ پچھڑنے کی۔ جگہ گرنے کی زمین پر

**مِصرعۂ بعید** - ف- وہ مصرعہ جس کا مضمون مشکل ہو۔

**مِصرعۂ برجستہ** - ف-
**مِصرعۂ تند** - ف-
**مِصرعۂ ریختہ** - ف- } مصرعہ بہتر اور عمدہ جو بغیر محنت اور فکر کے بے تکلف موزوں ہوجائے

**مَصرَف** - ع- صیغہ اسم ظرف کا ہے جگہ خرچ کرنے کی۔

**مُصرِف** - ع- خرچ کرنے والا۔

**مِصرَم** - ع- لوہے کا آلہ جس سے نعل کاٹا جاتا ہے، ہندی ہنسیا

**مَصرُوع** - ع- زمین پر پچھاڑا ہوا وہ شخص جس کو عارضہ صرع کا ہو اور اس عارضہ میں بھی آدمی زمین پر گر پڑتا ہے۔

**مَصرُوف** - ع- خرچ کیا گیا، صرف کیا گیا، باز گردانیدہ شدہ اور کنایہ مشغول سے۔

**مِصری** - ع- شہر مصر کا رہنے والا اور چیز جو مصر کی ہو۔

**مَصطَبہ** - ع- میخانہ، شراب خانہ اور یہ لفظ سین اور صاد اور ضاد تینوں طرح سے آیا ہے

**مُصطفٰے** - ع- برگزیدہ، مقبول قبول کیا گیا صاف کیا گیا، یعنی انسانی بُری صفتوں سے صاف۔

**مُصطفوی** - ع- منسوب طرف حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے۔

**مُصطکے** - ع- ایک گوند زرد رنگ ہے، جو مشہور دوا ہے۔ مگر یہ لفظ یائے تحتانی اور کاف فارسی سے مشہور ہے جو غلط ہے یعنی مصطگی غلط ہے۔

**مَصعَد** - ع- جگہ اونچی چڑھنے کی

**مُصعِد** - ع- اونچے مقام پر چڑھنے والا

**مَصَف** - ع- جگہ صف باندھنے کی

**مِصفات** - ع- چھاننے کی صافی۔

**مِصقَع** - ع- مرد فصیح و بلیغ۔

**مِصقَل** - ع-
**مِصقَلہ** - ع- } وہ لوہے کا آلہ جس سے چھری اور تلوار وغیرہ کا زنگ چھڑائیں اور چمکائیں

**مُصقّل** - ع-
**مَصقُول** - ع- } روشن صاف کیا گیا، زنگ دور کیا گیا۔

**مَصَل** - ع- ٹیکہ لگانا۔

**مُصلّا** - ع- نماز پڑھنے کی جگہ۔

**مُصلّٰی** - ع- نمازگاہ اور فقیہوں کی اصطلاح میں یعنی عیدگاہ

**مُصلّائے شیراز** - ف- شیراز کی عیدگاہ اور یہ مقام نہایت دلچسپ ہے اور اکثر خلائق کی سیرگاہ ہے۔

**مُصلّب** - ع- وہ کپڑا جس میں صلیب یعنی چلیپائی تصویریں بنی ہوں۔

**مُصلِح** - ع- اصلاح کرنے والا اور

درست کرنے والا۔
مُصْلَحت ۔ ع۔ کام کی خوبی، نیک صلاح، تجویز نیک۔
مُصْلَحَۃُ البو سُطہ ع۔ محکمۂ ڈاک
مَصْلُوب ۔ ع۔ سولی دیا گیا، صلیب پر چڑھایا گیا
مُصَلّی ۔ ع۔ نماز پڑھنے والا، آنحضرت صلعم پر درود بھیجنے والا۔
مُصْمَت ۔ ع۔ ٹھوس جو کھوکھلا نہو وہ زخم جو بھر گیا اور اچھا ہوگیا ہو وہ گھوڑا جو ایک رنگ ہو۔
مُصَمَّت ۔ ع۔ خاموش اور چپ کیا گیا۔
مَضْمَضَہ ع۔ وہ پانی کی کُلّی جو آدھے منھ میں پھرائیں برخلاف مضمضہ کے کہ وہ سارے منھ میں پانی کی کُلّی پھرانے کو کہتے ہیں۔
مُصَمَّم ۔ ع۔ قصد کیا گیا، مضبوط و مستحکم ارادہ کیا گیا۔
مُصْنَع ۔ ع۔ بنایا ہوا، کاریگری کیا گیا۔
مَصْنَع ۔ ع۔ قلعہ، ندی، حوض۔
مُصَنِّف ۔ ع۔ کتاب تصنیف کرنے والا۔
مُصَنَّف ۔ ع۔ م تصنیف کیا گیا
مُصَنَّفہ ۔ ع۔ کتاب و رسالہ وغیرہ۔
مُصَنَّفات ۔ ع۔ کتابیں، تصنیفات
مَصْنُوع ۔ ع۔ وہ چیز جو کاریگری سے بنی ہو، بنائی ہوئی شے۔
مُصَوِّر ۔ ع۔ تصویر کھینچنے والا۔
مُصَوِّرَہ ۔ ع۔ نام ایک قوت کا ہے عورت کے رحم میں جو بحکم خالق شکل بچہ کی ماں باپ کی صورت پر بناتی ہے۔
مَصُوص ۔ ع۔ مُرغ بریاں جو گرم سالہ ڈال کر سرکہ میں چھوڑا جائے تاکہ ترش اور ذائقہ دار ہو جائے۔
مَصُوْن ۔ ع۔ بروزن مقول یعنی نگاہ رکھا گیا، محفوظ، حفاظت کیا گیا۔ اور مَصُوُن بروزن مفعول محض غلط ہے اسلئے کہ یہ اجوف ہے ماخوذ صون سے مہموز العین نہیں ہے۔
مُصِیب ۔ ع۔ کسی کام یا کسی چیز کی حقیقت کو خوب پہونچنے والا، درستی اور نیکی پانے والا
مُصِیبَت ۔ ع۔ دُکھ، تکلیف، حادثہ
مَصِیر ۔ ع۔ جائے بازگشت، پھرنا، رجوع کرنا، مائل ہونا
مُصَیقَل ۔ ع۔ روشن کیا گیا، چمکایا گیا، زنگ چھڑایا گیا
مُصَیقِل ۔ ع۔ صاف کرنے والا اور چمکانے والا۔

## فصل میم مع ضاد معجمہ

مَضَاجِع ۔ ع۔ خواب گاہ میں سونے کے مقامات جمع مَضجع یعنی خواب گاہ کے۔
مُضَاجَعَت ۔ ع۔ باہم یکجا سونا
مُضَادَّت ۔ ع۔ باہم ضد ہونا، کسی کے ساتھ دشمنی کرنا۔
مُضَادَّہ ۔ ع۔ باہم ضد ہونا اس صورت میں یہ مصدر ہے اور بمعنی چیز مونث آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ ضد کرنے والی اس صورت میں یہ صیغۂ مونث اسم فاعل کا ہے
مَضَارّ ۔ ع۔ جمع ہے مضرت کی جو بمعنی گزند اور نقصان کے ہے
مَضَارِبْد ع۔ جمع ہے مَضرَب کی جو بمعنی جائے زدن ہے۔

مُضارَبت ۔ ع۔ کسی کو مال تجارت کے لئے دینا جس کا نفع شرکت میں ہو، اور کبھی تلوار مارنا۔
مُضَارِع ۔ ع۔ شریک، شبیہ مانند اور ہم شکل ہونے والا اور وہ فعل جس میں معنی حال اور استقبال کے دونوں ہوں اور نام ایک بحر کا شعر میں۔
مُضاعَف ۔ ع۔ دو چند، دونا اور صرف کی اصطلاح میں وہ کلمہ جسکے آخر میں دو حرف ایک جنس کے آویں۔
مُضاعَفَت ۔ ع۔ دونا کرنا، دو چند کرنا
مُضاف ۔ ع۔ منسوب، متعلق
مُضافات ۔ ع۔ منسوبات، متعلقات وہ دیہات جو کسی شہر کے متعلق ہوں،
مُضاف اِلَیہ ۔ ع۔ وہ اسم ہے جس کی طرف کسی شے کو نسبت دیں، جیسے زید کا گھوڑا، گھوڑا مضاف زید مضاف الیہ کا حرف اضافت ہے۔
مَضا یا مضی ۔ ع۔ گزرا جو کچھ گزرا۔
مَضامِیر ۔ ع۔ جمع مِضمار کی اور مضمار وہ میدان جہاں گھوڑے

دوڑائے جائیں۔
مَضامِین ۔ ع۔ جمع ہے مضمون کی، معانی، مطلب، مقاصد
مُضاہات ۔ ع۔ کسی چیز کے مانند ہونا
مُضاہی ۔ ع۔ مانند، مشابہ
مَضاء ۔ ع۔ روانی، رواں ہونا، گزرنا،
مَضائِق ۔ ع۔ تنگ جگہیں، جمع ہے مضیق کی۔
مَضائِقہ ۔ ع۔ بفتح "یا"، تنگی ایک دوسرے کو باہم تنگ کرنا۔ اردو میں، ڈر خوف۔
مُضایَقت ۔ ع۔ تنگی۔
مَضبُطہ ۔ ع۔ ہیمورلی
مَضبُطہ تمثیل ۔ ع۔ اسٹیج، ایکٹروں کا پلیٹ فارم یا بناؤ کرنے کا مقام۔
مَضبُوط ۔ ع۔ ضبط کیا گیا، مستحکم۔
مُضجِج ۔ ع۔ شور و فریاد کرنے والا۔
مَضجَع ۔ ع۔ خوابگاہ جگہ سونے کی
مَضحَک ۔ ع۔ ہنسی کا مقام وہ چیز یا وہ آدمی جس پر لوگ ہنسیں۔
مُضحِک ۔ ع۔ ہنسانے والا۔
مُضحِکات ۔ ع۔ وہ لطیفے کہ جن سے ہنسی آوے، ہنسانے والی

چیزیں۔
مُضِر ۔ ع۔ ضرر پہونچانے والا، نقصان دینے والا۔
مُضَر ۔ ع۔ نام ایک شخص کا ہے جو ایک قبیلۂ عرب کا بزرگ تھا۔
مَضَر ۔ ع۔ جگہ گزند اور ضرر کی
مِضراب ۔ ع۔ وہ آلہ جس سے ماریں ستار بجانے کا اوزار، ٹرا مارنے والا
مُضِرّات ۔ ع۔ ضرر دینے والی چیزیں
مَضرَب ۔ ع۔ مارنا، جگہ مارنے کی جائے ضرب۔
مِضرَب ۔ ع۔ آلہ مارنے کا۔
مَضَرَّت ۔ ع۔ ضرر، گزند، نقصان
مَضرُوب ۔ ع۔ مارا گیا یعنی جس پر ضرب اور مار پڑی ہو۔
مَضرُور ۔ ع۔ وہ شخص جس کو ضرر اور گزند پہونچا ہو، ضرر رسیدہ
مُضطَر ۔ ع۔ ضرر رسیدہ مجازاً بمعنی بے اختیار، بے چارہ۔
مُضطَرِب ۔ ع۔ بیقرار، اضطراب دار
مُضاعَف ۔ ع۔ دو چند اور دونا کیا گیا
مَضغ ۔ ع۔ چبانا
مُضغہ ۔ ع۔ گوشت کا ٹکڑا۔ لقمہ یعنی اس قدر مقدار کی چیز جو ایک مرتبہ میں چبالی جاوے۔

مُضِلّ - ع - گمراہ کرنے والا -
مَضِلَّت - ع - گمراہی کی جگہ - وہ زمین جسمیں راہ بھول جائے -
مَضِلّہ - ع - گمراہی کی جگہ
مِضمار - ع - آلہ دُبلا کرنے کا - وہ میدان جہاں گھوڑے دوڑائے جائیں تاکہ اس سے کسی قدر دُبلے ہو کر چالاک ہو جائیں -
مُضمَحِلّ - ع - نیست اور محو ہونیوالا ناچیز سُست - فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید لام کے مستعمل ہے -
مُضمَر - ع - پنہاں پوشیدہ دل میں رکھی ہوئی بات - بھید -
مُضَمَّر - ع - وہ گھوڑا جو تیز رفتار اور پتلی کمر کا ہو -
مَضمَضَہ - ع - وہ کلّی پانی کی جو سارے منھ میں پھرائی جائے اور مضمضہ وہ کلّی جو آدھے منھ میں پھرائی جائے -
مَضمُوم - ع - پیش دیا گیا جیسے ال ضُم کی - پیوستہ کیا ہوا ملایا ہوا -
مَضمُون - ع - درمیان میں لیا ہوا مجازاً بمعنے مطلب -
مَضنُون - ع - بُخل کیا گیا -
مُضِی - ع - روشن ہونیوالا - روشن کرنیوالا - لازم اور متعدی دونوں

مُضَیِّع - ع - ضائع کرنے والا -
مُضَیِّفَت - ع - مہمانی کرنیوالا نسبت کرنے والا - رغبت دلانے والا -
مَضِیق - ع - جائے تنگ - تنگ مقام

## فصل میم مع طائے مہملہ

مَطَا - ع - پشت - پیٹھ -
مُطَابِق - ع - موافق - برابر -
مُطَابَقَت - ع - موافقت - برابری
مَطَار - ع - اڑنا - جگہ اُڑنے کی -
مَطَارِح - ع - جمع ہے مطرح کی جگہیں ڈالنے کسی چیز کی - تھیلیاں - چڑیماروں کے تھیلے جس میں پرند جانوروں کو پکڑ پکڑ کے ڈالتے ہیں
مُطَارَحَۃ - ع - کسی سے بات کا کہنا - مجازاً مشورہ کرنا اور کبھی بمعنے خوشامد کے بھی مستعمل ہے -
مُطَارَحَات - ع - جمع مطارحہ کی باتیں - مشورے - خوشامدیں
مُطَاع - ع - اطاعت اور فرمانبرداری کیا گیا - سردار - مخدوم - وہ شخص جس کی لوگ تابعداری کریں -
مَطَاعِم - ع - جمع ہے مَطعَم کی کھانے خوراکیں - کھانے کی چیزیں -
مَطَاعِن - ع - عیب - طعنے -
مَطَاف - ع - جگہ گرداگرد پھرنے کی گرد پھرنے اور طواف کرنے کی جگہ

مَطَالِب - ع - جمع مطلب کی مُرادیں
مُطَالَبَہ - ع - طلب کرنا - واپس مانگنا
مَطَالِع - ع - جمع مطلع کی اور نام ایک کتاب کا ہے علم منطق میں -
مُطَالَعَہ - ع - کسی چیز کو دیکھنا اس سے واقفیت پیدا کرنے کے واسطے -
مَطَامِع - ع - جمع ہے طمع بمعنے لالچ کی مگر یہ جمع خلاف قیاس ہے جس طرح محاسن جمع حسن کی ہے -
مُطَاوِع - ع - فرمانبردار تابع محکوم
مُطَاوَعَت - ع - تابعداری کرنا -
مَطَاوِی - ع - جمع ہے مَطوِی کی - شکنیں - جُھرّیں - پیچیدگیاں -
مُطَایَبَہ - ع - کسی کے ساتھ خوش طبعی اور مزاح کرنا - تہذیب کے ساتھ دل لگی کرنا -
مُطَایَبَات - ع - جمع مطایبہ کی ہے
مَطَایَا - ع - وہ چوپائے جن کی پیٹھ پر سوار ہوتے ہیں جیسے گھوڑا - اونٹ - گدھا - خچر وغیرہ یہ جمع مَطِیّہ کی ہے
مَطَبّ - ع - وہ مقام جہاں طبیب بیٹھ کر بیماروں کا علاج کریں
مَطبَخ - ع - جگہ کھانا پکانے کی باورچیخانہ

مُطْبِخ۔ ع۔ کھانا پکانے والا۔ باورچی
مُطْبِخی۔ ع۔ باورچی۔
مُطْبَق۔ ع۔ تہ بہ تہ کیا گیا، وہ برتن جو سرپوش دار ہو۔ ایک قسم کپڑے کی
مَطْبُوخ۔ ع۔ وہ چیز جو آگ پر پکائی گئی ہو عموماً۔ اور دوا جوش کی ہوئی خصوصاً۔
مَطْبُوع۔ ع۔ خوش آیندہ۔ مرغوب طبع پسند کی گئی۔ طبع کی گئی۔ چھاپی گئی۔
مِطْحَن۔ ع۔ آسیا۔ چکی۔
مَطْحُول۔ ع۔ وہ شخص جس کو تلی کا عارضہ ہو یعنی اُس کی تلی میں کوئی مرض ہو۔
مَطَر۔ ع۔ باران۔ مینھ
مُطَرّا۔ ع۔ تازگی دیا گیا۔ تازہ اور مجازاً بمعنی صاف و آبدار۔
مَطَرات۔ ع۔ جمع مَطَر بمعنی باران کی
مِطْران۔ عج۔ نصاریٰ اور یہود وغیرہ فرقوں کا سردار قوم اور سرگروہ اور بزرگ۔
مُطْرِب۔ ع۔ گویا۔ گانے والا۔ ڈوم
مُطْرِبہ۔ ع۔ ڈومنی۔
مَطْرَح۔ ع۔ جگہ ڈالنے کسی چیز کی تھیلی۔ وہ تھیلا جس میں چڑیمار جانوروں کو پکڑ پکڑ کے ڈالتا جائے۔
مُطَّرِد۔ ع۔ ایک تیرہ پہ ہونیوالا ایک دوسرے کے پیچھے ہونے والا مستقیم
مِطْرَد۔ ع۔ چھوٹا نیزہ برچھی جس سے جانوروں کو ماریں اور ان کا شکار کریں
مُطَرَّز۔ ع۔ زینت دیا گیا۔
مُطَرَّف۔ ع۔ وہ گھوڑا جس کا سر اور دُم سفید یا سیاہ ہو اور دوسرے اعضا دوسرے رنگ کے۔ مزیّن۔ پُر زینت۔ زینت دیا گیا۔
مُطْرَف۔ عَلَم وغیرہ کی چادر۔
مِطْرَقہ۔ ع۔ ہتوڑا لوہاروں کا گھن۔
مَطْرُود۔ ع۔ نکالا گیا۔ راندہ شدہ مردود
مِطْعَان۔ ع۔ بہت نیزہ مارنے والا
مِطْعَام۔ ع۔ وہ شخص جو لوگوں کو اکثر کھانا کھلایا کرے۔
مَطْعَم۔ ع۔ کھانے کی چیز یہ مصدر میمی ہے بمعنے مفعول۔
مُطْعِم۔ ع۔ کھانا کھلانے والا۔
مَطْعُومات۔ ع۔ کھانے کی چیزیں
مَطْعُون۔ ع۔ نیزہ مارا گیا۔ برچھی مارا گیا مجازاً عیب کیا گیا۔ خوار کیا گیا۔ معیوب۔
مُطْفِی۔ ع۔ بجھانے والا۔
مُطَلّا۔ ع۔ طلا کیا گیا۔ سونے کا ملمع کیا گیا
مِطْلاق۔ ع۔ وہ مرد جو عورتوں کو بہت طلاق دیا کرے۔
مَطْلَب۔ ع۔ جگہ طلب کی، مراد معنی
مُطَّلِب۔ ع۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دادا صاحب کا نام۔
مَطْلَب۔ ف۔ نیت طلب کر۔
مَطَلَّس۔ ع۔ کنایہ اس روپیہ اور اشرفی وغیرہ سے جس کا سکہ اور نقش بالکل مٹ گیا ہو۔
مُطْلِع۔ ع۔ خبر دینے والا۔ آگاہ کرنیوالا
مُطْلَع۔ ع۔ خبردار کیا گیا۔ آگاہ کیا گیا
مَطْلَع۔ ع۔ } جگہ نکلنے کسی ستارہ کی
مَطْلِع۔ ع۔ } اور مجازاً پہلا بیت قصیدہ یا غزل کا جس کے دونوں مصرعوں میں قافیہ ہو۔
مُطَّلِع۔ ع۔ واقف ہونے والا
مُطْلَق۔ ع۔ آزاد۔ بے قید۔ رواں کیا گیا۔ قید سے رہا کیا گیا۔
مُطْلِق۔ ع۔ آزاد کرنیوالا۔ رہا کرنیوالا
مُطْلَق۔ ع۔ } طلاق دی گئی عورت۔
مُطَلَّقہ۔ ع۔ }
مُطْلَقُ العِنان۔ ع۔ آزاد۔ بلا تعرض باگ چھوٹا ہوا۔
مَطْلُوب۔ ع۔ طلب کیا گیا۔ کنایہ محبوب اور معشوق۔
مَطْمَح۔ ع۔ جگہ بلند رکھنے نظر کی۔ جگہ نظر پڑنے کی۔

مَطْمَع ۔ع۔ جگہ طمع رکھنے کسی چیز کی جگہ امید اور لالچ کی

مَطْمُورَہ ۔ع۔ پوشیدہ اور پنہاں کیا گیا چھپایا گیا۔ کنایہ چور خانے اور تہ خانے سے

مَطْمُوع ۔ع۔ لالچ دیا گیا طمع دیا گیا وہ چیز جس کی لالچ کی گئی ہو۔

مُطْمَئِن ۔ع۔ آرام پایا ہوا بے فکر اطمینان رکھنے والا۔

مُطْنِب ۔ع۔ درازی دینے والا طول دینے والا۔ بہت بکنے والا

مُطَنْجَن ۔ع۔ } ماہی توے میں گوشت
مُطَنْجَنَہ ۔ع۔ } بھنا ہوا۔

مُطَّوِّعَہ ۔ع۔ وہ جہاد کرنے والے جو اپنی خوشی سے جہاد کریں بغیر اسکے کہ ان پر جہاد کرنا واجب ہو۔

مُطَوَّق ۔ع۔ جسکو طوق پہنایا گیا ہو

مَطْوِی ۔ع۔ پیچیدہ شدہ لپیٹا گیا۔ پیچیدہ۔ لپٹا ہوا۔

مَطْوِیَّات ۔ع۔ لپٹی ہوئی چیزیں

مَطْوِیَّاتِ ضَمِیر ۔ع۔ دل کے ارادے

مُطَہِّر ۔ع۔ پاک کرنے والا

مُطَہَّر ۔ع۔ پاک کیا گیا (پاک)

مَطْہَر ۔ع۔ جگہ طہارت کی۔

مِطْہَرَہ ۔ع۔ آفتابہ۔ برتن پانی کا جس سے وضو وغیرہ کرتے ہیں

مُطَیِّب ۔ع۔ خوشبو دینے والا اور پاک ہونے والا۔

مُطَیَّب ۔ع۔ خوشبو دار کیا گیا اور پاک کیا گیا۔

مَطِیر ۔ع۔ برسنے والا۔ ماخوذ ہے مَطَر بمعنے مینھ سے۔

مُطَیَّر ۔ع۔ خجلت زدہ۔ شرمندہ اور پرندجانور ذکی تصویر کھینچنے والا

مُطِیع ۔ع۔ فرمانبردار۔ خادم۔ اور اطاعت کرنے والا۔

مُطَیَّن ۔ع۔ مٹی سے لیپا ہوا۔

مَطِیَّہ ۔ع۔ سواری کی چیز۔ گھوڑا اونٹ وغیرہ۔

## فصل میم مع ظائے معجمہ

مَظَالِم ۔ع۔ وہ مقامات جہاں پر ظالم اور گنہگاروں کو سزا دیجاتی ہے اور عدالت کی جگہیں۔ اور جمع ہے مَظْلِمَہ کی جو بمعنے ستم اور بے انصافی کے ہے۔

مَظَانّ ۔ع۔ جگہیں گمان لیجانے کی اگرچہ یہ لفظ جمع ہے مگر کبھی معنی واحد کے بھی مستعمل ہوتا ہے جیسے مشام۔

مُظَاہِر ۔ع۔ کسی کو مدد دینے والا۔

مَظَاہِر ۔ع۔ جگہیں ظاہر ہونے کی

مُظَاہَرَت ۔ع۔ آپس میں ایک دوسرے کی مدد کرنا۔ دو کپڑے تلے اوپر پہننا۔ اپنی زوجہ کو ظہار کرنا یعنی اس طرح کہنا کہ (اَنْتِ عَلَیَّ کَظَہْرِ اُمِّی) یعنی پیٹھ تیری مثل میری ماں کی پیٹھ کے ہے اور اس کہنے سے وہ زوجہ حرام ہوجاتی ہے جبتک کہ اس کا شوہر حسب طریقہ شرعی کفارہ نہ دے۔

مَظْرُوف ۔ع۔ وہ چیز جو کسی برتن میں رکھی جائے۔

مُظَفَّر ۔ع۔ فتحمند۔ فتحمندی دیا گیا۔ فتح پایا ہوا اور ایک بادشاہ کا نام

مُظَلّ ۔ع۔ سائبان۔

مُظِلّ ۔ع۔ سایہ کرنے والا۔ سایہ میں لانے والا

مُظَلَّل ۔ع۔ سایہ کیا گیا۔

مُظْلِم ۔ع۔ تاریک۔

مَظْلِمَہ ۔ع۔ ظلم وستم کرنا بے انصافی دادخواہی کرنا۔ انصاف چاہنا

مُظْلِمَہ ۔ع۔ تاریک۔ اندھیر۔

مَظْلُوم ۔ع۔ ظلم رسیدہ۔ وہ شخص جس پر بے انصافی ہوئی ہو۔

مِظَلَّہ ۔ع۔ سائبان۔ شامیانہ

مَظْنُون ۔ع۔ گمان کیا گیا۔

**مَظِنَّہ**۔ع۔ جگہ گمان لے جانے کی۔
**مَظْہَر**۔ع۔ جگہ ظاہر ہونے کی۔
**مُظَفَّر**۔ع۔ مرد قوی پشت مدد دیا گیا
**مُظْہِر**۔ع۔ ظاہر کرنے والا۔

## فصل میم مع عین مہملہ

**مَعَ**۔ع۔ ساتھ۔ ہمراہ۔
**مِعَا**۔ع۔ انتڑی۔ رودہ۔
**مَعًا**۔ع۔ فوراً۔ اسی وقت۔ ساتھ ہی
**مَعَابِد**۔ع۔ جمع ہے مَعْبَد کی۔ پوجا کی جگہیں۔ عبادت کے مقام پرستش گاہیں۔
**مَعَابِر**۔ع۔ کشتیاں جن پر سوار ہو کے دریا سے گزرتے ہیں، دریا کے پل۔
**مُعَاتِب**۔ع۔ غصہ کرنے والا۔
**مُعَاتَب**۔ع۔ غصہ کیا گیا۔
**مُعَاتَبَت**۔ع۔ غصہ کرنا۔
**مَعَاد**۔ع۔ جائے بازگشت، لوٹ کر جانے کی جگہ، مجازاً آخرت قیامت
**مُعَادَات**۔ع۔ آپس میں ایک دوسرے سے دشمنی کرنا۔ دشمن ہونا۔
**مُعَادِل**۔ع۔ مساوی۔ برابر۔
**مُعَادَلَت**۔ع۔ برابری۔ مساوات عدل کرنا۔ انصاف کرنا۔
**مَعَادِن**۔ع۔ جمع مَعْدَن بمعنے کان کی
**مَعَاذ**۔ع۔ جائے پناہ۔ پناہ دینا۔
**مَعَاذَاللہ**۔ع۔ معاذ مصدر میمی ہے جو اس جگہ ترکیب میں اعوذ فعل محذوف کا مفعول مطلق واقع ہوا ہے اصل اسکی یہ ہے اعوذ معاذ اللہ یعنی پناہ چاہتا ہوں میں پناہ چاہنا خدا تعالیٰ سے
**مَعَاذِیر**۔ع۔ عذر۔ بہانے۔
**مَعَارِج**۔ع۔ جمع معراج یعنی نردبان کی سیڑھیاں۔
**مَعَارِس**۔ع۔ ٹھہرنے کی منزلیں
**مُعَارِض**۔ع۔ جھگڑا کرنے والے
**مُعَارَضَہ**۔ع۔ جھگڑا۔ مناقشہ۔
**مَعَارِف**۔ع۔ شناسایان۔ مقامات جان پہچان کے، آشنا لوگ۔ اہل علم و فضل۔ نامور لوگ مشہور آدمی۔ محکمۂ تعلیم۔
**مَعَارِک**۔ع۔ جمع مَعْرَکہ کی جگہیں لڑائی کی۔ میدان جنگ کے۔
**مُعَارَکَت**۔ع۔ آپس میں جنگ کرنا
**مَعَاش**۔ع۔ زندگانی کرنا اور وہ چیز جس سے زندگانی کی جائے جگہ زندگی کی اور دنیا کو بھی کہتے ہیں اور جدید عربی زبان میں معاش پنشن کو بھی کہتے ہیں۔
**مَعَاشِر**۔ع۔ دوستوں کے گروہ اور بمعنے مطلق گروہ کے بھی آیا ہے۔ جمع مَعْشَر کی۔
**مُعَاشِر**۔ع۔ کسی کے ساتھ زندگی بسر کرنے والا۔ ہم صحبت۔ رفیق۔
**مُعَاشَرَت**۔ع۔ آپس میں مل جل کر زندگی بسر کرنا۔ کسی کے ہمراہ عیش کرنا۔
**مُعَاصِر**۔ع۔ ہم عصر۔ ہم عہد ہم زمانہ
**مَعَاصِی**۔ع۔ بہت سے گناہ۔
**مُعَاضِد**۔ع۔ مددگار۔ یاری دینے والا
**مُعَاضَدَت**۔ع۔ مدد دینا۔ یاری کرنا۔ ایک دوسرے کا بازو ہونا
**مُعَاطَفَت**۔ع۔ مہربانی کرنا سلوک کرنا
**مُعَاف**۔ع۔ بخشا گیا۔ عفو کیا گیا اور بفتح میم غلط مشہور ہے۔
**مُعَافیٰ**۔ع۔ صیغہ اسم مفعول کا ہے باب مُفاعَلَت سے مصدر اسکا معافات ہے ماخوذ عفو سے معنی اسکے بخشا گیا۔ عفو کیا گیا۔
**مُعَافِی**۔ع۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے عفو کرنیوالا۔ معاف کرنیوالا۔
**مُعَاقِب**۔ع۔ عذاب کرنیوالا۔
**مُعَاقَبَت**۔ع۔ عذاب کرنا یعنی باندھنا اور مارنا کسی کو۔

مُعاقِد - ع - گرہ دینے والا عقد کرنے والا - نکاح کرنے والا - عہد باندھنے والا -

مَعاقِد - ع - جگہیں گرہ باندھنے کی - جگہیں ضمانت اور عہد کرنے کی -

مُعاقَدت - ع - باہم ایک بات پر عہد کرنا - نکاح کرنا ضمانت کرنا

مَعاقِل - ع - سرحدیں جگہیں پناہ کی، مضبوط مکان - مشکل قلعے -

مُعالِج - ع - علاج کرنے والا حکیم

مُعالَجت - ع - } دارو درمن کرنا

مُعالَجہ - ع - } علاج کرنا -

مَعالِم - ع - جمع ہے مَعلَم کی اور مَعلَم اسم آلہ کا صیغہ ہے بمعنی علامت ونشان چونکہ یہ جہان دلالت اور علامت صانع حقیقی کی ہے اس لئے معالم کے معنی عالم اور جہان اور دنیا کے ہیں

مَعالی - ع - بلندیاں جمع مَعلٰی کی جو مصدر میمی ہے بمعنی بلندی کے -

مُعامِل - ع - معاملہ کرنے والا بیچنے والا مول لینے والا اور سکن زمانہ میں کنایۃً مشتاق اور آرزومند سے - اور کنایہ شریک محفل سے بھی -

مُعاملہ - ع - باہم ملکر کوئی کام کرنا

مَعان - ع - جگہ یاری دینے کی جگہ مدد کی، اور بمعنی مطلق مدد کے بھی -

مُعانِد - ع - دشمنی کرنیوالا - دشمن -

مُعانَدت - ع - باہم دشمنی کرنا -

مَعانِس - ع - بن بیاہی جوان عورتیں

مُعانِق - ع - گلے لگنے والا - وہ شخص جو کسی سے گلے ملے -

مُعانَقہ - ع - باہم گردنوں کو نزدیک کرنا - آپسمیں بغلگیر ہونا -

مَعانی - ع - جمع معنی کی مطلب اور مُرادیں - نام ایک علم کا

مُعاوِد - ع - بازگشت کرنے والا پھر کر آنے والا - لوٹنے والا

مُعاوَدت - ع - لوٹ آنا - پھر کر آنا

مُعاوَضت - ع - عوض کرنا بدلہ کرنا

مُعاوِن - ع - مددگار - مدد دینے والا

مُعاوَنت - ع - مدد کرنا - یاری کرنا

مُعاہِد - ع - عہد کرنے والا -

مُعاہَدہ - ع - آپس میں عہد و پیمان باندھنا -

مَعائب - ع - جمع ہے مَعیب کی اور معیب مصدر میمی ہے بمعنی عیب

مَعایش - ع - (بکسرہ یا) اسباب زندگی یہ جمع معیشت کی ہے

مُعاینہ - ع - کسی چیز کو آنکھ سے سامنے دیکھنا - باہم دیکھنا -

مَعبَد - ع - جائے پرستش - عبادت کی جگہ - خصوصاً نصاریٰ کا عبادت خانہ -

مُعتَبَد - ع - عبادت کیا گیا -

مُعتَبِد - ع - عبادت کرنے والا -

مَعبَر - ع - رہ گزر - جگہ گزرنے کی دریا سے جگہ عبور دریا کی -

مِعبَر - ع - کشتی یا وہ شے جسکے سبب دریا کے پار اتریں - پل دریا کا -

مُعَبِّر - ع - خواب کی تعبیر بیان کرنیوالا

مُعَبَّر - ع - تعبیر کیا گیا -

مُعَبَّلہ - ع - پیکان دراز اور چوڑا -

مَعبُود - ع - عبادت کیا گیا - پوجا کیا گیا

مُعتاد - ع - عادت کیا گیا - مقدار ہر روز کی جتنی عادت ہو -

مُعتَبَر - ع - اعتبار کیا گیا جس پر اعتبار ہو

مُعتَد - ع - حد سے گزرنے والا - بڑا ظالم اصل میں یہ لفظ معتدی تھا -

مُعتَدبہ - ع - شمار گرفتہ شدہ، یعنی معتبر اور قابل اعتبار

مُعتَدِل - ع - مساوی مزاج میں یعنی جس میں زیادتی اور کمی نہ ہو -

مُعتَذِر - ع - عذر کرنے والا

مُعْتَرِض۔ع۔اعتراض کرنے والا۔ دو کھنے والا۔
مُعْتَرِف۔ع۔اقرار کرنے والا۔
مُعْتَزِل۔ع۔گوشہ نشین یکسو ہوکر بیٹھنے والا۔
مُعْتَصِم۔ع۔چنگل مارنے والاکسی چیز میں واسطے طلب مدد کے پناہ لینے والا، مدد مانگنے والا۔
مُعْتَضِد۔ع۔یاری گیرندہ مدد مانگنے والا
مُعْتَقِد۔ع۔اعتقاد رکھنے والادل سے یقین کرنے والا۔
مُعْتَکِف۔ع۔عبادت کے لئے مسجد میں بیٹھنے والا۔باز رہنے والاکسی چیز سے۔
مُعْتَل۔ع۔بیمار ہونے والااور علم صرف کی اصطلاح میں وہ فعل یا اسم جس میں حرف علت ہواور حرف علت تین ہیں و۔ا۔ی
مُعْتَمَد۔ع۔جس پر اعتماد کیا گیا ہو۔
مُعْتَمِد۔ع۔کسی پر اعتماد کرنے والا۔
مُعْتَنِی۔ع۔کسی کی تیمارداری کرنیوالا اہتمام کرنے والا۔
معتوب۔ع۔وہ شخص جس پر غصہ کیا جائے دراصل اسکی جگہ معاتب بولنا چاہیئے جو معاتبہ اور عتاب کا اسم مفعول ہے
مَعْتُوہ۔ع۔بروزن مقبول۔دلدادہ بے عقل۔بیہوش جو کبھی دیوانوں کی طرح بات کرے اور کبھی عقلمندوں کے مثل۔
مُعْجِب۔ع۔متکبر۔مغرور۔والاخود پسند ناز کرنے والا۔اترانے والا۔
مِعْجَر۔ع۔اوڑھنی۔دوپٹہ عورت کے اوڑھنے کا۔
مُعْجِز۔ع۔عاجز کرنیوالا وہ بات جو خلاف عادت ہو۔نبی کی کرامات
مُعْجِزات۔ع۔جمع ہے معجزہ کی وہ باتیں جنکے کرنے پر آدمی قادر نہ ہو۔
مُعْجِزَہ۔ع۔عاجز کرنیوالا۔واضح ہو کہ اگر نبی سے کوئی ایسی بات خلاف عادت سرزد ہو جسکے کرنے میں اور مخلوق عاجز ہو تو اسکا نام معجزہ ہے اور اگر کسی ولی سے ایسی بات صادر ہو تو اس کا نام کرامت ہے اور اگر کسی کافر سے ایسی بات ظاہر ہو تو اسکو استدراج کہتے ہیں۔
مُعَجَّل۔ع۔جلدی کیا گیا۔بے مہلت
مُعَجِّل۔ع۔جلدی کرنے والا پیشی لے جانے والا۔
مُعْجَم۔ع۔ } وہ حروف جن پر نقطے
مُعْجَمَہ۔ع۔ } ہوں۔
مُعَجَّم۔ع۔ } وہ الفاظ جو دراصل عربی کے
مُعَجَّمَہ۔ع۔ } ہوں مگر اہل عجم ان کو بہت استعمال کریں اور اپنے کلام کی جنس سے جانیں۔
مَعْجُون۔گوندھا ہوا خمیر کیا گیا اور طبیبوں کی اصطلاح میں وہ پسی ہوئی چند دوائیں جو شہد یا قند وغیرہ کے قوام میں گوندھیں خواہ یہ مرکب خوش مزہ ہو یا بدمزہ برخلاف جوارش کے کہ اس میں خوش مزہ ہونا شرط ہے
مُعِدّ۔ع۔آمادہ اور تیار کرنیوالا۔
مُعَدّہ۔ع۔آمادہ اور تیار کیا گیا۔
مُعَدَّد۔ع۔شمار کیا گیا۔ساز اور سامان دیا گیا۔
مُعَدِّلُ النَّہار۔ع۔یہ ایک دائرہ ہے جو آسمان کے بیچوں بیچ میں ہے۔ پورب سے پچھم تک اور قطب شمالی اس دائرہ کا دکھائی دیتا ہے اور قطب جنوبی اس دائرہ کا سوائے زمین، خط استوا اور اس کی آس پاس کی زمینوں کے دکھائی نہیں دیتا اور اس کو معدل النہار اسلئے کہتے ہیں کہ جب آفتاب کی سیر اس دائرہ پر واقع ہوتی ہے تو رات اور دن برابر ہو جاتا ہے مگر یہ سیر آفتاب کی

اس دائرہ پر سال میں دو مرتبہ
ہوتی ہے ایک اول حمل اور
دوسری آخر سنبلہ میں۔
مَعْدِلَت ۔ع۔ عدل۔ انصاف
مُعْدِم ۔ع۔ نیست کرنے والا۔
مَعْدِن ۔ع۔ چاندی اور سونے وغیرہ
کی کان۔
مَعْدَنِی ۔ع۔ وہ شے جو کان سے نکلے
اور نام ایک کپڑے سُرخ رنگ کا
مَعْدُود ۔ع۔ گنا ہوا۔ شمار کیا گیا اور
تھوڑی چیز۔
مَعْدُوم ۔ع۔ نیست کیا گیا۔ گم۔
مِعْدَہ ۔ع۔ } نام ایک عضو کا ہے جو
مَعْدَہ ۔ع۔ } پیٹ میں ہوتا ہے اور
مِعْدَہ ۔ع۔ } جس میں غذا جا کر ٹھہرتی
اور ہضم ہوتی ہے۔
مِعْذار ۔ع۔ پردہ۔ پوشش۔
مُعَذِّب ۔ع۔ عذاب کرنیوالا۔
مُعَذَّب ۔ع۔ عذاب کیا گیا
مُعَذِّبَہ ۔ع۔ عذاب کرنیوالی اور رنج
وغم میں ڈالنے والی شے۔
مُعَذِّر ۔ع۔ عذر کرنے والا۔ بہانا
اور حیلہ کرنے والا۔
مَعْذِرَت ۔ع۔ عذر کرنا۔ حیلہ کرنا
عذر۔ بہانا۔ حیلہ۔

مُعَذَّل ۔ع۔ ملامت کیا گیا۔
مَعْذُور ۔ع۔ عذر کیا گیا۔
مَعْذُول ۔ع۔ ملامت کیا گیا۔
مُعَرّا ۔ع۔ برہنہ۔ ننگا۔ خالی۔
مِعْراج ۔ع۔ آلہ اوپر چڑھنے کا
سیڑھی، مراد مرتبہ سے بھی
مِعْراض ۔ع۔ بے پر کا تیر جس کو فارسی
میں تیر گز کہتے ہیں۔
مُعَرَّب ۔ع۔ وہ لفظ جو عجمی ہو اور
عربوں نے اسمیں تصرف کر کے اپنے
کلام کی جنس سے بنا لیا ہو۔
مُعْرَب ۔ع۔ زیر زبر پیش دیا ہوا
اعراب دیا ہوا۔ ظاہر۔ آشکارا۔
اور علم نحو کی اصطلاح میں وہ لفظ
جس کا آخر اختلاف عوامل سے
بدل جائے۔
مُعْرِب ۔ع۔ بیان کرنے والا۔ اعراب
دینے والا۔ فحش بکنے والا۔
مُعَرْبِد ۔ع۔ لڑاکا۔ بدخو۔ جنگجو۔
مِعْرَج ۔ع۔ نردبان۔ سیڑھی۔
مَعْرَج ۔ع۔ جگہ اوپر چڑھنے کی
مُعَرَّج ۔ع۔ نام ایک کپڑے نہایت
نفیس اور پھول دار کا اور مُعَرَّج گر
بُننے والا اُس کا۔
مُعَرَّج گرانِ فلک ۔ف۔ مراد قضا

اور قدر سے جو کارخانہ دار آسمانوں
کے ہیں اور مراد عقول عشرہ سے
بھی، اور وہ دس فرشتے مقرب ہیں
کہ حکما کے اعتقاد میں آسمانوں کو
انھیں نے بنایا ہے۔
مُعْرِض ۔ع۔ } جگہ ظاہر ہونے کسی
مَعْرَض ۔ع۔ } چیز کی۔ جائے عرض۔
مُعَرِّض ۔ع۔ روگردانی کرنیوالا۔
مُنھ پھیرنے والا۔
مُعْتَرِف ۔ع۔ تعریف کرنے والا۔
پہچنوانے والا۔ حد بتانے والا۔
اور کنایہ چوبدار سے بھی۔
مُعَرَّف ۔ع۔ پہچانا گیا۔ تعریف کیا گیا
مَعْرِفَت ۔ع۔ شناخت۔ پہچان۔ پہچاننا
مُعْرِق ۔ع۔ پسینہ لانیوالی شے۔
مَعْرَکہ ۔ع۔ (بفتح را) میدان جنگ۔ لڑائی کی
جگہ یہ صیغہ اسم ظرف کا ہے۔
مَعْرَکہ گیر ۔ع۔ کشتی گیر۔ اور دوسرے
اہل بازی جو بازار میں تماشا کر کے
لوگوں کو اپنے پاس جمع کریں۔
مَعْرُوری ۔ع۔ ننگی پیٹھ کے گھوڑے کا سوار
مَعْرُوض ۔ع۔ عرض کیا گیا۔ پیش کیا گیا
مَعْرُوف ۔ع۔ پہچانا ہوا۔ مشہور اور
بمعنی نیکی کے بھی۔ نام ایک ٹی کا
اور علم صرف کی اصطلاح میں وہ

فعل جو فاعل کی طرف نسبت
رکھتا ہو - اور مجہول وہ فعل جو
نسبت طرف مفعول کے رکھتا ہو
مَعرُوف کَرخی - ع - نام ایک ولی کا
بڑے جنید اتزس تھے یہ قصبہ
کرخ میں رہتے تھے جو قریب
بغداد کے ہے
مَعز - ع - بکری - بکرا - ایک ہو یا بہت
مُعَزّ - ع - عزت کیا گیا - عزت دیا گیا
مُعِزّ - ع - عزت دینے والا - نام خدا کا
مُعَزّی - ع - سوگوار - ماتم زدہ -
مُعَزَّز - ع - عزت کیا گیا - عزت دار -
مُعَزِّم - ع - عزیمت خواں - افسوں گر
منتر پڑھنے والا
مُعَزَّم - ع - افسوں زدہ - وہ شخص جس پر
منتر پڑھا گیا ہو
مَعزُول - ع - بیکار کیا گیا - بیکار
مُعَزّی - ع - ماتم پرسی کرنے والا -
مُعِزّی - ع - منسوب طرف معز کے جو
نام حقتعالی کا ہے اور نام ایک
بادشاہ جلیل القدر کا بھی ہے
اور مُعِزّی تخلص ایک شاعر کا
بھی ہے شعرائے متقدمین ایران سے
مُعزی - ع - بروزن مرضی بمعنی منسوب
مُعزیٰ الیہ - ع - یعنی منسوب الیہ اور

اس معنی میں مُعزا الیہ غلط ہے
مُعسِر - ع - مفلس - غریب - محتاج -
مُعسَّر - ع - مشکل - دشوار -
مُعَسکر - ع - جگہ اترنے لشکر کی لشکرگاہ
چھاؤنی فوج کی -
مِعشار - ع - دہ یکی لینا -
مَعشر - ع - اقارب - رشتہ دار لوگ
دوستوں اور عزیزوں کا گروہ
مُعشَّر - ع - وہ چیز جسکے دس گوشے ہوں
مُعَشوش - ع - اکٹھا کیا گیا - جمع اور
یکجا کیا گیا - وہ پیراہن جس میں
بہت سے پیوند لگے ہوں -
مَعشُوق - ع - عشق کیا گیا یعنی وہ شخص
جس پر کوئی دوسرا شخص عاشق ہو
مَعشُوقہ - ع - وہ عورت جس پر کوئی
مرد عاشق ہو مگر فارسی میں اس لفظ
کا استعمال مذکر پر بھی ہوتا ہے سلیم
ع مفلس چو شدیم روباہ آور دیم
معشوقۂ روز بینوائی ست خدا -
مِعصَر - ع - اوزار نچوڑنے کا -
مِعصَرہ - ع - تیلی کا کوہو -
مَعصَرہ - ع - جگہ کشید شراب کی
اور جگہ نچوڑنے کی -
مُعصَر - ع - نچوڑا ہوا عرق وغیرہ
مُعصَرہ - ع - نچوڑی ہوئی شے -

مُعَصفَر - ع - وہ چیز جو کسنبھ کے
رنگ میں رنگی ہوئی ہو -
مُعَصفَر - ع - خاقانی اپنے سخن میں
اس لفظ کو بمعنی گل کا جیرہ یعنے
کسنبھ کے لایا ہے -
مِعصَم - ع - کلائی جہاں عورتیں کنگن
پہنتی ہیں -
مَعصُوم - ع - بچایا گیا اور نگاہ رکھا
گیا گناہ سے بے گناہ -
مَعصِیَت - ع - گناہ - نافرمانی -
مُعضِل - ع - دشوار مشکل کام -
مُعضِلات - ع - دشواریاں اور
مشکلیں -
مُعَطَّر - ع - خوشبودار - خوشبو کیا گیا
مُعطِش - ع - پیاس لگانیوالی چیز
مُعَطَّل - ع - بیکار - خالی کام سے
مَعطُوف - ع - لپٹا ہوا - لپیٹا ہوا -
مُعطی - ع - عطا اور بخشش کرنیوالا
مُعَظَّم - ع - بزرگ - بزرگی دیا گیا -
مُعَظَّمات - ع - بزرگ چیزیں -
مَعفُو - ع - معاف کیا گیا -
مُعَقِّب - ع - پیچھے آنیوالا کسی کام
میں دیر کرنے والا -
مَعقَد - ع - جگہ باندھنے کی جگہ پیوند
لگانے کی -

مُعَقَّد-ع-گرہ لگا ہوا بہت بندھا ہوا- وہ سخن جو دقیق اور مشکل ہو
مُعَقَّل-ع-وہ اونٹ جس کا ہاتھ اور پنڈلی رسی سے بندھی ہو-
مُعْقُود-ع-گرہ لگا یا گیا- باندھا گیا
مَعْقُول-ع-بندھا ہوا- پناہ لے گیا ہوا عقل میں لایا گیا مناسب اچھا پسندیدہ
مَعَکَ-ع-تیرے ساتھ واحد حاضر "مع" سے بنایا گیا ہے-
مَعْکُوس-ع-اُلٹا ضد- برعکس
مُعْلیٰ-ع-بلند- برتر-
مُعَلّیٰ-ع-مصدر میمی ہے بمعنی بلندی
مِعلاق-ع-وہ چیز جسکے سہارے سے کوئی چیز لٹکائیں- کھونٹی خصوصاً وہ لوہے کی سلاخ جس پر قصاب گوشت لٹکاتے ہیں-
مِعْلَف-ع-وہ چیز جس سے گھوڑوں کے لئے گھاس جھیلی جائے- کھرپا-
مَعْلَف-ع-گھوڑونکے گھاس کھانیکی جگہ
مُعلّق-ع-لٹکا ہوا-
مُعَلَّقات-ع-لٹکی ہوئی چیزیں
مُعَلَّق زن-ف-کلا کرنیوالا- بازی کرنے والا- نٹ ناچنے والا
مُعَلَّق زدن- ف-کلا کرنا- بازی
مُعَلَّق کشیدن-ف-کرنا- اوندھا ہو کے جلدی سے سیدھا ہو جانا جس طرح کبوتر اڑتے ہیں اور نٹ کلا کرتے ہیں-
مُعَلَّم-ع-نقاشی کیا گیا- نقشدار-
مُعَلِّم-ع-سکھانے والا- اُستاد اور کشتی کے ملاح اور جہاز کے ناخدا کو بھی مُعلّم کہتے ہیں اس لئے کہ وہ اس فن کا ماہر ہے-
مُعَلَّم-ع-سکھایا گیا- تعلیم دیا گیا اور اکثر استعمال اسکا حیوانات میں ہوتا ہے جیسے سگ معلّم طوطی معلّم وغیرہ
مَعْلَم-ع-علامت- نشانی-
مُعَلِّم اول-ع-کنایہ ارسطو حکیم سے اس لئے کہ پہلے پہل اسی نے علم حکمت کو کتاب میں لکھ کر شاگردوں کو پڑھایا ہے اور قبل اس کے حکما ر شاگردوں کو زبانی تعلیم دیتے تھے-
مُعَلِّم ثانی-ع-ابو نصر فارابی اسلئے کہ کتب حکمت کو جو حکمائے سابق نے یونانی زبان میں لکھا تھا اس نے عربی زبان میں اُن کا ترجمہ کر کے شاگردوں کو پڑھایا-
مُعَلِّم ثالث-ع-بو علی سینا-
مُعَلِّم الملائک-لقب شیطان کا
مَعْلُول-ع-علت سبب وہ چیز جسکو اس کے دوسرے سببوں سے ثابت کیا گیا ہو وہ شے جسکا کوئی سبب اور باعث ہو اور بمعنی بیمار غلط ہے اسلئے کہ علت سے جو بمعنی مرض کے ہے صیغہ صفت کا علیل آتا ہے نہ کہ معلول لیکن باوجود اس امر کے بعض ثقات کے کلام میں واقع ہوا ہے-
مَعْلُوم-ع-علم کیا گیا- جانا گیا- اور کنایہ مال و زر اور روپیہ و اشرفی سے بھی اس لئے کہ زر اس قدر مشہور ہے جسکے معنی بتانے کی ضرورت نہیں ہے جس طرح لفظ یقین کا بمعنی موت کے مستعمل ہے-
مُعَمّا-ع } پوشیدہ چیز چھپی ہوئی شے
مُعَمّیٰ-ع } یعنی اندھا کیا گیا- اور اصطلاحاً بمعنی چیستان پہیلی-
مِعْمار-ع-عمارت بنانے والا- تعمیر کرنیوالا- راج- مستری- تھوئی-
مُعَمَّر-ع-آباد کیا ہوا- کہن سال- بوڑھا- سن رسیدہ
مُعْمَعان-ع-موسم گرمی کی شدت-
مُعَمَّم-ع-وہ شخص جو سر پر عمامہ اور پگڑی باندھے-

مَعمُور - ع - آباد - بھرا ہوا - پُر -
مَعمُورہ - ع - بستی - شہر -
مَعمُورۂ عُمرو لیث - ف - کنایہ شہر شیراز سے اسلیے کہ شیراز کو عمرو لیث ہی نے آباد کیا تھا -
مَعمُوری - ع - منسوب بطرف معمور کے کنایہ آبادی سے -
مَعمُول - ع - عمل کیا گیا - وہ بات جو روز مرہ کی جائے -
مَعن - ع - نام ایک شخص کا عرب میں جو نہایت سخی اور بہت بہت تھا -
مُعَنبَر - ع - وہ چیز جس میں عنبر ملایا گیا ہو - خوشبودار اور کنایہ سیاہ رنگ سے
مُعَنبَر دام - ف - کنایہ معشوق کے سر کے بالوں اور زلف سے -
مُعَنبَر سائبان - ف - کنایہ معشوق کی بھوؤں سے -
مُعَنوَن - ع - عنوان کیا گیا - یعنی دیباچہ کیا گیا -
مَعنَوی - ع - منسوب معنی سے - باطنی
مَعنیٰ - ع - قصد کیا گیا - جگہ قصد کی - جگہ مطلب چاہنے کی - مطلب مراد - مضمون - اسکے آخر میں الف مقصورہ ہے مگر فارسی میں یہ معروف ہے - وزن مرضی مستعمل ہے

مَعنیِ بیگانہ - ف - نیا مضمون جسکو پہلے کسی نے نہ باندھا ہو -
مُعوَج - ع - کج - خم - ٹیڑھا -
مَعوَضت - ع - وہ شے جو کسی شے کے بدلے اور عوض میں دی جائے
مُعَوَّق - ع - باز رکھا گیا - تاخیر میں رکھا گیا مجازاً بمعنے مشکل اور دشوار کے مستعمل ہے
مُعَوَّل - ع - } اعتماد کیا گیا -
مَعُوَّل - ع - }
مَعوَل - ع - جگہ اعتماد کی - جگہ بھروسے کی - جگہ مدد چاہنے کی
مِعوَل - ع - پتھر کاٹنے کا بسولہ -
مَعُونت - ع - مدد کرنا - مدد - یاری
مَعَ ہٰذا - ع - ساتھ اس بات کے - باوجود اس کے
مَعہُود - ع - پرانا - قدیم - کہنہ - عہد کیا گیا - بیان کیا گیا -
مِعیار - ع - کسوٹی جس پر سونے کا اچھا برا معلوم ہوتا ہے - کانٹا چاندی اور سونا تولنے کا -
مُعِیب - ع - عیب کرنیوالا - عیب دار
مَعِیَّت - ع - ہمراہ ہونا - ساتھ ہونا اور کبھی اس لفظ سے اشارہ ہوتا ہے طرف اس آیت کے

اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِین -
مُعِید - ع - اعادہ کرنیوالا کسی کام کا بار بار کرنے والا -
مُعِیر - ع - کسی کو کوئی چیز عاریۃً یعنی مانگے دینے والا -
مَعِیش - ع - } زندگانی - زندگی
مَعِیشت - ع - } زندگی کرنا - وہ چیز جس سے زندگی کریں سبب زندگی
مُعِیل - ع - عیال دار آدمی - وہ شخص جس کے لڑکے بالے اور متعلق بہت ہوں -
مُعِین - ع - مددگار - مدد کرنے والا -
مَعِین - ع - جاری - رواں - وہ پانی جو جاری ہو -
مُعَیَّن - ع - خاص کیا گیا -
مَعیُوب - ع - عیب کیا گیا - عیب دار

## فصل میم مع غین معجمہ

مَغ - ف - گہراؤ -
مُغ - ف - آتش پرست -
مَغابِن - ع - ران کی جڑیں جڈھے
مُغاث - ع - نام ایک دوا کا جو ایک جنگلی درخت جیسا ہے -
مُغادَرت - ع - آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ بیوفائی کرنا - چھوڑ دینا

کسی چیز کو رک کر دینا۔

مَغار۔ع۔ وہ غار جو پہاڑ میں ہو۔

مَغارہ۔ع۔ پہاڑ کی کھوہ، وہ غار جو پہاڑ میں ہو۔ اور جگہ غارت کرنے اور لوٹنے کی اسلیئے کہ اسم ظرف غارت سے بھی درست ہو سکتا ہے

مُغازلت۔ع۔ محبوب کے ساتھ بازی کرنا۔ آپس میں غزل کہنا۔

مُغاضبت۔ع۔ کسی پر غصہ کرنا۔

مَغاک۔ع۔ گڑھا۔ یہ لفظ مرکب ہے مُغ بمعنی گہرائی اور آک سے جو کلمہ نسبت کا ہے

مُغالبت۔ع۔ کسی پر غلبہ ڈھونڈھنا

مُغالطہ۔ع۔ غلطی میں کسی کو ڈالنا۔

مُغاں۔ف۔ جمع ہے مغ کی آتش پرست لوگ۔ اور نام ایک شہر کا ہے آذربائیجان میں سے۔

مُغانہ۔ف۔ آتش پرستوں کی طرح

مُغایرت۔ع۔ باہم غیر ہونا۔ مخالفت۔

مُغبّر۔ع۔ غبار آلودہ۔ تیرہ رنگ۔

مَغبوط۔ع۔ } محسود حسد کیا گیا۔
مَغبوطہ۔ع۔ } رشک کیا گیا۔

مَغبون۔ع۔ وہ شخص جس کو نقصان پہونچا ہو۔ زیاں پہونچا ہوا۔

مُغتبط۔ع۔ محسود حسد کیا گیا۔

مُغتذی۔ غذا پاتے والا۔

مُغتنم۔ع۔ غنیمت معلوم کیا ہوا غنیمت کیا گیا۔

مُغرّا۔ع۔ تعجب کیا گیا۔ تعجب نیز سریش سے چپکایا گیا۔

مَغرِب۔ع۔ جگہ چھپنے سورج کی پچھم

مُغرِب۔ع۔ دور جانے والا غائب ہونے والا۔

مَغربی۔ف۔ کنایہ اشرفی سے۔

مَغرس۔ع۔ جگہ بٹھانے درخت کی تھالہ

مُغرِف۔ع۔ چلّو میں پانی لینے والا۔

مِغرفہ۔ع۔ ڈوئی۔ کفگیر۔ کفچہ۔

مُغرق۔ع۔ مرادی معنی جھلمل جگمگا۔

مَغرور۔ع۔ جسکو غرور ہو۔ گھمنڈی۔

مَغروق۔ع۔ ڈوبا ہوا۔ غرق کیا گیا

مَغرہ۔ع۔ ایک مٹی ہے سرخ رنگ جسکو ہندی میں گیرو کہتے ہیں

مُغری۔ع۔ چپکنے والا۔ لسدا کسی کو جنگ پر ابھارنے والا۔

مَغز۔ع۔ گودا۔ دماغ۔ بھیجہ۔

مَغز پالودہ۔ف۔ مغز ضعیف۔

مَغز تر کردن۔ف۔ بات کرنا۔

مَغز در سر کردن۔ف۔ چپ ہونا۔

مَغز سخن سوختن۔ف۔ بات کرنی بے انتظامی غصہ اور غضب کے وقت

مُغزل۔ چرخہ کا تکلا۔

مَغزی۔ف۔ ایک قسم حلوے کی ہے جس میں مغز بادام وپستہ پڑتا ہے۔

مُغسِّل۔ع۔ غسل دینے والا۔

مُغسَّل۔ع۔ غسل دیا گیا۔

مُغتسل۔ع۔ جگہ غسل کی جگہ نہلانے مردہ کی

مَغسول۔ع۔ دھویا ہوا غسل دیا گیا نہلایا گیا۔ اور وہ کلام سہل اور ذلیل اور حقیر جو عمدگی سے خالی ہو۔

مَغشوش۔ع۔ خیانت کیا گیا کھوٹ ملایا ہوا۔ غیر خالص۔

مُغشی۔ع۔ جس پر غشی آ گئی ہو۔ بیہوش۔

مَغص۔ع۔ مروڑ۔ پیچش شکم کی انتڑی اور پیٹ کا درد۔

مُغضِب۔ع۔ غصہ والا غصہ اور غضب دلانے والا۔

مَغضوب۔ع۔ وہ شخص جس پر غصہ کیا گیا ہو غضب کیا گیا۔

مِغفر۔ع۔ لوہے کا خود۔

مَغفرت۔ع۔ بخشش۔ گناہ بخشنا

مَغفور۔ع۔ بخشا گیا۔ مغفرت کیا گیا۔

مُغل۔ت۔ نام ایک فرقہ کا ہے جو اعلیٰ قوم ترکستان کی ہے۔ اور معنے شریر اور سیاہ دل کے بھی آتا ہے۔

مِغلاق۔ع۔ قفل زنجیر دروازہ کی۔

**مُغلطہ** - ع - وہ مقام جہاں لوگ شبہہ اور غلطی میں پڑیں
**مُغَلَّظہ** - ع - موٹا - دلدار - سخت مضبوط اور استوار کیا گیا -
**مُغلَق** - ع - } بند دروازہ اور مشکل
**مُغلَقہ** - ع - } کلام جس کے معنی کا سمجھنا آسان نہ ہو
**مَغلُوب** - ع - عاجز - غلبہ کیا گیا -
**مَغلُوق** - ع - دروازہ بند کیا ہوا -
**مَغلُول** - ع - لوہے کا طوق گردن میں ڈالا ہوا - عذاب کا طوق ڈالا گیا
**مُغمَد** - ع - پوشیدہ کیا گیا چھپایا ہوا - تلوار غلاف میں کی ہوئی
**مُغمِز** - ع - آنکھ اور بھوں سے اشارہ کرنیوالا - چغلخور - لترا -
**مَغمُور** - ع - ڈوبا ہوا - غرق شدہ -
**مَغمُوز** - ع - معیوب - عیب دار
**مَغمُوم** - ع - غمگین - رنجیدہ -
**مُغَنّی** - ع - گانے والا - گویا - ڈوم -
**مُغَنّیہ** - ع - گانے والی - ڈومنی
**مُغنی** - ع - بے پرواہ کرنے والا - بے نیاز کرنے والا
**مُغیب** - ع - غائب ہونا - غائب - غائب شدہ
**مُغیَّب** - ع - غائب کیا گیا -
**مُغیث** - ع - فریادرس اور وہ شخص جو کسی کی فریاد کو پہونچے -
**مُغیر** - ع - غارت کرنے والا - شتاب اور جلدی کرنیوالا - لوٹنے والا -
**مُغیل** - ع - ببول کا درخت -
**مُغیلان** - ع - ببول کا درخت - کیکر اور یہ لفظ مفرد ہے - اسکی اصل ام غیلان تھی ام بمعنی ماد اور غیلان جمع غُول کی چونکہ یہ درخت جنگل میں ہوتا ہے اور وہاں اکثر دیو رہتے ہیں اس مناسبت سے ام غیلان نام ہوا یعنے مادر دیواں کثرت استعمال سے الف کو حذف کرکے مغیلان کہنے لگے -

## فصل میم مع فا

**مَفاتِح** - جمع - مِفتح بمعنے کنجی اور جمع مَفتح بمعنے خزانہ کی -
**مَفاتیح** - ع - جمع مِفتاح کی کنجیاں
**مُفاجا** - ع - مخفف مفاجات کا جو بمعنے ناگاہ کے ہے -
**مُفاجات** - ع - اچانک ہونا - فجأۃً ہوجانا - ناگاہ ہونا
**مُفاخرت** - ع - بزرگی اور ہنر میں کسی کے ساتھ فخر اور ناز کرنا -
**مُفاخر** - ع - فخر کرنے والا -
**مُفاخرہ** - ع - فخر کرنے والی -
**مُفارِق** - ع - فرق کرنے والا -
**مَفارِق** - ع - جمع مَفرق کی جو بمعنی تارک سر یعنی سر کے بالوں کی مانگ کے ہے
**مُفارَقت** - ع - جدائی
**مُفائرہ** - ع - چوہے کے رہنے کا بل -
**مَفاز** - ع - پہونچنے کی جگہ -
**مَفازہ** - ع - جگہ رہائی پانے کی جگہ فتح و فیروزی کی جگہ کامیابی کی مجازاً بمعنی جنگل بیابان -
**مَفاسِد** - ع - برائیاں - خرابیاں
**مَفاصِل** - ع - جمع مَفصل کی ہاتھ اور پاؤں کے جوڑ اور بند مقامات اور جگہیں جدا ہونے کی -
**مُفاصَلہ** - ع - ایک دوسرے سے جدا ہونا - باہمی فرق -
**مَفاوِز** - ع - جمع مفاز کی - پہونچنے کی جگہیں - منازل - مقامات -
**مُفاوَضت** - ع - صاد مہملہ سے آپس میں راز اور بھید کہنا - مشورہ کرنا - نرمی سے بات بیان کرنا -
**مُفاوَضہ** - ع - ایک دوسرے کو سونپنا اور سپرد کرنا - شرکت کرنا کسی بات میں کسی کی برابری کرنا اور اہل انشا کے محاورہ میں بمعنے خط اور مکتوب کے مستعمل ہے مجازاً بمعنی جامع کے بھی آیا ہے

**مُفاوضات** - ع - وہ مکتوب جو بڑے چھوٹوں کو لکھیں - اور مراسلات وہ مکتوب جو برابر والوں کو لکھے جائیں

**مُفت** - ف - وہ چیز جو بے محنت ملے

**مِفتاح** - ع - کلید کنجی، اور نام ایک کتاب کا علم معانی میں سکاکی سے اسکی جمع مفاتیح آتی ہے -

**مُفتتن** - ع - فساد اٹھایا گیا فتنہ اور فساد میں ڈالا گیا -

**مَفتح** - ع - خزانہ - جگہ کھولنے کی - جگہ فتح کی

**مِفتح** - ع - کلید - کنجی -

**مُفتخِر** - ع - فخر کرنے والا - بڑائی اور شیخی کرنے والا -

**مُفتخَر** - ع - فخر کیا گیا - بزرگ

**مُفترَضات** - ع - وہ چیزیں جو فرض اور واجب کی گئی ہیں -

**مُفترَع** - ع - شاخ کیا گیا -

**مُفترِق** - ع - علیحدہ اور فرق کرنیوالا

**مُفتری** - ع - بہتان لگانے والا - کسی پر تہمت لگانے والا - جھوٹ بات بنانے والا -

**مُفتش** - ع - ڈھونڈھنے والا -

**مَفقود** - ع - گم کیا ہوا - کھویا ہوا - بازپرس کیا گیا -

**مُفتقِر** - ع - محتاج - فقیر -

**مُفتَل** - ع - بٹا ہوا، بل دیا ہوا خواہ رسی ہو خواہ ڈورا -

**مُفتتنین** - ع - فساد اٹھانے والے فتنہ انداز لوگ

**مَفتوح** - ع - کھولا گیا - فتح کیا گیا -

**مَفتول** - ع - بٹا ہوا کئی تار آپس میں بٹے ہوئے - تار خواہ سوت کے ہوں خواہ ریشم یا کلابتوں کے

**مَفتون** - ع - فتنہ و فساد میں ڈالا ہوا - شیفتہ - مبتلا - عاشق

**مُفتی** - ع - فتوے دینے والا -

**مُفجِج** - ع - کچا اور خام رکھنے والا اور منضج کا ضد ہے -

**مُفخَّر** - ع - فخر کیا گیا - بہت بزرگ -

**مَفخر** - ع - مصدر میمی ہے فخر کرنا اور ناز کرنا کسی چیز پر -

**مُفخَّم** - ع - بزرگ کیا گیا بہت عزت اور حرمت کیا گیا - بڑا بزرگ -

**مَفَر** - جگہ بھاگ جانے کی یعنے وہ جگہ جہاں آدمی کسی آفت سے بھاگ کر جائے اور وہاں آرام پائے اور وہ راہ جدھر سے بھاگ سکے اور بمعنے مطلق بھاگنے کے بھی ہے آیا ہے -

**مَفَرّ** - ع - جائے گریز - جگہ بھاگنے کی

**مُفِرّ** - ع - بھاگنے والا -

**مِفَرّ** - ع - آلہ بھاگنے کا - وہ گھوڑا جو بہت تیز دوڑتا ہو -

**مُفراج** - ع - بہت خوشی کرنیوالا -

**مُفرِج** - ع - وہ مرغی جس کے پاس بچے چھوٹے چھوٹے ہوں -

**مُفرَّج** - ع - شانہ - کنگھی -

**مُفرِّج** - ع - غم کو دور کرنے والا -

**مُفرِح** - ع - فرحت دینے والا، وہ دوا مرکب جو خوش مزہ اور خوشبو اور طاقت دینے والی دل و جگر کی ہو

**مَفرَح** - ع - جائے خوشی -

**مُفرد** - ع - وہ جو مرکب نہو تنہا اور کبھی فارسی کی اصطلاح میں معنے بندہ فرمانبردار کے بھی آتا ہے

**مُفردات** - ع - جمع مفرد بمعنے تنہا کے حروف تہجی جو الگ الگ لکھے جاتے ہیں گنتی ایک سے دس تک -

**مُفرد سوار** - ف - شہسوار -

**مُفرَد** - ع - تنہا - اکیلا -

**مُفرِز** - ع - جدا کرنے والا -

**مُفرَز** - ع - جدا کیا گیا -

**مُفرَش** - ع - وہ چیز جس میں کپڑے رکھیں، صندوق وغیرہ بستر فرش جامہ

خواب یعنی رات کے کپڑے۔

**مُفرِط** - عج - حد سے زیادہ گزرنیوالا۔ زیادہ ہونیوالا۔ مجازاً کثیر۔ زیادہ۔

**مَفرَغ** - ع - جگہ گرنے پانی کی۔

**مَفرَغہ** - ع - جگہ گرانے پانی کی

**مُفرِّق** - ع - پراگندہ اور پریشان کر دینے والا۔

**مَفرَق** - ع - سر کے بالوں کے دو حصّہ کرنے سے جو لکیر پڑ جاتی ہے ہندی میں جس کو مانگ کہتے ہیں

**مَفرُوز** - ع - جُدا کیا گیا۔

**مَفرُوش** - ع - بچھایا گیا۔ بچھونا۔

**مَفرُوض** - ع - فرض اور واجب کیا گیا

**مَفرُوغ** - ع - گرایا گیا۔

**مَفرُوق** - ع - فرق کیا گیا۔

**مَفزَع** - ع - پناہ کی جگہ۔

**مُفزِع** - ع - بزدل - ڈرپوک

**مُفسِد** - ع - فساد کرنے والا

**مَفسَدہ** - ع - فساد - دنگا - بگاڑ

**مُفَسِّر** - ع - قرآن شریف کے معنی بیان کرنیوالا۔ تفسیر کرنے والا۔

**مَفسُوخ** - ع - فسخ کیا گیا - اگلی حالت بگاڑی گئی - قول و قرار توڑا گیا۔

**مَغشُوش** - ع - سست عقل بیہودہ - جھوٹا۔

**مَفصَد** - ع - جگہ فصد کرنے کی - خون نکالنے کی جگہ۔

**مَفصَل** - ع - بدن کا جوڑ - پیوند گاہ

**مُفَصَّل** - ع - تفصیل کیا گیا کھولکر بیان کیا گیا - جُدا کیا گیا۔

**مِفصَل** - ع - کنایہ زبان سے۔

**مِفضَال** - ع - بڑا احسان کرنیوالا بڑا افضل و بخشش کرنیوالا۔

**مُفَضِّح** - ع - رسوا کرنے والا۔

**مُفَضَّل** - ع - افزوں اور زیادہ کیا گیا فوقیت اور برتری دیا گیا۔

**مُفَضِّل** - ع - زیادتی دینے والا فوقیت اور برتری دینے والا۔

**مُفضِل** - ع - نیکی کرنے والا۔ اور افزوں کرنے والا۔

**مَفضُول** - ع - زیادتی کیا گیا اور فضیلت دیا گیا۔

**مُفضِی** - ع - پہونچانیوالا مباشرت کرنیوالا - جماع کرنیوالا۔

**مُفطِر** - ع - روزہ کھولنے والا۔

**مُفطِن** - ع - سمجھانے والا - فہمائش کرنے والا۔

**مَفطُور** - ع - پیدا کیا گیا - چیرا اور پھاڑا گیا - شگافتہ شدہ۔

**مَفعُول** - عج - فعل کیا گیا خواہ بُرا ہو یا بھلا

**مُفَقِّر** - ع - محتاج کرنیوالا فقیر اور مفلس کرنے والا۔

**مَفقُود** - ع - گم کیا ہوا - کھویا ہوا۔

**مُفَکِّر** - ع - فکر کرنے والا۔

**مَفکُوک** - ع - جدا کیا گیا چھڑایا گیا

**مُفلِس** - ع - جس کے پاس پیسہ نہو۔ محتاج - غریب۔

**مَفلُوج** - ع - فالج زدہ - وہ شخص جس کو فالج کی بیماری ہو۔

**مَفلُوک** - ع - فلک زدہ مفلس تباہ تباہ حال - یہ صیغہ اسم مفعول کا مصدر جعلی سے ہے۔

**مُفَوِّض** - ع - کسی کو کام سپرد کرنیوالا

**مُفَوَّض** - ع - کام کو سپرد کیا ہوا۔

**مَفہُوم** - ع - سمجھا گیا۔

**مُفِید** - ع - فائدہ دینے والا۔

**مُفِیض** - ع - فیض پہونچانے والا۔

**مُفِیق** - ع - ہوش میں لانے والا - ہوشیار - ہوش والا۔

## فصل میم مع قاف

**مَقابِر** - ع - جمع مقبرہ کی۔ مُردوں کی قبروں کی جگہیں۔

**مَقابِح** - ع - بُرائیاں - خرابیاں۔

**مُقابِل** - ع - سامنے والا۔

**مُقابَلہ** - ع - آپس میں برابری کرنا

آپس میں روبرو ہونا۔ آمنا سامنا
مُقابِح۔ ع۔ برائیاں۔ قباحتیں۔
مُقاتِل۔ ع۔ باہم لڑ کر قتل کرنیوالا۔
مُقاتَل۔ ع۔ جنگ کیا گیا قتل کیا گیا
مُقاتَلہ۔ ع۔ باہم قتل کرنا۔
مَقادِیر۔ ع۔ جمع مقدار کی۔ اندازے
مُقارَبَت۔ ع۔ نزدیکی۔ قریب کسی شے سے۔ نزدیک ہونا۔ کنایہ جماع سے بھی۔
مُقارَعَت۔ ع۔ باہم قرعہ ڈالنا آپس میں تلوار مارنا۔
مُقارَنَت۔ ع۔ باہم نزدیک ہونا۔ نزدیک کرنا۔ اکٹھا ہونا دو ستاروں کا ایک برج میں ایک درجہ اور ایک دقیقہ میں۔
مَقارِیض۔ ع۔ جمع مقراض بمعنی قینچی کی
مُقاسات۔ ع۔ رنج کھینچنا دکھ اٹھانا
مُقاسَمَت۔ ع۔ باہم تقسیم کرنا۔ آپس میں بانٹ لینا۔ کسی سے قسم کھانا۔ کسی کو کوئی چیز دے ڈالنا۔ قسما قسمی کرنا
مَقاصِد۔ ع۔ جمع ہے مقصد کی مطالب۔ نام کتاب کا علم کلام میں۔
مُقاطِع۔ ع۔ آب الات وغیرہ کا ٹپکانے والا۔
مُقاطِع۔ ع۔ قطع کرنے والا کسی چیز کو اجارے اور ٹھیکہ پر لینے والا۔

مَقاطِع۔ ع۔ جگہیں تمامی اور انتہا کی
مُقاطَعَت۔ ع۔ کاٹنا اور قطع کرنا۔
مَقاطِیع۔ ع۔ جمع ہے مقطع کی جگہیں قطع کرنے اور کاٹنے کی۔
مَقاعِد۔ ع۔ جمع ہے مقعد کی بیٹھنے کی جگہیں۔
مَقال۔ ع۔ گفتگو۔ بات چیت۔ یہ مصدر میمی ہے۔
مَقالَت۔ ع۔ مصدر میمی ہے بمعنے گفتگو
مَقالہ۔ ع۔ بات کہی ہوئی۔
مَقالِید۔ ع۔ کلید ہا کنجیاں۔ یہ جمع ہے مقلاد کی۔
مَقام۔ جگہ ٹھہرنے کی۔ جگہ قیام کی۔ اور اصطلاح موسیقی میں پردہ سرود کا۔
مُقام۔ ع۔ اقامت۔ ٹھہرنا۔ قیام
مُقامات۔ ع۔ جمع مقام کی اور کنایہ مراتب اور قواعد اور حکایات سے جیسے مقامات حریری وغیرہ۔
مُقامِر۔ ع۔ حریف۔ جواری۔
مُقامَرَت۔ ع۔ قمار بازی۔ جوا کھیلنا۔
مَقامِ محمود۔ ع۔ نیکیوں کا اعلیٰ درجہ نام ایک مقام کا آسمان پر جہاں پر آنحضرت صلعم معراج کی رات کو پہنچے تھے

مُقاوِم۔ ع۔ برابری کرنے والے۔
مُقاوَمَت۔ ع۔ کسی کے ساتھ برابری کرنا
مَقاہِیر۔ ع۔ جمع مقہور کی۔ قہر کیے گئے لوگ۔ غضب کیے گئے لوگ۔
مُقایَسہ۔ ع۔ قیاس اور اندازہ کرنا۔
مَقبَرہ۔ ع۔ گور مردہ کی۔ جگہ قبر کی۔
مُقبِص۔ ع۔ وہ رسی جس سے ہاتھ پاؤں چوپائے کے باندھدیں بروقت دودھ دوھنے کے تاکہ وہ شوخی نکرے
مَقبَض۔ ع۔ قبضہ و دستہ کسی چیز کا۔
مُقبِل۔ ع۔ خدا کا حکم قبول کرنیوالا۔ کسی چیز کی طرف منھ کرنیوالا۔ سامنے ہونیوالا۔ روبرو ہونے والا۔ صاحب اقبال۔ دولت والا۔
مُقبَل۔ ع۔ قبول کیا گیا۔ روبرو کیا گیا۔ عزت دار۔ منھ چڑھا۔ جس کی بات حاکم مانے۔
مَقبُوح۔ ع۔ نیکی سے دور رکھا گیا زشت۔ بد۔ برا۔
مَقبُوض۔ ع۔ قبضہ کیا گیا۔ قبضہ میں کیا گیا۔ پکڑا گیا۔
مَقبُول۔ ع۔ قبول کیا گیا۔ مانا گیا۔
مَقت۔ ع۔ دشمنی۔
مُقتَبِس۔ ع۔ روشنی لینے والا۔ آگ لینے والا۔

مُقتحم - غالب - ظالم
مُقتدا - ع - م} وہ شخص جسکی اور لوگ
مُقتدیٰ - ع -} پیروی کریں پیشوا
دینی سردار -
مُقتدِر - ع - قدرت رکھنے والا -
طاقت دار - زورآور -
مُقتدی - ع - پیروی کرنیوالا - پیرو -
مُقتِر - ع - فقیر - مفلس - محتاج -
مُقتصِد - ع - بیچ کی چال چلنے والا
حد اوسط - نگاہ رکھنے والا -
مُقتصِر - ع - تھوڑے پر صبر کرنیوالا -
مختصر کرنے والا -
مُقتضا - ع -} چاہا گیا - خواہش کیا گیا
مُقتضیٰ - ع -} مجازاً مراد - مطلب -
مُقتضَب - ع - قطع کیا گیا - کاٹا گیا
نام ایک بحر کا شعر میں -
مُقتضی - ع - خواہش کرنے والا اور
چاہنے والا -
مُقتفی - ع - پیچھے سے آنیوالا - پیرو
مُقتَل - ع - وہ زمین جہاں پر کوئی
قتل کیا گیا ہو جگہ قتل کرنے کی
وہ مقام جہاں پر زخم لگنے سے
آدمی مرجائے -
مُقتنِص - ع - شکار کرنیوالا - قید
اور اسیر کرنیوالا - کسب کرنیوالا -

مُقتنی - ع - سرمایہ دار - پونجی والا -
سرمایہ دینے والا
مُقتنیات - ع - دنیا کے اسباب سرمایہ
کی ہوئی چیزیں اسباب دینوی
مَقتُول - ع - قتل کیا گیا -
مِقدار - ع - اندازہ -
مِقدام - ع - بہادر - شجاع - دلاور
جو میدانِ جنگ میں سب سے
آگے بڑھ کر لڑے -
مُقدِّر - ع - تقدیر اور اندازہ کرنیوالا
مُقدَّر - ع - تقدیر اور اندازہ کیا گیا
چیز جس پر قدرت اور توانائی ہو -
مَقدُرت - ع - قدرت - توانائی طاقت
دولتمندی تونگر ہونا -
مُقدَّس - ع - پاک مرد - پاک چیز
مُقدَّسہ - ع - پاک عورت -
مُقدِّم - ع - پیش کرنے والا -
مُقدَّم - ع - پیش کیا گیا - چودھری -
اور منطق کی اصطلاح میں قضیہ
شرطیہ کے جزو اول کو مقدم کہتے
ہیں اور جزو ثانی کو تالی - نام
چھبیسویں منزل کا چاند کی منزلوں سے
مَقدَم - ع - سفر سے یا کسی اور جگہ
سے پھر کر آنا - جگہ قدم رکھنے کی
کسی شخص کے آنے کا وقت -

مُقدِم - ع - آگے جانے والا - دلیر
پیش قدمی کرنیوالا آنکھ کا گوشہ
یعنی کویا جو ناک کی طرف
ہوتا ہے -
مُقدِمُ العَین - ع - آنکھ کا کویا جو
ناک کی طرف ہوتا ہے -
مُقدِمۃُ الجَیش - ع - وہ تھوڑا سا
لشکر جو ساری فوج سے آگے بھیجا
جاوے اور اس لشکر کا یہی کام ہے
کہ جگہ اُترنے کی فوج کیلئے تلاش
اور دیگر امور ضروری کی فکر کرے اور
وہ شخص جو نہایت بہادری سے
لشکر کا ہراول ہو اور سردار لشکر کا
مُقدِّمہ - ع - آگے جانیوالا پیش کرنیوالا
کچھ عبارت جو مضمون کتاب کے
شروع کرنے سے پہلے لکھی جاوے
یا وہ مطلب جو پیشتر کہا جاوے
واسطے آسانی سمجھنے مطالب
آیندہ کے -
مُقدَّمہ - ع - پیش کیا گیا مجازاً واردات
یا واقعہ کے متعلق عدالت میں پیش کرنا
مَقدُور - ع - قدرت کیا گیا - قوت
طاقت - زور -
مُقذِع - ع - بیہودہ بات کہنے والا
گالیاں بکنے والا -

مقذور - ع - بخیل - پلید - وہ شخص جس سے لوگ پرہیز کریں -

مَقَر - ع - جگہ اقرار کی جگہ آرام کی -

مُقِر - ع - اقرار کرنے والا -

مِقراض - ع - کاٹنے کا اوزار -

مُقراض - قینچی - ہندی کترنی -

مقراض شترگردن - ف - ایک خاص قسم کی قینچی جو خمدار ہوتی ہے

مقراضک - ع - کشتی کا ایک پیچ ہے کہ دونوں پاؤں حریف کی گردن میں ڈالکر گرا دیتے ہیں -

مقراض ہندی - ف - سروتہ جس سے چھالیا کاٹتے ہیں -

مقراضہ - ع - / مقراضی - ع - } نام ایک حلوے کا -

مُقَرَّب - ع - نزدیک کیا گیا - بزرگی کیا گیا مجازاً خاص دوست -

مُقَرَّبہ - ع - خویشی - ع - نزدیکی -

مُقَرَّر - ع - قرار دیا گیا - ٹھہرایا گیا - تقریر کیا گیا -

مُقَرِّر - ع - قرار دینے والا - تقریر کرنیوالا

مِقرَض - ع - قینچی - ہندی کترنی -

مُقَرَّض - ع - کاٹا ہوا - کترا ہوا -

مُقَرَّط - ع - گوشوارہ سے زینت دیا گیا

مِقذَفہ - ع - مارنے کی لکڑی دھوبیوں کی

کندی تازیانہ - کوڑا - یہ صیغہ ہے اسم آلہ کا قرع سے جسکے معنی کوٹنے کے ہیں -

مُقَرَّم - ع - شتر نر - اونٹ -

مُقَرنَس - ع - وہ عمارت جو مخروطی شکل کی بنی ہوئی ہو جیسے چوٹی پہاڑ کی اور مراد اس سے عمارت بلند اور بنائے عالی -

مَقرُوض - ع - قرضدار وہ شخص جس پر کسی کا قرض ہو - قرض دیا ہوا لیکن عربی میں استعمال نہیں ہوتا

مَقرُون - ع - نزدیک کیا گیا -

مُقری - ع - پڑھانیوالا تعلیم دینے والا قرآن شریف کا لڑکوں کو - اور کور مقری مراد ہے اس اندھے حافظ سے جو قرآن شریف لڑکوں کو پڑھاوے اور اکثر ایسے حافظ اندھے مادر زاد ہوتے ہیں - واضح ہو کہ اندھا مادرزاد کبھی اپنے کو خواب میں آنکھوں والا یعنی بینا نہیں دیکھتا - اور جو درمیان میں اندھا ہو جاتا ہے وہ خواب میں اپنے کو بینا دیکھتا ہے

مَقسَم - ع - جگہ تقسیم کی

مَقسُوم - ع - بانٹا ہوا - تقسیم کیا گیا -

مُقَشَّر - ع - چھلکا اتارا ہوا - وہ چیز جو چھیلی گئی ہو

مِقَصّ - ع - کترنی - قینچی -

مَقصِد - ع - جگہ قصد کرنے کی مجازاً مطلب مراد - یہ لفظ بفتح صاد غلط مشہور ہے اسلئے کہ قصد یقصد باب ضرب یضرب سے آتا ہے

مُقَصِّر - ع - کم کرنیوالا - تقصیر کرنیوالا

مُقَصَّر - ع - کم کیا گیا - تقصیر کیا گیا

مَقصُود - ع - قصد کیا گیا ارادہ کیا گیا

مقصود کُن فکان - ع - کنایہ ذات آنحضرت صلعم سے -

مَقصُور - ع - کم کیا گیا - گھٹایا گیا اور چھوٹا کیا گیا -

مَقصُورہ - ع - چھوٹا حجرہ - چھوٹی چوکی امام لوگونکے کھڑے ہونیکی جگہ مسجد میں

مَقضی - ع - ادا کیا گیا تمام کیا گیا

مَقضِیہ - ع - ادا کی گئی تمام کی گئی

مِقَط - ع - قط زن - قط گیر -

مُقَطَّر - ع - ٹپکایا گیا - وہ چیز جو قطرہ قطرہ کر کے ٹپکائی جائے -

مُقَطِّع - ع - قطع کرنیوالا مقدمات یہ معاملات کا کاٹنے والا -

مُقَطَّع - ع - قطع کیا گیا کاٹا گیا وہ چیز جس کے اطراف کی زیادتیاں چھانٹ کے درست کر لیا گیا ہو چھوٹے قد کا آدمی -

مِقطع۔ع۔ مقراض۔قینچی۔کترنی
مَقطَع۔ع۔جگہ کاٹنے کی محل انتہا کا۔مقام تمامی کا غزل اور قصیدہ کی اخیر بیت۔
مَقطُوع۔ع۔قطع کیا گیا۔کاٹا گیا ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا۔وہ شخص جو کسی سبب سے قافلہ کی ہمراہی سے چھُٹ گیا ہو۔کپڑا قطع کیا ہوا۔
مَقعَد۔ع۔ جائے نشست۔جگہ بیٹھنے کی مجازاً دُبر۔پاخانے کا مقام
مَقعَر۔ع۔جائے عمیق۔گہری جگہ گڑھا جو گہرا کھُدا ہو۔
مُقفّیٰ۔ع۔ قافیہ دار ایسی عبارت جسکے آخر میں ہم مخرج الفاظ ہوں۔
مَقَل۔ع۔سخن چینی کرنا۔اُترایا کرنا کسی کے آگے دوسرے کو بُرا اور بد کہنا
مُقل۔ع۔ایک گوند مشہور ہے جسکو ہندی میں گوگل کہتے ہیں۔
مُقِل۔ع۔قلیل سے درویش۔ فقیر۔تھوڑا کرنیوالا۔
مُقُل۔ع۔جمع مقال بمعنے گفتگو اور بات کی اور بمعنے گزر کے بھی آیا ہے۔
مِقلاد کلید۔کنجی۔مقالید جمع ہے۔

مُقَلِّد۔ع۔عمل کرنیوالا کسی کے قول پر بغیر دلیل کے پیرو اور مجازاً بمعنے نقال کے بھی آیا ہے۔
مُقَلِّد پیشہ۔ف۔نقل کرنے والا رقاص۔ ناچنے والا۔ گانے والا۔
مُقَلقَل۔ع۔بیقرار۔مضطرب اور بمعنے شراب کے بھی آیا ہے۔
مُقَلقَلہ۔ع۔آواز صراحی اور شیشہ کی بروقت اُنڈیلنے پانی وغیرہ کے
مَقلُوب۔ع۔اُلٹا کیا گیا پلٹا گیا اوندھا
مُقلہ۔ع۔تمام آنکھ کا کاسہ مع سیاہی اور سفیدی کے اور ابن مقلہ نام ایک خوشنویس کا جس نے چھ خط ایجاد کئے تھے
مِقلید۔ع۔کلید۔کنجی۔مقالید جمع ہے
مُقلِیاثا۔ع۔یہ لغت سُریانی ہے یعنی تخم ترہ تیزک جسکو ہالون کہتے ہیں
مِقناطِیس۔ع۔ایک پتھر ہے جو لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے ہندی میں اسکو چمک کہتے ہیں اور اس لفظ میں بجائے قاف کے غین معجمہ بھی آیا ہے۔
مُقَنَّب۔ع۔بھنگ ملا ہوا کھانا وغیرہ
مِقنَب۔ع۔شیر کا چنگل۔توبرہ اور توشہ دان شکاری کا جسمیں وہ شکار کو ڈالتا جائے۔گلہ گھوڑوں کا تیس سے چالیس تک اور تین سو گھوڑوں کی مقدار کو بھی کہتے ہیں۔
مُقَنَّد۔ع۔قند ملی ہوئی شے اور میٹھی چیز
مُقَنطَرہ۔ع۔قنطار۔زیادہ کیا گیا اور بھرا ہوا۔اور قنطار بیل کی ایک کھال پُر زر کو بھی کہتے ہیں۔
مُقَنَّع۔ع۔بروزن مُلمَّع نام ایک شخص کا جس کے بیٹے کا نام عطا تھا اور کنیت ابن مقنع اور اسی عطا نے سحر اور طلسم سے ایک کنوئیں میں سے چاند نکالا تھا جس سے نخشب اور کش وغیرہ شہر رات بھر روشن رہا کرتے تھے اور یہ چاند دو مہینہ تک ہر رات اسی کنوئیں سے نکلا کیا اور وہ کنواں کوہ سیام کے نیچے واقع تھا۔اور اس چاند کو ماہ مقنع بھی کہتے ہیں اگرچہ بنایا ہوا ابن مقنع کا تھا اور یہ اس قبیل سے ہے جیسے کہتے ہیں منصور کو سُولی پر چڑھایا حالانکہ جس نے انا الحق کہا تھا اور جس کو سُولی پر چڑھایا تھا وہ اصل میں حسین بن منصور تھا۔
مِقنَعہ۔ع۔بالکسر اول چادر باریک جو
مِقنَع۔ع۔ ایک عرض کی ہوا ایک پٹا اوڑھنی
مُقَنِّن۔ع۔قانون بنانے والا۔قانون

جاننے والا۔
مَقنُود۔ ع۔ قند ملی ہوئی شے اور میٹھی
چیز جس میں شکر ملی ہو۔
مُقنِی۔ ع۔ نہر کھودنے والا۔
مِقوال۔ ع۔ وہ شخص جو بڑا زبان آور
اور بڑا باتونی ہو۔
مُقوَّد۔ ع۔ رسّی۔ باگ ڈور۔
مُقوَّر۔ ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا۔
مُقوَّس۔ ع۔ وہ شے جو مانند کمان
کے خمدار ہو۔ خمیدہ چیز۔
مِقوَس۔ ع۔ گھوڑوں کی رسّی
مُقَوقِس۔ ع۔ نام ایک پرند کا
جسکے گلے میں طوق ہوتا ہے
لقب حاکم مصر اور اسکندریہ کا جو
ترسا تھا اور آنحضرت صلعم پر ایمان
لایا تھا۔ پھر لقب ہو گیا ہر بادشاہ
مصر اور اسکندریہ کا
مِقوَل۔ ع۔ زبان اصطلاحاً جیب۔
مُقوِّم۔ ع۔ قیمت کرنے والا۔ راست
اور سیدھا رکھنے والا
مُقوِّی۔ ع۔ قوت اور طاقت دینے والا
مَقہُور۔ ع۔ قہر و غضب کیا گیا۔ وہ شخص
جس پر غصہ بادشاہ یا خدا کا پڑے
مِقیاس۔ ع۔ اندازہ۔ اور وہ شے
جس سے اندازہ کریں

مُقِیت۔ ع۔ توانا۔ طاقت دار۔
روزی دینے والا۔ نگاہ رکھنے والا
گواہ حاضر۔
مُقیَّد۔ ع۔ قید کیا گیا۔ قیدی۔
مُقیَّش۔ ع۔ وہ چیز جس پر چاندی
یا سونے کے چپٹے اور باریک
تار لپٹے ہوں
مَقِیل۔ ع۔ دوپہر دن کو سو رہنا
صبح کو چاشت کیوقت شراب پینا۔
مُقِیم رہنے والا
مُقِیّ۔ ع۔ قے کرنے والی چیز۔

## فصل میم مع کاف

مَکس۔ چوسنا۔
مُکابِر۔ ع۔ وہ شخص جو اپنی بزرگی جتانے
کے لئے کسی سے بحث کرے
غلبہ کرنے والا۔ جنگ کرنیوالا
مُکابَرہ۔ ع۔ بحث کر کے کسی پر اپنی
بزرگی ثابت کرنا۔ غلبہ کرنا کسی
کے ساتھ جنگ کرنا
مُکاتَب۔ ع۔ وہ غلام جو مالک کی
خوشی سے اپنی قیمت آپ مزدوری
کر کے مالک کو ادا کر کے آزاد
ہو جائے
مُکاتبہ۔ ع۔ آپس میں خط و کتابت
کرنا۔ مجازاً نامہ اور خط کو بھی

کہتے ہیں۔ غلام کو آزاد کر دینا
اسی غلام کے ذاتی مال کے
عوض میں یعنی اس کو اسی کے
ہاتھ بیچ ڈالنا۔
مَکّار۔ ع۔ مکر کرنے والا۔ فریبیا۔
مَکارِم۔ ع۔ جمع ہے مکرمت کی۔
بزرگیاں۔ نوازشیں۔
مَکارِہ۔ ع۔ بر وزن مساجد۔ رنج
سختیاں۔ مکروہات۔
مَکّارَہ۔ ع۔ عورت بڑی مکر و فریب
کرنے والی۔
مُکاری۔ ع۔ وہ شخص جو مکان اور
گھوڑا وغیرہ لوگوں کو کرایہ پر دے
مُکاس۔ ع۔ دیر کرنا اور توقف کرنا
اور تنگی کرنا مالک کا اسباب
کے بیچنے میں۔
مَکاسِب۔ ع۔ پیشے۔ حرفے۔ یہ جمع
کسب کی ہے خلاف قیاس۔
مُکاشحت۔ ع۔ دشمنی کرنا۔
مُکاشفہ۔ ع۔ ظاہر ظاہر دشمنی کرنا۔
برملا جنگ کرنا۔ امور غیبی کے اسرار کا
ظاہر ہو جانا ولی اللہ کے دل میں
مُکافات۔ ع۔ باہم برابر ہونا برابر
کھڑا ہونا۔ بدلہ بدی کا۔ سزا
مُکافی۔ ع۔ مساوی۔ برابر۔

مکامن - ع - جمع ہے مکمن کی، وہ جگہیں
جہاں پر پوشیدہ ہو سکیں جگہیں
چھپنے کی گھاتیں -
مکان - ع - جگہ رہنے کی مطلق جگہیں
مکانت - ع - مرتبہ - عزت -
مکاوحت - ع - کوشش کرنا۔ دشمنی
کرنا۔ گالی دینا۔
مکاہنت - ع - غیب کی خبر بتلانا۔
مکائد - ع - جمع ہے مکیدہ بمعنے فریب
بداندیشی - بدرگانی - مکر کی -
مکائلہ - ع - باہم ملا کر کسی شئے کو
ناپنا پیمانے سے -
مکاکل - ع - جمع مکیال کی جس کے
مکاییل - ع - معنی پیمانے کے ہیں
مکب - ع - اوندھے منھ گرنے والا
اوندھے منھ گرانے والا - لازم
اور متعدی دونوں آتا ہے
مکب - ع - اوندھے منھ گرایا گیا
اوندھے منھ گرا ہوا -
مکبول - ع - قید کیا گیا قیدی
مکتب - ع - جگہ لکھنے کی جگہ کتاب
کی - مجازاً مدرسہ - اسکول -
مکتب خانہ - ف - تحقیق کی رو سے
یہ ترکیب غلط ہے اسلئے کہ مکتب
صیغہ اسم ظرف کا ہے بمعنی
جائے کتاب اب اسکے ساتھ خانہ
کی ضرورت نہیں ہے لیکن بعض
استاد اپنے شعر میں بطریق تجرید
لائے ہیں ظہوری ؎ کنم در عشق
مکتب خانہ خود کوہ و ہاموں را -
بیاموزم طریق عاشقی فرہاد و مجنوں
را با این ہمہ ایسے الفاظ سے
پرہیز اولیٰ ہے -
مکتتم - ع - چھپا ہوا - پوشیدہ - پنہاں
مکتسب - ع - کسی چیز کو اپنی کوشش
سے حاصل کرنے والا - کسب
کرنے والا - کمانے والا -
مکتسب - ع - وہ چیز جو اپنی سعی
اور کوشش سے حاصل کی گئی ہو
مکتسبہ - ع - کسب کیا گیا محنت اور
مشقت سے حاصل کی ہوئی چیز
مکتسبی - ع - محنت سے حاصل کی گئی
شئے اس لئے کہ مکتسب مصدر میمی
بھی ہے بمعنے اکتساب اور جب
یائے نسبت مصدر سے ملحق
ہوتی ہے تو کبھی معنی مفعول کے
بھی حاصل ہو جاتے ہیں
مکتفی - ع - کافی - کفایت کرنے والا
مکتنس - ع - کوڑا کرکٹ بہارنے والا
مکتنف - ع - پناہ ڈھونڈھنے والا
یکسو ہونے والا -
مکتوب - ع - لکھا ہوا - لکھا گیا -
مکتوم - ع - پوشیدہ - پنہاں - اور کنایہ
بھید سے پوشیدہ کیا گیا -
مکث - ع - دیر کرنا - انتظار کرنا -
مکث - ع - } درنگ - دیر -
مکث - ع - }
مکثار - ع - پرگو - باتونی - کثیر الکلام
مکحل - ع - سرمہ دیا گیا - وہ شخص جو
سرمہ لگائے ہوئے ہو -
مکحل - ع - سرمہ دان - سرمہ دانی -
مکحل - ع - سرمہ لگانے کی سلائی
مکحلہ - ع - سرمہ دانی - سرمہ دان -
مکحول - ع - جو سرمہ لگائے ہوئے ہو
مکدر - ع - کدورت آمیز - گندلا -
مکدر - ع - کدورت میں ڈالنے والا
گندلا کرنے والا -
مکر - ع - فریب - دغا -
مکران - ع - نام شہر کا جو ولایت
سندھ میں ہے
مکرر - ع - دوبارہ - بار بار کیا گیا -
اصطلاحاً بمعنے غیر مرغوب
مکرعہ - ع - پانی کی مشک -
مکرم - ع - عزت دیا گیا - بزرگی دیا
گیا - گرامی کیا گیا -

مکرم۔ ع۔ بخشش کرنیوالا۔ بزرگوار رکھنے والا۔ مہربانی کرنے والا

مکرم۔ ع۔ بزرگوار جس پر مہربانی کی جاوے یا اکرام کیا جائے

مکرم۔ ع۔ بزرگی دینے والا

مکرمت۔ ع۔ بزرگی۔ نوازش۔

مکروب۔ ع۔ غمگین اندوہناک۔

مکروہ۔ ع۔ کراہت کیا گیا۔ ناپسند

مگر۔ ف۔ پر۔ سوائے اس کے۔

مگس۔ ف۔ مکھی۔

مگس راں۔ ف۔ مورچھل۔ چونری

مگس گیر۔ ف۔ مکڑی۔

مکسور۔ ع۔ ٹوٹا ہوا۔ شکستہ۔ حرکت زیر کی۔

مکشوف۔ ع۔ کھولا گیا۔ ظاہر کیا گیا۔

مکظوم۔ ع۔ گرفتار غم دلی غصہ کھایا ہوا

مکعب۔ ع۔ چارگوشہ کیا گیا۔ وہ نوجوان عورت جو نار پستان ہو

مکفر۔ ع۔ کفارہ دینے والا گناہ کا۔ کسی کو کافر کہنے والا۔

مکفوف۔ ع۔ باز رکھا گیا۔ نابینا اندھا۔ پیراہن لپیٹے ہوئے۔

مکفول۔ ع۔ رجسٹری شدہ یا ضامن شدہ

مکفی۔ ع۔ کفایت دینے والا۔

مکلف۔ ع۔ تکلیف دینے والا۔

مکلف۔ ع۔ تکلیف دیا گیا۔ تکلیف کرنے والا۔ ٹیپ ٹاپ۔

مکلل۔ ع۔ درخشاں۔ چمکتا ہوا۔ ملمع کیا گیا۔ تاج سر پر رکھے ہوئے

مکمل۔ ع۔ پورا کیا گیا۔ تمام اور کامل کیا گیا۔

مکمل۔ ع۔ پورا کرنے والا۔ کامل کرنیوالا تکمیل کرنے والا۔

مکمن۔ ع۔ گھات کی جگہ۔ پوشیدہ ہونے اور چھپ رہنے کی جگہ پوشیدہ ہو کر داؤ لگانے کی جگہ

مکمون۔ ع۔ پوشیدہ۔ چھپا ہوا۔

مکناس۔ ع۔ جاروب۔ جھاڑو

مکنت۔ ع۔ قدرت۔ طاقت۔ توانگری

مکنسہ۔ ع۔ جاروب۔ جھاڑو۔

مکنوز۔ ع۔ خزانہ کیا گیا۔ اور مجازاً بمعنی پوشیدہ رکھا گیا۔

مکنون۔ ع۔ پوشیدہ رکھا گیا۔ اور چھپایا ہوا۔ گوہر مکنون مجازاً قیمتی اور آبدار موتی کو کہتے ہیں چونکہ بیش قیمت ہونے کی وجہ سے اس کو حفاظت سے رکھا جاتا ہے۔

مکوک۔ ف۔ بمعنی ناکو۔ جسے ہندی میں نال کہتے ہیں۔ اور یہ جولاہوں کا ایک آلہ ہوتا ہے جس میں تاگا رکھ کر پھراتے ہیں۔

مکوکب۔ ع۔ ستارہ دار کیا گیا۔ روشن وہ چیز جس میں چاندی سونے کے ستارے لگے ہوں۔

مکون۔ ع۔ ہست کیا گیا۔ پیدا کیا گیا۔

مکونات۔ ع۔ مخلوقات۔ موجودات

مکوی۔ ع۔ استری یعنی وہ آلہ جس کے ذریعہ سے دھوبی اور درزی لوگ کپڑے کی جھریاں اور سلوٹیں وغیرہ ٹھیک کرتے ہیں

مکیال۔ ع۔ پیمانہ۔ لوٹا اور برتن اناج کے ناپنے کا۔

مکید۔ ع۔ مکر کرنے والا۔

مکیدت۔ ع۔ بد اندیشی یعنی کسی کے حق میں برا چاہنا۔

مکیدن۔ ف۔ چوسنا۔

مکیس۔ ع۔ یائے مجہول سے امالہ مکاس کا ہے۔ معاملہ میں تنگی اور دیر کرنا" بیچنے میں دیر کرنا اور بمعنی مرد باوقار اور بمعنی تاکید و مبالغہ کرنا کسی کام میں اور بقولے نقصان وکمی اور باج اور خراج

مکیل۔ ع۔ } وہ چیز جس سے کوئی شے

مکیلہ۔ ع۔ } ناپی جائے۔ پیمانہ۔

مُمکیل - ع - پیمانہ سے ناپا گیا -
مُمکین - ع - مکان رکھنے والا - مکاندار
مکان میں رہنے والا صاحب مکان
صاحب منزلت - صاحب مرتبہ

## فصل میم مع لام

مُل - ف - شراب انگوری -
مُلاء - ع - صیغہ مبالغہ کا ہے بمعنی بہت
بھرا ہوا - بسیار پُر مراد اس سے
وہ شخص جو علم سے بہت بھرا ہوا اور
پُر ہو یعنی بہت پڑھا ہوا - بڑا
عالم فارسی کے استعمال میں اکثر
یہ لفظ بغیر ہمزہ آخر کے آتا ہے
مَلاَ - ع - پُری صحرا جنگل - آشکارا - ظاہر
اور کبھی مراد انجمن اور محفل سے
مَلَاء - ع - گروہ اشراف اور بزرگ
لوگوں کا -
مَلاءُ الاَعلیٰ - ع - گروہ فرشتوں کا
مَلابِس - ع - جمع مَلبس کی جو بمعنے
پوشش اور لباس کے ہے
مُلابَسَت - ع - آپس میں مشابہت
رکھنا - کسی چیز کی شبیہ ہونا -
مَلاّح - ع - کشتیاں چلانے والا
یہ ماخوذ ہے ملح سے جس کے
معنی ہیں دونوں بازوؤں سے
اُڑنا پرند جانوروں کا -

مَلاحَت - ع - نمکینی - نمکینی حُسن کی -
خوبصورتی - نمکدار سانولا رنگ
مَلاحِد - ع - } جمع ہے مُلحد کی یعنے
مَلاحِدَہ - ع } بے دین لوگ
مُلاحَظَہ - ع - گوشۂ چشم سے دیکھنا -
کنکھیوں سے دیکھنا - مجازاً دیکھنا
مَلاخ - ف - نام ایک شہر کا - نام
ایک جزیرے کا -
مَلاذ - ع - جائے پناہ - جگہ پناہ کی
مَلاّذ - ع - بڑا دروغ گو - بڑا جھوٹا -
مَلاذ - ع - مزے دار چیزیں - یہ جمع ہے
مَلذ بمعنے لذیذ شے کی
مُلاّزادہ - ف - نام ایک کتاب کا
علم معانی میں اور یہی نام اسکے
مصنف کا بھی ہے اور اصطلاح
میں کنایہ ہے مرد کے عضو تناسل سے
مُلازَمَت - ع - ہمیشہ رہنا کسی جگہ
پر کسی کے پاس ہمیشہ رہنا اصطلاحاً نوکری
مُلازِم - ع - کسی کے پاس یا کسی جگہ پر
ہمیشہ رہنے والا اور اسی مناسبت
سے نوکر کو ملازم کہتے ہیں -
مُلازہ - ف - وہ گوشت کا ٹکڑا جو
حلق میں لٹکا ہوتا ہے ہندی کوّا
مَلاسَت - ع - نرمی - صاف پن اور
ہمواری - صفائی -

مُلاصِق - ع - لگا ہوا - چسپیدہ -
مِلاط - ع - گارا یا چونا جس سے دیوار
کی اینٹیں وصل کرتے ہیں
مُلاطِف - ع - مہربانی کرنیوالا
مُلاطَفَت - ع - کسی پر مہربانی کرنا
مُلاطَفَہ - ع - کسی کے ساتھ نیکی کرنا -
مجازاً خط - نامہ - مراسلہ -
مَلاطِیَہ - نام ایک شہر کا روم سے
مَلاعِب - ع - جمع ہے ملعب کی جو
بمعنے کھیل کود اور بازی کے ہے
مُلاعَبَت - ع - } کسی کے ساتھ بازی
مُلاعَبہ - ع - } کرنا - کھیلنا -
مَلاعِق - ع - چمچے - یہ جمع ہے ملعقہ
بمعنے چمچہ کے
مَلاعِنَہ - ع - جمع ملعون کی خلاف قیاس
یعنی لعنت کئے ہوئے لوگ -
مَلاعِین - ع - جمع ملعون کی لعنت کئے
گئے - مردود لوگ -
مُلاقات - ع - ایک دوسرے سے ملنا
مُلاقی - ع - ملنے والا -
مِلاک - ع - اصل کسی چیز کی وہ چیز جسکے
ساتھ کوئی چیز قائم ہو -
مَلال - ع - رنجیدگی طبیعت کا اُداس
ہونا - اُکتا جانا - غمگین ہونا -
مُلال - ع - تپ کی گرمی - بخار کی گرمی

لت ۔ع۔ اُداسی اُداس ہونا۔ رنج۔ آزردگی۔

ام ۔ع۔ ملامت کرنا۔ سرزنش کرنا۔ جگہ ملامت کی۔

مت ۔ع۔ بُرا بھلا کہنا۔ جھڑکنا۔

مست ۔ع۔ باہم گھِسنا اور جماع کرنا۔

ان ۔ع۔ دیر کرنے والا۔ بھرنیوالا مجازاً پُر، بھرا ہوا۔

ہی ۔ع۔ جمع ہے لہو کی جس کے معنی کھیل کود اور بازی کے ہیں

ئک ۔ع۔ } جمع ملک کی، فرشتے۔
ئکہ ۔ع۔ }

ئم ۔ع۔ نرم۔ فراہم ہونے والا مناسب موافق طبیعت کے۔

ئمت ۔ع۔ نرمی۔ سازداری۔ مناسبت۔ دو چیز کو باہم جمع کرنا۔

بس ۔ع۔ پوشاک۔ لباس۔

بّس ۔ع۔ کپڑے پہنایا گیا۔ لباس پہنے ہوئے چھپایا گیا

بن ۔ع۔ اینٹ بنانے کا قالب

بّن ۔ع۔ اینٹ بنانے والا

بوس ۔ع۔ پہننے کا کپڑا مثل قبا اور پیراہن اور پگڑی اور ٹوپی وغیرہ کے

مَلبُوسات ۔ع۔ جمع ملبوسہ کی ہے پہننے کے کپڑے۔

مَلبُوسہ ۔ع۔ پہننے کا کپڑا۔

مِلّت ۔ع۔ دین۔ مذہب۔ گروہ اور معنے شریعت کے بھی

مُلتاع ۔ع۔ چلنے والا۔ مجازاً بمعنی مشتاق۔ حریص۔ آرزومند۔

مُلتانی ۔ف۔ ولایت میں مطلق ہندو کو ملتانی کہتے ہیں۔

مُلتَبِس ۔ع۔ پوشیدہ چھپا ہوا اشتباہ کیا گیا۔

مُلتَثَم ۔ع۔ جگہ بوسہ کی۔ چُوما ہوا۔

مُلتَثِم ۔ع۔ چومنے والا۔ بوسہ لینے والا

مُلتَجا ۔ع۔ جگہ پناہ کی۔ پناہ لینا۔

مُلتَجی ۔ع۔ پناہ ڈھونڈھنے والا۔ التجا کرنے والا۔

مُلتَحَد ۔ع۔ جگہ پناہ کی۔

مُلتَحِم ۔ع۔ زخم انگور لایا ہوا۔ زخم جو بھر گیا ہو۔ وہ زخم جو خشک ہونے کے قریب ہو۔

مُلتَحِمہ ۔ع۔ پہلا طبقہ باہر والا آنکھ کا منجملہ سات طبقوں کے۔

مُلتَحی ۔ع۔ جس کی داڑھی نکل آئی ہو

مُلتَزَم ۔ع۔ نام ایک مقام کا نزدیک رکن یمانی کے سامنے کعبہ شریف کے جہاں دعا حاجتمندوں کی قبول اور مستجاب ہوتی ہے۔

مُلتَزِم ۔ع۔ التزام کرنے والا۔ اور اپنے اوپر لازم پکڑنے والا۔

مُلتَصَق ۔ع۔ ملا ہوا۔ لگا ہوا

مُلتَفِت ۔ع۔ التفات کرنے والا۔ توجہ کرنے والا۔

مُلتَقِط ۔ع۔ چُننے والا۔ چگنے والا۔ اُٹھانے والا۔ رفو کرنے والا۔

مُلتَقَط ۔ع۔ چُنا گیا۔ چگا گیا۔ اٹھایا گیا رفو کیا گیا

مُلتَقِم ۔ع۔ لقمہ کھانے والا۔

مُلتَقیٰ ۔ع۔ جگہ ملاقات کی۔ جگہ ملنے دو چیز کی آپس میں۔

مُلتَمِس ۔ع۔ عرض کرنے والا

مُلتَوِی ۔ع۔ پیچ در پیچ ہونے والا لپٹنے والا۔ دیر کرنے والا۔ ایک قسم کی حرکت نبض کی جو مانند رسّی کے پیچیدہ معلوم ہوتی ہے

مُلتَہِب ۔ع۔ آگ بھڑکنے والی شعلہ بھڑکنے والا۔

مُلتَئِم ۔ع۔ التیام اور پیوستگی اور وصل دینے والا۔ زخم کے دونوں طرف سے کناروں کو ملا دینے والا

مُلتَئَم ۔ع۔ وہ زخم جسکے دونوں کن

ملکر اچھا ہو گیا ہو

مُلثَم۔ ع۔ } بوسہ لیا گیا اور چوما گیا۔
مُلثُوم۔ ع۔ }

مُلجا۔ ع۔ جائے پناہ۔ پناہ کی جگہ

مِلح۔ ع۔ نمک۔

مُلِح۔ ع۔ کسی کام میں مبالغہ کرنیوالا عاجزی کرنے والا۔ گڑگڑانے والا۔

مُلَح۔ ع۔ دونوں بازوؤں سے اُڑنا پرندکا اسی سے لفظ ملاح بنا ہے جو کشتیبان کو کہتے ہیں

مِلحاح۔ ع کسی کام میں بڑا مبالغہ کرنے والا۔ بہت عاجزی کرنیوالا نہایت گڑگڑانے والا

مُلحِد۔ ع۔ راہ حق سے پھرنے والا۔ فاسق۔ بے دین۔

مُلحِق۔ ع۔ پہونچنے والا۔ دریافت کرنیوالا۔ پہونچانے والا۔ وہ چیز جو آخر میں آکر ملے۔ ملنے والا

مُلحَق۔ ع۔ لگا ہوا۔ ملا ہوا۔ اور اصطلاحاً حرامزادہ۔

مُلحَم۔ ع۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو نہایت نرم اور ملائم ہوتا ہی وہ شخص جسکی روزی شکاری کے گوشت پر ہو

مَلحَمہ۔ ع۔ جنگ عظیم کی جگہ۔ بڑا فتنہ بڑا فساد۔ بڑی جنگ۔

مَلحُوظ۔ ع۔ لحاظ کیا گیا۔ دیکھا گیا۔ کنکھیوں سے دیکھا گیا۔

مَلَخ۔ ف۔ ٹڈی۔

مُلَخَّص۔ ع۔ پاک کیا گیا۔ خالص کیا گیا۔ خلاصہ کیا گیا۔ اور بمعنی مختصر کے بھی۔

مِلدَم۔ ع۔ وہ شخص جو موٹا اور فربہ اور احمق ہو۔ اور اُم مِلدَم کنیت ہے تپ یعنی بخار کی۔

مِلَذ۔ ع۔ لذیذ چیز۔ مزے دار شے

مُلزِم۔ ع۔ بفتح زا کسی کے ذمہ کوئی کام کردینے والا۔ لازم اور واجب کردینے والا

مَلزُوم۔ ع۔ لازم کیا گیا۔

مُلصِق۔ ع۔ چپکنے والا۔ ملنے والا۔

مُلصَق۔ لگایا گیا چمٹا ہوا۔ پیوستہ کیا گیا۔ اصطلاحاً حرامزادہ

مَلطِیہ۔ ع۔ نام ایک شہر کا روم میں جو ابتدائے اسلام میں کافروں کا مسکن تھا

مِلعَقہ۔ ع۔ قاشق چمچہ اور طبیبوں کی اصطلاح میں نام ایک وزن معین کا ہے معجون اور شہد میں اٹھارہ ماشے کا ملعقہ ہوتا ہے اور دوسری دواؤں میں ساڑھے چار ماشے کا۔

مَلعُون۔ ع۔ لعنت کیا گیا۔ مردود۔

مِلغ۔ ع۔ احمق۔ بدزبان۔

مَلفُوف۔ ع۔ لپیٹا ہوا۔ لفافہ کیا گیا

مُلق۔ ع۔ دوست رکھنا۔ محو کرنا۔

مَلق۔ ع۔ زمین ہموار۔

مَلِق۔ ع۔ وہ شخص جو زبانی خوشامد اور چاپلوسی کرے اور دل میں کینہ رکھے۔

مُلَقَّب۔ ع۔ لقب دیا گیا۔ نام یا معنی وصفی دیا گیا۔

مَلقَط۔ ع۔ دست پناہ۔

مُلَقَّن۔ ع۔ تلقین کیا گیا۔ اور سکھایا گیا

مُلَقِّن۔ ع۔ تلقین کرنے والا۔ سکھلانے والا۔

مَلَک۔ ع۔ بفتح میم ولام فرشتہ وہ چیز جس سے کوئی کام قائم ہو۔

مَلِک۔ ع۔ بکسر لام بادشاہ۔ ملوک جمع۔

مِلک۔ ع۔ بکسر میم وسکون لام کسی چیز کا مالک ہونا وہ چیز جو کسی کا حق ہو سیدھی راہ جاگیر۔ اسباب۔ مال اور کبھی مجازاً بمعنے جامہ کے بھی آتا ہے۔

مُلک۔ ع۔ بضم میم سکون لام بادشاہ ہونا۔ بادشاہی وہ دیس جو ایک بادشاہ کے قبضے میں ہو

ملک ۔ع۔ بفتح میم وسکون لام آٹے کے خمیر کا سخت کرنا عورت کی خواستگاری کرنا۔

ملکات ۔ع۔ جمع ملکہ کی جسکے معنی ہیں قوت حصول شے طبیعت میں

ملکاتِ ردیہ ہشتگانہ ۔ف۔ حسد۔ بغض۔ بخل۔ حرص۔ جھوٹ بولنا۔ غضب۔ غرور۔ بیحیائی۔

ملکات فاضلہ ۔ع۔ اچھی خصلتیں

ملکات فاضلہ چہارگانہ ۔ف۔ حکمت۔ شجاعت۔ عفت۔ عدالت

ملک الکلام ۔ع۔ لقب ایک شخص کا جس کا نام ملک قمی تھا۔ اور یہ شخص سلطان ابراہیم عادل شاہ تخت نشین بیجاپور کا مصاحب تھا ملک الشعرا تھا اس نے اپنی بیٹی ظہوری کے عقد میں دی تھی جو شاعر مشہور ہے اور سلطان عادل شاہ ظہوری کا ممدوح تھا۔ شعراء کا بادشاہ

ملک الموت ۔ع۔ وہ فرشتہ جو جان نکالتا ہے یعنی عزرائیل علیہ السلام

ملک آوازہ ۔ف۔ بلند آوازہ۔

ملکیت ۔ع۔ بادشاہی

ملک قمی ۔ع۔ نام ایک شاعر کا جس کا لقب ملک الکلام تھا۔ اسکا بیان تفصیلی ابھی گذرا۔

ملک نیمروز ۔ف۔ کنایہ رستم پہلوان سے اسلئے کہ یہ بادشاہ سیستان کا تھا اور سیستان کا نام نیمروز ہے اور کنایہ حضرت آدم علیہ السلام سے بھی اس لئے کہ بہشت میں آدھے دن یعنی دو پہر رہے تھے اور اُس عالم کے دو پہر دنیا کے پانچسو برس کے برابر ہوتے ہیں

ملکوت ۔ع۔ بادشاہی۔ تصرف پروردگاری۔ عالم فرشتوں کا اور صوفیوں کے نزدیک عالم ارواح کو کہتے ہیں اور بعضوں نے بمعنی عالم غیب کے لکھا ہے۔

ملکہ ۔ع۔ مہارت۔ قوت حصول شے ذہن میں۔ یعنی قوت علم یا ہنر کی جو انسان میں حاصل ہو جاتی ہے

ملکہ ۔ع۔ بادشاہ کی بیوی۔

ملکی ۔ع۔ منسوب طرف ملک یعنی فرشتہ کے۔ فرشتہ جیسی۔

ملک یمین ۔ع۔ فقہ کی اصطلاح میں بمعنی لونڈی اور غلام اسلئے یمین لغت میں بمعنی غلبہ کے ہے اور لونڈی غلام غلبہ اسلام سے ہاتھ آتے تھے۔ مگر اب مجازاً ہر لونڈی اور غلام زر خرید کو کہتے ہیں۔

ملل ۔ع۔ جمع ہے ملت کی جو بمعنے مذہب اور دین کے ہے واضح ہو کہ اطلاق ملت کا دین حق اور باطل دونوں پر آتا ہے

ملل ۔ع۔ اندوہ غم۔ رنج۔ تکلیف

ملم ۔ع۔ صغیرہ گناہ کرنیوالا۔ وہ لڑکا جو قریب بلوغ کے پہونچا ہو۔

ملماس ۔ع۔ بمعنی قلم مگر لغت کی معتبر کتابوں میں پایا نہیں گیا۔

ملمع ۔ع۔ روشن کیا گیا۔ چمکایا گیا۔ روشن۔ چمکول۔ وہ چیز جس پر چاندی یا سونا ترکیب مقررہ سے چڑھایا گیا ہو اور وہ قسم اشعار کی جن میں ایک مصرع یا ایک بیت عربی اور ایک فارسی کی ہو

ملموع ۔ع۔ دیدہ شدہ دیکھا گیا۔

ملند ۔ع۔ صیغہ نہی کا ہے معنی اس کے جھوٹ نہ بول۔ گپ مت مار۔

ملواح ۔ع۔ وہ پرند جس کو جال میں باندھ دیتے ہیں تاکہ دوسرے پرند اسکو دیکھکر آویں اور گرفتار ہوں

مُلوث - ع - آلودہ - لتھڑا ہوا -
مُلوک - ع - جمع مَلِک یعنی بادشاہ کی
مَلول - ع - رنجیدہ - اُداس - غمگین
مَلوم - ع - ملامت کیا گیا -
مُلوّن - ع - رنگ آمیزی کیا گیا اور رنگ برنگ کیا گیا -
مَلوین - ع - روز و شب - دن رات
مُلہِم - ع - الہام کرنیوالا - دلمیں نیک بات ڈالنے والا یعنی خدا -
مُلہَم - ع - الہام کیا گیا - نیک بات خدا کی طرف سے دلمیں ڈالی گئی -
مَلہوف - ع - شعلہ زن آگ - آگ بھڑکی ہوئی -
ملہوف - ع - غمگین - مظلوم -
مُلہی - ع - غافل کرنے والا کھیل کود میں لگانے والا
مَلی - ع - بھرا ہوا - پُر - دولتمند -
مَلی - ع - زمانۂ دراز - مدت دراز
مَلیح - ع - نمکین - نمک آلودہ - مجازاً سانولا رنگ
مَلیخ - ع - گوشت بے مزہ
مَلیک - ع - مالک صاحب اور ایک نام ہے حق تعالے کے ناموں سے
مُلیم - ع - سزاوار ملامت
مُلیّن - ع - نرمی کرنے والا قبض دور کرنے والا

## فصل میم مع میم

مِمّا - ع - اس چیز سے
مَمات - ع - موت - مرنا -
مُماثِل - ع - ہم شکل - مانند ہونیوالا مشابہ ہونے والا - برابر -
مُماثلت - ع - ہم شکل ہونا - مانند ہونا
مُمارات - ع - گذشتہا - گزری ہوئی باتیں، ماجرے -
مُمارات - ع - کسی کے ساتھ جانا دشمنی کرنا - عداوت کرنا - لڑنا
مُمارست - ع - تجربہ کرنا - کوشش کرنا کسی کام میں مشق بہم پہونچانا تلاش کرنا - جستجو کرنا -
مُمازجت - ع - ملنا - ربط بڑھانا -
مُماس - ع - یہ اسم فاعل ہے بمعنے گھسنے اور رگڑنے والا اور اسم مفعول بھی ہے بمعنی گھسا اور رگڑا گیا اور اسم ظرف بھی ہے بمعنی جگہ گھسنے اور رگڑنے کی ماخذ مماسّت ہے
مُماسِخ - ع - مسخ کردینے والا یعنی اصلی اچھی صورت کا بُری صورت سے بدل دینے والا -
مُماشات - ع - کسی کے ساتھ جانا کسی کی ہمراہی کرنا
مُماطلت - دفع الوقت کرنا - دیر کرنا کسی کام کا پیچھے ڈال دینا
مَمالِک - ع - جمع مملکت کی - بادشاہی مقامات سلطنت کے مقام
مَمالیک - ع - جمع مملوک کی - لونڈی غلام - زرخرید چیزیں
مُمان - ف - بمعنے مباش -
مُمانعت - ع - باز رکھنا - منع کرنا -
مُمایزت - ع - تمیز کرنا - جدا کرنا
مُمتاز - ع - امتیاز دیا گیا - عزت اور آبرو دیا گیا - جُدا کیا گیا -
مُمثّل - ع - ہم شکل کیا گیا -
مُمتحِن - ع - آزمانے والا امتحان لینے والا
مُمتحَن - ع - آزمایا گیا -
مُمتد - ع - کشیدہ دراز
مُمتزج - ع - ملنے والا
مُمتلی - ع - بھرا ہوا - پُر -
مُمتنع - ع - روکا گیا - باز رکھا گیا -
مُمتہن - ع - خوار اور ذلیل کیا گیا
مُمجّد - ع - بزرگی دیا گیا - بزرگ -
مُمِد - ع - مدد کرنے والا -
مُمدد - ع - نام ایک درد کا ہے جس سے بدن کے پٹھے کھنچ جاتے ہیں
مَمدوح - ع - تعریف کیا گیا -
مَمدود - ع - دراز کیا گیا - پھیلا گیا -

**مَمَر** - ع - راہ جگہ گزرنے کی گزرنے کی راہ، مجازاً بمعنے سبب اور چوراہہ

**مُمْرِض** - ع - وہ شخص جس کو بہت مرض رہتا ہو - روگی -

**مُمَارِضِیَّت** - ع - بہت مریض ہونا مجازاً بمعنے غلطی کے بھی -

**مُمَرَّد** - ع - وہ عمارت جو چمکدار، سادہ اور ہموار ہو -

**مُمَزَّق** - ع - دریدہ شدہ - پھٹا ہوا - پراگندہ - اور مصدر بھی ہے - بمعنے پراگندہ کرنا - پھاڑنا -

**مُمْزُوج** - ع - آمیختہ شدہ - ملایا گیا - اور وہ شراب جس میں پانی یا گلاب وغیرہ ملا کر پئیں -

**مِمْسَحَہ** - ع - تھوپوں کی کرنی جس سے گارا وغیرہ ملتے ہیں ملنے کا آلہ

**مُمْسِک** - ع - چنگل مارنے والا - باز رکھنے والا اور منع کرنیوالا نکلنے سے خرچ نہ کرنیوالا - بخیل - کنجوس -

**مَمْسُوح** - ع - مسح کیا گیا کسی عضو پر یا سر پر ہاتھ ملا یا گیا

**مَمْشُوط** - ع - کنگھی کیا گیا - بال سنوارے ہوئے

**مَمْضُوغ** - ع - چبایا گیا -

**مُمْضیٰ** - ع - گزرا ہوا - رواں کیا گیا -

**مُمَضّٰی** - ع - دستخط وغیرہ سے مزین -

**مُمْطِر** - ع - برسنے والا مینھ -

**مَمْقُوت** - ع - دشمن کیا گیا - دشمن بنایا گیا - مبغوض -

**مُمْکِن** - ع - حاصل ہونے والا پیدا ہونے والا - جو بات ہوسکے جو انہونت نہ ہو اور کبھی مخلوق اور انسان کے معنی میں بھی آتا ہے

**مُمَکِّن** - ع - قائم کرنے والا -

**مُمَکَّن** - ع - قائم کیا گیا -

**مُمْکِنُ الْوُجُود** - ع - وہ چیز جسکا وجود ضروری ہو نہ عدم اور وہ مخلوق ہے

**مُمِلّ** - ع - رنجیدہ کرنے والا -

**مَمْلَکَت** - ع - مقام سلطنت، ملک بادشاہت سلطنت اور اُسکے لام کو فتحہ اور کسرہ بھی آیا ہے

**مَمْلُو** - ع - بھرا ہوا - پُر - مگر فارسی میں بغیر تشدید داؤ کے بھی آتا ہے -

**مَمْلُوک** - ع - لونڈی - غلام زرخرید

**مَمْنُوع** - ع - منع کیا گیا - روکا گیا -

**مَمْنُون** - ع - احسان کیا گیا - نعمت دیا گیا - نقصان کیا گیا -

**مُمَوَّہ** - ع - بروزن مقدس - ملمع اور زر اندود کیا گیا - وہ جھوٹ جس کو فریب سے مثل سچ کے بنالیا ہو

**مَمَّہ** - ف - عورت کی چھاتیاں یعنی پستان - چوچی -

**مُمَہَّد** - ع - بچھایا گیا - آراستہ کیا گیا - تمہید کیا گیا پہلے مطلب سے، وہ بات لکھی گئی جس پر مطلب کا سمجھنا موقوف ہو -

**مُمَہِّد** - ع - بچھانے والا - آراستہ کرنیوالا تمہید کرنے والا -

**مُمَیِّز** - ع - تمیز اور جدا کرنے والا اچھے کو برے سے -

**مُمَیَّز** - ع - ایک چیز کے مقابل میں دوسری چیز میں فرق ہر چیز کا جدا گانہ ہونا یہ لفظ تمیز سے بنا ہے

## فصل میم مع نون

**مِن** - ع - ترجمہ لفظ از کا ہے یعنی سے اور بمعنی بر کے بھی آیا ہے

**مَن** - ع - وہ شخص - کون شخص - کون ہے جمع اور مفرد دونوں کے لئے یہ لفظ آتا ہے -

**مَنّ** - ع - نعمت دنیا - احسان رکھنا - نقصان کرنا - ترنجبین - شیر خشت وہ رطوبت شیریں جو مثل شبنم کے قوم موسیٰ پر برسی تھی - نام وزن معلوم کا اور من ہندی کا وزن چالیس سیر کا اور وزن سیر کا

اکثر ملکوں میں مختلف ہوتا ہے
اور طبیبوں کے نزدیک اکثر
وزن من کا دو رطل ہوتا ہے۔
**مَن**۔ ف۔ ضمیر متکلم واحد کی یعنی ہیں
اور بمعنے نسبت کے بھی
جیسے دشمن منسوب بہ دُش
جو مخفف ہے دشت بمعنی زشت
یعنی بُرے کا اور بمعنے تودے
کے بھی جیسے خرمن میں خر بمعنی
کلاں ہے یعنی تودۂ کلاں
**مِنا**۔ ع۔ نام ایک مقام کا مکہ معظمہ میں
جہاں بازار ہے اور حاجی لوگ
وہاں قربانی بھی کرتے ہیں
**مُنیٰ**۔ ع۔ جمع مُنیہ بمعنی اُمید، مقصد
آرزو
**مَنیٰ**۔ ف۔ مقدار۔ اندازہ۔ برابری
اور مَن جو تولنے میں وزن
مقرر ہے۔
**مَنا**۔ ف۔ مخفف منازل کا۔
**مَناب**۔ ع۔ جگہ کھڑے ہونے کی
کسی کا قائم مقام ہونا۔
**مَنابِر**۔ ع۔ جمع ہے منبر کی جس کے
معنی آگے لکھے ہیں۔
**منابع**۔ ع۔ جمع منبع بمعنی چشمہ کی
**مَنات**۔ ع۔ نام ایک بت کا ہے
جس کو قبیلۂ ہذیل اور خزاعہ
عرب میں پوجا کرتے تھے
**مناجات**۔ ع۔ سرگوشی کرنا کان
میں بات کہنا۔ مجازاً دعا کرنی
خدا کی جناب میں اس طور پر کہ
اُسکو حاضر جان کر جس طرح باتیں کرتے ہیں
**مِن اَجل**۔ ع۔ واسطے۔ سبب
**مَناحہ**۔ ع۔ مصدر میمی ہے بمعنی ماتم
کرنا۔ اور بھی بمعنی جائے نوحہ
اور ماتم کے۔
**مُناخ**۔ ع۔ محل خواب کا جگہ سونے کی
جگہ آرام اور آسودگی کی
جگہ بٹھلانے اونٹ کی
**مَناخر**۔ ع۔ جمع منخر کی۔ ناک کے نتھنے
**مَناخیر**۔ ع۔ سوراخ ناک کے۔
**مناخیرِ در**۔ ف۔ دروازہ کی بینی
یعنی وہ لمبا ٹکڑا لکڑی کا جو
ایک تختۂ در میں وصل ہوتا اور
دوسرا اپٹ اس پر بند کرتے وقت
آکر ٹھہرتا ہے۔ واضح ہو کہ مناخیر
اگرچہ لفظ جمع ہے مگر اس ترکیب
میں بمعنی واحد مستعمل ہے۔
**مُنادیٰ**۔ ع۔ آواز دیا گیا پکارا گیا۔
اور مرادف ندا کا بھی آیا ہے
**مُنادمت**۔ ع۔ باہم ندیم ہونا۔
ہم صحبت۔ ہم نشینی۔ دوستی۔
**مُنادی**۔ ع۔ ندا کرنے والا اور پکارنے
والا۔ ڈھنڈورا۔ فارسی میں بمعنی
ندا کے بھی استعمال ہوتا ہے اور بمعنی
ڈھول کی آواز کے بھی جو واسطے
لوگوں کی آگاہی کے بجاتے ہیں
**مَنادیل**۔ ع۔ جمع ہے مِندیل کی جو
بمعنے رومال اور پگڑی کے۔
**مَنار**۔ ع۔ چراغدان۔ جائے نور۔
**مَنارہ**۔ ع۔ اونچا ستون۔ خواہ
اینٹ کا ہو خواہ لکڑی کا۔ وہ
جگہ بلند جس پر چراغ روشن
کرکے رکھیں۔ مجازاً جگہ بلند
اذان کہنے کی، اور وہ ستون جو
مسجد کے پہلوؤں میں بناتے ہیں
اور مینار بالکل غلط ہے۔
**منازع**۔ ع۔ جھگڑا کرنے والا
**مُنازعت**۔ ع۔ باہم جھگڑا کرنا۔
**مَنازل**۔ ع۔ جمع ہے منزل کی جگہیں
اُترنے کی۔ مکانات۔
**مُناسب**۔ ع۔ نسبت رکھنے والا۔
لگاؤ رکھنے والا۔
**مُناسبت**۔ ع۔ باہم لگاؤ رکھنا
آپس میں نسبت رکھنا۔
**مناسک**۔ ع۔ حاجیوں کی عبادات

کرنے کی جگہیں مجازاً اعمال اور افعال حج کے مثل طواف کعبہ اور قربانی وغیرہ کے۔ یہ جمع منسک کی ہے۔

**مَناشیر**۔ع۔ جمع ہے منشور کی جو بمعنی بادشاہی فرمان کے ہے۔

**مَناص**۔ع۔ بھاگنا۔ بھاگنے کی جگہ

**مَناصِب**۔ع۔ جمع ہے منصب کی جگہ دیرپا اور قائم ہونے کی مجازاً بمعنی رتبہ۔ عہدہ جلیل۔

**مُناصِر**۔ع۔ یاری دینے والا۔ مدد کرنے والا۔

**مَناصِر**۔ع۔ جگہیں یاری دینے کی

**مُناصَرت**۔ع۔ یاری دینا۔ مدد کرنا

**مُناصَفہ**۔ع۔ کسی چیز کا آپس میں آدھوں آدھ کر لینا۔

**مُناصَلہ**۔ع۔ کسی کے ساتھ برابری کرنا تیراندازی میں۔ اور مجازاً بمعنی مسافت کے بھی آیا ہے

**مَناط**۔ع۔ یہ مصدر میمی ہے کسی چیز کے ساتھ ملنا اور بمعنی حاصل بالمصدر کے مستعمل ہے یعنی درآویختگی و پیچیدگی اور صیغہ اسم ظرف کا بھی ہے بمعنی جگہ ملنے اور لٹکنے کسی چیز کی مجازاً معنی مطلب اور مقصد

**مَناظِر**۔ع۔ جمع منظر بمعنے جائے نظر کی

**مُناظَرہ**۔ع۔ باہم فکر کرنا کسی چیز کی حقیقت اور ماہیت میں مگر بمعنے باہم بحث کرنے کے مستعمل ہے نام ایک علم کا جسمیں مباحثے کے قاعدے مندرج ہیں

**مُناظَرات**۔ع۔ جمع ہے مناظرہ کی جو بمعنی باہم بحث کرنے کے ہے

**مَناظِم**۔ع۔ جگہیں ملنے اور پیوستہ ہونیکی جگہیں ترتیب و نظم کی۔

**مَنّاع**۔ع۔ بہت منع کرنے والا۔ بڑا رد کرنے والا۔ نام ایک شخص کا ہے

**مُناعت**۔ع۔ دبیز ہونا۔ استوار ہونا محکمی۔ استواری

**مَناعِم**۔ع۔ جمع ہے منعم کی

**مُناعَمت**۔ع۔ استوار کرنا۔ ناز اور نعمت میں پالنا۔

**مُنافِ**۔ع۔ نفی کرنے والا۔ ضد

**مُنافات**۔ع۔ ایک دوسرے کو نفی کرنا۔ باہم ایک دوسرے کو نیست کرنا۔ نقیض۔ ضدیت جیسی رات و دن اور گرمی و سردی میں ہے

**مَنافِذ**۔ع۔ جمع ہے منفذ کی جسکے معنی ہیں جگہ جاری ہونے کی۔ راہ

**مُنافِر**۔ع۔ نفرت کرنے والا۔

**مُنافَرت**۔ع۔ باہم نفرت کرنا۔ حاکم کے پاس ہمراہ کسی شخص کیواسطے ثابت کرنے بزرگی حسب اور نسب کے جانا۔

**مُنافَسہ**۔ع۔ رغبت کرنا کسی چیز میں بطور مساوات کے۔ قرض کرنا۔ حسد کرنا۔ رشک کرنا۔

**مُنافِع**۔ع۔ فائدہ دینے والا

**مَنافِع**۔ع۔ جمع منفعت بمعنے نفع اور فائدے کی

**مُنافِق**۔ع۔ نفاق رکھنے والا۔ وہ شخص جس کے دل میں کچھ اور ہو اور ظاہر اس کے خلاف کرے

**مُنافی**۔ع۔ نیست کرنے والا۔ باطل کرنے والا۔ ضد۔

**مَناقِب**۔ع۔ جمع منقبت کی ہے۔ اوصاف حمیدہ

**مُناقَشہ**۔ع۔ جھگڑا کرنا۔ نزاع کرنا لڑائی جھگڑا۔

**مُناقِض**۔ع۔ توڑنے والا۔ مخالف

**مُناقَضہ**۔ع۔ باہم ایک دوسرے کی بات کو توڑنا۔ اعتراض۔ جھگڑا۔

**مَناکِب**۔ جمع منکب کی ہے۔ دوش مونڈھے۔

**مُناکَحت**۔ع۔ نکاح کرنا۔ باہم نکاح

ہونا عورت و مرد کا۔

**مُناکرت** ۔ع۔ باہم کارزار کرنا۔ جنگ کرنا۔

**مَناکیب** ۔ جمع ہے منکوب کی جسکے معنی ہیں خراب۔ بدحال مفلس سختی رسیدہ

**مَناکیر** ۔ع۔ جمع ہے منکر کی۔ بد اور بُری باتیں۔ ناشائستگیاں

**مَنال** ۔ع۔ جائے یافت۔ جگہ حاصل ہونے کسی شے کی جیسا کہ آراضی ملک جاگیر۔ باغ کھیتی۔ دوکان یہ سب جگہ حصول مال اور زر کی ہیں ان کو منال کہتے ہیں۔

**مَنام** ۔ع۔ خوابگاہ۔ جائے خفتن سونے کی جگہ ۔ خواب ۔ نیند۔ سُپنا۔

**مَنامات** ۔ع۔ جمع منام کی خوابہا

**مَنّان** ۔ع۔ بہت بڑا احسان اور نیکی کرنیوالا۔ بڑی نعمت دینے والا اور نام خدائے تعالیٰ کا

**مَناہج** ۔ع۔ جمع ہے منہج کی راہیں راست اور کشادہ

**مناہدت** ۔ع۔ ایک دوسرے کی طرف درمیان لڑائی کے قصد کرنا۔ اُنگلیوں پر فال لینا۔ یا نسہ کسی کے ہمراہ پھینکنا فال کے واسطے۔

**مَناہل** ۔ع۔ جمع مَنْہل کی، چشمے

**مَناہی** ۔ع۔ جمع ہے منہی کی۔ منع کی ہوئی چیزیں۔ غیر مشروع اور ناجائز اور بُری باتیں۔

**مَنایا** ۔ع۔ جمع ہے مَنِیّہ کی جسکے معنی ہیں مرگ ۔ موت ۔

**مَنْبَت** ۔ع۔ جگہ اُگنے کی ۔

**مُنبَت** ۔ع۔ اُگایا گیا۔ اور نقاشوں اور معماروں کی اصطلاح میں وہ چیز جس پر اُبھرے ہوئے نقش ہوں جیسے سکّہ کا نقش، روپیہ وغیرہ۔

**مِنْبَر** ۔ع۔ آلہ بلند ہونے کا یعنی ایک قسم کی سیڑھی جو لکڑی یا اینٹ کی اکثر مسجدوں وغیرہ میں بنی ہوتی ہے اور اُس پر عالم لوگ بیٹھ کر نصیحت کرتے اور خطبہ پڑھتے ہیں۔

**مُنبَسِط** ۔ع۔ کشادہ ہونیوالا۔ بچھنے والا، پھیلنے والا۔ اور مجازاً معنی مسرور۔ خوش حال۔

**مَنبع** ۔ع۔ چشمہ جگہ نکلنے پانی کی۔ پانی کا سوت۔

**مُنبَعِث** ۔ع۔ برانگیختہ ہونے والا۔

**مُنبَعَث** ۔ع۔ برانگیختہ کیا گیا۔

**مِن بَعد** ۔ع۔ اس کے بعد

**مَنبَل** ۔ع۔ کاہل۔ سُست بد اعتقاد۔

**مَنبلی** ۔ع۔ بد اعتقادی۔ سُستی کاہلی۔ منکری۔ زشتی۔

**مُنَبِّہ** ۔ع۔ خبردار کرنے والا۔

**مُنَبَّہ** ۔ع۔ خبردار کیا گیا۔ جس کو اطلاع ہو۔ مطلع

**مُنَبّی** ۔ع۔ خبر دینے والا۔

**مِنّت** ۔ع۔ کسی کے ساتھ نیکی اور احسان کرنا۔ نکوئی۔ احسان۔

**مُنتَبِہ** ۔ع۔ آگاہ ۔ خبردار۔

**مُنتِج** ۔ع۔ نتیجہ بنانے والا۔

**مُنتخَب** ۔ع۔ خلاصہ۔ برگزیدہ

**مُنتجع** ۔ع۔ نیکوکار۔ وہ جگہ جہاں پانی اور ہری گھاس بہت ہو۔

**مُنتجم** ۔ع۔ تاباں۔ روشن۔

**منتخب** ۔ع۔ انتخاب کیا گیا خلاصہ کیا گیا۔ برگزیدہ۔ مقبول۔

**مُنتَزِع** ۔ع۔ کسی چیز میں سے کھینچکر نکالنے والا۔

**مُنتَسِب** ۔ع۔ لگاؤ رکھنے والا۔ نسبت رکھنے والا کسی کیساتھ

**مُنتَسَج** ۔ع۔ بافتہ شدہ۔ بُنا ہوا۔

**مُنتَسِخ** ۔ع۔ نسخہ لینے والا۔ نسخہ

پڑھنے والا۔
مُنتَسَخ ۔ع۔ نسخہ لیا ہوا نسخہ لیا گیا
اور بعضوں نے بمعنی رد کردہ شدہ
کے بھی لکھا ہے۔
مُنتَسِم ۔ع۔ ٹھنڈی ہوا کھانے والا
مجازاً خوشبو لینے والا تفریح کرنیوالا
مُنتَشِر ۔ع۔ بکھرنے والا۔ پراگندہ
پھیلنے والا۔
مُنتَصِب ۔ع۔ عہدہ پانے والا کسی
کام پر قائم ہونے والا۔
مُنتَضِد ۔ع۔ اقامت کرنے والا کسی
مکان پر، ایک دوسرے پر چنا ہوا
مُنتَظِم ۔ع۔ انتظام کرنے والا۔ راست
اور درست ہونے والا۔
مُنتَفِع ۔ع۔ فائدہ مند۔
مُنتَفِی ۔ع۔ نیست ہونے والا۔
مُنتَقِد ۔ع۔ نقد ہونے والا۔
مُنتَقَد ۔ع۔ پرکھا گیا۔ کھرا کیا گیا۔
پاک صاف۔
مُنتَقِع ۔ع۔ ترشدہ۔ بھیگا ہوا۔
مُنتَقِل ۔ع۔ ایک جگہ سے دوسری
جگہ جانے والا۔
مُنتَقِم ۔ع۔ بدلہ لینے والا کسی سے
اکینہ کا عوض لینے والا۔
مُنتَقٰی ۔ع۔ برگزیدہ۔ مقبول۔

مُنتِن ۔ع۔ گندہ۔ بدبودار۔ اور
سڑی ہوئی چیز۔
مُنتَہِج ۔ع۔ راہ اختیار کرنے والا۔
مُنتَہِز ۔ع۔ فرصت پانیوالا غنیمت
جاننے والا۔ جنبش میں رکھنے والا
مُنتَہِی ۔ع۔ انتہا کو پہونچنے والا۔
مُنتَہٰی ۔ع۔ جائے انتہا۔ اخیر ہر چیز کا
مُنتَہَی الجُمُوع ۔ع۔ وہ وزن جمع کا
جس کی پھر جمع نہ بن سکے جس طرح
وزن مفاعل اور مفاعیل کا پس
کواغذات غلط مشہور ہے۔
مُنثَنِی ۔ع۔ دوتا۔ سرنگوں۔ خم۔
مَنثُور ۔ع۔ بن بندھا موتی۔ متفرق
پراگندہ۔ وہ کلام جو نظم نہ ہو۔
مُنج ۔ع۔ سبز مکھی جسکے بیٹھنے سے
گوشت میں کیڑے پڑجاتے ہیں
مُنجَر ۔ع۔ کھینچا گیا۔
مُنجِس ۔ع۔ ناپاک کرنے والا۔
مِنجَل ۔ع۔ گھر یا گھاس چھیلنے کا وہ
آلہ لوہے کا جس سے کھیتی وغیرہ
کو کاٹیں ہندی درانتی ہنسیا
مَنجَل ۔ع۔ جگہ ڈالنے کسی چیز کی۔
مَنجَلاب ۔ف۔ یہ لفظ مرکب ہے منجل
بمعنے جائے انداختن چیز سے اور
آب بمعنی پانی کے پس منجلاب کے

معنی پانی ڈالنے کی جگہ اصطلاحاً
اُس گڑھے اور حوض کو کہتے
ہیں جس میں خراب اور بدبودار
پانی حمام اور باورچیخانہ وغیرہ
کا جمع ہو۔
مُنجَلِی ۔ع۔ ظاہر۔ آشکارا اور روشن
وطن سے باہر جانے والا۔
مُنَجِّم ۔ع۔ نجومی۔ جوتشی
مُنجَمِد ۔ع۔ سردی سے جما ہوا بسبب
سردی کے ٹھٹھرا ہوا جیسے پانی
اور گھی سردی سے جم جاتا ہے۔
مَنجَنِیق ۔ع۔ بڑا فلاخن ڈھیکی گوپھن
اور یہ ایک آلہ ہوتا ہے جنمیں بڑے
بڑے پتھر رکھکر گھماکر قلعہ کی دیوار
پر مارتے ہیں تاکہ وہ ٹوٹ جائے
مُنجُوش ۔ع۔ } مانچہ علم یعنی سونے یا
مَنجُوق ع۔ } چاندی کی ایک چیز جو
مثل چاند کے بناکر فوج کے
نشان پر نصب کرتے ہیں۔
مَنحَات ۔ع۔ بڑھیوں کا رندہ جس سے
لکڑی کو صاف کرتے ہیں۔
مِنحَت ۔ع۔ بڑھئی کا رندہ بسولہ
مُنحَدِر ۔ع۔ اُوپر سے نیچے اترنے والا۔
مُنحَرِف ۔ع۔ پھرا ہوا۔ خم کھایا ہوا
برگشتہ ہونے والا۔

مُنْخَل۔ ع۔ کشادہ ہونے والا۔
مُنْحَنِی۔ ع۔ خمیدہ۔ جھکا ہوا خم کھایا ہوا کبڑی پیٹھ کا۔ مجازاً بمعنی ضعیف اور ناتوان کے بھی مستعمل ہے
مَنْحُوت۔ ع۔ تراشا گیا۔ چھیلا گیا۔
مَنْحُول۔ ع۔ وہ شعر جو کسی اور کا ہو اور دوسرا شخص بغیر تغیر الفاظ اور مضمون کے اپنا لیوے۔
مِنْخَر۔ ع۔ } سوراخ ناک کا نتھنا
مَنْخِر۔ ع۔ }
مَنْخِرَیْن۔ ع۔ } دونوں سوراخ ناک کے
مِنْخَرَیْن۔ ع۔ }
مُنْخَرِط۔ ع۔ چھلی ہوئی شے یعنی وہ چیز جو بسبب تراشنے کے سب طرف اُس کے صاف ہو گئے ہوں مجازاً بمعنی آراستہ اور درست ہونیوالے کے مستعمل ہے اور بمعنی دھاگے میں پرو یا جانے والا
مُنْخَرِق۔ ع۔ پھٹنے والا۔
مُنْخَرَم۔ ع۔ ناک کٹا ہوا نکٹا وہ شخص جس کے کان میں سوراخ کیا گیا ہو
مُنْخَفِض۔ ع۔ نشیب میں گرا ہوا۔ پست ہونیوالا پستی میں پڑا ہوا۔
مُنْخُل۔ ع۔ آٹا چھاننے کی چھلنی۔
مَنْخُور۔ ع۔ ناک کا نتھنا۔

مَنْد۔ ف۔ بمعنے صاحب۔ لائق جیسے سعادت مند
مَنْد بور۔ ف۔ رستہ چلنے کی زیادتی سے تھکا ہوا۔ ماندہ۔ پریشان حال
مُنَدِّد۔ ع۔ وہ شخص جو کسی کے راز کو فاش اور ظاہر کر دے۔
مُنْدَرَج۔ ع۔ درج کیا گیا داخل کیا گیا
مُنْدَرِس۔ ع۔ کہنہ۔ پُرانا۔ فرسودہ گھسا ہوا۔ خصوصاً پُرانا کپڑا۔
مُنْدَفَہ۔ دھنکی ہوئی روئی جس کو ہندی میں گالا کہتے ہیں
مُنْدَفِع۔ ع۔ دفع ہونے والا
مُنْدَکِس۔ ع۔ پارہ پارہ اور بمعنی کساد اور ناروائی متاع کے بھی لکھا ہے
مَنْدَل۔ ف۔ وہ دائرہ جس کو منتر اور عزیمت پڑھنے والے اپنے گرداگرد زمین پر کھینچ لیتے ہیں۔ اور ہندی زبان میں ایک قسم ڈھول کی جسکو پکھاوج کہتے ہیں
مُنْدَرِج۔ ع۔ داخل ہونیوالا شامل ہونے والا۔
مُنْدَمِل۔ ع۔ گھاؤ بھرنے والا۔ وہ زخم جس کا گوشت بھر کے اچھا ہو گیا ہو۔
مَنْدُوب۔ ع۔ رویا گیا۔ نوحہ اور ماتم کیا گیا۔ وہ لفظ جو بین کے طور پر رونے میں کہا جائے منتخب اور جدید عربی زبان میں مندوب ڈیلی گیٹ یعنی نمائندہ کو بھی کہتے ہیں
مِنْدِیل۔ ع۔ رومال۔ دستار پگڑی پٹکا جو کمر میں باندھتے ہیں۔
مُنْذِر۔ ع۔ ڈرانے والا۔ ایک نام ہے پیغمبر صلعم کے ناموں میں سے کہ وہ حضرت بھی کافروں کو عذاب دوزخ سے ڈراتے تھے۔
مُنْزَجِر۔ ع۔ باز رہنے والا۔
مُنْزَحِف۔ ع۔ دور ہونیوالا سمت معقولیت سے۔ دور ہونیوالا وزن صحیح سے۔
مَنْزِل۔ ع۔ جگہ اُترنے کی۔ لیکن اکثر بمعنی اُس جگہ کے مستعمل ہے جہاں مسافر واسطے سونے اور آرام کرنے کے اُترتے ہیں بمعنے مطلق مکان اور گھر کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔
مُنْزَل۔ ع۔ نیچے اتارا گیا اور نیچے بھیجا گیا۔
مُنَزِّل۔ ع۔ نیچے اُترنے والا
مَنْزِلَت۔ ع۔ رتبہ۔ درجہ۔
مَنْزِل گاہ۔ ف۔ واضح ہو کہ اگرچہ

منزل خود بمعنی جائے نزول ہے اور لفظ گاہ اس کے ساتھ بیکار معلوم ہوتا ہے لیکن کلام فصحا میں بہت آیا ہے اور وجہ اسکی یہ ہے کہ اسمیں ترکیب مقلوب ہے یعنی گاہ منزل گاہ بمعنی مطلق زمین اور منزل بمعنی مکان خاص پس اس صورت میں اضافت عام کی طرف خاص کے ہے

مُنزوع ۔ ع ۔ کھینچا گیا ۔ نکالا گیا ۔

مُنزوی ۔ ع ۔ گوشہ اختیار کرنیوالا ۔ خلق سے ایک طرف ہونیوالا ۔ گوشہ میں بیٹھنے والا ۔

مُنزّہ ۔ ع ۔ پاک ۔ صاف

مِنساۃ ۔ ع ۔ لاٹھی ۔ عصا ۔

مُنسج ۔ ع ۔ بننے والا جولاہہ ۔ بنکر

مُنسجب ۔ ع ۔ کھینچنے والا

مُنسجم ۔ ع ۔ پانی اور آنسو بہنے والا ۔

مُنسد ۔ ع ۔ انسداد کیا گیا ۔ روکا گیا بند باندھا گیا ۔

مُنسرح ۔ ع ۔ آسانی کیا گیا ۔ روانی کیا گیا نام ایک شعر کی بحر کا ۔

مِنسفہ ۔ ع ۔ چوب پنجشاخہ جس سے غلہ کا کھلیان درست کرتے ہیں ۔

مَنسک ۔ ع ۔ عبادت کی جگہ ۔ جگہ قربانی کرنے حاجیوں کی

مُنسکب ۔ ع ۔ پانی گرا نیز الا بہت رونے والا ۔ آنسو بہانے والا

مُنسلک ۔ ع ۔ کسی چیز میں آنے والا لڑی میں پرو دیا جانے والا ۔

منسوب ۔ ع ۔ نسبت دیا گیا

مَنسوج ۔ ع ۔ بافتہ شدہ بنا ہوا ایک قسم کا ریشمی کپڑا اور کبھی مراد زربفت سے بھی ہوتی ہے

مَنسوخ ۔ ع ۔ دور کیا گیا ۔ مٹایا گیا نیست کیا گیا ۔

مَنسی ۔ ع ۔ فراموش کیا گیا ۔

مَنِش ۔ ف ۔ خو طبیعت ۔ مزاج ۔

مَنشا ۔ ع ۔ جگہ پیدا ہونے کی جگہ ہونے کی مجازاً بمعنی سبب واضح ہو کہ منشا کے آخر میں بعد الف کے ہمزہ لکھنا غلط ہے اسطرح (منشاء) اس لئے کہ یہ جو الف ہے یہی ہمزہ ہے الف نہیں ہے

مُنشآت ۔ ع ۔ پیدا کی ہوئی چیزیں اور مراد اس سے مسودے عبارتیں ۔ تصنیفیں

مِنشار ۔ ع ۔ آرہ جس سے لکڑی کے تختے وغیرہ چیرے جاتے ہیں

مُنشد ۔ ع ۔ شعر پڑھنے والا ۔

مُنشرح ۔ ع ۔ کھلا ہوا ۔ آشکارا ۔

مُنشط ۔ ع ۔ خوشی میں لانے والا ۔

مُنشعب ۔ ع ۔ شاخ در شاخ ہونیوالا پراگندہ ۔ پھیلا ہوا ۔ نام کتاب کا علم صرف میں ۔

مُنشق ۔ ع ۔ شگافتہ کیا گیا ۔ پارہ پارہ کیا گیا ٹکڑے ٹکڑے ہونیوالا ۔

مَنشور ۔ ع ۔ پراگندہ ۔ پھیلا ہوا فرمان بادشاہی جس میں لطف اور عنایت کا مضمون ہو ۔

مُنشی ۔ ع ۔ آغاز کرنیوالا پیدا کرنیوالا کسی بات کا اپنے دل سے لکھنے والا

مَنصِب ۔ ع ۔ بکسر صاد جگہ قائم ہونے کی جگہ برپا ہونے کی مجازاً بمعنی رتبہ عہدہ جلیل القدر ۔ مرتبہ واضح ہو کہ یہ لفظ صاد کے فتحہ سے غلط ہے مگر یہ غلط عام ہے ۔ غلط عوام نہیں ہے) اسلئے کہ شاعروں نے اس کا قافیہ ذنب اور غضب کے ساتھ کیا ہے ۔

مُنصبغ ۔ ع ۔ رنگین ہونے والا ۔

مُنصرف ۔ ع ۔ ایک حال سے دوسرے حال پر پھر جانے والا ۔ اور نحو کی اصطلاح میں وہ اسم جو کسرہ اور تنوین کو قبول کرے ۔ برخلاف

غیر منصرف سے کہ وہ کسرہ اور
تنوین کو قبول نہیں کرتا ہے۔
مُنصِف۔ ع۔ انصاف کرنیوالا۔
مَنصُوبَہ۔ ع۔ کوئی شے برپا کی ہوئی
تدبیر کسی کام کی۔ بازی شطرنج کی
نام ساتویں بازی نرد کا۔
منصوب۔ ع۔ کھڑا کیا گیا۔ قائم کیا گیا
حرکت زیر کی دیا گیا۔
منصُور۔ ع۔ یاری دیا گیا۔ مدد دیا گیا
نام ایک فقیر کامل کا ہے
دراصل ان کا نام حسین تھا
لیکن یہ اپنے باپ کے نام سے مشہور ہیں
منصُوص۔ ع۔ تحقیق کیا ہوا۔
اور وہ امر جو قرآن شریف کی
آیت صریح یا حدیث صحیح سے
ثابت ہو اور اس میں کوئی شک
نہ ہو۔
مِنَصَّہ۔ ع۔ جگہ ظاہر ہونے کسی چیز
کی اسی معنی کے لحاظ سے وہ تخت
یا چوکی وغیرہ جس پر دُلھن کو
بٹھا کر نمائش کی جاتی ہے۔
منصّہ نیز چھپرکھٹ دلھن کا تخت
مُنضِج۔ ع۔ پکانے والا اور پختہ کرنیوالا۔
میوہ اور زخم اور خلط مادہ وغیرہ کا
مُنَضَّد۔ ع۔ تہ برتہ۔ ایک دوسرے پر
چنا ہوا۔ تہ برتہ رکھا ہوا۔
مُنّضَم۔ ملایا گیا۔
مَنضُود۔ ع۔ تہ برتہ چنا ہوا۔
مُنطَبِع۔ ع۔ منقوش ہونے والا۔
چھپنے والا۔
مُنطَبَع۔ ع۔ چھاپا گیا۔ چھپی ہوئی چیز
مُنطَبِق۔ ع۔ تہ برتہ ہونیوالا۔ مجازاً
بمعنے برابر۔ موافق۔ مطابق
مُنطَفِی۔ ع۔ بجھنے والا۔ بجھا ہوا۔
مَنطِق۔ ع۔ بات کہنا گفتگو۔ بات
اور نام ایک علم کا۔
مِنطَق۔ ع۔ کمر بند۔ پٹکا۔
مِنطِق۔ ع۔ گویا۔ کلام کرنیوالا۔
مِنطَقہ۔ ع۔ پٹکا۔ کمر بند۔
مِنطَقۃُ البرُوج۔ ع۔ آسمان پر ایک
بہت بڑا دائرہ ہے جس پر بارہ
برج آسمانی واقع ہیں۔
مُنطَمِس۔ ع۔ نیچے بیٹھ جانیوالا۔
محو اور نیست ہونے والا۔
منطوق۔ ع۔ } سخن کلام اور بمعنی
مَنطُوقہ۔ ع۔ } مضمون اور معانی
کے بھی آیا ہے۔
مُنطَوِی۔ ع۔ لپٹا ہوا۔
مِنطِیق۔ ع۔ فصیح۔ خوش کلام۔
مَنظَر۔ ع۔ جائے نظر۔ آنکھ۔ چہرہ
دریچہ۔ کھڑکی۔ اصطلاحاً سین
منظوم۔ ع۔ پرویا گیا۔ نظم کیا گیا وہ
کلام جو نثر نہ ہو۔
منظومہ۔ ع۔ نظم کیا ہوا۔ پرویا ہوا ترتیب دیا ہوا
مَنع۔ ع۔ باز رکھنا۔ روکنا۔
مِنعَام۔ ع۔ بہت بخشش کرنے والا
بہت نعمت دینے والا
مُنعَدِم۔ ع۔ نیست و نابود ہونے والا
محو ہونے والا
مُنعَطِف۔ ع۔ مُڑنے والا۔ لوٹنے والا
خم کھانے والا۔
مُنعَقِد۔ ع۔ بستہ ہونے والا۔
جمنے والا۔
مُنعَکِس۔ ع۔ عکس قبول کرنے والا
شعاع جو الٹ کر آئی ہو۔ مجازاً پرتو
مُنَعَّل۔ ع۔ وہ چیز جو گھوڑے کی
نعل کی شکل پر ہو۔
مُنعِم۔ ع۔ مالدار۔ نعمت دینے والا۔
مَنعُوت۔ ع۔ تعریف کیا گیا صفت
کیا گیا۔
مُنَغَّص۔ ع۔ مکدّر۔ تیرہ۔ مجازاً
بمعنی رنجیدہ۔
مُنغَمِس۔ ع۔ غریق۔ ڈوبا ہوا۔
مُنفاق۔ ع۔ بہت خرچ کرنیوالا۔
مُنفَجِر۔ ع۔ پھٹا ہوا۔ جاری ہوا چشمہ

مِنفخ - ع - دھونکنی لوہاروں کی جس سے آگ کو دھونکتے ہیں

مُنفخ - ع - وہ چیز جو پیٹ میں ریح پیدا کرے اور پیٹ پھلائے

مَنفَذ - ع - جگہ گذرنے کی - راہ - جگہ جاری ہونے کی - جگہ گھس جانے کی

مُنفرِج - ع - کشادہ - کھلا ہوا -

مُنفرِح - ع - خوش - شاد -

مُنفرِد - ع - تنہا - اکیلا -

مُنفسِخ - ع - فاسد - تباہ - خراب

مُنفصِل - ع - جُدا علیحدہ

مُنفصِم - ع - ٹوٹا ہوا - ختم کیا ہوا -

مُنفطِر - ع - شگافتہ ہونے والا - چِرا ہوا - پھٹا ہوا -

منفعت - ع - سود - فائدہ -

مُنفعِل - ع - اثر قبول کرنے والا شرمندہ - خجل -

مُنفِق - ع - خرچ کرنے والا - کسی کو الگ روٹی کپڑا وغیرہ دینے والا -

مُنفک - ع - جُدا -

مَنفُوش - ع - دھنکی ہوئی شے -

مَنفی - ع - نیست کیا گیا - نفی کیا گیا -

مُنقاد - ع - مطیع - فرماں بردار - عاجزی کرنے والا -

مِنقاش - ع - وہ چیز جس سے بال اکھیڑتے ہیں نہرنی جس سے ناخن وغیرہ تراشتے ہیں

مُنقّٰی - ع - پاک کیا گیا صاف کیا گیا - مویز منقّٰی یعنی مویز گٹھلی سے صاف کیا گیا اور یہ جو عوام مویز کو منقّٰی کہتے ہیں غلط ہے مویز خشک انگور

مِنقار - ع - چونچ پرند کی - برما جس سے بڑھئی لکڑی میں سوراخ کرتے ہیں

مَنقبت - ع - ہنر - تعریف کرنا اصطلاح میں تعریف اور ثنا اہل بیت نبی صلعم اور اصحابِ کبار کی

مُنقبِض - ع - بھنچا ہوا - تنگ کرکے باندھا ہوا - سمٹا ہوا -

مُنقّح - ع - پاک اور صاف کیا گیا جھوٹ سے وہ شے جس میں دروغ نہو

مُنقرِض - ع بریدہ کترا ہوا گذرا ہوا -

مُنقسِم - ع - تقسیم ہونے والا بانٹا ہوا -

مُنقّش - ع نقش ونگار کیا گیا - گلکار

مُنقصت - ع - نقصان عیب -

مُنقضت - ع نقیض شکستگی -

مُنقضی - ع - گذشتہ - گذرا ہوا -

مُنقطع - ع - جدا شدہ - قطع شدہ

مِنقل - ع - انگیٹھی -

مُنقلا - ت - اگلی فوج یعنے ہراول -

مُنقلِب - ع - گردش کھانے والا - اُلٹنے والا - اُلٹا ہونے والا -

مُنقلَب - ع - مصدر میمی ہے - بمعنی اُلٹنا - اُلٹا ہونا - اور اسم ظرف بھی ہے بمعنے جگہ اُلٹنے کی

مُنقلِع - ع - اکھڑنیوالا - برکندہ ہونیوالا -

مِنقلہ - ع - بروزن سنبلہ - انگیٹھی

مُنقنِع - ع - قناعت کرنیوالا تھوڑی چیز پر صبر کرنے والا -

مَنقُوب - ع - سوراخ کیا گیا - اور چھیدا گیا - نقب لگانا - سیند کیا ہوا

مَنقُوش - ع - نقش کیا گیا - کھدا ہوا -

مَنقُوص - ع - ناقص - کم - عیب دار

مَنقُول - ع - نقل کیا گیا - بیان کیا گیا ذکر کیا گیا -

مُنقّی - ع - پاک کرنے والا - صاف کرنے والا آلائش سے

مَنکِب - ع - دوش - مونڈھا - کندھا

مَنکِبَین - ع - تثنیہ ہے منکب کا یعنی دونوں مونڈھے -

مُنکدِر - ع - تیرہ - دھندلا - گندلا -

مُنکَر - ع - قبیح - ناشائستہ - وہ بات جو خلاف شرع ہو - وہ چیز جو پہچانی ہوئی نہ ہو - نام ایک فرشتے کا دو فرشتوں میں سے جو قبر میں سوال کرتے ہیں اور

دوسرے کا نام نکیر ہے۔
**مُنکِر**۔ ع۔ انکار کرنے والا۔
**مُنکَسِر**۔ ع۔ ٹوٹا ہوا۔ شکستہ
**مُنکَسِرہ**۔ ع۔ شکستہ ہونیوالی۔ فرقہ شکستہ حال
**مُنکَشِف**۔ ع۔ کھلنے والا۔ کشادہ۔ برہنہ۔ کھلا ہوا۔ ظاہر۔
**مَنکُوب**۔ ع۔ خانہ خراب۔ بدحال مفلس
**مَنکُوحہ**۔ ع۔ بیوی۔ جورو۔ منکوحہ
**مَنکُوس**۔ ع۔ اوندھا۔ سرنگوں
**مَنگیدن**۔ ف۔ آہستہ زیر لب بات کہنا۔ بڑبڑانا
**مُنَمِّم**۔ ع۔ سخن چین۔
**مِنَن**۔ ع۔ جمع منت کی۔ احسان نیکی
**مِنوال**۔ ع۔ وہ لکڑی جو لاہے کی جس پر وہ کپڑا بُنا ہوا لپیٹتا ہے مجازاً بمعنی دستور وطور کے مستعمل ہے
**مَنُوب**۔ ع۔ نیابت کیا گیا۔ وہ شخص جس کا کوئی نائب ہو
**مَنُوب عَنہُ**۔ ع۔ وہ شخص جسکی طرف سے کوئی نائب کیا گیا ہو۔
**مَنُوچِہر**۔ ف۔ مخفف ہے مینوچہر کا معنے بہشت رو یہ نام ہے ایک بادشاہ ایران کا جو ایرج کا نواسا تھا اور ایرج فریدوں کا بیٹا ہے۔
**مُنَوَّر**۔ ع۔ روشن کیا گیا

**مَنُوط**۔ ع۔ لٹکایا گیا۔ وہ چیز جو کسی چیز سے وابستہ ہو۔
**مَنُوع**۔ ع۔ باز رکھنے والا۔ بہت منع کرنے والا۔
**مَنُون**۔ ع۔ بہت احسان رکھنے والا روزگار۔ زمانہ۔ مرگ۔ موت اور بمعنی حوادث روزگار۔
**مُنَوَّن**۔ ع۔ تنوین دیا گیا۔ جس حرف میں دو حرکتیں ہوں۔
**مَنوِی**۔ ع۔ نیت کیا گیا مراد وہ چیز جو ارادے میں ہو۔
**مِنہاج**۔ ع۔ / **مَنہَج**۔ ع۔ } راہ راست کشادہ راستہ
**مُنہَتِک**۔ ع۔ ذلیل و رسوا ہونیوالا۔
**مُنہَدِم**۔ ع۔ ویران ہونے والا۔ گری ہوئی عمارت۔
**مُنہَزِم**۔ ع۔ لڑائی سے بھاگنے والا۔ شکست کھایا ہوا۔
**مُنہَضِم**۔ ع۔ ہضم کیا ہوا۔ پچا ہوا۔
**مَنہَل**۔ ع۔ وہ چشمہ جو چراگاہ اور جنگل میں ہو جس میں چوپائے اور آدمی پانی پئیں
**مُنہَمِر**۔ ع۔ چکنے والا۔ باران۔ بارش
**مُنہَمِک**۔ ع۔ کسی کام میں بہت بڑی کوشش کرنے والا۔
**مَنہُوم**۔ ع۔ حریص۔ لالچی۔ بھوکا۔ گرسنہ

مرجھکا۔
**مَنہِی**۔ ع۔ خلاف شرع منع کیا گیا مجازاً بمعنی بدزبوں برا۔
**مُنہِی**۔ ع۔ خبر دینے والا فارسی میں اسکی جمع منہیان آتی ہے
**مَنہِیّات**۔ ف۔ وہ برے اور بدکام جن کا کرنا شرع میں منع ہے
**مُنہِیان**۔ ف۔ یہ جمع منہی کی بطور فارسی ہے۔ خبر دینے والے۔
**مَنِی**۔ ع۔ آب پشت مشہور ہے
**مَنِی**۔ ف۔ بغیر تشدید یائے کے غرور تکبر۔ خود بینی۔
**مِنٰی**۔ ع۔ نام ایک بازار کا مکہ معظمہ میں جو مقام قربانی ہے
**مُنِیب**۔ ع۔ پھرنے والا طرف حق کے
**مُنیَہ**۔ ع۔ آرزو۔ مطلب۔ مقصد۔
**مَنِیَّہ**۔ ع۔ مرگ۔ موت۔
**مُنِیر**۔ ع۔ روشنی دینے والا۔ روشن
**مَن یَزِید**۔ ع۔ بولی کے ساتھ نیلام ہونا
**مَنِیژہ**۔ ع۔ بیائے مجہول نام ہے افراسیاب کی بیٹی کا جس پر بیژن پہلوان رستم کا بھانجا عاشق ہوا تھا۔
**مَنِیع**۔ ع۔ باز رکھنے والا اور منع کرنیوالا مجازاً محکم۔ استوار۔ مضبوط۔
**مُنِیف**۔ ع۔ بر۔ زن مقیم پاک

بزرگ - بلندتر -
مینوش - ف - صیغہ نہی کا ہے مصدر
نیوشیدن سے بمعنے مت سن

## فصل میم مع واؤ

مو - ف - بال
موات - ع - وہ چیز جو بے جان ہو و
زمین جو خشک ہو اور بے مالک کی -
مُوات - ع - مرگ - موت -
مواثیق - ع - جمع ہے میثاق کی جسکے
معنی عہد و پیمان و استواری
کے ہیں - وعدہائے پختہ
مواجب - ع - جمع ہے مُوجَب کی
جس کی معنی ہیں لازم کیا گیا اور
مقرر کیا گیا مجازاً بمعنے تنخواہ
و مشاہرہ اگرچہ یہ لفظ جمع ہے
مگر مفرد کی جگہ بھی مستعمل ہے -
مواجہہ - ع - باہم روبرو ہونا -
مواجید - ع - وہ حالتیں اور کیفیتیں
جو راگ کے سُننے سے صوفیوں کو
حاصل ہوتی ہیں اور یہ جمع وجد
کی ہے مگر خلاف قیاس -
مواخات - ع - باہم برادری رکھنا
کسی کو بھائی بنانا - واضح ہو -
کہ اس لفظ میں ہمزہ بصورت
واؤ ہے - بھائی چارہ کرنا -

مؤاخذہ - ع - گرفت کرنا کسی سے
کسی بات میں کسی سے جواب مانگنا
مؤاخذ - ع - گرفت کرنے والا -
مواخذہ کرنے والا -
موادّ - ع - جمع ہے مادہ کی جو بمعنے
اصل ہر چیز کے ہیں - فارسی میں
یہ لفظ بغیر تشدید دال کے آتا ہے
موادعت - ع - رخصت کرنا وداع
کرنا ایک دوسرے کو باہم رخصت کرنا
موارد - ع - جمع ہے مورد کی چشمے،
جگہیں وارد ہونے کی -
مواریث - ع - جمع ہے میراث کی
موازات - ع - مقابلہ - برابری -
موازرت - ع - وزارت کرنا کسی کی
مدد اور یاری کرنا -
موازنہ - ع - ہم وزن ہونا دو چیزوں کا
باہم ایک وزن کا ہونا -
موازی - ع - برابر - مقابل -
موازین - ع - جمع ہے میزان بمعنی
ترازو کی -
مواساۃ - ع - } یاری کرنا - رعایت
مواسات - ع - } کرنا - مدد کرنا صلح
اور غمخواری کرنا جان و مال سے
کسی کے ساتھ غمخواری کرنا -
مواسا اصل میں مواسات تھا

مگر استعمال فارسی میں بغیر تائے
فوقانی کے بھی استعمال ہوتا ہے
اور واضح ہو کہ مواسات میں
ہمزہ واؤ کی صورت سے
لکھا جاتا ہے -
مواشی - ع - جمع ہے ماشیہ کی چوپائے جو
بہت راہ چلنے والے ہوں اور
اطلاق اس لفظ کا اُن چوپایوں
پر ہوتا ہے جو بارکش ہیں مثل گھوڑے
اور بیل وغیرہ کے -
مواصلت - ع - ملاقات کرنا - ملنا
وصل ہو جانا - مل جانا -
مواضعت - ع - باہم شرکت کرنا -
مواطات - ع - موافقت کرنا -
مواطن - ع - جمع ہے مَوطن کی جسکے
معنی وطن کے ہیں -
مواظبت - ع - ہمیشہ ایک کام پر رہنا
ایک کام کا ہمیشہ کرنا - ایک
کام پر ہمیشگی کرنا - دوامی -
مواعدت - ع - باہم وعدہ کرنا عہد کرنا
مواعظ - ع - نصائح نصیحتیں - یہ
جمع ہے موعظت کی -
مواعید - ع - جمع ہے میعاد کی جسکے
معنی ہیں وعدہ کرنا، جگہ وعدہ
کی زمانہ وعدے کا اور جدید

عربی میں ریلوے اسٹیشن کو بھی
کہتے ہیں -
مُوافِق - ع - مطابق اور موافقت کرنیوالا
مُوافَقت - ع - ساتھ، دوستی، برابری میں چلنا
مَواقِع - ع - جمع ہے موقع کی جس کے
معنی ہیں جگہ - محل -
مَواقِف - ع - جمع ہے موقف کی
جگہیں ٹھہرنے کی -
مَواکِب - ع - جمع ہے موکبہ کی - گروہ
سواروں کے سواروں کے لشکر
رسالے سواروں کے -
مُوالات - ع - کسی سے دوستی
رکھنا پے در پے ایک کام کا کرنا -
مُوالَفت - ع - کسی کے ساتھ الفت
کرنا - خوگر ہونا - باہم الفت کرنا -
مَوالِی - ع - جمع مولی کی بمعنی خداوند و
یار و مددگار -
مَوالِید - ع - جمع ہے مولود بمعنی بچہ
اور فرزند کی -
مَوالیدِ ثلاثہ - ع - کنایہ ہے حیوانات و
نباتات و جمادات سے حیوانات
وہ جاندار ہیں جو اپنے ارادے اور
خواہش سے چل پھر سکتے ہیں
نباتات وہ چیزیں ہیں جو زمین سے
اُگتی ہیں جمادات وہ چیزیں ہیں

جو جاندار نہ ہوں مثل پتھر اور مٹی
وغیرہ کے -
مُوامَرت - ع - کسی سے مشورہ کرنا
مُوانَست - ع - انس کرنا دوستی کرنا
مَوانِع - ع - جمع ہے مانع کی منع کرنیوالی
اور روکنے والی چیزیں -
مَواہِب - ع - جمع ہے موہبت کی بخششیں
مُواہَبت - ع - بخشش کرنا عطا کرنا -
مُواہَنت - ع - سستی کرنا - کمزوری دکھانا
مَوائِد - ع - جمع ہے مائدہ کی کھانے کے
بھرے ہوئے خوان -
مُوبَد - ف - حکیم اور دانشمند اور پیشوا
آتش پرستوں کا صاحب حکمت پیر فروش
مُؤَبَّد - ع - ہمیشگی کیا گیا - ہمیشہ - اس لفظ
میں ہمزہ بصورت واؤ ہے -
مو بر آوردن زبان - ف - مشکل ہونا
مُو بکف آمدن - ف - کسی کام
کا غیر ممکن یا سخت ہونا کسی کام کا
اور کنایہ امر محال کے ظہور میں آنے سے بھی
مُو بمُو - ف - سب بالوں میں - اور
کنایہ تمام و کمال - ہو بہو
مَوت - ع - مرجانا -
موتِ احمر - ع - لفظی معنی سرخ موت
اور اصطلاحی موت سخت -
مَوتیٰ - ع - مُردگان - مرے ہوئے لوگ

مُردے - یہ جمع ہے میت کی -
مُوتراش - ف - اُسترہ جس سے بال
مونڈے جاتے ہیں -
مُؤتَفِک - ع - اُلٹ دینے والا
مُؤتَفِکات - ع - وہ ہوائیں جو کہ ہر
طرف سے چلیں - چوبائی ہوائیں قوم
لوط علیہ السلام کے شہر جو حکم خدا
سے اُلٹ دیے گئے ہیں -
مُؤتَلِف - ع - خوگرفتہ ہونے والا
موافق آنے والا -
مُؤتَمِر - ع - فرمانبردار - مشورہ کرنیوالا -
اور جدید عربی زبان میں موتمر کے
جلسے اور کانفرنس کو بھی کہتے ہیں
مُؤتَمَن - ع - امانت دار - وہ شخص جو کسی
کے مال میں خیانت نہ کرے -
مُؤثِّر - ع - تاثیر کرنیوالا - اثر کرنیوالا
اس میں ہمزہ بصورت واؤ ہے
مُؤثِر - ع - ایثار کرنے والا - بخشش
کرنے والا - سخی -
مُؤثِّرات - ع - تاثیر کرنے والے
اثر کرنے والے اور کبھی آسمان
کے ستاروں سے کنایہ ہوتا ہے
مُؤثَم - ع - مجرم - گنہگار -
مُوثَق - ع - استوار - مضبوط -
مَوج - ع - لہر - پانی کی لہر -

مُوجِب ۔ع۔ واجب کرنیوالا۔ مجازاً سبب
مُوجَب ع لازم کیا گیا۔ مقرر کیا گیا
موج خیز ۔ف۔ کنایہ دریا سے
مُوجِد ۔ع۔ کسی چیز کا اپنے دل سے پیدا کرنیوالا۔ نئی چیز پیدا کرنیوالا
مُوجَز ۔ع۔ کوتاہ ۔ مختصر۔ نام ایک کتاب کا علم طب میں ۔
مَوج زن ۔ف۔ لہراتا ہوا سے موج مارنے والا
مُوجِع ۔ع۔ درد میں لانے والا۔ دردناک ۔ دردمند۔
مُوَجَّل ۔ع۔ مہلت دیا گیا۔ وقت مقرر کیا گیا۔ فرصت دیا گیا مقرر چیز
مُوجُود ۔ع۔ پیدا کیا ۔ حاضر کیا۔
مُوجُودات ۔ع۔ پیدا کی ہوئی چیزیں جمع ہے موجود کی مخلوقات۔
مُوَجَّہ ۔ع۔ خوب پسندیدہ اور وہ چیز جس کی طرف منہ کیا جاوے
موچِینَہ ۔ف۔ بالوں کے اکھاڑنے کا آلہ ۔ موچنہ ۔
مُوَحِّش ۔ع۔ وحشت میں ڈالنے والا بھگانے والا۔
مُوحِش ۔ع۔ غمگین کرنے والا۔
مُوَخَّر ۔ع۔ آخر کیا گیا۔ پچھلا نام چاند کی ایک منزل کا۔

مُوَخَّر ۔ع۔ آنکھ کا گویا جو کان کی طرف ہے ۔
مُوَدِّب ۔ع۔ ادب دینے والا۔ استاد
مُوَدَّب ۔ع۔ ادب دیا گیا۔
مُوَدَّت ۔ع۔ دوستی کرنا۔ دوست رکھنا دوستی ۔ محبت
مُوَدّٰی ۔ع۔ ادا کیا گیا۔ پہونچایا گیا۔ اور کبھی بمعنی مضمون ومعنی کے بھی آتا ہے
مُوَدِّی ۔ع۔ ادا کرنے والا۔ اور پہونچانے والا۔
مُودِع ۔ع۔ رخصت کرنے والا۔
مُودَع ۔ع۔ رخصت کیا گیا۔
مُودَعَہ ۔ع۔ سپرد کی ہوئی شے ۔
مَودُود ۔ع۔ دوست رکھا گیا۔
مُوذِی ۔ع۔ اذیت دیا گیا۔ اذیت پہونچایا گیا۔
مُوَذِّن ۔ع۔ نماز کی بانگ دینے والا اذان کہنے والا۔
مُوذِن ۔ع۔ آگاہی دینے والا۔ خبردار کرنے والا
مُوَذِّنِ تسبیح ۔ف۔ کنایہ ہے تسبیح کے امام سے
مُوذِی ۔ع۔ دکھ دینے والا۔
مُور ۔ف۔ چیونٹی ۔
مُورِث ۔ع۔ وارث کرنیوالا ترکہ پہونچانے والا۔ وہ مرنے والا جو مال اور وارث چھوڑ جائے
مورچارنہ ۔ع۔ وہ زنگ جو لوہے کے اندر گھس جائے ۔ زنگ ۔
مُورچال ۔ مورچل ۔ف۔ دونوں لفظ مجہول واؤ سے ہیں ۔ وہ گڑھے جو قلعہ فتح کرنے کے لئے چاروں طرف کھودے جاتے اس زمانہ میں اس کو مورچہ کہتے ہیں
مُورچَہ ۔ف۔ ایک قسم کی چیونٹی جو بہت چھوٹی ہوتی ہے۔ زنگ جو لوہے کے اندر گھس جاتا ہے
مُوَرِّخ ۔ع۔ تاریخ لکھنے والا۔
مَورِد ۔ع۔ بکسر را چشمہ پانی پینے آدمیوں اور بہائم کا جنگل میں جگہ اور مقام وارد ہونے کا
مُوَرَّد ۔ع۔ گلگوں یعنی سرخ رنگ مانند گلاب کے پھول کے کیا گیا۔
مُورِد ۔ع۔ نام ایک درخت کا جس کو عربی میں آس کہتے ہیں اسکے پتّیں نہایت سبزی اور تازگی ہوتی ہے
مُورسَرَج ۔ معب یہ لفظ معرب ہے مورسرہ کا ۔ آنکھ کی ایک بیماری کا نام ہے اور یہ جرح طبقہ عنبیہ کا ہے جو ابتدا میں چیونٹی کے سر کے

برابر ہوتا ہے۔
مَوْرُوْث۔ ع۔ ارث دیا گیا۔ ترکہ دیا گیا۔ وراثت دیا گیا۔
مَوْرُوْثِی۔ ع۔ باپ دادے کی وہ شے جو ورثہ میں ملی ہو
مَوْرُوْد۔ ع۔ ورد کیا گیا۔ وظیفہ کیا گیا ہر روز بلا ناغہ کیا گیا۔
مُوْرِی۔ ف۔ گھر کے صحن کے پانی کے نکلنے کا راستہ۔ اور یہ لفظ اس معنی پر ہندی اور فارسی میں مشترک ہے
مُوْزِیَانہ۔ ف۔ لوہے کا زنگ
مَوْز۔ ع۔ کیلہ کا درخت۔
مُوَزِّع۔ ع۔ پراگندہ کرنیوالا۔ تقسیم کرنیوالا اور جدید عربی زبان میں مُوزِّع ڈاکئے اور ایلچی کو بھی کہتے ہیں
مُوْزِکِیان۔ ف۔ باجہ بجانیوالی پارٹی
مَوْزُوْن۔ ع۔ تُلا ہوا۔ وزن کیا ہوا۔
مُوْسِر۔ ع۔ توانگر۔ دولتمند۔
مُؤَسِّس۔ ع۔ استوار اور مضبوط کرنیوالا بنیاد ڈالنے والا۔ اس لفظ میں ہمزہ بصورت واؤ ہے
مُوْسِم۔ ع۔ ہنگام۔ وقت کسی چیز کا اور بفتح سین غلط ہے۔ زمانہ فصل
مُوَسَّم۔ ع۔ نام رکھا گیا۔
مَوْسُوْم۔ ع۔ نام رکھا گیا۔ نام کیا گیا
نشان کیا گیا۔
مُوسیٰ۔ ع۔ استرہ بال مونڈنے کا اور نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا جو بہت مشہور ہیں اس معنی میں یہ لفظ مرکب ہے مو سے جو زبان سُریانی میں تابوت کو کہتے ہیں اور سا جو زبان سُریانی میں پانی کو کہتے ہیں چونکہ آپ کی والدہ نے بخوف فرعون آپ کو تابوت میں بند کر کے دریائے نیل میں ڈال دیا تھا اور فرعون نے مع تابوت دریائے مذکور سے نکالا تھا اس لیے یہ نام رکھا گیا۔
موسیچہ۔ ف۔ ایک پرند ہے سفید رنگ برابر قمری کے اور بعض مولا کو موسیچہ کہتے ہیں۔
موسیقار۔ ع۔ نام ایک ساز یعنی باجہ کا نام ایک پرند کا جسکی چونچ میں بہت سوراخ ہوتے ہیں اور ان سوراخوں سے بروقت اسکے بولنے کے طرح طرح کے راگ نکلتے ہیں حکماء نے علم موسیقی اسی سے نکالا ہے
مُوسِیقی۔ ع۔ نام ہے علم راگ کا
مُوش۔ ف۔ چوہا۔ نر اور مادہ دونوں کے لئے مستعمل ہے
مُوَشَّح۔ ع۔ زیور سے آراستہ شدہ بدّھی پہنایا گیا۔ اس لئے کہ وشاح، حمائل اور گلوبند مرصع یعنی جڑاؤ کو کہتے ہیں جو ایک قسم کا زیور ہے عورتوں کا اور توشیح اصطلاح اہل بدیع میں نام ایک صنعت کا ہے کہ ہر شعر یا ہر مصرع کے اوّل سے ایک حرف جمع کرتے ہیں اور اس سے نام کسی شخص کا یا مصرع یا مادۂ تاریخ نکل آتا ہے
مُوش خور۔ ع۔ چیل یا گدھ۔
مُوش خُرما۔ ف۔ ایک جانور ہے جسکو ہندی میں گلہری کہتے ہیں۔
مُوش دَشتی۔ ف۔ جنگلی چوہا۔
مُوش کور۔ ف۔ } چھچھوندر اور کور
مُوشِک کور۔ ف۔ } ہونے کی یہ وجہ ہے کہ اس جانور کو دن کو آفتاب کی روشنی میں سوجھتا نہیں ہے
مُوشک دوانی۔ ف۔ ایک قسم کی آتشبازی کا نام ہے جس کو ہندوستان میں چھچھوندر کہتے ہیں اور اصطلاح میں کنایہ ہے فتنہ انگیزی سے
مُوصِی۔ ع۔ وہ شخص جسکو وصیت کی ہو

مُوصٰی -ع- وصیّت کیا گیا-

مُوصٰی الیہ -ع- وہ شخص جسکو کہا ہو کہ بعد میرے مرنے کے یہ کام کرنا-

مُوصٰی بہ -ع- وہ شے جس کے دینے کی وصیت کی ہو-

مُوَصَّف -ع- بصفت و تعریف کیا گیا-

مُوصَل -ع- نام ایک شہر کا عرب میں نام ایک جزیرہ کا- جگہ وصل کی ملنے کی جگہ- ملاقات کا مقام-

مُوَصِّل -ع- پہونچانے والا-

مُوَصَّل -ع- وصل کیا گیا پیوند کیا گیا ملایا گیا-

مَوصُوف -ع- وصف و تعریف کیا گیا-

مَوصُول -ع- ملا ہوا- وصل کیا گیا-

مُوصِی -ع- وصیت کرنیوالا-

مَوضِع -ع- کسی چیز کے رکھنے کی جگہ اور بمعنی مطلق جگہ کے مستعمل ہے جگہ مکان- گاؤں-

مَوضُوع -ع- رکھا گیا- وہ شے اور مقصد جس کا ذکر اس علم میں ہو اور منطق کی اصطلاح میں مبتدا کو موضوع اور خبر کو محمول کہتے ہیں

مَوطِن -ع- جائے وطن- اپنا دیس مَواطِن اس کی جمع ہے-

مُوَظِّف -ع- وظیفہ کرنے والا- وظیفہ دینے والا- ہمیشہ ایک کام کو کرنے والا-

مُوَظَّف -ع- وظیفہ کیا گیا- وظیفہ دیا گیا- مقرر-

مَوعَد -ع- وقت وعدہ کرنے کا جگہ وعدہ کرنے کی-

مَوعِدَت -ع- وعدہ- عہد- پیمان

مَوعِظَت -ع- نصیحت کرنا پند نصیحت

مَوعُود -ع- وعدہ کیا گیا-

مُوَفّٰا -ع- وفا کیا گیا- مجازاً بمعنی تمام اور کامل کے بھی آتا ہے-

مُوَفِّر -ع- زیادہ کرنیوالا-

مُوَفَّر -ع- زیادہ کیا گیا-

مُوَفِّق -ع- توفیق دینے والا-

مُوَفَّق -ع- توفیق دیا گیا نیک کام کرنے کا اسباب مُہیا کیا گیا کوئی شخص-

مَوفُور -ع- زیادتی کیا گیا- تمام-

مُوَفّٰی -ع- تمام کیا گیا- وفا کیا گیا- مجازاً کامل- تمام-

مُوق -ع- کویا آنکھ کا جو ناک کیطرف ہے

مُوَقَّت -ع- کسی وقت پر ٹھہرایا ہوا وقت کیا گیا-

مُوَقَّر -ع- بزرگ رکھا گیا- آزمایا گیا- ع- ت دیا گیا- بردبار- حلیم

مَوقَع -ع- جگہ واقع ہونے کی جگہ گرنے کی اور بفتح قاف بھی آیا ہے

مُوَقَّع -ع- بلند کیا گیا-

مَوقِف -ع- جگہ کھڑے ہونے کی- جگہ کھڑے ہونے حاجیوں کی اور وہ ایک میدان ہے مکۂ معظمہ سے سات کوس کے فاصلہ پر جہاں حاجی رات کو رہتے ہیں اور صبح سے آخر ظہر تک قیام کرتے ہیں اور اس کو عرفات بھی کہتے ہیں-

مُوقِن -ع- یقین کرنے والا-

مُوقِنَہ -ع- یقین کرنے والی عورت-

مَوقُوف -ع- ٹھہرایا گیا- مجازاً برخاست کیا گیا یعنی اپنے کام معمولی سے روک دیا گیا اور صرف کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کے حرف آخر کی حرکت بحالت ساکن گر جاتی ہے

مَوکِب -ع- گروہ سواروں کا جو امیر کی سواری کے آگے چلے لشکر سواروں کا

مُوَکِّد -ع- تاکید کرنے والا-

مُوَکَّد -ع- تاکید کیا گیا- استوار-

مُوَکَّل -ع- وکیل-

مُوَکِّل -ع- سپرد کرنے والا

مُول -ف- اس کے کئی معنی ہیں عورت حسین جو معشوقہ ہو- ناز غمزہ درنگ- تاخیر- دیر- توبہ حرامزادہ

اور امر بھی ہے بمعنی باش یعنی ٹھہر

**مَولیٰ**۔ ع۔ آزاد غلام ہمسایہ۔ یار
مدد کرنیوالا۔ مددگار یعنی خداوند
سردار مالک۔ بزرگ قوم۔ اور
فارسی میں یہ لفظ الف کیساتھ
یعنی مولا بھی لکھا جاتا ہے۔

**مَولَد**۔ ع۔ جائے ولادت۔ وہ مقام
جہاں پیدا ہوا ہو۔ وطن جنم بھوم
زمان ولادت۔ وقت پیدائش

**مُولِّد**۔ ع۔ جننے والا۔ پیدا کرنیوالا

**مُوَلَّد**۔ ع۔ عجمی شخص جس نے عرب میں
پرورش پائی ہو وہ لفظ عجمی
جس کو اہل عرب اپنے کلام
میں استعمال کریں دو تخمہ
آدمی یعنے جس کا باپ کسی
اور شہر کا ہو مثل حبش وغیرہ
کے اور ماں اُس کی کسی اور
شہر کی ہو مثل ہند وغیرہ
کے۔ ایک قسم لغت عرب کی
جو اصل میں موضوع نہ ہو
اور اس کو اصلی لغت قرار دے
لیا ہو۔

**مُولِع**۔ ع۔ حریص۔ لالچی

**مُؤلِّف**۔ ع۔ الفت دلانے والا۔
جمع کرنے والا۔ متفرق چیزوں کا
آپس میں

**مُؤَلَّف**۔ ع۔ جمع کیا گیا۔

**مُؤَلَّفات**۔ ع۔ وہ کتابیں جو
تالیف کی گئی ہوں۔

**مُولِم**۔ ع۔ درد و رنج اور تکلیف
دینے والا۔

**مُولو**۔ ف۔ اس میں دونوں واؤ
معروف ہیں حیوان کی شاخ
یعنی سینگ جس کو فقیر اور
جوگی بجاتے ہیں اور بعضوں
نے کہا ہے کہ یہ شاخ ایک
درخت کی ہوتی ہے جس میں
خول کرکے بجاتے ہیں

**مَولُود**۔ ع۔ بچہ جو نیا پیدا ہوا ہو خواہ
لڑکا ہو خواہ لڑکی اور بمعنے
زمان زائیدن کے بھی آیا
ہے۔ یعنی وقت پیدائش
زمانہ جننے کا۔

**مَولَوی**۔ ع۔ منسوب طرف مولا بمعنی
خداوند صاحب کے۔ بروقت
ملنے یائے نسبت کے الف
واؤ سے بدل گیا اور یہی قاعدہ ہے
کہ الف مقصورہ آخر کلمۂ
سہ حرفی اور چہار حرفی میں
بروقت نسبت واؤ سے
بدل جاتا ہے۔

**مُولَہ**۔ ع۔ شیفتہ۔ عاشق۔ دیوانہ
مجازاً ایک قسم درخت بید
کی جس کو بید مجنوں کہتے ہیں

**مُؤَمِّر**۔ ع۔ امیری دینے والا کسی کو

**مُؤَمَّل**۔ ع۔ اُمیدوار

**مُؤمِن**۔ ع۔ ایمان لانیوالا۔ ایمان دار

**مُومیٰ**۔ ع۔ صیغہ اسم مفعول کا ایماء
اشارہ کیا گیا۔

**مُومیٰ اِلَیہ**۔ ع۔ وہ شخص جسکی طرف
اشارہ کیا گیا ہو۔ اور واؤ
مجہول اور میم دوم کے کسرہ
سے مُومیِ الیہ محض غلط
مشہور ہے

**مُومیا**۔ ع۔ } نام ایک شے کا ہے جو
**مُومیائی**۔ ع۔ } بطور دوا کے استعمال
کرتے ہیں اور یہ سیاہ رنگ
کی ہوتی ہے جو مشہور ہے

**مَؤُونَت**۔ ع۔ بار۔ بوجھ۔ گرانی محنت
رنج۔ سفر کا توشہ۔ زاد راہ
مایحتاج معاش کا۔ جیسے روٹی
کپڑا۔ خرچ ضروری۔ روزینہ

**مُؤَنَّث**۔ ع۔ عورت۔ مادہ۔

**مُؤنِس**۔ ع۔ ہمدم۔ آرام دینیوالا

**مَوہِبَت**۔ ع۔ بخشش۔ عطا۔

مُوہِم - ع - وہم اور غلطی میں ڈالنے والا -
مُوہِن - ع - سُست کرنے والا -
مَوہُوب - ع - عطا کیا گیا - کوئی چیز ہبہ کی گئی -
مَوہُوم - ع - وہم کیا گیا -
مَوہُون - ع - سُست کیا گیا -
مُوے - ف - بال -
مُویان - ف - گریاں - روتا ہوا - نوحہ کرنے والا - مُردہ پر
مُوے بینی - ع - } وہ شخص جو کسی
مُوے دماغ - ع - } دوسرے کی عیش پرستی اور خلل دماغی کا باعث ہو - اصطلاحاً وہ شخص جو کسی امیر کا مصاحب اور مقرب خاص ہو -
مُوَیِّد - ع - تائید کرنیوالا - اور مدد کرنیوالا
مُؤیَّد - ع - تائید کیا گیا - مدد کیا گیا -
مَویز - ع - ایک قسم کا بڑا انگور جس کو خشک کرکے دوا میں استعمال کرتے ہیں - ہندی راکھ -
مُویہ - ف - نوحہ - رونا مُردہ پر اس میں واؤ مجہول ہے
مُوئیدن - ف - واؤ مجہول سے رونا نوحہ کرنا مُردے پر -

مُومینہ - ف - پوستین یعنے وہ لباس جو حیوانات پشم وار کے پوست سے بناتے ہیں -

## فصل میم مع ہائے ہوز

مَہ - ع - مکن مت کر - یہ اسمائے افعال سے ہے -
مِہ - ف - بڑا - بزرگ - سردار قوم -
مَہ - ف - مخفف ماہ کا - چاند
مَہابَت - ع - خوف - ڈر - بغصہ بزرگی مگر فارسی لوگ بمعنی شان اور شکوہ کے بھی استعمال کرتے ہیں -
مُہاجِر - ع - ایک جگہ کو چھوڑ کر دوسری جگہ چلا جانے والا - مفارقت کرنے والا اپنے مکان اور عزیزوں سے یعنی مسافر وہ لوگ جس نے رسول اللہ صلعم کے ہمراہ مکہ سے طرف مدینہ کے ہجرت کی -
مُہاجَرَت - ع - جگہ رہنے کی چھوڑنا وطن چھوڑ کر دوسری جگہ چلا جانا
مِہاد - ع - بستر - فرش - بچھونا - واضح ہو کہ یہ لفظ مفرد ہے جمع مہد کی نہیں -
مِہار - ع - اونٹ کی نکیل - وہ لکڑی جو اونٹ کی ناک میں ڈالتے ہیں اور اس میں ایک رسی باندھتے ہیں -
مَہارِب - ع - جمع مہرب کی جسکے معنی ہیں گریزگاہ - بھاگنے کی جگہ
مَہارَت - ع - استادی - استعداد -
مَہالِک - ع - جمع ہے مہلکہ کی، جگہیں ہلاکت کی
مَہام - ع - جمع مُہم کی سخت کام یہ لفظ اصل میں مہامم تھا -
مِہان - ع - جمع مہ کی، بزرگ لوگ
مُہان - ع - اہانت کیا گیا - ذلیل
مَہَب - ع - جگہ چلنے ہوا کی -
مَہبَط - ع - جگہ اترنے کی -
مَہبَل - ف - عورت کی شرمگاہ کا دہن
مَہتاب - ف - یہ لفظ مقلوب ہے کہ اصل میں تاب مہ تھا یعنے چاندنی پس اطلاق اس کا چاند پر درست نہیں ہے لیکن کتب لغت قدیمہ میں بمعنی چاند کے بھی لایا گیا ہے
سعید اشرف ؎
فیضِ پیران چو نوجواں نہ بود ؛
مہتاب و ہلال بدر یکساں بود -

مہتاب بگز پیمودن۔ ف۔کنایہ ہے کار محال سے جس کا سر انجام ممکن نہو۔
مہتابی۔ ع۔ وہ چھوٹی عمارت جو لب حوض وغیرہ بناتے ہیں واسطے دیکھنے چاندنی کی سیر کے ایک قسم آتشبازی کی جو مشہور ہے اور بمعنی رنگ شکستہ کے بھی آیا ہے۔
مُہتَدِی۔ ع۔ ہدایت کرنے والا۔
مُہتَدیٰ۔ ع۔ ہدایت کیا گیا۔ ہدایت پایا گیا۔ راہ راست پایا گیا۔
مہتر۔ ف۔ بہت بڑا بزرگ اور جدید عربی زبان میں مہتر سائینس کو بھی کہتے ہیں۔
مہتر رخت۔ ف۔ وہ نوکر جو کپڑا وغیرہ پہنانے پر مامور ہو۔ انگریزی بیرا۔
مُہَج۔ جمع مہجہ کی جو بمعنے جان اور روح کے ہے۔
مُہجۃ الاَحجار۔ ع۔ لفظی معنی جان پتھروں کی اور اصطلاحاً معنی جواہر مثل زمرد و لعل و یاقوت وغیرہ کے
مُہجِع۔ ع۔ سُونے والا۔
مَہجَع۔ ع۔ خوابگاہ۔ سُونے کی جگہ۔
مَہجُوّ۔ ع۔ ہجو کیا گیا۔ جسکی مذمت کی گئی ہو۔
مَہجُور۔ ع۔ چھوڑا گیا۔ جُدا۔ جُدائی کیا گیا سخن پریشان اور ناحق
مُہجَہ۔ ع۔ جان روح۔ دل کے درمیان کا خون۔ مجازاً خلاصہ ہر چیز کا۔
مَہچہ۔ ف۔ ماہچہ یعنے وہ چیز جو بصورت چاند کے چاندی یا سونے وغیرہ کی گول بنا کے صیقل کر کے فوج کے نشان اور عَلَم کے سرے پر نصب کرتے ہیں پرچم جو اُوپر جھنڈے کے ہوتا ہے۔
مَہد۔ ع۔ گہوارہ جو چھوٹے لڑکوں کی پرورش کیلئے بنایا جاتا ہے
مُہدیٰ۔ ع۔ ہدایت کیا گیا۔
مُہدِی۔ ع۔ ہدایت کرنیوالا رہنما لیڈر
مِہذار۔ ع۔ بیہودہ گو۔
مُہَذِّب۔ عیبوں سے پاک کرنیوالا۔
مُہَذَّب۔ ع۔ عیبوں سے پاک کیا گیا آراستہ کیا گیا۔ نام کتاب لغت کا۔
مُہذّبُ الاَخلاق۔ ع۔ خوش خو نیک خصلت۔ خوش خُلق۔
مَہر۔ ع۔ وہ روپیہ یا جنس جو عورت کو عوض نکاح کے خاوند دیتا ہے۔
مِہر۔ ف۔ سورج۔ محبت۔ نام شمسی مہینہ کا مطابق ماہ کاتک کے۔
مُہر۔ ع۔ مشہور ہے اور لفظ کردن و زدن و گذاشتن و بستن و نہادن کے ساتھ مستعمل ہے۔
مُہرا۔ ع۔ خوب پکایا گیا یعنے وہ چیز جو پانی میں آگ پر خوب پکائی گئی ہو یہانتک کہ گھل گئی ہو۔
مہران۔ ف۔ نام ایک دوا کا۔
مہر آوردن۔ ف۔ رحم کرنا
مَہرَب۔ ع۔ گریزگاہ۔ بھاگنے کی جگہ۔
مہربان۔ ف۔ محبت کرنے والا۔
مہربانی۔ ف۔ اُلفت و شفقت اور ایک قسم ہے جامۂ لطیف کی۔
مُہر بست۔ ف۔ یعنی تمام ہوا۔
مہرجان۔ ع۔ معرب ہے مہرگان کا جو نام ہے ایک ماہ خزاں کا یعنی مدت رہنے آفتاب کی برج میزان میں
مہر جہاں افروز۔ ف۔ کنایہ شراب سے ہے۔
مُہر شفا۔ ف۔ وہ چیز جو عزیمت پڑھنے والے سوت کے ڈورے پر پڑھ پڑھ کے پھونکتے جاتے اور گرہ لگاتے

جاتے ہیں اور پھر اُسکو بیمار کے
گلے میں صحت کیلئے ڈالدیتے ہیں
ہندی میں اسکو گنڈا کہتے ہیں۔

**مُہرکَن**۔ف۔ مہر کھودنے والا۔

**مُہرگان**۔ف۔ نام ایک خزان کے
مہینے کا جس میں آفتاب بُرج
میزان میں رہتا ہے۔

**مہر گرم کردن**۔ف۔ بڑی محبت کرنا

**مُہرگیا**۔ف۔ مردم گیا جس کو عربی
میں یبروح اور یبروح الصنم اور
ہندی میں لکھمنی کہتے ہیں یہ ایک
نبات ہے جس کی جڑ بشکل سر
آدمی کے ہوتی ہے اور بعضے
کہتے ہیں کہ بشکل تمام جسم آدمی کے
یہ ہوتی ہے اور نر اور مادہ بھی
ہوتی ہے اور بعضے مہرگیا گل آفتاب
پرست یعنی سورج مکھی کو کہتے ہیں۔

**مُہرِ مُوم**۔ف۔ نقش مُہر کا۔

**مُہر موم ساختن**۔ف۔ کنایہ ہے
ظاہر کرنے سے۔

**مُہرو**۔ف۔ چاند کی شکل کا۔

**مُہروب**۔ع۔ بھاگا ہوا۔

**مُہرہ**۔ف۔ کوڑی۔ گھونگا۔ منکا۔ گرِیا
جیسے پیٹھ کی۔ دانہ جیسے تسبیح کا۔

**مُہرہ**۔ع۔ گھوڑی کا بچھیرا۔ چھیرہ
گھوڑے کا۔

**مَہَرہ**۔ع۔ جمع ماہر کی۔ بڑے جاننے
والے اور اُستاد لوگ۔

**مُہرہ از کف بیروں افگندن**۔ف۔
کنایہ بازی کے ہار جانے سے اسلئے
کہ نرد بازوں کا دستور ہے کہ جب اپنی
بازی ہرنے کے قریب دیکھتے ہیں
تو اکثر ہاتھ سے پانسہ پھینکدیتے ہیں

**مُہرہ بازی**۔ف۔ مکاری۔

**مُہرۂ تپ**۔ف۔ ایک مہرہ ہے جو
بالخاصہ تپ کو دفع کرتا ہے۔

**مُہرہ چین**۔ف۔ حقہ باز۔ بازی گر۔
حیلہ گر۔ مکار۔

**مُہرۂ سفید**۔ف۔ ناقوس جسکو ہندی
میں سنکھ کہتے ہیں۔

**مُہرۂ کہربا گوں**۔ف۔ مراد زمین۔

**مُہرۂ لاجورد**۔ف۔ مراد آسمان۔

**مُہرہ مار**۔ف۔ سکندر نامہ میں مراد
ایک کنیز مخصوص سے۔

**مُہرۂ نماز**۔ف۔ سجدہ گاہ جسکو خاک شفا
سے بناتے ہیں اور حضرات اثنا
عشری (شیعہ) نماز میں اُس پر
سجدہ کرنا افضل جانتے ہیں۔

**مَہزول**۔ع۔ لاغر۔ دُبلا۔ مجازاً کمزور۔

**مَہزوم**۔ع۔ شکست دیا گیا شکست
پایا گیا۔

**مَہضُوم**۔ع۔ ہضم کیا گیا۔ پچایا گیا۔

**مہ کنعان**۔ف۔ مراد یوسف
علیہ السّلام سے۔

**مَہَل**۔ع۔ آہستگی۔ درنگ۔ دیر۔

**مُہل**۔ع۔ مس گداختہ۔ یعنے تانبہ
پگھلایا ہوا۔

**مَہِل**۔ف۔ صیغہ نہی کا ہے ہلیدن
سے بمعنی مت چھوڑ مت رہا کر

**مَہلاً**۔ع۔ آہستہ رہ۔

**مُہلت**۔ع۔ درنگ۔ آہستگی۔ دیر
فرصت۔ تاخیر رخصتی کسی کام سے

**مُہلِک**۔ع۔ ہلاک کرنے والا۔

**مَہلکہ**۔ع۔ جگہ ہلاکت کی۔

**مُہلّل**۔ع۔ تہلیل کرنیوالا یعنی کلمہ
لا الٰہ الا اللہ پڑھنے والا۔

**مُہلہل**۔ع۔ زہر دیا گیا۔ کپڑا باریک بنا ہوا
یعنی جھرجھرا۔ نام ایک قدیم عربی شاعر کا

**مُہِم**۔ع۔ غم اور رنج میں ڈالنے والا۔
چونکہ ہم بمعنی رنج اور اندوہ کے
ہے لہٰذا مجازاً امر عظیم اور کار دشوار
کو مہم کہتے ہیں اسلئے کہ کار دشوار
طبیعت کو اندوہ و فکر میں ڈالتا ہے

**مَہما امکن**۔ع۔ جہانتک کہ ممکن ہو۔

**مُہمّات**۔ع۔ بہت سی مہمیں امور عظیمہ

ضروری کام

مِہار۔ع۔ بیہودہ گو۔

مُہماز۔ع۔ لوہے کا کانٹا جو سواروں کے موزوں کی ایڑی پر لگا ہوتا ہے

مِہمان۔ف۔ وہ شخص جو کسی کے گھر میں آوے یہ لفظ مشتق ہے مہ بمعنی بزرگ اور مان بمعنی مانند سے مانند بزرگ کے چونکہ مہمان کی خاطر تواضع کرتے ہیں لہذا مانند بزرگ کے ہوا اور مہمان بمعنی مہمانی کے بھی آیا ہے

مہمان سرا۔ف۔ مسافروں کے اترنے کی جگہ۔ لنگر۔ سدا برت۔

مہمانی۔ف۔ ضیافت کرنا کھانا کھلوانا کسی غیر کو میزبانی اور تواضع کرنا

مِہمر۔ع۔ سخت بیہودہ گو۔ بسیار گو۔

مہم ساز۔ف۔ کنایہ اس شخص سے جو اغلام کرا دے۔ یا عورتوں کی دلالی اور کٹناپا کرے ہندی بھڑوا۔

مُہمَل۔ع۔ چھوڑا ہوا۔ ترک کیا گیا۔ بے کار بے معنی لفظ بیہودہ۔

مُہملہ۔ع۔ خالی اور وہ حروف جن پر نقطہ نہ ہو۔

مَہموز۔ع۔ معیوب۔ عیب کیا گیا وہ کلمہ جس کے اصلی حرفوں میں سے ایک حرف ہمزہ ہو۔

مَہموسہ۔ع۔ حروف تہجی کی ایک قسم جو زبان پر نرمی سے جاری ہوں اور پست آواز سے ادا ہوں اور وہ یہ ہیں۔ ت۔ ث۔ ح۔ خ۔ س ش۔ ص۔ ف۔ ک۔ ہ۔ اور سوا ان کے باقی سب مجہورہ ہیں۔

مَہموم۔ع۔ اندوہگین۔ غمگین۔

مُہمہ۔ع۔ جنگل۔ بیابان۔

مُہمّہ۔ع۔ غم و رنج میں ڈالنے والی شے مجازاً بمعنی کار ضروری اور دشوار کام

مَہمیز۔ع۔ یائے مجہول سے امالہ مہماز کا ہے وہ خار آہنی جو سواروں کے موزوں پر ایڑی کے قریب لگا ہوتا ہے

مُہنّا۔ع۔ گوارا۔ ہاضم۔ خوش مزہ۔

مُہنّد۔ع۔ ہندوستان کی بنی ہوئی شمشیر یعنی تلوار۔

مُہندِس۔ع۔ اندازہ کرنے والا۔ وہ شخص جو علم ہندسہ اور اشکال کا عالم ہو۔

مِہنہ۔ف۔ نام ایک موضع کا خراسان میں جہاں انوری شاعر پیدا ہوئے تھے

مَہوش۔ع۔ چاند کے مانند۔

مَہول۔ع۔ خوف زدہ۔ ترسناک۔

مِہی۔ف۔ بزرگی۔ سرداری۔

مُہی۔ع۔ آمادہ و مستعد کرنے والا۔

مُہیّا۔ع۔ تیار۔ موجود۔

مَہیب۔ع۔ میم کے فتحہ سے وہ شخص جس سے لوگ ڈریں اور اسکے چہرہ سے ہیبت اور رعب برسے اور میم کے ضمہ سے غلط مشہور ہے

مُہیج۔ع۔ اٹھانے والا۔ غبار اور گرد

مُہیّج۔ع۔ اٹھانے والا

مَہیل۔ع۔ جگہ خوف کی۔

مُہَیمن۔ع۔ وہ شخص جو دوسرے کو خوف سے ایمن کر دے۔ گواہ صادق۔ اور ایک نام ہے خدا کے ناموں میں سے۔ اور بمعنی مہربان۔ نگہبان

مِہین۔ف۔ بڑا بزرگ۔ بزرگ تر۔

مَہین۔ع۔ سست ضعیف۔ مجازاً بمعنی حقیر۔ خوار۔ ذلیل۔

مُہین۔ع۔ اسم فاعل ہے اہانت سے بمعنے خوار اور ذلیل رکھنے والا۔

مِہینہ۔ف۔ بزرگ۔

## فصل میم مع یائے تحتانی

مے۔ف۔ شراب۔

مَیادین۔ع۔ جمع ہے میدان کی۔

مے آلودہ کردن۔ف۔ کنایہ ہے بہت سرخ کرنے سے۔

میامن۔ع۔ جمع میمنت کی۔ برکتیں سعادتیں۔ نیکیاں۔ اور جمع

میمنہ بمعنی جانب راست کے

**میامین**۔ع۔ جمع میمون کی بابرکت لوگ بابرکت چیزیں۔ مبارک اشیاء۔

**میان**۔ف۔ کسی چیز کا بیچوں بیچ اور اسی سبب سے بمعنی کمر مستعمل ہے اس لئے کہ کمر وسط بدن میں واقع ہے۔

**میان بستن**۔ف۔ مستعد ہونا۔ کمر باندھنا۔

**میانجی**۔ف۔ ایلچی۔ قاصد اور بمعنی ایلچی گری اور قاصدی کے بھی ہے

**میانداری**۔ف۔ دلالی۔ کٹنا پا۔ کسی کام میں واسطہ ہونا اور کشتی گیروں کی اصطلاح میں دو شخص لڑتے ہوؤں کو آپس سے جدا کر دینا

**میان دادن**۔ف۔ اجازت دینا۔

**میان دو عید**۔ف۔ ماہ ذیقعدہ۔

**میانہ**۔ف۔ درمیان کا یعنی نہ بڑا۔ نہ چھوٹا۔ منجھولا۔

**میانہ روی**۔ف۔ زیادتی اور کمی سے بچنا۔ بیچ کی راہ چلنا۔

**میاہ**۔ع۔ جمع ماء بمعنی پانی کی۔

**میِّت**۔ع۔م۔ مُردہ۔ مری ہوئی لوتھ
**مَیْت**۔ع۔ } اس میں مذکر اور مؤنث برابر ہے۔

**میتین**۔ف۔ پہلی یائے مجہول ہے لوہے کا وہ آلہ جس سے پتھر میں شگاف کرتے ہیں۔

**میثاق**۔ع۔ وعدہ۔ عہد و پیمان۔ استواری مضبوطی۔ اور روز میثاق مراد روز ازل سے جس میں کل ارواح نے خدا کی ربوبیت کا اقرار کیا تھا۔

**میخ**۔ف۔ کیل۔ خواہ لوہے کی ہو خواہ لکڑی کی۔

**مےخام**۔ف۔ شراب خالص۔

**میخانہ**۔ف۔ شراب خانہ اور مراد اسباب اور ظروف شرابخوری

**میخ دوز**۔ع۔ اپاہج۔ جو شخص چلنے پھرنے سے معذور ہو۔

**مینخک**۔ف۔ چھوٹی کیل۔ کوکا۔

**میخوش**۔ف۔ واؤ غیر ملفوظ سے ترش مزہ جس میں مٹھاس بھی ہو جسے کھٹ مٹھا کہتے ہیں۔

**مَیدان**۔ع۔م۔ کشادہ زمین جائے
**مِیدان**۔ع۔ } وسیع صاف سطح زمین کی جہاں پہاڑ نہو۔ بڑا بازار

**میدان دادن**۔ف۔ کسی کی تعظیم کے لئے جگہ خالی کر دینا۔

**میدان عاج**۔ف۔ سفید کاغذ کا ایک تختہ

**مے در گریبان کردن**۔ف۔ زبردستی کسی کو شراب پلانا۔

**میدہ**۔ف۔ نفیس آٹا باریک چھنا ہوا کپڑے میں اور مخفف مائدہ کا جو بمعنی خوان پُر طعام کے ہے۔

**میذنہ**۔ع۔ جگہ اذان کہنے کی۔

**میر**۔ع۔ مخفف امیر کا۔ سردار۔

**میر آب**۔ف۔ باغبان جس کا ذمہ درختوں میں پانی دینے کا ہو۔ داروغہ گزر دریا کا جس کے اختیار میں کشتیاں ہوں۔

**میر آتش**۔ف۔ داروغہ توپخانہ کا

**میراث**۔ع۔ مال مُردے کا جو اُس کے وارثوں کے ہاتھ آوے۔

**میر آخور**۔ف۔ داروغہ اصطبل۔

**میر آخور باشی**۔ف۔ بادشاہی اصطبل کے کارندوں کا سردار۔ واضح ہو کہ آخور میں واؤ غیر ملفوظ ہے۔

**میر بحر**۔ع۔ داروغہ گزر دریا کا۔

**میر بخشی**۔ف۔ وہ شخص جو سب کی تنخواہ تقسیم کرے۔

**میر حاج**۔ع۔ سردار حاجیوں کا امیر الحج۔

**میر داد**۔ف۔ چیف جج۔

**میرزا**۔ف۔ اصل میں امیر زادہ تھا یعنی امیر کا بیٹا۔ سردار زادہ اور

ایران میں یہ لفظ سادات پر اطلاق کرتے ہیں واضح ہو کہ اس تقریر پر مرزا بحذف یائے تحتانی درست نہیں ہے لیکن اکثر استاد نظم میں لائے ہیں ؎

مرزا ہمہ وقت جامۂ زرتاری نیست
پیوستہ سپہر بر سر یاری نیست۔

عبدالرزاق فیاض ؎ بدیں وسیلہ کہ مرزا سعید ما تنہا
چہ خوب کرد کہ فیاض رفت از دل ما۔

**میرزائی کشیدن** - ف - کسی کی ناز برداری کرنا۔

**میر شبگیر** - ف - شہر کا کوتوال جو رات کو نگہبانی کے لئے پھرے۔

**میر شکار** - ف - شکاریوں کے سوار

**میر غضب** - ف - جلاد - تند خو۔

**میز** - ف - یائے مجہول سے وہ تخت جس پر کھانا رکھ کر کھاتے ہیں اور کتابیں وغیرہ اسباب رکھتے ہیں اور بمعنی ضیافت اور اسباب ضیافت کے بھی آیا ہے

**میزاب** - ع - پرنالہ۔

**میزان** - ع - ترازو۔

**میزان روز** - ف - کنایہ ہے بہادر اور شجاع آدمی سے۔

**میزبان** - ف - صاحب خانہ جو کسی کی ضیافت کرے۔ اسلئے کہ میز بمعنی اسباب ضیافت اور کرسی طعام کے ہے اور بان بمعنی دارندہ۔

**مِئزر** - ع - تہ بند - تہمد - چادر شلوار زیر جامہ - پاجامہ۔

**میزہ** - ع - یائے مجہول سے کاٹھی کے درمیان کی جگہ جس پر بیٹھتے ہیں

**مَیَسَّر** - ع - بضم میم آسان کیا گیا - اور میم کے فتحہ سے غلط مشہور ہے۔

**مَیْسِر** - ع - جوا کھیلنا - جُوا۔

**مَیْسَرہ** - ع - توانگری - فراغت - طرف دست چپ - بائیں طرف وہ فوج جو وقت لڑائی کے بادشاہ کے بائیں ہاتھ کی طرف رہتی ہے

**مَیْسُور** - ع - آسان ہونا - آسان اس صورت میں یہ مصدر ہے بروزن مفعول

**میش** - ف - بھیڑی۔

**مَیْشُوم** - ع - یہ لفظ غلط ہے - صحیح مَشئوم اور مشوم بروزن مقول و مغسوم کے ہے - چنانچہ اسکا بیان اوپر گزرا بمعنی اس کے منحوس کے ہیں۔

**میعاد** - ع - آپس میں وعدہ کرنا - جگہ وعدہ کرنیکی - زمانہ وعدہ کا اور وقت مقرر۔

**میغ** - ف - ابر سیاہ - اور کبھی بمعنے مطلق سیاہ کے بھی آتا ہے۔

**میق** - ع - گریاں روتا ہوا منہ بسورنے والا

**میقات** - ع - وقت ہنگام کار - وعدہ کی جگہ وعدہ گاہ - اور وہ مقام جہاں پر احرام حج کا باندھتے ہیں اور یہ مقام پانچ ہیں - ذوالحلیفہ ذات عرق - جحفہ - قرن - یلملم -

**میکال** - ع - } نام ایک فرشتہ مقرب کا
**میکائیل** - ع - } جو مخلوقات کے رزق پہونچانے پر جانب خدا سے مقرر ہے

**میکدہ** - ف - شراب خانہ۔

**میگوں** - ف - نام ایک رنگ کا مائل بسرخی - شراب کا سا رنگ

**میل** - ع - منتہا درازی بصر کی زمین پر یعنی مد نظر - سلائی جس سے آنکھ میں سرمہ لگاتے ہیں - منار علامت فرسنگ کا - لوہے یا تانبے وغیرہ کی لمبی کیل جو گنبد کے سرے پر لگاتے ہیں - مسافت چار ہزار قدم کی -

**میل ورزش** - ف - مگدر -

**مَیْل** - ع - خم ہونا - خمیدگی - ہلنا - جنبش کرنا - توجہ - خواہش۔

**میلاد** - ع - وقت ولادت - زمانہ پیدا ہونے کا - نام ایک شہر کا - نام ایک پہلوان ایرانی کا -

میلان ۔ ع ۔ جھکنا ۔ خم ہونا ۔ مائل ہونا
رجوع ۔ خواہش طبیعت ۔
میل در دیدہ کشیدن ۔ ف ۔ بیائے
میل در چشم کشیدن ۔ مث ۔ کے معروف
کسی کو اندھا کر دینا اس لیے
کہ سلائی کو گرم کر کے آنکھ میں
پھیر دینے سے آدمی اندھا ہو جاتا ہے
میلک ۔ ف ۔ ایک قسم کا کپڑا ہے جو
شہر نوشاد سے لاتے ہیں ۔
میم کاتب ۔ ف ۔ کنایہ اندھے سے ۔
میم منطوق ۔ ف ۔ کنایہ الف کوفی سے
جس سے مراد آلت مردمی ہے ۔
میمنت ۔ ع ۔ برکت ۔ سعادت ۔
میمند ۔ ع ۔ نام ایک قصبہ یا قبیلہ کا جو
مضافات غزنین سے ہے غزنین کا
رہنے والا حسن میمندی تھا فہمند
بھی اسی کو کہتے ہیں
میمنہ ۔ ع ۔ جانب دست راست ۔
داہنے ہاتھ کی طرف ۔ اور وہ
فوج جو لڑائی کے وقت بادشاہ
کے داہنی طرف کھڑی ہو ۔
میمون ۔ ع ۔ خجستہ ۔ مبارک نام
ایک مرد کا ۔
میمون ۔ ف ۔ بندر ایک مشہور جانور ہے ۔
میمونہ ۔ ع ۔ کشتی کے ایک پیچ کا نام نیز
آنحضرت کی ایک بی بی کا نام ۔
مین ۔ ع ۔ جھوٹ بولنا ۔ دروغ ۔ جھوٹ
مینا ۔ ف ۔ شیشہ شراب کا ۔ آبگینہ
رنگین جس سے سونے اور چاندی
پر نقاشی کرتے ہیں اور یہ مینا
سبز اور لاجوردی اور سفید اور
سرخ ہوتا ہے ۔
میناکار ۔ ف ۔ چاندی اور سونے پر
مینا کا کام کرنے والا ۔
مینو ۔ ف ۔ عالم علوی ۔ بہشت
فلک آسمان ۔ آبگینہ رنگین
یعنی مینا زمرد جو قسم
جواہر سے ہے ۔
میوہ ۔ ع ۔ پھل کسی درخت کا
میوہ ۔ ع ۔ اور سکندر نامہ
میں مراد ایک کنیزک کی
ذات سے ۔

# باب نون

## فصل نون مع الف

نا ۔ ف ۔ حرف نفی ہے جو اسم فاعل اور
اسم مفعول وغیرہ پر داخل ہوتا ہے
جیسے نابالغ اور نامسموع وغیرہ
اور لفظ (بے) مصادر اور اسمائے
جامد پر آتا ہے جیسے بے علمی بے شعور
وغیرہ مگر چند مقام پر اس قاعدے
کے خلاف مستعمل ہے جیسے نامراد ۔
ناہنجار ۔ ناانصاف ۔ ناامید ۔
ناتوان ۔ ناسپاس ۔ نادہند
ناکام وغیرہ ۔
نا ۔ ع ۔ ہم مرد ۔ ہم عورتیں صیغہ جمع متکلم
ناب ۔ ع ۔ وہ دانت جس کو ہندی میں
کچلی کہتے ہیں ۔ بوڑھی اونٹنی ۔
ناب ۔ ف ۔ خالص ۔ صاف ۔ پاک ۔
ناپاک ۔ ف ۔ گندہ ۔ پلید ۔
ناپائدار ۔ ف ۔ جو دیر تک نہ رہے ۔
ناپایستہ ۔ ف ۔ نالائق ۔ نازیبا ۔
نابت ۔ ع ۔ اُگنے والا ۔ اگانے والا ۔
نائچ ۔ ف ۔ بانسری ۔
نابرادر ۔ ف ۔ سوتیلا بھائی ۔
ناپدید ۔ ف ۔ جو دکھلائی نہ دے ۔
ناپسند ۔ ف ۔ جو پسند نہ ہو ۔
نابغہ ۔ ع ۔ نام ایک شاعر کا جو مدح تھا

نعمان بن منذر کا۔
نابکار۔ ف۔ جو کام کا نہ ہو۔ نالائق۔
نابود۔ ف۔ جو نیست ہو جائے۔
نابہ۔ ف۔ خالص شراب۔
نابہرہ۔ ف۔ کینہ۔ فرومایہ بے عقل بے نصیب۔
ناپیدا۔ ف جو ظاہر نہ ہو۔
نابینا۔ ف۔ اندھا۔
ناتراشیدہ۔ ف۔ نہ چھلا ہوا بے ادب بے تمیز۔
ناتراش۔ ف۔ ناہموار سفلہ کمینہ بے ادب۔
ناتوان۔ ف۔ کمزور۔ لاغر۔
ناتوان بین۔ ف۔ حسد کرنے والا حاسد۔
ناتوانی۔ ف۔ ناقتی۔ کمزوری۔
ناجی۔ ع۔ } نجات پانے والا۔
ناجیہ۔ ع۔ } عذاب سے چھٹکارا پانے والا۔
ناچار۔ ف۔ لاعلاج۔ لابد۔ بالضرور عاجز۔ لاچار۔ غلط ہے۔
ناچاق۔ ف۔ دُبلا۔ مریض وہ شخص جو تندرست نہ ہو۔
ناچخ۔ ف۔ چھوٹا نیزہ۔
ناچیز۔ ف۔ بے حقیقت۔ ذلیل۔

ناحفاظ۔ ف۔ بے شرم۔ فاسق، بے احتیاط۔ بے حیا۔
ناحق۔ ف۔ بے حق۔ بے سبب۔
ناحی۔ ع۔ قصد کرنے والا۔ اور کنارہ پکڑنے والا۔
ناحیہ۔ ع۔ کونا۔ کنارہ۔ کونا ملک کا۔
ناخ۔ ف۔ ناف شکم پر جو سوراخ ہوتا ہے۔
ناخُدا۔ ف۔ ملّاح اصل میں ناؤخدا تھا یعنے مالک ناؤ کا۔
ناخِس۔ ع۔ مثل سوئی کے چبھنے والا درد جس میں ٹیس پیدا ہو۔
ناخِص۔ ع۔ وہ عورت جو بڑھاپے سے دُبلی ہو گئی ہو۔
ناخَلف۔ ف۔ وہ بیٹا جو نالائق ہو اور جو باپ کے موافق نہ ہو۔
ناخُن آفتاب۔ ف۔ آتش۔ آگ۔
ناخُن بدل زدن۔ ف۔ دل پراش کرنا کسی بات کا۔ بے قرار کرنا۔
ناخن بسنگ آمدن۔ ف۔ کنایہ امر نا ملائم اور مکروہ کے پیش آنے سے۔
ناخُن گذاشتن۔ ف۔ کنایہ ہے کمال خوف اور نہایت عاجزی سے۔

ناخُنہ۔ ف۔ نام آنکھ کی ایک بیماری
اور یہ گوشت ہوتا ہے مائل
سفیدی مثل ناخن کے جو آنکھ
کے کوئے میں پیدا ہو جاتا ہے
اگر علاج نہ کیا جائے تو سیاہی
آنکھ کی ڈھانپ لیتا ہے اور
آدمی اندھا ہو جاتا ہے۔
ناخواست۔ ت۔ بے اختیار
بے طلب۔ بے تلاش۔ اور
جدید فارسی میں اپاہج کو کہتے
ہیں۔
ناخواندہ۔ ف۔ بے پڑھا ہوا
بے بلایا ہوا۔
ناخُوش۔ ف۔ جو راضی نہ ہو۔
نادار۔ ف۔ نہایت مفلس جس کے
پاس کچھ نہ ہو۔
ناداری۔ ف۔ مفلسی۔ محتاجی۔
ناداشت۔ ف۔ مفلس۔ محتاج اور
یعنے ناواقف کے بھی آیا ہے۔
ناداشتی۔ ف۔ مفلسی۔ بے شرمی
ناواقفی۔
نادان۔ ف۔ بیوقوف۔ ناواقف۔
نادانستہ۔ ف۔ انجان۔
نادانی۔ ف۔ بیوقوفی۔ ناواقفیت۔
نادر۔ ع۔ شئے۔ قلیل۔

اور معدوم -

نادرست - ف - جو ٹھیک نہ ہو -

نادرہ - ع - عجیب - تحفہ -

نادم - ع - شرمندہ - پشیمان -

نادی - ع - پکارنے والا -

نادیدنی - ف - قابل نہ دیکھنے کے -

نادیدہ - ف - نہ دیکھا ہوا -

نار - ف - انار مشہور میوہ ہے -

نار - ع - آتش - آگ -

ناراست - ف - جو سیدھا نہ ہو - سچا نہ ہو - کھوٹا آدمی -

ناربن - ف - انار کا درخت -

نارجیل - ع - ناریل - کھوپرا -

نارجیلہ - ف - ناریل والا - حقہ گڑگڑی -

نارو - ف ایک جانور ہوتا ہے مثل جوں کے جو حیوانات کی پوست میں پیدا ہو کر خون پیا کرتا ہے مثلاً چیچڑی -

ناردان - ف - دانۂ انار - اور بعض انار دانۂ ترش کو کہتے ہیں -

ناردانک - ف - آب انار -

نارس - ف - وہ میوہ جو ابھی خام ہو

نارسائی - ف - پہنچ کا نہ ہونا -

نارسیدہ - ف - کچا - خام - نابالغ - کم سن لڑکی

نارگندہ - ف - وہ جگہ جہاں بہت سے انار کے درخت ہوں -

نار فارسی - ف - مرض آتشک -

نارنج - ف - معرب نارنگ کا -

نارنج زرین - ف - کنایہ آفتاب سے -

نارنگی - ف - } نارنگی مشہور پھل
نارنگ - ف - } ہے -

ناروا - ف - ناجائز - غیر مشروع -

نارود - ت - لڑائی - رفتار -

نارون - ف - ایک قسم ہے انار کی جس میں بجز پھول کے پھل نہیں اور پھول اس کا مثل گیندے کے بڑا اور نہایت سرخ ہوتا ہے اس کو گلنار فارسی بھی کہتے ہیں - اور نام ایک درخت کا بھی جو نہایت خوش اندام "سیدھا" سایہ دار اور خوبصورت ہوتا ہے معشوق کے قد کو اس سے تشبیہ دیتے ہیں اور بعض نے لکھا ہے کہ نارون مبدل ہے نارین یعنی درخت انار کا -

ناری - ع - آتشی - جن - پری - دوزخی -

ناز - ف - نیا اگا ہوا - سرو و صنوبر کا درخت - بد دماغی بے پروائی معشوق کی - فخر - لاڈ - پیار -

نازا - ف - ہر حیوان کی مادہ جس میں جننے کی قابلیت نہ ہو - بانجھ -

ناز بالش - ف - نرم تکیہ -

نازک - ف - پتلا - خوبصورت جو بھدا نہ ہو -

نازک کاری - ف - صیقل کرنا - سوہن سے ریتنا -

نازک بدن - ف - پتلے بدن کا -

نازک خیالان - ف - عارف لوگ بڑے فکر کرنیوالے حق تعالیٰ کی صنعتوں اور مضامین شعری میں -

نازل - ع - اترنے والا -

نازل منزلہ - ع قائم مقام -

نازلہ - ع - حادثہ - مصیبت -

نازندہ - ف - ناز کرنے والا -

نازنین - ف - نازک اندام - یہ مرکب ہے ناز اور نین کلمۂ نسبت سے -

نازیدن - ف - ناز کرنا -

نازو - ف - درخت چنار - اور بعضی درخت سرو کے بھی لکھا ہے -

ناس - ع - آدمی - انسان - یہ صیغہ اسم جنس کا ہے واحد اور جمع دونوں پر بولا جاتا ہے -

ناساز - ناموافق -

ناسپاس - ف - بے شکر - ناشکرا -
ناستودہ - ف - جس کی تعریف نہ ہوئی ہو
ناسج - ع - کپڑے کا بننے والا -
ناسخ - ع - لکھنے والا - رد کرنے والا
نیست کرنے والا -
ناسرہ - ف - اس میں نا نفی کا ہے -
کھوٹا غیر خالص - وہ روپیہ یا
اشرفی جس میں کچھ عیب ہو - اور
مجازاً بمعنے سخن بد کے بھی آتا ہے
ناسزا - ف - نازیبا - نالائق -
ناسفتہ - ف - بغیر پرویا ہوا جس میں
سوراخ نہ ہوا ہو -
ناسفتگان - ف - کنواری عورتیں -
ناسق - ع - انتظام و ترتیب کرنے والا -
ناسک - ع - عبادت کرنے والا ، راہ
حق تعالے میں قربانی کرنیوالا -
ناسکان - ف - عبادت کرنے والے
ناسوت - ع - عالم اجسام کہ مراد اس
سے دنیا اور یہ جہان ہے مجازاً
بمعنے شریعت اور عبادت ظاہری
کے بھی آتا ہے -
ناسور - ع - یہ لفظ سین اور صاد دونوں
سے لکھا جاتا ہے - وہ زخم جو ہمیشہ
بہا کرے اور کبھی اچھا نہ ہو -
ناسی - ع بھولنے والا -

ناشاد - ف - جو خوش نہ ہو -
ناشائستہ - ف - نالائق - نامناسب -
ناشپاتی - ف - نام ایک میوہ کا جو زردی
میں مشابہ امرود سے ہوتا ہے
اور بہت مشہور ہے -
ناشتا - ف - بھوکا رہنا - یعنی صبح سے
کچھ نہ کھایا ہوا ہونا -
ناشدنی - ف - نہ ہونے کے لائق -
ناشر - ع - پراگندہ - فاش کرنے والا
اور کھولنے والا - اور ظاہر کرنیوالا
کسی چیز کا خوشبو دینے والا -
ناشرات - ع - سخت آندھیاں -
ناشز - ع - اونچا بیٹھنے والا -
ناشط - ع - خوشی کرنے والا -
ناشطات - ع - خوشی اور سرور پیدا
کرنے والی جماعتیں مجلس طرب
ناشکیبائی - ف - بے صبری -
ناشناس - ف - جو پہچانتا نہ ہو -
ناشناخت - ف - نہ پہچانا ہوا -
ناشورہ - ع - بواو معروف ، ٹونٹی -
ناشی - ع - اٹھنے والا - ظاہر اور پیدا
ہونے والا - نوجوان -
ناصب - ع - برپا کرنے والا - اور قائم
کرنے والا - دشمن رکھنے والا -
کلمہ عرب میں حرکت زبر کی دینے والا

ناصبہ - ع - مؤنث ہے ناصب کی -
ناصح - ع نصیحت کرنے والا -
ناصر - ع - مددگار -
ناصع - ع - خالص -
ناصف - ع آدھوں آدھ کرنیوالا -
ناصواب - ف - جو درست نہ ہو غلط
ناصور - ع یہ لفظ سین اور صاد
دونوں سے درست ہے وہ
زخم جو کبھی بند نہ ہو -
ناصیہ - ع - پیشانی کے بال - مگر فارسی
میں بمعنے پیشانی یعنے ماتھے کے
مستعمل ہے -
ناضح - ع - وہ اونٹ جس پر پانی کی
پکھال لادی جائے -
ناضر - ع - تروتازہ -
ناطح - ع - سینگ مارنے والا چوپایہ -
ناطر - ع - نگہبان باغ انگور کا -
ناطس - ع - جاسوس - سی آئی ڈی
ناطق - ع - بولنے والا صاحب عقل سمجھنے
والا کلیات اور جزئیات کا -
ناطور - ع - باغبان اور نگہبان
انگور کے باغ کا -
ناظر - ع - دیکھنے والا - محرروں کا سردار
اور بمعنی خواجہ سرا یعنی خوجہ کے
بھی آیا ہے اور بمعنے داروغہ کے بھی

اور کنایہ جاسوس اور ہرکارہ سے بھی۔

ناظر الحربیہ - ع - وزیر جنگ، فیلڈ مارشل کمانڈنگ آفیسر۔

ناظر المحطہ - ع - اسٹیشن ماسٹر۔

ناظر رسومات - ع - انکم ٹیکس آفیسر

ناظم - ع - پرونے والا - شعر کہنے والا - انتظام کرنے والا۔

ناظور - ع - نظر کرتے والا - نگہبان اور نظر کیا گیا۔

ناظورہ - ع - معشوقہ - محبوبہ

ناعس - ع - اونگھنے والا - وہ شخص جس کی آنکھوں میں نیند بھری ہوئی ہو

ناعش - ع - زندگانی بخشنے والا -

ناعم - ع - نرم - نازک - تازہ نعمت میں پلا ہوا - نام ایک قلعہ کا خیبر کے قلعوں میں سے۔

ناعمہ - ع - نرم اور نازک بدن عورت۔

ناف - ف - پیٹ کی ناف - توندی۔

ناف پیچ - ف - پیچش کا درد۔

نافجہ - ع - خوشبودار شے۔

نافخ - ع - پھونکنے والا - ہوا بھر کر پھلانے والا۔

ناف خاک - ف - مکہ معظمہ۔

نافذ - ع - جاری ہونیوالا - نفوذ کرنے والا یہ لفظ اکثر صفت امر اور حکم کے ساتھ واقع ہوتا ہے۔

نافر - ع - نفرت کرنے والا - غائب، بھاگ جانے والا۔

نافرجام - ف - بدانجام - بداصل نالائق۔

نافرمان - ف - جو حکم نہ مانے۔

نافرمانی - ف - حکم نہ ماننا - حکم عدولی۔

ناف زدن - ف - طفل نوپیدا کی ناف کاٹنا۔

ناف زمین - ف - مکہ معظمہ، دنیا کے بالکل بیچ میں واقع ہے۔

ناف شب - ف - آدھی رات۔

نافض - ع - ہلانے والا اور وہ تپ جو لرزہ سے آوے - توڑنیوالا۔

نافع - ع - نفع دینے والا۔

ناف عالم - ف - مکہ معظمہ۔

نافلہ - ع - زائد - وہ عطیہ اور بخشش جو غیر واجب ہو - نماز سنت وہ عبادت جو بندہ پر واجب نہ ہو۔

نافہ - ف - مشک یعنی کستوری کی تھیلی۔ جو ہرن کی ناف سے نکلتی ہے۔

ناف ہفتہ - ف - منگل کا روز

نافہم - ف - ناسمجھ - کم عقل۔

نافی - ع - نفی کرنیوالا - نیست کرنیوالا۔

ناقابل - ف - جو قابل نہ ہو۔

ناقد - ع - پرکھنے والا - روپیہ اور اشرفی کا پرکھنے والا - مجازاً اچھائی برائی پر بحث کرنیوالا۔

ناقر - ع - چونچ مارنے والا، چونچ سے کھٹکنے والا - صور پھونکنے والا

ناقص - ع - جس میں کچھ کمی ہو، ادھورا اور علم صرف کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کے اصلی حرفوں میں سے آخر کا حرف (و) یا (ا) یا (ی) ہو۔

ناقل - ع - نقل کرنے والا کسی بات کا بیان کرنے والا۔

ناقور - ع - بڑی نے - صور - سنکھ

ناقوس - ع - سنکھ جو ہندو لوگ بروقت پوجا کے بجاتے ہیں - بڑا گھنٹہ جو گرجا گھر میں بروقت نماز بجتا ہے۔

ناقہ - ف - اونٹنی۔

ناقہ - ع - جو ابھی بیماری سے اٹھا ہو۔

ناک - ف - بھرا ہوا - صاحب خداوند مالک، آلودہ - مگر یہ لفظ کسی موصوف کی صفت کرنے کیلیے کلمات کے آخر میں لاتے ہیں جیسے دردناک۔

ناکارہ - ف - جو کام کا نہ ہو۔

ناکاشتہ۔ف۔جو بویا گیا نہ ہو۔
ناکام۔ف۔نامراد۔ناچار۔بالضرور۔
ناگاہ۔ف۔ } اچانک۔یکایک۔
ناگاج۔ف۔ }
ناکِب۔ع۔اوندھا گرانے والا، رنج وغم دینے والا۔
ناکتخدا۔ف۔بن بیاہا ہوا جس کی شادی ابھی نہ ہوئی ہو۔
ناکِح۔ع۔مرد نکاح کرنے والا۔عورت نکاح کرنے والی۔جماع کرنے والا۔
ناکردنی۔ف۔وہ بات جو کرنے کے لائق نہ ہو۔
ناگرفت۔ف۔ناگاہ۔یکایک۔
ناگزاران۔ف۔ } ناچار۔ضرور
ناگزار۔ف۔ } لابد، لاعلاج
ناگزیر۔ف۔ } یعنی بالضرور۔
ناکس۔ف۔کمینہ۔نالائق۔
ناکِس۔ع۔اوندھا سرنگوں۔
ناکسی۔ف۔نالائقی۔کمینہ پن۔
ناگفتہ داں۔ف۔عالم الغیب۔
ناگوار۔ف۔بدمزہ۔بدذائقہ۔ناپسند، ناخوش۔جو ہضم نہ ہو واضح ہو کہ یہ بفتح کاف فارسی غلط ہے۔
ناگہاں۔ف۔یکایک۔یکدم۔

نال۔ف۔وہ چیز جو مثل سوت کے قلم کے تراشنے میں نکلتی ہے اور معنی گنا نیشکر۔رودہ خانہ کوچک وہ نے جو اندر سے خالی ہو۔
نالان۔ف۔روتا ہوا۔نالہ اور فریاد کرتا ہوا۔
نالائق۔ف۔بدتمیز۔جاہل۔نااہل۔
نالش۔ف۔نالاں ہونا۔اور فریاد کرنا۔
نالہ۔ف۔فریاد۔آواز بلند۔بلند آواز سے دکھے دل کا حال کہنا چھوٹی ندی۔
نالیدن۔ف۔شور کرنا۔
نامبارک۔ف۔منحوس۔وہ چیز جو مبارک نہ ہو۔
نام بردہ۔ف۔ذکر کیا گیا۔وہ شخص جس کا نام اوپر ذکر ہوا ہو۔نام آور۔
نامبردار۔ف۔نامی۔نامور۔
نام برہیچ زدن۔ف۔بھول جانا، فراموش کرنا۔محو کرنا۔مٹا دینا۔بے فائدہ کام کرنا جو ممکن نہ ہو۔
نامتر۔ف۔بڑا نامی۔
نامتناہی۔ف۔جس کی انتہا نہ ہو۔
نامجو۔ف۔ناموری چاہنے والا۔

نامحدود۔ف۔بیحد۔بے انتہا۔
نامحرم۔ف۔ناواقف۔
نام خدا۔ف۔قسم خدا کی۔
نامدار۔ف۔عزت والا۔نامور۔
نامراد۔ف۔بے مراد۔
نامرد۔ف۔جو مرد نہ ہو۔ہیجڑا۔
نامردم۔ف۔نالائق۔واضح ہو کہ مردم وہ لفظ ہے جو مفرد اور جمع دونوں پر بولا جاتا ہے۔
نامردی۔ف۔نامرد ہونا۔
نامزد۔ف۔مشہور۔نامی۔نامور۔
نامساعد۔ف۔ناموافق۔
نامشخص۔ف۔بے تحقیق۔نہ معین اصطلاح میں وہ شخص جو ایک وضع اور ایک حالت پر نہ رہے۔
نامعقول۔ف۔نامناسب جو عقل میں نہ آوے بیوقوفی کی بات اور اصطلاحاً بیوقوف بے عقل۔
ناملائم۔ف۔نامناسب۔درشت امر خراب اور بد۔
نامور۔ف۔مشہور آدمی۔
ناموری۔ف۔شہرت۔
ناموس۔ع۔عصمت۔عفت خلق سے عزت کی امید رکھنا۔نیکنامی شریعت۔تدبیر سیاست فرشتے

احکام خدا۔ جبرئیل علیہ السلام۔
قاعدہ۔ دستور۔ صدا۔ آواز۔
صاحب راز۔ مکر پوشیدہ حیلہ۔
ناموس اکبر۔ ع۔ بڑا قاعدہ۔ بڑا دستور
شریعت اور لقب حضرت جبرئیل
علیہ السلام کا۔
ناموسہ۔ ع۔ سہری کی مچھر دانی۔
نامہ۔ ف۔ ع۔ لکھا ہوا خط۔ چٹھی۔
نامہ سفید۔ ف۔ نہایت نیک اور
صالح اور پرہیزگار آدمی۔
نامی۔ ف۔ نامور۔ مغرور۔ ومشہور۔
نامی۔ ع۔ بڑھنے والا پھیلنے والا۔
نامیدن۔ ف۔ نام رکھنا۔
نامیہ۔ ع۔ ایک قوت ہے جسم حیوانی اور
نباتی میں جو جسم کی طول و عرض
وعمق میں بڑھاتی ہے۔
نان۔ ف۔ روٹی۔
نانبا۔ ف۔ مخفف ہے نانبائی کا، روٹی
پکانے والا۔
نانبائی۔ ف۔ مخفف ہے نان آبائی کا۔
یعنی طباخ جو نان یعنی روٹی اور
آبا یعنی شوربا بیچنے والا۔
نان بستن۔ ف۔ روٹی پکانا۔
نان پوسیدہ۔ ف۔ باسی روٹی۔
نان تنکی۔ ف۔ پتلی روٹی۔ چپاتی۔

نان تافتانی۔ ف۔ چھوٹی شیرمال۔
نانخواہ۔ ف۔ نام دوا کا۔ اجوائن۔
نان خورش۔ ف۔ وہ چیز جس کے
ساتھ روٹی کھائی جائے خواہ
وہ چیز نمکین ہو۔ خواہ میٹھی خواہ
ترش۔ دال سالن۔
نان در روغن افتادن۔ ف۔
خاطرخواہ کامیاب ہونا نفع پانا۔
نان رباط۔ ف۔ لنگر کی روٹی۔ روٹی
جو خانقاہوں میں ملتی ہے۔
نان زرین۔ ف۔ آفتاب۔
نان سیمین۔ ف۔ چاند۔
نان فرنگی۔ ف۔ بسکٹ، نان پاؤ،
ڈبل روٹی۔
نان خوار۔ ف۔ اہل وعیال۔
نان کلاغ۔ ف۔ ایک گھاس ہے۔
جس کے تخم کو کوا دوست رکھتا ہے
اور اسی تخم کو روٹی پر چھڑک کے
پکاتے ہیں لہذا اس قسم کی روٹی کا
نام نان کلاغ رکھا گیا۔
نان گور۔ ف۔ کمینہ۔ لالچی۔
نان وحلوا۔ ف۔ نام ایک مثنوی مختصر کا
شیخ بہاء الدین آملی علیہ الرحمۃ سے۔
نان ور۔ ف۔ نانبائی۔
نان وقف۔ ف۔ خدا کے نام کی

روٹی یعنی للہی کھانا۔
ناؤ۔ ف۔ کشتی۔ پرنالہ۔
ناودان۔ ف۔ پرنالہ۔ بدرو۔
ناورد۔ ف۔ جنگ۔ وجدل۔
ناوس۔ ف۔ بروزن طاؤس آتشکدہ
عبادتخانہ کفار کا۔
ناوک۔ ف۔ ایک قسم تیر کی جو چھوٹا
ہوتا ہے۔
ناؤنوش۔ ف۔ نغمہ بانسری کا سننا
اور شراب پینا۔ اور حاصل معنے
اس کے عیش وعشرت۔
ناوہ۔ ف۔ ناؤسے پرنالہ۔ بدررو۔
ناہار۔ ف۔ اصل میں ناآہار تھا اور آہار
خورش کو کہتے ہیں یعنی وہ شخص
جس نے صبح سے کچھ نہ کھایا ہو۔
ناہج۔ ع۔ پیدل چلنے والا کشادہ راہ
پیدا کرنے والا۔
ناہد۔ ع۔ نار پستان یعنی وہ لڑکی جس کی
چھاتیاں نئی اٹھی ہوں۔
ناہض۔ ع۔ وہ پرند جو پروں کو کھولکر
اڑنے کی تیاری کرے۔
ناہق۔ ع۔ گدھا۔ خر نر۔
ناہل۔ ع۔ چشمہ سے پانی پینے والا۔
ناہمتا۔ ف۔ بے مثل۔ بے مانند۔
ناہموار۔ ف۔ جو برابر نہ ہو نیچا۔ اونچا۔

مجازاً بے ادب۔ نالائق۔
**ناہنجار**۔ ف۔ بدذات۔ بداصل۔
**ناہی**۔ ع۔ منع کرنے والا۔ روکنے والا۔
**ناہید**۔ ف۔ ستارۂ زہرہ جو تیسرے آسمان پر ہے اور اسکو مطربۂ فلک بھی کہتے ہیں۔
**نائے**۔ ف۔ نے بانسری کی جس کو بجاتے ہیں۔ گلا۔ حلق۔ اور بمعنی کوچہ کے بھی آیا ہے۔
**نایاب**۔ ف۔ جو چیز نہ پائی جائے۔ ناموجود۔ معدوم۔
**نائب**۔ ع۔ قائم مقام۔
**نائبہ**۔ ع۔ حادثہ۔ واقعہ۔ اور وہ تپ جو بہت گرم ہو۔
**نائے ترکی**۔ ف۔ قرنا۔
**نائچہ**۔ ف۔ نیچہ حقّہ کا۔
**نائحہ**۔ ع۔ گریہ۔ رونا۔ نالہ۔ فریاد۔ مصیبت۔
**نائرہ**۔ ع۔ شعلہ لپٹ، دشمنی، بھاگنے والا۔ نکل جانے والا۔ اور اسی کی مناسبت سے تو حرف قافیہ کے آخری حرف کو کہتے ہیں چونکہ یہ حرف حروف قافیہ کے کنارے پر ہوتا ہے۔
**نائزہ**۔ ف۔ لوٹے کی ٹونٹی، نلی خولدار

مجازاً عضو تناسل۔
**نائک**۔ ع۔ جماع کرنے والا۔
**نائل**۔ ع۔ پہنچنے والا۔ پانے والا۔
**نائم**۔ ع۔ خفتہ سوتا ہوا۔ سونے والا۔
**نائیدن**۔ ف۔ فخر کرنا۔ ڈینگ مارنا۔

## فصل نون مع بائے موحدہ

**نبا**۔ ع۔ واقعہ۔ خبر۔ اطلاع۔
**نبات**۔ ع۔ ہری گھاس، روئیدگی ہر سبزہ اور درخت جو زمین سے اُگے ترکاری۔ گھاس پات ایک قسم صاف قند کی جس کو مصری کہتے ہیں۔
**نباتی**۔ ع۔ روئیدگی۔ وہ شے جو گھاس پات کی قسم سے ہو۔
**نُبارج**۔ ع۔ وہ دو عورتیں جو ایک شوہر کے نکاح میں ہوں۔
**نُباح**۔ ع۔ بڑی آواز غیر معمولی کُتے کی جس کو نالۂ سگ کہتے ہیں۔
**نَبّاش**۔ ع۔ قبر کھود کر کفن کالینے والا اور چرانے والا۔ کفن چور۔
**نُبّاض**۔ ع۔ نبض پہچاننے والا واضح ہو کہ یہ صیغہ مبالغہ کا نہیں ہے بلکہ صیغۂ نسبت کا ہے جیسے عطّار۔
**نَبالت**۔ ع۔ بزرگواری۔ آگاہی مشہور ہونا۔ استاد ہونا۔ تیر تراشنا۔

**نَباہت**۔ ع۔ بزرگوار و مشہور ہونا۔ چمک۔ شان۔ عزت۔
**نَبائر**۔ ف۔ پسر زادگان۔ پوتے یہ جمع نبیرہ کی ہے بتصرف فارسیان عربی دان لفظ فارسی کو بطور عربی کے جمع بنالیا ہے جیسے فرامین جمع فرمان کی۔
**نَبائل**۔ ع۔ بزرگ لوگ، بزرگ کام نیکیاں یہ جمع نبیلہ کی ہے۔
**نَبت**۔ ع۔ اگنا۔ روئیدگی۔
**نبذ**۔ ع۔ تھوڑا ٹکڑا۔ تھوڑی چیز۔ بقیہ کسی چیز کا۔
**نبذے**۔ ف۔ یائے وحدت کے ساتھ بمعنے بعضے اندکے۔
**نَبر**۔ ع۔ بلندی۔ بلند کرنا۔ اٹھانا۔
**نبراس**۔ ع۔ چراغ۔ لالٹین۔ شمع۔
**نبرد**۔ ف۔ لڑائی جنگ۔
**نَبردگاہ**۔ ف۔ میدان جنگ کا۔
**نَبردہ**۔ ف۔ دلاور۔ بہادر۔
**نَبش**۔ ع۔ کفن چرالینا مردہ کی قبر کھود کر
**نبشتن**۔ ف۔ لکھنا۔
**نبض**۔ ع۔ اُچھلنا رگ کا۔
**نَبع**۔ ع۔ پانی کا چشمہ سے باہر نکلنا۔
**نَبق**۔ ع۔ لکھنا۔ بیری کے درخت کے پھل یعنی بیر۔

نقبہ۔ع۔ ایک بیر۔
نبل۔ع۔ تیر پھینکنا۔ تیر۔
نبل۔ع۔ چھوٹا۔ خرد۔ بڑا۔ بزرگ اور یہ لغات اضداد سے ہے۔
نبلہ۔ع۔ ڈھیلا استنجا کرنے کا۔
نبوت۔ع۔ خبر دینا۔ پیغمبری۔
نبوع۔ع۔ پانی کا زمین سے پھوٹ کر اوپر نکلنا۔
نبہ۔ع۔ ہائے ملفوظ سے خبردار ہونا۔ آگاہ ہونا۔
نبہ۔ع۔ مشہور۔ شہرت یافتہ۔ اور آنحضرت صلعم کے غلام کا نام۔
نبی۔ع۔ خبر دینے والا۔ پیغمبر جو خدا کی طرف سے بندوں کی ہدایت کیلیے آیا ہو۔ واضح ہو کہ نبی عام ہے خواہ صاحب کتاب ہو یا نہ ہو۔ اور رسول خاص ہے۔ یعنی وہ پیغمبر جو صاحب کتاب ہو۔
نبی۔ف۔ یائے معروف سے مصحف کلام الٰہی۔ قرآن شریف۔
نبیذ۔ع۔ وہ شراب جو خرما اور جو سے بنائی جاوے۔ اور بعضوں نے معنی اس شراب کے لکھا ہے۔ جس کو ہندی میں بوزہ کہتے ہیں اور استعمال فارسی میں نمید دال مہملہ سے بھی صحیح ہے۔
نبیرہ۔ف۔ پسر زادہ پوتا۔ پوتی اور کبھی بمعنی دختر زادہ کے بھی آتا ہے یعنے نواسا۔ نواسی۔
نبیسہ۔ف۔ نواسا۔ نواسی۔ اور کبھی بمعنی پوتا اور پوتی کے بھی آیا ہے
نبیل۔ع۔ } خوبصورت۔ بزرگ۔ دانا
نبیلہ۔ع۔ } عقلمند۔ فربہ۔ موٹا۔
نبیہ۔ع۔ بروزن صغیر آگاہ خبردار آگاہی دینے والا

## فصل نون مع تائے فوقانی

نتاج۔ع۔ زادہ۔ پیدا۔ جنا ہوا۔
نتانست۔ف۔ مخفف نتوانست کا۔
نتائج۔ع۔ جمع ہے نتیجہ کی۔ مرادیں۔ مطالب۔ انجام کار۔ بچے۔ اولاد
نتائج و آثار۔ع۔ مراد ہے۔ موالید ثلاثہ یعنے نباتات۔ حیوانات جمادات سے اور مراد حرارت۔ برودت۔ رطوبت۔ یبوست سے بھی۔
نتش۔ع۔ بال اکھیڑنا۔ پر اکھیڑنا۔ نکالنا کانٹے کا موچنہ سے۔
نتف۔ع۔ بال اکھیڑنا۔
نتن۔ع۔ بدبو۔
نتو۔ع۔ ابھار۔ ارتفاع۔ بلندی اونچا ہونا کسی چیز کا۔
نتیجہ۔ع۔ باہر نکالا ہوا۔ تراشا ہوا بچہ حاصل مطلب۔
نتین۔ع۔ بدبودار شے۔

## فصل نون مع ثائے مثلثہ

نثّ۔ع۔ پھیلانا۔ فاش کرنا۔ ظاہر کرنا۔
نثار۔ع۔ خبر۔ اطلاع۔
نثار۔ف۔ وہ چیز جو کسی کے سر پر سے نچھاور کریں زر و گوہر وغیرہ کے قسم کی۔
نثار۔ع۔ بکھیرنا۔ نچھاور کرنا۔ روپیہ اور جنس وغیرہ کسی پر سے تصدق کرنا
نثر۔ع۔ پراگندہ کرنا۔ بکھیرنا۔ وہ سخن جو برخلاف نظم کے ہو۔
نثرہ۔ع۔ چوپایہ کی چھینک چھینکنا ناک کا چھنکنا۔ نام دو ستاروں کا ہے برج اسد میں۔ آٹھویں منزل چاند کی منزلوں میں سے

## فصل نون مع جیم

نجابت۔ع۔ شرافت۔ اصالت بزرگواری۔ گرامی ہونا۔
نجات۔ع۔ بالفتح مخلصی رستگاری
نجاح۔ع۔ حاجت روائی مخلصی رستگاری۔ چھٹکارا۔ فیروزی۔

نَجَاد - ع - پرتلا - تلوار کا جو کندھے پر ڈالتے ہیں -
نَجَّار - ع - بڑھئی -
نِجَار - ع - اصل جڑ - ذات -
نِجَارت - ع - بڑھئی کا پیشہ کرنا -
نُجَارہ - ع - لکڑی کی چھیلن -
نَجَّارِ شِروان - ف - کنایہ علامہ خاقانی سے جو مشہور شاعر ہیں - اس لیے کہ ان کے والد بڑھئی کا پیشہ کرتے تھے
نَجَاسَت - ع - پلیدی -
نَجَاشی - ع - نام بادشاہ حبش کا -
نَچَاق - ف - نام ایک سلاح یعنی ہتھیار کا -
نَجَائِب - ع } جمع نجیب کی جس کے
نُجَبا - ع } معنی یہ ہیں عمدہ اونٹ مرد اصیل - بزرگ - برگزیدہ بزرگوار کے -
نُجْح - ع - فیروزی - حاجت روائی -
نَجْد - ع - زمین بلند - نام ایک ملک کا ہے درمیان عرب کے جس کی زمین بلند ہے اور بمعنے آرائش خانہ دلیری سے غلبہ کرنا - پناہ - خوشی خرمی -
نَجْدَت - ع - شجاعت - دلیری -
نَجَس - ع - ناپاک ہونا - پلید ناپاک -
نَجِس - ع - پلید - ناپاک -
نَجَف - ع - نام شہر کا ہے جہاں پر مرقد مطہر حضرت علی علیہ السلام کا ہے -
نَجْل - ع - نسل - اولاد - فرزند - اور پھینک دینا کسی چیز کا -
نَجْم - ع - ستارہ - اور وہ درخت جس کا تنہ نہ ہو - اور ہندی میں اس کو بیل کہتے ہیں جیسے درخت کدو وغیرہ کے -
نَجْویٰ - ع - سرگوشی - کانا پھوسی - کان میں چپکے سے بات کہنا -
نُجُوم - ع - جمع ہے نجم کی ، ستارے -
نَجِیب - ع - عمدہ - اونٹ - شریف بزرگ - مرد اصیل -
نَجِید - ع - دلیر - بہادر -
نَجِیف - ع - چوڑے سر کا تیر -

## فصل نون مع حاے حطی

نَحَارِیر - ع - جمع نحریر کی - دانشمند اور زیرک اور عقلمند لوگ -
نُحَاس - ع - مس جس کو ہندی میں تانبا کہتے ہیں - وہ دھواں جس میں آگ کا شعلہ نہ ہو -
نِحَاس - ع - سرشت اصل طبیعت -
نَحَّاس - ع - تانبا بنانے والا -
نُحَاسِ اصفر - ع - پیتل -
نَحَافَت - ع - دبلا پن - لاغری -
کمزوری - ناتوانی -
نَحْت - ع - چھیلنا - صاف کرنا -
نَحْر - ع - اونٹ کا قربانی کرنا - اور سینہ پر زخم مارنا -
نِحْرِیر - ع - زیرک - عقلمند - عالم -
نَحِس - ع - نامبارک -
نَحْل - ع - شہد کی مکھی -
نِحَل - ع - جمع نحلت یعنی مذہب کی اور یعنی مذہبہائے باطل کے بھی اور بخششیں -
نُحْل - ع - عورت کا مہر عورت کے مہر کا نامزد کرنا - دعویٰ کرنا -
نُحْل - ع - عطیہ - بخشش -
نِحْلَت - ع - عورت کا مہر دینا - پیدا کرنا - دعویٰ کرنا - بخشش بغیر عوض کی ، مذہب باطل -
نُحْلہ - ع - بخشش - عطا - صدقہ -
نَحْلہ - ع - عورت کا مہر دینا - ایک مکھی شہد کی -
نَحْنُ - ع - ہا یان - ہم -
نَحْو - ع - طریق - راہ - مانند - طرف - قصد - ارادہ - اسلوب - نام ایک علم کا جس سے کلام عرب کے اعراب معلوم ہوتے ہیں -
نُحُوسَت - ع - نامبارکی - بدبختی -

نحول - ع - لاغری - دُبلا پن گداختہ ہونا گلنا - گھلنا -

نحیب - ع - رونے کی آواز آہ وزاری چلّا کے رونا -

نحیف - ع - دبلا - لاغر - ناتوان - مرد عاجز -

## فصل نون مع خائے معجمہ

نخ - ف - ریشم اور سوت وغیرہ کا دھاگا صف لشکر کملی -

نخاس - ع - وہ بازار جس میں گھوڑے اور دوسرے چوپائے اور حیوانات لونڈی و غلام فروخت ہوتے ہوں -

نخاع - ع - } حرام مغز -
نُخاع - ع - } یعنی مغز
نِخاع - ع - } مہرہائے پشت -

نخاعہ - ع } وہ بلغم جو گلے سے
نخامہ - ع } نکلتا ہے -

نخالہ - ع - بھوسی جو آٹے کے چھاننے سے نکلتی ہے -

نخبہ - ع - انتخاب کی ہوئی چیز -

نخ پیچ - ف - ریل کی ڈور - تاگا گراری یا پھر کی پر چڑھا ہوا -

نخچیر - ف - شکار کرنا - شکار کیا ہوا جانور جنگلی جانور مثل ہرن وغیرہ شکار، شکارگاہ -

نخست - ف } اول - پہلا -
نخستین - ف } واضح ہو کہ نخستین میں یا اور نون زائد ہے -

نخشب - ع - نام ایک شہر کا ہے ترکستان میں جہاں حکیم عطاء بن مقنع نے سحر و طلسم سے چاند ایک کنوئیں سے نکالا تھا -

نخع - ع - سنگت - آب منی -

نخل - ع - درخت خرما - اور چھاننا آٹے وغیرہ کا -

نخل بُن - ف - درخت خرما -

نخلبند - ف - باغبان - مالی -

نخل تابوت - ع - ایک قسم کی آرائش ہے جو مُردوں کے تابوت پر کرتے تھے اور یہ رسم ایران میں شائع تھی -

نخل طور - ف - وادی ایمن میں نواحی کوہ طور میں ایک درخت تھا جس پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو تجلی انوار دکھائی دی تھی -

نخل ماتم - ف - وہی نخل تابوت جس کے معنے ابھی مذکور ہوئے

نخل مریم - ع - ایک درخت خشک تھا خرما کا جنگل میں جب حضرت مریمؑ درد زہ سے بیقرار ہو کر اس درخت کے نیچے تشریف لے گئیں تو وہ درخت خشک آپ کی برکت سے ہرا ہو گیا -

نخلہ - ع - ایک درخت خرما کا -

نخلۂ بنی محمود - ع - نام ایک موضع کا درمیان مکہ اور طائف کے -

نخلۂ بنی ہلال - ع - نام ایک مقام کا مکۂ معظمہ کی راہ میں - اور یہاں ایک باغ ہے خرما کا اور بنی ہلال ایک قبیلہ ہے عرب سے -

نخوت - ف - بزرگی - تکبر - غرور -

نخود - ف - چنا ایک قسم غلہ کی ہے -

نخیر - ع - یائے معروف سے ناک کی آواز - آواز منی - کمینہ لوگ -

نخیر - ف - بروزن فقیر - وہ زمین جس میں کسی درخت کا تخم بودیں اور جب درخت نکل آوے تو وہاں سے کھود کر دوسری جگہ پر لگادیں اور بمعنے مرد خر دماغ اور کمینہ -

نخیل - ع - درخت خرما - مفرد و مرکب دونوں میں مستعمل ہے -

## فصل نون مع دال مہملہ

ند - ع - مانند - ہمتا - نظیر - اور نام ایک بت کا بھی ہے -

ندی - ع - تری - نمی - بخشش -

ندا - ع - آواز کرنا - پکارنا -

ندا - ع - تری - نمی -

نداف - ع - روئی کا دھنکنے والا جس کو دھنیا کہتے ہیں -

ندامت - ع - شرمندگی - پشیمانی -

نداوت - ع - تری - نمناکی -

ندب - ع - شرط - جوا - قمار - زخم کا نشان

ندب - ع - مردہ پر رونا اور نوحہ کرنا - اور اس کی خوبیوں کا بیان کرنا -

ندبہ - ع - نوحہ - شیون - ماتم -

ندرت - ع - تنہائی کمی - اکیلا - اور فرد ہونا - نادر ہونا - تکلگی -

ندف - ع - روئی کا دھنکنا -

ندم - ع - پشیمانی - شرمندہ ہونا -

ندما - ع - جمع ہے ندیم کی یار اور ہمنشین اور مصاحب لوگ -

ندمان - ع - شرمندہ پشیمان -

ندید - ع - ہمتا - نظیر - مانند -

ندیر - ع - اکیلا - فرد - غریب -

ندیف - ع - دھنکی ہوئی روئی -

ندیم - ع - مصاحب ہمنشین - شرمندہ پشیمان -

## فصل نون مع ذال معجمہ

نذارت - ع - خوف - ڈر - ڈرنا -

نذر - ع - عہد - پیمان - وہ چیز جو اپنے اوپر واجب کرلیں - اور جو خدا کے واسطے مثلاً روزہ یا صدقہ وغیرہ مقرر کرلیں کھانا فاتحہ جمع نذور کا - وہ نقد و جنس جو امیروں اور بادشاہوں کے سامنے بروقت ملاقات کے رکھیں -

نذر - ع - حیران - خوف زدہ -

نذر - ع - خوف - ڈر -

نذیر - ع - ڈرانیوالا - اور ایک نام ہے پیغمبر صلعم کے ناموں مبارک سے اسلیے کہ آپ اپنی امت کو عذاب دوزخ وغیرہ اور نافرمانی خدا سے ڈراتے تھے -

## فصل نون مع رائے مہملہ

نر - ف - مرد ضد مادہ -

نرنج - ف - حقہ کی نے -

نرجس - مب - معرب نرگس کا -

نرخ - ف - بھاؤ اناج وغیرہ کا -

نرد - ف - گوٹ چوسر و شطرنج وغیرہ کی نام ایک بازی کا -

نردبان - ف - سیڑھی - زینہ -

نرگاؤ - ف - بیل بدھیا -

نرگس - ف - نام ایک پھول کا بمجاز آنکھ

نرگس شہلا - ف - ایک قسم نرگس کی ہے جس میں بجائے زردی کے سیاہی ہوتی ہے اور بعضے کہتے ہیں نرگس سفید مائل بسیاہی کو کہتے ہیں -

نرگس مست - ف - کنایہ معشوق اور محبوب کی آنکھ سے -

نرگسی - ف - نام ایک قلیہ کا جو مرغی کے انڈوں سے ترکیب پاتا ہے اور نام ایک قسم کے پلاؤ کا - آنکھ سے اشارہ کرنا - طعنہ دینا نام ایک شاعر کا -

نرگسی زدن - ف - چشمک زدن یعنی آنکھ مارنا - کنکھیوں سے اشارہ کرنا طعنہ دینا -

نرم - ف - ملائم - گدگدا -

نرم آہنی - ف - عاجزی - زبونی -

نرم گردن - ف - تابعدار - فرمانبردار -

نرم نرم - ف - آہستہ - آہستہ -

نرمۂ گوشک - ف - کان کی لو -

نرمی - ف - گدگداپن - ضد - سختی -

نرمیش - ف - مینڈھا -

نرہ - ف - عضو تناسل - آلت مردی اور بمعنے زشت - برا جیسے نرہ دیو اور بمعنے درخت کے بھی آیا ہے -

نرہ دیو - ف - بد صورت دیو - دیو نرد -

نَزَی۔ ف۔ بکری اور بکرے۔ اور مینڈھے کا چمڑا۔

نَزَیان۔ ف۔ رستم پہلوان کا دادا۔

## فصل نون مع زائے معجمہ

نزار۔ ف۔ لاغر۔ دبلا۔ اور مراد مفلس سے بھی۔

نزاع۔ ع۔ آرزومند ہونا جھگڑا آرزو مندی آپس میں خصومت اور دشمنی کی راہ سے کشاکش کرنا۔

نزاکت۔ ف۔ نازکی۔ دل کو بھلا معلوم ہونے والا۔

نزاکت کردن۔ ف۔ اپنی نازک مزاجی کا اظہار کرنا۔

نزاہت۔ ع۔ پاکی۔ ناپاکی اور بدی سے دور ہونا۔

نزح۔ ع۔ کنوئیں کا پانی کھینچنا۔

نزد۔ ف۔ بالفتح مخفف نزدیک کا۔

نزدیک۔ ف۔ پاس۔ قریب۔

نزر۔ ع۔ قلیل۔ تھوڑا۔ بجزہ۔

نزع۔ ع۔ کسی چیز کو اس کی جگہ سے کھینچنا۔ جان کندنی۔ دم توڑنا۔

نزف۔ ع۔ تمام پانی کنوئیں کا کھینچ لینا سست کرنا۔ خون چلنا کسی عضو سے خون نکلنا۔

نزل۔ ع۔ ضیافت مہمانی جو مہمان کے آگے رکھیں۔ کھانا جو مہمان کے کھانے کے واسطے رکھیں۔

نزلہ۔ ع۔ آب بینی مرد۔

نزول۔ ع۔ اترنا۔

نزول۔ ف۔ فوج کا پڑاؤ اترنے کا مقام آدمیوں کا۔

نزہ۔ ع۔ کل عیبوں سے پاک مجازاً بمعنی تازہ و خوب۔

نزہت۔ ع۔ بے عیب ہونا پاکیزگی نکوئی۔ خوشحالی۔

نزیدن۔ ف۔ باہر کھینچنا۔ باہر نکالنا۔

نزیف۔ ع۔ تپ زدہ۔ مست بیہوش وہ شخص جس کا خون بہت نکلا ہو اور اس سبب سے وہ سست ہو گیا ہو۔ وہ شخص جس کی زبان پیاس کے سبب سے خشک ہو گئی ہو۔

نزیل۔ ع۔ مہمان۔ مسافر۔ پردیسی جو سرائے وغیرہ میں جا کر اترے

## فصل نون مع زائے فارسی

نژاد۔ ف۔ اصل۔ نسب۔

نژادہ۔ ف۔ اصل۔ نجیب۔

نژخار۔ ف۔ بانگ۔ فریاد۔ نعرہ۔

نژم۔ ف۔ وہ بخار جو جاڑوں میں صبح کے وقت زمین پر ہوتا ہے ہندی میں اس کو کہرا کہتے ہیں

نژند۔ ف۔ اوندھا۔ سرنگوں خوار سرگشتہ۔ غمگین۔ خفا۔

نژیدن۔ ف۔ کھینچنا۔

## فصل نون مع سین مہملہ

نس۔ ع۔ اونٹ کا ہانکنا۔

نساء۔ ع۔ عورتیں۔ یہ جمع امرأۃ کی خلاف قیاس ہے۔

نسا۔ ع۔ نام رگ کا چوتڑ سے پنڈلی تک

نسّاج۔ ع۔ کپڑے کا بننے والا۔

نسائج۔ ع۔ جمع ہے نسیجہ کی جو بمعنی کپڑے کے ہے۔

نسائم۔ ع۔ جمع نسیم کی سرد اور خوشبودار ہوائیں۔ نرم ہوائیں۔

نَسَب۔ ع۔ نسل نژاد۔ خاندان۔

نِسَب۔ ع۔ جمع ہے نسبت کی۔

نسبت۔ ع۔ لگاؤ۔ علاقہ۔

نستر۔ ف۔ مخفف نسترن کا۔

نسترن۔ ف۔ نام ایک پھول کا جو خوشبودار ہوتا ہے۔ عربی میں اس کو نسرین اور ہندی میں سیوتی کہتے ہیں۔

نستعلیق۔ ع۔ یہ لفظ اصل میں نسخ تعلیق تھا چونکہ یہ لفظ نسخ اور لفظ تعلیق سے نکلا ہے۔

اس لیے یہ نام اس کا ہوا پس
بسبب کثرت استعمال اور تخفیف
کے خائے معجمہ کو حذف کر دیا۔
نستعلیق حرف زدن - ف - فصیح اور بلیغ گفتگو کرنا۔ الفاظ کو ان کے مخرج سے ادا کرنا۔
نستعلیق گو - ف - فصاحت، بلاغت سے کلام کرنے والا۔ الفاظ کو انکے مخرج سے نکالنے والا۔
نستوہ - ف - نافرمان - غیر مطیع۔
نسیج - ع - کپڑا بننا - بنا ہوا۔
نسخ - ع - دور کرنا - زائل کرنا - رد کرنا بری چیز کا اچھی چیز سے لکھنا، نام خط عربی کا - جس کو خواجہ ملا ابن مقلہ نے نکالا تھا۔
نسخ - ع - جمع نسخہ بمعنے کتاب کی۔
نسخہ - ع - کتاب - لکھا ہوا، کاغذ وہ پرچہ جس پر حکیم دوا کا نام لکھ کر بیمار کو دیتا ہے۔
نسر - ع - کرگس - گدھ اور نام ایک بت کا بھی ہے۔
نسر طائر - ع - نام ایک ستارہ کا ہے آسمان پر بصورت اس کرگس کے جو اڑنے کو تیار ہو - اور یہ ستارہ منطقۃ البروج کے اُتّر طرف واقع ہے - اور اس کو عقاب بھی کہتے ہیں۔
نسر واقع - ع - نام ایک ستارہ روشن کا بصورت اس کرگس کے جو اوپر سے نیچے آتا ہو - اور یہ ستارہ آسمان پر قطب جنوبی کی طرف ہے
نسرین - ع - نام ایک پھول سفید خوشبودار کا - جس کو فارسی میں نسترن اور ہندی میں سیوتی کہتے ہیں۔
نسرین - ع - تثنیہ نسر کا ہے اور یہ دو ستارے ہیں آسمان پر ایک کو نسر طائر اور دوسرے کو نسر واقع کہتے ہیں اور یہ دونوں بصورت کرگس یعنے گدھ کے ہیں۔
نسطور - ف - نام ایک دانشمند
نسطوری - منسوب اور مجتہد کا قوم ترسا میں سے۔
نسف - ع - بنیاد کا کھود ڈالنا
نسف - ع - نام ایک شہر کا۔
نسق - ع - بالفتحتین - روش - دستور اور ترتیب دینا - دانتوں کی لڑی جو برابر اور ہموار ہو۔
نسق بند - ف - انتظام کرنے والا ملک کا عامل - گورنر۔
نسقچی - ف - چوبدار - انتظام کرنیوالا شہر اور لشکر کے لوگوں کا۔
نسک - ف - نام ایک غلہ کا جس کو ہندی میں مسور کہتے ہیں۔
نسک - ع - قربانی - عبادت۔
نسک - ع - قربانیاں - عبادتیں یہ جمع ہے نسک کی۔
نسل - ع - اولاد - کنبہ۔
نسم - ع - مردم - آدمی۔
نسمات - ع - خوشبوئیں۔
نسمہ - ع - دم - آدمی - روح۔
نسناس - ع - بن مانس یہ ایک جانور ہوتا ہے مشابہ انسان کے
نسور - ع - واؤ معروف سے بمعنے نرم و ہموار۔
نسوان - ع - جمع امراۃ کی ہے خلاف قیاس، عورتیں۔
نسوۃ - ع - عورتیں - یہ ایسی جمع ہے جس کا مفرد نہیں ہے۔
نسی - ع - بھولی ہوئی چیز۔
نسیان - ع - فراموشی بھول فراموش کرنا - بھولنا۔
نسیان - ع - وہ شخص جسپر بھول بہت غالب ہو - بھلکڑ۔

**نسیانیا** ۔ ع ۔ کمال فراموش ۔ بہت بھولا ہوا ۔

**نسیب** ۔ ع ۔ شخص عالی نسب ۔

**نسیج** ۔ ع ۔ } بنا ہوا جامہ ایک قسم
**نسیجہ** ۔ ع ۔ } حریر زرباشد کی ۔

**نسیق** ۔ ع ۔ آراستہ کیا ہوا ۔

**نسیم** ۔ ع ۔ نرم ہوا ۔ ٹھنڈی ہوا ۔ خوشبودار شے ۔

**نسیہ** ۔ قرض ۔ اُدھار ۔

## فصل نون مع شین معجمہ

**نش** ۔ ع ۔ سایہ درخت کا ۔ اور مقام سایہ دار، جہاں درخت ہوں

**نشا** ۔ ع ۔ پیدا کرنا ۔ نو پیدا ہونا مجازاً معنی جہان اور عالم کے مستعمل ہوتا ہے ۔ اس لفظ کے آخر میں ہمزہ بصورت الف ہے ۔

**نشاب** ۔ ع ۔ تیرگر ۔ تیر بنانے والا ۔

**نشاپور** ۔ ف ۔ مخفف نیشاپور کا نام ایک شہر کا خراسان میں اور نشاپور نام ایک شعبہ کا بھی ہے موسیقی سے ۔

**نشأت** ۔ ع ۔ پیدائش ہر ایک قسم کی عالم موجودات، نیا پیدا ہونا ۔ نوجوان ہونا ۔ شروع کرنا ۔

**نشأتین** ۔ ع ۔ دنیا و آخرت ۔

**نشارہ** ۔ ع ۔ برادہ لکڑی اور ہاتھی دانت وغیرہ کا ۔

**نشاط** ۔ ع ۔ خوشی ۔ شادمانی ۔

**نشاط** ۔ ع ۔ جمع ہے نشیط کی جس کے معنے خوشی اور شادمان کے ہیں ۔

**نشاط از پشت راندن** ۔ ف ۔ کنایہ ہے جماع سے ۔

**نشاف** ۔ ع ۔ جذب کرنے والا اپنے میں کھینچ لینے والا ۔ جاذب جس سے روشنائی کا پانی خشک کیا جاتا ہے ۔

**نشاف** ۔ ع ۔ مجنوں ۔ دیوانگی ۔ خبط سڑی پنا ۔

**نشان** ۔ ف ۔ علم فوج کا ۔ جھنڈا لشکر کا فرمان بادشاہ کا ۔

**نشاندن** ۔ بالفتح ۔ ف ۔ بٹھلانا ۔

**نشانہ** ۔ ف ۔ جگہ تیر مارنے کی ۔ جگہ گولی مارنے کی ۔

**نشانیدن** ۔ ف ۔ بٹھلانا ۔

**نشب** ۔ ع ۔ ہر ایک قسم کی جائداد خواہ لونڈی غلام ہو ۔ خواہ مال اور دولت خواہ ملک وغیرہ ۔

**نشتر** ۔ ع ۔ مخفف ہے نیشتر کا اوزار فصد کھولنے والا ۔

**نشتر بخوبی شدن** ۔ ف ۔ اپریشن کا کامیاب ہونا ۔

**نشخوار** ۔ ف ۔ بروزن دشوار جگالی جیسے بکری اور گائے وغیرہ جگالی کرتی ہیں ۔

**نشدت** ۔ ع ۔ جستجو کرنا ۔ گم ہوئی چیز کا ڈھونڈھنا ۔

**نشر** ۔ ع ۔ بوئے خوش ۔ خوشبو ۔ دوبارہ گھاس کا ہرا ہونا ۔ آرہ سے لکڑی کا کاٹنا ۔ چھاپنا پھیلانا ۔ فاش کرنا خبر کا مجازاً زندگی ۔

**نشر** ۔ ع ۔ پراگندہ ہونا ۔ پراگندہ ۔ پراگندگان ۔ واحد اور جمع دونوں مقام پر مستعمل ہوتا ہے ۔

**نشرہ** ۔ ع ۔ تعویذ جو حفاظت اطفال کیلیے لکھیں ۔ افسوں ۔ منتر ۔

**نشرہ** ۔ ع ۔ شادی ختم قرآن کی وہ کاغذ یا وصلی جس پر زعفران اور شنگرف سے بروز مکتب نشینی لڑکوں کے لیے لکھتے ہیں ۔

**نشز** ۔ ع ۔ } بلندی ڈھونڈھنا ،
**نشز** ۔ ع ۔ } بلندی بیٹھنا ۔ بلند جگہ

نِشَستن ۔ف۔ بیٹھنا۔ اور بمعنی بودن اور ماندن کے بھی آیا ہے۔
نَشطُ ۔ع۔ سانپ کا کاٹنا۔ کنوئیں سے پانی بھرنا بغیر چرخی کے ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا گرہ آسانی سے کھولنا۔
نَشف ۔ع۔ جذب کرنا۔ کپڑے کا۔ پسینہ کو جذب کرنا۔
نِشَف ۔ع۔ ایک قسم کا سیاہ پتھر جو نہایت سخت ہوتا ہے۔
نَشَف ۔ع۔ کاسۂ سر۔ کھوپڑی۔ لکڑی کا پیالہ۔
نَشَق ۔ع۔ سونگھنا۔ ہرن کا دام میں پھنسنا۔
نُشُق ۔ع۔ خوشبو۔
نشکردہ ۔ف۔ رانپی اور یہ ایک اوزار ہے۔ چارہ نکا چمڑا کاٹنے کا۔
نِشکرم ۔ف۔ بمعنی شکار نکنم یعنے شکار نہ کروں گا میں۔
نَشکَنج ۔ف۔ دو انگلیوں کے سرویا ناخنوں سے کسی کا گوشت اس طرح سے پکڑنا کہ درد کرنے لگے ہندی میں اس کو چٹکی لینا کہتے ہیں۔

نشاختن ۔ف۔ یقین کرنا خبر دینا۔ بٹھانا۔
نُشُوء ۔ع۔ پیدا ہونا۔ اور بمعنے اُگنا اور بڑھنا کے بھی۔
نُشوار ۔ف۔ بمعنی نشخوار جس کی ہندی جگالی ہے۔
نَشوان ۔ع۔ مست۔ متوالا۔
نُشوَۃ ۔ع۔ ظاہر ہونا۔ مست ہونا۔ متوالا ہونا۔
نِشوۃ ۔ع۔ خوشبو دریافت کرنا۔ خبردار ہونا۔
نُشُور ۔ع۔ زندہ ہونا۔ یوم النشور مراد روز قیامت۔
نُشوز ۔ع۔ ناموافقت کرنا عورت کا اپنے شوہر سے اور نافرمانی کرنا۔
نَشُوق ۔ع۔ وہ پتلی دوا جو ناک میں ٹپکائیں۔
نَشو و نما ۔ع۔ بفتح نون اول و آخر۔ پیدا ہونا۔ اُگنا بڑھنا۔ اور لفظ نما کو نون کے ضمہ سے پڑھنا غلط ہے اس لیے کہ نما لفظ عربی ہے بمعنے افزائش اور بالیدگی کے۔
نَشَہ ۔ف۔ بروزن۔ پشہ۔ بیہوشی

کند ہونا اور ناقص ہوجانا ہوش و حواس کا بسبب پینے شراب اور بھنگ وغیرہ کے اور اس معنے میں نشا بالف۔ اور ہمزہ کے ساتھ لکھنا غلط ہے۔
نَشیب ۔ف۔ یائے مجہول سے پستی پست۔ زمین۔ نچان مخفف اسکا نشیب بھی آتا ہے۔
نَشید ۔ع۔ یائے معروف سے شعر پڑھنا آواز بلند کرنا۔
نَشید ۔ف۔ یائے مجہول سے سرود آواز گانے کی۔
نَشیط ۔ع۔ خوش۔ شادمان۔
نَشیم ۔ف۔ یائے مجہول و معروف دونوں سے درست ہے۔ مخفف نشیمن کا بمعنے آشیانہ و آرام گاہ۔
نَشیمن ۔ف۔ یائے مجہول سے بمعنے خلوتخانہ و آرام گاہ پرند کا گھونسلا۔
نَشین ۔ف۔ بیٹھنے والا (مگر ترکیب کی حالت میں) صیغہ امر کا بمعنے بیٹھ۔

## فصل نون مع صاد مہملہ

نَصّ ۔ع۔ خوب دریافت کرنا کسی امر کو

یہاں تک کہ اصل حال اس کا کھل جائے بلند کرنا کسی چیز کا ظاہر کرنا۔ اور علم اصول کی اصطلاح میں وہ آیت قرآنی جس میں صاف صاف بیان ہو اور جو ظاہر اور ممتاز کردے تشابہ کلام کو کہ یہ نیک ہے اور وہ بد۔ اور فارسی لوگ ہر کلام صریح اور آشکارا اور پر ظاہر کو نص کہتے ہیں۔

**نِصاب**۔ع۔ وہ مقدار مال کی جس پر زکوۃ واجب ہو جائے اقل درجہ اس مال کا چاندی میں دو سو درم اور سونے میں بیس مثقال ہے اور زکوۃ مال کی چالیسواں حصہ اس مال کا ہوتا ہے بعد ہر سال کے اور فارسی لفظ نصاب اکثر بمعنے زر اور سرمایہ اور پونجی کے مستعمل ہوتا ہے۔

**نَصّاح**۔ع۔ کپڑا وغیرہ سینے کا دھاگا۔ نام ایک مرد کا قاریوں میں سے۔

**نَصاریٰ**۔ع۔ عیسوی۔ عیسائی۔

**نِصال**۔ع۔ جمع ہے نصل کی۔ تیروں اور نیزوں کی بھالیں۔

**نَصائح**۔ع۔ جمع ہے نصیحت کی۔

**نَصب**۔ع۔ برپا کرنا۔ دشمن رکھنا حرکت زبر کی کلمۂ معرب میں جس طرح فتحہ کلمۂ مبنی میں ہوتا ہے

**نَصَب**۔ع۔ } بت اور وہ چیز
**نُصب**۔ع۔ } جو واسطے پوجا کے قائم کریں اور نصب بمعنے رنج بھی۔

**نَصبُ العین**۔ع۔ مد نظر۔ منظور خاطر مقابل چشم۔

**نُصح**۔ع۔ کپڑا سینا۔

**نُصح**۔ع۔ نصیحت کرنا۔ پند دینا۔ نیکی چاہنا۔ نصیحت۔ پند۔

**نَصر**۔ع۔ یاری کرنا۔ مدد دینا۔

**نُصر**۔ع۔ یاری کرنے والے۔ مدد دینے والے۔ یہ جمع ناصر کی ہے۔ اور نام پدر قبیلہ کا بنی اسد کے

**نَصرانی**۔ع۔ وہ شخص جو مذہب عیسوی رکھتا ہو۔

**نُصرت**۔ع۔ یاری کرنا۔ مدد دینا۔

**نِصف**۔ع۔ یعنی آدھا ½

**نَصَفَت**۔ع۔ بفتحتین۔ انصاف دینا۔ اور نصفت غلط مشہور۔

**نَصل**۔ع۔ تیر اور نیزے کی بھال

**نَصُوح**۔ع۔ صاف۔ خالص۔ وہ توبہ استوار جس کے بعد پھر گناہ ہرگز نہ کرے۔ نام ایک حمامی کا جس کے توبہ کرنے کا قصہ مثنوی معنوی میں مفصل لکھا ہے۔

**نُصُوص**۔ع۔ وہ آیات قرآنی جن کے معنے ظاہر اور صاف صاف ہوں۔

**نُصُول**۔ع۔ جمع ہے نصل کی تیروں اور نیزوں کی بھالیں۔

**نَصِیب**۔ع۔ قسمت۔ حصہ۔ تقدیر

**نَصِیبہ**۔ع۔ بہرہ روزی۔ حصہ۔

**نَصِیح**۔ع۔ نصیحت کرنے والا۔

**نَصِیحت**۔ع۔ پند۔ بھلی بات۔

**نَصِیر**۔ع۔ مددگار۔ یاری کرنیوالا۔ اور نام ایک قبیلہ کا یہود سے۔

**نُصَیری**۔ع۔ نام ایک فرقہ کا جو منسوب ہے نصیر کی طرف اور نصیر نام ایک شخص کا ہے فدائیان حضرت علی علیہ السلام سے جو آپ کو نعوذ باللہ منہا خدا کہتا تھا اور وہ حضرت اس کو قتل فرماتے تھے اور پھر وہ زندہ ہو جاتا تھا۔ اور

اس کا قصہ مشہور ہے۔ پس
نصیری بمعنے فدوی جاں نثار
اور مضبوط اعتقاد والے کے
مستعمل ہے۔
نَصِیف۔ ع۔ ایک عوض کی چادر
جو نصیری ہوئی۔ ہر چیز کا آدھا
حصہ۔ اور معنی خادم کے بھی۔

## فصل نون مع ضاد معجمہ

نَضَار۔ ع۔ زر۔ سونا۔ ہر شے جو
خالص ہو۔
نَضَارت۔ ع۔ تازگی۔ آبداری۔
نُضج۔ ع۔ پختہ ہونا میوے کا پکنا ہر
شے کا۔ پکنا زخم اور مادہ اور
خلط کا۔
نَضح۔ ع۔ پانی کھینچنا۔
نَضج۔ ع۔ حوض۔ انضاج اس کی
جمع آتی ہے۔
نَضر۔ ع۔ زر۔ تازہ۔ روئی۔ اور
تروتازگی۔
نَضرت۔ ع۔ تر۔ تازگی۔
نُضو۔ ع۔ زائل ہونا رنگ خضاب کا۔
نُضوب۔ ع۔ پانی کا زمین کے اندر
سما جانا۔
نَضیج۔ ع۔ میوہ۔ پختہ۔ کامل پکا ہوا
ہر چیز کا مادہ جس کی پختگی اگ
کے ذریعہ سے نہ ہو۔
نَضیح۔ ع۔ عرق۔ حوض۔
نَضیر۔ ع۔ تازہ آبدار۔ زر۔ سونا۔
نام ایک قبیلہ یہود کا۔

## فصل نون مع طائے مہملہ

نِطاۃ۔ ع۔ نام ایک قلعہ خیبر کا۔
نِطاق۔ ع۔ کمر بند۔ ہندی۔ پٹکا۔
نَطح۔ ع۔ سینگ مارنا بکری وغیرہ کا۔
نَطع۔ ع۔ چمڑے کا بچھونا۔ اور فرش
وہ کھال جس کو فقیر لوگ کمر
پر پیٹتے ہیں۔ اور یہ لفظ طائے
مہملہ کے فتحہ سے بھی آیا ہے۔
یعنی نطع۔
نطع پوشان۔ ف۔ کنایہ پہلوانوں
سے اس لیے کہ وقت کشتی لڑنے
کے چمڑے کی جانگیاں پہنتے ہیں
نَطعی۔ ف۔ چمڑے کی جانگیا جس کو
پہلوان کشتی لڑنے وقت پہنتے
ہیں۔
نَطف۔ ع۔ عیب دار ہونا۔ سر کا
شکستہ ہو جانا اس طرح پر کہ
مغز سر پر زخم پہنچے۔ تباہی
زخم کی۔
نُطَف۔ ع۔ جمع نُطفہ کی۔
نُطفہ۔ ع۔ صاف۔ پانی۔ مرد کی منی
نُطفہ۔ ع۔ گوشوارہ
نُطق۔ ع۔ بات کرنا۔ بولنا۔
نُطق۔ ع۔ جمع نطاق کی جو بمعنے کمر بند
یعنے پٹکہ کے ہے۔
نُطو۔ ع۔ دور ہونا۔ دوری۔
نطول۔ ع۔ دواؤں کے جوش دیے
ہوئے پانی سے کسی عضو کو دھا
پاشویہ کرنا۔ گرم پانی کا تریڑا
دینا۔
نَطول۔ ع۔ وہ پانی دواؤں کا جوش
دیا ہوا جس سے دھاریں۔

## فصل نون مع ظائے معجمہ

نُظّار۔ ع۔ نظر کرنیوالے دیکھنے والے۔
نُظار۔ ع۔ زر۔ سونا۔ خالص چیز
نَظارت۔ ع۔ نظر کرنا۔ کسی چیز کو
دیکھنا۔ نگہبانی۔
نَظارت پیشہ۔ ف۔ نگہبان۔
خواجہ سرا۔
نَظارگی۔ ف۔ دیکھنا۔ دیدہ بازی
کرنا مجازاً دیکھنے والا۔ تماشائی
نَظارہ۔ ع۔ بغیر تشدید ظا کے دیکھنا
کسی چیز کا، فارسی میں تشدید ظا
سے بھی مستعمل ہے۔
نظّارہ۔ ع۔ دیکھنے والے۔ اور نظر
کرنے والے۔

نظارۂ مقربہ۔ ع۔ دوربین۔
نظافت۔ ع۔ پاکیزگی۔
نظام۔ ع۔ دھاگا جس میں جواہر پروئے جائیں۔ آراستگی کسی چیز کی۔ انتظام سلسلہ کسی انتظام کا۔
نظام۔ ع۔ جمع ناظم کی۔ انتظام کرنے والے۔ شعر کہنے والے۔
نظامی دادن۔ ف۔ فوجی سلام کرنا
نظامیہ۔ ع۔ نام ایک مقام کا۔
نظائر۔ ع۔ جمع نظیر کی مثالیں۔
نظر۔ ع۔ نگاہ۔ تامّل۔ اور معنی فکر کے بھی آیا ہے۔
نظرباز۔ ف۔ وہ شخص جو صرف دیکھنے کا مزہ اٹھائے۔
نظربند۔ ف۔ وہ قیدی جو نظر سے غائب نہ ہونے پائے۔
نظرتنگ۔ ف۔ کنجوس۔
نظرداشتن۔ ف۔ عاشق ہونا۔
نظرزدن۔ ف۔ دیکھنا۔
نظرغلط انداز۔ ف۔ کنایہ معشوق کی ایسی نظر سے جو عاشقوں کو غلطی میں ڈالے یعنی ہر عاشق یہی جانے کہ یہ خاص ہم ہی کو دیکھتا تھا۔
نظری۔ ع۔ یہ پہلی قسم ہے حکمت کی دونوں قسموں میں سے واضح ہو کہ حکمت نظری کو حکمت علمی بھی کہتے ہیں۔ اور یہ تصور حقائق موجودات کا ہے اور قسم دوسری حکمت عملی ہے۔ اور اقسام نظری کے بہت ہیں جیسے علم ہیئت، علم تشریح، علم معادن علم نباتات وغیرہ۔
نظریافتن۔ ف۔ ترتیب پانا، کسی سے فیض یاب ہونا۔
نظم۔ ع۔ پرونا موتیوں کا دھاگے میں مجازاً کلام موزوں یعنی شعر۔
نظم آرائے شیروان۔ ف۔ کنایہ ہے۔ خاقانی شاعر مشہور سے۔
نظم و نسق۔ ع۔ انتظام کرنا۔ اور آرائش اور آراستگی۔
نظیر۔ ع۔ مانند۔ مثل۔
نظیف۔ ع۔ حلال۔ پاک۔ طاہر۔

## فصل نون مع عین مہملہ

نُغاب۔ ع۔ کوّے کا بچہ۔
نِعاج۔ ع۔ جمع نعجہ کی۔ بھیڑیاں۔
نُعاس۔ ع۔ اونگھنا۔ اونگھ۔ سورہنا۔
نعّال۔ ع۔ نعلبند۔
نِعال۔ ع۔ جمع ہے نعل کی جس کے معنے آگے لکھے ہیں۔
نعامہ۔ ع۔ شترمرغ۔
نعائم۔ ع۔ جمع ہے نعامہ کی شترمرغ اور نام بیسویں منزل کا چاند کی منزلوں سے۔
نعت۔ ع۔ تعریف۔ صفت۔ تعریف کرنا خاص کر صفت رسول اللہ صلعم کی۔
نعثل۔ ع۔ کفتار نر۔ ہندی ہنڈار پیرنادان۔ نام ایک مرد دراز ریش کا جو عرب میں بہت مشہور تھا۔
نعج۔ ع۔ خالص سفیدی۔ سفید ہونا۔
نعج۔ ع۔ موٹا ہونا اونٹ کا۔
نعجہ۔ ع۔ بھیڑی۔ مادۂ میش۔
نعرہ۔ ع۔ زور کی آواز۔
نعش۔ ع۔ جنازہ مردے کا خواہ مردہ مسلمان ہو یا مسلمان نہ ہو اور بنات النعش کو بھی کہتے ہیں۔ اور یہ سات ستارے ہیں آسمان پر بجانب شمال۔
نعل۔ ع۔ جوتی۔ پاپوش۔ کفش۔ اور وہ لوہا جو کفش کی ایڑی اور گھوڑے وغیرہ کے پاؤں میں لگاتے ہیں اور وہ لکڑی وزن دار جس کو کشتی گیر ہلاتے اور

اٹھاتے ہیں۔
نَعل افگندن۔ف۔ گھوڑے کا دوڑنا۔ گھوڑے کا عاجز ہونا چلنے سے۔
نَعلبَند۔ف۔ع۔ وہ شخص جو چوپایوں کے نعل باندھتا ہو۔
نَعل بَہا۔ف۔ جو راجہ اور بادشاہ اپنے ملک کی آمدنی دوسرے کو یعنی بادشاہ کو دے تاکہ وہ اس کے ملک کو تاراج نہ کرے۔
نَعل در آتش۔ف۔ بیقرار یہ ایک عمل ہے کہ جس کو اپنی محبت میں بے قرار کرنا منظور ہوتا ہے۔ تو گھوڑے کی نعل پر اس کا نام لکھ کر آگ میں ڈالتے ہیں اور کچھ افسون پڑھتے ہیں پس وہ شخص اپنے طالب کی محبت میں بیقرار ہو کر اس کے پاس چلا آتا ہے اور اس کا مطیع ہو جاتا ہے۔ اور معنی اضطراب اور بیقراری کے بھی لکھا ہے۔
نَعل در آتش نہادن۔ف۔ کسی کو اپنی محبت میں بیقرار کرنا۔
نَعل ریختن۔ف۔ گھوڑے کا دوڑنا۔ گھوڑے کا عاجز ہوجانا چلنے سے۔
نَعل واژون گون بستن۔ف۔ کسی کو بہکا دینا۔
نَعلَین۔ع۔ دو جوتیاں۔
نَعلینِ چوبین۔ف۔ کھڑاؤں۔
نِعَم۔ع۔ جمع ہے نعمت کی۔
نَعَم۔ع۔ آرے۔ بلے۔ ہاں اور معنی چوپایہ مثل اونٹ گائے وغیرہ کے۔
نُعم۔ع۔ نازکی۔ نرمی۔ نکوئی۔
نِعم۔ع۔ نیک اچھا۔
نَعماء۔ع۔ بمعنی نعمت۔ اور یہ صیغہ اسم جنس کا ہے۔ جمع نہیں ہے اور بعضے اس کو اسم جمع کہتے ہیں۔
نُعمان۔ع۔ ایک بادشاہ عرب کا نام ہے جس کو نعمان بن منذر کہتے ہیں اور امام ابوحنیفہ رضؓ کا نام بھی ہے اور نام ایک اور شخص کا جس کو نوشیرواں بادشاہ نے ہاتھی کے پاؤں کے نیچے کچلوا ڈالا تھا۔ اور جمع نعم کی چوپائے۔
نَعمان۔ع۔ نام ایک نہر کا۔
نِعمَ البَدل۔ع۔ بہتر بدلہ نیک عوض۔
نِعمَت۔ع۔ دسترس۔ مال۔ روزی ناز۔ آسائش۔ نکوئی۔ بخشش عطا۔
نَعناع۔ع۔ }
نُعنُع۔ع۔ } پودینہ۔
نُعوت۔ع۔ جمع نعت کی۔
نَعُوذ۔ع۔ پناہ مانگتے ہیں ہم۔
نَعُوذُ بِاللّٰہ۔ع۔ پناہ مانگتے ہیں ہم خدا سے۔ استغفار۔
نَعُوس۔ع۔ دودھ والی اونٹنی۔
نُعُوظ۔ع۔ استادگی آلہ تناسل کی۔
نُعُومَت۔ع۔ نازکی۔ نرم ہونا۔ نرم و نازک ہونا۔
نَعِی۔ع۔ کسی کے مرنے کی خبر کسی کو پہنچانا شہرت دینا کسی کی بدی کا شہرہ کرنا موت کی خبر کا۔
نَعِی۔ع۔ موت کی خبر دینے والا۔ اور اسی معنی میں (ناعی) بھی ہے
نَعِیب۔ع۔ }
نَعِیق۔ع۔ } کوے کی آواز۔
نَعِیم۔ع۔ بہشت۔ نعمت۔ نیکی۔ دسترس۔ مال۔ ناز۔ نازکی۔

## فصل نون مع غین معجمہ

**نغخوادت** - اجوائن جو ایک تخم ہوتا ہے۔

**نغز** - ف - نادر - خوب -

**نغزک** - ف - ہر شے نادر اور خوب اور لطیف ہر چھوٹا کام جو خوبی کے ساتھ نہ ہو۔ اصطلاحاً تمام میوۂ ہندی کا جس کو آم کہتے ہیں -

**نغل** - ف - وہ جگہ جہاں چوپائے رات کو جنگل میں رہیں۔ سیراب ہونا -

**نغل** - ع - بدنسب - خراب چمڑا - کینہ ور ہونا - کینہ وری -

**نغل** - ع - تباہ ہونا -

**نغم** - ع - جمع ہے نغمہ کی - گیت اور راگ بہت سے -

**نغمات** - ع - آوازیں خوش اور نرم ملائم اور خوب اور دلکش -

**نغمہ** - ع - آواز - خوب اور مرغوب -

**نغمہ ہائے نیم ناک** - ف - وہ نغمے جو نا تمام رہ جائیں -

**نغنغہ** - ف - آواز لطیف - نغمہ سرود راگ -

**نغنود** - ت - وہ شخص جو اپنے آبائی دین کو چھوڑ کر دوسرا مذہب اختیار کرے -

**نغول** - ع - ف - وہ مقام جہاں چوپائے رات کو جنگل میں رہیں -

**نغول** - ع - عمیق گہرا - بعید - دور دراز - تمام - کامل -

**نغول** - ف - زدبان - سیڑھی -

**نغولہ** - ف - واؤ مجہول سے سر کے بال پیچ دیے ہوئے جس کو ہندی میں جوڑا کہتے ہیں اور بمعنی زلف معشوق کے بھی آیا ہے -

## فصل نون مع فا

**نفاثات** - ع - عورتیں جادوگرنیاں جو رسی یا ڈورے وغیرہ میں منتر پڑھ پڑھ کے گرہیں لگاتی ہیں -

**نفاخ** - ع - پھلانے والا -

**نفاذ** - ع - گذرنا - تمام ہونا، طے ہونا - بے توشہ ہونا بے علف ہونا چوپایہ جانور کا -

**نفاذ** - ع - گذر جانا - تیر کا نشانہ توڑ کر پار ہو جانا - جاری ہونا - فرمان اور نامہ کا - جاری ہونا حکم کا -

**نفاس** - ع - رغبت کرنا کسی چیز کی وہ خون جو عورت کو بعد بچہ جننے کے آتا ہے زچہ خانہ کے دنوں میں -

**نفاست** - ع - عورت کا زچہ ہونا - حسد اور بخیلی کرنا - اور نیز خوبی پسندیدگی - لطافت -

**نفاع** - ع - بڑا نفع پہنچانے والا -

**نفاع** - ع - جمع نافع کی - نفع اور فائدہ پہنچانے والے -

**نفاغ** - ف - بڑا پیالہ -

**نفاق** - ع - رواں - جاری - رواج پانا - ضد کساد -

**نفاق** - ع - دل میں کچھ، اور ظاہر کچھ کرنا دوغلا پن - دشمنی رکھنا -

**نفائح** - ع - خوشبوئیں -

**نفائس** - ع - جمع ہے نفیسہ کی عمدہ اور پسندیدہ چیزیں -

**نفت** - ف - ایک قسم کا روغن سیاہ رنگ ہے جو زمین سے اُبلتا ہے اور اسی کا معرب نفط ہے -

**نفث** - ع - پھونکنا - کسی چیز کا فضلہ منہ سے پھینکنا -

**نفح** - ع - چلنا ہوا کا - پھیلنا خوشبو کا -

**نفحات** - ع - خوشبوئیں جمع نفحہ کی -

نفحہ۔ع۔خوشبو۔
نفخ۔ع۔پھونکنا۔ہوا سے بھرنا۔
نفحات۔ع۔جمع نفحہ کی۔
نفخہ۔ع۔ایک مرتبہ پھونکنا۔
نفاذ۔ع۔روانی کسی شے کی جاری ہونا کسی چیز کا۔
نفر۔ع۔گروہ آدمیوں کا تین سے دس تک۔فارسی میں ایک شخص پر اس کا اطلاق ہوتا ہے اور بمعنی چاکر کے بھی آیا ہے۔
نفرت۔ع۔کسی چیز سے بھاگنا۔گھن کرنا۔بیزار ہونا۔
نفرۃ۔ع۔ایک بار گھن کرنا۔ایک مرتبہ بھاگنا۔اور بیزار ہونا۔
نفروج۔ف۔بیلن۔
نفرین۔ع۔دعائے بد۔ملامت پھٹکار۔
نفس۔ع۔دم۔سانس۔واضح ہو کہ سانس کے آنے اور جانے دونوں حرکتوں کو ملا کر مجموع ایک نفس ہے جمع اس کی انفاس آتی ہے۔
نفس۔ع۔جان۔روح۔حقیقت۔شے کی ہستی۔عین ہر چیز کا۔جمع اس کی نفوس اور انفس آتی ہے اور نفس یعنی خون اور تن اور چشم زخم کے بھی آتا ہے اور فارسی میں بمعنی آلت تناسل کے بھی مستعمل ہے۔واضح ہو کہ اصطلاح تصوف میں نفس کی تین قسمیں ہیں۔امّارہ، لوامہ، مطمئنہ۔
نفس امّارہ۔ع۔خواہش طبیعت انسان کی طرف لذّات دنیا اور دنیا کے کاموں کے امّارہ صیغہ مبالغہ کا ہے بمعنی سخت حکم کرنے والا۔
نفس آباد۔ف۔وہ سفید گوشت کا ٹکڑا جو جگر کے قریب ہوتا ہے اور دل کو ہوا پہنچاتا رہتا ہے
نفس لوّامہ۔ع۔اپنے آپکو ملامت کرنے والا۔نور دل کی ہدایت سے گناہوں کے کرنے پر اور ایسا نفس نیکوں اور اچھے لوگوں کو حاصل ہوتا ہے۔
نفس مطمئنہ۔ع۔یہ وہ نفس ہے جو بُری باتوں سے بالکل پاک وصاف ہے اور کل اچھی باتوں سے موصوف اور خدا کے پاس نہایت اطمینان سے جاتا ہے۔
نفس الامر۔ع۔حقیقت کسی کام کی، اصل مدعا ثابت۔تحقیق واقعی۔
نفسانی۔ع۔منسوب طرف نفس کے۔
نفسانیت۔ع۔خودغرضی۔ہٹ دھرمی۔
نفس بہیمی۔ع۔جان حیوان چرپایہ کی اور مراد اس سے نفس امّارہ ہے۔
نفس زبا۔ف۔وہ کلام جس کا پڑھنا زبان پر سہل ہو۔دشوار نہ ہو۔
نفس راست کردن۔ف۔توقف کرنا۔ٹھہر جانا۔آرام لینا۔
نفس زدن۔ف۔سانس لینا۔
نفس سوختن۔ف۔ہانپنا۔دم کا پھول جانا۔جیسا کہ بعد دوڑنے اور زیادہ محنت کرنے کے کیفیت ہو جاتی ہے۔اور نفس سوختن کنایہ ہے محنت کرنے سے بھی۔
نفس کل۔ع۔کنایہ عرش سے۔
نفس کشادن۔ف۔کلام کرنا۔
نفس ناطقہ۔ع۔حکما کی اصطلاح میں بمعنی روح و جان ہے۔

نفس نباتی۔ ع۔ وہ روح جو روئیدگی اور درختوں میں ہوتی ہے
نفس واپسین۔ ف۔ مرتے وقت کی سانس۔
نفسی۔ ع۔ اپنا ذاتی۔ یہ منسوب ہے طرف نفس کے۔
نفسی۔ ع۔ سانس کا۔ منسوب ہے طرف نَفَس کے۔
نفش۔ ع۔ روئی اور اون دھنکنا۔
نفض۔ ع۔ جھاڑنا، کپڑے کا جھٹکنا درخت کا ہلانا۔ عورت کا بہت بچے جننا لرزہ کی تپ کا کسی کو ہلا دینا۔ پتّہ اور میوہ کا درخت سے گرنا۔
نفط۔ م۔ معرب نفت کا۔ اور یہ لفظ بکسر اوّل فصیح ہے۔ یہ ایک قسم کا روغن سیاہ اور سفید ہوتا ہے جو ملک شروان میں زمین سے اُبلتا ہے۔ اور کبھی مجازاً باروت کو بھی کہتے ہیں۔
نُفطہ۔ ع۔ آبلہ۔
نفع۔ ع۔ فائدہ۔ سود۔
نفق۔ ع تمام ہونا خرچ کا، نیست ہونا۔ رواں اور جاری ہونا۔ پانی وغیرہ کا۔ راہ باریک زمین کے اندر کی، سرنگ کا سوراخ۔
نفقہ۔ ع۔ کھانا و کپڑا و خرچ وغیرہ جو اولاد اور بیوی وغیرہ کو دیں۔
نفل۔ ع۔ زائد۔ وہ عبادت جو بندے پر واجب نہ ہو
نفوخ۔ ع۔ سوکھی دوا جو بطور ناس کے ناک میں چڑھائیں۔
نفوذ۔ ع۔ تیر کا نشانہ کو توڑ کر پار نکل جانا۔ گذرنا۔ جاری ہونا فرمان یا نامہ کا اثر کرنا۔
نفور۔ ع۔ بھاگنے والا۔ اور نفرت کرنے والا۔
نفوس۔ ع۔ جمع ہے نفس کی جس کے معنی جان و روح کے ہیں۔
نفوس ثلاثہ۔ ع۔ نفس امّارہ۔ نفس لوّامہ۔ نفس مطمئنہ جن کے معنی ابھی گذرے اور مراد ارواح ثلاثہ سے بھی ہے یعنی روح حیوانی۔ روح نباتی روح جمادی۔
نفوس قدسیہ۔ ع۔ نیک ذاتیں نیکوں کی روحیں۔ پاک روحیں نیک لوگ، فرشتے۔
نفول۔ ع۔ دور۔ بعید۔ عمیق گہرائی فہمیدگی۔ غور۔
نفی۔ ع۔ دور کرنا۔ دور ہونا۔ ہنکانا اور بمعنی شہر سے بدر کر دینا۔
نفی بلدی کردن۔ فج۔ جلاوطن کر دینا۔
نفیر۔ ع۔ فریاد۔ نالہ۔ آواز۔ اور بمعنی بھاگنے والے اور نفرت کرنے والے کے بھی۔ اور بمعنی کرنائے اور بڑی بانسری کے بھی۔
نفیس۔ ع۔ } قیمتی چیز۔ پسندیدہ۔
نفیسہ۔ ع۔ } گرانمایہ۔ لطیف۔
نفی کردن۔ ف۔ دور کرنا۔ نیست کرنا، شہر سے نکال دینا جلاوطنی۔

## فصل نون مع قاف

نقاء۔ ع۔ پاکیزگی۔
نقاب۔ ع۔ پردہ جو منھ پر یا کسی نفیس چیز پر ڈالتے ہیں بفتح نون غلط ہے۔
نقّاب۔ ع۔ سوراخ کرنے والا۔ سرنگ کھودنے والا۔
نقاب لاخور دکشیدن۔ ف۔ بمعنے ترک کرنا۔ چھوڑ دینا۔

نِقَابَت۔ ع۔ صفت۔ تعریف۔
نِقَابَت۔ ع۔ تعریف کرنا۔ سراہنا۔
نَقَّاد۔ ع۔ روپیہ اور اشرفی کا پرکھنے والا کھوٹا، کھرا۔ الگ کرنیوالا۔
نِقَار۔ ع۔ کینہ۔ عناد۔ عداوت۔
نَقَّارچی۔ ف۔ نقّارہ بجانے والا۔
نَقَّاش۔ ع۔ چیترا۔ نقش کرنے والا۔
نَقَّاشی۔ ع۔ پیشہ نقش کرنے کا۔
نِقَاط۔ ع۔ بالکسر جمع ہے نقطہ کی۔
نَقَّال۔ ع۔ نقل کرنے والا۔
نَقَاوت۔ ع۔ پاکیزگی۔
نَقَاوہ۔ ع۔ برگزیدہ۔ پسندیدہ۔ خلاصہ، بفتح اول غلط ہے۔
نَقَاہت۔ ع۔ ضعف ناتوانی۔ ناطاقتی جو بیماری میں ہوتی ہے۔
نَقَائِص۔ ع۔ جمع ہے نقیصہ کی سخن چینی۔ عیب۔ بری خصلتیں
نَقَب۔ ع۔ سوراخ کرنا۔ دیوار میں سیند لگانا۔ سرنگ لگانا اسلیے کہ سوراخ بمعنی سُرنگ کے بھی آتا ہے۔
نُقَبَا۔ ع۔ جمع ہے نقیب کی۔
نُقْبَہ۔ ع۔ کھجلی۔ خارش۔ اور یہ ایک مرض ہے جو خشکی اور غلبۂ خون سے پیدا ہوتا ہے۔
نَقْد۔ ع۔ آمادہ کرنا۔ دینا۔ روپیہ۔ اشرفی کا پرکھنا۔ اور بمعنے زر مسکوک یعنی روپیہ اشرفی۔ پیسہ۔ اور کبھی مجازاً بمعنی دل اور ذات اور فی الحال یعنی ابھی اور پسر یعنی فرزند کے بھی آتا ہے۔
نَقْدا۔ ف۔ فارسی میں بمعنی بالفعل اور فی الفور اور ابھی کے مستعمل ہو
نَقْر۔ ع۔ کوٹنا۔ کھودنا۔ مرغ کا دانہ چننا لکڑی کاٹنا۔ سنگھ بجانا۔ عیب کرنا۔
نِقْرِس۔ ع۔ نام ایک درد شدید کا ہے جو پیروں کی اونگلیوں سے اٹھتا ہے۔
نُقْرَہ۔ ف۔ گلی ہوئی چاندی۔ گڑھا خصوصاً وہ گڑھا جو انسان کی گدّی میں ہوتا ہے نام ایک قریہ کا۔
نقرہ پا۔ ف۔ نام ایک پرند کا جس کے پانوں سفید رنگ کے ہوتے ہیں۔
نقرۂ تابناک۔ ف۔ وہ کلام جو نہایت عمدہ ہو سخن آبدار۔
نقرۂ خنگ۔ ف۔ بغیر اضافت وہ گھوڑا سفید رنگ جو مثل چاندی کے روشن ہو فارسی میں لفظ خنگ بمعنی مطلق سفید کے ہے۔ جیسے بت خنگ بمعنی بت سفید۔
نقرۂ زیبقی۔ ف۔ چاندی۔ خالص اور سفید اور برّاق۔
نُقْرَئی۔ ف۔ چاندی کی چیز۔
نَقْش۔ ع۔ مشہور ہے اور ایک قسم قوّالوں کے راگ کی جو خراسان سے نکلا ہے۔ اور جوئے کا وہ داؤں جو موافق مطلب کے آوے اور بمعنی لیاقت اور سزاواری کے بھی۔
نقش بد نشستن۔ ف۔ وہ داؤں جو مراد کے موافق نہ آوے۔
نقش بر آب کشیدن۔ ف۔ عبث اور بے فائدہ کام کرنا وہ کام کرنا جس کو پائداری نہ ہو۔
نقش بند۔ ف۔ کنایہ ہے خالق اور صانع سے۔ اور نام ایک طبقہ صوفیائی۔
نقش بند حوادث۔ ف۔ مراد

ذات باری تعالی

**نقشِ جہاں** - ف - نام ایک باغ کا جو اصفہان میں ہے۔

**نقشِ دل** - ف - کنایہ یقین سے۔

**نقش زدن** - ف - موافق مراد کے داؤں لیجانا۔

**نقش زیاد** - ف - اسم بلامسمی - وہ چیز جو قابل دیکھنے کے نہ ہو۔

**نقش عروسی** - ف - وہ سرود جو وقت شادی نکاح کے مخصوص ہے۔

**نقش قرینہ** - ف - نقش مقابل

**نقش گزارش** - مت - وہ قصہ جو قابل بیان کے ہو۔

**نقش نیرنگ** - ف - دین آتش پرستی کی رسم۔

**نقشہ** - ف - تصویر نمونہ کسی چیز کا - فارسی اور اردو میں آتا ہے۔

**نقص** - ع - کمی - کم ہونا - کم کرنا اور بضم اول غلط مشہور ہے۔

**نقصان** - ع - کمی -

**نقصانی** - ف - نقصان - کمی اس میں یائے تحتانی زائد ہے جیسے سلامتی خلاصی وغیرہ کا۔

**نقض** - ع - توڑنا عہد وغیرہ کا۔

**نقط** - ع - جمع ہے نقطہ کی۔

**نقطہ** - ع - مشہور ہے حکمت اور ہندسہ کی اصطلاح میں بمعنی انتہائے خط یعنی خط کی انتہا۔

**نقطۂ انتخاب** - ف - وہ نقطہ جو کسی شعر مرغوب یا مضمون عمدہ کے سامنے کتاب کے حاشیہ پر واسطے یادداشت کے دیدیتے ہیں اور صوفیوں کی اصطلاح میں خدا کی ذات۔

**نقطۂ جاگیر** - ف کنایہ زمین سے۔

**نقطہ ریختن** - ف - کنایہ رمل کی فال دیکھنے سے۔

**نقطہ سہو** - ف - وہ نقطہ جو حرف بے نقطہ پر بھولے سے دیدیں

**نقطۂ شک** - ف - وہ نقطہ جو کسی لفظ یا مضمون مشکوک کے مقابل کتاب کے حاشیہ پر واسطے یادداشت کے لگادیں اور صوفیوں کی اصطلاح میں اس جہان ظاہری کو کہتے ہیں۔

**نقطہ گاہ** - ف - دائرہ کا مرکز اور کبھی مراد زمین مکۂ معظمہ سے

**نقطۂ مقابل** - ف - کنایہ ہمسر اور ہم مثل سے اور کبھی کنایہ حریف سے بھی ہوتا ہے۔

**نقطۂ موہوم** - ف - وہ باریک نقطہ جس کے وجود کو وہم تصور کرے اور بظاہر میں دکھائی نہ دے۔ اور بعضے اس کو جوہر فرد اور جزو لایتجزی بھی کہتے ہیں یعنی وہ مقدار جو تقسیم قبول نہ کر سکے۔

**نقطۂ نوک ریز** - ف - روشنائی کی بندکی جو قلم کی نوک سے کاغذ پر گر پڑے۔

**نقع** - ع - گرد - غبار۔

**نقل** - ع - ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانا مجازاً کسی چیز کا نمونہ بنانا اور لکھنا۔

**نُقل** - ع - وہ چیز جو بعد شراب پینے کے کھاتے ہیں از قسم ترش و نمکین کباب وغیرہ کے نام ایک مٹھائی مشہور کا۔

**نقل روح** - ع - ایک عمل ہے۔ بعض اہل ریاضت کا کہ اپنی روح کو دوسرے کے جسم میں لیجاتے ہیں بشرطیکہ وہ جسم جان سے

خالی ہو اور اس عمل کو خلع بدن بھی کہتے ہیں یعنی اس کے چھوڑ دینا بدن کا۔
نقل شیریں۔ ف۔ معشوق کے بوسے کنایہ ہے۔
نَقَلَہ۔ ع۔ نقل کرنے والے۔ جمع ناقل کی۔
نَقِمَت۔ ع۔ عذاب، کینہ۔ بغض۔ عقوبت۔ عداوت۔ دشمنی۔ مصیبت۔
نُقُود۔ ع۔ جمع ہے نقد کی۔
نُقُوش۔ ع۔ جمع ہے نقش کی۔
نقوع۔ ع۔ پانی میں ترکیا ہوا میوہ پانی میں بھیگی ہوئی دوا بھیگی دوائی کا پانی جو بیمار کو پلاتے ہیں۔
نُقُول۔ ع جمع ہے نقل کی
نقوماجس۔ ی۔ نام ارسطو حکیم کے باپ کا اور یہ لفظ لام سے بھی آیا ہے۔
نَقِیُّ۔ ع پاک۔ خالص۔
نَقِیّ۔ ع۔ ہڈی کا گودا۔
نقیب۔ ع۔ بزرگ۔ سردار۔ وہ شخص جس کو لوگوں کے نسب معلوم ہوں۔ قوم کا جاننے والا۔ مرد کار آگاہ۔ اصطلاحاً آواز دینے والا۔
نقیر۔ ع۔ وہ گڈھا جو کھجور کی گٹھلی کی پشت پر ہوتا ہے۔ شگاف خرما۔ اور بمعنی حقیر اور کم حقیقت کے بھی اور نقیر و قطمیر سے اندک و بیش مراد ہے۔ اور کبھی بلحاظ نسبت اندکی و بیشی کے کنایہ صغیر و کبیر سے بھی ہوتا ہے۔
نقیصت۔ ع۔ عیب۔ زشتی برائی کمی۔ نقصان۔ بدی۔
نَقِیض۔ ع۔ توڑنے والا ہر شے کا ضد۔ آواز محمل اور پالان کی واضح ہو کہ نقیض اور ضد میں فرق ہے۔ نقیض وہ ہے کہ جو نہ ایک ساتھ میں جمع ہو سکے اور نہ معدوم ہو سکے۔ جیسے ہست اور نیست اور موت اور زندگی یعنے ان دونوں میں سے ایک حالت رہے گی اور ضد وہ ہے کہ صرف بیک وقت جمع نہ ہو سکے جیسے سیاہ و سفید لیکن یہ دونوں معدوم ہو سکتے ہیں یعنی ممکن ہے کہ زرد ہو۔
نَقِیعُ۔ ع۔ آب استادہ۔ وہ کنواں جس میں بہت پانی ہو۔ بانگ فریاد۔ آب خوشگوار۔ آب شیریں۔ اور سرد پانی میں ترکیے ہوئے میوے پانی میں بھیگی ہوئی دوائیں بھگوئی ہوئی دواؤں کا پانی جو بیمار کو پلاتے ہیں۔
نَقِیعَہ۔ ع نام مسافر کی ضیافت کا جو اس کے آنے پر کریں۔
نقیق۔ ع۔ مرغی اور سور کی آواز۔
نقیہ۔ ع۔ پاک۔ خالص۔

## فصل نون مع کاف عربی و فارسی

نگ۔ ف۔ مخفف ہے نگینہ کا۔
نِکایت۔ ع۔ دشمن کو گزند پہنچانا۔
نِکات۔ ع۔ بالکسر جمع نکتہ کی۔
نکاح۔ ع۔ شادی کرنا۔ جماع کرنا۔
نکاحی۔ ف۔ شادی کی ہوئی عورت
نگار۔ ف۔ نقش۔ بت۔ معشوق محبوب۔ وہ نقش مہندی کا جو معشوق اپنے ہاتھ پاؤں پر بناتے ہیں۔
نگارِ ارمنی۔ ت۔ مراد شیریں سے جس پر فرہاد عاشق تھا۔

نگار بستہ۔ ف۔ معشوق۔ محبوب۔
نگارخانہ۔ ف۔ تصویروں کا مکان
نگار عالم۔ ف۔ بہت خوبصورت۔
نگارینہ۔ ف۔ معشوق۔
نگارش۔ ف۔ لکھنا۔ آراستگی۔
نگاشتن۔ ف۔ لکھنا۔
نکال۔ ع۔ عذاب۔ رنج۔ دُکھ۔
نگاہ۔ ف۔ نظر۔
نگاہبان۔ ف۔ چوکیدار۔
نگاہداشت۔ ف۔ حفاظت اور
ہوشیاری۔ خبرداری۔
نگاہداشتن۔ ف۔ نگاہ رکھنا۔
نگاہ کردن۔ ف۔ دیکھنا۔
نکب۔ ع۔ کجی۔ رنج سختی۔
نکبا۔ ع۔ وہ ہوا جو تین طرف سے چلے
اور ایسی ہوا بُری ہوتی ہے۔
خصوصاً جہاز کے حق میں۔ اور
وہ ہوا جو پورب پچھم اُتر دکھن کے
کونوں سے چلے یعنی سیدھی
نہ چلے۔
نکبت۔ ع۔ خواری۔ ذلت۔ رنج۔
نکت۔ ع۔ جمع ہے نکتہ کی۔
نکت۔ ع۔ زمین کا کھودنا۔ اوندھے
منہ گرا دینا۔
نکتہ۔ ف۔ بات پاکیزہ جو پوشیدہ ہو یعنی
ہر شخص کی سمجھ میں نہ آسکے اور
بمعنی نقطہ کے بھی آیا ہے۔
نکتہ پرکار۔ ف۔ کنایہ کلام
دلچسپ سے۔
نکتہ داں۔ ف۔ باریک بات کا
جاننے والا۔ بڑا عقلمند۔
نکث۔ ع۔ رسّی کا بل کھولنا۔ قول
اور عہد کا توڑنا۔ مجازاً بمعنی
مطلق قطع اور توڑنے کے
آتا ہے۔
نکد۔ ع۔ سختی۔ ناخوشی۔ دشواری
کنوئیں کے پانی کا کم ہونا۔
نکر۔ ع۔ ناسپاسی۔ ناشکری۔ ناخوشی
تعجب۔ مجازاً بمعنی عذاب۔
نکرہ۔ ع۔ ناشناسی۔ ناشناختگی۔
اور معرفہ کی ضد۔
نگر۔ ف۔ دیکھ۔ "صیغۂ امر"
نگاشتن کا۔
نگراں۔ ف۔ دیکھنے والا منتظر۔
نگریدن۔ ف۔ دیکھنا۔
نگریستن۔ ف۔ دیکھنا۔ نگاہ کرنا۔
نکس۔ ع۔ بیماری کا پھر عود کرنا۔
نکس۔ ع۔ سرنگوں کرنا۔ نگونسار یعنی
اوندھا کرنا۔
نکل۔ ع۔ لوہے کی بیڑی جو گنہگاروں
کے پیر میں ڈالتے ہیں۔
نکو۔ ف۔ خوب۔ اچھا۔
نکوب۔ ع۔ پھرنا راہ سے۔
نکوص۔ ع۔ بددل ہونا۔ برگشتہ ہونا
کسی کام سے جس کو پہلے کررہا ہو
نکول۔ ع۔ قسم کھانے سے انکار کرنا۔
بددلی۔ انکار۔ روگردانی۔
نگون۔ ف۔ خم شدہ۔ کبڑا۔ اوندھا
نکوہش۔ ف۔ بفتح اول۔ سرزنش کرنا
ملامت۔ دھمکی۔ سرزنش۔
نکوہیدن۔ ف۔ ملامت کرنا۔
نکوہیدہ۔ ف۔ ملامت کیا گیا۔
زشت خراب آدمی
نکوہیدہ رائے۔ ف۔ بدعقل۔
نکوئی۔ ف۔ بھلائی۔
نگہبان۔ ف۔ چوکیدار۔
نگہبانی۔ ف۔ حفاظت۔
نکہت۔ ف۔ بفتح اول۔ کاف عربی
سے منہ کی خوشبو مطلق خوشبو۔
نگیسا۔ ف۔ نام ایک گویے کا جو
خسرو پرویز کا ملازم تھا۔
نگین۔ ف۔ نگینہ۔ موتی۔ عقیق۔
نگین پیادہ۔ ف۔ وہ نگینہ جو
جڑا ہوا نہ ہو۔
نگین سوار۔ ف۔ جڑا ہوا نگینہ۔

## فصل نون مع میم

نم - ف - تری۔
نما - ع - بڑھنا۔ بلند ہونا۔ اور درخت کا اُگنا۔
نمارق - ع جمع ہے نمرقہ کی جس کے معنی تکیہ کے ہیں۔
نماز - ف - پرستش۔ خدمتگزاری۔ عاجزی۔ نیاز۔
نماز آیات - ف - فج - سورج گرہن کے موقع پر جو نماز پڑھی جاتی ہے۔
نماز بردن - ف - پرستش کرنا۔ عاجزی کرنا۔
نمازی - ف - نماز پڑھنے والا۔
نمازی کردن - ف - پاک کرنا۔ صاف کرنا۔
نمام - ع - غماز۔ چغلخور۔ اور نام ایک خوشبودار گھاس کا جس کو ہندی میں پودینہ کہتے ہیں۔
نمامی - ع - غمازی چغلخوری۔
نمایان - ف - نمودار ہونے والا مجازاً بمعنی کلاں اور بہت۔
نمائش - ف - دکھلاوٹ اور نموداری ظاہری کام۔
نمائش آب - ف - سراب یعنی وہ ریت جو دور سے دیکھنے میں پانی معلوم ہو۔
نمائق - ع - جمع ہے نمیقہ کی۔ مکتوب۔
نمد - ف - نمدہ۔
نمد پوش - ف - نمدہ پہننے والا۔
نمد زین - ف - وہ نمدہ جو زین کے نیچے گھوڑے کی پیٹھ پر ڈالتے ہیں اور اس کو خوگیر کہتے ہیں اور معنی خوگیر کے پسینہ کا جذب کرنے والا۔
نمر - ع - پلنگ۔ چیتا۔ مشہور درندہ۔
نمرہ - ع - جمع نمر کی ہے چیتے۔
نمرق - ع } بالش کو چک یعنی چھوٹے
نمرقہ - ع } تکیے۔
نمرود - ع - نام ایک بادشاہ کا جو زمانۂ قدیم میں گذرا ہے۔
نمش - ع - نام ایک مرض کا جس سے بدن کی کھال پر چھیپ کی طرح دھبے پڑ جاتے ہیں۔
نمشیدن - فج - اپنی مراد کو پالینا۔
نمص - ع - بال اکھیڑنا۔
نمط - ع - بچھونا۔ فرش۔ رنگین۔ بساط شطرنج۔ روشن۔ دستور۔
نمک - ف - مشہور ہے اور کبھی بمعنی لذت کے بھی آتا ہے۔
نمک بر جگر داشتن - ف - محنت پر محنت اور مصیبت پر مصیبت اٹھانا۔
نمک حرام - ف - وہ شخص جو طرفدار اپنے مالک کا نہ ہو غدار
نمک حلال - ف - طرفدار آقا کا۔
نمک خوردن نمکدان شکستن - ف نمک حرامی کرنا۔
نمکدان - ف - نمک رکھنے کا برتن۔
نمک فرنگی - ف - سلفیٹ آف میگنیشیا۔
نمکین - ف - منسوب طرف نمک کے معنی نمک ملا ہوا۔ اور اصطلاح میں بمعنی مسخرہ کے بھی آتا ہے۔
نمگیرہ - ف - وہ کپڑا جو پلنگ وغیرہ کا بطور چھت کے لگاتے ہیں تاکہ شبنم کی نمی سے محفوظ رہے۔
نمل - ع - مور چیونٹی۔ نام ایک مرض کا جس میں چھوٹے چھوٹے دانے بدن کی کھال پر پیدا ہو جاتے ہیں۔
نملہ - ع - ایک قسم کی پھنسیاں صفراوی ہوتی ہیں جو بتدریج پھیل جاتی ہیں۔
نمناک - ف - تری سے بھرا ہوا۔

نم نداشتن - ف - مفلس و نادار ہونا۔
نمو - ع - بالیدگی - افزایش پھیلنا۔ فارسی میں بغیر تشدید واؤ کے آتا ہے۔
نمود - ف - علامت - نشان - ظاہری رونق - خوبی - شان - شوکت۔
نمودار - ف - ظاہر - اور جدید فارسی زبان میں نمودار شبیہ و تصویروں کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔
نمودن - ف - دیکھنا - دکھانا کرنا۔
نموذج - ف - نمونہ۔
نموم - ع - بڑا چغلخور۔
نمونہ - ف - نمودار - دکھانے کی چیز۔
نمی - ف - تری۔
نمیر - ع - آب خوشگوار - میٹھا پانی۔
نمیقہ - ع - لکھا ہوا - مکتوب نامہ - خط۔ جمع اس کی نمائق آتی ہے۔
نمیم - ع - چغلخور۔
نمیمہ - ع - چغلخوری - حرکت - آواز نرم۔

## فصل نون مع نون

ننگ - ف - عار - شرم۔
ننگ - ت - ترجمہ لفظ (را) تسنین۔
ننگین - ف - معیوب - زشت - برا۔

## فصل نون مع واؤ

نو - ف - نیا۔
نوا - ف - مطلق آواز - نام ایک مقام کا بارہ مقاموں موسیقی سے اور بمعنے سامان - اسباب - لشکر - فوج - شکر - سپاس - بیٹا - پوتا - نذرانہ پیشکش - سازگاری - موافقت - خوراک - غذا - گرفتار قید کسی کے عوض میں دوسرے کو قید میں بٹھانا - نام ایک گروہ کا مغلوں سے۔
نوا - ع - مخفف نواۃ کا جس کے معنی ہیں خرمے کی گٹھلی۔
نوا - ع - دشمنی کرنا۔
نواب - ع - نیابت کرنے والا۔
نواب - ع - نیابت کرنے والے یہ جمع ہے نائب کی۔
نوابت - ع - جمع نبات کی گھاس اور روئیدگیاں۔
نوات - ع - گٹھلی خرما کی۔
نواح - ع - اطراف - جمع ہے طرف کی
نواحی - ع - جمع ناحیہ کی - اطراف کنارے ملک کے۔
نواخانہ - ف - قید خانہ۔
نواخانی - ف - گانا۔
نواخت - ف - اصطلاحاً بمعنی موافق مطابق - برابر - لائق۔
نواختن - ف - نوازنا مراد اور مطلب کو پہنچانا - خوش کرنا - گانا - بجانا - اور کشتی گیروں کی اصطلاح میں حریف کو زمین پر دے مارنا۔
نواخل - ع - جمع نخل کی خلاف قیاس اور نخل بمعنی درخت خرما۔
نوادر - ع - عجیب و غریب چیزیں۔
نوادہ - ف - پوتا - بیٹے کا بیٹا۔
نوادہ دختر - ف - پوتی - بیٹے کی بیٹی۔
نوار - ف - جس سے پلنگ بنتے ہیں۔ ہندی نواڑ - اور بکسر اول غلط ہے۔
نوازش - ف - مہربانی - عنایت۔
نوازشات - ف - جمع نوازش کی
نوازل - ع - جمع نازلہ کی مصیبتیں
نوازندگی - ف - باجا بجانا۔
نواساز - ف - گویا۔
نواسہ - ف - بیٹی کا بیٹا۔
نواصب - ع - ایک گروہ ہے مسلمانوں میں جو حضرت علیؓ سے دشمنی رکھتے تھے - ان کو ناصبی بھی کہتے ہیں۔
نواصی - ع - جمع ناصیہ کی جس کے معنی ہیں پیشانی کے بال اور فارسی میں ناصیہ بمعنے پیشانی کے

مستعمل ہے۔
نَوافِل۔ ع۔ زوائد۔ مطلب سے زائد چیزیں۔ بخششیں۔ نمازیں غیر واجب۔
نَوال۔ ع۔ بخشش عطا۔
نِوالہ۔ ف۔ ایک لقمہ۔
نَوآمُوز۔ ف۔ نیا سیکھا ہوا۔ ناتجربہ کار
نَوامِیس۔ ف۔ جمع ناموس کی۔
نوان۔ ف۔ لرزان۔ جنبان۔ لرزان کانپتا ہوا۔ خمیدہ۔ کبڑا۔ کہنہ پُرانا۔ لاغر۔ دُبلا۔ آگاہ ہوشیار۔
نَوآورد۔ ف۔ نئی بات نکالی ہوئی۔
نَواہی۔ ع۔ جمع نہی کی وہ باتیں جنکا کرنا شرع میں منع ہے۔
نَوآئین۔ ف۔ زیبا۔ آراستہ نئی بات نکالنے والا۔ آراستگی کرنیوالا۔
نَوائِب۔ ع۔ جمع ہے نائبہ کی، حوادث مصیبتیں بلائیں۔
نوائر۔ ع۔ جمع نائرہ کی شعلے۔
نوائے فاختہ۔ ف۔ ایک قسم ہے۔ تال کی سترہ تالوں موسیقی سے اور اس کو سور فاختہ بھی کہتے ہیں
نوائے مُخالِف۔ ف۔ کنایہ ہے دشنام یعنے گالی اور مکروہات سے

نُوب۔ ع۔ نزدیکی۔
نُوب۔ ع۔ حبشیوں کا ایک گروہ اور اس کو نُوبہ بھی کہتے ہیں۔ نوبی اس کا مفرد ہے۔
نوبادہ۔ ف۔ نئی چیز۔ نیا میوہ۔ نیا درخت۔ تحفہ۔ عمدہ۔ اور بمعنی مطلق تازہ کے بھی آتا ہے۔
نوبت۔ ع۔ وقت کسی چیز کا۔ اور بمعنی کرّت یعنی مرتبہ۔ دفعہ۔ باری اور بمعنی مصیبت۔ نقارہ۔ خیمہ۔
نَوبتخانہ۔ ف۔ جہاں نقارہ بجائیں
نوبتی۔ ف۔ نقارہ بجانیوالا۔ نقارچی پاسبان۔ چوکیدار۔ بڑا خیمہ۔ کوتل گھوڑا۔
نَوبَر۔ ف۔ نیا پھل۔ لڑکی نارپستان
نَوبَرگردن۔ ف۔ نئے پھل کو اول مرتبہ اس کی فصل میں کھانا۔
نَوبُردہ۔ ف۔ غلام نوخریدہ۔ ہندوستان میں غلام کو کہتے ہیں۔
نَوبَہار۔ ف۔ وہ شے جس پر نئی بہار ہو موسم بسنت کا نام آتشکدہ بلخ کا۔ نام ایک بتخانہ کا۔
نَوپَیدا۔ ف۔ جو چیز ابھی پیدا ہوئی ہو۔
نوجوان۔ ف۔ گبرو جس کی ابھی ڈاڑھی مونچھ نہ نکلی ہو۔

نَوچَہ۔ ف۔ بمعنی نوجوان۔
نَوح۔ ع۔ نوحہ کرنا نالہ کرنا۔
نُوح۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا جو بہت نالہ کیا کرتے تھے۔
نوحہ۔ ع۔ مُردے پر رونا اور اس کی اچھی صفتوں کا بیان کرنا۔
نَوحہ گر۔ ف۔ نوحہ کرنے والا۔ نوحہ کرنے والی۔
نَوخط۔ ف۔ نئی چیز، وہ معشوق جو سبزہ آغاز ہو۔
نوخاستہ۔ ف۔ نوجوان اور بمعنی جوان نوآموز۔ ناتجربہ کار۔
نَود۔ ف۔ نوّے (۹۰) نعصر
نَوذَر۔ ف۔ نام منوچہر بادشاہ کے پسر یعنی بیٹے کا۔
نُور۔ ع۔ روشنی۔ اور فارسی میں کبھی مراد چاند سے بھی۔
نَوْر۔ ع۔ کلی۔ غنچہ پھول کا۔
نورِ الٰہی۔ ف۔ خدا کا نور
نورانی۔ ع۔ روشن۔ منور۔ منسوب طرف نور کے اور الف ونون اس میں زائد ہے جیسے حقانی اور ربّانی میں۔
نوربخش۔ ف۔ روشنی دینے والا۔
نورچشم۔ ف۔ آنکھ کا نور۔ مجازاً بمعنی

فرزند۔ بیٹا۔
نورا۔ ف۔ تہ، پیچ کتاب۔ فرش
بساط۔ گول لکڑی جو لاہوں
کی جس پر بُنا ہوا کپڑا لپیٹتے جاتے
ہیں اور بمعنی برابر۔ جنگ۔
خصومت۔ لائق و سزاوار
پسندیدہ۔ کپڑا تہ کرنا۔ کنج
گوشہ۔ سوراخ، پیراہن کا دامن
اور کبھی مراد لومڑی کے سوراخ
سے کہ وہ بھی پیچ در پیچ ہوتا ہے
اور بمعنی چادر۔
نوردِ ملوکانہ۔ ف۔ وہ نفیس پوشاک
جو لائق بادشاہوں کے ہو۔
نوردیدن۔ ف }
نوردن۔ ف } لپیٹنا
نورس۔ ف۔ میوۂ تازہ، نیا پکا ہوا
ہر چیز تازہ نو رسیدہ۔ نام
ایک کتاب کا علم موسیقی کے
قاعدوں میں جس کو سلطان
ابراہیم عادل شاہ ممدوح
ظہوری نے زبان ہندی میں
تصنیف کیا ہے۔
نوروز۔ ف۔ اوّل روز ماہ فروردین
کا یعنی جس روز کہ آفتاب نقطہ
حمل پر آتا ہے مطابق ۲۲ مارچ
کے نام ایک پردہ کا موسیقی میں۔
نوروز بزرگ۔ ف } نام تین شعبوں
نوروز خارا۔ ف } کا موسیقی
نوروز عرب۔ ف } میں۔
نُورہ۔ ع۔ آہک۔ چونہ۔ نام ایک
چیز مرکب کا جس کو چونہ اور
ہرتال سے بناتے ہیں اور اسکے
لگانے سے بال اُڑ جاتے ہیں۔
نورہان۔ ف۔ تحفہ۔ سوغات۔ عطا
صلہ انعام۔
نُوری۔ ف۔ سفید طوطی۔ ایک قسم
ہے زرد آلو کی۔
نوز۔ ف۔ مخفف ہنوز کا۔
نوزادگانِ خاطر۔ فج۔ کلام عجیب
و دلپسند۔
نوزدہ۔ ف۔ انیس۔ (۱۹) تعداد
نوش۔ ف۔ واؤ مجہول سے۔ امرت
آب حیات۔ شیریں۔ میٹھا۔ گوارا
زندگی۔ تریاق۔ شہد۔ اور
امر نوشیدن بمعنی پی اور اصطلاحاً
مراد ہے معشوق کے ہونٹھ سے۔
نوشابہ۔ ف۔ واؤ مجہول سے۔ نام
ملکہ ملک بروع کا جو سکندر کے
وقت میں تھی اور اس کا قصہ
سکندرنامہ میں مرقوم ہے۔
نوشاد۔ ف۔ نام ایک شہر حسن خیز کا۔
نوشادر۔ ف۔ مشہور کھاری ہے شاید
نمک کے۔ نوش بمعنی تریاق اور
آذر بمعنی آتش بمعنی وہ تریاق جو
آگ سے بنتا ہے۔
نوش آذر۔ ف۔ نام ایک آتشکدہ کا۔
نوشت۔ ف۔ تحریر لکھت اور ماضی
ہے نوشتن سے یعنی لکھا۔
نوشتن۔ ف۔ بکسر واؤ لکھنا۔
نوشتن۔ ف۔ بفتح واؤ لپیٹنا۔
نوشتہ۔ ف۔ لکھا ہوا، سند۔
نوشدارو۔ فج۔ بمعنی تریاق۔ اور
جدید فارسی زبان میں نوشدارو
کلورافارم کو کہتے ہیں
نوش گیا۔ ف۔ نام ایک گھاس کا
جو زہروں کی دفع کرنیوالی ہے
نوشندہ۔ ف۔ پینے والا۔
نوشہ۔ ف۔ بادشاہ۔ نوجوان اور
نئے داماد کو بھی کہتے ہیں۔ دولھا۔
نُوشہ۔ ف۔ خوش و خرم۔
نوشہر۔ ف۔ نام ایک قصبہ کا جو
نزدیک شروان کے ہے۔
نوشیدن۔ ف۔ پینا۔
نوشین۔ ف۔ شیریں۔ میٹھا۔ منسوب
طرف نوش کے جس کے معنی

شہد کے ہیں۔
نوشین لعل۔ ف۔ لب معشوق۔
نوشیرواں۔ ف۔ واؤ مجہول اور یائے معروف سے بمعنی شیریں جان۔ نام ایک بادشاہ فارس کا چونکہ یہ بادشاہ بڑا عادل اور خوش خو تھا اس لیے یہ نام ہوا۔
نوط۔ ع۔ لٹکانا۔ بفتح نون و واؤ مجہول
نوٹ۔ ع۔ بضم نون و واؤ مجہول نوٹ جو قائم مقام سکّہ کے ہوتا ہے۔
نوع۔ ع۔ گونہ۔ قسم اور وہ کلّی جو عین حقیقت اپنے افراد کی ہو جیسے انسان کو زید و بکر و خالد وغیرہ پر اطلاق کرتے ہیں اور فرس کہ ہر فرس کو کہیں گے۔
نومبر۔ ع۔ انگریزی کا مشہور مہینہ نومبر۔
نوق۔ ع۔ جمع ناقہ کی۔ اونٹنیاں
نوک دیدہ۔ ف کنایہ پلکوں سے
نوکر۔ ف۔ خدمتگار۔
نوکیسہ۔ ف۔ نو دولت یافتہ یعنی جس کو اتفاقیہ کہیں سے دولت مل گئی ہو۔

نوَل۔ ف۔ عطا۔ بخشش۔
نوُل۔ فج۔ واؤ مجہول سے۔ چونچ پرندوں کی۔ لوٹے کی ٹونٹی
نوم۔ ع۔ خواب۔ نیند۔
نومیدُ۔ ف۔ ناامید۔
نومیدی۔ ف۔ یاس۔ ناامیدی
نوُن۔ ع۔ مچھلی۔ تلوار۔ نام شہر کا دوات۔ دوات کی سیاہی رات، چاہ زنخدان۔ نام ایک حرف کا۔
نوُن۔ ف۔ تنہ درخت کا۔ اور مخفف کنون کا جو مخفف اکنوں کا ہے۔
نوند۔ ف۔ تیز رفتار گھوڑا۔
نوُن والقلم۔ ع۔ نام ایک سورۂ قرآنی کا کنایہ دنیا سے اس لیے کہ دوات اور قلم لوازم دنیا سے ہیں۔
نونہال۔ ف۔ نیا پودا، درخت کا
نونیاز۔ ف۔ نیا عاشق اور وہ لڑکا جو نومشق ہو۔
نوی۔ ف۔ تازگی، نیاپن۔
نوی۔ ف۔ قرآن مجید۔
نویٰ۔ ف۔ ع۔ خرمے وغیرہ کی گٹھلی نام ایک گاؤں کا دمشق میں جہاں کے

امام نووی شارح صحیح مسلم ہیں
نوئین۔ ف۔ بروزن پردین مخفف ہے نوآئین کا۔
نوُئین۔ ف۔ واؤ مجہول سے بروزن روئین اصل میں داماد کو کہتے ہیں اور بمعنی بادشاہ زادہ و امیر اعظم کے بھی۔
نوَید۔ ف۔ یائے مجہول سے۔ خوشخبری اور یہ لفظ بفتح نون بھی آیا ہے۔
نوَیدن۔ ف۔ رونا۔ زاری کرنا۔ حرکت کرنا۔ ہلنا۔ لرزنا۔
نویسانیدن۔ ف۔ لکھنا۔

## فصل نون مع ہائے ہوز

نہ۔ ف۔ بمعنی نہیں۔
نہ۔ ف۔ بمعنی شہر جیسے نیشاپور کہ اصل میں نہِ شاپور تھا۔ یعنی شہر شاپور کا۔
نُہ۔ ف۔ (۹) لعدد
نِہا۔ ع۔ عقلہا۔ عقلیں۔ جمع نہیہ کی۔
نِہاب۔ ع۔ غارتہا۔ غنیمتہا۔
نِہاد۔ ف۔ بنیاد۔ اصل۔ خلقت۔ پیدائش۔ جبلت۔ باطن۔ انداز طبع طرز۔ روش۔ رسم۔ عادت۔
نہادن۔ ف۔ رکھنا۔
نہار۔ ع۔ روز۔ دن۔
نہار۔ ف۔ وہ شخص جس نے صبح سے کچھ نہ کھایا ہو

نہار مخفف ہے ناہار کا اور آہار بمعنی خورش ہے۔

نہار غلیان۔ ف۔ صبح کا ناشتہ۔

نہاری۔ ف۔ کنایہ ہے طعام صبح سے اور عرف میں ایک قسم کا شوربائے گوشت ہے جو وقت صبح کھاتے ہیں

نہاز۔ ع۔ وہ بکرا جو بکریوں کو گابھ رکھاوے اور یہ اسی کام کیلئے مخصوص ہوتا ہے۔

نُہاق۔ ع۔ آواز گدھے کی

نہال۔ ف۔ درخت۔ خوبصورت۔ اور بمعنی کامیاب کے مجاز ہے اور بمعنے بستر اور توشک اور شکار کے بھی آیا ہے۔

نہال ساختن۔ ف۔ درخت بونا

نہالی۔ ف۔ } بستر، توشک اور
نہالین۔ ف۔ } بمعنی غلاف کے بھی

نہاں۔ ف۔ پوشیدہ چھپا ہوا۔

نہانخانہ۔ ف۔ تہ خانہ

نہاں شدن۔ ف۔ چھپ جانا۔

نہانی۔ ف۔ پوشیدنی۔

نہاوند۔ ع۔ نام ایک شہر کا عراق سے نام ایک پردہ کا موسیقی سے جو آدھی رات کے وقت گایا جاتا ہے

نہایت۔ ع۔ انتہا۔ انجام۔ حد۔

نَہب۔ ع۔ لوٹ۔ غارت۔ غنیمت

نہبت۔ ع۔ لوٹ۔ لُوٹنا۔

نہج۔ ع۔ راہ راست۔ راہ کشادہ فارسیوں نے نہج بفتحتین بھی استعمال کیا ہے۔ والہ ہروی ؎ ہر کسے بنہجے رفت رہ آسائش ؎ غنچہ از راہ دل تنگ وگل از روے کشاد

نہ حجرہ۔ ف۔ کنایہ افلاک سے۔

نَہر۔ ع۔ کسی پر چلّا کے غصہ کرنا منع کرنا گھڑکنا۔ ایک شاخ دریا کی ندی

نِہر۔ ع۔ دن کو لوٹنے والا۔

نَہس۔ ع۔ } آگے کے دانتوں سے
نَہش۔ ع۔ } کاٹنا کتے وغیرہ کا کاٹنا سانپ وغیرہ کا۔

نُہُضت۔ ع۔ اٹھنا۔ قصد کرنا لیکن زیادہ تر کوچ کے معنی میں مستعمل ہے

نُہفت۔ ف۔ ماضی ہے نہفتن کا یعنی چھپایا اور پوشیدہ کیا اور پوشیدگی کے معنی میں بھی آتا ہے۔

نہفتن۔ ف۔ چھپنا۔ چھپانا۔

نُہُم۔ ف۔ نواں حصہ ($\frac{1}{9}$)

نہمت۔ ف۔ ہمت باندھنا۔ ارادہ کرنا کسی چیز پر حرص کرنا مراد

نہنبین۔ ف۔ دیگ کا سرپوش۔

نہنگ۔ ف۔ گھڑیال۔ دریائی جانور ہے۔ اور مشہور ہے۔

نہنگ سیاہ۔ ف۔ کنایہ تلوار سے۔

نُہُود۔ ع۔ ابھرنا۔ اٹھنا۔ جانا طرف دشمن وغیرہ کے۔ لڑکی کی چھاتیوں کا اُبھرنا۔

نُہوض۔ ع۔ کوچ کرنا۔ رواں ہونا حرکت کرنا۔ اٹھنا۔

نُہوکت۔ ع۔ لاغری۔ دُبلاپن۔ فرسودگی۔ گھس جانا۔

نَہی۔ ع۔ باز رکھنا۔ منع کرنا۔

نُہی۔ ع۔ جمع نُہیہ کی یعنی عقل۔ خرد۔

نَہیب۔ ع۔ یائے مجہول سے امالہ نہاب کا بمعنی خوف۔ ڈر۔ ہیبت عظمت لوٹ کی ڈراونی آواز

نَہیب۔ ع۔ بروزن۔ نقیب بمعنی غارتگر یعنی لوٹنے والا لٹیرا

نَہیق۔ ع۔ آواز گدھے کی۔

نَہیم۔ ع۔ حریص۔ لالچی خصوصاً لالچی کھانے کا۔ آواز شیر اور ہاتھی کی

نہی عن المنکر۔ ع۔ منع کرنا۔ اور باز رکھنا خلاف شرع باتوں سے۔

نُہیہ۔ ع۔ خرد و عقل۔

## فصل نون مع یائے تحتانی

نے۔ ف۔ بانسری۔

نے۔ ف۔ کلمہ نفی کا، نہیں۔

نی - ع - خام - کچا -
نیا - ف - دادا - نانا - ماں کا بھائی یعنی ماموں اور بمعنی قدر و عظمت -
نیابت - ع - نائب ہونا کسی کی جگہ پر اس کا قائم مقام ہونا -
نیاح - ع - } نوحہ کرنا رونا پیٹنا -
نیاحت - ع - }
نیارُست - ف - بمعنی نتوانست
نیاز - ف - حاجت - احتیاج - خواہش آرزو - اظہار محبت -
نیازمند - ف - حاجتمند - محتاج -
نیاق - ع - جمع ناقہ کی - اونٹنیاں
نیاک - ع - بڑا اجماع کرنے والا
نیاکار - ع - نگینہ جڑنے والا -
نیاگان - ف - جمع نیا کی جس کے معنی ابھی مذکور ہوئے - واضح ہو کہ یہ جمع خلاف قیاس ہے اسلئے کہ کاف فارسی حالت جمع میں ہائے مختفی کے بدلے میں آتا ہے حالانکہ نیا میں ہائے مختفی نہ تھی -
نیام - ف - میان تلوار وغیرہ -
نیام - ع - جمع ہے نوم کی نیندیں اور نائم کی بھی جمع ہے یعنی سوتے ہوئے لوگ - مرد مان - خوابیدہ
نے انبان - ف - نام ایک باجہ کا جو نے اور چمڑے سے بنایا جاتا ہے
نیایش - ف - زاری - ستایش تعریف - دعا - آفرین -
نے بست - ف - ہندی چھپر -
نیت - ع - ارادہ - اور فارسی میں بغیر تشدید یا کے بھی آیا ہے
نیچہ - ف - چھوٹی نے - حقہ کی نے -
نیدلان - ف - بروزن مردمان وہ گرانی یا ڈرونی صورت جو خواب میں معلوم ہوتی ہے اور جس سے آدمی ڈر کر چیختا ہے اور اس کو کابوس کہتے ہیں -
نے در ناخن کردن - ف - ایک قسم کا عذاب ہے گنہگاروں کیلئے -
نیّر - ع - بکسر یا - صیغہ مبالغہ کا ہے یعنی بہت روشنی دینے والا - بڑا روشن ستارہ
نیّر اصغر - ع - چاند -
نیّر اعظم - ع - } آفتاب -
نیّر اکبر - ع - }
نیران - ع - جمع نار کی - آگ -
نیرنج - سب - معرب نیرنگ کا -
نیرنجات - ع - جمع نیرنج کی جو معرب نیرنگ کا ہے -
نیرنگ - ف - یائے معروف سے مکر - فریب - حیلہ - طلسم - سحر - جادو افسوں - منتر - جادوگری - تصویر کا خاکہ مجازاً بمعنی عجائب -
نیرنگ باز - ف - مکار - فریبیا -
نیرو - ف - زور - قوت - قدرت -
نیریز - ف - دونوں یائے مجہول ہیں نام ایک شعبہ کا پردۂ صفاہان سے موسیقی میں - نام ایک قصبۂ فارس کا
نیّرین - ع - تثنیہ نیر کا ہے - مراد آفتاب اور ماہتاب سے -
نیز - ف - بھی -
نے زار - ع - نرکل کا جنگل -
نیزہ - ف - بھالا -
نیزۂ خطّی - ف - وہ نیزہ جو بہت سیدھا مثل خط جدول کتاب کے ہو
نیزۂ خطّی - ف - وہ نیزہ جو منسوب طرف خطہ کے ہے اور خط نام ایک موضع کا ہے یمامہ سے کہ وہاں نیزہ بہت عمدہ پیدا ہوتا ہے -
نیسان - ف - نام ساتواں مہینہ رومی کا اور اس مہینہ میں جو بارش ہوتی ہے اسکو بھی مجازاً نیساں کہتے ہیں اس مہینہ بھر آفتاب برج حمل میں رہتا ہے اور اس مینہ کے قطروں سے سیپ میں موتی پیدا ہوتا ہے -
نیستان - ف - نہیں - عدم -

نَیستان۔ ف۔ وہ جنگل جہاں پر نرکل کے درخت بہت ہوں۔
نیست شدن۔ ف۔ نہونا۔ معدوم ہونا
نیستی۔ ف۔ نیست ہونا۔
نیش۔ ف۔ تیزی نوک کی جیسے چھری وغیرہ میں نوک ہوتی ہے ڈنک بچھو اور زنبور کا لمبے دانت نوکدار جو دونوں طرف درندوں کے منھ میں ہوتے ہیں۔
نیشاپور۔ ف۔ نام ایک شہر کا ہے خراسان میں جس کے حدود میں فیروزہ کی کان ہے نام ایک شعبہ کا موسیقی میں اور کشف میں بکسر اول لکھا ہے اور رشیدی وغیرہ میں کسرکی یہ وجہ لکھی ہے کہ پہلے میں نہ شاپور تھا یعنی شہر شاپور کا اس لئے کہ فارسی قدیم میں نہ بمعنی شہر ہے پس ہائے ہوز یائے تحتانی سے بدل گئی ہے۔
نِیشان۔ ف۔ بیائے مجہول تمغہ۔
نیشتر۔ ف۔ اوزار فصد کھولنے کا۔
نیشِ رکاب۔ ف۔ وہ لوہا جو گھوڑے کو ایڑ دینے کیلئے لگایا جاتا ہے۔
نیش زدن۔ ف۔ ڈنک مارنا۔
نیشکر۔ ف۔ گنّا۔

نیشکر خند۔ فج۔ کنایہ سبزہ خط سے یعنی وہ روئیں جو آغاز جوانی میں چہرے پر نمودار ہوتے ہیں۔
نیشنہ۔ ف۔ بانسری۔
نے عسکر۔ ف۔ مراد قلم سے۔ اسلئے کہ عسکر ایک موضع ہے اہواز سے اور یہاں کا قلم بہت عمدہ ہوتا ہے۔
نیفق۔ مب۔ ازار بند ڈالنے کی جگہ
نیفہ۔ ف۔ پوستین۔ بُقچہ۔
نیک۔ ف۔ اچھا۔ خوب۔ بہت
نیک۔ ع۔ جماع واضح ہو کہ عربی میں اصلی نام جماع کا بھی ہے اور باقی نام جو مشہور ہیں بطور مجاز کے ہیں۔
نیک محضر۔ ف۔ نیک حضور اور نیک شکل اور خوبصورت آدمی۔
نیکو۔ ف۔ اچھا۔ خوب۔
نیکوئی۔ ف۔ } بھلائی۔ خوبی۔
نیکی۔ ف۔ }
نیکی کردن و آب انداختن۔ ف۔ بے توقع عوض کے نیکی کرنا۔
نَیل۔ ع۔ (بوزن سیل) پانا۔ پہونچنا۔
نِیل۔ ع۔ نام دریائے مصر کا۔
نیلک۔ ف۔ نام ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔
نیل کشیدن۔ ف۔ گدنا گدانا جسم کا داغنا۔ گل کھانا۔

نیل گاؤ۔ ف۔ ایک قسم کا چوپایہ جنگلی ہوتا ہے اسکو نیلہ بھی کہتے ہیں
نیلگوں۔ ف۔ نیلا رنگ۔
نیلم۔ ع۔ ایک جوہر قیمتی نیلے رنگ کا
نیلوفر۔ مب۔ معرب ہے نیلوپل کا یہ پھول پانی میں اُگتا ہے اور دو قسم کا ہوتا ہے ایک آفتابی یہ سُرخ رنگ ہوتا ہے اور صبح سے کھلتا ہے اور تا غروب آفتاب کھلا رہتا ہے اس کو ہندی میں کنول کہتے ہیں دوسرا ماہتابی اور یہ بھی دو قسم کا ہوتا ہے ایک محض سفید دوسرا سفید مائل بہ کبودی یہ دونوں بوقت شام کھلتے ہیں اور تمام رات کھلے رہتے ہیں ان کو ہندی میں کوکابیلی کہتے ہیں اور یونانی دواؤں میں یہی ماہتابی کے نام سے آتا ہے اور ایک قسم اور بھی ہوتا ہے جو بالکل کبود ہوتا ہے اور بیل اسکی درختوں پر پھیلی ہے قاسم گونابادی شاہنامہ اسمٰعیل صفوی میں کہتا ہے ۵ سپر خلم بدوش نکیتان چو نیلوفر کہ پیچد بر درختاں۔

نیلہ - ف - نیل گاؤ -
نیم - ف - آدھی نصف -
نیم آدمی - ف - کنایہ عورت سے اس لئے کہ شرع میں دو عورتوں کی گواہی بمنزلہ ایک مرد کے مقرر ہے اور دیوان خاقانی میں مراد والدۂ خاقانی سے -
نیم بر - ف - ایک فن ہے کشتی کا -
نیم بسمل - ف - آدھا گھائل -
نیم تاج - ف - ایک قسم ہے تاج کی جو جواہر سے مرصع ہوتا ہے -
نیم تنہ - ف - موجودہ جیکٹ یا بلا آستین کا شلوکہ اور صدری
نیم جان - ف - کنایہ عاشق سے -
نیم چکمہ - ف - ہاف بوٹ -
نیم خایہ - ف - مراد آسمان سے اسلئے کہ یہ کروی شکل ہے اور ہمیشہ آدھا دکھائی دیتا ہے اور آدھا حجاب زمین میں پوشیدہ رہتا ہے -
نیم دست - ف - چھوٹی مسند -

نیم راست - ف - ایک پردہ موسیقی کا
نیم رخ - ف - تصویر یک چشمی اس لیے کہ اس کا آدھا چہرہ بنایا جاتا ہے -
نیم رس - ف - ہر شے جو بامراد پختہ نہ ہوئی ہو - وہ پرند جانور جسکے پر ابھی اڑنے کے قابل نہ ہوں -
نیم رنگ - ف - رنگ ناقص اور ناتمام اڑا ہوا رنگ - ہلکا رنگ
نیم روز - ف - ولایت سیستان اور دوپہر کا وقت - نام ایک پردہ کا موسیقی میں
نیم سفت - ف - کنایہ ہر ناتمام سے
نیم کار - ف - وہ کاریگر جو دوسرے شخص کے اوزار سے کام کرے اور اپنی مزدوری میں سے اوزار کے مالک کو حصہ یا کرایہ اوزار کا دے -
نیم کاسہ در زیر کاسہ داشتن - ف - کنایہ مکر و حیلہ سے -

نیم کارہ - ف - ادھورا کام - ناقص کام - ناکام - ناقص -
نیم کت - ف - صوفہ - ایک خاص قسم کی کرسی -
نیمہ - ف - آدھا - نصف - طرف جانب - معماروں کا - آدھا گز ایک قسم جامۂ کوتاہ کی -
نیم ہلال - ف - معشوق کا ہونٹ -
نے نے - ف - نہیں نہیں -
نیو - ف - پہلوان - دلیر - بہادر -
نیوش - ف - واؤ مجہول سے صیغہ امر کا ہے بمعنی سن - اور اکثر اسم کے ساتھ مرکب ہوکر بمعنی اسم فاعل کے آتا ہے -
نیوشیدن - ف - سننا -
نیین - ف - نرکل کی چیز اور خانہ نییں کا - ہندی چھپر -
نیق - ع - پہاڑ میں جو جگہ سب سے زیادہ اونچی ہو - اس کا بعض ارباب لغت نے نیق بالفتح بیکسیا تحریر کیا ہے -

# باب واؤ

## فصل واؤ مع الف

وا - ف - کشادہ - کھلا ہوا - جدا اور اشارہ ، واویلا سے بھی -
وابستگان - ف - رشتہ دار ایک گھر کے متعلق لوگ -
وابستن - ف - باندھنا -

وابستہ۔ف۔بندھا ہوا۔متعلق رشتہ دار عزیز۔
واپس۔ف۔ہٹا ہوا۔پھرا ہوا۔
واپسین۔ف۔پچھلا۔اخیر۔
وائل۔ع۔میٹھر بڑی بڑی بودوں کا نام ایک قبیلۂ عرب کا۔
وابوسیدن۔ف۔انکار کرنا۔
واثق۔ع۔مضبوط۔پختہ۔
واجب۔ع۔دائم۔ہمیشہ۔لازم سزاوار ہونے والا۔اور وہ جو اپنے وجود میں محتاج دوسرے کا نہ ہو یعنے خدائے تعالیٰ۔
واجبات۔ع۔جمع واجب کی۔
واجب الوجود۔ع۔جس کی ذات مقتضی اس کے وجود کی ہو یعنی حق تعالیٰ کی ذات اسکی وجود میں محتاج غیر یعنی دوسرے کسی کی محتاج نہیں ہے۔
واجبی۔ف۔وہ بات جو نہایت درست ہو یا واجب ہو۔اور بمعنی وظیفہ اور روزینہ کے بھی
واجبی کشیدن۔ف۔بال صفا صابون استعمال کرنا۔
واجد۔ع۔پانے والا۔
واجستن۔ف۔بہت ڈھونڈھنا۔
واجف۔ع۔جس کا دل دھڑکتا ہو۔
واجیدن۔ف۔چُننا۔چکنا۔
واحد۔ع۔ایک نام خدا کا۔
واخریدن۔ف۔ظاہر میں خرید کرنا سب کے سامنے مول لینا خرید کرنا
واخواست۔ف۔مطالبہ حساب لینا۔بازخواست۔
واخوردن۔ف۔ملاقات کرنا۔
واخیدن۔ف۔ڈھکنا۔
واد۔ع۔زندہ قبر میں دفن کردینا۔آواز سخت کرنا۔آواز سخت
وادادن۔ف۔ظاہر میں دینا۔
واداشتن۔ف۔رکھنا۔آمادہ کرنا
وادع۔ع۔رخصت کرنے والا۔
وادی۔ع۔جنگل۔نالی۔پانی کی۔زمین نشیب اور ہموار اور کم درخت جہاں پر سیلاب کے آجانے کی راہ ہو۔مجازاً مقدمہ۔معاملہ
وادی ایمن۔وہ جنگل جس میں حضرت موسیٰؑ نے نور الٰہی درخت کے اوپر دیکھا تھا اور ایمن اس وجہ سے کہ یہ صحرا کوہ طور کے داہنی طرف تھا۔
وادیدن۔ف۔دیکھنا۔
وار۔ف۔مانند۔لائق۔طرز۔روش دستور۔اور کلمہ نسبت کا بھی ہے جیسے سوگوار اور تقصیروار۔
وارث۔ع۔میراث لینے والا۔
وارث تاج و نگین۔ف۔کنایہ ہے شاہزادہ اور ولی عہد سے۔
واردات۔ع۔واقعہ حادثہ وہ حال جو آدمی پر گذرے۔
وارد۔ع۔آنے والا۔قاصد۔
وارسیدن۔ف۔پہونچنا۔خبر پانا
وارستگی۔ف۔آزادی۔فارغ دل ہونا۔فارغ البال۔بے قیدی
وارستہ۔ف۔آزاد۔فارغ البال۔
وارفتن۔ف۔جانا۔
وارفتگی۔ف۔مضمحل ہونا۔پشیمان ہونا۔گداز پن۔بیخبری۔
وا۔کوج۔ت۔محصول۔
واژون۔ف۔الٹا۔اوندھا۔معکوس نامبارک۔ٹیڑھا۔
واز۔ف۔کھلا ہوا ظاہر۔
وازع۔ع۔باز رکھنے والا منع کرنیوالا سردار لشکر کا۔حاکم۔بادشاہ
واژگون۔ف۔برگشتہ۔اُلٹا۔نامبارک منحوس۔اوندھا ٹیڑھا
واژون۔ف۔الٹا اوندھا نامبارک۔یہ مخفف واژگون کا ہے۔

واسطؔ ۔ع۔ نام ایک شہر کا عراق عرب میں، واسط اس لئے نام ہوا کہ یہ شہر بغداد اور بصرہ کے بیچ میں واقع ہے اس کے جنگل میں قلم بہت عمدہ ہوتا ہے۔
وَاسِطہ۔ ع۔ درمیانی۔ بیچ والی۔
وَاسِطۃُ العِقد۔ ع۔ بیش قیمت اور بڑا موتی جو موتیوں کی لڑی کے بیچ میں ہوتا ہے۔
واسطیؔ ۔ع۔ شہر واسط کا جیسے واسطی قلم مشہور ہے۔
وَاسِع۔ ع۔ پھیلنے والا۔ وسیع اور نام حق تعالے کا۔
واسُوختن۔ ف۔ ایرانی شاعروں کی اصطلاح میں بمعنی بیزار ہونا اور مُنہ پھیر لینا معشوق سے ظاہراً واسوخت اسی سے بنا ہے
واسُوختگی۔ ف۔ سوختگی۔ جلن۔
واشدن۔ ف۔ شگفتہ ہونا۔ کُھلنا جُدا ہونا تکلیف سے نکلنا۔
واشکستہ۔ ف۔ دیوالیہ۔
واش کردہ۔ ف۔ چالاک تیز۔
واشِمہ۔ ع۔ وہ عورت جو دوسری عورتوں کے ہاتھ پاؤں وغیرہ پر سوئی سے گُدنا گودتی ہے

واشی۔ ع۔ دروغگو۔ جھوٹا چغلخور
واصِف۔ ع۔ تعریف کرنے والا۔
واصِلؔ۔ ع۔ ملنے والا اور ملاقات کرنے والا۔ ملا ہوا۔
وَاضِح۔ ع۔ روشن کُھلا ہوا۔ ظاہر
واضِع۔ ع۔ رکھنے والا کسی چیز کا کسی جگہ پر پیدا کرنیوالا۔ بنانیوالا۔
واضِعِ چار کتاب۔ ف۔ یعنی خدا جس نے توریت موسیٰؑ پر اور زبور داؤدؑ پر اور انجیل عیسیٰؑ پر اور قرآن شریف حضرت محمد صلعم پر نازل فرمایا۔
واعَجَباہُ۔ ع۔ مقام افسوس پر کہتے ہیں یعنی اے تعجب۔ واضح ہو کہ بحالت ندبہ آخر الفاظ میں الف اور ہا واسطے بڑھانے آواز کے زیادہ کرتے ہیں جیسے واحسرتاہُ وامصیبتاہُ وغیرہ
واعِد۔ ع۔ وعدہ کرنے والا۔
واعِظ۔ ع۔ نصیحت کرنے والا۔
واعی۔ ع۔ نگہبان۔ یاد رکھنے والا۔ فریاد کرنے والا نگاہ رکھنےوالا
وَاعِیہ۔ ع۔ عورت فریاد کرنے والی یاد رکھنے والی نگاہ رکھنے والی نگہبان
وَافِد۔ ع۔ قاصد۔ پیام لے کے کسی کے پاس جانیوالا۔ شتر سوار

وَافِر۔ ع۔ بہت۔ کثیر
وَانورکشیدن۔ ف۔ مدک پینا۔
وَافی۔ ع۔ پورا۔ تمام۔ کامل۔
وَافِی الحَسَب۔ ع۔ وہ شخص جو شرف مال و دین و علم و دیگر کمالات میں ماہر ہو۔
وَاق۔ ع۔ نگاہ رکھنے والا یعنی کسی کو بچانے والا۔ نام ایک پرند جانور کا۔
وَاقِد۔ ع۔ آگ روشن کرنے والا۔
وَاقِع۔ ع۔ ہونے والا۔
واقِعات۔ ع۔ جمع واقعہ کی۔
وَاقِعہ۔ ع۔ خواب۔ جنگ۔ حادثہ سختی۔ زمانہ قیامت کا مرنا۔ حال
واقع شدن۔ ف۔ ہونا کسی امر کا مجازاً دوچار ہونا۔
وَاقِعہ طلب۔ ف۔ مفید جنگجو
واقِعی۔ ع۔ منسوب بطرف واقع کے مجازاً بمعنی درست
وَاقِف۔ ع۔ کھڑا ہونے والا۔ اور بمعنے جاننے والا۔
واقفیت۔ ع۔ جان پہچان، علم یعنے جاننا کسی چیز کا۔
واقی۔ ع۔ نگاہ رکھنے والا یعنی کسی کو بچانے والا۔ حفاظت کرنیوالا۔
واکردن۔ ف۔ کھولدینا۔ فارغ ہونا۔

**واگرنہ** - ف - اور نہیں -

**واکشیدن** - ف - زبردستی یا حیلہ سے کوئی چیز کسی سے چھین لینا کمان وغیرہ کا خوب کھینچنا -

**واگون** - ع - ریل کا مال ڈھونے والا ڈبہ جس کو انگریزی میں ویگن کہا جاتا ہے -

**واگویہ** - ف - گفتگو سنی ہوئی بات کا دُہرانا چرچا

**وال** - ع - پناہ ڈھونڈھنا پناہ

**وال** - ف - ایک قسم کی مچھلی جس کے چھلکہ بھی ہوتا ہے -

**والا** - ف - بزرگ - بلند مرتبہ ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا -

**والّا** - ع - اور نہیں تو -

**والاجاہ** - ف - بلند مرتبہ -

**والان** - ف - بادیان جس کو ہندی میں سونف کہتے ہیں -

**والانہ** - ج - پوڈر جس سے حُسن میں چمک بڑھ جاتی ہے -

**والد** - ع - باپ -

**والدہ** - ع - ماں جننے والی -

**والدین** - ع - باپ اور ماں

**واللہ** - ع - قسم خدا کی -

**واللہ اعلم** - ع - اور خدا خوب جانتا ہے

**والہ** - ع - ہائے ملفوظ سے شیفتہ سرگشتہ - عاشق - مفتون -

**والہ** - ف - ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا

**والی** - ع - دوست - حاکم - مالک اور بمعنی خویش اور قریب کے بھی آیا ہے اور جدید عربی زبان میں والی گورنر کو بھی کہتے ہیں -

**وام** - ف - قرض اور بمعنی لون یعنے رنگ کے بھی آیا ہے -

**واماندہ** - ف - بسکون نون غنہ کیساتھ بمعنی بقا - قیام - باقی رہنا -

**واماندگان** - ف - پیچھے رہے ہوئے جمع واماندہ کی -

**واماندن** - ف - پیچھے رہنا - اور باقی رہنا - عاجز رہنا -

**واماندہ** - ف - پس ماندہ - باقی اور قائم رہا ہوا - پس خوردہ - جھوٹا یعنی آگے کا بچا ہوا کھانا - عاجز -

**وام خواہ** - ف - قرضخواہ - اپنا قرض دیا ہوا - مانگنے والا -

**وامق** - ع - دوست رکھنے والا - عاشق نام ایک مرد کا جو عذرا پر فریفتہ اور عاشق تھا -

**وان** - ف - نام شہر کا ولایت ترکستان سے اور حرف تشبیہ کا یعنی مانند اور بمعنی دارندہ یعنے رکھنے والے کے بھی آتا ہے -

**وانچہ** - ج - مسور جس کی دال پکاکر کھائی جاتی ہے -

**وانگریستن** - ف - دیکھنا -

**وانمودن** - ف - ظاہر کرنا -

**وانہند** - ف - رکھنے والا کسی چیز کا کسی مقام پر پیدا کرنے والا -

**واویلا** - ع - افسوس - مجازاً بمعنے فریاد اور واویلاہ بزیادتی ہا کے بھی آتا ہے -

**واہ** - ف - خوب -

**واہب** - ع - بخشنے والا -

**واہلہ** - ع - نام زوجہ نوح ؑ کا -

**واہمہ** - ع - قوت وہم کی جو جزئیات کو معلوم کرے - واضح ہو کہ قوت واہمہ کا یہ کام ہے کہ دیکھی اور بغیر دیکھی ہوئی چیزوں کا خواہ سچ ہوں خواہ جھوٹ خیال کر لے اور یہ قوت تابع عقل کی نہیں ہے برخلاف دوسری قوتوں کے مثلاً کوئی شخص اندھیرے مکان میں مردہ کے پاس ہو ہر چند عقل کہے گی کہ مُردہ جماد ہے اس سے خوف نہ کرنا چاہیئے مگر قوت واہمہ ضرور خوف دلائے گی

واہی ۔ع۔ سست ۔
واہیہ ۔ع۔ سست پھٹا ہوا ۔ اور بمعنی گمراہ کے بھی ہے ۔
وائل ۔ع۔ نام قریہ کا عرب ہیں، نام قبیلہ کا عرب سے ۔
وایہ ۔ف۔ حاجت ۔ مراد مجازاً ۔ بمعنے مقدمہ اور بمعنی معتاد ہر روزہ کے مثل خوراک افیون وغیرہ کے

## فصل واؤ مع بائے موحدہ

وبا ۔ع۔ موت عام ۔ موت ۔ جو بسبب ہوا خراب ہونے کے عام ہوتی ہے
وبال ۔ع۔ سختی ۔ گرانی ۔ عذاب ۔ بوجھ ۔ واضح ہو کہ آفتاب کو وبال برج دلو میں ہوتا ہے ۔ اور چاند کو جدی میں ۔ اور عطارد کو قوس اور حوت میں ۔ اور زہرہ کو عقرب اور حمل میں اور مریخ کو میزان اور ثور میں ۔ اور مشتری کو جوزا اور سنبلہ میں اور زحل کو سرطان اور اسد میں ۔
وبرہ ۔ع۔ ایک جانور ہے بلی سے مشابہ
وبر ۔ع۔ اونٹ وغیرہ کے بال ۔
وبیض ۔ع۔ چمکنا ۔

## فصل واؤ مع تائے فوقانی

وتد ۔ع۔ } لکڑی کی میخ ۔ کھونٹی
وتد ۔ع۔ }
وتر ۔ع۔ طاق ۔ تنہا ۔ جفت کے مقابل ۔
وتر ۔ع۔ زہ کمان کی ۔ چلہ کمان کا باجے کے تار
وتیرہ ۔ع۔ راہ و روش ۔ نہاد اصل دستور
وتین ۔ع۔ ایک رگ ہے جس سے دل معلق ہے اس کے کٹ جانے سے آدمی فوراً مر جاتا ہے

## فصل واؤ مع ثائے مثلثہ

وثاق ۔ع۔ } بند ۔ قید ۔
وثاق ۔ع۔ }
وثاق ۔ع۔ گھر ۔ حرم سرا ۔
وثاق پیرزن ۔ف۔ وہ چھوٹا سا ایک بڑھیا کا گھر جو ایک بادشاہ ایران کے محل کے اندر آ کے پڑ گیا تھا اور بڑھیا اس کے علیحدہ کرنے پر کسی طرح راضی نہیں ہوئی
وثقی ۔ع۔ استوار ۔ مضبوط ۔
وثن ۔ع۔ بت پتھر کا ہو خواہ اور کسی چیز کا ۔ اوثان اسکی جمع ہے ۔
وثنی ۔ع۔ بت پرست ۔
وثوق ۔ع۔ استواری ۔ اعتماد ۔
وثیق ۔ع۔ استوار ۔ مضبوط ۔
وثیقہ ۔ف۔ استواری ۔ عہد پیمان ۔ عہدنامہ ۔ دستاویز پٹہ ۔ ٹھیکہ نامہ ۔ شرائط نامہ وغیرہ

## فصل واؤ مع جیم

وج ۔ع۔ نام ایک دوا کا ہے جسکو فارسی میں اگر ترکی اور ہندی میں بچ کہتے ہیں ۔
وجاء ۔ع۔ جانور کو خصی کرنا ۔ اور مار ڈالنا ۔
وجا ۔ع۔ خوف ۔ ڈر ۔ گردن پر مکہ مارنا ۔
وجاز ۔ع۔ بھیڑیے کا بھٹ ۔
اوجاق ۔ت۔ انگیٹھی
وجاہت ۔ع۔ خوبصورتی ۔ عزت روشناسی ۔ چہرہ کا روشن ہونا ۔
وجب ۔ع۔ بالشت ۔
وجد ۔ع۔ توانا ہونا ۔ دولتمند ہونا ۔
وجد ۔ع۔ غمگین ہونا ۔ عاشق ہونا ۔ مجازاً حالت ذوق و شوق کی جو اکثر صوفیوں کو راگ سننے سے ہوتی ہے
وجدان ۔ع۔ کھوئی ہوئی چیز کو پانا جاننا ۔ دریافت کرنا ۔
وجر ۔ع۔ خوف کرنا ۔ ڈرنا ۔
وجر ۔ع۔ ڈرنے والا ۔
وجع ۔ع۔ درد ۔ دکھ ۔
وجل ۔ع۔ ڈرنا یہ مصدر ہے ۔

وَجِل - ع - ڈرپوک - ڈرنے والا - وہ شخص جو بسبب وہم کے خائف ہو

وَجنہ - ع - واؤ کی تینوں حرکتوں سے بمعنے رخسار - گال -

وَجَنات - ع - جمع ہے وجنہ کی -

وُجُوب - ع - واجب ہونا - لازم ہونا - سزاوار ہونا - مقرر ہونا -

وُجُود - ع - مطلوب کا پانا - ہستی - مجازاً جسم بدن

وُجُور - ع - پتلی دوا جو حلق میں ٹپکائیں

وُجُوہ - ع - جمع وجہ کی

وَجہ - ع - رو - چہرہ - منہ - طریقہ - طور ذات - اور حقیقت کسی چیز کی وہ چیز جس کے سبب سے معاش کریں یعنی روپیہ پیسہ اور تجارتی مال واسباب وغیرہ اور معنی طرف اور جانب کے بھی آتا ہے -

وَجہ بیمہ - ف - وہ رقم جو بیمہ کرنے سے پیشتر وصول کی جاتی ہے -

وُجہہ - ع - طرف - جانب قبلہ وہ مقام جس کی طرف منہ کیا جائے

وَجیز - ع - کوتاہ - مختصر -

وَجیع - ع - دردناک -

وَجیہ - ع - مرد روشناس خوبصورت صاحب جاہ - دولتمند خوشنما چیز

## فصل واؤ مع حائے مہملہ

وُحدان - ع - جمع ہے واحد کی

وَحدانیت - ع - واحد ہونا - ایک ہونا

وَحدت - ع - تنہائی - ایک ہونا -

وَحدۃ الوجود - ع - صوفیوں کی اصطلاح میں کل موجودات کو ایک وجود حق تعالیٰ کا جاننا - اور وجود ماسوا کو محض اعتباری سمجھنا جیسے موج اور حباب اور دھنی اور قطرہ وغیرہ سب کو پانی معلوم کرنا

وَحدت ارادی - ع - خدا کو ایک جاننا فقط اپنے اعتقاد اور ارادہ سے بغیر جبر کے ایک دل ہونا آدمیوں کا اپنی خواہش سے بغیر جبر کے خدا کی وحدت پر جیسے ایک نبی کی امت کے لوگ ہوتے ہیں

وحدت قہری - ع - ایک جاننا یعنی مسلمان ہونا آدمیوں کا بادشاہ اسلام کے قہر اور غلبہ سے -

وَحدت نوعی - ع - بسبب ایک نوع ہونے کے جو وحدت حاصل ہو جیسے زید و عمرو و بکر وغیرہ میں وحدت نوع ہے اس لئے کہ سب انسان ہیں

وحش - ع - جمع ہے وحشی کی یعنی جنگلی جانور

وَحش - ع - بد - زشت - برا -

وَحشت - ع - نفرت آدمیوں سے جیسے جانوروں میں ہوتی ہے -

وَحشی - ع - جنگلی جانور جو آدمی سے بھاگتا ہے - بائیں طرف کسی عضو کا بیرونی رُخ اور اندرونی رُخ کو انسی کہتے ہیں جیسے پشت دست کو جانب وحشی کہتے ہیں اور ہتھیلی کو جانب انسی -

وَحل - ع - کیچڑ - اور وہ زمین جو پانی کے سبب سے نرم ہوگئی ہو -

وُحوش - ع - جمع ہے وحش کی اور وحش جمع ہے وحشی کی جنگلی جانور -

وَحی - ع - خدا کا پیغام - سخن نرم

وَحید - ع - یگانہ - تنہا - اکیلا -

وحی منزل - ع - قرآن شریف -

## فصل واؤ مع خائے معجمہ

وَخ - ع - کلمہ واہ واہ کا

وَخامت - ع - ناموافقت - گرانی دشواری - ناسازگاری -

وخش - ف - نام شہر کا ولایت ختلان سے نام شہر کا نواحی بلخ میں نام شہر کا ملک بدخشاں میں

وَخشُّد - ع - نام ایک مرض کا جو بہائم کو ہوتا ہے - نام ایک بیماری کا جو گھوڑے کے پاؤں میں ہوتی ہے

وَخِم - ع - ناگوار - ناسازگار -
وَخ وَخ - ع - واہ واہ کیا خوب
وَخیم - ع - دشوار - گراں - ناگوار - بد
زشت - بُرا - بدگو -

## فصل واؤ مع دال مہملہ

وُد - ع - دوستی -
وَدّ - ع - قوم نوح علیہ السلام کے
بُت کا نام جو بصورت مرد تھا
وِداد - ع - دوستی - محبت -
وَداد - ع - آرزو کرنا - چاہنا
وِداج - ع - رگ گردن -
وِداجین - ع - دونوں رگیں جو گردن
کے دونوں طرف ہوتی ہیں
وَداع - ع - رخصت کرنا -
وَدائع - ع - امانتیں جمع ودیعت کی
وَدَع - مہرہ سفید جو دریا سے
نکلتا ہے ہندی سنکھ -
وَدُود - ع - دوست - نام خدا کا -
ودیعت - ع - امانت - دھردہر

## فصل واؤ مع رائے مہملہ

وِراثت - ع - مردے کے مال کا
وارث ہونا میراث پانا -
وَرّاق - ع - کاغذ کاٹنے والا - دفتری
دولتمند آدمی - لکھنے والا - محرر
وَراق - ع - سبزی زمین کی بسبب
گھاس اور نباتات کے
زمین سبز پُرگیاہ - سبزہ زار
وَراء - ع - پس - عقب - پیچھے
فرزند - بدون مد
وَرا - ع - } دُنیا - مخلوقات جن اور
وَرائی - ع - } انسان وغیرہ سے -
وَرا - ف - مخفف اور اکا یعنی اسکو
وَرَثہ - ع - میراث پانے والے
لوگ یہ جمع وارث کی ہے -
وَرج - ف - زبوں - پلید -
وَرخس - ف - نام ایک ورم کا جو ناخن
کی جڑ میں پیدا ہوتا ہے -
وَرخرچ - ف - فضول خرچ زیادہ
خرچ کرنے والا
وَرخوردن - ف - ملاقات کرنا -
وَرد - ع - گلاب کا پھول -
وِرد - ع - ہر روز کا کام - دائمی جگہ
پانی پینے کی پنگھٹ -
وَرد مُربیٰ - ع - گلقند -
وَردوک - ف - بروزن سفلوک
ہندی اس کی چھپر -
وَردی - ع - گلاب کی سی رنگت -
ورزش - ف - ڈنڈ پیلنا کسرت کرنا
مگدر ہلانا وغیرہ وغیرہ -
ورزیدن - ف - مشق کرنا ضبط
کرنا - ورزش اسی کا حاصل مصدر ہے
وَرشہ - ت - فیکٹری - کارخانہ -
وَرطہ - ع - ہلاکی کا محل وہ زمین
جس میں راہ نہو مجازاً بھنور پانی کا
وَرَع - ع - پرہیزگاری -
وَرِع - ع - پرہیزگار پارسا -
وَرغلانیدن - ف - بہکانا -
وَرغلانیدنِ شیطان - ف -
احتلام ہو جانا -
وَرَق - ع - پتہ درخت کا ٹکڑا کاغذ کا
کاغذ کٹا ہوا -
وَرِق - ع - چاندی کا سکہ - روپیہ
وغیرہ -
وُرق - ع - جمع ورقا کی جو بھنے کبوتر
اور فاختہ کے ہے -
وَرقا - ع - فاختہ کبوتر -
وَرَق الاتہام - ع - چارج شیٹ
یعنی فرد جرم -
وَرَق الخیال - ع - بنگ جس کو
ہندی میں بھنگ کہتے ہیں
یہ ایک نشہ کی چیز ہے -
وَرَق النصیب - ع - لاٹری کا ٹکٹ
وَرَق البوسطہ - ع - ڈاک خانہ والا
ٹکٹ -
وَرَق تحویل - ع - بینک کا چک

وَرَق خام - ع - کاغذ اہل دفتر کا۔ جسکو کچا چٹھا کہتے ہیں۔
وَرَق ریختن - ف - بازی کو مات کرنا، خراب کرنا۔
وَرَقُ الزّیارت - ع - وزیٹنگ کارڈ ملاقات کا پرچہ۔
ورق گردانیدن - ف - فعل عبث کرنا۔ اپنی بے علمی کا عیب چھپانا۔ اپنی قدیمی وضع کا یکبارگی ترک کر دینا۔
وَرَقہ - ع - تاش جو کھیل کے طور پر کھیلے جاتے ہیں۔
وَرِک - ع -
وَرْک - ع - } سرین۔ کولا۔ چوتڑ۔
وَرَل - ع - ایک جانور ہے جو مشابہ سقنقور اور سوسمار کے ہوتا ہے
وَرَم - ع - جسم کا سوج پھول جانا بسبب بیماری کے
وِرْناک - ف - نام ایک چشمہ کا کشمیر میں
وَرْنہ - ف - اور نہیں۔
وُرُود - ع - کسی جگہ کے اندر جانا۔ داخل ہونا۔ نازل ہونا۔
وَرَة - ع - احمق، و، بیوقوف ہونا۔
وَرِید - ع - بر وزن جدید گردن کی رگ اور طبیبوں کے نزدیک وہ رگ جو پھڑکتی نہ ہو برخلاف شریان کے کہ وہ پھڑکتی ہے۔

## فصل واؤ مع زائے معجمہ

وِزارت - ع - وزیر ہونا۔
وَزان - ف - روان - جاری۔
وَزّان - ع - بڑا تولنے والا۔
وُزّان - ع - بہت سے تولنے والے
وِزْر - ع - گرانی - بوجھ - بھاری - بوجھ جو پیٹھ پر اٹھائیں - پشتارہ گناہ ہتھیار - اوزار جمع ہے
وُزَرا - ع - جمع ہے وزیر کی۔
وَزَرَہ - ف - لنگی - تہہ بند۔
وَزِش - ف - ہوا کا چلنا لفظ وزیدن کا مصدر ہے۔
وَزَغ - ع -
وَزَغہ - ع - } مینڈک۔ گرگٹ۔ اور ایک قسم چھپکلی کی۔
وزک کردن - فج - سنگھار کرنا۔ کنگھی چوٹی سے لیس ہونا۔
وزن - تولنا - بوجھ - اندازہ - اور فارسی میں بمعنے عزت اور وقار اور بزرگی کے بھی مستعمل ہے۔
وُزنگ - تج - سنجاف جامہ یعنی زربفت کی گوٹ اور کپڑوں کے وہ ٹکڑے جو خوشنمائی کے لئے لگائے جاتے ہیں۔
وزیدن - ف - ہوا کا چلنا۔
وَزِیر - ع - وہ شخص جو بوجھ اٹھانے میں کسی کا شریک ہو۔ چونکہ سلطنت کے کام کا بوجھ اٹھانے میں وزیر بھی شریک بادشاہ کا ہوتا ہے اسلئے یہ نام ہوا۔
وزیرُ المعارف - ع - وزیر تعلیم

## فصل واؤ مع سین مہملہ

وِسادہ - ع - تکیہ وسائد جمع ہے۔
وَساطت - ع - درمیان ہونا۔ وسیلہ ہونا۔ واسطہ ہونا۔
وَسامَت - ع - خوبی - زیبائی اور خوبصورت ہونا۔
وَساوِس - ع - جمع وسواس کی۔
وَسائد - ع - تکیے - جمع وسادہ کی
وَسائط - ع - واسطے - وسیلے یہ جمع واسطہ کی ہے۔
وسائل - ع - وسیلے - ذریعے یہ جمع وسیلہ کی ہے۔
وَستا - ف - خدا کی تعریف۔
وَسَخ - ع -
وَسِخ - ع - } چرک - میل۔
وَسِخ - ع - چرکین - میلا۔
وَسَط - ع - وہ چیز جو میانہ ہو جتنی لمبائی و چوڑائی و مٹاپے د

ودُبلے پن وغیرہ کیفیتوں میں متوسط
ہو۔ وہ چیز جو بیچ میں واقع ہو۔
وَسَط۔ ع۔ یہ ظرف مبہم ہے بمعنی درمیان
ہر چیز کا بیچ۔
وُسطیٰ۔ بیچ کی۔ یہ مونث اوسط کا ہے۔
وُسع۔ ع۔ فراخی۔ دسترس۔ توانائی۔
وُسعت۔ ع۔ فراخی۔ چوڑاپن
وَسق۔ ع۔ اکٹھا کرنا۔ بوجھ لادنا بوجھ
اٹھانا۔ ہانکنا۔ چلانا۔
وَسق۔ بارِ شتر اور وہ ساٹھ صاع
کا ہوتا ہے اور ایک صاع دو سو
چونتیس تولہ کا ہوتا ہے۔
وَسم۔ ع۔ نشان کرنا۔ داغ کرنا عیب
نشان۔ داغ۔
وَسمت۔ ع۔ داغ کرنا نشان کرنا
مجازاً تہمت کرنا۔
وَسمہ۔ ع۔ نیل کی پتی جس سے
بالوں کو سیاہ کرتے ہیں۔
وَسمی۔ ع۔ اوّل بہار کا مینھ بڑی بڑی
بوندوں والا۔ مینھ۔
وَسن۔ ع۔ نیند۔ غنودگی۔ اونگھ۔
وَسنان۔ ع۔ خفتہ۔ سویا ہوا آدمی
وَسنی۔ ف۔ سوت۔ واضح ہو کہ
جس مرد کی دو جورویں ہوں وہ
آپس میں ایک دوسرے کی وسنی ہوئیں

وَسواس۔ ع۔ اندیشہ بد بُری بات
وَسوسہ۔ ع۔ اندیشہ۔ بد بُری بات
جو دل میں آوے۔ عورت کے
زیور کی آواز۔ بدی۔ بُرائی۔
وَسیط۔ ع۔ میانہ۔ بزرگوار۔ وہ شخص
جو نسب میں میانہ اور درجہ میں
رفیع یعنی بلند ہو۔
وسیع۔ ع۔ فراخ۔ چوڑا
وَسیلہ۔ ع۔ ذریعہ۔ واسطہ
وَسیم۔ ع۔ خوبصورت۔ جمیل۔ نشان کیا گیا

## فصل واو مع شین معجمہ

وَش۔ ف۔ خوب۔ خوش۔ خالص۔
شبیہ۔ نظیر۔ مانند۔ نام شہر کا
ہے ترکستان سے ایک قسم ریشمی
کپڑے کی شملہ دستار۔ پگڑی۔
وُشات۔ ع۔ جھوٹ بولنے والے
سخن چین۔ لُترے۔ جمع واشی کی
وُشاح۔ ع۔ ہار۔ بدھی۔ گلوبند۔
وُشاق۔ ت۔ خدمتگار۔ اور غلام
اور برہان میں یہی لفظ واؤ
کے کسرہ سے بمعنی کنیز یعنے
لونڈی کے آیا ہے۔
وُشاقانِ چمن۔ ف۔ کنایہ
پھولدار درختوں اور تازہ لگے
ہوئے پودوں سے۔

وَشت۔ ف۔ خوب۔ خوش۔
وُشنافت۔ نام شرح ژند کا اور
ژند ایک کتاب ہے۔ دین
آتش پرستی میں
وَشتن۔ ف۔ رقص کرنا۔ ناچنا
وَشق۔ ع۔ گوشت کا دھوپ میں
خشک کر کے رکھ چھوڑنا تاکہ
آئندہ بوقت حاجت کام آئے
وَشق۔ ف۔ نام ایک جانور کا جو لومڑی
کے برابر ترکستان میں ہوتا ہے
سفید رنگ اور کالے کالے دھبے
اُس پر ہوتے ہیں اسکے پوست
کا پوستین بنتا ہے اور اُس
پوستین کو بھی وشق کہتے ہیں۔
وُشل۔ ع۔ تھوڑا پانی۔
وَشی۔ ع۔ کپڑے کا رنگنا جامہ رنگین
ایک قسم ریشمی کپڑے کی منسوب
طرف شہر وش کے۔
وَشیک۔ ع۔ شتابی کرنے والا۔
بمعنی قاصد تیز رفتار۔

## فصل واو مع صاد مہملہ

وَصّاف۔ ع۔ بہت تعریف کرنیوالا
وَصّال۔ ع۔ بڑا ملنے والا۔ بڑا پیوند
کرنے والا۔ بڑا ملانے والا۔
وُصال۔ ع۔ جمع واصل کی ملنے والے

وِصَال - ع - ملنا - ملاقات ہونا -
وَصَایَا - ع - جمع وصیت کی -
وَصَب - ع - بیماری - رنج -
وَصف - ع - تعریف - خوبی - اچھی باتوں کا بیان کرنا -
وُصلہ - ع - کاغذ کا ٹکڑا - کپڑے وغیرہ کا ٹکڑا -
وَصل - ع - ملاقات معشوق سے ملنا اور جدید عربی زبان میں وصل رسید کو کہتے ہیں -
وُصلت - ع - پیوند خویشی پیوستگی ملنا - ملاقات - وصل عربی میں مستعمل نہیں ہے البتہ اردو شعرا نے استعمال کیا ہے
وُصلہ دار - ف - پیوند لگا ہوا کپڑا -
وَصمت - ع - عیب - نقصان -
وصول - ع - پہونچنا کسی چیز کا کسی دوسری چیز کے پاس -
وَصِی - ع - وہ شخص جسکو وصیت کی گئی ہو کنایہ حضرت علی علیہ السلام سے
وَصِیَّت - ع - مرتے وقت یا سفر کرتے وقت جو کوئی شخص کہے کہ میرے بعد ایسا ایسا کرنا یا نہ کرنا -
وَصِید - ع - آستانہ - چوکھٹ -
وَصِیف - ع - خدمتگار - لونڈی غلام

وَصِیفہ - ع - باندی - کنیز - لونڈی
وَصِیلہ - ع - عمارت - فراخی - زمین فراخ ارزانی - گروہ - ہمسفر - تیغ

## فصل واؤ مع ضاد معجمہ

وَضَاءت - ع - پاکیزگی - خوبصورتی روشن چہرہ ہونا پاک و خالص ہونا بے عیب ہونا -
وَضّاح - ع - مرد سفید رنگ یعنی خوبصورت گوری رنگت والا مرد مبروص یعنی جسکو برص کا عارضہ ہو -
وَضَاحَت - ع - کشادگی صفائی
وَضَاعَت - ع - کمینہ ہونا -
وَضع - ع - رکھنا - ترتیب کرنا - جننا - اور بمعنی کرنے کے بھی ہے -
وَضع کردن - ف - بچہ جننا - رکھنا حساب سے خارج کرنا -
وُضُو - ع - مصدر ہے بمعنی منھ دھونا مجازاً منھ ہاتھ پانوں دھونا بطریق مقررہ واسطے پڑھنے نماز کے -
وَضُو - ع - وہ پانی جس سے وضو کریں
وُضُوح - ع - ظہور - واضح ہونا پیدا اور روشن ہونا -
وَضِیع - ع - نالائق - نیچ - کمینہ -
وَضِیمہ - ع - ماتم کی ضیافت -

## فصل واؤ مع طائے مہملہ

وَطَا - ع - جانا - پائمال کرنا -
وِطَاء - ع - کسی کے ساتھ موافقت کرنا - لباس - بستر - فرش -
وُطَاق - ت - چھولداری - بند خیمہ
وَطَر - ع - حاجت - ضرورت -
وَطَن - ع - جگہ رہنے آدمی کی -
وَطْوَاط - ع - ابابیل مشہور پرند ہے
وَطی - ع - جماع کرنا - عورت سے صحبت کرنا اصلی معنی پائمال کرنا
وَطی قہری - ع - زنا بالجبر -
وَطِیس - ع - لوہے کا تنور روٹی پکانے کا اور حمی الوطیس بمعنی سخت گرم ہونا تنور کا - یعنی سخت ہونا جنگ کا -

## فصل واؤ مع ظائے معجمہ

وَظَائف - ع - جمع ہے وظیفہ کی -
وَظِیفہ - ع - وہ چیز جو کسی کے واسطے ہر روز کے لئے مقرر ہو -

## فصل واؤ مع عین مہملہ

وِعَا - ع - برتن - ظرف -
وُعَّاظ - ع - جمع ہے واعظ کی - یعنے نصیحت کرنے والے لوگ
وَعدہ - ع - اقرار کرنا - نیکی کرنیکا اقرار کرنا - مجازاً اقرار خواہ نیکی [illegible] مگر اکثر استعمال [illegible]

اس کا نیکی اور خیر میں ہوتا ہے
وَعَر۔ ع۔ دشوار سختی۔ تھوڑا احسان گرمی کی سختی۔ کینہ۔ غصہ۔
وَعظ۔ ع۔ نصیحت۔ پند۔ نصیحت کرنا۔
وُعُود۔ ع۔ جمع ہے وعدہ کی۔
وَعوع۔ ع۔ آواز کتے کی۔ اور بعضے کہتے ہیں آواز گیدڑ اور بھیڑیے کی بھی۔
وعید۔ ع۔ بُرا وعدہ عذاب کا وعدہ اور یہ شر اور بدی میں مستعمل ہے

## فصل واؤ مع غین معجمہ

وَغا۔ ع۔ جنگ۔ لڑائی۔ شور۔ غوغا۔ یہ لفظ بکسر اول غلط ہے
وَغد۔ ع۔ ناکس۔ کمینہ۔ نالائق وغیرہ ماورا، سوائے اس کے۔

## فصل واؤ مع فا

وَفا۔ ع۔ وعدہ پورا کرنا۔ دوستی کا پورا کرنا۔ قول و قرار کا بجالانا۔
وَفات۔ ع۔ مرگ۔ موت۔
وَفادار۔ ف۔ نمک حلال دوست وعدہ کا پورا کرنے والا۔
وَفادت۔ ع۔ نزدیک بادشاہ کے جانا۔ ایلچی ہونا۔ قاصدی۔
وِفاق۔ ع۔ سازگاری کرنا موافقت کرنا۔ اور بمعنی محبت اور اتفاق کے مستعمل ہے۔
وِفاقت۔ سازگاری کرنا موافقت کرنا۔ دوستی اور محبت کرنا۔
وفد۔ ع۔ ایلچی گری اور قاصدی کے طور پر کسی کے پاس جانا نمایندہ
وَفر۔ ع۔ زیادتی مال کی۔ بہتایت زیادتی ہر چیز کی۔
وَفضہ۔ ع۔ تیروں کا ترکش جھولی گدڑیوں کی جس میں کھانا وغیرہ رکھتے ہیں۔
وَفق۔ ع۔ موافق۔ سازگار مطابق۔
وَفود۔ ع۔ جمع وفاد کی۔ قاصد لوگ
وَفور۔ ع۔ تمام ہونا۔ بہت ہونا زیادتی۔ بہتایت
وَفی۔ ع۔ تمام کامل۔

## فصل واؤ مع قاف

وَقاح۔ ع۔ بے شرم۔ بیحیا۔ بے ادب۔
وَقاحت۔ ع۔ بیحیائی۔ بیشرمی۔ بے ادبی
وقاد۔ ع۔ بہت بھڑکنے والا۔ بہت شعلہ مارنے والا۔ روشن۔ افروختہ
وَقار۔ ع۔ آرام آہستگی۔ بردباری۔ حلم گرانباری۔ بھاری بھرکم پن۔
وَقّاص۔ ع۔ گردن توڑنے والا۔ جنگجو۔ نام ایک صحابی کا جن کو فن تیراندازی میں بڑا کمال تھا۔
وِقاع۔ ع۔ جماع۔ جنگ۔ لڑنا۔
وِقایہ۔ ع۔ نگاہ رکھنا۔ حفاظت نگہبانی وہ چیز جس سے دوسری چیز کو محفوظ رکھ سکیں کتاب کا مقدمۂ نام ایک کتاب کا فقہ میں۔
وَقائع۔ ع۔ حوادث۔ مصیبتیں۔ لڑائیاں لڑائی کی خبریں جنگ کے حالات یہ جمع وقعہ کی ہے جو بمعنی فتنہ اور قتل کے ہے۔ اور جو لوگ اسکو جمع واقعہ کی کہتے ہیں غلط ہے
وَقیت۔ ع۔ زمانہ۔ عرصہ۔ ہنگام۔
وَقح۔ ع۔ بے شرم آدمی۔
وَقر۔ ع۔ کان سے اونچا سُننا۔ گرانی گوش۔ مجازاً بمعنی عزت حلم تمکین بھاری بھرکم پنا۔
وِقر۔ ع۔ اتنا بوجھ جس کو گدھا یا خچر اٹھا سکے اور مقدار چالیس صاع کی ہے۔ اور بار شتر کو وسق کہتے ہیں
وَقع۔ ع۔ بلند جگہ۔ مجازاً بمعنی عزت اور اعتبار کے
وَقعت۔ ع۔ سختی۔ آسیب۔ لڑائی
وَقف۔ ع۔ کسی جگہ کھڑا ہونا۔ ٹھہرنا کھڑا ہونا۔ توقف کرنا کلام

ہیں۔ جاننا خبردار ہونا۔ وہ چیز
جو کسی کی ملک میں نہ ہو یعنی
راہ خدا میں اسکو دے ڈالا ہو۔
اور کبھی بمعنی مطلق عطا یعنی
بخشش کے مستعمل ہوتا ہے۔
وَقفہ۔ع۔ تھوڑی دیر ٹھہر جانا۔
وَقواق۔ع۔ نام ایک جزیرہ کا جہاں
ایسے درخت ہیں جنکے پھل بشکل
چہرۂ انسان کے ہوتے ہیں اور مجازاً
اس درخت کو بھی وقواق کہتے ہیں
وُقود۔ع۔ لکڑی وغیرہ جس سے آگ
سلگائی جائے ایندھن۔
وَقود۔ع۔ مصدر ہے۔ آگ روشن
کرنا۔ بھڑکنا آگ کا۔
وَقور۔ع۔ ذی عزت آدمی۔
وَقوف۔ع۔ جاننا آگاہی خبردار
ہونا۔ کھڑا ہونا۔
وقوف الساعۃ۔ع۔ گھڑی کا
خراب ہوجانا
وُقوع۔ع۔ واقع ہونا گرنا پرند
کا نیچے اترنا مجازاً ظاہر ہونا ہر چیز کا
وَقی۔ع۔ نگاہ رکھنا۔ حفاظت کرنا۔
وَقیح۔ع۔ بے حیا۔ بے شرم۔
وَقید۔ع۔ وہ چیز جس سے آگ روشن
کریں مثل لکڑی اور گھاس وغیرہ کے

وَقیذ۔ع۔ دُبلا۔ ناتواں
وَقیع۔ع۔ بلند۔ اونچا۔
وَقیعت۔ع۔ ملامت۔ ملامت کرنا
عیب گوئی کسی کے پیچھے کسی کو
بُرا کہنا، غمازی، چغلخوری۔
وقیہ۔ع۔ نام ایک وزن کا جو چالیس
درم کا ہوتا ہے اور ایک درم
ساڑھے تین ماشہ کا ہوتا ہے

## فصل واؤ مع کاف عربی و فارسی

وکاف۔ع۔ گدھے کا پالان اور
گھوڑے کا زین۔
وِکالت۔ع۔ بفتح و بالکسر دونوں
طرح صحیح ہے۔ وکیل ہونا۔
دوست ہونا اپنا کام دوسرے
کے سپرد کرنا۔
وکالہ تجاریہ۔ع۔ فیکٹری۔ کارخانہ
وَکر۔ع۔ آشیانہ گھونسلا پرند کا۔
وگر۔ف۔ اور اگر۔
وگرنہ۔ف۔ اور اگر نہیں (کا مخفف)
وکز۔ع۔ گھونسا مارنا۔
وَکس۔ع۔ زیان۔ نقصان۔ کمی
وَکس۔ع۔ کم ہونا کم کرنا۔
وَکف۔ع۔ مینھ کی بوندوں کا گھر
کی چھت سے ٹپکنا ٹپکنا پانی
کا کسی اور چیز سے

وَکف۔ع۔ گنہگار ہونا عیب ناک
ہونا۔ گناہ۔ عیب۔
وُکل۔ع۔ کسی پر اپنا کام چھوڑ دینا
وُکل۔ع۔ مرد عاجز جو اپنا کام دوسرے
شخص کے بھروسہ پر چھوڑ دے
وُکلا۔ع۔ جمع ہے وکیل کی۔
وَکن۔ع۔ مرغی کا انڈوں کو سینا
وُکور۔ع۔ جمع وکر کی پرندوں کے
گھونسلے۔
وَکوف۔ع۔ اونٹنی بہت دودھ والی
وَکول۔ع۔ مرد عاجز جو اپنا کام
دوسرے پر چھوڑ دے۔
وَکیرہ۔ع۔ نئے مکان کے بنانے کی
ضیافت یعنی لوگوں کو کھانا کھلانا۔
وَکیع۔ع۔ سخت۔ محکم۔ نام ایک مرد
کا دانشمند مشہور کا۔
وَکیف۔ع۔ پے در پے ٹپکنا مینھ کی
بوندوں کا مکان کی چھت سے
ٹپکنا پانی کا اور کسی چیز سے
وَکیل۔ع۔ وہ شخص جس پر کوئی دوسرا
شخص اپنا کام چھوڑے۔

## فصل واؤ مع لام

وَلا۔ع۔ دوستی۔ محبت۔ پے در پے
کسی کام کا کرنا
وِلا۔ع۔ آزاد۔ غلام کی میراث اور

دوست۔ دوستان۔ دیاران

وُلَات۔ ع۔ جمع ہے والی کی دوست لوگ۔ حاکم لوگ۔

وِلَادَت۔ ع۔ بچّہ جننا۔

وَلَّاس۔ ع۔ گرگ بھیڑیا۔

وِلَاف۔ ع۔ اُلفت کرنا۔ محبت کرنا۔

وِلَایَت۔ ع۔ حاکم ہونا کسی کا ولی ہونا یار ہونا دوست ہونا یا بادشاہی۔ ایک بادشاہ کا ملک وہ زمین جو آباد ہو کسی کے کام کا ذمہ دار ہو۔ نصرت و دوستی۔ حکومت۔ امیری نزدیکی بندہ کی خدا سے۔

ولایت۔ ع۔ یاری کرنا۔ مدد دینا۔

وَلَد۔ ع۔ فرزند۔ واضح ہو کہ یہ دونوں لفظ

وُلْد۔ ع۔ مفرد اور جمع دونوں طرح پر استعمال ہوتے ہیں۔

وُلْد۔ ع۔ بچہ۔

وَلَدُ الزِّنا۔ ع۔ حرام کا بچہ اور اصطلاح میں وہ کیڑے اور پروانے وغیرہ جو برسات میں پیدا ہوتے ہیں اور بعد طلوع کرنے ستارہ سہیل کے مر جاتے ہیں

وِلْدَان۔ ع۔ بچے۔ لڑکے غلام کم سن یہ جمع وَلید کی ہے۔

وَلَع۔ ع۔ حرص۔ لالچ۔ فریفتگی

وَلْغ۔ ع۔ دروغ۔ جھوٹ۔

وَلَغ۔ ع۔ جھوٹ بولنا باز رکھنا۔

وَلْغ۔ ع۔ کتّے کا پانی پینا۔

وَلْغُونہ۔ ت۔ اُبٹن۔

وَل کاری۔ ت۔ عیاشی۔

وَلٰکِن۔ ع۔ اور لیکن۔ مگر۔

وُلُوج۔ ع۔ داخل ہونا کسی چیز کا۔ کسی چیز کے اندر گھسنا۔

وَلُود۔ ع۔ وہ عورت جو بچہ بہت جنتی ہو۔ بکری بہت بچے جننے والی

وُلُوع۔ ع۔ حریص۔ لالچی ہونا۔

وَلُوع۔ ع۔ حریص۔ لالچی۔

وَلُوغ۔ ع۔ کتے کا پانی پینا۔

وَلْوَلہ۔ ع۔ واویلا کرنا۔ غل۔ شور۔ جوش و خروش۔ فریاد۔

وَلَہ۔ ع۔ سرگشتگی عشق یا غصہ یا غضب شیفتگی۔ بیعقل ہونا۔

وَلْہَان۔ ع۔ حیران ہونا۔ بیہوش ہونا۔ غمگین۔ بے خود۔ وہ شخص جو بسبب غم یا عشق کے سرگشتہ و پریشان ہو۔

وَلے۔ ف۔ مخفف ولیک کا۔ اور ولیک مخفف ولٰکن کا اور ولٰکن امالہ ہے۔ ولٰکن کا۔

وَلی۔ ع۔ دوست یار۔ متصرف۔ مددگار۔ مصاحب۔ خداوند نزدیک کسی کام کا ذمہ دار اور کفیل وہ نیک بندہ جو خدا کی درگاہ میں مقرب ہو

وَلید۔ ع۔ کودک و لڑکا۔ غلام کمسن نام ایک بادشاہ کا۔

وَلیدہ۔ ع۔ لڑکی کم سن۔ لونڈی

وَلیع۔ ع۔ غنچۂ ناشگفتہ۔ منھ بند کلی

وَلیعہد۔ ع۔ حاکم وقت۔ اصطلاحاً وہ شخص جس کو بادشاہ اپنی زندگی میں اپنی جگہ پر بیٹھنے کا حکم اس طور پر دے کہ بعد میرے یہ بادشاہ ہوگا

وَلیک۔ ف۔ مخفف و لیکن کا۔

ولیکن ع امالہ ولٰکن کا۔

وَلیمہ۔ ع۔ شادی کا کھانا۔ کتخدائی اور بیاہ کی ضیافت۔

وَلی نعمت۔ ع۔ بغیر اضافت کے وہ شخص جو کسی کو کھانے کو دے۔ پرورش کرنے والا واضح ہو کہ لفظ ولی اکثر مقطوع الاضافت آتا ہے جیسے ولیعہد ولی نعمت وغیرہ

## فصل واؤ مع نون

وَن۔ ع۔ کلمہ تشبیہ کا ہے بمعنی مانند نام ایک میوہ کا جس کو ہندی میں چرونجی کہتے ہیں
وَنْد۔ ع۔ تر ہ۔ تیز ک۔
وَنگ۔ ت۔ الگنی۔
وَنی۔ ع۔ کاموں میں سُستی کرنا۔ ماندگی سُستی۔ سُست ہونا۔
وَنیم۔ ع۔ مکھی کا گوہ

## فصل واؤ مع ہائے ہوز

وَہ۔ ف۔ کلمہ تعجب اور تحسین اور تعریف اور افسوس کا ہے۔
وَہّاب۔ ع۔ بہت بخشنے والا۔
وَہّاج۔ ع۔ درخشاں۔ روشن۔ اور چمکتا ہوا۔ بڑا روشن۔
وِہاد۔ ع۔ زمینیں۔ پست اور نیچی یہ جمع وہدہ کی ہے۔
وَہْب۔ ع۔ بخشش کرنا۔
وَہبی۔ ع۔ بخشا ہوا۔ عطا کیا گیا۔
وَہج۔ ع۔ آگ کا شعلہ مارنا۔
وَہج۔ ع۔ آگ کی روشنی اور سوزش
وَہدہ۔ ع۔ زمین پست اور نشیب
وَہق۔ ع۔ کمند۔
وَہَل۔ ع۔ ڈرنا غلط اور سہو کرنا
وَہلہ۔ ع۔ ڈرنا۔ خوف ڈر۔ نوبت مرتبہ۔ دفعہ۔ ایکبار
وَہم۔ ع۔ کسی چیز کی طرف۔ دل کا جانا بغیر قصد اور ارادہ کے۔ وسواس
وَہمہ۔ درد ولادت یعنی جننے کا درد جو عورتوں کو ہوتا ہے۔
وَہمی۔ ع۔ کوئی بات منسوب طرف وہم کے اور وہ شخص جس کو وہم ہو
وَہن۔ ع۔ سُستی۔ سست ہونا سست کرنا۔ سست ہونا اعضا کا اور اسی معنی میں اکثر مستعمل ہے
وَہی۔ ع۔ سُست ہونا نرم ہونا۔

## فصل واؤ مع یائے تحتانی

وے۔ ف۔ وہ اُس جیسا کہ بے راکے معنی اس کو۔
وَیح۔ ع۔ کلمہ رحم اور ترحم۔ اور مدح یعنی تعریف۔ اور معنی زہے یعنی کیا خوب اور تحسین۔ اور افسوس اور تنبیہ اور جھڑکی کا۔
وَیس۔ ع۔ کلمہ حقارت کا۔
وِیس۔ ف۔ یائے مجہول سے نام ایک عورت حسینہ کا جس پر رامین ایک شخص عاشق تھا۔
وَیرا۔ ف۔ اس کے تئیں۔
ویران۔ ف۔ یائے معروف سے بمعنی۔ غیر آباد۔ اُجڑا ہوا۔
ویرانی۔ ف۔ غیر آبادی۔
وَیل۔ ع۔ بمعنی وائے جو کلمہ افسوس کا ہے۔ اور بمعنی عداوت سختی۔ شور فغاں۔ ہلاکت مصیبت اور غم میں فریاد اور بیقراری۔ اور نام ایک وادی کا ہے دوزخ میں
وَیہ۔ ع۔ کلمہ برانگیختہ کرنیکا اور بھڑکانیکا ہے۔ اور کلمہ لذت کا بھی ہے جسکے معنی فارسی میں چہ خوش کے ہیں۔

# باب ہائے ہوز

## فصل ہا مع الف

ہا۔ ع۔ اسم فعل بمعنی امر ہے یعنی لے اور حرف تنبیہ کا بھی ہے
ہا۔ ف۔ فارسی میں حرف جمع کا ہے اور کبھی زائد آتا ہے جیسے آداب اسلئے کہ آداب خود جمع ادب کی ہے۔ اب اس صورت میں ہا زائد ہے
ہابط۔ ع۔ نیچے اُترنے والا۔ اور نیچے آنے والا۔

ہابیل۔ع۔نام حضرت آدم علیہ السلام کے فرزند کا جن کو قابیل انہیں کے بھائی نے قتل کیا تھا۔

ہات۔ع۔اسم فعل بمعنی امر ہے یعنی دے، بخشش کر۔

ہاتف۔ع۔آواز دینے والا۔ وہ فرشتہ جو عالم غیب سے آواز دے

ہاجر۔ع۔ہجرت کرنے والا۔ اور نام ایک قبیلہ کا عرب سے۔

ہاجرہ۔ع۔نام والدہ حضرت اسمٰعیل کا

ہاجرہ۔ع۔پوچ گوئی۔ دوپہر دن کا وقت جو نہایت گرمی اور حرارت کا ہو۔

ہاجس۔ع۔دل میں خیال آنیوالا

ہاجن۔ع۔کنواری لڑکی۔

ہاجی۔ع۔ہجو کرنے والا۔

ہادم۔ع۔ڈھانے والا۔ عمارت کا مٹانے والا۔ اُجاڑنے والا۔

ہادم اللذات۔ع۔اصلی معنی مٹا دینے والا لذتوں کا۔ اصطلاحاً لقب حضرت عزرائیل کا جو فرشتہ ہیں۔ روحوں کے قبض کرنے والے اور ہاذم ذال معجمہ سے بھی آیا ہے

ہادی۔ع۔ہدایت کرنے والا۔ نیک راہ دکھلانے والا۔ رہنما۔

ہذا۔ع۔یہ اسم اشارہ ہے۔

ہار۔ع۔افتادہ اور منہدم ہونیوالا۔

ہار۔ف۔پھولوں وغیرہ کی بدھی۔ اگرچہ یہ لفظ ہندی ہے مگر فارسی میں بھی استعمال ہوتا ہے اسکے علاوہ پے در پے آنیوالی چیز اور حیوان کی گردن کی گریوں کو بھی ہار کہتے ہیں۔

ہارب۔ع۔بھاگنے والا۔

ہاروت و ماروت۔ع۔نام دو فرشتوں کا جو بابل کے کنویں میں خدا کے حکم سے لٹکائے گئے ہیں اور قیامت کے دن تک لٹکے رہیں گے اور جو کوئی اس کنویں کی جگت پر جادو سیکھنے جاتا ہے اس کو سکھا دیتے ہیں۔

ہاروتی۔ف۔ساحری۔

ہارون۔ع۔نام ایک پیغمبر کا جو حضرت موسیٰ کے بڑے بھائی تھے نام خلیفہ بغداد کا مشہور بہ ہارون رشید۔ اور بمعنی قاصد اور پیک اور نقیب اور پاسبان کے بھی آتا ہے۔

ہارونی۔ف۔قاصدی نقیبی۔ پاسبانی۔ چوکیداری۔

ہائر۔ع۔سرگشتہ و پریشان۔

ہاشم۔ع۔نام آنحضرت صلعم کے پردادا صاحب کا۔

ہاشمی۔ع۔منسوب طرف حضرت ہاشم کے اولاد۔ ہاشم اور ہاشم دادا عبداللہ کے اور باپ عبدالمطلب کے اور بیٹے عبد مناف کے تھے

ہاضم۔ع۔ہضم کرنے والا۔ اور ہضم ہونے والا۔

ہاضوم۔ع۔دوا جو کھانا ہضم کرے

ہاطل۔ع۔ابر بہت برسنے والا۔

ہاع۔ع۔مرد بددل کمینہ آدمی۔

ہال۔ف۔الائچی سفید۔ اور بمعنی قرار۔ و آرام۔

ہالع۔ع۔شتر مرغ تیز رفتار۔ اور وہ شخص جو بڑا لالچی ہو۔

ہالک۔ع۔نیست کرنیوالا اور نیست ہونیوالا۔ ہوالک جمع ہے۔

ہالکہ۔ع۔نفس حریص۔ لالچی۔

ہالگاہ۔ف۔چوگان کھیلنے کا۔ میدان اور مقام

ہالہ۔ع۔چاند کے گرد کا کنڈل اور اسکو فارسی میں خرمن ماہ کہتے ہیں اور یہ کنڈل آفتاب کے گرد بھی کبھی پڑتا ہے اور بعضوں نے

لکھا ہے کہ ہالۂ ماہ دلیل ہے مینھ برسنے کی- اور ہالۂ آفتاب دلیل ہے جنگ و مقاتلہ کی اور فارسی میں ہالہ بمعنے لون یعنی رنگ اور قرار اور آرام کے بھی آتا ہے-

ہام-ع-جمع ہامہ کی- کھوپڑی- اُلّو

ہامان-ع-نام وزیر فرعون کا-

ہامر-ع- ابر بہت برسنے والا-

ہامز-ع-عیب کرنے والا- آنکھ سے اشارہ کرنے والا-

ہامش-ع- کنارہ- حاشیہ- اور یہ لُغت اصل نہیں ہے بلکہ مولد ہے-

ہاموم-ع-چربی پگھلی ہوئی- اونٹ کی پیٹھ کا کوبڑ- کوہان شتر-

ہامون-ف-صحرا- میدان-

ہامہ-ع- کاسۂ سر- کھوپڑی- پیشانی- تن مردہ- بوم- اُلّو-

ہامہ-ع- سانپ بچھو- نیولا- وغیرہ زمین کے اندر گھسنے والا جانور-

ہاں-ف- کلمہ تنبیہ کا- خبردار رہ-

ہانم-ت- خانم- بیگم-

ہاوَن-ف- اوکھلی وہ ظرف جس میں دوا وغیرہ ڈالکر کوٹیں-

ہاون دستہ-ف- لوہے اور پیتل وغیرہ کا ہوتا ہے معنی اوکھلی اور دستہ-

ہاویہ-ع- ساتویں طبقۂ دوزخ کا نام جو سب کے نیچے ہے-

ہاہُنا-ع- بمعنی اس جگہ-

ہائے ہائے-ف- آواز رونے کی ماتم کی آواز-

ہائب-ع- ڈرنے والا-

ہائع-ع- مرد بددل-

ہائل-ع- شدید- ہولناک ڈرانیوالا وہ چیز جس سے خوف معلوم ہو- مادہ اس کا ہول ہے-

ہائلہ-ع- وہ چیز جس سے خوف معلوم ہو ڈرانے والی چیز-

ہائے مُشَقَّق-ف- کنایہ ہے ہائے دوچشمی سے-

ہائم-ع- شیفتہ- سرگشتہ ہونیوالا عشق میں سرگردان بہت پیاسا

ہائے وَ ہُوئے-ف- شور و غوغا-

## فصل ہا مع بائے موحدہ

ہبا-ع- غبار اور گرد جو کسی سوراخ سے آفتاب کی روشنی میں اُڑتی ہوئی دکھائی دیتی ہے مجازاً بمعنی حقیر ذلیل خوار ناچیز

ہِبَت-ع- بخشنا- بخشش-

ہَبَص-ع- خوش ہونا-

ہَبِص-ع- خوش- شادان-

ہبط-ع- نیچے اُتارنا- نقصان کرنا

ہَبَل-ع- بے فرزند ہونا- ماں کا اپنے فرزند کو گم کرنا-

ہُبَل-ع- نام ایک بُت کا ہے جو کعبہ میں رکھا ہوا تھا ایام جاہلیت میں

ہبل-ع- کاہل- سست- بوڑھا

ہَبَنَّقَہ-ع- ایک مرد کا لقب تھا عرب میں اور یہ شخص حماقت میں ضرب المثل تھا-

ہُبُوب-ع- ہوا کا چلنا-

ہَبُوب-ع- ہوا خاک اُڑانے والی-

ہُبُوط-ع- نیچے اُترنا- نیچی زمین بیماری سے دُبلا ہونا- نقصان ہونا- نقصان کرنا- کسی شے کی قیمت کا کم ہونا- پستی

ہَبُوط-ع- دُبلا اونٹ-

ہَبُول-ع- وہ عورت جس کا فرزند زندہ نہ رہتا ہو-

ہِبَہ-ع- بخشنا- بخشش-

ہبہ نامہ-ف- وہ کاغذ جس میں اقرار بخشش کا لکھا جاوے

## فصل ہا مع تائے فوقانی

ہتاف-ع- آواز- صدا

ہتّاک -ع- پردہ در یعنی وہ شخص جو لوگوں کے بھید کو ظاہر کرے۔
ہترہ -ع- سخن بیفائدہ۔ زمانہ کی سختی مجازاً بمعنی غنیمت۔
ہتف -ع- آواز۔ آواز کرنا۔
ہتک -ع- پردہ دری رسوائی کسی کا بھید ظاہر کر دینا۔
ہتک العرض ع ع- ازالہ حیثیت عرفی۔

## فصل ہا مع جیم

ہجا -ع- ہجو کرنا۔ کسی کی برائی بیان کرنا برا کہنا۔ عورت کا اپنے شوہر کو برا جاننا حرفوں کا اعراب سے اور ظاہر کرنا۔ اور ا ب ت ث وغیرہ کو بھی کہا جاتا ہے۔
ہجر -ع- مصدر ہے بمعنی جدائی کرنا بیمار کا ہذیان بکنا۔ اور بمعنی نیمروز یعنی دوپہر کا وقت اور بمعنی ہذیان
ہجر -ع- اسم مصدر ہے بمعنی جدائی۔
ہجر -ع- سخن بیہودہ۔ فحش گوئی۔
ہجران -ع- کسی سے قطع تعلق کرنا جدائی اختیار کرنا۔
ہجرت -ع- کہنہ سے جدا ہونا۔ چھوڑنا وطن کا جدائی۔
ہجرس -ع- روباہ۔ لومڑی۔
ہجری -ع- منسوب طرف ہجرت آں حضرت صلعم کے۔
ہجّ -ع- مدہوش۔ ہجود۔ احمق۔
ہجعت -ع- خواب نیند۔ اول شب میں سو رہنا۔
ہجف -ع- آدمی اور شتر مرغ جو بڑے ڈیل ڈول کا ہو۔
ہجل -ع- زمین نشیب جو پہاڑوں کے درمیان میں ہو۔
ہجمہ -ع- اونٹوں کا گلہ بشرطیکہ چالیس اونٹ سے زیادہ ہوں
ہجو -ع- مذمت کسی کی کرنا۔ کسی کی برائی بیان کرنا۔
ہجود -ع- رات کو سونا۔ رات کو جاگنا رات کو نماز پڑھنا۔ اور اسی معنی میں تہجد بھی ہے۔ واضح ہو کہ یہ لغت اضداد سے ہے۔
ہجوع -ع- نیند۔ آرام۔
ہجول -ع- زنان فاحشہ
ہجوم -ع- غلبہ۔ اژدہام۔ انبوہ انبوہ کرنا۔ غلبہ کرنا۔
ہجوم -ع- وہ ہوا جو مکانوں کو ویران کر دے۔
ہجیر -ع- ٹھیک دوپہر کی گرمی اور شدت دھوپ کی۔ بڑا حوض
ہجیر -ع- عادت۔ خصلت۔
ہجین -ع- ناکس۔ فرومایہ کمینہ وہ شخص جسکا باپ آزاد ہو اور ماں لونڈی وہ گھوڑا جسکا باپ عربی ہو اور ماں اور کسی ملک کی۔ بری شے

## فصل ہا مع دال مہملہ

ہدا -ع- راستی۔ راہ راست۔
ہادیت -ع- ہدایت کرنیوالا۔ راہ راست دکھلانیوالے یہ جمع ہادی کی ہے
ہدان -ع- بددل۔ احمق۔
ہدایا -ع- تحفے۔ جمع ہدیہ کی۔
ہدایت -ع- رہنمائی۔ راہ دکھانا۔
ہدر -ع- کسی کے خون کر ڈالنے اور قتل کر ڈالنے کا مباح اور جائز ہونا باطل اور ضائع اور ناچیز ہونا کسی کے حق وغیرہ کا اور یہ لفظ دال مہملہ کے فتحہ سے بھی ہے یعنی ہدر
ہدف -ع- بلند چیز بلند عمارت یا تو کا ٹیلہ۔ پشتہ۔ مرد بزرگ۔ تیر کا نشانہ اور اسی معنی اخیر میں فارسی میں زیادہ تر مستعمل ہے
ہدم -ع- ویران کرنا اور ڈھا دینا عمارت کا۔ خرابی۔ بربادی
ہدم -ع- جامۂ کہنہ۔ پرانا کپڑا۔
ہدن -ع- صلح۔

ہدرہ - ف - حق - فائدہ اور بے ہودہ
بمعنی ناحق اور بے فائدہ -
ہدہد - ع - نام ایک پرند مشہور کا اسکو
فارسی میں پوپک کہتے ہیں
ہدی - ع - نیک خصلت رکھنا -
وہ جانور جو واسطے قربانی کے
مکۂ معظمہ میں بھیجیں -
ہدیٰ - ع - راستی راہ راست دکھانا
ہدی - ع - ہدیہ - تحفہ - وہ دلھن جو
شوہر کے گھر بھیجی جائے
ہدید - ع - آنکھ کی ایک بیماری کا نام
جس سے پلکیں جھڑ جاتی ہیں -
ہدیرہ - ع - آواز کبوتر کی - اور اونٹ کی
آواز کو بھی کہتے ہیں -
ہدیل - ع - کبوتر نر - آواز کبوتر کی -
آواز قمری وغیرہ کی -
ہدیہ - ع - تحفہ - سوغات - اور ہدیہ دال
کے سکون سے بھی استادوں کے
کلام میں مستعمل ہے اور اصطلاحاً
قرآن مجید کی قیمت کو بھی کہتے ہیں

## فصل ہا مع ذال معجمہ

ہذار - ع - بڑا بیہودہ گو -
ہذر - ع - بیہودہ بکنا - سخن بیہودہ -
ہذر - ع - بیہودہ شخص
ہذو - ع - بیہودہ بکنا -
ہذیان - ع - مرض کی بیہوشی میں
بیہودہ باتیں بکنا - بڑانا - اور فارسی
میں ذال کے جزم سے
بھی مستعمل ہے -
ہذیل - ع - نام ایک قبیلہ عرب سے -

## فصل ہا مع رائے مہملہ

ہِرّ - ع - گربہ - بلی -
ہر - ف - ایک کلمہ ہے جو افادہ معنائے
عموم کا کرتا ہے -
ہرّا - ف - چاندی اور سونے کی ہڑیں
جو گھوڑے کے زین میں لگائی
جاتی ہیں مجازاً مطلق زیور
گھوڑے کا - اور گھوڑے کی
حمائل بڑے گھونگرو جو اونٹ
وغیرہ کے گلے میں پہناتے
ہیں - نیز - زین مرصع -
ہُرّا - ف - شور - فریاد - غل - ڈر - خوف
ڈرونی آواز -
ہرا - ف - مخفف ہرات کا -
ہرات - ف - نام شہر مشہور کا اگرچہ
یہ لفظ مشہور بکسر اول ہے
مگر اکثر ارباب لغت نے
بفتح اول تحقیق کیا ہے
ہراس - ف - خوف - ڈر اور ہراسیدن
سے امر بھی ہے یعنی خوف کر -
ہراسان - ف - ڈرپوک -
ہراسا - ف - وہ ڈراؤنی صورت
جو باغبان اور کسان بنا کر
باغ اور کھیت میں کھڑی کر
دیتے ہیں تاکہ پرندے اسکو
دیکھکر ڈریں اور بھاگ جائیں
ہراسیدن - ف - ڈرنا - وہم کرنا
ہراش - ع - اونٹ کی مہار
ہرش - ع - کتوں کو لڑنے کے
واسطے برانگیختہ کرنا -
ہرانچہ - ف - جو کچھ -
ہرآنکہ - ف - جو شخص -
ہراول - ت - وہ تھوڑی فوج
جو کل لشکر سے آگے ہو
ہراہ - ف - ہرات -
ہرآئینہ - ف - ناچار - بالضرور -
بفتح راء مہملہ غلط ہے -
ہرب - ع - بھاگنا - غم کی شدت
ہرج - ع - آشوب - فتنہ و شور
فساد - خرابی -
ہرجا - ف - ہر جگہ -
ہرچند - ف - جتنا کچھ - جس قدر -
ہرج مرج - ع - آشوب فتنہ تباہی
ہرچہ - ف - جو کچھ -
ہرد - ع - گوشت کا نہایت گلا کر

پکانا کپڑے کا پھاڑنا کسی کی بڑائی اور عیب کہنا۔ طعنہ دینا کسی چیز کو زرد رنگ میں رنگنا۔ زردچوبہ یعنی ہلدی۔
ہُردی۔ ع۔ زردچوبہ ہلدی
ہرزہ۔ ف۔ بیہودہ
ہرزہ دراے۔ ف۔ بیہودہ گو اس لئے کہ درائیدن بمعنی آواز کردن کے ہے اسی سبب سے جرس کو درا کہتے ہیں۔
ہرزہ درائی۔ ف۔ بیہودہ بکنا۔
ہرزہ گردی۔ ف۔ بیہودہ پھرنا۔
ہرزہ گو۔ ف۔ بیہودہ بکنے والا۔
ہرزہ لائے۔ ف۔ بیہودہ گو اسلئے کہ لائیدن بمعنے گفتن
ہرسُو۔ ف۔ ہرطرف۔
ہرقل۔ ع۔ لقب بادشاہ روم کا۔
ہرکارہ۔ ف۔ ہرکام کا آدمی۔ قاصد۔ وہ شخص جو خبریں لائے
ہرگاہ۔ ف۔
ہرگہ۔ ف۔ } جس وقت جب کبھی
ہَرَم۔ ع۔ بڑھاپا بوڑھا ہونا۔
ہُرَم۔ ع۔ بہت بوڑھا شخص۔
ہَرماس۔ ع۔ شیر درندہ۔
ہَرمان۔ ع۔ مصر میں دو گنبد ہیں پتھر کے نہایت قدیم کہ حکما نے قبل طوفان نوح علیہ السلام کے انکو تعمیر کیا تھا اور بعض کہتے ہیں کہ حضرت ادریسؑ پیغمبر کے بنائے ہوئے ہیں اور اسقدر مضبوط ہیں کہ طوفان نوحؑ سے بھی یہ خراب نہیں ہوئے۔
ہُرمان۔ ع۔ عقل۔ ہوش۔
ہُرمُز۔ ف۔ نام نوشیرواں کے بیٹے کا جو باپ خسرو پرویز کا تھا ہر مہینہ شمسی کی پہلی تاریخ اور مخفف ہومز کا جو بمعنی ستارۂ مشتری کے ہے
ہُرمُس۔ ی۔ نام دو حکیموں کا۔ نام حضرت ادریسؑ کا جو حکیم تھے اور نبی اور بادشاہ بھی علم حساب اور ہندسہ اور ہیائت اور نجوم کو انہیں حضرت نے ایجاد فرمایا تھا۔
ہَروَلہ۔ ف۔ ایک قسم کی چال کا نام جس کو پویہ کہتے ہیں۔
ہَروی۔ ف۔ منسوب طرف شہر ہرات کے
ہِرّہ۔ ع۔ گربہ۔ مادہ۔ بلی۔
ہَرہفت۔ مراد ہے عورتوں کی سات طرح کی آرائش سے اور وہ یہ ہیں۔ پوشاک۔ زیور
ہندی۔ مسّی۔ پان مسّی۔ آرائستگی سر کے بالونکی
ہَری۔ ف۔ نام شہر ہرات کا۔
ہَریر۔ ع۔ بروزن فقیر کتے کی آواز سردی کی شدت سے کتے کی فریاد۔
ہِرّیرہ۔ ع۔ بلی۔ گربہ۔
ہریسہ۔ ع۔ کوفتہ شدہ اور ایک قسم کی آش جس کو کُٹے ہوئے گیہوں اور گوشت اور گھی اور نمک اور مسالے وغیرہ سے تیار کرتے ہیں

## فصل ہا مع زاے معجمہ

ہزار۔ ف۔ بلبل۔ اور نام چوتھی بازی نرد کا اور دس سو کا عدد الف
ہزار آواز۔ ف۔ کنایہ بلبل سے۔
ہزار پا۔ ف۔
ہزار پایہ۔ ف۔ } کنسلائی مشہور کیڑا ہے اور بعضے بمعنی کھنکجورا کہتے ہیں۔
ہزار جریب۔ ف۔ ایران میں ایک مقام کا نام ہی جہاں شیعہ رہتے ہیں
ہزار چشمہ۔ ف۔ سرطان کی بیماری ایک پھوڑا انسان کی پشت پر ہوتا ہی اکثر اس سے آدمی مرجاتا ہے اسکے منہ بہت ہوجاتے ہیں اس

سبب سے اسکو ہزار چشمہ کہتے ہیں
ہزار خانہ - ف - بکریوں کا معدہ
اور اسکو چار خانہ بھی کہتے ہیں
ہزار داستان - ف - بلبل -
ہزار میخ - ف - ایک قسم کا لباس
فقیروں کا جسکو گدڑی کہتے ہیں
ہزاع - ع - مرد ضعیف - بزدل -
ہزال - ع - لاغری - دبلاپن -
ہزّال - ع - مسخرہ -
ہزاہز - ع - لشکر غالب کے خوف
سے جو لشکر مغلوب میں بھگدڑ
پڑ جائے فساد فتنے جنبشیں
ہزبر - ع - شیر درندہ -
ہزت - ع - عیش - طرب - خوشی
ہزج - ع - گانے کی آواز خوش آیند
نام ایک بحر کا شعر کی بحروں سے
چونکہ عرب کے اشعار جو گائے
جاتے ہیں اکثر اسی وزن پر ہوتے
ہیں - اس لئے اس بحر کا
ہزج نام ہوا - وزن اصلی اسکا آٹھ
مرتبہ مفاعیلن دو مصرعوں کیلئے
ہزل - ع - لاغر کرنا - دبلا کرنا - بیہودہ
بات مسخرگی -
ہزمان - ف - مخفف ہر زمان کا -
ہزو - ع - افسوس -

ہزء - ع - ہلانا -
ہزرہ - ع - جنبش سواروں کی غل
اور شور - خوشی کا -
ہزہاز - ع - } ہلانا -
ہزہزہ - ع - }
ہزیم - ع - رعد کی آواز -
ہزیمت - ع - شکست - ہار -
ہزینہ - ف - بروزن دفینہ بمعنی خزینہ
اور بمعنی خرچ اہل و عیال کا
روٹی کپڑا وغیرہ اور بمعنی ہمیشہ

## فصل ہا مع شین معجمہ

ہش - ع - شادان - فرحان و
خوش - درخت سے پتے جھاڑنا
اپنے مویشی کے کھانے کیواسطے
وہ گھوڑا جو چلنے میں پسینہ نہ لائے
اسکے علاوہ کیچڑ کو بھی کہتے ہیں
ہش - ف - مخفف ہوش کا -
ہشاش - خنداں رو - خوش -
ہشاش بشاش - ع - شاداں
فرحان خوش و خرم ہنستا ہوا
ہشاشت - ع - کشادہ رو ہونا -
شاد اور خوش ہونا - خوش طبع
ہونا - سبک ہونا - نرم ہونا -
بکری اور اونٹنی وغیرہ کا پر شیر
یعنی بہت دودھ والا ہونا -

ہشت - ف - آٹھ کا عدد (۸)
ہشتن - ف - چھوڑنا -
ہشت بہشت - ف - آٹھ بہشت
اور نام انکے یہ ہیں - ۱ خلد ۲ دار السلام
۳ - دار القرار - ۴ جنت عدن -
۵ جنت الماوی - ۶ جنت النعیم
۷ - دار المقام - ۸ - فردوس
ہشت صفات - ع - ۱ - خدا کی
معرفت - ۲ - علم - ۳ - ہر حال میں
شکر کرنا - ۴ - قسمت ازلی پر راضی
رہنا - ۵ - بلا پر اور رزق کی کمی پر
صبر کرنا - ۶ - خدا کے حکم کی تعظیم
کرنا - ۷ خلق اللہ کی محبت کرنا -
اور ان کے ساتھ شفقت کرنا -
۸ عفت یعنی گناہوں سے بچنا -
ہشت و چہار چشم فلک - ف -
کنایہ آسمان کے بارہ برجوں سے
ہشوش - ع - بکری بہت دودھ والی
ہشیش - ع - شاداں - خوش
خنداں رو - اونٹنی اور بکری
وغیرہ جس کے بہت دودھ ہو

## فصل ہا مع ضاد معجمہ

ہضاض - ع - توڑنے والا -
ہضم - ع - کسی چیز کا توڑنا پچانا
کھانے کا معدہ میں کسی کے

حق میں سے کم کر دینا۔ ظلم کرنا۔

**ہَضم** ۔ ع۔ زمین پست۔

**ہضیم** ۔ ع۔ ظلم کیا گیا۔ مظلوم وہ عورت جو لطیف اندام ہو اور جس کے چوتڑ نازک ہوں اور کمر پتلی ہو غنچۂ ناشگفتہ یعنی مُنھ بند کلی۔

**ہَضِیمَت** ۔ ع۔ ظلم۔ ستم۔ غصّہ

## فصل ہا مع طاء مہملہ

**ہَطَل** ۔ ع۔ مینھ کا برابر برسنا۔ آنسوؤں کا آنکھوں سے بہنا۔

**ہَطِل** ۔ ع۔ ابر بہت برسنے والا۔

**ہطل** ۔ ع۔ بہت برسنے والے ابر۔ یہ جمع ہاطل کی ہے۔

**ہَطلان** ۔ ع۔ باران خفیف جو برابر کئی دن تک برسے۔

## فصل ہا مع فا

**ہَفت** ۔ ف۔ سات۔ معرب ۷،

**ہُفت** ۔ ف۔ ایک گھونٹ پانی۔

**ہَفت اختر** ۔ ف۔ سات ستارے اور نام انکے یہ ہیں۔ ۱۔ قمر فارسی میں اسکو چاند اور ہندی میں سوم کہتے ہیں مقام اسکا پہلا آسمان ہے ۲۔ عطارد فارسی میں اس کو تیر اور ہندی میں بدھ کہتے ہیں مقام اس کا دوسرا آسمان ہے ۳۔ زہرہ فارسی میں اسکو ناہید اور ہندی میں سکر کہتے ہیں مقام اس کا تیسرا آسمان ہے ۴۔ شمس فارسی میں اسکو خورشید اور ہندی میں آدیت کہتے ہیں مقام اس کا چوتھا آسمان ہے ۵۔ مریخ فارسی میں اسکو بہرام اور ہندی میں منگل کہتے ہیں مقام اس کا پانچواں آسمان ہے ۶۔ مشتری فارسی میں اسکو برجیس اور ہندی میں برہسپت کہتے ہیں مقام اسکا چھٹا آسمان ہے۔ ۷۔ زحل فارسی میں اس کو کیوان اور ہندی میں سنیچر کہتے ہیں مقام اسکا ساتواں آسمان ہے۔

**ہفتاد** ۔ ف۔ ستر۔ معرب ۷۰۔

**ہَفتادم** ۔ ف۔ سترواں حصہ ۱/۷۰

**ہَفتاد و دو شاخ** ۔ ف۔ مراد بہتر مذہب سے۔

**ہفت اندام** ۔ ف۔ بحسب ظاہر یہ ہیں ۱۔ سر ۲۔ سینہ ۳۔ پیٹھ ۴۔ و ۵ دونوں ہاتھ ۶۔ و ۷۔ دونوں پانوں اور بحسب باطن یہ ہیں ۱۔ دماغ ۲۔ دل ۳۔ کلیہ ۴۔ تلی ۵۔ پھیپھڑا ۶۔ پتہ ۷۔ معدہ اور بعضوں نے بجائے معدہ گُردہ لکھا ہے اور نام ایک رگ کا بھی ہے اس لئے کہ اس کی فصد میں سر و سینہ و پشت و دست و پا کا خون خارج ہوتا ہے اور اس رگ کو نہر البدن بھی کہتے ہیں۔

**ہفت اورنگ** ۔ ف۔ سات ستارے بنات النعش کے۔

**ہفت پردۂ چشم** ۔ ف۔ یعنی آنکھ کے سات پردے اور نام ان کے یہ ہیں۔ ۱۔ ملتحمہ ۲۔ قرنیہ ۳۔ عنبیہ ۴۔ عنکبوتیہ ۵۔ شبکیہ ۶۔ مشیمیہ ۷۔ صلبیہ۔ واضح ہو کہ درمیان عنبیّہ اور عنکبوتیہ کے ایک رطوبت ہے جس کا بیضی نام ہے اور درمیان عنکبوتیہ اور شبکیّہ کے دو رطوبتیں ہیں جُلیدی۔ و زجاجی

**ہَفت پیر** ۔ ج۔ مراد سات قاریوں سے جن کے نام آگے مرقوم ہیں۔

**ہَفت جُوش** ۔ ف۔ سات دھاتیں ملی ہوئی جس کو اژدہات کہتے ہیں اور یہ نہایت مضبوط ہوتی ہے نام ان سات دھاتوں کے یہ ہیں ۱۔ سونا ۲۔ چاندی ۳۔ تانبا

۴۔ جست۔ ۵۔ لوہا۔ ۶۔ سیسہ جس سے بندوق کی گولی ڈھالتے ہیں۔ ۷۔ رانگہ۔

**ہفت چشم چرخ**۔ ف۔ سبعہ سیارہ یعنی زحل۔ مشتری۔ مریخ آفتاب۔ زہرہ۔ عطارد۔ قمر۔

**ہفت خط**۔ ف۔ مشہور جام جمشیدی کے خطوط۔

**ہفت دریا**۔ ف۔ ۱۔ دریائے اخضر۔ ۲۔ دریائے عمان ۳۔ دریائے قلزم۔ ۴۔ دریائے بربر۔ ۵۔ دریائے اوقیانوس ۶۔ دریائے قسطنطنیہ اور اسکو بحر روم بھی کہتے ہیں ۷۔ دریائے اسود۔

**ہفتدہ**۔ ف۔ سترہ (مع ء) ۱۷

**ہفتدہم**۔ ف۔ سترھواں حصّہ ۱/۱۷۔

**ہفت دوزخ**۔ ف۔ سات دوزخ اور نام ان کے یہ ہیں۔ ۱۔ سقر۔ ۲۔ سعیر۔ ۳۔ لظیٰ ۴۔ حطمہ۔ ۵۔ جحیم۔ ۶۔ جہنم۔ ۷۔ ہاویہ۔ واضح ہو کہ دوزخ ایک ہی ہے۔ اور یہ سات طبقے ہیں جن کے نام ذکر ہوئے۔ اور ہاویہ سب سے نیچے کا طبقہ ہے۔ اور اس میں عذاب بھی زیادہ ہے۔

**ہفت سُبع**۔ ف۔ مراد تمام قرآن سے اس لئے کہ قرآن مجید کے سات حصّے ہیں اور اس کو ہفت منزل بھی کہتے ہیں۔ واضح ہو کہ قاریوں نے قرآن شریف کے سات حصّے کر کے ایک ہفتہ میں پورا قرآن پڑھنا مقرر کیا ہے اور تعین سورتوں کا فمی بشوق کے حروف کی ترتیب سے رکھا ہے اس طرح کہ پہلے دن سورۂ فاتحہ سے شروع کرتے ہیں۔ دوسرے دن سورۂ مائدہ سے تیسرے دن سورۂ یونس سے چوتھے دن سورۂ بنی اسرائیل سے پانچویں دن سورۂ شعرا سے چھٹے دن سورۂ والصافات سے ساتویں دن سورۂ قاف سے آخر قرآن مجید تک۔

**ہفت فرش**۔ ف۔ زمین کے ساتویں طبقے یا ہفت اقلیم

**ہفت قرار**۔ ف۔ نام ان کے یہ ہیں ۱۔ نافع مدنی۔ ۲۔ عبداللہ بن کثیر مکی۔ ۳۔ ابوعمرو بصری ۴۔ ابن عامر شامی۔ ۵۔ عاصم کوفی ۶۔ حمزہ کافی ۷۔ علے کوفی ملقب بہ کسائی

**ہفت قرائت**۔ ف۔ انھیں سات قاریوں کی سات قراءت علیحدہ علیحدہ ہے جن کے نام ذکر ہوئے۔

**ہفت قلم**۔ ف۔ کنایہ سات خط سے جو مشہور ہیں۔ ۱۔ ثلث ۲۔ محقق۔ ۳۔ توقیع۔ ۴۔ ریحان۔ ۵۔ رقاع۔ ۶۔ نسخ ۷۔ تعلیق۔

**ہفت کشور**۔ ف۔ سات اقلیم جو حکماء نے کل آبادی کے سات حصّے مقرر کئے ہیں۔

**ہفت لائے چشم**۔ ف۔ سات پردے آنکھ کے جسکے نام ہفت پردۂ چشم میں مذکور ہوئے۔ واضح ہو کہ (لا) فارسی میں بمعنی تہ کے ہے۔

**ہفتم** ۔ف۔ ساتواں حصہ ۔ ۱/۷ ۔

**ہفتہ** ۔ف۔ سات دن جو مشہور ہیں اور وہ شخص جو بہت راہ چلنے سے تھک گیا ہو۔

**ہفت ہشت** ۔ف۔ کنایہ ہے گفتار خصومت انگیز اور کلمات ناملائم سے۔

**ہفت ہیکل** ۔ف۔ وہ سات دعائیں جو ہفتہ کے سات دنوں میں ہر روز ایک دعا پڑھی جاتی ہے ۔ تاکہ پڑھنے والا امن و سلامتی میں رہے۔

**ہفوف** ۔ع۔ لغزش اور خطا کرنا مجازاً بیہودہ گوئی۔

**ہفوان** ۔ع۔ خطا کرنا

## فصل ہا ۔ مع کاف

**ہکاع** ۔ع۔ کھانسنا۔

**ہکذا** ۔ع۔ بمعنی ہمچنیں۔ اسی طرح۔

**ہکہ** ۔ف۔ }
**ہکہک** ۔ف۔ } عربی فواق ہندی ہچکی۔

## فصل ہا ۔ مع لام

**ہل** ۔ع۔ آیا ۔ بدرستی ۔ آیا ایسا ہو۔

**ہل** ۔ف۔ الائچی سفید ۔ اور صیغہ امر کا ہے ہلیدن سے یعنی چھوڑ دے

تل اور سرسوں وغیرہ کی کھلی۔

**ہُل** ۔ف۔ آغوش۔

**ہلا** ۔ع۔ کلمہ تنبیہ کا ہے ۔ آگاہ ہو۔

**ہلا** ۔ع۔ حرف تخصیص کا ہے بمعنے چرا نہ یعنے کیوں نہیں۔

**ہُلات** ۔ع۔ نرم اور سست ہوجانا آدمی کے کسی عضو کا۔

**ہلاس** ۔ع۔ سل کی بیماری۔

**ہلاک** ۔ع۔ نیست ہونا۔

**ہُلاک** ۔ع۔ جمع ہالک کی نیست ہونے والے نیست کرنے والے۔

**ہلاکت** ۔ع۔ نیست ہونا۔

**ہلاکو** ۔ت۔ اصل میں یہ نام ہولاکو خاں ہے اور یہ ایک بادشاہ بہت بڑا ظالم گذرا ہے جس نے ہزاروں بندگان خدا کو ناحق قتل کیا ہے اس کے باپ کا نام تولیخاں ہے اور دادا کا چنگیز خاں۔

**ہلال** ۔ع۔ نیا چاند۔ واضح ہو کہ چاند رات سے تیسری تاریخ تک ہلال بولتے ہیں اور بعد اس کے قمر۔ نام ایک قبیلہ کا عرب میں ہوازن سے اور فارسی کی اصطلاح میں بمعنی تراشۂ ناخن کے بھی آیا ہے اسلیے کہ وہ بھی ہلال کی صورت سے مشابہ ہوتا ہے

**ہلالان** ۔ع۔ }
**ہلالین** ۔ع۔ } بریکٹ ۔ قوسین۔

**ہلال ہلال** ۔ف۔ لخت لخت ٹکڑے ٹکڑے ۔ پارہ ۔ پارہ۔

**ہلاہل** ۔ف۔ نام ایک زہر قاتل کا جس کا کھانے والا کسی دوا اور تریاق سے اچھا نہیں ہوتا اور تحفۃ المومنین میں لکھا ہے کہ ہلاہل ایک پہاڑ کا نام ہے حد و چین میں اس پر ایک درخت ہوتا ہے جس کی جڑ زہر قاتل ہے پس اس جڑ کا نام اس پہاڑ کے نام سے مشہور ہوگیا ہے اس صورت میں اگر زہر ہلاہل بولیں تو مناسب ہے۔

**ہُلب** ۔ع۔ سور کے بال۔

**ہُلک** ۔ع۔ ہلاکی ۔ نیستی۔

**ہلک** ۔ف۔ عربی فواق ہندی ہچکی

**ہلکہ** ۔ع۔ نیست ہونے والے۔

**ہلم** ۔ف۔ نام ایک کھیل کا ہے جو

شہر کرمان کے لڑکے کھیلتے ہیں

**ہالم**۔ ع۔ بیا۔ آ۔

**ہلوع**۔ ع۔ بڑا لالچی۔ بڑا دوڑنے والا۔ نہایت بے صبر بڑا جلد باز۔

**ہلوک**۔ ع۔ نیست ہونا۔

**ہلی**۔ ف۔ چھوڑے تو۔

**ہلیدن**۔ ف۔ چھوڑنا۔

**ہلیون**۔ ع۔ ایک گھاس ہے جسکا بیج دوا میں پڑتا ہے۔ فارسی میں اسکو مارچوبہ کہتے ہیں۔

**ہلیہ**۔ ف۔ ایک چوڑی لکڑی ہوتی ہے جس سے چھوٹی کشتیوں کو کھیتے ہیں۔

## فصل ہا۔ مع میم

**ہم**۔ ع۔ اندوہ۔ غم۔ اندیشہ قصد کرنا چاہنا۔ بیماری کا بدن کو گھلا دینا بچہ کو سلانا لوری دیکر۔ واضح ہو کہ (ہم) اس رنج کو کہتے ہیں جو آنیوالی مصیبت کے خیال سے ہو۔ اور غم اس رنج کو کہتے ہیں جو مصیبت موجودہ پر ہو

**ہم**۔ ف۔ نہایت بوڑھا اور ضعیف

**ہم**۔ ف۔ بمعنی نیز بھی۔

**ہما**۔ ف۔ نام ایک پرند کا جو فقط ہڈی کھا جاتا ہے اور جو شخص اس کے سایہ کے نیچے آجاوے دولت سلطنت پاوے۔ لیکن بقول اس جانور کا کوئی وجود نہیں اور شعرا کا فرضی نام ہے نام بہمن بادشاہ کی بیٹی کا جو موافق دین زردشتی اپنے باپ کے نکاح میں تھی اور داراب اس سے پیدا ہوا۔

**ہمار**۔ ف۔ / **ہمارہ**۔ ف۔ } انداز حساب ہمیشہ۔

**ہمّار**۔ ع۔ بسیار گو۔ بڑا بکّی۔

**ہمارہ**۔ فج۔ ہمیشہ۔

**ہمّاز**۔ ع۔ عیب کرنے والا۔ اور آنکھ سے اشارہ کرنے والا۔

**ہماس**۔ تج۔ شیر۔ اور کبھی مطلق درندہ کو بھی کہتے ہیں۔

**ہمال**۔ ف۔ بروزن کمال بمعنی مانند ہمتا۔ مثل۔ نظیر۔ شریک۔

**ہمال**۔ ع۔ ہر شے جو سست ہو زمین غیر آباد مقام جنگ ہو۔

**ہمام**۔ ع۔ بزرگ سردار۔ قوم کا۔ در دبزرگ ہمت خوش تدبیر

**ہمان**۔ ف۔ اصل اس کی ہم آن ہے یعنی وہ چیز بضم اول غلط ہے۔

**ہمانا**۔ ف۔ گویا۔ شاید۔ بے شک۔ بضم اول غلط ہے۔

**ہم آورد**۔ ف۔ حریف جنگ۔ اور بمعنی باؤلی جو ہاتھی وغیرہ کو دیتے ہیں۔

**ہمایون**۔ ف۔ مبارک۔ بابرکت اور یہ مرکب ہے لفظ ہما سے جو نام ایک پرند مبارک سایہ کا ہے اور کلمۂ یون جو واسطے نسبت کے آتا ہے

**ہمباز**۔ ف۔ شریک۔

**ہمباز**۔ ف۔ ہمراہ۔ ساتھی۔

**ہم نشست**۔ ف۔ مددگار۔

**ہم پنجگی**۔ ف۔ برابری۔

**ہمت**۔ ع۔ رنج۔ فکر۔ غم۔ ارادہ قصد بوڑھی عورت۔ مجازاً بڑا قصد دل کا ارادہ بلندی اور کبھی بمعنی دعا کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔

**ہمتا**۔ ف۔ برابر مثل مانند۔

ہمت خواستن۔ ف۔ کسی سے یہ چاہنا کہ ہمارے لئے دعا کیجئے۔
ہم ترازو۔ ف۔ مقابل۔ برابر ہم قوت زور میں برابر۔
ہم تک۔ ف۔ قدم بہ قدم۔
ہمتنگ۔ ف۔ برابر موافق۔
ہم جوار۔ ف۔ ہمسایہ۔ پڑوسی۔
ہمچنیں۔ ف۔ اسی طرح۔
ہمچو۔ ف۔ حرف تشبیہ کا ہے بمعنے مانند اور بمعنی ہمچنیں کے بھی آیا ہے۔
ہم خانہ۔ ف۔ وہ شخص جو کسی کے ساتھ ایک گھر میں رہتا ہو مراد زوجہ سے بھی۔
ہم خانہ مسیح۔ ف۔ کنایہ آفتاب سے
ہمخوابہ۔ ف۔ ساتھ سونے والا۔ ساتھ سونے والی کیونکہ آخر کی ہا اس میں زائد ہے مراد زوجہ سے
ہمخو۔ ف۔ وہ شخص جس کی خصلت اور عادت اپنے برابر ہو۔
ہمداستان۔ ف۔ ہمکلام۔ ہم صحبت
ہمدامان۔ ف۔ دو بہنوں کے دونوں شوہر آپس میں ایکدوسرے کے ہمدامان ہوے یعنے ہمزلف ساڑھو۔
ہُمدان۔ ع۔ نام قبیلہ کا یمن سے
ہمدان۔ ف۔ نام شہر کا ایران سے اور معرب اس کا ہمذان فی ال معجمہ سے ہے۔
ہمدرس۔ ف۔ ہم سبق
ہمدست۔ ف۔ شریک۔ متفق برابر ہم قدرت۔ ہم طاقت
ہمدگر۔ ف۔ ایک دوسرے کے باہم
ہمدل۔ ف۔ کنایہ رفیق خاص سے
ہمدم۔ ف۔ جو ہر وقت ساتھ رہے رفیق۔ موافق۔
ہمدہ۔ ف۔ بیماری۔ سکتہ کی جسمیں آدمی بالکل مردہ معلوم ہوتا ہے
ہم دیوار۔ ف۔ پڑوسی۔
ہمذات۔ ف۔ جو اپنی ذات ہو۔
ہمذان۔ ف۔ معرب ہے ہمدان کا جو شہر ہے ایران سے۔
ہمراز۔ ف۔ جو اپنا بھید جانتا ہو
ہمراہ۔ ف۔ ساتھی۔ شریک سفر وغیرہ میں ساتھ چلنے والا۔
ہمراہی۔ ف۔ ساتھی۔ ہمسفر۔ اور بمعنی برابر و مدد کے بھی آیا ہے۔
ہم رشتہ۔ ف۔ جو رشتہ میں برابر ہو ایک ڈوری میں پروئی ہوئی یا بندھی ہوئی چیزیں۔
ہمرنگ۔ ف۔ رنگ میں برابر مراد دوست خالص سے
ہمرو۔ ف۔ ساتھ چلنے والا۔
ہمرہ۔ ف۔ سفر میں ساتھ چلنے والا۔
ہمز۔ ع۔ آنکھ سے اشارہ کرنا عیب کرنا۔ ہاتھ سے نچوڑنا۔
ہمزاد۔ ف۔ ہمسن۔ جو ساتھ پیدا ہوا ہو۔
ہمزبان۔ ف۔ کنایہ دوست خاص سے
ہمزلف۔ ف۔ سالی کا شوہر اسکو ہندی میں ساڑھو کہتے ہیں
ہمزہ۔ ع۔ الف متحرک۔
ہُمزہ۔ ع۔ شیطانی وسوسہ
ہمزہ مسمار۔ ف۔ سیدھی کیل۔
ہمس۔ ع۔ نرم آواز آواز کی نرمی نرم کرنا آواز کا۔
ہمساز۔ ف۔ موافق۔ دوست۔
ہمسائگی۔ ف۔ پڑوس۔
ہمسایہ۔ ف۔ پڑوسی۔
ہم سبق۔ ف۔ کتاب کے ایک مقام خاص کا ساتھ پڑھنے والا۔
ہمسر۔ ف۔ برابر۔ جورو۔ زوجہ۔
ہمسفر۔ ف۔ جو ساتھ سفر کرے

ہمسفرہ ف۔ جو ایک دسترخوان پر ساتھ کھانا کھاوے
ہمسلک۔ ف۔ مراد سمدھی سے۔
ہمسنگ۔ ف۔ برابر۔ ہموزن۔
ہمشوئے۔ ف۔ ایک مرد کی دو جورویں آپس میں ہمشوئے ہوئیں۔
ہمشیر۔ ف۔ } سگی بہن۔
ہمشیرہ۔ ف۔ }
ہمعنان۔ ف۔ ہمراہ۔ برابر۔
ہمعیار۔ ف۔ ہموزن
ہمقران۔ ف۔ ہمنشیں مصاحب واضح ہو کہ قرآن مصدر ہے اس لئے یہ ترکیب درست ہے
ہمقرین۔ ف۔ اس میں ہم زائد پڑتا ہے اس لئے کہ قرین صیغہ ہے صفت مشبہ کا بمعنی یار و مصاحب مصدری معنی اس میں نہیں ہیں۔
ہم کاسہ۔ ف۔ دوست۔ ہم مشرب
ہمگنان۔ ف۔ تمام آدمی۔ یہ جمع ہے ہمگین کی یا ہمگی کی۔
ہمگی۔ ف۔ مزید علیہ ہے ہمہ کا۔ تامی اور تمام۔ یا یہ کہ مخفف ہے ہمگین کا۔

ہمگین۔ ف۔ تمام و کمال یہ مرکب ہے۔ ہمہ اور گین سے جو حرف نسبت کا ہے زیادتی کے طور پر جیسے لفظ مند غیرہ زمند ہیں
ہمم۔ ع۔ جمع ہمت کی۔ ارادے۔
ہم مقیل۔ ف۔ ہمخوابہ۔ ایک جگہ ساتھ سونے والی۔
ہم نفس۔ ف۔ رفیق۔ ہمکلام۔
ہموارہ۔ ف۔ ہمیشہ
ہموم۔ ع۔ جمع ہم کی۔ رنج و غم اندیشے
ہمہ۔ ف۔ تمام۔
ہمہ دان۔ ف۔ سب کچھ جاننے والا۔
ہمہمہ۔ ع۔ شیر کا ڈکارنا
ہمیان۔ ف۔ } اشرفیوں اور
ہمیان۔ مب۔ } روپیوں کی تھیلی
ہمیدون۔ ف۔ یائے مجہول سے اسی طرح۔ اب۔
ہمیع۔ ع۔ } مرگ مفاجات یعنی
ہمیغ۔ ع۔ } ناگہانی موت۔
ہمیم۔ ع۔ آہستہ چلنا۔

## فصل ہا۔ مع نون

ہنّ۔ ع۔ رونا نالہ کرنا۔ چلانا۔ عضو تناسل مرد کا۔ شرمگاہ عورت کی۔ اور بغیر تشدید نون کے بھی آیا ہے
ہُنّ۔ ع۔ صیغہ ضمیر مونث کا ہے یعنی گروہ عورتوں کا۔
ہُناب۔ ف۔ لگن جو ایک قسم کا برتن ہے۔
ہنجار۔ ف۔ راہ۔ راستہ۔ مجازاً بمعنی طرز۔ روش۔ قاعدہ
ہند۔ ع۔ نام ایک عورت کا جس نے امیر حمزہؓ کو قتل کرایا تھا۔ نام ملک کا۔
ہندب۔ ع۔ } کاسنی
ہندبا۔ ع۔ }
ہندبید۔ ف۔ کاسنی جو ایک نباتی چیز ہے۔
ہندسہ۔ مب۔ معرب اندازہ کا۔ اندازہ لینا۔ اور نام ایک علم کا ہے جس سے پہچان شکلوں کی حاصل ہوتی ہے اور رقم اعداد کو بھی کہتے ہیں اور کبھی بمعنی مکر و فریب کے بھی آتا ہے۔
ہندسی۔ ف۔ علم ہندسہ کا عالم
ہندو۔ ف۔ منسوب طرف ہند کے جو نام ملک مشہور کا ہے۔ اس لفظ میں واؤ د اسطے

نسبت کے ہے اور نسبت خاص انسانوں کے ساتھ ہے اور محاورۂ فارسی میں لفظ ہندو بمعنی چور اور ڈاکو اور راہزن اور غلام کے آتا ہے۔

ہِنْدُوَانَہ۔ ف۔ تربوز۔

ہندوانہ افگندن۔ ف۔ کنایہ ہے کمال خوف اور ڈر سے واضح ہو کہ ہندوانہ تربوز کو کہتے ہیں اور یہاں کنایہ ہے ہاتھی وغیرہ کے لینڈ سے خوف کے مارے ہگ دینا

ہندوانہ در کون کسی غلطانیدن۔ ف۔ کنایہ ہے کسی کو نہایت سے زیادہ ڈرا دینے اور خوف زدہ کر دینے سے۔

ہَندزَن۔ ف۔ جادوگرنی۔

ہندوے چرخ۔ ف۔ کنایہ ہے ستارۂ زحل سے۔

ہِنْدی۔ ف۔ ہندوستان کی چیز ہندوستان کا رہنے والا۔

ہُنَر۔ ف۔ کاریگری کام۔

ہَنگ۔ ف۔ قصد۔ وقار۔ زور۔ ہوشیاری۔ چوٹ۔ صدمہ

ہَنگار۔ ف۔ شتابی۔ جلدی۔

ہَنگام۔ ف۔ وقت۔ ہنگامہ مجمع

ہَنگامہ۔ ف۔ ازدحام۔ انبوہ۔ اور مجمع لوگوں کا۔ وقت۔ ہنگام

ہنگامہ بندی۔ ف۔ نموداری۔

ہَنگامہ گیر۔ ف۔ ہجوم کرنیوالا۔ بازیگر تماشہ کرنے والا وہ شخص جو رستوں پر بیٹھکر تعویذوں اور دواؤں کے بہلانے سے لوگوں کو جمع کرے اور ان کو فریب دیکر بیچے

ہَنگُفت۔ ف۔ بغفص سطبر۔ گندہ موٹا۔ دلدار۔ دبیز۔

ہَنُوز۔ ع۔ مرد کا قضیب یعنی عضو تناسل اور عورت کی شرمگاہ۔

ہُنُود۔ ع۔ وہ لوگ جن کے نام ہندوانی ہوں اور ہندو لوگ۔

ہَنُوز۔ ف۔ واؤ معروف سے بمعنی تا حال۔ ابھی تک اور تا ہنوز کہنا محض غلط۔

ہَنِیّ۔ ع۔ ہاضم گوارندہ خوشگوار با مزہ۔ اور وہ چیز جو بے مشقت حاصل ہو۔

ہَنِین۔ ع۔ رونا چلاّنا۔ فریاد کرنا نالہ فریاد۔

## فصل ہا مع واؤ

ہَو۔ ف۔ آواز قلندروں کی، آواز کشتی گیروں کی جو بوقت کشتی لڑنے کے بلند کرتے ہیں۔

ہُو۔ ع۔ خوف۔ نام ذات خدا کا۔

ہَوا۔ ع۔ آرزو۔ اشتیاق۔ خواہش دل کی۔ بے فرزند ہونا اسکی ماں کا۔ اور باجہ والوں کی اصطلاح میں باجہ کا آگ سے سینکنا تاکہ خوب بولے۔

ہَوا۔ ع۔ وہ فرق جو آسمان و زمین کے درمیان میں ہے وہ عنصر ہوا کا جو آگ کے کرہ کے نیچے ہے وہ ہوائے ساکن جو ہر مکان میں بھری ہوئی ہے اور بمعنی خالی کے بھی آتا ہے۔

ہَواپرست۔ ف۔ عیاش آدمی بیہودہ شخص۔ نالائق۔

ہَواجِس۔ ع۔ شیطانی خطرے اور وسوسے جو انسان کے دل میں گذرا کرتے ہیں یہ جمع ہاجسہ کی ہے۔

ہَواخواہ۔ ف۔ خیرخواہ دوست

ہواخوردن بادہ ف۔ کنایہ ہے شراب کی کیفیت زائل ہوجانے سے اسلیے کہ ہوا کھانے سے شراب کا نشہ اتر جاتا ہے۔
ہَوَادار۔ ف۔ دوست۔ عاشق و مکان جسمیں تازہ ہوا آتی ہے۔
ہَوَادِج۔ ف۔ جمع ہَوْدج کی اونٹ کی عماریاں اور کجاوے۔
ہوازن۔ ع۔ نام قبیلہ کا بنی قیس سے
ہواگرفتن۔ ف۔ اُڑنا۔
ہوالک۔ ع۔ جمع ہے ہالک کی نیست ہونے والی۔
ہَوَالہ۔ ع۔ ہولناک ڈرونی چیز۔
ہَوَام۔ ع۔ حشرات الارض مثل سانپ بچھو۔ نیولے چیونٹی کیڑے مکوڑے وغیرہ کے جو زمین کے اندر گھسنے والے اور کاٹنے والے جانور ہوں یہ جمع ہامّہ کی ہے۔
ہَوَان۔ ع۔ خواری بیعزتی۔ ذلت
ہَوَائج۔ ت۔ گرم مسالہ۔
ہوائی۔ ف۔ محب۔ عاشق۔ دوست آرزومند۔ بوالہوس۔ پریشان ایک قسم آتشبازی کی۔
ہَوائی شدن۔ ف۔ اُڑنا۔ گم ہونا

ہوائے اَصفر۔ ف۔ ہیضہ کی بَا
ہُوج۔ ع۔ }
ہَوَج۔ ع۔ } نادانی۔ شتابی۔
ہَوَختن۔ ف۔ کھینچنا۔ باہر نکالنا۔ ظاہر ہونا آنا۔
ہود۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا ہے جن کی دعائے بد سے قوم عاد پر ہَوَا کا طوفان آیا تھا۔ نام ایک سورت کا قرآن شریف میں اور جمع ہائد کی بھی یعنی توبہ کرنے والے
ہَوْد۔ ع۔ توبہ کرنا خدا کی طرف رجوع کرنا۔ نیک کام کرنا یہودی ہونا۔
ہَوْدَ۔ ع۔ جمع ہَوْدہ کی کوہانہائے شتر یعنی اونٹ کی پیٹھ کا کوڑ۔
ہَوْدج۔ معرب۔ کجاوہ اونٹ کا یا عماری جس میں عورتیں سوار ہوتی ہیں۔
ہَوْدَہ۔ ع۔ اونٹ کی پیٹھ کا کوبڑ
ہُودہ۔ ف۔ حق۔ درست چنانچہ بیہودہ بمعنی ناحق و نادرست
ہُور۔ ف۔ واؤ مجہول سے آفتاب اور بمعنی بخت و نصیب کے بھی اور بعضے کہتے ہیں کہ

ہور نام ایک ستارہ کا ہے جسکا دورہ ہزار برس کا ہوتا ہے
ہُورفُز۔ ف۔ ستارہ مشتری۔
ہُورخش۔ ف۔ سورج۔
ہَوَس۔ ع۔ جنون۔ دیوانگی اصطلاح فارسی میں بمعنی آرزو و شوق کسی چیز کا۔ عشق خام۔ ناقص محبت۔
ہُوش۔ ف۔ واؤ مجہول سے یعنی دانائی عقل۔ جان ہلاکت۔ موت۔
ہُوشمند۔ ف۔ عقل مند ہوش والا۔
ہُوشمندی۔ ف۔ عقلمندی۔
ہوشنگ۔ ف۔ نام ملک فارس کے دوسرے بادشاہ کا۔
ہوشنہ۔ ف۔ سُست۔ کم ہمّت
ہُوشیار۔ ف۔ جو غافل نہ ہو یعنی صاحب ہوش۔ چوکنا۔
ہوشیاری۔ ف۔ خبرداری۔
ہوشیدن۔ ف۔ سمجھنا۔
ہُوف۔ ع۔ گرم ہوا۔
ہَول۔ ع۔ ڈرانا۔ خوف۔ ڈر۔
ہٰوُلاء۔ ع۔ یہ لوگ۔
ہولاند۔ ع۔ ہالینڈ جو ایک مشہور شہر ہے۔

ہَولگی۔ ف۔ خوف زدہ۔ ہراساں ڈرایا گیا۔ مجازاً بمعنی مضطرب
ہولناک۔ ف۔ خوف کا بھرا ہوا۔
ہَولہ۔ ع۔ ایک بار ڈرانا۔
ہَون۔ ع۔ آرام۔ آہستگی۔ وقار نرمی۔ سبکی۔ نرمی کرنا۔
ہَوان۔ ع۔ خواری۔ بے عزتی۔ ذلت
ہُون۔ ف۔ کلمہ تاکید اور کراہت کا۔
ہُوو۔ ف۔ ایک مرد کی دو جورو ہے آپس میں ہُوہ۔ ہوئیں یعنی سوت
ہُوَ ہُوَ۔ ع۔ اسی طرح جیسا تھا ویسا ہی۔ جوں کا توں۔
ہُوئے اوّل۔ ف۔ کشتی گیروں کی اصطلاح میں بمعنی بار اوّل
ہُویَّت۔ ع۔ مرتبہ وحدت۔ اور ذات باری تعالےٰ اور لاہوت
ہَولیس۔ ف۔ تج۔ بھنے ہوئے سبز چنے جسے اُردو میں ہولا کہا جاتا ہے۔

## فصل ہا۔ مع یائے تحتانی

ہی۔ ف۔ کلمہ تنبیہ کا ہے جو واسطے آگاہ کرنے کے کہتے ہیں۔ اور کبھی بمعنی افسوس اور جھڑکی کے بھی آتا ہے اور کبھی مقام تحسین اور تعریف میں اور زبان فارسی اور ہندی میں بمعنی ہست ہے۔ ہیات بروزن غیرت بمعنی صورت شکل۔ اور نام ایک علم کا جس سے آسمانوں کی شکلیں اور زمین کے کرہ کا حال معلوم ہوتا ہے
ہَیئَت مبعوثان۔ ع۔ ڈیپوٹیشن نمائندگان کا وفد۔
ہَیآت۔ ع۔ بروزن خیرات یہ جمع ہے ہیات بروزن غیرت کی
ہَیاکل۔ ع۔ جمع ہے ہیکل کی جسکے معنی آگے مرقوم ہیں۔
ہَیبت۔ ع۔ خوف۔ ڈر۔ خوف کرنا بزرگ رکھنا۔
ہَیئَت۔ ع۔ بمعنے بیا۔ آ۔
ہیج۔ ع۔ غبار۔ برانگیختہ شدن جوش میں آنا۔
ہیج۔ ع۔ اُٹھانے والا۔
ہیچ۔ ف۔ کچھ تھوڑا معدوم۔
ہیجا۔ ع۔ لڑائی۔ جنگ۔ کارزار
ہیجان۔ ع۔ برانگیختگی۔ جوش
ہیجان۔ ع۔ میں آنا۔
ہیچکارہ۔ ف۔ نالائق بے فائدہ کسی کام کا نہیں۔
ہیچکس۔ ف۔ نالائق۔ کوئی شخص
ہیچگونہ۔ ف۔ کسی طرح۔
ہیچ فرد۔ ف۔ مرد ضعیف۔
ہیچمدان۔ ف۔ نادان بے علم۔
ہیجداج۔ تج۔ اسپ تند و تیز رو۔
ہیبد۔ تج۔ اندرائن۔
ہیربد۔ ف۔ یائے معروف سے بمعنے خادم آتشکدہ اسلئے کہ ہیر بمعنے آگ کے ہے اور بُد بمعنی صاحب کے
ہیز۔ ف۔ مخنث۔ ہیجڑا۔
ہیزم۔ ف۔ سوکھی لکڑی جلانے کی۔
ہیزم کش۔ ف۔ لکڑہارا۔ لکڑی لاکر بیچنے والا۔
ہَیص۔ ع۔ سختی کرنا۔ کسی چیز میں سختی درشتی۔ گردن پر مارنا پرندجانور کی بیٹ یعنی گوہ
ہَیصَم۔ ع۔ شیر درندہ۔
ہیضہ۔ ع۔ بدہضمی کھانے کی ایک قسم کا مرض مشہور جسمیں دست آتے ہیں
ہَیف۔ ع۔ سختی پیاس کی۔ ستم۔ ظلم گرم ہوا۔
ہَیَف۔ ع۔ باریکی کمر کی۔ گرم ہوا۔
ہَیفان۔ ع۔ بہت پیاسا۔
ہَیفا۔ ع۔ عورت پتلی کمر کی۔

ہیکل - ع - بڑا ڈیل ڈول - گھوڑا بڑے ڈیل کا بشکوہ عظمت بلند مکان - اونچی عمارت - بتخانہ - صورت شکل - حمائل - تعویذ -
ہیکلُ الرّوم - ع - نام بتخانہ کا روم میں
ہیل - ف - الائچی سفید -
ہیلاج - ع - یائے معروف سے حساب نجومیوں کا جس سے مولود کی عمر وغیرہ دریافت کرتے ہیں مجازاً زائچہ مولود یعنی بچہ کا جنم پتر
ہیم - ع - سرگشتگی - عشق میں سرگشتہ ہونا - کسی چیز کی طرف مُنہ کرنا - بہت پیاسا ہونا -
ہِیم - ع - آدمی اور اونٹ بہت پیاسے
ہیم - ف - یائے مجہول سے سوکھی لکڑی جلانے کی -
ہَیمان - ع - سرگشتگی - حیرانی -
ہَیمہ - ف - یائے مجہول سے سوکھی لکڑی جلانے کی -
ہیمیا - ع - یائے معروف سے علم طلسم
ہَین - ف - اینک - ابھی - بگذار - چھوڑدے - شتاب - دوڑ آگاہ ہو خبردار ہو - اور کلمہ زجر کی تاکید ہے
ہَیّن - آسان - سہل -
ہَیُولا - ع - مادہ ہر شے کا - ہر چیز -
ہَیُولیٰ - ع - ہر شے کی ماہیت اور اصل ہر شے کی -
ہَیُولانی - ع - منسوب طرف ہیولا کے جو بمعنے مادہ اصلی کے ہے -
ہَیُولائے اوّل - ع - جوہر اول -
ہَیُون - ف - گھوڑا - اونٹ -
ہَیہات - ع - افسوس اور فارسی میں بمعنے تعجب اور تحیر کے بھی مستعمل ہوتا ہے

# باب یائے تحتانی

## فصل یا - مع الف

یا - ع - اے یہ حرف ندا کا ہے اور فارسی میں حرف عطف کا ہے اور افادہ تردید کا کرتا ہے -
یا اَسفیٰ - ع - وائے - افسوس فریاد - آہ - اور کبھی بجائے تحیر اور تعجب کے بھی مستعمل ہوتا ہے -
یا اللہ - ع اے خدا -
یاب - ف - امر ہے یافتن سے بمعنی معلوم کر -
یابس - ع - سوکھا ہوا خشک خشکی کرنے والا -
یا بُشریٰ - ع - یا حرف ندا کا ہے اور بشرے بمعنی بشارت یعنی خوشخبری یہ مُنادی واقع ہوا ہے یعنی پکارا گیا یعنی یہ کہ اے خوشخبری آ کہ یہ وقت تیرے آنے کا ہے اور یہ مقام خوشی میں بولا جاتا ہے یا ندا واسطے تعجب کے ہے یعنی اے عجب بشارت ہے یا یہ کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام کو آپ کے بھائیوں نے کنویں میں گرایا تو تیسرے روز اس طرف سے ایک قافلہ گذرا اس قافلہ کا سردار مالک بن زعر تھا اور اس کے دو غلام تھے ایک کا نام بشریٰ دوسرے کا بشیر مالک نے دونوں کو پانی لانے کیواسطے بھیجا دونوں اسی کنویں پر آئے بشیر نے کنویں میں ڈول ڈالا اور بشریٰ قضائے حاجت

کے لئے چلا گیا جب ڈول میں حضرت یوسف علیہ السلام بحکم خدا تشریف لائے اور ڈول بھاری ہوگیا تو بشیر سے کھنچ نہ سکا اس وقت بشیر نے پکارا کہ یا بشرے ہذا غلام۔ یعنی اے بشرے دوڑ اس ڈول کو ایک لڑکے نے بیٹھکر بھاری کر دیا ہے جب وہ آیا دونوں نے مل کر نکالا۔

**یابان**۔ف۔ جاپان جو مشہور ملک ہے۔

**یابو**۔ت۔ گھوڑا بوجھ لے چلنے والا چھوٹا گھوڑا۔ ٹٹو

**یاجوج و ماجوج**۔ع۔ نام قوم کا جس کے لوگ نہایت زبردست مثل دیوؤں کے اولاد یافث بن نوح علیہ السلام سے تھے اور یہ لوگ بلاد شمال میں کوہستان میں رہتے تھے اور وہاں سے نکل کر لوگوں کو نہایت ایذا پہونچاتے تھے سکندر بادشاہ نے ان کے آنے کی راہ میں ایک پہاڑ سے دوسرے پہاڑ تک لوہے کی سلوں کی دیوار پگھلے ہوئے سیسہ سے جما کر نہایت مستحکم اور اونچی کھچوادی جس سے ان کے آنے کا راستہ بند ہوگیا۔

**یاختن**۔ف۔ ہاتھ دراز کرنا کسی کام کے قصد سے ظاہر کرنا باہر نکالنا۔

**یاد**۔ف۔ دل۔ خاطر۔ حفظ۔

**یادبود**۔ف۔ بمعنی یادگار۔

**یاددادن**۔ف۔ سکھلانا۔ یاد کرانا۔ بتلانا۔

**یادداشت**۔ف۔ یاد۔ یاد رکھنے کی نشانی۔

**یادگرفتن**۔ف۔ یاد کر لینا۔

**یادگار**۔ف۔ نشان۔ اور مجازاً بمعنی فرزند کے بھی آتا ہے

**یادگاری**۔ف۔ بمعنی یادگار۔

**یار**۔ف۔ دوست۔ مددگار۔ اور مخفف یارا کا جو بمعنی طاقت ہے۔

**یارا**۔ف۔ قوت۔ توانائی۔ حوصلہ طاقت۔ زور۔

**یاران**۔ف۔ جمع ہے یار کی۔

**یارانہ**۔ف۔ دوستی کے طریق پر دوستی کے طور پر۔ دوستانہ

**یارائی**۔ف۔ چارہ۔ علاج۔ مدد۔

**یارب**۔ع۔ اے پروردگار۔ اور فارسی میں بمعنی نالہ وآہ کے بھی مستعمل ہے اور بمعنی تعجب اور تاسف کے بھی آتا ہے

**یارد**۔ف۔ بمعنی تواند

**یارستن**۔ف۔ سکنا طاقت رکھنا دست دراز کرنا۔

**یارفروشی**۔ف۔ دوست کی تعریف اور تحسین کرنا۔ سراہنا

**یاروق**۔ت۔ روشن۔ سفید۔

**یارگی**۔ف۔ قدرت۔ توانائی۔

**یارنامہ**۔ف۔ کارنیک۔

**یارہ**۔ف۔ زیور کی ایک قسم ہے جس کو ہندی میں کنگن کہتے ہیں۔

**یاری**۔ف۔ مدد کرنا۔ مجازاً دوستی

**یاریگر**۔ف۔ مددگار۔

**یازان**۔ف۔ حملہ کرنے والا اور دست دراز کرنے والا۔

**یازدن**۔ف۔ کسی کام کے قصد سے ہاتھ کا دراز کرنا۔ دست درازی کرنا۔ پھیلنا

**یازدہ در**۔ف۔ کنایہ ہے گیارہ سوراخوں سے جو انسان کے

جسم میں ہوتے ہیں ۱- و ۲- دونوں کان کے سوراخ ۳ و ۴- ناک کے دونوں سوراخ ۵ و ۶- دونوں آنکھیں - ۷ و ۸- دہن جو مشتمل ہے دو منفذ پر ایک رستہ ہے آب و طعام کا اور دوسرا سانس کی آمدرفت کا - ۹ و ۱۰ - راہ بول جو مشتمل ہے دو منفذ پر ایک رستہ پیشاب کے آنے کا اور دوسرا منی کے نکلنے کا اور عورتوں میں ایک راہ بول دوسری راہ حیض - ۱۱- رستہ پاخانہ کا اور بعضوں نے چار راہیں اور زیادہ کرکے پندرہ رستے مقرر کیے ہیں -۱- رستہ تالو کا جہاں کوا لٹکتا ہے اور یہ راہ دماغ سے حلق میں گئی ہے -۲- ناف جس کی راہ سے بچہ ماں کے پیٹ میں غذا پاتا ہے -۳ و ۴- دونوں چھاتیوں کے رستے

**یازدہ** - ف - لہ عہ , ۱۱-

**یازدہم** - ف - گیارھواں حصہ ۱/۱۱ اور گیارھویں تاریخ-

**یازش** - ف - قصد - ارادہ - اور بالیدگی اور دست درازی -

**یازک** - ت - بُرقعہ -

**یازندہ** - ف - کسی کام کے کرنے پر ہاتھ کا دراز کرنے والا -

**یازہ** - ف - لرزہ - کپکپی -

**یازیدن** - ف - دست درازی کرنا کسی کام کے ارادے سے ہاتھ بڑھانا - بڑھنا - پھیکنا

**یاس** - ع - نااُمیدی

**یاس** - ف - مخفف ہے یاسمن کا چنبیلی کا پھول -

**یاسا** - ت - ماتم - مجازاً بمعنے قتل غارت - لوٹ - قصاص -

**یاسج** - ف - تیر پیکاں دار - اور بعضوں نے بمعنی نیزہ لکھا ہے اور کبھی مراد مظلوموں کی آہ سے ہوتی ہے

**یاسر** - ع - طرف چپ - بائیں طرف قمار باز - جواری -

**یاسم** - ع - چنبیلی کا پھول -

**یاسمن** - ع - نام ایک پھول کا
**یاسمون** - ع - } جو خوشبودار اور دو
**یاسمین** - ع - } طرح کا ہوتا ہے
زرد اور سفید اور ہندی ہیں دونوں کو چنبیلی کہتے ہیں

**یاسہ** - ف - آرزو - حکم - قانون - سیاست - قصاص -

**یاسین** - ع - نام ایک سورۂ قرآنی کا جس کے شروع میں آنحضرت صلعم کی تعریف مذکور ہے اور بعضوں کے نزدیک یاسین آنحضرت صلعم کا اسم شریف ہے اور تفسیر حسینی میں لکھا ہے کہ یاسین میں یا حرف ندا کا ہے اور سین کنایہ ہے لفظ سید سے واضح ہو کہ سید بمعنی سردار ہے اور اشارہ طرف آنحضرت صلعم کے -

**یاشباہ** - رج - کنایہ زندہ باد سے -

**یاغ** - ت - روغن - تیل - گل

**یاغی** - ت - دشمن - نافرمان -

**یافتن** - ف - پانا -

**یافتن بازی** - ف - فریب کھانا -

**یافتہ** - ف - قبض الوصول -

**یافع** - ع - جوان بلند و بالا -

**یافوخ** - ع - آدمی کا تالو جو دودھ پینے کے زمانے میں سر پر ہلا کرتا ہے فارسی میں اسکو نرمہ سر کہتے ہیں

**یافہ**۔ ف۔ گم شدہ۔ معدوم۔ بیہودہ باتیں۔ پوچ۔ واہیات

**یافہ درائے**۔ ف۔ بیہودہ گو۔

**یاقوت**۔ ع۔ ایک جوہر ہے بیش قیمت بہت مشہور جو چار رنگ کا ہوتا ہے سرخ۔ زرد۔ کبود سفید اور نام ایک بڑے کامل خوشنویس کا ہے جو معتصم باللہ کا غلام تھا اور معتصم باللہ خلفائے عباسیہ میں ایک خلیفہ کا نام ہے۔

**یاقوت احمر**۔ ع۔ سرخ یاقوت۔

**یاقوت جگری**۔ ف۔ یاقوت سرخ جو سیاہی مائل ہو مثل رنگ کلیجی کے۔

**یاقوت خام**۔ ف۔ کنایہ ہے معشوق کے ہونٹوں سے۔

**یاقوت رمانی**۔ ع۔ وہ یاقوت جسکا رنگ انار کے دانہ سے مشابہ ہو۔

**یاقوت رواں**۔ ف۔ کنایہ شراب سے جو سرخ ہو اور مراد اشک خونی سے

**یاقوت سربستہ**۔ ف۔ کنایہ ہے لب خاموش سے۔

**یاقوت مدر بع**۔ ف۔ کنایہ سرخ شراب اور آنسو سے۔

**یاقوت ناسفتہ**۔ ف۔ مراد شفق سے۔

**یاقوت نوش**۔ ف۔ شراب کا پیالہ

**یاقہ**۔ ع۔ گریبان جامہ کا۔

**یال**۔ ت۔ گردن۔ مجازاً گھوڑے کی گردن کے بال۔

**یال بستن**۔ ف۔ ع۔ زور کرنا۔ ناز کرنا اترانا۔ تکبر کرنا۔

**یال کوپال**۔ ت۔ کاف عربی کے ضمہ سے۔ شان شوکت تن توش

**یالہ**۔ ف۔ بیل کا سینگ۔

**یالیت**۔ ع۔ اے کاشکے۔ واضح ہو کہ لیت ایسی چیز کی آرزو کیلیے ہے جس کا حاصل ہونا ناممکن ہو برخلاف لعل کے کہ وہ ایسی چیز کی آرزو کیلیے ہے جس کا حصول ممکن ہو۔

**یام**۔ ف۔ }
**یامہ**۔ ف۔ } وہ گھوڑا جو منزل پر واسطے ڈاک کے رکھتے ہیں۔

**یامن**۔ ع۔ جانب راست یعنی داہنی طرف

**یانع**۔ ع۔ میوہ رسیدہ یعنی وہ میوہ جو درخت کی ڈالی پر پک گیا ہو

**یاور**۔ ف۔ مددگار۔ باڈی گارڈ محافظ۔

**یاوری**۔ ف۔ مددگاری۔ مدد۔

**یاوگی**۔ ف۔ بیہودہ گوئی۔ گم ہونا

**یاوگیان**۔ ف۔ بیہودہ لوگ اور گمراہ لوگ۔

**یاوہ**۔ ف۔ گم۔ ناپدید۔ بیہودہ

**یاوہ گو**۔ ف۔ بیہودہ گو۔

**یاہو**۔ ف۔ ایک قسم کے کبوتر کا نام ہے جو آواز یاہو کی کرتا ہے

**یائے معکوس**۔ ف۔ لمبی اور بڑی یا اس شکل کی۔ ے۔

## فصل یا مع بائے موحدہ

**یباب**۔ ع۔ بمعنی خراب۔

**یبروج**۔ ع۔ }
**یبروج الصنم**۔ ع۔ } ایک قسم کی گھاس کی جڑ ہے جو مشابہ بصورت انسان کے ہوتی ہے اور یہ گھاس نر و مادہ بھی ہوتی ہے فارسی میں اسکو مردم گیاہ اور ہندی میں لکھمنی کہتے ہیں۔

**یبس**۔ ع۔ }
**یبس**۔ ع۔ } خشک ہونا۔

**یبوست**۔ ع۔ خشکی جدید لغات میں یبوست قبض کی شکایت کو بھی کہتے ہیں۔

## فصل یا۔ مع تائے فوقانی

**یتاق**۔ ت۔ پاسبانی یعنی چوکی پہرا۔

**یتاقی**۔ ف۔ پاسبان۔ چوکیدار۔

**یتامی**۔ ع۔ جمع ہے یتیم کی جس کے معنی آگے مذکور ہیں۔

**یتن**۔ ع۔ وہ بچہ جو برخلاف معمول پیدا ہو یعنی جسکے پاؤں پہلے نکلیں ہندی میں ایسے بچہ کو پائل کہتے ہیں۔

**یتوع**۔ ع۔ واؤ معروف سے ہر درخت جس میں زہریلا دودھ نکلے مثل زقوم اور مدار وغیرہ کے اور مدار کو ہندی میں آک کہتے ہیں اور عربی میں عشر۔

**یتیم**۔ ع۔ وہ بچہ جس کا باپ مرگیا ہو اور کبھی بدون ماں کے بچّہ کو بھی یتیم کہتے ہیں۔ اور جس لڑکے کے ماں باپ دونوں نہوں اُس کو یتیم الطرفین کہتے ہیں اور بمعنی غلام اور دزد یعنے چور اور عیار کے بھی ہے اور بمعنی بیمار چوپایہ کے بھی۔ اور بمعنی بے مانند اور بے نظیر کے بھی جیسے دریتیم وغیرہ

## فصل یا۔ مع ثائے مثلثہ

**یثرب**۔ ع۔ نام مدینہ منورہ

## فصل یا۔ مع حائے حطی

**یحیی**۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السّلام کا اور نام ایک بہت بڑے سخی کا ہے۔

**یحمور**۔ ع۔ واؤ معروف سے جنگلی گدھا یعنی گورخر جو مشہور ہے

**یحموم**۔ ع۔ کالا دھواں۔ اندھیری رات نعمان بن منذر کے گھوڑے کا نام

## فصل یا۔ مع خائے معجمہ

**یخ**۔ ف۔ واضح ہو کہ یخ اور برف میں یہ فرق ہے کہ برف آسمان سے مثل غبار کے برستی ہے اور یخ مانند پگھلے ہوئے موم کے قطرہ قطرہ ٹپکتی ہے اور پہاڑوں پر اور جنگلوں میں جمع ہو کر مثل پتھر کے ہوجاتی ہے۔

**یخچہ**۔ ف۔ ژالہ۔ تگرگ۔ اولا۔

**یخ خوردن**۔ ف۔ سردمہری کرنا۔ افسردہ دلی کرنا۔

**یخ در بہشت**۔ ف۔ حلوہ کی ایک قسم

**یخدان**۔ ف۔ وہ صندوق یا الماری جس میں اقسام طعام اور حلوے اور مرکب مٹھائیاں رکھیں۔

**یخشی**۔ ت۔ یائے معروف سے بمعنی خوب نیک۔ مبارک بہتر

**یخنی**۔ ف۔ کھانا یا مال وغیرہ جو احتیاط سے رکھ چھوڑیں اس خیال سے کہ دوسرے وقت کام آوے پکا ہوا گوشت

## فصل یا۔ مع دال حطی

**ید**۔ ع۔ ہاتھ شانہ تک یا ہتھیلی سے کلائی تک نعمت۔ دولت نیکی۔ ملک۔ احسان۔ قدرت قوت۔ توانائی خواری خرابی۔

**ید بیضا**۔ ع۔ ہاتھ روشن اور سفید مراد حضرت موسی علیہ السّلام کی ہتھیلی سے جو بچپنے میں فرعون کی آزمائش کیوقت بحکم خدا آگ سے جل گئی تھی حق تعالی نے اُس کے عوض میں آپ کو یہ معجزہ عنایت کیا کہ جب آپ ہتھیلی کو بغل کے اندر چھپا کے نکالتے تھے تو مثل آفتاب کے روشن دکھائی دیتی تھی مجازاً بمعنی کرامت۔

**ید بیضا نمودن**۔ ف۔ کرامت دکھانا

یدطولیٰ - ع - یہ دونوں لفظ موصوف اور صفت ہیں معنے اس کے بہت لمبا ہاتھ اور کنایہ ہے مہارت اور ان کمال اور ہنروں سے جو ہاتھ سے کئے جاتے ہیں۔

یَدَین - ع - دونوں ہاتھ۔

## فصل یا - مع رائے مہملہ

یُراش - ت - رخصت - توجہ۔

یَراق - ت - فوج کے ہتھیار مثل تلوار اور ڈھال وغیرہ کے۔ اور کبھی بمعنی مطلق سامان اور اسباب کسی چیز کے آتا ہے۔ خاص کر لچکہ اور گوٹہ وغیرہ کے معانی ہیں

یَراعہ - ع - وہ نے جس کا قلم بنتا ہے اور وہ نے جس کو بجاتے ہیں یعنی بانسری اور وہ کیڑا جو رات کو دیکھتا ہے یعنے جگنو اور بمعنی مرد بد دل

یُرت - ت - بمعنی منزل۔

یَرغا - ت - گھوڑا تیز رفتار - اور بمعنی یلغار کے بھی لکھا ہے

یَرغو - ت سیاست۔

یَرقان - ع - زردی آنکھ اور بدن کی اور اس کی رائے مہملہ کو جزم سے پڑھنا بھی درست ہے اور جدید لغات میں یرقان کندی گر کو بھی کہتے ہیں۔

یَرلیغ - ت - بادشاہی فرمان۔

یَرْمَلُون - ع - ایک لفظ ہے۔ جو واسطے یادداشت قاعدہ قرأت کے چھ حرفوں سے مرکب کر لیا ہے پس جس وقت کہ بعد نون ساکن اور نون تنوین کے کوئی حرف یرملون کے حرفوں سے واقع ہوتا ہے اس نون کو اس حرف کی جنس سے بنا کے باہم ادغام کر دیتے ہیں یا غنہ مگر لام اور رائے مہملہ میں غنہ نہیں کرتے ہیں جیسے مِن یَّوم مِن رَّبِّہِم مِن نَّار مِن لَّبَن مِن وَّال مِن نُّور خیراً یَّرہ خیرٌ مِّن شرکہ

یَرمغان - ف - تحفہ - سوغات۔

یَرَہ - ت - زمین۔

## فصل یا - مع زائے معجمہ

یَزدَجِرد - ف - سرزمین فارس میں ایک مشہور شہر ہے۔

یَزدان - ف - ایک نام خدا کے ناموں سے واضح ہو کہ فارس کے لوگ قبل اسلام کے دو خدا کے قائل تھے۔ ایک یزدان اور اسکو فاعل خیر کا اور دوسرا اہرمن اور اس کو فاعل شر کا جانتے تھے

یَزدُجُرد - ف - نام ایک بادشاہ کا جو پوتا نوشیروان عادل کا تھا۔

یَزدی - ف - شہر یزد کا رہنے والا - منسوب طرف یزد کے اور یزد ایک شہر ہے توابع شیراز کے۔

یَزَک - ف - محافظان لشکر وہ تھوڑے سوار جو اپنی فوج کے آگے آگے چلیں تاکہ دشمن کی فوج سے اپنی فوج کو خبردار کریں۔ اور بمعنے مطلق فوج کے بھی آیا ہے۔

یَزَکدار - ف - طلایہ کی فوج کا سردار۔

یَزنَہ - ت - بہن کا شوہر - بہنوئی۔

## فصل یا - مع سین مہملہ

یَسار - ع - تونگری - دولتمندی ثروت - بایاں ہاتھ - بایاں طرف۔

یسارت۔ ع۔ تونگری۔ دولتمندی
یساق۔ ت۔ مهم۔ جنگ کی تیاری اور بمعنے دیوان اور دربار کے بھی۔
یسال۔ ت۔ فوج کا پرہ۔
یساول۔ ت۔ میر تزک نقیب چوبدار۔
یُسر۔ ع۔ } آسان ہونا۔ آسانی
یُسُر۔ ع۔ }
یسیر۔ ع۔ آسان سہل۔
یسل۔ ت۔ فوج کا پرا۔
یُسیر۔ ع۔ تھوڑا۔ آسان۔

## فصل یا۔ مع شین معجمہ

یشب۔ مب۔ معرب۔ یشم کا نام ایک پتھر قیمتی کا جو مائل بسبزی ہوتا ہے۔
یشف۔ فج۔ ایک خاص قسم کا پتھر ہوتا ہے جس کی خاصیت یہ ہے کہ جس کے پاس یہ پتھر ہوتا ہے اسپر بجلی اثر نہیں کرتی
یُشک۔ ف۔ اونٹ اور بھیڑیے اور گھوڑے اور کتے وغیرہ کا نکیلا اور تیز دانت جسکو ہندی میں کچلی کہتے ہیں۔
یشم۔ ف۔ نام ایک پتھر قیمتی کا جو مائل بسبزی ہوتا ہے

## فصل یا۔ مع عین مہملہ

یَعسُوب۔ ع۔ شہد کی مکھیوں کا سردار۔ سردار قوم۔ یعاسیب جمع ہے
یَعسُوب المومنین۔ ع۔ لقب حضرت علی علیہ السلام کا
یَعقوب۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔ اور چکور کو بھی کہتے ہیں
یعقوبی کردن۔ ف۔ عاشقی کرنا
یَعمُور۔ ع۔ بکری اور بھیڑی کا بچہ
یَعنی۔ ع۔ چاہتا ہے قصد کرتا ہے۔
یَعُوق۔ ع۔ قوم نوح کے بُت کا نام جو گھوڑے کی صورت کا تھا۔

## فصل یا۔ مع غین معجمہ

یغما۔ ف۔ تاراج۔ غارت۔ لوٹ نام شہر حسن خیز کا ترکستان سے۔
یَغمانا ز۔ ف۔ بادشاہ چین کی لڑکی کا نام ہے جو بہرام گور کے نکاح میں تھی۔
یَغمائی۔ ف۔ لوٹ لیا گیا۔ ملک یغما کا رہنے والا۔
یَغُوث۔ ع۔ نام بت کا جو شیر درندہ کی صورت کا تھا۔

## فصل یا۔ مع فا

یَفاع۔ ع۔ زمین بلند۔
یفن۔ ع۔ بہت بوڑھا مرد۔

## فصل یا۔ مع قاف

یَقطِین۔ ع۔ کدو کا درخت ہر درخت جس کی بیل چلتی ہو۔
یَقُظ۔ ع } جاگتا ہوا بیدار
یَقظان۔ ع }
یَقظہ۔ ع۔ بیداری۔
یقین۔ ع۔ بے شبہہ۔ بیشک۔ اور بمعنی موت کے۔

## فصل یا۔ مع کاف

یگان۔ ف۔ نامعین لوگ۔
یگانہ۔ ف۔ ایک۔ بے مانند۔
یکایک۔ ف۔ ہر ایک۔ اچانک۔
یکا یک بغل۔ ف۔ ہر ایک تمام۔ اچانک۔
یک پاس۔ ف۔ ایک پہر وقت
یک پشت ناخن۔ ف۔ مقدار قلیل۔
یکتار۔ ف۔ تھوڑا۔ اندک۔
یکتاش۔ ت۔ سپاہی۔
یک تن۔ ف۔ ایک شخص۔
یک تہی۔ ف۔ اکھر اکھڑ اگرمی کی

فصل کے پہنے کا۔
یک جلو۔ف۔تیز رفتار۔
یکجہت۔ف۔موافق۔متفق
یک چشمی۔ف۔ہر نیک و بد کو ایک نظر سے دیکھنا۔
یک دست۔ف۔یکساں۔
یکدلہ۔ف۔متفق۔بہادر۔
یکدندانہ۔ف۔یکساں۔
یکران۔ف۔اشقر گھوڑا یعنی جسکا رنگ سُرخ ہو اور یال اور دُم کے بال سفید ہوں گھوڑا عمدہ اور خوب۔
یکران توسن۔ف۔گھوڑا جو بہت عمدہ اور اصیل ہو
یکرُش۔ت وہ گھوڑا جس کا نر و مادہ الگ الگ نسل سے ہوں۔
یک رقیب۔ف۔کنایہ حق تعالے سے۔
یک رکابی۔ف۔کسی کام میں بجد ہونا اور جلدی کرنا مستعد۔اور بمعنی کوتل گھوڑے کے بھی آیا ہے۔
یکرنگی۔ف۔بے نفاقی۔ اخلاص۔

یکرو۔ف۔سچا دوست۔
یکرو کردن۔ف۔ملاقات وغیرہ کسی بات کو بالکل قطع کر دینا
یکرہ۔ف۔تمام و کمال۔
یک زبانی۔ف۔یگانگی۔
یکساں۔ برابر۔
یکسو۔ف۔ایک طرف۔ایک جانب
یکسر۔ف۔سراپا۔سر سے قدم تک۔
یکسرہ۔ف۔تمام و کمال۔سب۔
یک سوار۔ف۔تنہا۔اکیلا۔
یک طرف افتادن۔ف۔ سامنے اور مقابل ہونا۔ ایک طرف ہونا۔
یک فنی۔ف۔بے مانند کامل کسی فن میں اُستاد۔
یک قلم۔ف۔بالکل۔تمام۔
یک مُشت۔ف۔ہم نشین۔ اور کنایہ دُور رفیق اور دُد مصاحب سے۔
یکمشت خاک۔ف۔کنایہ زمین سے بطور حقارت کے۔
یک نفس زدن۔ف۔کچھ کہنا۔
یک نعل۔ف۔کنایہ بہت مقدار سے۔

یکے۔ف۔مزید علیہ یک کا۔ ایک۔
یکے خوردن۔ف۔کسی کے خوف سے پیچھے ہٹنا حیران و سراسیمہ ہونا۔

## فصل یا۔مع لام

یَل۔ف۔پہلوان۔شجاع بہادر۔آزاد اور ترکی میں بمعنے راہ۔
یَلاق۔ت۔نام ایک بادشاہ ترک کا۔
یلبہ۔ع۔ایک قسم کی زرہ جو بعض حیوان کی کھال سے بناتے ہیں۔
یَلدا۔ف۔شب تاریک اندھیری رات نام ایک رات کا جو سب راتوں سے زیادہ بڑی اور بہت اندھیری ہوتی ہے اور یہ رات تمام راتوں میں ایک ہوتی ہے پوس کے مہینہ میں۔
یلغار۔ت۔دشمن کی فوج پر دھاوا کرنا، دوڑے جانا۔
یلک۔ت۔شاہوں کی ٹوپی مراد تاج۔
یلّلے۔ف۔آخر میں یائے مجہول

کلمہ ہے کہ جوان لوگ خوشی کی
حالت میں عالم وجد میں
کہتے ہیں۔

**یلمق** ۔ مب ۔ } بمعنی قبا۔
**یلمہ** ۔ ف ۔ }

**یلمہ** ۔ ت ۔ کھلی بھوسی وغیرہ جو کچھ کہ
تغار یا ناند میں بھر کے
حیوانات کو کھلاتے ہیں۔

**یلملم** ۔ ع ۔ نام ایک مقام کا جہاں
سے اہل یمن حج کا احرام
باندھتے ہیں۔

**یلوج** ۔ ت ۔ بمعنی پیغمبر ۔

**یلہ** ۔ ف ۔ رہا شدہ جو چھوڑ دیا گیا ہو
آزاد بے قید ۔ جو نکال دیا گیا ہو
دوڑتا ہوا ۔ زن فاحشہ ۔

**یلہ کردن** ۔ ت ۔ آزاد کر دینا ۔
رہا کرنا نکال دینا ۔

## فصل یا ۔ مع میم

**یم** ۔ ع ۔ دریا اور استعمال فارسی میں
بغیر تشدید میم کے بھی آتا ہے ۔

**یمام** ۔ ع ۔ جنگلی کبوتر ۔

**یمامہ** ۔ ع ۔ جنگلی کبوتر ۔ نام ایک
ولایت کا ۔ نام ایک
عورت کا عرب میں جسکی
آنکھیں نیلی تھیں اور جو
ایسی تیز نظر تھی کہ تین
دن کی راہ سے آدمی
وغیرہ کو پہچان لیتی تھی ۔

**یمانی** ۔ ع ۔ منسوب طرف یمن کے
جو نام ایک ملک مشہور کا ہے
اور جو کعبہ کی داہنی طرف واقع ہے

**یمرود** ۔ تج ۔ نازک مزاج و نازک
طبیعت لوگ ۔

**یمکن** ۔ ع ۔ صیغہ مضارع معروف
کا بمعنی امکان رکھتا ہے
ہوسکتا ہے ۔ مگر فارسی میں
نون ساکن سے آتا ہے ۔

**یمن** ۔ ع ۔ مبارک ہونا مبارکی

**یمن** ۔ ع ۔ نام ملک مشہور کا جو کعبہ
کی داہنی طرف واقع ہے ۔

**یمہ** ۔ ت ۔ خوراک ۔

**یمہ داران** ۔ ف ۔ روزینہ دار
لوگ ایمہ داران غلط ہے ۔

**یمین** ۔ ع ۔ داہنا ہاتھ ۔ داہنی طرف
سوگند ۔ قسم ۔ توانائی ۔ قوت
منزلت ۔ مرتبہ ۔ قدرت

## فصل یا ۔ مع نون

**ینابیع** ۔ ع ۔ بڑے چشمے پانی کے
اور یہ جمع ینبوع کی ہے ۔

**ینبوع** ۔ ع ۔ بڑا چشمہ پانی کا ۔

**ینگ** ۔ ف ۔ آئین ۔ روشن ۔ اور
نام ہے ایک جزیرہ کا ۔

**ینگا** ۔ ف ۔ بھائی کی جورو یعنی بھاوج
چچا کی جورو یعنی چچی ۔ اور بمعنی
کدبانو یعنی وہ عورت جو
صاحب خانہ ہو اور
بمعنی مشاطہ کے بھی آیا ہے

## فصل یا ۔ مع واو

**یواش** ۔ ت ۔ کوتل گھوڑا ۔ وہ
گھوڑا جو نرم رفتار اور شائستہ ہو

**یواقیت** ۔ ع ۔ جمع یاقوت کی جو
ایک جوہر سرخ رنگ
بیش قیمت ہوتا ہے ۔

**یوبب** ۔ ع ۔ حضرت شعیب پیغمبر ؑ
کے والد کا نام ۔

**یوح** ۔ ع ۔ آفتاب ۔

**یورش** ۔ ت ۔ واو غیر ملفوظ سے
دشمن پر حملہ کرنا ۔ دھاوا کرنا
دوڑ لے جانا کسی مہم پر جلد جانا ۔

**یوز** ۔ ف ۔ واو معروف سے ایک درندہ
مشہور ہے جس کو ہندی
میں چیتا کہتے ہیں اور یہ پنیر
بڑی رغبت سے کھاتا ہے اور
بمعنی ڈھونڈھنا اور تلاش کرنا
دریوزہ اسی سے ماخوذ ہے ۔

یوز۔ ت۔ سَو عدد۔
یوزباشی۔ ت۔ سَو آدمی کا سردار
یوزہ۔ ت۔ ف۔ تنہ درخت کا۔
یوزیدن۔ ف۔ ڈھونڈھنا طلب کرنا۔ تلاش کرنا۔
یُوس۔ ع۔ نا اُمید۔ مایوس
یوسترخانہ۔ ف۔ ڈاکخانہ
یُوسُف۔ ع۔ نام ایک پیغمبر مشہور کا
یوسفی کردن۔ ف۔ بادشاہی کرنا
یُوغ۔ ف۔ واؤ مجہول سے وہ لکڑی جو بیل کی گردن پر رکھتے ہیں ہندی میں جس کو جُوا کہتے ہیں۔
یُوفی۔ ف۔ واؤ معروف سے بے ہودہ گو۔
یُوکان۔ ت۔ بچہ دانی۔
یُول۔ ت۔ راہ۔ رستہ۔
یولائی۔ ف۔ جولائی۔ انگریزی کا مشہور مہینہ۔
یوپچی۔ ت۔ واو غیر ملفوظ سے محافظ راہ۔ وہ فقیر جو رستہ پر بیٹھ کر لوگوں سے سوال کرے
یُولاخ۔ ت۔ مکان۔ فراخ خاص کر جو آبادی سے الگ ہو۔

یَوم۔ ع۔ روز۔ دن
یَوم الحساب۔ ع۔ قیامت کا دن جو پچاس ہزار برس کی مقدار ہو گا۔
یَوم التّناد۔ ع۔ دن فریاد کا یعنے روز قیامت کیونکہ اُس دن ایک دوسرے کو پکارے گا۔ کہ میری فریاد کو پہونچ لیکن کوئی کسی کو نہ پوچھے گا
یَوم النشور۔ ع۔ قیامت کا دن اس لئے کہ نشور بمعنی زندہ ہونے کے ہے۔
یَوم البَاحُورہ۔ ع۔ بُحران کا دن۔
یَومیہ۔ ع۔ روزینہ ہر روز کا معمول۔
یونان۔ ی۔ نام ایک ملک کا جو بنام یونان بن یافث بن نوحؑ کے آباد ہوا تھا۔ مگر مشہور بضم اول ہے۔
یُونُس۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السّلام کا جن کو بحکم خدا مچھلی نگل گئی تھی۔ واضح ہو کہ یہ لفظ نون کے کسرہ اور فتحہ سے بھی آیا ہے۔
یونیون۔ ف۔ جون انگریزی کا مشہور مہینہ ہے۔
یویہ۔ ف۔ واؤ مجہول سے قصد عزم۔ ارادہ۔

## فصل یا۔ مع ہائے ہوز

یہقُوف۔ مرد بد دل۔ زیرک۔ عقل مند۔ تیز طبع۔ ہوشیار۔
یہُود۔ ع۔ جمع ہے یہودی کی
یہُودا۔ ع۔ نام حضرت یوسفؑ کے بڑے بھائی کا جو دوسری ماں سے تھے۔
یہودی۔ ع۔ ایک شخص قوم یہود سے

## فصل یا۔ مع یائے تحتانی

ییلاق۔ ت۔ جائے سرد ہوادار جس میں گرمی کی فصل میں رہیں۔
ییلان۔ ت۔ بروزن فیلان یہ لفظ مفرد ہے بمعنی سانپ۔
ییل۔ ت۔ بروزن فیل بمعنی سال۔

تمام شُد

## قطعۂ تاریخ

یہ قطعۂ تاریخ خود مؤلف کتاب نے جن کا تخلص عاشق تھا طبع ہشتم کے موقع پر شامل اوراق کیا تھا۔

| | |
|---|---|
| این کتابِ لغت از فضلِ الٰہ | بار ہشتم شدہ مطبوعِ عباد |
| از سر زیب نوشتہ عاشق | فیض بخشِ طلبہ دائم باد |
| | ۱۸۹۱ء |

خدا کرے کہ مؤلف کی آرزو تادیر پوری ہوتی رہے۔ آمین

## خاتمۃ الطبع

قارئین پر تمکین! یہ لغات کشوری دراصل وہی کتاب لغت ہے جس کو منشیِ زمان جناب سید تصدق حسین صاحب مرحوم نے ۱۸۷۲ء میں تالیف کیا تھا اس لغت کو تالیف کیے ہوئے تقریباً نوے سال گذر گئے ہیں لیکن اس کی مقبولیت وافادیت روز افزوں نظر آرہی ہے۔ حالانکہ اس کے مقابل مختلف کتب لغات اُردو میں معمولی ردو بدل کے ساتھ تالیف کرکے منظرِ عام پر پیش بھی کی گئیں لیکن تمغۂ شرف مقبولیت کسی کتاب لغت کو ابتک حاصل نہ ہوا۔ یہ درحقیقت قدردانِ اہلِ علم و ہنر جناب منشی نولکشور صاحب آنجہانی کا جود و کرم تھا جنھوں نے زرِ معتدٌبہ صرف کرکے اس کتاب لاجواب کو تالیف کرایا۔

اگرچہ یہ لغات کشوری ایک حد تک تشنگانِ ادب اُردو و فارسی کو عرصۂ دراز تک سیراب کرتی رہی۔ لیکن چونکہ اس میں دَورِ حاضرہ کے لغات یکسر معدوم تھے جس سے جدید لغات عربی۔ و مصری۔ و ایرانی وغیرہ کے حل کرنے میں طالبین کو بیحد مشکل پیش آتی تھی اسلیے ۱۹۵۱ء میں ایک تتمۂ لغات جدیدہ کا اضافہ کرکے طبع کرایا گیا۔

اب اس لغات کشوری کا یہ بیسواں ایڈیشن ہے جس میں گذشتہ اشاعت کے تتمۂ لغات کو اصل کتاب کے اندر ردیفوں میں شامل کرتے ہوئے تقریباً ایک ہزار جدید لغات کے

اضافہ کے ساتھ بعض ضروری اصلاحات و مصطلحات کو ردیف وار مندرج کیا گیا ہے۔ خود اصل کتاب کے ایک ایک لغت کو معتبر و مستند کتب سے مقابلہ اور اُن کے صحیح اعراب و تلفظ کی وضاحت کرکے کارپردازان مطبع نے اپنے خاص سلیقے اور شعور فن کو آپ کے سامنے پیش کیا ہے۔ خدا کرے کہ یہ بیسواں اڈیشن بھی مثل سابقہ اڈیشنوں کے مقبولیت کا درجہ حاصل کرے تاکہ اسی طرح اور دوسری اہم کتب کو بھی جلد سے جلد منظرِ عام پر لانے کی ہمت بڑھے۔

ایسے انقلابی اور نازک دور میں جبکہ سامان طباعت نہایت گراں اور کمیاب ہے بلند پایہ کتب کی اشاعت باعث صد پریشانی ہے۔ با ایںہمہ قدرشناسِ علم و ہنر جناب منشی تیج کمار صاحب بھارگو وارث نولکشور پریس بکڈپو لکھنؤ کی بلند ہمتی قابل تحسین ہے کہ جو اس قسم کی کتابوں کی طباعت سے تشنہ گانِ علم کو سیراب کر رہے ہیں۔



## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب مستطاب یعنی لغات کشوری جو تقریباً پون صدی سے ہزاروں کی تعداد میں بار بار چھپ چکی ہے اور شرف قبولیت عامہ سے مقبول ہو چکی ہے یہ بیسواں ایڈیشن ہے اس ایڈیشن میں گذشتہ اشاعت کے تمام لغات کو اصل کتاب کے اندر ردیف وار شامل کر کے تقریباً ایک ہزار جدید لغات اضافہ کیساتھ بعض ضروری اصلاحات و مصطلحات کو ردیف وار پیش کیا گیا ہے خود اصل کتاب کے ایک ایک لغت کو معتبر و مستند کتب سے مقابلہ اور اُن کے صحیح اعراب بہ تلفظ کی صراحت کرتے ہوئے کارکنان بکڈپو نے اپنے خاص سلیقے اور شعور فن کو آپ کے سامنے پیش کیا ہے، خدا کرے کہ سابقہ ایڈیشنوں کی طرح یہ ایڈیشن بھی مقبول و کامیاب ہو تاکہ اسی طرح اور دوسری ضروری کتب کو بھی جلد سے جلد منظر عام پر لانے کی توفیق ملے اور اس کی بہترین صورت یہ ہے کہ ہمدردان شائقین کو جب بھی کسی کتاب کی ضرورت ہو ہم ہی سے طلب فرمائیں۔ تاجران کتب کو کمیشن معقول دیا جاتا ہے

المشتہر

مینیجر تیج کمار بکڈپو، پوسٹ بکس نمبر (۸۵) لکھنؤ

ستمبر ۱۹۵۸ عیسوی

